''وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا''۔[19]

اور سب مل کر اللہ کی رسی مضبوط پکڑو۔

اگر مذکورہ بالا تمام لغوی معانی کو بنظرِ دقیق دیکھا جائے تو لا محالہ یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ لفظِ عصمت کا ایک ہی معنی ہے اور وہ ہے روکنا یا بچالینا، اور یہ معنی مذکورہ بالا بیان کردہ تمام معانی میں پایا جاتا ہے، جیسا کہ حفاظت کرنے کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کسی چیز کو مکروہات اور ممنوعات میں پڑنے سے بچالینا، (قلادہ) ہار بھی کسی جانور کو ٹھوکر لگ کر گرنے سے بچالیتا ہے، رسی بھی کھائی میں گرنے سے بچالیتی ہے اور سبب بھی مسبب کو مکروہات سے بچالیتا ہے۔ عصمت کا لفظ امتناع کے معنی میں بھی استعمال کیا گیا ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ کسی امر سے باز رکھنا۔

## عصمت کی اصطلاحی تعریف:

لغت عربی میں عصمت کے معنی امساک یعنی بندش اور روکنے یا حفاظت کے ہیں مگر شرعی اصطلاحی اعتبار سے اس کے مفہوم میں دو چیزیں شامل ہیں ذیل میں ان مفاہیم کا جائزہ لیا جائے گا۔

### عصمت کا پہلا مفہوم

علماء اسلام اس پر متفق ہیں کہ انبیاء کرام علیہم السلام فطرت سلیمہ اور جبلتِ نفیسہ پر پیدا ہوئے اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے بندوں کی رہنمائی پر مامور فرمانے سے قبل ان کے نفوس اور قوائے بشریہ کو قوائے ملکیہ کے تابع کر دیا تھا اور ان کے فکر و خیال کو معصیت اور منکرات کی کثافتوں سے نفرت وہبی طور پر ودیعت فرمائی تھی۔ اس کی بناء پر ان کا نفس انہیں خدا کی نافرمانی کی طرف ابھار سکتا تھا نہ بشریت کے ظلمات ان پر غالب آسکتے تھے انہیں اپنی قوت نظریہ اور قوت عملیہ دونوں میں قدرت حاصل تھی اس کا مطلب یہ ہرگز نہیں کہ ان کی بشری قوتیں سلب کرلی گئی تھیں یا انہیں معاصی پر سرے سے کوئی قدرت حاصل ہی نہیں تھی، بلکہ قدرت کے باوجود اللہ تعالیٰ نے ان کے طبائع میں ایسا ملکہ ودیعت فرما دیا تھا جس کی وجہ سے وہ معاصی سے کلی طور پر دور اور محفوظ و مامون رہتے تھے۔ علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی اس مقصد کو ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔

''واما تعریفها الحقیقی علیٰ ما ذکره فی شرح المقاصد فهو: انها ملكه اجتناب المعاصی مع التمكن منها۔ ''[20]

''اور عصمت کی حقیقی تعریف یہ ہے کہ جیسا کہ شرح مقاصد میں ذکر کیا گیا ہے کہ عصمت ایک ایسا ملکہ ہے جو پیغمبر کو قدرت کے باوجود معاصی سے روکتا ہے۔''

### عصمت کا دوسرا مفہوم:

عصمت کے دوسرے مفہوم میں یہ اہم چیز شامل ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی نے معاصی سے ان کی عصمت اور حفاظت فرمائی ہے۔

---

[19] سورۃ آل عمران ۳:۱۰۳

[20] شمس الدین ،سیالکوٹی، علامہ، حاشیة عبدالحکیم علي خیالي علی شرح العقائد النسفية ضمن مجموعة الحواشي البهية طبعة كردستان العلمية۔ مصر. ،ص۱۰۷

سورۃ یوسف میں عزیز مصر کی بیوی کا یہ قول ہے:

''وَلَقَدْ رَاوَدْتُّهُ عَنْ نَّفْسِهٖ فَاسْتَعْصَمَ۔'' 21

''اور بیشک میں نے اُن (یوسف علیہ السلام) کا جی لبھانا چاہا تو انہوں نے اپنے آپ کو بچایا''۔

امام راغب اصفہانی اس کو یوں بیان کرتے ہیں:

''وعصمة الانبیاء حفظهم ایاهم اولا بما خصهم به من صفا الجوهر ثم اولاهم من الفضائل الجسمية والنفسية بالنصرة وبتثبيت اقدامهم ثم بانزال السكينة عليهم وبحفظ قلوبهم وبالتوفيق''۔ 22

''انبیاء کی عصمت سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی حفاظت فرماتا ہے۔ اس طرح کہ انہیں جوہر پاکیزہ عطا فرمایا پھر انہیں جسمانی، بدنی فضیلتوں اور نفاستوں سے سرفراز فرمایا۔ پھر انہیں اپنی نصرت سے ثابت قدم کیا۔ پھر ان پر اپنا سکینہ نازل فرمایا۔ اور ان کے دلوں کی حفاظت کی اور اپنی توفیق ان کے شامل حال فرمائی''۔

انبیاء کرام کی عصمت کے مفہوم کی وضاحت یوں کی جاسکتی ہے کہ نوعِ انسانی کے یہ مقدس افراد تمام قسم کے معاصی سے نفور اور اماکنِ معاصی سے دور رہتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کی ہر قسم کی نافرمانیوں سے محفوظ ہوتے ہیں اور یہ حفاظت من جانب اللہ ہوتی ہے۔ قدرت ان کی فطرت کو پاکیزگی میں ڈھال دیتی ہے اور ان کے خمیر کو ایسے سانچے میں اٹھاتی ہے کہ کبیرہ یا صغیرہ کسی قسم کے گناہ کا تصور ہی ان کے دل و دماغ میں جگہ نہیں پاسکتا اور گناہ کا صدور ان کے وجود سے ممکن ہی نہیں ہوتا علماء کرام نے اس کی تصریح کی ہے اور قرآن و سنت سے اس عقیدے کا اثبات کیا ہے اس کی وضاحت آگے کی جائے گی۔

## عقیدۂ عصمت پر امام رازیؒ کی تشریح

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے ''عصمت الانبیاء'' کے عنوان سے ایک مستقل کتاب تحریر کی ہے، جو اس موضوع پر بڑی جامع اور علمی اسلوب سے مزین ہے، اس کتاب میں آپ نے پہلے نفس مسئلہ پر بحث کی ہے، اور بعد ازاں بعض انبیاء کرام علیہم السلام کے بعض واقعات جو بظاہر ''عصمت'' کے منافی محسوس ہوتے ہیں، کے شافی جوابات دیئے ہیں اور حقیقی صورت حال واضح کی ہے۔ امام رازیؒ نے ''عصمت انبیاء'' کی بحث کو چار حصوں میں تقسیم کیا ہے اور ہر پہلو میں اہل سنت والجماعت کا مسلک واضح کیا ہے اور بعد ازاں پندرہ دلیلوں سے اس مسلک کو مدلل و مبرہن کیا ہے، یہاں ان کے ذکر کردہ صرف چار پہلو اختصار اور قدرے ترتیب کی تبدیلی کے ساتھ بیان کئے جاتے ہیں۔

۱۔ اعتقادات سے متعلق عصمت انبیاء:

اس بات پر امت کا اجماع ہے کہ انبیاء علیہم السلام کفر اور بدعت (جو تمام فاسد اعتقادات کی جڑ ہیں) سے معصوم ہوتے ہیں۔ اس مسئلہ میں صرف خوارج کے ایک فرقہ تفضیلیہ اور اہل تشیع کا اختلاف ہے۔

---

[21] سورۃ یوسف ۱۲ : ۳۲

[22] الراغب الأصفهانی، أبو القاسم الحسين بن محمد، المتوفى: ۵۰۲هـ، المفردات في غريب القرآن دار القلم، الدار الشامية دمشق بيروت، الأولى ۱۴۱۲هـ، ص ۳۴۰،۳۴۱

۲۔احکام وشرائع الہی سے متعلق عصمت:

اس باب میں بھی پوری امت کا اجماع ہے کہ اللہ تعالی کی طرف سے حضرات انبیاء علیہم السلام کو جو احکام وشرائع دیئے جاتے ہیں وہ ان میں عمداً اور سہواً دونوں طرح تحریف یا خیانت کرنے سے معصوم ہوتے ہیں۔

۳۔ فتویٰ واجتہاد سے متعلق عصمت:

اس بارے میں تمام امت کا اجماع ہے کہ ان سے فتویٰ اور اجتہاد کے باب میں عمداً تو کوئی خطاء نہیں ہو سکتی البتہ بھول چوک ہو سکتی ہے۔ لیکن اس پر بھی انہیں برقرار نہیں رکھا جاتا فوراً صحیح صورت حال بتادی جاتی ہے۔

۴۔افعال واحوال سے متعلق عصمت :

اس بارے میں امام رازیؒ نے پہلے انفرادی پانچ مذاہب بیان کئے ہیں، آخر میں اپنا اور اہل سنت والجماعت کا مسلک بیان کیا ہے۔اپنا مسلک بیان کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں: انبیاء علیہم السلام زمانہ نبوت میں اپنے افعال واحوال میں عمداً کبائر اور صغائر دونوں سے معصوم ہوتے ہیں، البتہ سہواً ایسا ممکن ہو سکتا ہے۔ 23

## اکابر علماءِ اُمت کی عصمت سے متعلق توضیحات

امام عبدالوہاب شعرانیؒ فرماتے ہیں:

''عصمة الانبياء عليهم السلام من كل حركة أو سكون أو قول أو فعل ينقض مقامهم الا كمل۔ 24

انبیاء ہر ایسی حرکت، سکون، قول اور فعل سے معصوم ہیں جو ان کے مقام اکمل میں نقص پیدا کرتا ہے۔

امام جلال الدین سیوطیؒ لکھتے ہیں:

''والمختار المنع لأنّا مامورون بالاقتداء لهم في كل ما يصدر منهن قول او فعل فكيف يقع منهم ما لا ينبغي و يومر بالاقتداء۔ 25

انبیاء سے ہر قسم کے صغائر کا صدور منع ہے کیونکہ ہم ہر اس قول اور فعل کے اقتداء پر مامور ہیں جو ان سے صادر ہوئے۔ پس ان سے ایک نامناسب فعل کیسے صادر ہوگا اور پھر اس کی پیروی پر ہم مامور بھی ہوں۔

امام قرطبیؒ کا کہنا ہے:

''وسميت العصمة عصمة لانها تمنع من ارتكاب المعصية"۔ 26

عصمت کو عصمت اس لئے کہا جاتا ہے کیونکہ یہ معصیت میں گرنے سے بچاتی ہے۔

---

[23] فخر الدين الرازی، امام، عصمة الانبياء، مكتبه ثقافة الدينيه، قاهره، ۱۴۰۶ھ، ص ۴۱، ۴۰

[24] الشعرانی، عبدالوہاب، اليواقيت الجواهر في بيان عقائد الاكابر، مصطفى البابي الحلبي القاهرة ۱۳۷۸ھ، ج ۲ ص ۲

[25] السيوطي، عبد الرحمن بن أبي بكر، جلال الدين المتوفى: ۹۱۱ھ، الامام، الخصائص الكبرى دار الكتب العلمية بيروت، ج ۲ ص ۲

[26] القرطبي، الجامع لأحكام القرآن = تفسير القرطبي، ج۹ ص ۱۰۴

حافظ ابن حجر نے انبیاء کی عصمت کی وضاحت ان الفاظ میں کی ہے۔

''وعصمة الانبياء على نبينا وعليهم الصلاة والسلام حفظهم من النقائص، تخصيصهم بالكمالات النفيسية، والنصرة والثبات فى الامور، وانزال السكينة"۔ 27

''انبیاء کرام علیہم السلام کی عصمت یہ ہے کہ (اللہ تعالیٰ نے) ان کو نقائص سے محفوظ رکھا، ان کو نفسانی کمالات عطا کیے، معاملات میں ان کی مدد فرمائی اور ان کو ثابت رکھا اور ان پر سکینت نازل کی۔''

شرح عقائد نسفی میں عصمت کی حقیقت یوں بیان کی گئی ہے۔

''وحقيقة العصمة ان لا يخلق الله فى عبد الذنب مع بقاء قدرته واختياره"۔ 28

عصمت کی حقیقت یہ ہے کہ بندے کی قدرت اور اختیار کے باقی رہنے کے باوجود اللہ تعالیٰ کا اس بندہ میں گناہ پیدا نہ کرنا۔

محمد علی صابونیؒ رقمطراز ہیں۔

''اذ كيف يجوز ان يكون نبياً مصطفاه ويكون سارقاً او شارباً خمراً، أو قاطع طريق، أو زانياً، أو غير ذالك من المعاصى التى تمنع من الاقتداء به اتباعه؛ وهل يكون لكلام النبى صلى الله عليه وسلم اثر فى النفوس اذا كانت سيرته غير عطرة، او كانت حياته ملوثة ببعض الموبقات والآثام"۔ 29

یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ایک نبی اللہ تعالیٰ کا برگزیدہ ہو اور وہ چور، شرابی، ڈاکو یا زانی ہو، یا اس طرح کی کسی اور ممنوعہ بہ نافرمانی میں مبتلا ہو؟ اور ایسے نبی کے کلام کا لوگوں کے دلوں پر کیا اثر ہو سکتا ہے جو خود ناپاک ہو یا اس کی اپنی زندگی مہلکات اور گناہوں میں ملوث ہو؟۔

عصمت انبیاء کے حوالے سے وہ مزید لکھتے ہیں: واما فى الشرع فالعصمة هى: حفظ الله لانبيآ ورسله عن الوقوع فى الذنوب والمعاصى وارتكاب المنكرات والمحرمات فالعصمة ثابتة للانبياء وهى من صفاتهم التى اكرمهم الله بها وميزهم على سائر البشر، فلم تكن لاحد اِلّا لِلّانبياء الكرام حيث وهبهم الله هذه النعمة العظمىٰ وحفظهم من ارتكاب المعاصى والذنوب. صغيرها وكبيرها۔ فلا يمكن ان تقع منهم معصية او مخالفة لاوامرِ الله بخلافِ سائرِ البشر"۔ 30

اور جہاں تک شرع کا تعلق ہے تو اس میں عصمت سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ذنوب اور معاصی کے وقوع سے اور منکرات اور محرمات سے انبیاء کی حفاظت کرتا ہے۔ پس انبیاء کی عصمت ثابت شدہ ہے اللہ تعالیٰ ان کی صفت کی وجہ سے انہیں تکریم دیتے ہیں اور وہ تمام مخلوق سے برتر ہوتے ہیں۔ پس انبیاء کرام کے پاس نبوت کی جو نعمت ہے وہ کسی کی اپنی کوشش سے نہیں

---

[27] ابن حجر ، فتح الباري شرح صحيح البخاري، دار المعرفة بيروت، ١٣٧٩ھ ، كتاب القدر، باب المعصوم من عصم الله، ج٨ص ٤٥٤

[28] التفتازاني ، الإمام سعد الدين مسعود بن عمر ، شرح العقائد النسفية، مركز الملك فيصل للبحوث والدراسات الاسلامية، الرياض، ج١، ص ٨٩

[29] على صابونى، محمد، النبوة والانبياء، المكتبة الغزالى، دمشق، ١٩٨٥، ص٤٣

[30] ايضاً، ص٥٤

بلکہ وہ وہبی ہوتی ہے۔ اور ذنوب اور معاصی سے ان کی حفاظت کی جاتی ہے۔ اور چھوٹے اور بڑے گناہوں سے تمام مخلوق کے برخلاف انبیاء کرام سے اللہ کی معصیت اور مخالفت واقع ہونا ممکن ہی نہیں۔

مشہور کتاب کتاب التعریفات میں علامہ میر سید شریف جرجانیؒ فرماتے ہیں۔

"(العصمة) ملكة اجتناب المعاصي مع التمكن منها"۔ 31

گناہ کر سکنے کے باوجود گناہوں سے بچنے کا ملکہ عصمت ہے۔

امام اعظم ابو حنیفہؒ کے قول سے اس کی مزید وضاحت ہوتی ہے، آپؒ "الفقہ الاکبر" میں فرماتے ہیں

"والانبیاء علیهم الصلوة والسلام کلهم منزهون عن الصغائر والکبائر والکفر والقبائح وقد کانت منهم زلات والخطایا 32"

"تمام انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام صغائر اور کبائر اور کفر و قبائح سے بالکل منزہ اور پاک تھے۔ ہاں البتہ لغزش اور بھول چوک ان سے بھی سرزد ہوتی رہی ہے"۔

امام راغب اصفہانیؒ مفردات میں لکھتے ہیں۔

"وعصمة الانبیاء حفظه ایاهم اولا بما خصهم به من صفاء الجوهر ثم بما اعطاهم من الفضائل الجسمية والنفسية ثم بالنصرة وتثبيت اقدامهم ثم بأنزال السكينة عليهم وبحفظ قلوبهم وبالتوفيق۔" 33

"عصمت انبیاء" کے معنی ہیں اللہ تعالیٰ کا اپنے نبیوں کو (ہر قسم کی برائی سے) محفوظ رکھنا، اولاً اس صفاء جوہر کی وجہ سے جو انہی کے ساتھ خاص ہے پھر ان کے فضائل جسمیہ اور نفسیہ کی وجہ سے جو اللہ تعالیٰ نے انہیں عطا فرمائے پھر اپنی نصرتِ خاص اور انہیں ثابت قدم رکھنے کے ساتھ پھر ان پر سکون و طمانیت نازل فرما کر اور ان کے قلوب کو کجروی سے بچا کر اور اپنی توفیق ان کے شامل حال فرما کر۔

علامہ قاضی عیاضؒ نے عصمت کی بہترین تشریح بیان کی ہے، وہ فرماتے ہیں:

"بأنها لطف من الله تعالىٰ يحمل النبي على فعل الخير، ويزجره عن الشر مع بقاء الاختيار تحقيقاً للابتلاء"۔ 34

---

[31] الجرجاني ،علي بن محمد بن علي الزين الشريف ،المتوفى: ٨١٦هـ، كتاب التعريفات، دار الكتب العلمية بيروت –لبنان، الأولى ١٤٠٣هـ ١٩٨٣، م، ص ٦٥) ۔ (یہی عبارت اقرب الموارد میں ملاحظہ ہو ، سعيد الخورى الشرتونى اللبنانى، أقرب الموارد في فصح العربية والشوارد ،جلد ٢ ص ٩١ طبع مصر)

[32] القرطبي ، الجامع لأحكام القرآن = تفسير القرطبي، ج١ ص ٢٩١: ٢٩٢

[33] الراغب الاصفهانى، المفردات في غريب القرآن، دار القلم، الدار الشامية دمشق بيروت، الأولى ١٤١٢ هـ، ص ٣٤١ (یہی مضمون دستور العلماء میں ہے دیکھئے القاضي عبد النبي بن عبد الرسول الأحمد نكري ، دستور العلماء = جامع العلوم في اصطلاحات الفنون ، دار الكتب العلمية لبنان ، بيروت ، الأولى، ١٤٢١هـ ٢٠٠٠م، ،جلد ٢ ص ٣٤٥

[34] الخازن، علاء الدين علي بن محمد بن إبراهيم بن عمر الشيحي أبو الحسن، (المتوفى: ٧٤١هـ)، تفسير الخازن لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية –بيروت، الأولى، ١٤١٥ هـ، ج ٢ ص ٢٧٠

کہ اللہ تعالیٰ کی خاص عنایت ہے جس کی وجہ سے انبیاء کرام بھلائی کے کام کرتے ہیں اور اختیار ہونے کے باوجود ڈانٹ کے ڈر سے برائی سے بچتے ہیں۔

علامہ قرطبیؒ نے معاصی کی نسبت انبیاء کی طرف کرنے کی ممانعت کی ہے۔

"ولأن المعاصي والذنوب ماهي الا نجاسات معنوية، وهي تشبه القاذورات والنجاسات الحسية، فلا يجوز نسبتها للانبياء، وقد سماها الرسول صلى الله عليه وسلم قاذورات"۔ 35

''کیونکہ نافرمانی اور گناہ معنوی نجاست میں سے ہیں اور یہ حسی گندگی اور ناپاکی کے مشابہ ہیں لہٰذا انبیاء کی طرف ان کی نسبت کرنا درست نہیں رسول اللہ ﷺ نے ان کو گندگی قرار دیا ہے''۔

حضرت شاہ اسماعیل شہیدؒ فرماتے ہیں۔

"عصمت: اس کا معنیٰ یہ ہے کہ ان (انبیاء کرام علیہم السلام) کے اقوال و افعال، عبادات و عادات، معاملات و مقامات اور اخلاق و احوال میں حق تعالیٰ اپنی قدرتِ کاملہ کی بدولت ان کو مداخلت نفس و شیطان اور خطا و نسیان سے محفوظ رکھتا ہے اور محافظ ملائکہ کو ان پر متعین کر دیتا ہے تاکہ بشریت کا غبار ان کے پاک دامن کو آلودہ نہ کر دے اور نفس بہیمیہ اپنے بعض امور ان پر مسلط نہ کرے اور اگر قانون رضائے الٰہی کے خلاف ان سے شاذ و نادر کوئی امر واقع ہو بھی جائے تو فی الفور حافظ حقیقی اللہ تعالیٰ اس سے انہیں آگاہ کر دیتا ہے اور جس طرح بھی ہو سکے غیبی عصمت ان کو راہ راست کی طرف کھینچ لاتی ہے''۔ 36

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ ''العقیدۃ الحسنۃ'' میں تحریر فرماتے ہیں :

''تمام انبیاء کرام علیہم السلام کفر، شرک اور عمداً گناہ کبیرہ سے اور صغائر پر اصرار کرنے سے معصوم اور پاک ہوتے ہیں، اللہ تعالیٰ کو ان تین طریقوں سے ان نقائص سے بچاتا اور معصوم رکھتا ہے : ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ ان کو پیدائشی طور پر ہی سلیم الفطرت اور اخلاق کے کامل اعتدال پر پیدا کرتا ہے، اس لئے وہ معاصی میں رغبت نہیں کرتے بلکہ ان سے متنفر ہوتے ہیں۔ دوسری صورت یہ کہ اللہ تعالیٰ ان کی طرف وحی نازل کرتا ہے کہ معاصی پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے سزا ہو گی اور طاعات اور نیکیوں پر اچھا بدلہ دیا جائے گا اور یہ وحی ان کے لئے گناہوں اور معاصی سے روکنے کا سبب ہو گی۔ تیسری صورت یہ ہے کہ ان انبیاء علیہم السلام کے درمیان اور معاصی کے درمیان اللہ تعالیٰ کسی لطیفہ غیبیہ کے ذریعے حائل ہو جاتے ہیں جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے واقعہ میں حضرت یعقوب علیہ السلام کی صورت کو دانتوں میں انگلی دبائے ہوئے ظاہر کیا گیا"۔ 37

بنیادی طور پر اہل تشیع اور اہل سنت کے درمیان عصمت کے معنیٰ و مفہوم میں اختلاف نظر دکھائی دیتا ہے اہل تشیع کا عقیدہ ہے کہ الٰہی نمائندے خواہ انبیاء ہوں یا آئمہ اپنے آغاز ولادت سے زندگی کے آخری لمحے تک تمام گناہوں سے پاک ہوتے ہیں اور ہر قسم کی

---

[35] القرطبي، الجامع لأحكام القرآن = تفسير القرطبي، ج۱ ص ۲۹۱:۲۹۲

[36] شاہ اسماعیل شہید، منصب امامت، مترجم (فارسی)، حکیم محمد حسین علوی، حاجی حنیف اینڈ سنز، ۲۰۰۸، لاہور، ص ۱۷

[37] شاہ ولی اللہ، العقیدۃ الحسنہ، مترجم (عبدالحمید سواتی، مولانا)، ادارہ نشر و اشاعت، گوجرانوالہ، ص ۹۱

خطاء ولغزش سے خواہ عمدی ہو یا سہوی پاک ہوتے ہیں جب کہ اہل سنت عصمت کے اس وسیع مفہوم کے قائل نہیں ہیں۔ بلکہ بعض نے عصمت انبیاء سے فقط گناہانِ کبیرہ سے معصوم ہونا مراد لیا ہے، بعض نے دورانِ بلوغ سے اور بعض نے کہا ہے کہ بعثت کے بعد نبی معصوم ہوتا ہے۔

محمد بن علي بن بابویہ القمی نے "اعتقادات الامامیہ" میں عصمت کی وضاحت یوں کی ہے۔

" Iṣmah or ʻIsma (Arabic عِصْمَة :; literally, "protection") is the concept of incorruptible innocence, immunity from sin, or moral infallibility in Islamic theology. " 38

عصمۃ اور عصمہ کا لفظی معنٰی محفوظ ہونا ہے جو اسلام کی الٰہیات میں ہمیشہ غلطی سے معصومیت کا اور گناہ سے چھٹکارے یا اخلاقی طور پر بے خطا ہونے کا تصور ہے۔

معروف عالم محمد حسین، طباطبائی، فرماتے ہیں :

"عصمت نفس میں ایک ایسی علمی صورت ہے کہ جو انسان کو ہر قسم کے باطل سے خواہ اس کا تعلق عقیدے سے ہو یا عمل سے، محفوظ کرتی ہے"۔ 39

مجمع بحار الانوار میں ہے۔

"والعصمة من الله دفع الشر" 40 "عصمت من اللہ" دفع شر ہے۔

عقائد اسلامی کے مصنف محمود واعظی لکھتے ہیں :

"عصمت ایک ایسی اندرونی قوت کا نام ہے کہ جو انسان کو ہر قسم کے گناہ سے محفوظ بناتی ہے"۔ 41

محمد بن عبد الواحد السیواسی الاسکندرانی ابن الھمام علم کلام پر مبنی اپنی کتاب "مسامرہ" میں لکھتے ہیں

"العصمة المشترطة معناها تخصيص القدرة بالطاعة فلا يخلق لهٔ اى لمن وصف بها (قدرة المعصية)" 42

عصمت مشترطہ کے معنی ہیں قدرت کا طاعت کے ساتھ خاص کر دینا پس جو شخص اس عصمت کے ساتھ موصوف کیا جاتا ہے اس کے لئے معصیت کی قدرت پیدا نہیں کی جاتی۔

ابراہیم امینی "مسائل کلی امامت" میں لکھتے ہیں کہ :

---

[38] Muḥammad ibn ʻAli Ibn Babawayh al Qummi; Asaf Ali Asghar Fyzee; A Shiite Creed, World Organization for Islamic Services, , 1999, p 151

[39] محمد حسین ،طباطبائی، المیزان فی تفسیر القرآن، منشورات ،لبنان، جلد۱۶، ص۲۳۰ در تفسیر سورۃ الاحزاب آیت ۳۳

[40] جمال الدين، محمد طاهر بن علي الصديقي الهندي الفَتَّنِي الكجراتي (المتوفى: ٩٨٦هـ) ، الناشر: مطبعة مجلس دائرة المعارف العثمانية ، الثالثة، ١٣٨٧ هـ ١٩٦٧م جلد ٢، ص ٣٩٣

[41] محمود واعظی، عقائد اسلامی، دانشکدہ علوم قرآنی، تہران، ص ۲۵۲

[42] محمد بن همام الدين عبد الواحد المعروف بابن الهمام ،كتاب المسامرة في شرح المسايرة في علم الكلام ، الناشر: المكتبة الأزهرية للتراث القاهرة ، الطبعة: ٢٠٠٦ ، جلد ٢ ص ٨١

"عصمت ایک ایسی غیر معمولی باطنی اور نفسانی قوت ہے کہ جس سے انسان اس کائنات کی حقیقت اور عالمِ وجود کے باطن و ملکوت کا مشاہدہ کر سکتا ہے اور یہ غیر معمولی نفسانی قوت جس میں بھی پیدا ہو جائے اسے ہر قسم کی خطا و گناہ سے معصوم بنا دیتی ہے"۔ 43

الشیخ عیسی منون اپنی کتاب "نبراس" میں رقمطراز ہیں۔

"العصمة ملكة نفسانية يخلقها الله سبحانه في العبد فتكون سبباً لعدم خلق الذنب فيه" 44

عصمت وہ ملکۂ نفسانیہ ہے جسے اللہ تعالیٰ اپنے برگزیدہ بندے (نبی) میں پیدا کرتا ہے جو اس میں گناہ پیدا نہ ہونے کا سبب بن جاتا ہے۔

شرح عقائد نسفی میں بقول بعض علماء عصمت کی تعریف اس طرح بھی منقول ہے۔

"هی لطف من الله تعالیٰ يحمله على فعل الخير ويزجره عن الشر مع بقاء الاختيار تحقيقاً للابتلاء" 45

عصمت اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک ایسا لطف ہے جو اللہ تعالیٰ کے مقدس بندہ (نبی) کو فعل خیر پر برانگیختہ کرتا اور اسے شر سے بچاتا ہے۔ مع ابقاء اختیار کے تاکہ ابتلاء کے معنی برقرار رہیں۔

علی انال The Prophet Promised میں لکھتے ہیں۔

"Infallibility is a necessary attribute of the Prophets. The original Arabic word translated here as infallibility is 'isma,which means "being protected, saved, and sinlessness." The infallibility of the Prophets is an established fact based on reason and tradition".46

عصمت انبیاء کی صفت لازمہ ہے۔ عربی لفظ عصمة کو انگریزی میں Infallibility کہا جاتا ہے۔ جس کا مطلب پناہ میں، محفوظ اور بے خطا ہونا ہے۔ انبیاء کی عصمت ایسی حقیقت ہے جو جس کی عقل اور روایت دونوں سے تصدیق ہوتی ہے۔

## عصمت کی بعض متضاد اصطلاحات

عصمت کی جامع تعریف کے بعد اس کی بعض متضاد اصطلاحات کی وضاحت بھی ضروری ہے، کیونکہ ان میں سے بعض ایسی بھی ہیں جن کا اطلاق قرآن حکیم نے متعدد مقامات پر مختلف انبیاء کرام علیہم السلام پر کیا ہے، وہ اصطلاحات یہ ہیں: **عصیان، معصیت، زُلّت، ذنب، خطا، فجور** جبکہ عصیان اور معصیت دونوں الفاظ مترادف ہیں۔

علامہ محمد سلیمان الحلبي الریحاویؒ عصیان کی تعریف میں لکھتے ہیں:

---

43 ابراہیم امینی، بررسي مسائل کلي امامت، حوزہ علمیہ قم، دفتر تبلیغات اسلامی، مرکز انتشارات، قم ایران، ص ۱۷۱

44 عیسي منون، نبراس العقول في تحقيق القياس عند علماء الاصول، طبعه مصر سنه ۱۹۱۲ء، ص ۵۳۲

45 التفتازاني، سعد الدين مسعود بن عمر، شرح العقائد النسفيه، مكتبة دار البيروتي، دمشق، ص ۷۴

46 Ali Ünal, The Prophet Promised, Işık Yayıncılık Ticaret, Turkey, 2014, P : 601

"العصیان اتیان الذنب عمدًا"۔ [47]

"عصیان اس گناہ کو کہتے ہیں جو جان بوجھ کر کیا جائے"۔

اور عاصی کی تعریف ان الفاظ میں کی گئی ہے :

"العاصی من أتی الکبائر عمدًا طاءِعًا"۔ [48]

"عاصی اس کو کہتے ہیں جو قصد ورغبت کے ساتھ گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرے"۔

جبکہ معصیت کے بارے میں صاحبِ تلویح نے وضاحت کی ہے :

"أمّا المعصیة حقیقة فھی حرامٌ یقصد إلی نفسه مع العلم بحرمته"۔ [49]

"معصیت کی حقیقت یہ ہے کہ ایک فعلِ حرام کو اس کی حرمت معلوم ہو جانے کے باوجود قصداً کیا جائے"۔

ان تعریفات سے معلوم ہوا کہ جو گناہِ کبیرہ قصد و ارادے اور رغبت کے بغیر صادر ہو جائے، اس پر سرے سے گناہ کا اطلاق ہی نہیں ہو سکتا۔

## زُلّت کی تعریف

امام راغب اصفہانیؒ نے "زلت" کی تعریف اس طرح کی ہے :

"الزلة استرسال الرجل من غیر قصدٍ"۔ [50]

"زلت لغت میں بے اختیار پاؤں پھسلنے کو کہتے ہیں"۔

اور علامہ عبداللہ نسفی زلت کی تعریف ان الفاظ میں کرتے ہیں :

"فإنه اسم لفعل یقع علی خلاف الأمر من غیر قصد إلی الخلاف کزلة الماشی فی الطین"۔ [51]

زلت اس فعل کو کہتے ہیں جو امر کے خلاف واقع ہو لیکن قصد اس کے خلاف کا نہ ہو، جیسا کہ چلنے والا پھسل کر کیچڑ میں گر جائے"۔

اور ملّا جیونؒ صاحبِ تفسیراتِ احمدیہ نے "زلت" کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے :

"الزلة وھی تقع من بنی آدم من غیر ان یکون قصده علی ذلك وبعد الوقوع لم یکن مستقرًا علیٰ ذٰلك کمثل من اختبی فی طریق فخر فقام لم یکن من قصده ان یخر وبعد ما خر استقر کما صرح به اھل الاصول"۔ [52]

---

[47] محمد سلیمان الحلبي الریحاوي، نخبة اللآلي شرح بدء الأمالي، دار الشفقه، استنبول، مطبع ۱۹۹۶، ص ۷۴

[48] ایضاً، ص ۸۴

[49] التفتازاني ، شرح التلویح علی التوضیح، مکتبة صبیح بمصر، ص ۴۹۱

[50] الراغب الأصفهاني، المفردات في غریب القرآن دار القلم، الدار الشامیة دمشق بیروت، الأولی ۱۴۱۲ هـ، ص ۲۱۳

[51] النسفي، أبو البرکات عبد الله بن أحمد بن محمود حافظ الدین النسفي، المتوفی: ۷۱۰هـ، تفسیر النسفي (مدارك التنزیل وحقائق التأویل)، دار الکلم الطیب، بیروت، الأولی، ۱۴۱۹ هـ ۱۹۹۸ م، ج ۱ ص ۳۰۱

"اور زلت وہ ہے جو بنی آدم سے قصد کے بغیر واقع ہو اور واقع ہونے کے بعد اس پر آدمی قائم نہیں رہتا۔ اس کی مثال اس شخص کی ہے جو راستے پر لغزش کھا کر گر پڑا، اور پھر کھڑا ہو گیا، تو اس کا قصد یہ نہ تھا کہ گر پڑے، اور جب گر پڑا تو اس حالت پر قائم نہ رہا، بلکہ فوراً اٹھ کھڑا ہوا"۔

اور نور الانوار میں ہے۔

"وقع فیہ بسبب القصد لفعل مباح"۔ 53

لغزش کھانے والا زلت میں ایک فعل مباح کے قصد سے واقع ہوا۔

زلت کی اس تعریف سے واضح ہوا کہ زلت سہواً یا عمداً گناہ صغیرہ یا کبیرہ کا نام نہیں کیونکہ باتفاق علمائے اُمت یہ ثابت ہو چکا ہے کہ انبیاء سے کبائر و صغائر قصداً یا سہواً صادر نہیں ہوتے۔

مفتی مدرار اللہ لکھتے ہیں۔

" اگر زلت سہواً صغائر کے صادر ہونے کا نام ہوتا تو پھر علمائے اُمت کو یہ تکلف کرنے کی ضرورت نہ ہوتی کہ انبیاء سے سہواً صغائر صادر نہیں ہوتے اور زلات جو صغائر ہیں سہواً صادر ہو سکتے ہیں، حالانکہ ان دونوں میں لازماً یہ ماننا پڑے گا کہ زلت صغائر کے سہواً صادر ہونے کا نام نہیں"۔ 54

## زُلّت کی علامات

اصولیّین نے زلت کا مفہوم سمجھانے کیلئے مندرجہ ذیل پانچ اوصاف وعلامات لکھی ہیں :

۱:۔۔۔ زلت یعنی لغزش اپنے اختیار سے نہیں ہوتی۔

۲:۔۔۔ صاحبِ لغزش کے لئے لغزش مقصود اصلی نہیں ہوتی۔

۳:۔۔۔ صاحبِ لغزش ایک مباح فعل کا قصد کرتا ہے مگر بے اختیار ایک ترک اولیٰ فعل میں واقع ہوتا ہے۔

۴:۔۔۔ صاحبِ لغزش کو اس فعل کا غیر مباح ہونا پہلے سے معلوم نہیں ہوتا جس میں بے اختیار واقع ہو گیا ہے۔

۵:۔۔۔ لغزش کے بعد وہ اس حالت پر قائم نہیں رہتا اور فوراً متنبہ ہو کر سنبھل جاتا اور اس حالت سے الگ ہو جاتا ہے۔

زلت کے اس دقیق مفہوم کو علماء اصول نے "زلۃ الماشی فی الطین" سے مشابہت دی ہے چونکہ کیچڑ میں پھسل کر گرنے والے پر یہ باتیں صادق آتی ہیں، مثلاً :

(الف) ماشی فی الطین کی لغزش بے اختیار ہوتی ہے۔

(ب) اس کا مقصود یہ نہیں ہوتا کہ کیچڑ میں گر پڑے۔

---

[52] ملا جیون ، أحمد بن أبي سعید بن عبد اللہ المكي الهندي الصالحي الجونفري ، المتوفی ۱۱۳۰ھ، التفسیرات الأحمدیة في بیان الآیات الشرعیة، مركز الملك فیصل للبحوث والدراسات الاسلامیة ، الریاض ،ص ۳۴

[53] ایضاً

[54] مدار اللہ، مفتی، عصمت انبیاء، مکتبہ سید احمد شہید، اکوڑہ خٹک، اشاعت ۲۰۰۰، ص ۷۴

(ت) وہ ایک مباح عمل کا ارتکاب کر رہا تھا جو سیدھے راستے پر جانا تھا مگر بے اختیار وہ ایک تکلیف دہ عمل میں پڑ گیا جو کیچڑ میں واقع ہونا ہے۔

(ث) کیچڑ میں واقع ہونے سے پہلے اس کو یہ علم نہ تھا کہ وہ سیدھے راستے پر جاتے ہوئے اچانک کیچڑ میں گر پڑے گا ورنہ وہ اس راستے پر نہ ہی جاتا۔

(ج) راستے پر کیچڑ میں بے اختیار گرنے والے شخص کو لوگ ملامت نہیں کرتے بلکہ اس کے ساتھ ہمدردی کرتے ہیں"۔[55]

زلت کی مذکورہ حقیقت اور مفہوم سے واضح ہوا کہ اس کی نوعیت عصیان، معصیت اور صغائر کے مفہوم سے قطعاً مختلف ہے اس لئے علماء اُمت نے کہا ہے کہ زلت پر معصیت یا صغائر کا اطلاق نہیں ہو سکتا اور یہی تو وجہ ہے کہ انبیاء کبائر وصغائر یعنی معاصی سے معصوم ہیں اور ''زلات'' سے معصوم نہیں کیونکہ زلات معاصی نہیں بلکہ ترکِ اولیٰ اور ترکِ افضل کا نام ہے۔

صاحب کشف الاسرار عن اُصول فخر الاسلام البزدویؒ کے مطابق زلت وہ ہے جو بنی آدم سے قصد کے بغیر واقع ہو، اس کی مثال وہ ایسے بیان کرتے ہیں۔

"زل الرجل فی الطین اذا لم یوجد القصد الی الوقوع ولا الی الثبات بعد الوقوع" 56

آدمی کیچڑ میں گر پڑا، جبکہ اس کا گرنے کا ارادہ بھی نہیں تھا، اور جب گر پڑا تو اس حالت پر قائم نہ رہا۔

## ''گناہ'' اور معاصی کی حقیقت

الغرض عصمت ایک غیر معمولی قوت ہے جو خدا اپنے خاص بندوں یعنی انبیاء کرام کو عطا کرتا ہے اور عصمت مقولہ علم سے اس کا تعلق ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان میں نیکی اور بدی دونوں کا ارادہ پیدا فرمایا ہے اور اس نے ان دو کے متعلق پوری پوری تعلیم بھی بیان کر دی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے : "فَأَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا"۔ 57

پھر اس نے الہام کر دیا اس کو اس کی بدی اور پرہیزگاری کا''۔

دوسری جگہ ارشاد فرمایا :

"اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ"۔ 58

"بے شک ہم نے اس کو راہ دکھا دی (نیکی اور بدی کا"۔

ابراہیم میر سیالکوٹیؒ نے گناہ کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے :

---

[55] ایضاً

[56] علاء الدين البخاري، عبد العزيز بن أحمد بن محمد، المتوفى: ٧٣٠هـ، كشف الأسرار عن أصول فخر الإسلام البزدوي، دار الكتب العلمية، بيروت، الطبعة الأولى ١٤١٨هـ/١٩٩٧م، ج ٣ ص ٢٠٠

[57] سورة الشمس ٩١:٨

[58] سورة الدهر ٧٦:٣

"گناہ کے لئے عربی زبان میں نئی الفاظ ہیں جس میں سے ایک لفظ "جناح" ہے،اس کا اشتقاق "ج ن ح" سے ہے، جس کے معنی مائل ہونے اور جھکنے کے ہیں۔ چونکہ گناہ کی حالت میں انسان شریعت آسمانی اور ہدایت ربانی کے برخلاف خواہش نفس کی طرف جھکتا ہے۔اس لئے اسے جناح کہتے ہیں۔اور وہ قوتیں جن سے انسان خواہشِ نفس کے پیچھے لگتا ہے، دو ہیں( ۱) قوتِ عضبیہ(۲) قوت بہیمی

قوتِ عضبیہ کے متعلق یہ گناہ ہے کہ کسی خاص شخص یا عامہ خلائق کے امن میں ناجائز خلل ڈالا جائے۔اس کی دو صورتیں ہیں کسی کو ناحق قتل کرنا، کسی کی ناحق آبروریزی کرنا، فتنہ و فساد پھیلانا، بغاوت کرنا، چوری کرنا اور ڈاکا مارنا وغیرہ وغیرہ"۔ 59

"قوتِ بہیمی کی دو خواہشیں ہیں، خواہشِ بطن اور خواہشِ فرج۔ خواہشِ بطن کے متعلق یہ گناہ ہیں: کسی کا مال خیانت یا غبن یا فریب سے دبالینا، محرمات کا استعمال کرنا اور شراب خوری اور جوابازی کرنا اور شہوتِ فرج سے متعلق زناکاری و بدکاری اور اغلام وغیرہ شنیع کام ہیں"۔ 60

صاحب کشف الٔاسرار عن اُصول فخر الِاسلام البزدویؒ نے عصمت انبیاء میں ابوالحسن بشاعریؒ کا ایک نہایت جامع جملہ عصمت انبیاء سے متعلق نقل کیا ہے۔

"ليس معنى الزلة انهم زلو عن الحق الى الباطل و عن الطاعة الى المعصية ولكن معناها الزلل عن الافضل الى الفاضل و الاصوب الى الصواب و كانو يعاقبون لجلال قدرهم و منزلتهم و مكانتهم من الله تعالى" 61

زلت سے مراد یہ نہیں ہے کہ انبیاء حق سے باطل کی طرف یا اطاعت سے معصیت کی طرف پھسلتے بلکہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ زیادہ افضل سے کم افضل کی طرف اور زیادہ اصوب سے کم صواب کی طرف جانا، لیکن ان کی سرزنش ان کے بلند مقام و مرتبے کی وجہ سے ہوتی ہے۔

امام رازیؒ نے عصمت انبیاء کے متعلق حسب ذیل اقوال نقل کیے ہیں:

حشویہ کا مذہب ہے کہ انبیاءؑ سے عمداً گناہ کبیرہ کا صدور جائز ہے۔اکثر معتزلہ کا مذہب ہے کہ انبیاءؑ سے عمداً گناہ کبیرہ کا صدور جائز نہیں البتہ عمداً گناہ صغیرہ کا صدور جائز ہے البتہ ان صغائر کا صدور جائز نہیں جن سے لوگ متنفر ہوں۔جبائی کا مذہب ہے کہ انبیاءؑ سے عمداً کبائر اور صغائر دونوں کا صدور جائز نہیں البتہ تاویلاً جائز ہے انبیاءؑ بغیر سہو اور خطا کے کوئی گناہ صادر نہیں ہوتا لیکن ان سے سہو اور خطاء پر بھی مواخذہ ہوتا ہے رافضیوں کا مذہب ہے کہ انبیاءؑ سے کسی گناہ کا صدور ممکن نہیں ہے صغیرہ نہ کبیرہ، سہوا نہ عمداً نا تاویلا نہ خطا"۔ 62

---

[59] ابراہیم میر،سیالکوٹی، عصمت نبوت، مکتبہ ثنائیہ،سرگودھا، ص۹

[60] ایضاً، ص۱۰

[61] علاء الدين البخاري ، كشف الأسرار عن أصول فخر الإسلام البزدوي ، ج۳ ص۲۰۰

[62] فخر الدين الرازي ،أبو عبد الله محمد بن عمر بن الحسن بن الحسين التيمي الرازي الملقب خطيب الري ، المتوفى: ۶۰۶هـ، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير، ار إحياء التراث العربي – بيروت، الثالثة ۱۴۲۰ ج۱ص ۳۰۱

## کبائر وصغائر میں عصمت کی بحث

جہاں تک انبیاء کے کبائر اور صغائر میں عصمت کی بات ہے جیسے عصمت کبائر میں ہوتی ہے ویسے ہی صغائر میں بھی عصمت ثابت ہوتی ہے چنانچہ اسی بارے میں امام قرطبیؒ رقمطراز ہیں۔

"امام مالک، امام ابو حنیفہ، امام شافعی، ان کے اصحاب اور جمہور فقہاء اور محدثین کا یہ مذہب ہے کہ انبیاءؑ جس طرح کبائر سے معصوم ہوتے ہیں اسی طرح صغائر سے بھی معصوم ہوتے ہیں، کیونکہ ہم کو یہ حکم دیا گیا ہے کہ ہم انکے افعال، ان کے آثار اور ان کی سیرتوں کی اتباع کریں اور یہ حکم مطلق دیا گیا ہے اس میں کوئی استثناء نہیں ہے اگر ہم انبیاءؑ سے صغائر کے وقوع کو جائز قرار دیں تو ان کی اقتداء کرنا ممکن نہیں ہوگی، کیونکہ ان کے افعال میں سے ہر فعل اس سے علیحدہ نہیں ہے کہ وہ عبادت ہے یا اباحت ہے یا ممنوع ہے یا معصیت ہے، اور نہ کسی شخص کو یہ حکم دینا صحیح ہوگا کہ وہ ان کے کسی حکم پر عمل کرے کیونکہ ہو سکتا ہے ان کا وہ حکم معصیت ہو"۔ 63

امام رازیؒ زمانہ نبوت میں انبیاء کے گناہ کے صدور کی نفی کرتے ہوئے رقمطراز ہیں۔

"ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ انبیاءؑ سے زمانہ نبوت میں یقینی طور پر کوئی گناہ صادر نہیں ہوتا، کبیرہ نہ صغیرہ" 64

علامہ تفتازانیؒ عصمت میں نبوت کے قبل اور بعد کے زمانے میں فرق بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"ہمارا مذہب یہ ہے کہ انبیاءؑ اعلان نبوت کے بعد گناہ کبیرہ مطلقاً نہیں کرتے اور صغائر عمداً نہیں کرتے' البتہ ان سے سہوا صغیرہ کا صدور ہو جاتا ہے' لیکن وہ اس پر اصرار نہیں کرتے اور نہ وہ اس پر برقرار رکھے جاتے ہیں بلکہ ان کو تنبیہ کی جاتی ہے اور وہ متنبہ ہو جاتے ہیں"۔ 65

شریف جرجانی کے الفاظ سے بھی اسی مفہوم کی تائید ہوتی ہے وہ لکھتے ہیں :

" ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ انبیاءؑ اپنے زمانہ نبوت میں مطلقاً گناہ کبیرہ سے اور عمداً صغیرہ سے معصوم ہوتے ہیں"۔ [66]

غلام رسول سعیدیؒ نے عصمت کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے۔

"اگر انبیاءؑ معصیت کریں تو ہم پر معصیت کرنا واجب ہوگی کیونکہ ان کی اتباع واجب ہے اور دوسرے دلائل سے ہم پر معصیت کرنا حرام ہے' سو لازم آئے گا کہ ہم پر معصیت کرنا واجب بھی ہو اور یہ اجتماع ضدین ہے"۔ [67]

مولانا عبد الماجد دریا آبادیؒ رقمطراز ہیں۔

---

[63] القرطبي ، الجامع لأحكام القرآن = تفسير القرطبي، دار الكتب المصرية — القاهرة، الثانية، ۱۳۸۴ھ ۱۹۶۴ م، جزا ص ۲۹۱:۲۹۲

[64] فخر الدين الرازي ، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير، ج۱ ص ۳۰۲

[65] التفتازاني، شرح المقاصد في علم الكلام، الناشر دار المعارف النعمانية، سنة النشر ۱۴۰۱ھ ۱۹۸۱م، مكان النشر باكستان، ، مطبوعه دار المعارف النعمانيه، ج ۲ ص ۱۹۳

[66] الجرجاني ،كتاب التعريفات ، دار الكتب العلمية بيروت لبنان ،الأولى ۱۴۰۳ھ ۱۹۸۳م، ص ۶۸۹

[67] غلام رسول سعیدی، علامہ، تفسیر تبیان القرآن، فرید بکسٹال اردو بازار، لاہور، صفحہ ۳۴۸-۳۵۰

"یہود و نصاریٰ نے اہل کتاب ہونے اور نبوت و سلسلہ وحی پر ایمان رکھنے کے باوجود اپنے نوشتوں میں کوئی کسر عصمت انبیاء کے داغدار بنانے میں اٹھا نہیں رکھی۔ اس لیے قرآن مجید جہاں جہاں انبیاء سابق کا ذکر کرتا ہے اکثر ان حضرات کی اخلاقی و روحانی عظمت پر بھی زور دیتا ہے اور اس طرح انبیاء بر حق کی نصرت و حمایت کا فرض، توریت و انجیل کی عائد کی ہوئی فرد جرم کے مقابلہ میں ادا کرتا جاتا ہے۔"[68]

مندرجہ بالا کلام سے واضح ہوا کہ عصمت ایک ملکہ (صفت راسخہ ' صفت نفسانیہ) ہے جو معاصی کی قباحت اور عبادت کی فضیلت کے علم کی وجہ سے انبیاء کو گناہوں سے روکتی ہے اور عبادت پر برانگیختہ کرتی ہے اور اوامر اور نواہی کی مسلسل وحی کی وجہ سے یہ صفت اور راسخ ہو جاتی ہے ' اور انبیاءؑ سے جو سہواً اور بعض کے نزدیک عمداً صغائر صادر ہوتے ہیں یا وہ کسی اولی اور افضل کام کو ترک کر دیتے ہیں ' اس سے ان کی عصمت پر اعتراض نہیں ہوگا ' کیونکہ صفات نفسانیہ ابتداء غیر راسخ ہوتی ہیں، پھر بتدریج راسخ ہو جاتی ہیں۔

## عصمتِ انبیاء کرام علیہم السلام کی غرض و غایت

عصمت اور معصومیت انبیاء کرام علیہم السلام کی اہم ضرورت ہے کیونکہ انبیاء کی بعثت کا ہدف انسانوں کو ان کی ان ذمہ داریوں کی طرف ہدایت اور راہنمائی کرنا ہے کہ جو خدا نے ان کے لیے متعین فرمائی ہیں۔ درحقیقت انبیاء انسانوں کے درمیان خدا کے نمائندے ہوتے ہیں کہ جن کا کام لوگوں کو راہِ راست کی ہدایت کرنا ہوتا ہے لہٰذا اگر ایسے نمائندے خدا کے بتائے ہوئے قانون اور دستور کے پابند نہ ہوں اور اپنی رسالت کے برخلاف اعمال کے مرتکب ہوں تو نقض غرض لازم آئے گا یعنی وہ ہدف اور مقصد جو خدا ان انبیاء کو بھیج کر حاصل کرنا چاہتا تھا وہ حاصل نہیں ہو سکے گا۔ لہٰذا خدا کی حکمت کا تقاضا بھی یہ ہے کہ انبیاء تمام گناہوں سے پاک اور دور ہوں بلکہ سہو و نسیان کی بنیاد پر بھی کوئی ناشائستہ عمل انجام نہ دیں تاکہ لوگوں کا اعتماد باقی رہے۔

وحیِ الٰہی، یعنی اللہ کے پیغام کو لوگوں تک پہنچانے اور انہیں راہِ راست کی طرف راہنمائی کرنے کے علاوہ انبیاء کرام علیہم السلام کی ایک اور ذمہ داری لوگوں کی تربیت اور تزکیہ ہے جیسا کہ قرآن میں ارشاد ہوا ہے :

"هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ "۔69

"وہی ہے جس نے ناخواندہ لوگوں میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا جو انہیں اس کی آیات پڑھ کر سناتا ہے اور انہیں پاکیزہ کرتا ہے اور انہیں کتاب و حکمت کی تعلیم دیتا ہے"۔

تاکہ وہ باصلاحیت افراد کو کمال کی آخری منزل تک لے جائیں اور یہ ذمہ داری فقط وہی لوگ انجام دے سکتے ہیں جو خود انسانی کمالات کے اعلیٰ مقامات عصمت پر فائز ہوں۔ اور پھر دوسری بات یہ ہے کہ افراد کی تربیت میں مربی کا کردار اور اس کی گفتار سے زیادہ موثر ہوتا ہے۔ اس لئے بھی عصمت انبیاءِ کرام علیہم السلام کی ضرورت ہے، کیونکہ یہ حقیقت تو ہر ذی شعور جانتا ہے کہ جو افراد کردار اور عمل کے لحاظ سے عیوب اور نقائص کے حامل ہوتے ہیں، ان کی گفتار بھی مطلوبہ تاثیر نہیں رکھتی اور کردار و عمل کا نقص گفتار کو بے تاثیر

---

[68] عبدالماجد دریا آبادی، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور، اشاعت ۲۰۰۷، ص ٦٧

[69] سورۃ الجمعہ ۲:٦۲

رکھنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے، اور لوگ ایسے بے عمل شخص کی دعوت کو اسی بناء پر مسترد کر دیتے ہیں لہٰذا انبیاء کی بعثت اس عنوان سے کہ وہ معاشروں کے مربی ہیں فقط اسی صورت میں قابل عمل ہے کہ جب ان کا کردار و گفتار ہر قسم کی سہوی و عمدی خطاء سے محفوظ ہو۔

## انبیاء کرامؑ کا حقیقی مقام

کردار و عمل کی پاکیزگی انبیاء کرام علیہم السلام کی ذواتِ مقدسہ کا حقیقی جوہر تھی، کیونکہ یہی وہ لوگ تھے جو باقی تمام انسانوں کے راہبر و راہنما اور امام و پیشوا تھے، اور یہی وہ لوگ تھے جو باقی تمام لوگوں کی نسبت خدا کی زیادہ معرفت رکھتے تھے ان کو خدا پر یقین تھا، صرف اسی کی رضا و خوشنودی ان کی نظروں کے سامنے تھی، اسی بناء پر دعوت و تبلیغ کی راہ میں ہر مشکل اور ہر حادثے کا استقبال کرتے تھے، وہ بحرانی دور میں لوگوں سے خندہ پیشانی سے پیش آتے تھے۔ خدا کی راہ میں سختیاں برداشت کرنے میں خوش ہوتے تھے، جو راہِ خدا میں اس قدر ڈوبا ہوا ہو، دل و دماغ کی گہرائیوں میں فقط اسی کا خیال ہو کیا ایسے شخص سے خدا کی نافرمانی کی امید کی جا سکتی ہے؟ نہیں ہر گز نہیں، بلکہ ایسا شخص ہمیشہ خدا کی اطاعت میں مصروف رہے گا۔

آپ ﷺ کے مقدم اور مؤخر تمام گناہوں کی معافی کی ایک دلیل ذیل میں یہ حدیث ہے اُم المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

"ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یقوم من الیل حتی تتفطّر قدماہ فقالت عائشۃ لم تصنع ھذا یا رسول اللہ وقد غفر اللہ لك ما تقدّم من ذنبك وما تاخر، قال: افلا احب ان اکون عبدًا شکورًا"۔ 70

"رسول ﷺ رات کو نماز کی حالت میں اتنا طویل قیام کرتے تھے کہ آپؐ کے دونوں پاؤں میں ورم آجاتا تھا، چنانچہ جب رسول ﷺ کی خدمت میں حضرت عائشہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ! آپ عبادت میں اس قدر زحمت کیوں برداشت کرتے ہیں جبکہ آپ ہر قسم کے گناہ سے پاک و پاکیزہ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا: "کیا میں شکر گزار بندہ نہ بنوں؟""۔

تمام انبیاء کرام علیہم السلام خدا کی شکر گزاری کے لئے سعی بلیغ فرماتے تھے۔ طرزِ عبادت میں فرق کی کیفیت جو بھی ہو لیکن تمام انبیاء کرام علیہم السلام کا اللہ کی شکر گزاری کے لئے بکثرت قیام و سجود مسلّم ہے۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا بحث سے درج ذیل نکات واضح ہوتے ہیں:

انبیاء کے معصوم ہونے کا مطلب صرف گناہوں سے پاک ہونا نہیں ہے کیونکہ ایک معمولی انسان بھی کم عمر ہونے کی وجہ سے ممکن ہے کوئی گناہ نہ کرے بلکہ معصوم ہونے کا مطلب یہ ہے کہ یہ ہستیاں ایک طاقتور ملکۂ نفسانی کی مالک ہیں جو سخت سے سخت حالات میں بھی اپنے آپ کو محفوظ رکھتی ہے اور یہ ملکہ نفسانی گناہوں کی آلودگیوں سے آگاہی، قوی ارادہ اور نفسانی خواہشات کو کنڑول کرنے کے

---

[70] رواہ البخاري في كتاب التفسير، تفسير سورة الفتح، باب قوله: ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ﴾ [الفتح: ٢]، ۴: ۱۸۳۰، رقم الحديث ۴۵۵۷

ومسلم في كتاب صفة القيامة والجنة والنار، باب إكثار الأعمال والاجتهاد في العبادة ۴/ ۲۱۷۲ رقم الحديث ۲۸۲۰

نتیجے میں حاصل ہوتا ہے۔ اور اس کی فاعلیت کو خدا کی طرف نسبت دی جاتی ہے، ورنہ ایسا ہر گز نہیں ہے کہ خدا کسی معصوم انسان کو زبردستی گناہوں سے بچاتا ہے اور اس کے اختیار کو چھین لیتا ہے۔

کسی بھی شخص کی عصمت کا لازمہ یہ ہے کہ وہ اُن تمام حرام اعمال کو ترک کر دے جو خود اس کے زمانے کی شریعت میں حرام ہوں، نہ وہ حرام اعمال جو گزشتہ شریعتوں میں حرام تھے مگر اب حلال ہو چکے ہیں۔ لہٰذا انبیاء کی عصمت ان اعمال کو انجام دینے سے داغ دار نہیں ہوتی جو کسی دوسری شریعت میں پہلے حرام تھے اور اب جائز ہوں۔

ذنب سے مراد ایسا عمل ہے جسے انجام دینا فقہی نکتہ نظر سے حرام ہو، یا ایسے عمل کا ترک کرنا کہ جسے فقہ میں واجب کہا گیا ہے۔ لیکن گناہ کے علاوہ دوسرے کلمات جیسے عصیان، ذنب وغیرہ وسیع معنٰی میں استعمال ہوئے ہیں کہ جسے ترکِ اولیٰ کہا جاتا ہے ایسے اعمال کا انجام دینا عصمت کے منافی نہیں ہے۔

اگر انبیاء سے گناہوں کا صدور محال ہو تو وہ گناہوں کے ترک پر دنیا میں مدح اور آخرت میں ثواب کے مستحق نہ ہوں' کیونکہ جو چیز محال ہو اس کے ترک سے تعریف ہوتی ہے نہ ثواب' کیونکہ اس کا کرنا قدرت اور اختیار میں نہیں ہے' نیز اس پر اجماع منعقد ہے کہ انبیاءؑ کو گناہوں کے ترک سے ثواب ہوتا ہے اور وہ گناہوں کے ترک کرنے کے مکلف ہیں اور اگر ان سے گناہوں کا صدور محال ہوتا تو ان کو مکلف نہ کیا جاتا نہ ثواب دیا جاتا کیونکہ محال کو ترک کرنے کا مکلف نہیں کیا جاتا نہ اس پر ثواب دیا جاتا ہے۔

مندرجہ بالا تفصیلات کو مد نظر رکھتے ہوئے نبوت ورسالت کے ان مناصب اور بعثت انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حکمتوں پر غور کیا جائے تو یقیناً عصمت نبوت کا اقرار کرنا پڑے گا کم از کم اتنی بات تو ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ جس کام کے کرنے کی صلاحیت کسی میں نہ ہو وہ کام اس کو سپرد نہیں کیا جاتا ایک ظالم کو کرسی عدالت پر بٹھانا، ان پڑھ آدمی کو علم و حکمت کی موشگافیوں کا کام سونپنا، کسی بدکار فاسق وفاجر کو عفیفات کی عزت وناموس کی حفاظت کے لئے متعین کرنا، بیمار وناتواں کے سر پر بھاری بوجھ رکھ دینا، گم کردہ راہ سے ہدایت طلب کرنا کسی عاقل کا کام نہیں۔ پھر یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ان امور کی صلاحیتوں کے بغیر ہی اللہ تعالیٰ ان کی انجام دہی کا منصب انبیاء علیہم السلام کو سونپ دے! جب یہ ممکن نہیں تو ماننا پڑے گا کہ اللہ تعالیٰ نے منصب نبوت کے ساتھ وہ تمام قوتیں اور صلاحیتیں بھی انبیاء علیہم السلام کو عطا فرمائی ہیں جن کا ہونا ان کے لئے ضروری تھا اور یہی عصمت کا مفہوم ہے۔

## فصل دوم: نبوت کا لغوی واصطلاحی مفہوم

اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات بنا کر اسے دیگر تمام مخلوقات بشمول جن وملک سے افضلیت بخشی ہے۔ انسان اس اعزاز پر غور وفکر کے ذریعے اس حقیقت کو پا سکتا ہے کہ قدرت نے اسے بے مقصد پیدا نہیں کیا بلکہ ایک عظیم مقصد دے کر اسے دنیا میں بھیجا ہے۔ وہ عظیم مقصد کیا ہے؟ اس کا علم کیسے ہو اور اس کا حصول کیونکر ممکن ہو گا اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے نبوت ورسالت کا ادارہ قائم فرمایا جس کی ابتداء انسانِ اوّل آدمؑ سے اور تکمیل انسانِ کامل حضرت محمد ﷺ پر فرمائی، یہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام بحیثیت جنس انسان ہی تھے لیکن اللہ نے انہیں نبوت ورسالت اور اس کے اوصاف کی بناء پر باقی انسانوں سے امتیاز عطا فرمایا۔ چونکہ دیگر تمام انسانوں سے ان کا وجہ امتیاز نبوت ورسالت ہی ہے چنانچہ ہمیں معلوم کرنا ہو گا کہ نبوت ورسالت کیا ہے؟ نبی اور رسول کسے کہتے ہیں؟ پھر ان دونوں میں کیا فرق ہے؟

ایک نبی پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحیِ ہدایت آتی ہے جس کا لازمی تقاضا یہ ہے کہ وہ معصوم ہو، تاکہ اس کے ذریعے ایک غلط بات بندوں تک نہ پہنچنے پائے اور چونکہ وہ معصوم ہوتا ہے لہٰذا وہی معیارِ حق اور آخری واجب الاتباع ہوتا ہے، اس کی تصدیق وتائید اور غیر مشروط اطاعت واتباع فرض کی حیثیت رکھتی ہے۔ ضروری ہے کہ "نبوت" ورسالت" کی تشریح وتفسیر پر غور کیا جائے نبوت کے مفاہیم پر بھی کلام کرنا اس لئے بھی ضروری ہے تاکہ منکرین نبوت کے شکوک وشبہات کا ازالہ کرتے ہوئے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی ذواتِ قدسیہ کے ساتھ عصمت کا تعلق اچھی طرح واضح ہو سکے۔

### نبوت کا لغوی مفہوم

النبی-فی لغة العرب-مشتق من النبأ وھو الخبر[1]

نبی لغت عرب میں النبأ سے نکلا ہے جو خبر کے معنیٰ میں ہے۔

علامہ راغب اصفہانی "نباء" کا مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

نبأ: النبأ خبر ذو فائدة عظيمة يحصل به علم أو غلبة ظن، ولا يقال للخبر فی الاصل نبأ حتی يتضمن هذه الاشياء الثلاثة۔ [2]

نباء اس خبر کو کہتے ہیں جو بڑے فائدے والی ہو، اور اس سے علم یقین یا ایسا علم جس پر یقین غالب ہو حاصل ہو۔ کسی خبر کو اس وقت تک نباء نہیں کہتے جب تک اس میں یہ تین چیزیں موجود نہ ہوں۔

فیروز آبادی نے القاموس المحیط میں نبوت کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے۔

النَّبَأُ مُحَرَّكَةً: الخَبَرُ، ج: أنْبَاءٌ. أنبأه إياه وبه: أخْبَرَهُ، كَنَبَّأَهُ...والنَّبِيءُ: المُخْبِرُ عن الله تعالى...، ج: أَنْبِياءُ...والاسمُ: النُّبُوءَةُ۔ [3]

---

[1] عمر بن سليمان بن عبد الله الأشقر العتيبي، الرسل والرسالات ، مكتبة الفلاح للنشر والتوزيع، الكويت، دار النفائس للنشر والتوزيع، الكويت، ۱۴۱۰ھ، ج۱ ص ۱۳

[2] الراغب الأصفهانى ،أبو القاسم الحسين بن محمد ،المتوفى: ۵۰۲ھ ، المفردات في غريب القرآن ، دار القلم، الدار الشامية دمشق بيروت، الأولى ۱۴۱۲ھ، ج۱ ص ۴۸۱

نبا کا لفظ خبر کے معنی میں ہے، جس کی جمع انباء ہے، جیسا کہ اس نے اس کی خبر دی اور نبی اللہ تعالی کی خبر دیتا ہے، اسی کی جمع انبیاء ہے اور اسی سے اسم نبوۃ بنا ہے۔

ابن منظور نے بھی لسان العرب میں اسی مفہوم میں لکھا ہے۔

النَّبَأُ: الخبر، والجمع أَنْبَاءٌ، وإِنَّ لفلان نَبَأً أَی خبراً۔ 4

نبا کا معنیٰ خبر ہے جس کی جمع انباء ہے، جیسا کہ فلاں نے فلاں کی خبر دی۔

اسی معنے میں یہ لفظ قرآن مجید میں بھی استعمال ہوا ہے۔

جیسا کہ ارشاد باری تعالی ہے۔

عَمَّ يَتَسَآءَلُوْنَ. عَنِ النَّبَاِ الْعَظِيْمِ۔ 5

کس چیز کی بابت وہ آپس میں سوال کرتے ہیں اس بڑی خبر کے متعلق۔

اور نبی کو بھی نبی اسی لئے کہا جاتا ہے کہ وہ بھی خبر دینے والے ہوتے ہیں، یعنی جو خبر ان کو اللہ کی طرف سے وحی کی صورت میں ملتی ہے وہ اس کے مخبر ہوتے ہیں۔

جیسا کہ اللہ تعالی کا ارشاد ہے۔

فَلَمَّا نَبَّاَهَا بِهٖ قَالَتْ مَنْ اَنْۢبَاَكَ هٰذَا قَالَ نَبَّاَنِیَ الْعَلِيْمُ الْخَبِيْرُ۔ 6

پس جب پیغمبر نے اس کو وہ بات جتلا دی تو بولی آپ کو کس نے یہ بات بتادی، آپ نے فرمایا مجھے خدائے علیم وخبیر نے یہ بات بتلائی۔

نبی وہ ہے جو اللہ تعالی کی خبر اور وحی کو اس کے حکم سے بیان کرتے ہیں۔

نَبِّئْ عِبَادِیْۤ اَنِّیْۤ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔ 7

میرے بندوں کو اطلاع دے کہ بے شک میں بخشنے والا مہربان ہوں۔

وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ۔ 8

اور انہیں ابراہیم کے مہمانوں کا حال سنادو۔

---

[3] الفیروزآبادی ،مجد الدین أبو طاهر محمد بن یعقوب ،المتوفی: ۸۱۷ھ، القاموس المحیط، مكتب تحقیق التراث في مؤسسة الرسالة، مؤسسة الرسالة للطباعة والنشر والتوزیع، بیروت –لبنان ، باب الهمزة ، فَصْلُ النُّون، ج۱ ص ۵۳

[4] ابن منظور، علامه ، ابي الفضل جمال الدین محمد بن مکرم الافریقی، لسان العرب، دار صادر بیروت ، الثالثة ۱۴۱۴ ھ ، حرف الألف ، فصل النون، ج۱ ص ۱۶۲

[5] سورة النباء ۷۸:۱،۲

[6] سورة التحریم ۶۶:۳

[7] سورة الحجر ۱۵:۴۹

[8] سورة الحجر ۱۵:۵۱

ابن تیمیہ لکھتے ہیں۔

وھو "أی لفظ النبی "من النبأ، وأصله الهمزة وقد قرئ به، وهی قراءة نافع یقرأ النبیء، لکن لما کثر استعماله لینت همزته ۔ ۔ ۔ وقد قیل هو من النبوة، وهی العلو فمعنی النبی المعلی الرفیع المنزلة، والتحقیق أن هذا المعنی داخل فی الأول فمن أنبأه الله وجعله منبئا عنه، فلا یکون إلا رفیع القدر علیاً، 9

لفظ نبی مشتق ہے النبأ سے اور اصل میں یہ ہمزہ کے ساتھ پڑھا جاتا ہے۔ اور یہ ہمزہ کے ساتھ النبیء پڑھنا نافع کی قرآت میں ہے، لیکن کثرت استعمال کی وجہ سے ہمزہ نہیں بولا جاتا، اور کہا گیا ہے کہ یہ النبوۃ سے نکلا ہے۔ جو بلندی کے معنٰی میں ہے، تو نبی کا معنٰی یہ ہے کہ جو بہت بلند مرتبے کا حامل ہو، اور تحقیق یہی ہے کہ یہ پہلا معنٰی ہی راجح ہے پس اللہ نے انہیں اس مقام پر فائز کیا اور ان کو اس لائق بنایا، پس اس سے بلند مرتبے والا کوئی نہیں ہو سکتا۔

## نبوت کی اصطلاحی تعریف

ابن بریؒ کا قول ہے۔

النبأ: الخبر... والنبیء المخبر عن الله عز وجل... لأنه أنبأ عنه، وهو فعیل بمعنی فاعل صوابه أن یقول: فعیل بمعنی مفعل، مثل نذیر بمعنی منذر وألیم بمعنی مؤلم۔ 10

النباء کا معنٰی خبر ہے، اور نبی وہ ہے جو اللہ تعالیٰ سے خبر پاتا ہے، کیونکہ اللہ انہیں اس کے بارے بتاتے ہیں، اور یہ فعیل بمعنٰی فاعل ہے۔ جیسا کہ فعیل کو مفعل کے وزن پر پڑھنا درست ہے۔ مثال جیسے نذیر بمعنٰی منذر اور الیم بمعنٰی مؤلم (دردناک، ہیبتناک)۔

بعض علماء نے لکھا ہے۔

هو من النَّبْوَة، أی: الرِّفعة، وسمّی نَبِیّاً لرِفْعة محلِّه عن سائر الناس المدلول علیه۔ 11

نبوت بمعنٰی بلندی کے معنٰی میں ہے اور نبی کو یہ نام اس لئے دیا جاتا ہے کہ وہ تمام مخلوق سے زیادہ بلند ہوتا ہے۔

جیسا کہ حضرت ادریسؑ کا ذکر کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

وَرَفَعْنَاهُ مَكَانًا عَلِيًّا ۔ 12

اور ہم نے اسے بلند مرتبہ پر پہنچایا۔

عربی لغت کی مشہور کتاب "لسان العرب" میں نبوت کے تین معنی بیان ہوئے ہیں۔ النبوۃ: الجفوۃ (اُجڑ پن) النبوۃ: الاقامۃ (قائم کرنا) النبوۃ : الارتفاع (بلندی) یہ تین معنی بیان کرنے کے بعد ابن منظور ان کی تفصیلی وضاحت یوں کرتے ہیں۔

---

9 ابن تیمیة ، تقي الدین أبو العباس أحمد بن عبد الحلیم بن عبد السلام بن عبد الله بن أبي القاسم بن محمد الحراني الحنبلي الدمشقي المتوفی: ۷۲۸ھ ، النبوات طبع دار الکتب العلمیة، بیروت، ۱۹۸۵، ص۳۳۶، ۳۳۷

10 السیوطي ،عبد الرحمن بن أبي بکر، جلال الدین ،المتوفی: ۹۱۱ھ: بغیة الوعاة في طبقات اللغویین والنحاة. تحقیق محمد أبو الفضل إبراهیم، ط۱، مطبعة عیسی الحلبي. مصر ۱۳۸۴ھ ج۲ ص ۳۴

11 الراغب الأصفهاني ،المفردات في غریب القرآن ، ج۱ ص ۷۹۰

12 سورۃ مریم ۱۹:۵۷

والنبوة والنباوة والنبی: ما ارتفع من الارض وفی الحدیث: فاتی بثلاثہ قرصہ فوضعت علی نبی ای علی شی مرتفع من الارض من النباوة والنبوة الشرف المرتفع من الارض۔ والنبی: العلم من أعلام الارض التی یهتدی بها قال الزجاج: واشتقاقه من نبأ وأنبأ أی أخبر قال بعضهم: ومنه اشتقاق النبی لأنه أرفع خلق الله، وذلك یهتدی به۔ قال الکسائی: النبی الطریق والانبیاء طرق الهدی۔ قال ابن السکیت: النبی هو الذی انبأ من الله فترك همزة"۔ 13

نبوة، نباوة اور نبی وہ ہوتا ہے جو کہ زمین سے بلند ہو۔ یعنی زمین کی تمام چیزوں سے بلند ہو۔ نبوت زمین سے بلند مقام ہے۔ نبی زمین کے مناروں سے بلند منارہ ہے۔ جس کی طرف ہدایت کی جاتی ہے۔ زجاج کہتا ہے کہ نبی لفظ نبأ اور أنبأ سے مشتق ہے جس کا مطلب خبر ہے۔ بعض دیگر نے بھی یہی کہا ہے۔ اس لیے نبی دیگر مخلوق اللہ سے بلند تر ہوتا ہے۔ الکسائی کہتا ہے کہ نبی راستہ ہے اور انبیاء ہدایت کے راستے ہیں۔ ابن السکیت کے نزدیک نبی وہ انسان عظیم ہوتا ہے جو اللہ تعالی کی خبریں پہنچاتا ہے۔ پس اس میں ہمزہ ترک ہو جاتا ہے یعنی نبیٔ کی بجائے نبی ہو گا"۔

ارشادِ باری تعالی ہے :

قُلْ هُوَ نَبَأٌ عَظِيمٌ ○ أَنتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُونَ۔ 14

"ان سے کہہ دیجئے وہ ایک بہت بڑی خبر ہے جس سے تم منہ پھیر رہے ہو"۔

نَبَّأَنِيَ الْعَلِيمُ الْخَبِيرُ۔ 15

"مجھے اس نے بتایا جو جاننے والا خبردار ہے"۔

اسی طرح کا مفہوم ابن اثیر نے النہایۃ میں بیان کیا ہے۔

النَّبِيءُ: فَعِيلٌ بِمَعْنَى فاعِلٍ لِلْمُبالَغة، مِنَ النَّبَإِ: الخَبَر، لِأَنَّهُ أَنْبَأَ عَنِ اللهِ، أَيْ أَخْبَرَ. وَيَجُوزُ فِيهِ تَحْقِيقُ الهَمْزِ وتَخْفِيفُه. يُقَالُ: نَبَأَ ونَبَّأَ وأَنْبَأَ. 16

یعنی نبی فعیل بمعنٰی فاعل ہے جو مبالغہ کے معنٰی میں ہے اور خبر کے لئے مستعمل ہے۔ اس لئے کہ وہ اللہ کی طرف سے خبر ہوتی ہے۔ اور اس میں ہمزہ کی تحقیق و تخفیف جائز ہے جیسا کہ : نَبَأَ ونَبَّأَ وأَنْبَأَ

"الصحاح" اور "تاج العروس" میں نبوت کا مفہوم اس طرح بیان ہوا ہے۔

نبأ : النبأ محركة الخبر وهما مترادفان: والنبی هو المخبر عن الله تعالی فان الله تعالی اخبره بتوحیده، وأطلعه علی غیبه وأعلمه أنه نبیه۔ قال الفراء: النبی هو من أنبأ عن الله، فترك همزة قال وان أخذت من النبوة والنباوة وهی الارتفاع أی أنه أشرف علی سائر الخلق فاصله غیر الهمز"۔ 17

---

13 ابن منظور، علامه، لسان العرب، ماده عصم، ج ۱۴، ص ۳۰

14 سورة ص ۳۸: ۶۷، ۶۸

15 سورة التحريم ۶۶: ۳

16 ابن الاثیر، مجد الدین أبو السعادات المبارك بن محمد بن محمد ابن عبد الكريم الشيباني الجزري، المتوفى: ۶۰۶ھ، النهاية في غريب الحديث والأثر، المكتبة العلمية بيروت، ۱۳۹۹ھ ۱۹۷۹م، ج ۵ ص ۳

''النبأ کا مقصد خبر دینا ہے۔ نبأ اور خبر دونوں مترادف ہیں۔ نبی کو اللہ تعالیٰ کے پاس سے خبر دی جاتی ہے۔ پس اللہ تعالیٰ اسے توحید کی خبر دیتا ہے۔ اس کو غیب سے آگاہ کرتا ہے اور اس کو معلوم ہو جاتا ہے کہ وہ نبی ہے۔ فرأ کے نزدیک نبی اللہ تعالیٰ کے پاس سے خبر پہنچاتا ہے۔ پس اس میں ہمزہ ترک کر دیا جاتا ہے اور نبوۃ اور نباوت میں تو اس کا مفہوم بلندی ہو گا یعنی کہ وہ تمام مخلوق سے افضل ہے۔ پس اس کی اصل علاوہ ہمزہ کے ہے''۔

علامہ فیروز آبادی نے نبوت کا مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھا ہے :

''النبأ: محركة الخبرُ الجمع أنبأ، والنبى المخبر عن الله تعالىٰ وتحرك الهمز المختار. أنبيأ وانباء وأنبأ والنبيبون والاسم النبوة ونبأ كمنع نبأ ونبوأ ارتفع وعليهم طلع ومن أرض الى أرض خرج''۔ 18

النباء خبر کا متحرک ہے۔ اس کی جمع ''انباء'' ہے۔ نبی ایسا عظیم انسان جو اللہ تعالیٰ کے پاس سے خبر دے۔ اس میں ہمزہ ترک کرنے کا اختیار ہے۔ نبی کی جمع ''انبیاء'' ہے اور اس میں نباء، انباء، نبیون، نبوۃ بھی آتے ہیں۔ نبأ، نبأ اور نبو اُکی طرح ہے۔ بلند ہو کر طلوع ہونا اور ایک زمین سے دوسری زمین کی طرف نکلنا''۔

امام راغب اصفہانی رقمطراز ہیں۔

''النبأ'' کے معنی خبر مفید کے ہیں جو علم یا غلبہ ظن کا فائدہ دے اور حقیقی معنی کے لحاظ سے کسی خبر پر نبأ کا لفظ استعمال نہیں ہو سکتا جب تک اس میں تین چیزیں موجود نہ ہوں۔ یعنی (۱) نہایت مفید ہونا (۲) علم، (۳) غلبہ ظن کا حاصل ہونا، اور نبأ صرف اس خبر کو کہا جاتا ہے جس میں کذب کا احتمال نہ ہو۔ جیسے خبر متواتر، خبر الٰہی اور خبر نبوی۔ '' النبوۃ والنباوۃ'' کے معنی بلندی کے ہیں اور نبی کو نبی اس لیے کہا گیا ہے کہ وہ لوگوں میں معزز اور بلند اقدار کا حامل ہوتا ہے۔ النبوۃ: وہ صفت جو اللہ تعالیٰ اور اس کے بندوں کے درمیان امورِ دنیوی و اُخروی میں خرابیوں کو دور کرنے کے لیے جاری ہوتی ہے۔ اسے نبوت کہا جاتا ہے اور نبی کو نبی اس لیے کہا جاتا ہے کہ وہ ان باتوں کی خبر دیتا ہے جس پر کہ عقول سلیمہ مطمئن ہوتی ہے اور نبی ہو سکتا ہے کہ فعیل بمعنی فاعل ہے''۔ 19

قرآن کریم میں بھی ''نبأ'' خبریں دینے اور بتانے کے مفہوم میں استعمال ہوا ہے۔

ابن الھمام مسامرہ میں لکھتے ہیں۔

واما اصله لغة فلفظه بالهمز وبه قرأ نافع من النباء وهو الخبر فعيل بمعنى اسم الفاعل اى منبئٌ عن الله او بمعنى اسم المفعول اى مُنَبَّأً لان الملك ينبئهم عن الله بالوحى وبلا همز وبه قرأ الجمهور وهو اما مخفف المهموز بقلب الهمزة واواً ثم ادغم اليأ فيها واما من

---

[17] الفارابي ،أبو نصر إسماعيل بن حماد الجوهري ،المتوفى: ۳۹۳هـ. الصحاح تاج اللغة وصحاح العربية ، ار العلم للملايين بيروت الرابعة ١٤٠٧هـ ١٩٨٧م ،ج ٢ ص ٥٣٠ ؛

الزَّبيدي ،محمّد بن محمّد بن عبد الرزّاق الحسيني ، أبو الفيض، الملقّب بمرتضى،المتوفى: ١٢٠٥هـ،تاج العروس من جواهر القاموس ، دار الهداية ، جز١ ص ٢٥٥،٢٥٦

[18] الفيروزآبادى، القاموس المحيط ، باب الهمزه،فصل النون، ج١ ص ١٤٣

[19] الراغب الأصفهانى ، المفردات في غريب القرآن ، ج١، ٣٨١/٣٨٢

النبوۃ او النباوۃ بفتح النون فیھا ای الارتفاع فھو ایضا فعیل بمعنی اسم الفاعل او بمعنی اسم المفعول لان النبی امر تفع الرتبہ علی غیرہ او مرفوعھا ۔ 20

از روئے لغت لفظ نبی کی اصل ہمزہ سے ہے۔ یہی نافع کی قرأت ہے کہ انہوں نے اسے نباء سے مشتق مانا ہے جس کے معنی ''خبر'' ہیں۔(اس تقدیر پر) لفظ نبی فعیل کے وزن پر اسم فاعل ہے، جس کے معنی ہیں اللہ تعالی کی طرف سے خبر دینے والا یا اسم مفعول ہے جس کے معنی ہیں منجانب اللہ خبر دیا ہوا۔ اس لئے کہ فرشتہ نبی کو اللہ تعالی کی طرف سے وحی کے ساتھ خبر دیتا ہے اور بلا ہمزہ کے بھی اس کی اصل ہو سکتی ہے۔ جمہور کی قرأت یہی ہے اور اس قول پر لفظ نبی کو مہموز کا مخفف مانا جائے گا بایں طور کہ اس کا ہمزہ واؤ سے بدلا گیا ہے پھر اس میں یا کو مدغم کر دیا گیا ہے۔ یا یہ کہا جائے کہ وہ ''نبوۃ'' یا ''نب-اَۃ'' سے ماخوذ ہے۔ ان دونوں میں نون مفتوح ہے۔ ان دونوں لفظوں کے معنی ہیں ''ارتفاع'' اس تقدیر پر بھی لفظ نبی فعیل کے وزن پر اسم فاعل یا اسم مفعول ہے۔ کیوں کہ نبی اپنے غیر پر بلند مرتبہ رکھنے والا ہوتا ہے۔ یا یوں کہہ لیجئے کہ وہ رتبہ کے اعتبار سے بلند کیا ہوا ہوتا ہے۔

عیسي منون نبراس میں رقمطراز ہیں۔

فالنبی مشتق من النبأۃ بفتح الباء وھو بمعنی الاخبار او الظھور او من النبأۃ بسکون الباء وھو الصوت الخفی وکل من المعانی الثلاثۃ صحیح فی النبی لانہ مخبر وظاھر الحقیقۃ وسامع الوحی۔ 21

پس لفظ نبی ''نباء بفتح الباء'' سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں ''اخبار یا ظہور'' یا ''نبأۃ بسکون الباء'' سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں ''پوشیدہ آواز'' اور یہ تینوں معنی نبی میں پائے جاتے ہیں کیوں کہ وہ خبر دینے والا بھی ہے اور علاماتِ نبوت کے ساتھ بحیثیت نبی ہونے کے ظاہر الحقیقت ہے اور وحیٔ الٰہی و صوت خفی کو سننے والا ہے۔

علامہ الجرجاني شرح مواقف میں لکھتے ہیں۔

المقصد الاول فی معنی النبی، وھو لفظ منقول فی العرف عن مسماہ اللغوی الی معنی عرفی اما المعنی اللغوی (فقیل ھو المنبئ) واشتقاقہ (من النباء) فھو حینئذٍ مھموز لکنّہ یخفف ویدغم وھذا المعنی حاصل لمن اشتھر بھذا الاسم (لانبائہ عن اللہ تعالیٰ وقیل) النبی مشتق (من النبوۃ وھو الارتفاع) یقال تنبأ فلان اذا ارتفع وعلا والرسول عن اللہ تعالیٰ موصوف بذالك (لعلو شانہ وسطوع برھانہ (وقیل من النبی وھو الطریق لانہ وسیلۃ الی اللہ تعالیٰ۔ 22

پہلا مقصد نبی کے معنی میں لفظ نبی اپنے لغوی مسمیٰ سے عرف شرع میں معنی عرفی کی طرف منقول ہے اس کے لغوی معنی کے متعلق ایک قول یہ ہے کہ نبی کے معنی ہیں خبر دینے والا اور اس کا اشتقاق النبأ سے ہے۔ ایسی صورت میں وہ مہموز ہے لیکن اسے مخفف یا مدغم کر دیا جاتا ہے اور یہ معنی یعنی ''خبر دینے والا'' ہر اس مقدس شخص میں پائے جاتے ہیں جو نبی کے

---

[20] ابن الھمام ،محمد بن همام الدين عبد الواحد،كتاب المسامرة في شرح المسايرة في علم الكلام ، الناشر: المكتبة الأزهرية للتراث القاهرة ، الطبعة: ۲۰۰۶ ،جلد دوم ، ص ۸۳

[21] عيسي منون، نبراس العقول في تحقيق القياس عند علماء الاصول، طبعه مصر سنه ، ۱۹۱۲ء، ص۸

[22] الجرجاني ، علي بن محمد بن علي الشريف الحسيني الجرجاني المعروف بسيد مير شريف ، شرح مواقف الإيجي ، طبع مصر، ج ۸ ص ۲۱۷، ۲۱۸

نام سے مشہور ہے کیوں کہ وہ منجانب اللہ خبر دیتا ہے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ وہ نبوۃ سے مشتق ہے جن کے معنی ہیں "ارتفاع" عرب کے محاورہ میں تنبأ فلان اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی شخص رفیع المرتبت اور بلند رتبہ ہو جائے اور اللہ کا نبی اپنی شان کی بلندی اور برہانِ نبوت کی روشنی کی وجہ سے اس کمال کے ساتھ موصوف ہوتا ہے۔ تیسرا قول یہ ہے کہ وہ اس لفظ نبی سے ماخوذ ہے جس کے معنی ہیں "الطریق" یعنی راستہ کیوں کہ وہ اللہ تعالی کی طرف وسیلہ ہوتا ہے۔

مفردات امام راغب میں ہے۔

والنبأ الصوت الخفی۔۔النبی بغیر همز......وَقَالَ بَعْضُ الْعُلَمَاءِ هُوَ مِنَ النُّبُوَّةِ اَیِ الرِّفْعَةِ وَسُمِّیَ نَبِیًّا لِرِفْعَةِ مَحَلِّهٖ عَنْ سَائِرِ النَّاسِ اَلْمَدْلُوْلِ عَلَیْهِ "وَرَفَعْنَاهُ مَكَانًا عَلِیًّا"......والنبوۃ والنباوۃ الارتفاع۔ 23

نباء (بسکون الباء) صوت خفی کو کہتے ہیں۔ بعض علماء نے کہا ہے کہ "نبی" "نبوۃ" سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں رفعت و بلندی اور نبی کا نام نبی اس لئے رکھا گیا ہے کہ اس کا مقام تمام لوگوں سے اونچا ہوتا ہے جس پر اللہ تعالیٰ کا قول "وَرَفَعْنَاهُ مَكَانًا عَلِیًّا" دلالت کرتا ہے اور (لغت میں) "نبوۃ" اور "نباوۃ" کے معنی ارتفاع ہیں۔

سعید الخوری الشرتونی اقرب الموارد میں لکھتے ہیں۔

اسم من النبئ وهی الاخبار عن اللہ تعالیٰ ویقال النبوۃ بالقلب والادغام۔ 24

"النبوۃ" اسم ہے "النبئ" سے اور وہ نبوۃ اخبار عن اللہ تعالیٰ کے معنی میں ہے اور اس لفظ النبوۃ کو قلب وادغام کے ساتھ النبوۃ بھی کہا جاتا ہے۔

اقرب الموارد میں مزید لکھا ہے۔

النبی ایضاً الخارج من مکان الی مکان فعیل بمعنی فاعل وقیل المخرج فیکون فعیلا بمعنی مفعول۔ 25

ایک جگہ سے دوسری جگہ کی طرف نکلنے والے کو بھی "نبی" کہتے ہیں۔ یہ فعیل کے وزن پر اسم فاعل ہے اور "ایک جگہ سے دوسری جگہ کی طرف نکالے ہوئے" کو بھی "نبی" کہا گیا ہے۔ اس تقدیر پر فعیل بمعنی مفعول ہوگا۔

لفظ "نبی" کے عرفی معنی پر شرح مواقف میں لکھا ہے۔

(واما) مسماہ (فی العرف فهو عند اهل الحق) من الاشاعرۃ وغیرهم الملیین (من قال له اللہ) تعالیٰ ممن اصطفاہ من عبادہ ارسلتك الی قوم كذا اولی الناس جمیع او بلغهم عنی ونحوہ من الالفاظ المفیدۃ لهذا المعنی كبعثتك ونبئهم۔ 26

حق پرست علماء اشاعرہ وغیرہم اہل ملت کے نزدیک عرف شرع میں لفظ نبی کا مسمیٰ وہ مقدس شخص ہے جو اللہ تعالیٰ کے بندوں میں سے ایسا برگزیدہ ہو جسے اللہ تعالیٰ فرمائے کہ میں نے تجھے اپنا پیغامبر بنا کر فلاں قوم یا تمام لوگوں کی طرف بھیجا یا

---

[23] الراغب الأصفهانی، المفردات فی غریب القرآن، ج۱، ۳۸۲، ۳۸۱

[24] سعید الخوری الشرتونی اللبنانی، أقرب الموارد فی فصح العربیة والشوارد، طبع مصر، جلد ۲ ص ۱۲۵۹

[25] ایضاً، جلد ۲ ص ۱۰۹

[26] (الجرجانی، علی بن محمد بن علی الشریف الحسینی الجرجانی المعروف بسید میر شریف، شرح مواقف الإیجی، طبع مصر، جلد ۸ ص ۲۱۸

میری طرف سے تو انہیں میرے احکام پہنچادے اور اس طرح کے الفاظ جن کا مفاد یہی معنی ہوں جیسے بعثتک (میں نے تجھے مبعوث کیا) نبئہم (میری طرف سے میرے بندوں کو خبر پہنچادے)

شفاء قاضی عیاض میں نبوۃ شرعیہ کی تفسیر ان الفاظ میں فرمائی۔

"النبوۃالتی ھی الاطلاع علی الغیب" 27

یعنی وہ نبوت جو اطلاع علی الغیب ہے۔

بعینہ یہی عبارت مواہب لدنیہ میں علامہ قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ نے ارقام فرمائی ہے۔ 28

سلیمان الأشقر عمر اپنی کتاب "الرسل والرسائل" میں رقمطراز ہیں۔

النبوة مشتقة من النَّبْوَة، وهي ما ارتفع من الأرض، وتطلق العرب لفظ النبيّ على علم من أعلام الأرض التي يهتدى بها، والمناسبة بين لفظ النبي والمعنى اللغوي، أنَّ النبيّ ذو رفعة وقدر عظيم في الدنيا والآخرة فالأنبياء هم أشرف الخلق، وهم الأعلام التي يهتدى بها الناس فتصلح دنياهم وأخراهم۔ 29

النبوۃ کا لفظ النَّبْوَۃ سے نکلا ہے اور وہ زمین کی بلندی کے معنیٰ میں ہے، اس کا اطلاق لفظ نبی پر بھی ہوتا ہے جو زمین پر سب سے سربلند ہوتے ہیں۔ اس لفظ کی مناسبت نبی پر لغوی اعتبار سے بھی ہوتی ہے، بے شک نبی دنیا و آخرت میں بڑا بلند مقام اور عظیم المرتبت فرد ہوتا ہے۔ پس انبیاء وہ سب سے زیادہ شرف والی مخلوق ہیں، اور وہ سب سے زیادہ بلند مرتبہ افراد ہوتے ہیں جو لوگوں کی ہدایت اور ان کی دنیوی و اخروی اصلاح کا ذریعہ بنتے ہیں۔

## رسالت کا لغوی و اصطلاحی مفہوم:

ابن منظور نے "لسان العرب" میں رسالت کا مفہوم اس طرح بیان کیا ہے :

والرسول: بمعنى الرسالة يؤنث ويذكر۔ والرسول معناه في اللغة الذي يتابع أخبار الذي بعثه أخذا من قولهم جاءت الابل رسلا أي متتابعة۔ وقال أبو اسحق النحوي في قوله عزّوجل حكاية عن موسٰى واخيه: "فقولا إنّا رسول ربّ العالمين" معناه إنّا رسالة رب العالمين۔ والرسول اسم من أرسلت و كذلك الرسالة وأرسلت فلانا في رسالة، فهو مرسل۔ وقوله عزوجل: "وقوم نوحٍ لمّا كذّبوا الرّسل اغرقنهم" قال الزجاج: يدل هذا اللفظ على أن قوم نوحٍ قد كذّبوا غير نوح عليه السلام، بقوله الرسل، ويجوز ان يعني به نوح وحده لأن من كذّب بنبيّ فقد كذب بجميع الانبياء عليهم السلام"۔ 30

---

[27] القاضي عياض، عياض بن موسى بن عياض بن عمرون اليحصبي السبتي، أبو الفضل، الشفا بتعريف حقوق المصطفى مذيلا بالحاشية المسماة مزيل الخفاء عن ألفاظ الشفاء، دار الفكر الطباعة والنشر والتوزيع، ١٤٠٩هـ ١٩٨٨م ص ٤٣

[28] القسطلاني، أحمد بن محمد بن أبى بكر بن عبد الملك القتيبي المصري، أبو العباس، شهاب الدين، المتوفى: ٩٢٣هـ، المواهب اللدنية بالمنح المحمدية، المكتبة التوفيقية، القاهرة مصر، جلد ١ ص ٢٨١

[29] عمر بن سليمان بن عبد الله الأشقر العتيبي، مكتبة الفلاح للنشر والتوزيع، الكويت، دار النفائس للنشر والتوزيع، الكويت، الرابعة، ١٤١٠هـ ١٩٨٩م ج١ ص ١٣

[30] ابن منظور، علامه، لسان العرب، ج٥ ص ٢١٣، ٢١٤

"رسول رسالت کے معنی میں ہی استعمال ہوتا ہے۔ مؤنث اور مذکر دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔ لغت میں رسول کا معنی ان خبروں کا تابع ہونا جس کے لیے اسے بھیجا گیا ہے۔ اس قول کے مطابق کہ اونٹ نرمی کے ساتھ چلتے ہوئے یعنی تابع ہوتا ہوا آیا۔ ابو اسحاق النحوی نے موسیٰ (علیہ السلام) اور ان کے بھائی کی حکایت کے سلسلے میں اللہ تعالیٰ کے اس فرمان "پس دونوں نے کہا ہم تمام جہانوں والے رب کی طرف سے بھیجے ہوئے ہیں۔ جس کو بھیجا گیا ہے اس کا نام "رسول" ہے۔ اسی طرح رسالت بھی ہے اور جس کو رسالت کے لیے بھیجا گیا وہ مرسل ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: "نوح کی قوم نے جب رُسل کو جھٹلایا تو ہم نے انہیں غرق کر دیا"۔ زجاج کہتے ہیں کہ یہ لفظ "رسل" اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ نوح (علیہ السلام) کی قوم نے حضرت نوح علیہ السلام کے علاوہ دیگر انبیاء کو جھٹلایا"۔

القاموس المحیط" میں رسالت کے مفہوم کا بیان اس طرح ہے :

"والرسول أيضًا المرسل جمع أرسل ورسل ورسلاء والموافق لك في النضال ونحوه وأنا رسول ربّ العالمين لم يقل رسل لأن فعولا وفعيلا يستوي فيهما المذكر والمؤنث والواحد والجمع وتراسلوا أرسل بعضهم الى بعضٍ ۔ 31

"رسول کا لفظ مرسل ہے۔ اس کی جمع ارسل، رسل، رسلاء ہے۔ فعولا اور فعیلا دونوں مذکر، مؤنث ہونے میں اور واحد جمع ہونے میں برابر ہیں۔ کیونکہ قرآن پاک میں ہے "میں رب العالمین کی طرف سے رسول ہوں" اس میں رسل نہیں استعمال ہوا "تراسلوا" ان میں سے بعض کو بعض کی طرف بھیجا"۔

معجم مقاییس اللغۃ میں اس طرح سے ہے :

"رسل: الراء والسين واللام أصل واحد مطرد منقاس، يدل على الانبعاث والامتداد. فالرسل: السير السهل، وناقة رسلة، ويقال أرسل القوم، اذا كان لهم رسل، وهو اللبن. وتقول جاء القوم أرسالا: يتبع بعضهم بعضا، مأخوذ من هذا. الواحد رسل والرسول معروف ۔ 32

"یہ اصل میں ایک ہی ہیں "الراء والسین واللام" اور یہ لفظ مبعوث ہونے اور بھیجے جانے پر دلالت کرتا ہے۔ رسل کا مطلب "آسانی کے ساتھ سفر کرنا" اور نرم رفتار اونٹنی۔ کہا جاتا ہے قوم کو بھیجا گیا جبکہ ان پر ایک پیغمبر تھا۔ تم کہتے ہو مبعوث ہوئی قوم ایک دوسرے کی پیروی کرتے ہوئے آئی۔ اس کا واحد رسل ہے اور اسی سے رسول معروف ہے۔

رسالت کے مفہوم کے سلسلے میں امام راغب اصفہانی "المفردات فی غریب القرآن" میں کہتے ہیں :

"الرسل: اصل میں اس کے معنی آہستہ اور نرمی کے ساتھ چل پڑنے کے ہیں، اسی سے رسول ہے جس کے معنی ہیں "روانہ ہونے والا" اور اس میں رسالت بھی آ جاتی ہے۔ رسول کا لفظ واحد اور جمع دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ قرآن پاک میں ہے: (لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ) قال (انا رسولُ رب العالمين) رسول کی جمع "رسل"

---

31 الفيروزآبادى، القاموس المحيط ، ج ۳ ص ۵۶۳، ۵۶۴

32 أحمد بن فارس بن زكرياء القزويني، أبو الحسين ،المتوفى: ۳۹۵هـ۔ معجم مقاييس اللغة، دار الفكر، ۱۳۹۹هـ ۱۹۷۹م، معجم مقاييس الغة ،ج ۲ ص ۲۹۲

ہے۔ رسل اللہ سے کبھی تو ملائکہ مراد لیے جاتے ہیں اور کبھی اس لفظ سے انبیاء مراد لیے جاتے ہیں۔ (اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ) "بے شک یہ معزز فرشتے کا پہنچایا ہوا پیام ہے"۔ 33

قرآن کریم میں رسول کا لفظ پیغمبر اور فرشتے کے لیے استعمال ہوا ہے۔

وَلَمَّا جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِيْٓءَ بِهِمْ۔ 34

"اور جب ہمارے فرشتے لوط (علیہ السلام) کے پاس آئے تو وہ غمزدہ ہوئے"۔

يٰٓاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۔ 35

"اے گروہِ پیغمبراں! ستھری چیزیں کھاؤ اور نیک عمل کرو"۔

فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ 36

"کہو ہم رب العالمین کے بھیجے ہوئے ہیں"۔

اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّمِنَ النَّاسِ ۔ 37

"اللہ ملائکہ میں سے بھی پیغام رساں منتخب کرتا ہے اور لوگوں میں سے بھی"۔

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ۔ 38

"اللہ تعالیٰ زیادہ بہتر جانتا ہے کہ وہ اپنے پیغام کا کام کس سے لے"۔

رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌۢ بَعْدَ الرُّسُلِ ۔ 39

"سارے رسول خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے بنا کر بھیجے گئے تاکہ ان کو مبعوث کر دینے کے بعد لوگوں کے پاس اللہ کے مقابلہ میں کوئی حجت نہ رہے"۔

رسول کی تعریف کرتے ہوئے علامہ عبد الرؤف لکھتے ہیں۔

الإرسال في اللغة التوجيه، فإذا بعثت شخصاً في مهمة فهو رسولك۔ 40

---

[33] الراغب الأصفهاني، المفردات في غريب القرآن، ج ۱، ص ۱۹۵

[34] سورة ہود ۱۱:۷۷

[35] سورة المومنون ۲۳:۵۱

[36] سورة الشعراء ۲۶:۱۶

[37] سورة الحج ۲۲: ۷۵

[38] سورة الانعام ۶:۱۲۴

[39] سورة النساء ۴:۱۶۵

[40] عبد الرءوف محمد عثمان، محبة الرسول بين الاتباع والابتداع، رئاسة إدارة البحوث العلمية والإفتاء والدعوة والإرشاد إدارة الطبع والترجمة —الرياض، الأولى، ۱۴۱۴ھ، ج ۱، ص ۱۳

ارسال لغت میں رہنمائی کے معنی میں ہے، پس جب تو نے کسی خصوص شخص کو خاص مقصد پر بھیجا تو وہ تیرا رسول (پیغام رساں) ہے۔

مزید لکھتے ہیں۔

،وقد یریدون بالرسول ذلك الشخص الذی یتابع أخبار الذی بعثه أخذاً من قول العرب: " جاءت الإبلُ رَسَلاً " أي: متتابعة. 41

پس رسول سے اس شخص کا ارادہ کیا گیا جس کی اتباع کا حکم ہو، جس کو خبر دے کر بھیجا گیا ہو، جیسا کہ اہل عرب کا قول ہے۔ اونٹ پیغام لایا، یعنی اپنے ساتھ پیغام لے کر آیا۔

پس اسی وجہ سے رسولوں کو بھی رسول کہا گیا کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے پیغام کی ترویج کرتے ہیں۔

ثُمَّ اَرۡسَلۡنَا رُسُلَنَا تَتۡرَا ؕ كُلَّ مَا جَآءَ اُمَّةً رَّسُوۡلُهَا كَذَّبُوۡهُ- 42

پھر ہم اپنے رسول لگاتار بھیجتے رہے، جب کوئی رسول اپنی قوم کے پاس آیا وہ اسے جھٹلاتی ہی رہی۔

اور ان کو رسالت کے منصب پر اسی مقصد کے لئے فائز کیا گیا، کیونکہ وہ اسی پیغام کے حامل ہوتے ہیں اور اس کی تبلیغ اور اتباع کروانے کے مکلف ہیں۔

جیسا کہ ملکہ سبا کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا قول ہے۔

وَاِنِّىۡ مُرۡسِلَةٌ اِلَيۡهِمۡ بِهَدِيَّةٍ فَنٰظِرَةٌۢ بِمَ يَرۡجِعُ الۡمُرۡسَلُوۡنَ ۔ 43

اور میں ان کی طرف کچھ تحفہ بھیجتی ہوں پھر دیکھتی ہوں کہ ایلچی کیا جواب لے کر آتے ہیں۔

شریعت اسلامی کی اصطلاح میں رسول سے مراد اللہ کا فرستادہ اور پیغمبر ہے، جس کا کام لوگوں کو برائیوں سے روکنا اور امورِ خیر کی ترغیب دینا ہے۔ اس پر اللہ کی طرف سے وحی نازل ہوتی ہے۔ 44

رسالت کا اصطلاحی مفہوم الجرجانی نے "التعریفات" میں اور التمیمی البغدادی نے "کتاب اصول الدین" میں اس طرح بیان کیا ہے :

"رسول ایسا انسان ہوتا ہے جس کو اللہ تعالیٰ مخلوق کی طرف تبلیغِ احکام کے لیے مبعوث فرماتا ہے۔ رسول کی طرف وحی خاص ہوتی ہے۔ خاص طور پر جبرائیل اللہ کی طرف سے کتاب نازل کرتے ہیں۔ رسول پر ابتداء میں شرع نازل ہوتی ہے اور وہ شریعت کے بعض احکام کو منسوخ کرتا ہے"۔ 45

اردو دائرہ معارف اسلامیہ میں لکھا ہے :

---

[41] ایضاً

[42] سورۃ المومنون ۲۳: ۴۴

[43] سورۃ النمل ۲۷: ۳۵

[44] تفصیل کے لئے ملاحظہ کریں، ابن منظور، علامہ، لسان العرب، ج ۲ ص ۱۶۶، ۱۶۷

أحمد بن محمد بن علي الفيومي ثم الحموي، أبو العباس، المتوفى: نحو ۷۷۰هـ، المصباح المنير في غريب الشرح الكبير، المكتبة العلمية –بيروت، ص۲۶۶.

[45] لإمام أبي منصور عبد القاهر بن طاهر التميمي البغدادي، كتاب أصول الدين، دار المدينة للطباعة والنشر بيروت، ۱۰۴

"شریعت اسلامی کی اصطلاح میں رسول سے مراد وہ برگزیدہ بندہ ہے جسے اللہ تعالی انسانوں تک اپنا پیغام پہنچانے کے لیے مبعوث فرماتا ہے۔ رسول وہ ہے جسے جبرائیل امین کے ذریعے وحی آتی ہو۔ صاحبِ کتاب وشریعت ہو۔ تبلیغ رسالت کا اسے حکم ملا ہو اور وہ اپنے سے پہلے رسولوں میں سے کسی کی شریعت یا کتاب کے تابع بھی نہ ہو"۔ 46

انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں رسالت کی تعریف ان الفاظ میں کی گئی ہے :

"Rasul, Messenger, apostle. The word is found in Arabic Literature with the profane sense of envovy, messenger. Here we are only concerned with its religious acceptance. According to the Quran, there is a close relation between the apostle and his people. To each ummah God sends only one apostle. 47

رسول، پیغمبر، نبی۔ یہ لفظ عربی ادب میں قاصد اور پیغام رساں کے مفہوم میں مستعمل ہے لیکن یہاں ہم یہ پیغام رسانی صرف مذہبی تناظر میں مراد لیتے ہیں۔ قرآن مجید کے مطابق نبی اور امت کے درمیاں بہت قریبی تعلق ہوتا ہے۔ ہر امت میں اللہ تعالیٰ نے ایک پیغمبر بھیجا ہے۔

رسالت کے لغوی و اصطلاحی مفہوم پر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ رسول کے معنی ہیں "بھیجا ہوا" ، "فرستادہ" اس میں انسان اور فرشتے دونوں آ جاتے ہیں پیغمبر کے لیے جب رسول کا لفظ استعمال ہوتا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ایسا عظیم انسان جس کو اللہ تعالیٰ نے کتاب وشریعت دے کر مخلوق کی طرف احکامات کی تبلیغ کے لیے بھیجا ہو، جو سابقہ شریعت کو منسوخ کرنے والا ہو اور فرشتہ ان پر اللہ کی طرف سے وحی لے کر آتا ہے۔

مندرجہ بالا ان تعریفوں سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ نبوت ورسالت کسبی علم نہیں ہے اور نہ ہی یہ کوئی فلسفیانہ علم ہے بلکہ اللہ کی جانب سے سفارت، نمائندگی اور پیغام رسانی ہے سفیر وہ ہوتا ہے جو بادشاہ کا پیغام پہنچائے، خود بھی اس کا پابند رہے اور دوسروں کو بھی اس کا پابند بنانے کی کوشش کرے۔ فلسفے کی اساس عقل و فکر ہے، لیکن نبی کے علوم و معارف کا سرچشمہ وحی الٰہی ہے۔ جو فرق عقل اور خالقِ عقل کے درمیان ہے وہی فلسفے اور وحی کے درمیان ہے۔ نبی کی تعلیمات حقائق پر مبنی ہوتی ہیں اور فلسفی کا مرکز فلسفہ وظنیات پر، نبوت راہبوں اور جوگیوں کے طریقے کا نام نہیں ہے۔ رسالت و نبوت نفس کشی اور ترکِ دنیا کی تعلیم نہیں دیتی بلکہ تعمیرِ دنیا اور اصلاحِ دنیا کی تعلیم دیتی ہے۔ صرف اُخروی فلاح ہی نہیں بلکہ فلاحِ دارین کا راستہ بتاتی ہے۔ یہ ادراک عطا کرتی ہے کہ حیوۃ طیبہ ان صالحین ہی کو نصیب ہو گی جو اس دنیا میں اپنے اندر صلاحیت و قابلیت پیدا کریں گے۔

## نبی اور رسول میں فرق

ایک حدیث نبوی ﷺ میں اس بات کی وضاحت ہے کہ رسول اور نبی میں فرق ہوتا ہے یہ بات کہ نبی اور رسول میں کوئی فرق نہیں ہے ایسا کہنا درست نہیں ہے اس کی تردید میں حضرت ابو ذرؓ سے روایت ہے۔

---

[46] اردو دائرہ معارف اسلامیہ، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۶۴، ج ۱۰ ص ۲۵۲، ۲۵۳

[47] The encyclopedia of Islam, Leiden, Clifford Edmund Bosworth, Brill Archive, 1986 , iii 1127

وعن أبي ذر رضي الله عنه، قال: قلت: يا رسول الله أي الأنبياء كان أول؟ قال": آدم." قلت: يا رسول الله ونبي كان؟ قال:" نعم نبي مكلم ". قلت يا رسول الله كم المرسلون؟ قال: " ثلاثمائة وبضعة عشر جما غفيرا " وفي رواية أبي أمامة، قال أبو ذر: قلت يا رسول الله كم وفاء عدة الأنبياء قال: "مائة ألف وأربعة وعشرون ألفا، الرسل من ذلك ثلاثمائة وخمسة عشر جما غفيرا." 48

میں نے آپ ﷺ سے سوال کیا کہ انبیاء میں سب سے پہلے کون تھے آپ ﷺ نے فرمایا کہ آدمؑ، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اور وہ نبی بھی تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں وہ کلام کرنے والے تھے۔ میں نے سوال کیا کہ رسول کتنے تھے آپ ﷺ نے فرمایا وہ سب تین سو تیرہ تھے۔ میں نے سوال کیا کہ تمام پیغمبر کتنے تھے آپ ﷺ نے فرمایا کہ انبیاء کی تعداد ایک لاکھ ۲۴ ہزار ہے اور رسولوں کی تعداد ۳۱۳ کے لگ بھگ ہے۔

قرآن مجید کی ایک آیت بھی ہے جس میں نبی کا رسول پر عطف ہے۔

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِيٍّ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ ۚ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ۔ 49

اور ہم نے آپ سے پہلے کوئی بھی ایسا رسول اور نبی نہیں بھیجا کہ جس نے جب کوئی تمنا کی ہو اور شیطان نے اس کی تمنا میں کچھ آمیزش نہ کی ہو، پھر اللہ شیطان کی آمیزش کو دور کر کے اپنی آیتوں کو مضبوط کر دیتا ہے، اور اللہ جاننے والا حکمت والا ہے۔

رسالت اور نبوت میں ایک فرق یہ بھی ہوتا ہے کہ رسالت ایک ایسا امر ہے جو نبوت سے زائد ہوتا ہے اس بارے میں قرآن مجید کی ایک آیت میں آتا ہے۔ جس میں اللہ تعالیٰ کا قول حضرت موسیٰؑ کے بارے میں ہے کہ

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰٓى ۡ اِنَّهٗ كَانَ مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ۔ 50

اور اس کتاب میں موسیٰ کا بھی ذکر کیجیئے، اور بلاشبہ اللہ تعالیٰ کے خاص کیے ہوئے (بندے) تھے اور وہ رسول بھی تھے۔

ابن أبي العز الحنفي شرح عقیدۃ الطحاویہ میں رقمطراز ہیں۔

والشائع عند العلماء أنّ النبي أعم من الرسول، فالرسول هو من أُوحي إليه بشرع وأُمر بتبليغه، والنبيُّ من أوحي إليه ولم يؤمر بالبلاغ، وعلى ذلك فكلُّ رسول نبي، وليس كل نبي رسولاً ۔ 51

---

48 علي بن سلطان محمد القاري، مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، دار الفكر، بيروت، ۱۴۲۲ھ، كتاب صفة القيامة والجنة والنار، باب بدء الخلق وذكر الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، رقم الحديث ۵۷۳۷، ، ج۹ ص ۳۶۳۱

49 سورة الحج ۲۲:۵۲

50 سورة المريم ۱۹:۵۱

51 صدر الدين محمد بن علاء الدين عليّ بن محمد ابن أبي العز الحنفي، الأذرعي الصالحي الدمشقي، المتوفى: ۷۹۲ھ، شرح العقيدة الطحاوية، تخريج: ناصر الدين الألباني، دار السلام للطباعة والنشر التوزيع والترجمة (عن مطبوعة المكتب الإسلامي) الطبعة المصرية الأولى، ۱۴۲۶ھ ۲۰۰۵م ص ۱۶۷ ؛

شمس الدين، أبو العون محمد بن أحمد بن سالم السفاريني، الحنبلي، المتوفى: ۱۱۸۸ھ، لوامع الأنوار البهية وسواطع الأسرار الأثرية لشرح الدرة المضية في عقد الفرقة المرضية، مؤسسة الخافقين ومكتبتها دمشق، الثانية ۱۴۰۲ھ ۱۹۸۲م، ج ۱ ص ۴۹

"اور بعض علماء کی رائے میں نبی کا لفظ رسول سے زیادہ عام ہے۔ پس رسول وہ ہے کہ جس کی طرف نئی شریعت کی وحی کی گئی ہو، اور اس کی تبلیغ کا حکم ہو جبکہ نبی وہ ہے جس کی طرف وحی تو کی جاتی ہے لیکن وہ نئی شریعت کا حامل نہیں ہوتا۔ چنانچہ اس تعریف کی رو سے ہر رسول نبی ہے لیکن ہر نبی رسول نہیں ہے"۔

اسی قول کی تائید ایک حدیث نبوی ﷺ سے بھی ہوتی ہے جو ابن عباسؓ سے مروی ہے۔

"عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: خَرَجَ عَلَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فَقَالَ: عُرِضَتْ عَلَيَّ الأُمَمُ، فَجَعَلَ يَمُرُّ النَّبِيُّ مَعَهُ الرَّجُلُ، وَالنَّبِيُّ مَعَهُ الرَّجُلاَنِ، وَالنَّبِيُّ مَعَهُ الرَّهْطُ، وَالنَّبِيُّ لَيْسَ مَعَهُ أَحَدٌ "-52

رسول اللہ ﷺ ایک دن ہمارے پاس باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ (خواب میں) مجھ پر تمام امتیں پیش کی گئیں۔ بعض نبی گزرتے اور ان کے ساتھ (ان کی اتباع کرنے والا) صرف ایک ہوتا۔ بعض گزرتے اور ان کے ساتھ دو ہوتے بعض کے ساتھ پوری جماعت ہوتی اور بعض کے ساتھ کوئی بھی نہ ہوتا ۔

اسی بات کی دلیل یہ بھی ہے کہ انبیاء صرف تبلیغ پر مامور ہوتے ہیں۔

ابن تیمیہؒ نے اپنی کتاب النبوات میں نبی اور رسول کا فرق تفصیل سے بیان کیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے،

نبی وہ ہوتا ہے کہ جو اللہ تعالی کی طرف سے صرف امور غیبیہ کی اطلاع دیتا ہو ان کو نصائح کرتا ہو اور اللہ تعالی کی طرف سے اس پر وحی ہوتی ہو۔ اور انہی اوصاف کے ساتھ کفار اور نافرمان لوگوں کی طرف جسے مبعوث کیا جائے وہ رسول ہوتا ہے۔ 53

صاحب مختار نے اس کی وضاحت یوں کی ہے

"الرسولَ مَنْ أُوحي إليه بشرع جديد، والنبيّ هو المبعوث لتقرير شرع من قبله ۔ 54

رسول وہ ہے جو نئی شریعت کا حامل ہے۔ اور نبی وہ ہے جو اپنے سے پہلی شریعت کی تبلیغ پر مامور ہو۔

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے۔

عن النبي صلى الله عليه وسلم قال كانت بنو إسرائيل تسوسهم الأنبياء كلما هلك نبي خلفه نبي وإنه لا نبي بعدى." 55

کہ بنی اسرائیل کی رہنمائی انبیاء کیا کرتے تھے جب ایک نبی وفات پا جاتا تو دوسرا اس کا جانشیں ہو جاتا اور میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

اشرف علی تھانویؒ نے ایک جامع ومانع تعریف اس حوالے سے بیان کی ہے جس کی تلخیص یہ ہے۔

---

[52] البخاري ،محمد بن إسماعيل أبو عبد الله ، الجامع المسند الصحيح المختصر من أمور رسول الله صلى الله عليه وسلم وسننه وأيامه ـ ،كتاب الطب،باب من لم يرق ،رقم الحديث ٥٧٢٠

[53] ابن تيمية ،تقي الدين أبو العباس أحمد بن عبد الحليم بن عبد السلام بن عبد الله بن أبي القاسم بن محمد الحراني الحنبلي الدمشقي ،المتوفى:٧٢٨هـ، النبوات، أضواء السلف، الرياض، المملكة العربية السعودية، ١٤٢٠هـ،ص ١٧٢ ، ١٧٤

[54] شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني الألوسي،المتوفى: ١٢٧٠هـ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني ، دار الكتب العلمية بيروت ، ج٧ ص ١٥٧

[55] صحيح البخاري ،كتاب أحاديث الأنبياء،باب ما ذكر عن بني إسرائيل، رقم الحديث ٣٢٦٨

رسول وہ ہے جو مخاطبین کو شریعت جدیدہ پہنچائے خواہ وہ شریعت اس رسول کے اعتبار سے جدیدہ ہو۔اور خواہ وہ رسول نبی ہو یا نہ ہو جیسے ملائکہ پر بھی رسول کا لفظ استعمال ہوا ہے۔اور نبی وہ ہے جو صاحب وحی ہو خواہ وہ شریعت جدیدہ کی تبلیغ کرے یا شریعت قدیمہ کی۔ 56

واضح رہے کہ بنی اسرائیل کے تمام انبیاء حضرت موسیٰؑ کی شریعت کے لئے مبعوث ہوئے تھے،اور وہ سب اللہ کی طرف سے وحی کردہ کتاب تورات کی تبلیغ پر مامور تھے۔بنی اسرائیل میں یہ دستور رہا ہے کہ ان کے حکمران بھی انبیاء ہی ہوا کرتے تھے۔انہیں کے پاس مقدمات کے فیصلے ہوتے اور انہیں کی سرکردگی میں جہاد کیا جاتا تھا۔اس کی دلیل اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اَلَمۡ تَرَ اِلَى الۡمَلَاِ مِنۡۢ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ مِنۡۢ بَعۡدِ مُوۡسٰى ۘ اِذۡ قَالُوۡا لِنَبِىٍّ لَّهُمُ ابۡعَثۡ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلۡ فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ‌ؕ قَالَ هَلۡ عَسَيۡتُمۡ اِنۡ كُتِبَ عَلَيۡكُمُ الۡقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوۡا ۔ 57

کیا تم نے بنی اسرائیل کی ایک جماعت کو موسیٰ کے بعد نہیں دیکھا،جب انہوں نے اپنے نبی (شموئیل) سے کہا کہ ہمارے لیے ایک بادشاہ مقرر کردو تاکہ ہم اللہ کی راہ میں لڑیں،پیغمبر نے کہا کیا یہ بھی ممکن ہے کہ اگر تمہیں لڑائی کا حکم ہو تو تم اس وقت نہ لڑو؟۔

پس اس آیت میں وضاحت ہوگئی کہ نبی کی طرف جو بھی وحی کی جاتی ہے ان کی قوم پر اس کی اتباع اور تبلیغ دونوں واجب ہوتی ہیں۔اور یہی سلسلہ حضرت داؤدؑ،حضرت سلیمانؑ،حضرت زکریاؑ،حضرت یحیٰؑ اور بنی اسرائیل کے دیگر تمام انبیاء میں جاری وساری رہا۔جو بنی اسرائیل کی سیاسی امور کی سرانجام دہی اور ان کے درمیان حکم کی حیثیت سے حق کی تبلیغ پر مقرر رہے۔

## منصب نبوت اللہ کا فضل عظیم:

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ تمام انبیاء کرام علیہ السلام کا وصف عام بیان کرتے ہیں جو تمام انبیاء میں مشترک ہے کہ جنس انبیاء کے تمام افراد اور تمام اشخاص خدائے تعالیٰ کے فرمانبردار اور برگزیدہ بندے تھے جن کو حق تعالیٰ نے اپنی خاص ہدایت اور خاص نعمت اور کرامت اور قرب منزلت سے سرفراز فرمایا۔ مگر باوجود اس قدر علو مقام اور رفعت شان کے غایت درجہ متواضع تھے اور عبودیت اور بندگی میں کامل تھے کہ خدا تعالیٰ کی آیتوں کو سن کر خشوع اور خضوع کے ساتھ سجدہ میں گر پڑتے تھے،اور زار و قطار روتے تھے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اُولٰٓـئِكَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمَ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ مِّنَ النَّبِيّٖنَ مِنۡ ذُرِّيَّةِ اٰدَمَ وَمِمَّنۡ حَمَلۡنَا مَعَ نُوۡحٍ وَّمِنۡ ذُرِّيَّةِ اِبۡرٰهِيۡمَ وَاِسۡرَآءِيۡلَ وَمِمَّنۡ هَدَيۡنَا وَاجۡتَبَيۡنَا‌ ؕ اِذَا تُتۡلٰى عَلَيۡهِمۡ اٰيٰتُ الرَّحۡمٰنِ خَرُّوۡا سُجَّدًا وَّبُكِيًّا ۔ 58

یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ نے انعام کیا پیغمبروں میں اور آدم کی اولاد میں سے،اور ان میں سے جنہیں ہم نے نوح کے ساتھ سوار کیا تھا،اور ابراہیم اور اسرائیل کی اولاد میں سے،اور ان میں سے جنہیں ہم نے ہدایت کی اور پسند کیا،جب ان پر اللہ کی آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو روتے ہوئے سجدے میں گرتے ہیں۔

---

[56] اشرف علی تھانوی،بیان القرآن،مکتبہ رحمانیہ،لاہور ص ١١

[57] سورۃ البقرۃ ٢:٢٤٦

[58] سورۃ المریم ١٩:٥٨

نبوت کا منصب اللہ تعالی کا عطیہ ہے جو وہ اپنے خاص بندوں پر عنایت کرتا ہے یہ کوئی ایسا منصب نہیں کہ کوئی اپنی عبادت و ریاضت سے اس کو حاصل کرلے۔ جیسا کہ اللہ کا ارشاد ہے۔

اَللّٰہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہ۔ 59

اللہ بہتر جانتا ہے کہ رسالت (پیغمبری) کا کام کس سے لے۔

شرف نبوت و رسالت براہ راست اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا فرمایا جاتا ہے کہ وہی خوب جانتا ہے کہ کون اس شرف و منصب کے لائق ہے۔

قرآن کریم میں سورۃ الحج میں نبوت ورسالت میں فرق کی نشاندہی کرتی ہے :

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِيٍّ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ۔ 60

"اور اے محمد! تم سے پہلے ہم نے نہ کوئی رسول ایسا بھیجا ہے اور نہ نبی (جس کے ساتھ یہ معاملہ نہ پیش آیا ہو کہ) شیطان اس کی تمنا میں خلل انداز نہ ہو گیا اس طرح جو کچھ بھی شیطان خلل اندازیاں کرتا ہے اللہ تعالیٰ ان کو مٹا دیتا ہے اور اپنی آیات کو پختہ کر دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ جاننے والا حکمت والا ہے"۔

علامہ آلوسیؒ، نبی اور رسول کے فرق کو واضح الفاظ میں اس طرح بیان کرتے ہیں :

الرسول ذکر حرّ بعثہ اللہ تعالی بشرع جدید یدعوا الناس الیہ والنبی یعمتہ ومن بعثہ لتقریر شرع سابق کأنبیاء بنی اسرائیل الذین کانوا بین موسیٰ وعیسیٰ علیہم السلام۔ 61

"رسول وہ مرد آزاد ہے جسے اللہ تعالیٰ نے نئی شریعت کے ساتھ بھیجا ہو۔ جو لوگوں کو اس شریعت کی طرف بلائے اور نبی اس کی نسبت عام ہے۔ یعنی وہ شخص جو کسی سابق شریعت کی نشاۃ ثانیہ کے لیے آئے جیسے انبیاء بنی اسرائیل، حضرت موسیٰ اور عیسیٰ علیہما السلام کے درمیان آئے"۔

علامہ ذھبیؒ انبیاء ورسل میں فرق کے سلسلے میں اہل علم کے مختلف اقوال یوں بیان کرتے ہیں۔

اول یہ کہ انبیاء و رسل کی اصطلاحیں دو مختلف نہیں بلکہ ایک ہی ہیں۔ پس نبی رسول بھی ہوتا ہے اور رسول نبی ہوتا ہے۔ رسول، رسالت سے ماخوذ ہے اور نبی نبأ سے ماخوذ ہے۔ اگر نبی پر ہمزہ تسلیم کریں تو اس کا مطلب ہو گا اللہ تعالی کے ہاں سے بندوں کے پاس اللہ کی خبر لانے والا۔ اگر "نبی" پر ہمزہ تسلیم نہ کریں تو اس کا مطلب بلند مقام ہو گا اور حضرت محمد ﷺ کے لیے نبی اور رسول دونوں اصطلاحات استعمال ہوئی ہیں یا خطاب کیا گیا ہے"۔ دوسرا قول یہ ہے" : یہ دونوں مختلف ہیں، کیونکہ نام کا اختلاف اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ یہ دونوں الگ ہیں اور رسول نبی سے بلند مقام ہے۔ اسی طرح ملائکہ کو رُسلا کا نام دیا گیا ہے، انبیاء کا نہیں۔ نبی اور رسول کے درمیان فرق (اختلاف) کے سلسلے میں تین قول ہیں۔ پہلا

---

[59] سورۃ الانعام ۶:۱۲۴

[60] سورۃ الحج ۲۲:۵۲

[61] الألوسي ،شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني ،المتوفى: ١٢٧٠هـ ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم دار الكتب العلمية بيروت الطبعة: الأولى، ١٤١٥ هـ ،ج ١٠ ص ٢٥٦

قول یہ ہے: رسول وہ انسان ہے جس پر فرشتے وحی لے کر نازل ہوتے ہیں اور نبی پر نیند میں وحی کی جاتی ہے"۔ دوسرا قول یہ ہے: "رسول کو اُمت کی طرف مبعوث کیا جاتا ہے جبکہ نبی کو اُمت کی طرف مبعوث نہیں کیا جاتا "۔ تیسرا قول یہ ہے: "رسول شرائع واحکام کے وضع کی ابتداء کرنے والا ہوتا ہے جبکہ نبی کسی اور شریعت کی حفاظت کرتا ہے اور یہ قول الجاحظ کا ہے"۔ 62

مفاتیح الغیب میں نبی اور رسول کا فرق بیان کرتے ہوئے امام رازیؒ لکھتے ہیں :

الرسول هو الذی حدث وأرسل والنبی هو الذی لم یرسل ولکنّه ألهم أو رأی فی النوم۔ 63

پھر کہتے ہیں کہ رسول اور نبی میں مندرجہ ذیل امور میں فرق ہے : ایک تو یہ ہے کہ انبیاء میں رسول کے معجزات میں سے ایک معجزہ تو یہ ہے کہ اس پر کتاب نازل کی جاتی ہے اور وہ نبی جو کہ رسول نہیں ہوتا اس پر کتاب نازل نہیں ہوتی بلکہ اسے پہلی کتاب کی طرف لوگوں کو بلانے کا حکم ملتا ہے۔ دوسرا یہ کہ صاحبِ معجزہ، صاحبِ کتاب اور سابقہ شریعت کو منسوخ کرنے والی شخصیت رسول ہے۔ جس میں یہ خصلتیں جمع نہیں ہوں گی پس وہ صرف نبی ہے رسول نہیں۔ لہٰذا حضراتِ اسحاق، یعقوب، ایوب، یونس، ہارون اور داؤد، سلیمان علیہم السلام رسول نہیں تھے بلکہ نبی تھے کیونکہ ان کی طرف کتاب ناسخ نہیں آئی۔ تیسرا یہ کہ رسول کے پاس فرشتہ ظاہری صورت میں آتا ہے اور اسے دعوۃ خلق کا حکم ملتا ہے اور جس کو اس طرح سے نہیں ہوتا بلکہ وہ نیند میں دیکھتا ہے کہ وہ رسول ہے یا اسے خبر ملتی ہے کہ وہ اللہ کے رسولوں میں سے ایک رسول ہے پس وہ نبی ہے رسول نہیں، اور یہ صورت زیادہ اولیٰ ہے۔ 64

## نبوت ورسالت میں فرق

ترجمان السنۃ میں مولانا بدر عالم مہاجر مدنی رحمہ اللہ نے حافظ ابن تیمیہؒ کی "کتاب النبوات" میں سے مندرجہ ذیل اقتباس نبوت ورسالت کا فرق کے سلسلے میں لیا ہے :

"جب اللہ تعالیٰ کسی کو غیب کی خبریں دے کر نبی بنادے تو وہ نبیّ اللہ بن جاتا ہے اور جب تک کسی کافر قوم کو خدائی پیغامات پہنچانے کا اس کو حکم نہ دے اس وقت تک وہ صرف نبیّ اللہ ہی رہتا ہے خواہ وہ کسی پہلی شریعت پر ہی عمل کرتا رہے۔ ہاں جب اس کو کسی کافر قوم کو خدائی احکام پہنچانے کا حکم ہو جائے تو اب وہ "نبی اللہ" ہونے کے ساتھ ساتھ "رسول اللہ" بھی بن جاتا ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیان جو اس کے برگزیدہ بندے گزرے ہیں وہ سب انبیاء تھے۔ رسول اللہ اُن میں کوئی نہیں تھا۔ ان کا وظیفہ صرف یہ تھا کہ وحیِ ربانی پر خود عمل کریں اور مومنوں کی جو جماعتیں ان کے سامنے تھیں ان کو بھی عمل کرنے کا حکم دیں۔ جب حضرت نوح علیہ السلام کا دور آیا اور کفر ظاہر ہوا تو اب

---

[62] الذهبي، شمس الدين أبو عبد الله محمد بن أحمد بن عثمان بن قَايْماز الذهبي ،المتوفى: ٧٤٨هـ، سير أعلام النبلاء الناشر: مؤسسة الرسالة الطبعة: الثالثة، ١٤٠٥هـ / ١٩٨٥ء ، ص ٧٠

[63] الرازي، زين الدين أبو عبد الله محمد بن أبي بكر بن عبد القادر الحنفي ،المتوفى: ٦٦٦هـ، مختار الصحاح، المكتبة العصرية الدار النموذجية، بيروت ، الخامسة، ١٤٢٠هـ ١٩٩٩ء، ج ٢٢ ص ٥٠

[64] ایضاً

ان کی اصلاح کے لیے حضرت نوح علیہ السلام مبعوث فرمائے گئے اور وہ "رسول اللہ" کہلائے۔ اس لیے ان کو حدیثوں میں سب سے پہلا رسول کہا گیا ہے"۔ 65

نبی اور رسول کے درمیان فرق واضح کرنے کے بعد اب ہم یہ واضح کرنا چاہتے ہیں کہ نبی ہو یا رسول، وہ معصوم یعنی ہر قسم کے گناہوں سے پاک ہوتا ہے۔ وہ ظاہری جسمانی ہیئت میں عام انسانوں کے مشابہ ہونے کے باوجود قدرت کا انتخاب ہوتا ہے۔

علامہ سید سلیمان ندویؒ اس بارے میں لکھتے ہیں۔

: "بلاشبہ ہر شیریں نوا واعظ، ہر مؤثر بیان خطیب، ہر دقیقہ رس، مقفن، ہر کشور کشا فاتح اور ہر نکتہ داں حکیم اس لائق نہیں کہ نبوت ورسالت کا اہم اور بلند اور مقدس منصب اس سے منسوب کیا جائے۔ اس منصب کے ساتھ کچھ ایسے شروط، لوازم اور خصوصیات بھی وابستہ ہیں، جو اس کے ضروری اجزاء اور عناصر ہیں۔ سب سے پہلی بات یہ ہے کہ اس کا تعلق پُراسرار عالم غیب سے ہو وہ غیب کی آوازیں سنتا ہو، غیب کی چیزیں دیکھتا ہو، غیب سے علم پاتا ہو، عالمِ ملکوت کی تائید اس کے ساتھ ہو، روح القدس اس کا ہم سفر و ہم نوا ہو۔ اس سے خدا کے حکم سے عجیب و غریب اور حیرت انگیز تصرفات صادر ہوں۔ جن سے ان کا مقبولِ بارگاہ ہونا ثابت ہو۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو تمام بندوں میں سے اس لیے چنا ہو کہ وہ اس بلند منصب پر سرفراز ہو۔ فضائل اخلاق کے پھولوں سے اس کا دامن بھرا ہو، اور ہر قسم کے گناہ کے خس و خاشاک سے پاک وصاف ہو کہ گندے ہاتھوں سے میلے کپڑے پاک وصاف نہیں ہو سکتے۔ وہ لوگوں کو خدا اور عالمِ الغیب پر یقین کی دعوت اور فضائل و اخلاق کی تعلیم دے اور روزِ اَلست کا بھولا ہوا عہد اُن کو یاد دلائے۔ نہ صرف تعلیم، بلکہ اس میں یہ قوت ہو کہ وہ شریروں کو نیک اور گمراہوں کو راست بنا دے اور جو خدا سے بھاگتے ہوں ان کو پھیر کر پھر اس کے آستانہ پر لے آئے۔ اپنے سے پہلے خدا کی طرف سے آئے ہوئے صحیح اصول کو انسانی تصرفات سے پاک وصاف کر کے پیش کرے۔ اس کی دعوت، جدوجہد اور تعلیم و تلقین سے مقصود کوئی دنیاوی معاوضہ، شہرت، جاہ طلبی، دولت مندی، قیام سلطنت وغیرہ نہ ہو بلکہ صرف خدا کے حکم کی بجاآوری اور خلقِ خدا کی ہدایت ہو۔ 66

## عصمت نبوت کا خاصّہ :

نبی کی ایک اہم خصوصیت اس کی معصومیت اور بے گناہی ہے، یہود میں چونکہ پیشین گو ہونے کے علاوہ نبی کا کوئی صحیح تخیل نہیں، اس لیے ان کی کتابوں میں انبیائے کرام علیہم السلام کی طرف ایسی باتیں منسوب کی گئی ہیں جو ان کی شانِ نبوت کے سراسر منافی ہیں۔ عیسائیوں میں صرف ایک مسیح علیہ السلام کی ذات معصوم مانی جاتی ہے، لیکن اسلام میں یہ عقیدہ ہر نبی اور رسول کی نسبت عام ہے۔ اس کے نزدیک تمام انبیاء اور رسول گناہوں سے پاک اور معصوم تھے۔ ان سے بتقاضائے بشریت بھول چوک ہو سکتی ہے مگر اللہ تعالیٰ اپنی وحی سے ان کی ان غلطیوں کی بھی اصلاح کرتا رہتا ہے۔

نبوت کے متعلق عقلی حیثیت سے بھی جب تک عصمت کا اصول مان نہ لیا جائے، نبی اور عام حکیم و مصلح میں فرق نمایاں نہیں ہو سکتا اور نہ نبیوں اور رسولوں کی کامل صداقت وصحت پر اعتبار کیا جا سکتا ہے۔ اسی لیے اسلام نے اس عقیدہ کا بھی بڑا اہتمام ہے، ایک

---

[65] سید محمد بدر عالم میرٹھی، علامہ، ترجمان السنۃ، مکتبہ رحمانیہ، اردو بازار، لاہور، ج ۳ ص ۲۴۳

[66] شبلی نعمانی/سلیمان ندوی، سیرت النبی، اسلامی کتب خانہ، لاہور، ج ۴ ص ۳۵

ایک کرکے تمام پیغمبروں کے مقدس احوال کا تذکرہ کیا ہے اور ان واقعات کی تردید کی ہے جو شانِ عصمت کے خلاف ہیں اور جن کو لوگوں نے ان کے سوانح میں شامل کر دیا ہے۔

عرب کے مشرکوں کا یہ عقیدہ تھا کہ کاہن جو غیب کا حال بتاتے ہیں اور شاعر جو پُرجوش اور پُرتاثیر کلام نظم کرتے ہیں یہ شیطانوں سے سیکھ کر بتاتے اور کرتے ہیں اور یہی بات وہ محمد رسول اللہ ﷺ کی نسبت بھی (نعوذ باللہ) کہتے تھے۔ قرآن نے ان کے جواب میں کہا: درخت اپنے پھل سے اور شے اپنے آثار سے پہچانی جاتی ہے۔

اِنَّهٗ لَيۡسَ لَهٗ سُلۡطٰنٌ عَلَى الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَلٰى رَبِّهِمۡ يَتَوَكَّلُوۡنَ۔ اِنَّمَا سُلۡطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيۡنَ يَتَوَلَّوۡنَهٗ وَالَّذِيۡنَ هُمۡ بِهٖ مُشۡرِكُوۡنَ۔ 67

"شیطان کا زور ایمان والوں پر نہیں چلتا اور نہ ان پر جو اپنے رب پر بھروسہ رکھتے ہیں اس کا زور انہی پر چلتا ہے جو اس سے دوستی کرتے ہیں اور اپنے رب کا شریک ٹھہراتے ہیں"۔

اس کے بعد آخر تک اس خیال کی تردید کی ہے اور پھر خاتمہ اس پر ہے کہ :

وَاصۡبِرۡ وَمَا صَبۡرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحۡزَنۡ عَلَيۡهِمۡ وَلَا تَكُ فِىۡ ضَيۡقٍ مِّمَّا يَمۡكُرُوۡنَ۔ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيۡنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيۡنَ هُمۡ مُّحۡسِنُوۡنَ۔ 68

"اور صبر کرو، اور تمہارا صبر بھی اللہ ہی کی مدد سے ہے اور ان کے بارے میں غم نہ کرو اور جو یہ بداندیشی کرتے ہیں اس سے تنگدل نہ ہو۔ کچھ شک نہیں کہ جو پرہیزگار ہیں اور جو نیکوکار ہیں اللہ اُن کا مددگار ہے"۔

ان آیات سے ظاہر ہوا کہ انبیائے کرام شیطانوں کے فریب سے آزاد، متقی، پرہیزگار اور نیکوکار ہوتے ہیں۔

سورۃ شعراء میں اسی شبہ کا جواب تمام پیغمبروں کے حالات کو سنا کر آخر میں یہ کہہ کر دیا ہے :

هَلۡ اُنَبِّئُكُمۡ عَلٰى مَنۡ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيۡنُ۔ تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيۡمٍ۔ يُّلۡقُوۡنَ السَّمۡعَ وَاَكۡثَرُهُمۡ كٰذِبُوۡنَ۔ 69

"کیا میں تمہیں بتاؤں کہ شیطان کس پر اُترتے ہیں؟ ان پر اترتے ہیں جو جھوٹ گھڑتے ہیں، گنہگار ہوتے ہیں، لوگوں کو یہ یقین دلانے کیلئے کہ وہ غیب کی باتیں سن رہے ہیں، کان ڈالتے ہیں اور وہ اکثر جھوٹے ہوتے ہیں"۔

سورۂ جاثیہ میں مخالفین کے جواب میں کہا گیا ہے :

وَيۡلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيۡمٍ۔ يَّسۡمَعُ اٰيٰتِ اللّٰهِ تُتۡلٰى عَلَيۡهِ ثُمَّ يُصِرُّ مُسۡتَكۡبِرًا كَاَنۡ لَّمۡ يَسۡمَعۡهَا فَبَشِّرۡهُ بِعَذَابٍ اَلِيۡمٍ۔ 70

"پھٹکار ہو اس پر جو جھوٹ گھڑنے والا گنہگار ہے، اللہ کی آیتوں کو جو اس کو پڑھ کر سنائی جاتی ہیں وہ سنتا ہے، اور پھر اپنے غرور پر اڑا رہتا ہے، گویا اس نے سنا نہیں، تو اس کو دردناک عذاب کی بشارت دے دو"۔

اس کے معنی یہ ہوئے کہ انبیاء علیہم السلام جھوٹ گھڑنے والے اور گنہگار نہیں ہوتے کہ اگر ایسے ہوں تو فرشتوں کے بجائے وہ شیطانوں کے قرین و رفیق ثابت ہوں اور ان کی سچائی اور صداقت مشتبہ ہو جائے نیز یہ کہ نبوت کی حقیقت کذب و گنہگاری کے صریح منافی ہے۔

---

[67] سورۃ النحل ۱۶: ۹۹، ۱۰۰

[68] سورۃ النحل ۱۶: ۱۲۷

[69] سورۃ الشعراء ۲۶: ۲۲۱، ۲۲۶

[70] سورۃ الجاثیہ ۲۶: ۷، ۸

ایک اور موقع پر ارشاد ہوا :

مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتَابَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ۔ 71

"اس آدمی کے جس کو اللہ کتاب اور فیصلہ اور نبوت دے یہ شایان نہیں کہ وہ لوگوں سے کہے کہ اللہ کو چھوڑ کر میرے بندے ہو جاؤ"۔

یعنی پیغمبروں کی دعوت کا منشاءاللہ کی بندگی کا اعلان ہے نہ کہ لوگوں کو اپنا بندہ اور پرستار بنانا، اور یہ گناہ انبیاء سے سرزد نہیں ہوتا۔ اور ایک آیت میں فرمایا:

وَمَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّغُلَّ وَمَنْ يَّغْلُلْ يَاْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ۔ اَفَمَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَ اللّٰهِ كَمَنْ بَآءَ بِسَخَطٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۔ هُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ بِمَا يَعْمَلُوْنَ۔ لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ۔ 72

"کسی پیغمبر کا یہ کام نہیں کہ وہ کچھ چوری سے چھپالے اور جو کوئی چھپالے گا، قیامت کے دن لے کر اس کو حاضر ہو گا، پھر اس وقت ہر شخص کو اس کے کام کا پورا بدلہ ملے گا اور ان پر ظلم نہ ہو گا، کیا جو اللہ کی خوشنودی کی پیروی کرے وہ اس جیسا ہو سکتا ہے جو اللہ کا غضب کمائے؟ اور اس کا ٹھکانہ جہنم ہے اور وہ بری جگہ ہے رہنے کی۔ ان کے درجات ہیں اللہ کے نزدیک اور اللہ ان کے اعمال سے خبر دار ہے۔ بے شبہ اللہ نے ایمان والوں پر احسان کیا کہ ان میں انہی میں سے ایک ایسے رسول کو بھیجا جو اُن کو اُس کی آیتیں پڑھ کر سناتا ہے اور ان کو پاک وصاف بناتا اور کتاب وحکمت سکھاتا ہے اور بے شک وہ اس سے پہلے کھلی گمراہی میں تھے"۔

ان آیات میں گو کہ ہر نبی سے غلول (مال چھپانے) کی نفی کی ہے اور فرمایا ہے کہ نبی جو اللہ کی خوشنودی کی ہمیشہ پیروی کرتے ہیں وہ ان کے مانند نہیں ہو سکتے جو اللہ کی ناراضگی کماتے ہیں، مگر خصوصیت کے ساتھ آپ ﷺ کی طرف اشارہ ہے اور بتایا گیا ہے کہ نبی کی یہ شان نہیں کہ اس سے ایسا جرم سرزد ہو سکے۔ کیونکہ اللہ کی رضامندی کا طالب اس کی ناخوشی کے کام کا مرتکب نہیں ہو سکتا، اور جو دوسروں کو احکام الٰہی سنائے، خود اس سے ان احکام کی خلاف ورزی ممکن نہیں اور جو دوسروں کو پاک وصاف کرنے پر مامور ہے وہ خود گنہگار وناپاک نہیں ہو سکتا۔ شقی وسعید اور گنہگار ونیکوکار دونوں کی سیرتوں اور زندگیوں کا فرق اتنا نمایاں ہے کہ ان میں التباس اور اشتباہ ممکن نہیں۔ اس اصول کو قرآن پاک نے ان الفاظ میں ادا کیا ہے :

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ اجْتَرَحُوا السَّيِّئَاتِ اَنْ نَّجْعَلَهُمْ كَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَوَآءً مَّحْيَاهُمْ وَمَمَاتُهُمْ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ۔ 73

"کیا وہ جو گناہوں کے مرتکب ہیں، یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم ان کو ان کی طرح جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے بنائیں گے ؟ ان دونوں کی زندگی اور موت یکساں ہو؟ یہ ان کا فیصلہ کتنا بُرا ہے"۔

---

71 سورۃ آل عمران ۳:۷۹

72 سورۃ آل عمران ۳: ۱۶۱، ۱۶۴

73 سورۃ الجاثیہ ۴۵:۲۱

اس آیت پاک سے معلوم ہوا کہ ان دونوں کی زندگی اور موت دونوں ممتاز ہوتی ہیں۔

انبیاء کے وصف میں فرمایا :

اَلَّذِیۡنَ یُبَلِّغُوۡنَ رِسٰلٰتِ اللّٰہِ وَ یَخۡشَوۡنَہٗ وَ لَا یَخۡشَوۡنَ اَحَدًا اِلَّا اللّٰہَ۔ 74

"جو اللہ کے پیغاموں کو پہنچاتے ہیں اور اُس سے ڈرتے ہیں اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے"۔

انبیائے کرام علیہم السلام کی سیرتوں پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جب سے وہ عرصۂ وجود میں قدم رکھتے ہیں، اسی زمانہ سے آنے والے وقت اور ملنے والے منصب کے آثار ان سے ظاہر ہونے لگتے ہیں، وہ حسب و نسب اور سیرت و صورت میں ممتاز ہوتے ہیں، شرک و کفر کے ماحول میں ہونے کے باوجود اس کی گندگی سے بچائے جاتے ہیں۔ اخلاقِ حسنہ سے آراستہ ہوتے ہیں ان کی دیانت، امانت، سچائی، راست گفتاری مسلم ہوتی ہے اور یہ تمہیدیں اس لیے ہوتی ہیں تاکہ منصب ملنے کے بعد، ان کے دعوائے نبوت کی تصدیق اور لوگوں کے میلانِ خاطر کا سامان پہلے ہی سے موجود رہے۔ حضرت ابراہیم، حضرت اسماعیل، حضرت اسحاق، حضرت یوسف، حضرت موسیٰ، حضرت سلیمان، حضرت داؤد علیہم السلام کا تذکرہ اس پر شاہد ہے۔ انبیاء علیہم السلام کے لیے بار بار قرآن نے "چن کر پسند کرنے" کا لفظ استعمال کیا ہے جو سرتاسر ان کی عصمت اور گناہوں سے محفوظ پاک رہنے پر دلالت کرتا ہے۔ عام پیغمبروں کے متعلق یہ آیت ہے :

اَللّٰہُ یَصۡطَفِیۡ مِنَ الۡمَلٰٓئِکَۃِ رُسُلًا وَّ مِنَ النَّاسِ ؕ ۔ 75

"اللہ فرشتوں میں اپنے پیغمبر چن کر پسند کرتا ہے اور آدمیوں میں سے "

چند مخصوص پیغمبروں کی شان میں ہے :

اِنَّ اللّٰہَ اصۡطَفٰۤی اٰدَمَ وَ نُوۡحًا وَّ اٰلَ اِبۡرٰہِیۡمَ وَ اٰلَ عِمۡرٰنَ عَلَی الۡعٰلَمِیۡنَ۔ 76

"اللہ نے آدم، نوح، آلِ ابراہیم اور آلِ عمران کو تمام اہلِ دنیا سے چن کر پسند کیا"۔

خاص حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق ارشاد ہوا :

وَ لَقَدِ اصۡطَفَیۡنٰہُ فِی الدُّنۡیَا۔ 77

"ہم نے اس کو دنیا میں چن کر پسند کیا"۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نسبت فرمایا :

اِنِّی اصۡطَفَیۡتُکَ عَلَی النَّاسِ بِرِسٰلٰتِیۡ وَ بِکَلَامِیۡ۔ 78

"ہم نے تجھ کو اپنے کلام اور پیغاموں کے لیے لوگوں میں سے چن کر پسند کیا"۔

ایک آیت میں پیغمبروں کے لیے اصطفاء کے ساتھ خیر (بہتر اور نیکوکار) کی صفت ظاہر کی گئی ہے۔

---

74 سورۃ الاحزاب ۳۳:۳۹

75 سورۃ الحج ۲۲:۷۵

76 سورۃ آل عمران ۳:۳۳

77 سورۃ البقرۃ ۲:۱۳۰

78 سورۃ الاعراف ۷:۱۴۴

وَاذْكُرْ عِبَادَنَا إِبْرَاهِيمَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ أُولِي الْأَيْدِي وَالْأَبْصَارِ۔ إِنَّا أَخْلَصْنَاهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ۔ وَإِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْأَخْيَارِ۔ 79

"ہمارے خاص بندوں ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب (علیہم السلام) کو یاد کرو، جو ہاتھوں (قوتِ عمل) والے اور آنکھوں (قوتِ علم) والے تھے، ہم نے ان کو آخرت کی خالص نصیحت کے لیے خالص کیا اور وہ ہماری بارگاہ میں چنے ہوئے اور بہترین لوگ تھے"۔

سورۂ انبیاء میں اکثر پیغمبروں کے تذکرہ کے بعد فرمایا:

وَكُلًّا جَعَلْنَا صَالِحِينَ۔ وَجَعَلْنَاهُمْ أَئِمَّةً يَهْدُونَ بِأَمْرِنَا وَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَإِقَامَ الصَّلَاةِ وَإِيتَاءَ الزَّكَاةِ وَكَانُوا لَنَا عَابِدِينَ ۔80

"ان میں سے ہر ایک کو ہم نے صالح بنایا اور ہم نے ان کو وہ پیشوا بنایا جو ہمارے حکم سے لوگوں کو راہ دکھاتے تھے اور ہم نے ان کو نیک کاموں کے کرنے کی اور نماز قائم کرنے کی اور زکوۃ دینے کی وحی کی اور وہ ہمارے پرستار تھے"۔

کیا اس سے زیادہ ان کی عصمت اور بے گناہی کی شہادت ہو سکتی ہے کہ وہ امام و پیشوا اور صالح اور اللہ کے پرستار بنائے گئے۔ سورۃ انعام میں بہت سے پیغمبروں کے نام گنا کر سب کو صالح فرمایا گیا۔

بنی اسرائیل کے انبیاء کے بارے اللہ تعالی نے فرمایا۔

وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ ۚ كُلًّا هَدَيْنَا ۚ وَنُوحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ ۖ وَمِنْ ذُرِّيَّتِهِ دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ وَأَيُّوبَ وَيُوسُفَ وَمُوسَىٰ وَهَارُونَ ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۔ 81

اور ہم نے ابراہیم کو اسحاق اور یعقوب بخشا، ہم نے سب کو ہدایت دی، اور اس سے پہلے ہم نے نوح کو ہدایت دی، اور اس کی اولاد میں سے داؤد اور سلیمان اور ایوب اور یوسف اور موسیٰ اور ہارون ہیں، اور اسی طرح ہم نیکو کاروں کو بدلہ دیتے ہیں۔

وَزَكَرِيَّا وَيَحْيَىٰ وَعِيسَىٰ وَإِلْيَاسَ ۖ كُلٌّ مِنَ الصَّالِحِينَ ۔وَإِسْمَاعِيلَ وَالْيَسَعَ وَيُونُسَ وَلُوطًا ۚ وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعَالَمِينَ۔ 82

اور زکریا اور یحییٰ اور عیسیٰ اور الیاس، سب نیکوکاروں میں سے ہیں اور اسماعیل اور یسع اور یونس اور لوط، اور ہم نے سب کو سارے جہان والوں پر بزرگی دی۔

پھر ان کا ذکر کر کے فرمایا

وَمِنْ آبَائِهِمْ وَذُرِّيَّاتِهِمْ وَإِخْوَانِهِمْ ۖ وَاجْتَبَيْنَاهُمْ وَهَدَيْنَاهُمْ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ۔ 83

اور ان کے باپ دادوں اور ان کی اولاد اور ان کے بھائیوں میں سے بعضوں کو، ہم نے پسند کیا اور ہم نے انہیں ہدایت دی اور ہم نے ان کو برگزیدہ کیا اور ان کو سیدھی راہ چلایا"۔

---

79 سورۃ ص ۳۸:۴۷

80 سورۃ الانبیاء ۲۱ : ۷۲، ۷۳

81 سورۃ الانعام ۶: ۸۴

82 سورۃ الانعام ۶: ۸۵، ۸۶

83 سورۃ الانعام ۶:۸۷

صالح ہونا برگزیدہ ہونا اور راہِ راست پر ہونا سراسر عصمت اور معصوم ہونا ہے۔

## نبوت کی ضرورت

انسان معرفت الٰہیہ کے لئے پیدا کیا گیا ہے اور خدا کی معرفت حاصل ہونا نبوت و رسالت کے بغیر ممکن نہیں اس لئے نبوت و رسالت کا وجود انسان کے لئے ضروری ہے کیونکہ مقصد تخلیق کے حصول کا موقوف علیہ ہمیشہ ضروری ہوا کرتا ہے۔ منکرین نبوت کا یہ کہنا علم و عقل کی روشنی میں قطعاً باطل ہے کہ جب انسان کے پاس حواس اور عقل دونوں موجود ہیں تو اسے نبوت و رسالت کی کوئی ضرورت نہیں۔ خدا کی معرفت حاصل کرنے کے لئے نہ حواس کافی ہیں نہ عقل۔ جن لوگوں نے خدا کی معرفت کے لئے حواس کو کافی سمجھا وہ محسوسات اور مظاہر کائنات کی پرستش میں مبتلا ہو گئے اور جنہوں نے عقل پر اعتماد کیا ان میں اکثر لوگ خدا کے منکر ہو گئے اور جو صریح انکار کی جرأت نہ کر سکے انہوں نے ذات وصفات کے مسائل میں ایسی ٹھوکریں کھائیں کہ معرفت کی راہوں سے بہت دور جا پڑے اور عقل ناتمام کی وادیوں میں بھٹک کر ظنون و اوہام کے گڑھوں میں جا گرے۔

قرآن کریم نے ایسے ہی لوگوں کے حق میں ارشاد فرمایا۔

اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ۔ 84 وہ تو اپنے خیال پر چلتے ہیں اور قیاس آرائیاں کرتے ہیں۔

حجۃ الاسلام امام غزالیؒ "المنقذ من الضلال" میں فرماتے ہیں۔

يجب فيها تقليد الأنبياء الذين أدركوا تلك الخواص بنور النبوة، لا ببضاعة العقل. و كما أن الأدوية تركب من (أخلاط مختلفة) النوع والمقدار وبعضها ضعف البعض في الوزن والمقدار، فلا يخلو اختلاف مقاديرها عن سر هو من قبيل الخواص، فكذلك العبادات التي هي أدوية داء القلوب، مركبة من أفعال مختلفة النوع والمقدار، حتى أن السجود ضعف الركوع، و صلاة الصبح نصف صلاة العصر في المقدار؛ ولا يخلو عن سر من الاسرار، هو من قبيل الخواص التي لا يطلع عليها الا بنور النبوة. ولقد تحامق و تجاهل جداً من أراد أن يستنبط، بطريق العقل، لها حكمة، أو ظن أنها ذكرت على الاتفاق، لا عن سر إلهي فيها، يقتضيها بطريق الخاصية. و كما أن في الأدوية أصولاً هي أركانها، وزوائد هي متمماتها، لكل واحد منها خصوص تأثير في أعمال أصولها، كذلك النوافل والسنن متممات لتكميل آثار أركان العبادات. وعلى الجملة: فالأنبياء عليهم السلام أطباء أمراض القلوب وإنما فائدة العقل وتصرفه أن عرّفنا ذلك۔ 85

> انبیاءؑ کا اتباع اس لئے ضروری ہے کہ انہوں نے عقل کی بجائے نور نبوت سے اشیاء کے خواص معلوم کئے ہیں۔ جس طرح دواؤں کا اقسام اور مقدار کے لحاظ سے مختلف اقسام سے مرکب ہونا اور بعض کا وزن اور مقدار کے لحاظ سے کمزور ہونا تو دواؤں کے خواص ان کی مقداروں پر منحصر ہوتے ہیں، بالکل اسی طرح عبادات کا معاملہ ہے جو کہ دلوں کی بیماریوں کے لئے دوا کے طور پر کام کرتی ہیں اور بعینہ مختلف اقسام اور مقدار پر مشتمل ہوتی ہیں مثال کے طور پر سجود کا رکوع سے دگنا ہونا اور نماز صبح کا عصر سے نصف ہونا خالی از حکمت نہیں ہے اس کا علم صرف نور نبوت سے ہو سکتا ہے۔ اور جو شخص ان چیزوں کے اسرار و حکم عقل سے مستنبط کرنا چاہے یا ان کو محض اتفاقی اور خالی از حکمت سمجھے تو وہ سخت احمق اور جاہل ہے۔ اور جس طرح

---

84 سورۃ الانعام ۶:۱۱۶

85 الغزالي، أبو حامد محمد بن محمد الطوسي، المتوفى: ۵۰۵هـ، المنقذ من الضلال، دار الكتب الحديثة، مصر، ص ۳۷

دواں کے کچھ اصول وارکان ہیں اور کچھ تفصیلات اور ہر ایک کا خاص اثر ہے اسی طرح سنن ونوافل اور ارکان عبادات لی مم اور مکمل شکل ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ باطنی اور روحانی امراض کے اطباء انبیاءؑ ہیں عقل کے استعمال اور اس کے تصرف کا فائدہ یہ ہے کہ ہمیں ان امراض کی پہچان حاصل ہوتی ہے۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا بحث کے تناظر میں خلاصہ بحث یہ ہے کہ ،انسان کل کائنات کے حقائق لطیفہ کا مجموعہ ہے اور سب مخلوقات انسان کی خادم اور انسان سب کا مخدوم ہے لہٰذا کل مخلوقات کی ضروریات انسان کی ضروریات کی خادم اور انسانی ضروریات سب کی مخدوم ہیں۔ گویا کل کائنات کی ضروریات، ضروریاتِ انسانیہ کے محور پر گھوم رہی ہیں۔ دنیائے انسانیت کا یہ عظیم الشان نظام دامنِ نبوت سے وابستہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جن افراد انسانی کا رابطہ بارگاہ نبوت سے وابستہ ہے وہ مقربین بارگاہِ الوہیت ہیں اور جن افراد انسانی کا رابطہ بارگاہِ نبوت سے قائم نہیں ہوا، وہ حیوانیت اور بہیمیّت کے گڑھوں میں جا گرے۔

قانون فطرت یہ ہے کہ ہر نوع کے مدرکات کو معلوم کرنے کے لئے اسی نوع کاادراک عطا کیا گیا ہے۔ مثلاً مبصرات کو جاننے کے لئے ادراک بصری اور مسموعات کے لئے ادراک سمعی اسی پر قیاس کرتے ہوئے پانچوں حواس کو لیجئے ہر نوع محسوس کرنے کے لئے اسی نوع کا حاسہ ہمارے اندر پایا جاتا ہے اس کے بعد معقولات کا وجود ہے جنہیں معلوم کرنے کے لئے عقل عطا فرمائی گئی اور ایک ادراکِ انسانی کی تگ و دو حواس و عقل سے آگے نہ تھی مگر اس کی ضروریات کا تعلق ان دونوں سے آگے تھا، جسے عالم غیب کہا جاتا ہے۔ جب تک اس عالم تک کسی کی رسائی نہ ہو اس مقام کے ساتھ متعلقہ انسانی ضرورتیں پوری نہیں ہوسکتیں۔ نبوت جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا اطلاع علی الغیب ہی کا نام ہے لہٰذا انسانی ضرورتوں کے پورا ہونے کے لئے نبوت کا ہونا ضروری ہے۔

حاسہ سبب ادراک ہے اور اس سے غلطی بھی واقع ہو جاتی ہے، لہٰذا اس کے ازالہ کے لئے عقل کا اس پر حاکم ہونا ضروری تھا۔ مگر جب عقل بھی ٹھوکر کھائے تو اس کا ازالہ نہ عقل کر سکتی ہے نہ حواس، کیوں کہ حواس عقل کے محکوم ہیں اور عقل بحیثیت عقل ہونے کے مساوی ہے۔ لہٰذا ضروری ہوا کہ عقل پر ایسی چیز کو حاکم تسلیم کیا جائے جو غلطی سے پاک ہو اور وہ نبوۃ ہے کیوں کہ نبوۃ ہی غلطی سے مبرا ہے۔ لہٰذا اختلاف عقل کی مضرتوں سے بچنے کے لئے ''نبوۃ'' کو ماننا ضروری ہوا نبی کا غلطی سے پاک ہونا ہی عصمۃ نبوۃ کا مفہوم ہے۔ معلوم ہوا کہ ''عصمۃ'' لوازم نبوۃ سے ہے اس مقام پر زَلّات انبیاء علیہم السلام سے وہم پیدا کرنا درست نہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ نبوۃ محمدیہ ﷺ کے دامن سے ایسا دین وابستہ ہے جو قیامت تک پیش آمدہ ضروریات کے پورا ہونے کا واحد ذریعہ ہے۔ نبوت ورسالت محمدیہ ہی بنی نوع انسان کے ہر فرد کے لئے ضروری ہے۔ اس کے بعد کسی کو نبوت دیا جانا متصور نہیں، مندرجہ بالا تفصیلات کو ذہن نشین کرنے کے بعد اگر نبوت و رسالت کے ان مناصب اور بعثت انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی حکمتوں پر غور کیا جائے تو یقیناً عصمت نبوت کا اقرار کرنا پڑے گا۔

## فصلِ اول: یہودیت کا تعارف وبنیادی کتب

عہد نامہ عتیق کے مطابق حضرت ابراہیمؑ کے دو بیٹے تھے اسماعیلؑ اور اسحاقؑ، آگے حضرت اسحٰقؑ کے دو بیٹے تھے جن میں سے ایک نام عیسوا اور دوسرے چھوٹے بیٹے کا نام یعقوبؑ تھا، یعقوب ہی کا دوسرا نام اسرائیل (عبداللہ) تھا، حضرت یعقوب کی نسل ہی اسرائیل کہلائی، حضرت یعقوبؑ کے بارہ بیٹے تھے جن میں سب سے بڑے کا نام یہوداہ تھا اور سب سے چھوٹے بیٹے کا نام بن یامین تھا۔ ملک فلسطین کے ایک حصے کا نام یہودیہ پڑ گیا۔ یہوداہ کا خاندان خوب پھلا پھولا۔ یہوداہ اور بنی اسرائیل ایک ہی نسل کے لئے استعمال ہونے لگے۔ بعد ازیں تمام اسرائیلی یہودی کہلانے لگے اور ان کا مذہب یہودیت مشہور ہو گیا۔

"یہودیت" دنیا کے موجودہ مذاہب میں سب سے قدیم مذہب ہے، اگرچہ اس کے ماننے والوں کی تعداد اس کی قدامت کے لحاظ سے انتہائی کم ہے۔ [1] اسرائیل نام کی ریاست اس کا مرکز ملت ہے جہاں پر کم وبیش ستر سال سے ایک مذہبی حکومت قائم ہو چکی ہے، جو یہودیت کے عقائد و نظریات کی پشتیبان ہے۔

قرآن حکیم کے بیان کے مطابق یہودیوں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو یہودی قرار دیا، چنانچہ قرآنِ کریم اس کا واضح الفاظ میں رد کرتا ہے، اور فرماتا ہے:

"مَا كَانَ اِبْرَاهِيمُ يَهُوْدِيًّا وَّلَا نَصْرَانِيًّا وَّلٰكِنْ كَانَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ". [2]

"ابراہیم (علیہ السلام) یہودی یا نصرانی نہیں تھے بلکہ یکسو مسلمان تھے، اور وہ مشرکین میں سے (بھی) نہیں تھے"۔

عبدالماجد دریاآبادی تفسیر ماجدی میں رقمطراز ہیں،

> جس یہودیت اور جس نصرانیت کی نفی ہو رہی ہے وہ مروجہ اور گھڑی ہوئی یہودیت اور نصرانیت تھی، ورنہ اصل حقیقت کے اعتبار سے جو دین حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تھا، وہی حضرت ابراہیم علیہ السلام کا بھی تھا۔ حضرت علیہ السلام کی توحید پرستی یہود و نصاریٰ دونوں کو مسلم تھا۔ [3]

پیر کرم شاہ صاحب لکھتے ہیں۔

> "گمراہی سے منہ موڑ کر حق کی طرف متوجہ ہونے کو عربی میں الحنف کہتے ہیں اور حق سے روگردانی کر کے گمراہی کی طرف مائل ہونے کو الجنف کہتے ہیں (مفردات) تو حنیف کا معنی ہوا ہر باطل و گمراہی سے منہ موڑ کر ہمہ تن حق وصداقت کی طرف متوجہ ہونے والا۔ قرآن بتاتا ہے کہ حضرت ابراہیم (علیہ السلام) تو صرف اللہ تعالیٰ کی الوہیت کے قائل تھے اور اسی ایک کی عبادت میں سرگرم تھے۔ نہ وہ عزیر کو خدا کا بیٹا اور نہ مسیح کو اس کا فرزند کہتے تھے۔ نہ صلیب کے پرستار تھے اور نہ مشرکین

---

[1] Leo Trepp, A History of the Jewish Experience, Behrman House, Inc, Springfield, New Jersey, USA, 2001, P XV

[2] آل عمران ۳: ٦٧

[3] عبدالماجد دریاآبادی، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور، اشاعت ۲۰۰۷، ص ۱۷۲

عرب کی طرح کسی پتھر کی مورتی کے پجاری تھے۔ان کی توحید خالص سے تمہاری اس ترک آلود یہودیت ونصرانیت کو کیا نسبت ہو سکتی ہے"۔ 4

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا۔

كُلُّ مَوْلُودٍ يُولَدُ عَلَى الفِطْرَةِ فَأَبَوَاهُ يُهَوِّدَانِهِ أَوْ يُنَصِّرَانِهِ أَوْ يُمَجِّسَانِهِ، 5

ہر بچہ فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے، پھر اس کے والدین اس کو یہودی، نصرانی یا مجوسی بنا لیتے ہیں۔

## یہودیت کی وجہ تسمیہ

ابن منظور لسان العرب میں لکھتے ہیں۔

وهَوَّدَ الرَّجلَ: حَوَّلَه إِلى ملة يَهُودَ .التَّهْوِيدُ: أَن يُصَيِّرَ الإِنسانُ يَهُودِيّاً. وهادَ وتَهَوَّدَ إِذا صار يهودياً.6

آدمی یہودی بنا یعنی ان کی ملت کی اتباع کی اور تہوید کا معنی ہے کہ انسان یہودی بن گیا اور ہاد و اور تہود سے مراد جب وہ یہودی بنے۔

علامہ فیروز آبادی یہودیت کی تعریف بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

ويَهودُ: يُجْمَعُ على يُهْدانٍ. وهَوَّدَهُ: حَوَّلَهُ إلى مِلَّةِ يهودَ. والهَوادَةُ: اللِّينُ، وما يُرْجَى به الصَّلاحُ، والرُّخْصَةُ. ويَهودا: أَخُو يوسُفَ الصِّدِّيق، عليهما السلام. 7

''یہود کی جمع ''یہدان'' کی گئی ہے اور یہ اصطلاح ملتِ یہود کے گرد گھومتی ہے۔ ہوادۃ سے مراد دل کی ایسی نرمی جس سے بھلائی کی اُمید کی جا سکے اور جس سے صلاح اور رخصت کی اُمید ہو یہودا حضرت یوسف صدیق علیہ السلام کے بھائی کا نام ہے''۔

جیکب نیوسنر A Short History of Judaism میں لکھتا ہے۔

"Judaism is a religion that has three components: (i) It takes as its Scripture the Torah revealed by God to Moses at Mount Sinai, meaning, specifically, the Five Books of Moses (Genesis, Exodus, Leviticus, Numbers, and Deuteronomy, also called the Penta-teuch) and certain other records of revelation in addition; (ii) it believes that its adherents through all times and places form part of that extended family, or "Israel," the singular or holy people of whom the Pentateuch speaks; and (iii) it

---

4 پیر کرم شاہ، ضیاء القرآن، ضیاء القرآن پبلیکیشنز، لاہور، ۱۹۹۵ ص ۲۴۱

5 البخاري، محمد بن إسماعيل، الجامع المسند الصحيح المختصر من أمور رسول الله صلى الله عليه وسلم وسننه وأيامه: صحيح البخاري، دار طوق النجاة، كتاب الجنائز، باب: ما قيل في أولاد المشركين، ج ٢ ص ١٠٠

6 ابن منظور، محمد بن مكرم بن على، أبو الفضل، جمال الدين، (المتوفى: 711هـ)، دار صادر – بيروت، لسان العرب، الطبعة: الثالثة 1414 هـ، ٣: ٤٣٩

7 الفيروزآبادى، مجد الدين أبو طاهر محمد بن يعقوب، (المتوفى: 817هـ) القاموس المحيط، مؤسسة الرسالة للطباعة والنشر والتوزيع، بيروت – لبنان، الطبعة: الثامنة، 1426 هـ ٢٠٠٥، ج ١ ص ٣٢٩

requires "Israel" to live in accord with the teachings of the Torah. These three components define Judaism's worldview, social entity, and way of life."8

یہودیت ایک ایسا مذہب ہے جس کے تین پہلو ہیں۔(اول) اس کی مقدس کتاب تورات ہے جو خدا نے حضرت موسیٰؑ پر کوہ سینا پر نازل کی تھی جو پیدائش، خروج، احبار، گنتی، استثناء پانچ کتابوں اور کچھ اضافی الہامی کلام پر مشتمل ہے۔(دوم) ان کا یقین ہے کہ یہ مختلف ادوار اور مقامات پر ایک ہی خاندان اور اسرائیل (حضرت یعقوبؑ) کی اولاد ہیں جس سے خمسہ موسوی مخاطب ہوتے ہیں، اور (سوم) تورات کی تعلیمات کے مطابق زندگی گزارنے کے لئے ان کو ارض وطن اسرائیل کی ضرورت ہے۔یہ تین پہلو یہودیت کی سماجی شناخت اور طرز حیات کی عالمگیر سطح پر ترجمانی کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے یعقوب علیہ السلام کی اولاد کو بنی اسرائیل کے نام سے پکارا ہے۔ جیسا کہ ارشادِ ربانی ہے :

يٰبَنِىٓ اِسۡرَآءِيۡلَ اذۡكُرُوۡا نِعۡمَتِىَ الَّتِىۡٓ اَنۡعَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ وَاَوۡفُوۡا بِعَهۡدِىۡٓ اُوۡفِ بِعَهۡدِكُمۡ وَاِيَّاىَ فَارۡهَبُوۡنِ۔ 9

"اے بنی اسرائیل میرے وہ احسان یاد کرو جو میں نے تم پر کیے اور اس اقرار کو جو تم نے مجھ سے کیا، میں بھی اس اقرار کو پورا کروں گا جو میں نے تم سے کیا تھا اور تم صرف مجھ سے ڈرتے رہنا"۔

معارف القرآن میں مفتی شفیعؒ بنی اسرائیل کی وجہ تسمیہ بیان کرتے ہوئے رقمطراز ہیں۔

(يٰبَنِىٓ اِسۡرَآءِيۡلَ) اسرائیل عبرانی زبان کا لفظ ہے اس کے معنی عبداللہ ہیں یہ حضرت یعقوب علیہ السلام کا دوسرا نام ہے بعض علماء نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے سوا کسی اور نبی کے نام متعدد نہیں ہیں صرف حضرت یعقوب علیہ السلام کے دو نام ہیں یعقوب اور اسرائیل، قرآن میں اس جگہ ان کو نبی یعقوب کہہ کر خطاب نہیں کیا بلکہ دوسرے نام اسرائیل کا استعمال کیا اس میں حکمت یہ ہے کہ خود اپنے لقب اور نام ہی سے ان کو معلوم ہو جائے کہ ہم عبداللہ یعنی اللہ کے عبادت گذار بندے کی اولاد ہیں ہمیں بھی ان کے نقش قدم پر چلنا چاہئے اس آیت میں بنی اسرائیل کو خطاب کرکے ارشاد فرمایا کہ پورا کرو تم میرے عہد کو یعنی تم نے مجھ سے عہد کیا تھا۔ 10

بعد میں بنی اسرائیل میں بگاڑ پیدا ہوا تو انہوں نے اپنے آپ کو طبقات میں تقسیم کرکے یہود کہلوانا پسند کیا۔

جیسا کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

قُلۡ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيۡنَ هَادُوۡٓا اِنۡ زَعَمۡتُمۡ اَنَّكُمۡ اَوۡلِيَآءُ لِلّٰهِ مِنۡ دُوۡنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الۡمَوۡتَ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ۔ 11

"ان سے کہو، اے لوگو! جو یہودی بن گئے ہو اگر تمہیں یہ گھمنڈ ہے کہ باقی سب لوگوں کو چھوڑ کر بس تم ہی اللہ کے چہیتے ہو تو موت کی تمنا کرو اگر تم اپنے اس زعم میں سچے ہو"۔

عبدالماجد دریاآبادیؒ تفسیر ماجدی میں لکھتے ہیں :

---

[8] Jacob Neusner, A Short History of Judaism: Three Meals, Three Epochs, Fortress Pres, Minneapolis,USA, p.3

[9] سورۃ البقرۃ، ۲:۴۰

[10] شفیع مفتی، معارف القرآن، دارالاشاعت، کراچی ۲۰۰۵ء، ج ۱، ص ۲۰۵

[11] سورۃ الجمعۃ، ۶۲:۶

یہودی مذہب اصلا تبلیغی مذہب نہیں، نسلی مذہب تھا، صرف نسل اسرائیل کے لیے محدود، لیکن یہود کے علم و نسل، ثروت وتمدن سے مرعوب و مسحور ہو کر کثرت سے مشرکین عرب نے بھی چپکے چپکے دبے پاؤں اپنے اوپر یہودیت (تہود) طاری کر لی تھی۔ [12]

مولانا مودودیؒ بنی اسرائیل کا پس منظر بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

اصل دین جو موسیٰ علیہ السلام اور ان سے پہلے اور بعد کے انبیاء لائے تھے وہ تو اسلام ہی تھا۔ ان انبیاء میں سے کوئی بھی یہودی نہ تھا اور نہ ان کے زمانے میں یہودیت پیدا ہوئی تھی۔ یہ مذہب اس نام کے ساتھ بہت بعد کی پیداوار ہے۔ یہ اس خاندان کی طرف منسوب ہے جو حضرت یعقوب علیہ السلام کے بیٹے یہوداہ کی نسل سے تھا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے بعد جب سلطنت دو ٹکڑوں میں تقسیم ہو گئی تو یہ خاندان اس ریاست کا مالک ہوا جو یہودیہ کے نام سے موسوم ہوئی اور بنی اسرائیل کے دوسرے قبیلوں نے الگ ریاست قائم کر لی جو سامریہ کے نام سے مشہور ہوئی۔ پھر اسیریا نے نہ صرف یہ کہ سامریہ کو برباد کر دیا بلکہ ان اسرائیلی قبیلوں کا نام و نشان مٹا دیا جو اس ریاست کے بانی تھے۔ اس کے بعد صرف یہوداہ کی نسل کے غلبے کی وجہ سے ''یہود'' ہی کے لفظ کا اطلاق ہونے لگا۔ اس نسل کے اندر کاہنوں اور ربیوں اور احبار نے اپنے اپنے خیالات و نظریات اور رجحانات کے مطابق عقائد اور رسوم اور مذہبی ضوابط کا جو ڈھانچہ صدہا برس میں تیار کیا۔ اس کا نام یہودیت ہے۔ یہ ڈھانچہ چوتھی صدی قبل مسیح سے بننا شروع ہوا اور پانچویں صدی عیسوی تک بنتا رہا۔ اللہ کے رسولوں کی لائی ہوئی ربانی ہدایت کا بہت تھوڑا ہی عنصر اس میں شامل ہے۔ اور اس کا حلیہ بھی اچھا خاصا بگڑ چکا ہے۔ اسی بناء پر قرآن مجید میں اکثر مقامات پر ان کو اَلَّذِیْنَ ھَادُوْا کہہ کر خطاب کیا گیا ہے۔ یعنی ''اے وہ لوگو جو یہودی بن کر رہ گئے ہو''۔۔۔ ان میں سب کے سب اسرائیلی ہی نہ تھے بلکہ وہ غیر اسرائیلی لوگ بھی تھے جنھوں نے یہودیت قبول کر لی تھی۔ قرآن میں جہاں بنی اسرائیل کو خطاب کیا گیا ہے وہاں ''اے بنی اسرائیل'' کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں اور جہاں مذہب یہود کے پیروؤں کو خطاب کیا گیا ہے وہاں ''الذین ھادوا'' کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں''۔ [13]

## ''یہودیت'' کی مختصر تاریخ

بنی اسرائیل کی تاریخ دلچسپی سے خالی نہیں حضرت یعقوبؑ کا دوسرا نام اسرائیل ہے۔ آپ حضرت اسحاقؑ کے بیٹے اور حضرت ابراہیمؑ کے پوتے تھے بائیبل میں حضرت ابراہیمؑ کو ابرام اور ابرہام کے ناموں سے یاد کیا گیا ہے۔ اور آل یعقوب کو بنی اسرائیل کا نام دیا گیا ہے۔ عہد عتیق کی رو سے حضرت یعقوب کی دو بیویاں ان کے ماموں لابن کی بیٹیاں لیاہ اور راخل حقیقی بہنیں تھیں، ان کے باپ نے انہیں ایک ایک لونڈی دی تھی۔ لیاہ کی لونڈی کا نام زلفہ تھا اور راخل کی لونڈی بلہاہ تھی، یہ دونوں لونڈیاں حضرت یعقوبؑ کے حرم میں شامل ہو کر چار عورتوں سے حضرت یعقوبؑ کے بارہ بیٹے اور دو بیٹیاں ملک کنعان میں پیدا ہوئے۔ حضرت یعقوبؑ کے بیٹے حضرت یوسفؑ بھائیوں کی بدسلوکی سے لڑکپن میں ہی مصر پہنچ گئے تھے۔ جوان ہو کر وہ مصر کے حاکم بن گئے، اور وہاں ان کے دو بیٹے منسی اور افرائیم پیدا ہوئے۔ کنعان میں رہتے ہوئے حضرت یعقوب کے گیارہ بیٹوں سے سرہ کے سوا نرینہ اولاد پیدا ہوئی۔ جن کی تعداد ۵۱ تھی۔ ان میں سے

---

[12] عبدالماجد دریا آبادی، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور ۲۰۰۷ء، ص ۱۰۹۶

[13] مودودی، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، ۱۹۸۴ء، ج ۵ ص ۴۸۹، ۴۹۰

دو پوتے عیر اور اونان مر گئے۔ تو پوتوں کا شمار ۴۹ رہ گیا۔ جن میں سے دو کو دو دو بیٹے پیدا ہونے سے حضرت یعقوب کے گیارہ بیٹوں دو بیٹیوں ۴۹ پوتوں اور ۴ پڑپوتوں کو ملا کر کنعان میں ۷۰ افراد تھے۔

کتاب پیدائش میں لکھا ہے۔

"یعقوب کی نسل سے پیدا ہونے والے چھیاسٹھ افراد مصر کو چلے گئے۔( یعقوب کے بچّوں کی بیویوں کو یہاں شامل نہیں کیا گیا ہے۔ وہاں یوسف کے دو بیٹے بھی تھے۔ اور وہ مصر ہی میں پیدا ہوئے تھے۔ اس وجہ سے یعقوب کے اہل خاندان میں جو مصر کو آئے کل افراد ستّر تھے"۔[14]

کنعان میں حضرت یعقوبؑ کے صلب سے پیدا ہونے والے ۶۶ افراد میں خود حضرت یعقوبؑ اور حضرت یوسفؑ اور ان کے دو بیٹوں کو شامل کر کے کل تعداد ۷۰ بنتی ہے۔ مگر جب ہم عہد جدید کا مطالعہ کرتے ہیں تو حضرت یعقوبؑ کے کنبے کے افراد کی تعداد ۷۵ بیان کی گئی ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

"پھر حضرت یوسف نے اپنے والد حضرت یعقوب اور سارے کنبے کو جو پچھتر جانیں تھیں بلا بھیجا"۔[15]

اعمال کی کتاب میں بیان کی گئی اس تعداد میں حضرت یوسفؑ اور ان کے دو بیٹوں کو ملا کر کل تعداد ۷۸ بنتی ہے جو کہ واضح طور پر تضاد ہے۔ حضرت یعقوبؑ کی بیوی لیاہ سے چھ بیٹے اور ایک بیٹی پیدا ہوئے، چھ بیٹوں سے ۲۵ پوتے اور دو پڑپوتے پیدا ہوئے یہ سب ملا کر ۳۴ ہوئے۔ ان میں سے ۲ پڑپوتے( حضرت یعقوبؑ کے بیٹے یہوداہ کی اولاد) عیر اور اونان کنعان میں مر جانے کی وجہ سے اولاد ۳۲ رہ گئی، لیکن اس بارے میں عہد نامہ عتیق کا بیان ہے۔

"روبن، شمعون، لاوی، یہوداہ، اشکار اور زبولون۔ یہ سب یعقوب کی بیوی لیاہ کے بچے تھے۔ لیاہ نے اُن بچوں کو فدان ارام میں جنم دیا۔ جہاں اُس کی بیٹی دینہ بھی پیدا ہوئی۔ اِس خاندان میں کل ۳۳ افراد تھے"۔[16]

لیاہ میں اولاد میں دو مر جانے والے پوتوں کو شمار کیا جائے تو کل بیٹے اور بیٹیوں کی تعداد ۳۴ بنتی ہے۔ اگر ان دو کو خارج کر دیا جائے۔ تو کل تعداد ۳۲ رہ جاتی ہے۔ مگر کسی طرح سے بھی ۳۳ نہیں بنتی، جس طرح سے عہد نامہ عتیق میں تعداد ۳۳ بیان ہوئی ہے۔

## اسرائیل کی برگزیدہ اولاد

اسرائیل کی بیوی لیاہ سے اس کا پہلوٹھا رابن پیدا ہوا تھا، پہلوٹھے کا حق باپ کی میراث میں دوگنا ہوتا تھا لیکن اپنی ماں بلہاہ سے ہم بستر ہونے کی وجہ سے وہ پہلوٹھے کا حقدار نہ ٹھہرا۔

کتاب پیدائش میں ہے۔

"جب وہ وہاں قیام پذیر تھا تو روبن نے اِسرائیل کی خادمہ بِلہاہ سے مُباشرت کی"۔[17]

---

[14] پیدائش، ۴۶: ۲۶،۲۷

[15] اعمال الرسل، ۷: ۱۴

[16] پیدائش، ۴۶: ۱۵

[17] پیدائش، ۳۵: ۲۲

اسی کی وضاحت میں کتاب پیدائش کے باب ۴۹ میں یوں ہوتی ہے کہ جب حضرت یعقوب نے رابن کو مخاطب کر کے کہا۔

" اے روبن تو میرا پہلوٹھا بیٹا ہے۔ تو ہی میرا پہلا بچہ ہے اس لئے تو میرے تمام بیٹوں سے طاقتور اور قابل عزت ہے۔ لیکن تو کناروں سے اوپر بہتے ہوئے پانی کی طرح بے قابو ہے اس لئے تمہیں پہلی جگہ نہیں ملے گی جس عورت کی شادی تیرے باپ سے ہوئی تھی اس عورت کے ساتھ تو ہم بستر ہوا تو اپنے باپ کی عزت کو بحال نہ رکھا۔ "[18]

چنانچہ اسرائیل نے پہلوٹھے کا حق اپنے سب سے پیارے بیٹے یوسفؑ کو بخش کر ان کے بیٹوں کو اپنی میراث کے دو حصے دیئے لیکن برکت دے کر افرائیم کو برگزیدہ ٹھہرایا۔

کتاب پیدائش میں مذکور ہے۔

"اس دن اسرائیل نے ان کو دعائے خیر سے نوازا اور کہا، " بنی اسرائیل یہ کہہ کر دوسروں کو دعا دے گا، ' خدا تجھے افرائیم اور منسّی کی مانند بنائے۔ "اس طرح اسرائیل نے افرائیم کو منسّی سے بڑا بنادیا۔ تب اسرائیل نے یوسف سے کہا کہ دیکھ میری موت کا وقت قریب آن پہنچا ہے۔ لیکن اب بھی خدا تیرے ساتھ ہے۔ وہ تجھے تیرے آباء و اجداد کے ملک کو واپس لوٹائے گا۔ میں نے تیرے بھائی کو جو حصہ دیا ہے، اس سے کہیں بڑھ کر کوئی دوسری چیز میں نے تجھے دی ہے۔ اور میں نے عموریوں سے جس پہاڑ کو جیتا ہے وہ تجھے دیتا ہوں۔ اور کہا کہ میں نے اس پہاڑ کو ان سے تلواروں اور تیروں سے لڑتے ہوئے اپنے قبضہ میں لیا ہے۔ "[19]

اسرائیل نے اپنے بیٹے یہوداہ کو یہ برکت دی کہ اس کی نسل میں بادشاہت قائم رہے گی۔

"یہوداہ شیر کی مانند ہے۔ وہ سو کر آرام کرتا ہے اور اُسے چھیڑنے کی کسی میں ہمت نہیں۔ وہ شاہی قوت کو اپنے ہاتھ میں رکھے گا جب تک کہ وہ آ نہیں جاتا جو اس کا جانشیں ہو گا۔ دوسری قوموں کے لوگ ان کی فرمانبرداری کریں گے "۔[20]

واضح رہے کہ عہد نامہ قدیم میں یہ فضیلت یہوداہ کے ایک ناجائز بچے فارص کی طرف منتقل ہوئی، جو بہو تمر کے ساتھ یہوداہ کی صحبت کی وجہ سے پیدا ہوا تھا۔ یہودی اور مسیحی دونوں حضرت داؤدؑ، حضرت سلیمانؑ اور حضرت مسیحؑ جیسی برگزیدہ ہستیوں کو فخریہ فارص کی نسل قرار دیتے ہیں۔

اسرائیل کے بیٹے لاوی کو یہ برگزیدگی ملی کہ اس کی نسل سے حضرت موسیٰؑ اور حضرت ہارونؑ پیدا ہوئے اور خدا کے حکم سے حضرت موسیٰؑ نے کہانت یعنی دینی پیشوائی کا اعلیٰ ترین منصب حضرت ہارونؑ کو بخشا۔[21]

لیکن اسی لاوی کے بارے میں تورات کی یہ عبارت قابل توجہ ہے جس میں حضرت یعقوبؑ اپنے بیٹوں کو مخاطب کر کے کہتے ہیں۔

"شمعون اور لاوی دونوں بھائی ہیں۔ وہ دونوں تلواروں سے لڑنے کو پسند کرتے ہیں۔ وہ دونوں خفیہ طور پر بُرے کاموں کو کرنے کے منصوبہ بنائے۔ ان کی پوشیدہ محفلوں کو میری جان قبول نہیں کرتی۔ جب وہ غصّہ ہوئے تو آدمیوں کو قتل کر ڈالا۔

---

[18] پیدائش، ۴۹: ۳،۴

[19] پیدائش، ۴۸: ۲۰،۲۲

[20] پیدائش، ۴۹: ۱۰

[21] گنتی، ۱۸ : ۱-۸

بغیر کسی وجہ کے جانوروں کو مار ڈالا۔ اُن کا غصّہ ہی اُن کے لئے لعنت بنا کیونکہ اُن کا غصّہ بہت سخت ہے۔ وہ یعقوب کی زمین میں بٹ جائیں گے اور اسرائیل میں پھیل جائیں گے "۔[22]

## قبائل بنی اسرائیل

اپنی موت سے پہلے اسرائیل (حضرت یعقوبؑ) نے حضرت یوسفؑ کی اولاد کو اپنے بیٹوں کے ساتھ یہ کہ کر شامل کر لیا تھا۔

"اب تو تیرے صرف دو بیٹے ہیں۔ میرے مصر میں آمد سے پہلے ہی وہ یہاں پیدا ہوئے تیرے دو بیٹے منسّی اور افرائیم میرے بچّوں ہی کی طرح ہیں۔ وہ میرے لئے تو روبن اور شمعون کی مانند ہیں۔ اس لئے یہ دونوں بچے میرے لئے بیٹوں کی طرح ہوں گے۔ وہ بھی اپنے اپنے بھائیوں کے ساتھ وراثت پائیں گے۔ اگر تیرے کوئی اور دوسرے بیٹے ہیں تو وہ افرائیم اور منسّی "۔[23]

اس طرح افرائیم اور منسّی کو شامل کر کے حضرت یعقوبؑ کے ۱۴ بیٹے بن گئے۔ حضرت یوسفؑ کے ہاں افرائیم اور منسّی کے بعد کوئی اولاد نرینہ نہیں پیدا ہوئی اس لئے حضرت یوسفؑ کے نام سے کوئی قبیلہ نہیں بنا،اس سے حضرت یوسفؑ کے علاوہ حضرت یعقوبؑ کے ۱۱ بیٹوں اور حضرت یوسفؑ کے ۲ بیٹوں افرائیم اور منسّی کے ناموں سے مصر میں بنی اسرائیل کے ۱۳ قبیلے بن گئے۔ حضرت موسیٰ کے زمانے میں جب انہوں نے لاوی کے قبیلے کو مذہبی رسومات ادا کرنے کے لئے باقی بنی اسرائیل سے علیحدہ کر دیا۔ تو بنی اسرائیل کے ۱۲ قبیلے باقی رہ گئے۔

یہ اسرائیل کے بارہ قبیلے ہیں۔ اِن تمام باتوں (وصیت) کو اُن کے باپ اسرائیل نے ان سے بیان کیا۔ اس نے اپنے ہر بیٹے کو مناسب و موزوں دعائیں دیں۔ 24

بنی اسرائیل سامی الاصل تھے۔ ان کے اصلی وطن کے متعلق ماہرین میں شدید اختلاف پایا جاتا ہے۔ اکثریت کا خیال یہ ہے کہ عراق ہی ان کا قدیم مسکن رہا ہوگا۔ اسرائیلیوں کے جدامجد بابل کے ایک شہر "اُر" کے رہنے والے تھے۔ اسرائیلیوں کے مصری آثار سے یہ بات پایۂ ثبوت تک پہنچ جاتی ہے کہ یہودی فلسطین میں یوشع کی فتح سے پہلے بھی آباد تھے اور دریائے فرات کے ساحلی علاقے اس قوم کا مسکن تھے۔ ان کے آباؤاجداد قدیم زمانے میں فرات کے اس پار رہتے تھے۔ 25

قرآن کریم میں اس طرح ذکر ہوتا ہے :

وَكَذَٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِي الْأَرْضِ يَتَبَوَّأُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَاءُ نُصِيبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَشَاءُ وَلَا نُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ۔ 26

"اور اس طرح ہم نے سرزمینِ مصر میں یوسف کے قدم جما دیے کہ جس جگہ سے چاہے حسبِ مرضی رہنے سہنے کا کام لے۔ ہم جسے چاہتے ہیں اپنی رحمت سے فیض یاب کر دیتے ہیں اور نیک عملوں کا اجر کبھی ضائع نہیں کرتے"۔

---

[22] پیدائش، ۴۹:۵،۷

[23] پیدائش، ۴۸:۵،۶

[24] پیدائش، ۴۹:۲۹

[25] ذاکر نائیک، دنیا کے بڑے مذاہب، عبداللہ اکادمی، لاہور، ص ۳۲۴

[26] سورۃ یوسف ۱۲:۵۶

ارضِ کنعان میں قحط کے باعث خاندانِ یعقوب بھی محفوظ نہیں رہ سکا۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کا اپنے بیٹوں کو مصر میں بھیجنے کا واقعہ کتاب مقدس میں اس طرح مذکور ہے:

"اور یعقوب کو معلوم ہوا کہ مصر میں غلہ ہے، تب اس نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ تم کیوں ایک دوسرے کا منہ تاکتے ہو دیکھو میں نے سنا ہے کہ مصر میں غلہ ہے تم وہاں جاؤ اور وہاں سے ہمارے لیے اناج مول لے آؤ تاکہ ہم زندہ رہیں اور ہلاک نہ ہوں"۔ 27

حضرت یوسف علیہ السلام مصر میں ہی اپنے والد اور بھائیوں کو بُلا لیتے ہیں، تورات میں ان کی تعداد ستر بتائی گئی ہے۔ چنانچہ مصر میں حضرت یوسفؑ اور ان کے خاندان کا پس منظر بیان کرتے ہوئے مولانا مودودی لکھتے ہیں۔

مصر میں اس وقت چرواہے بادشاہوں کی حکومت تھی یہ لوگ عربی النسل تھے جو کہ فلسطین شام سے تقریباً ۲۰۰۰ق م کے لگ بھگ مصر جاکر سلطنت مصر پر قابض ہوئے تھے۔ چرواہے بادشاہوں نے مصر پر ۱۶۴۰ق م کے لگ بھگ حملہ کیا اور نیل کے ڈیلٹا میں آباد ہو گئے۔ مصری تاریخ کے پندرہویں اور سولہویں خانوادے کے حکمران ہِکسوس یا چرواہے بادشاہ ہی تھے جنہوں نے مصر کے بڑے حصے پر حکومت کی حتیٰ کہ ۱۵۳۲ق م کے لگ بھگ انہیں مصریوں نے نکال باہر کیا۔ ہکسوس قوم کو مصر سے نکال باہر کرنے والے بالائی مصر کے اُمراء تھے۔ ان میں سے اَہمُس اول نے طیبہ( Thebes) کو دارالحکومت بنایا اور سترہویں شاہی خانوادے کی بنیاد ڈالی۔ طیبہ یا تھیبس دریائے نیل کے مشرقی کنارے پر اس جگہ آباد تھا جہاں آج شہر الاقصر( Luxor)واقع ہے۔ چرواہے بادشاہوں کی حکومت میں حضرت یوسف علیہ السلام کو عروج حاصل کرنے کا موقع ملا اور پھر بنی اسرائیل وہاں ہاتھوں ہاتھ لیے گئے۔ 28

## مصر میں بنی اسرائیل کی غلامی کا دور

حضرت یوسف علیہ السلام کے زمانہ میں بنی اسرائیل کو ہر طرح سے سکون تھا اور یہ عرصہ بنی اسرائیل کی تاریخ کا سنہرا دور ہے۔ اس دور میں بنی اسرائیل شہری عادات و خصائل سے بھی محفوظ رہے اور بڑی شجاعانہ زندگی گزاری، وفاتِ یوسف علیہ السلام کے بعد جب ملک میں بادشاہت دوسرے خاندان میں چلی گئی تو مصر میں بنی اسرائیل کی غلامی کا دور شروع ہو گیا۔ ریمس ثانی یعنی (فرعون منفتاح) کے دور میں بنی اسرائیل کے لڑکوں کو قتل کیا جاتا اور لڑکیوں کو زندہ رہنے دیا جاتا۔

انسائیکلوپیڈیا آف امریکانا میں ہے :

"The Hyksos Capital was destroyed and disappeared from Egyptain records for more than two Conturies. Then a family from the district Seized power and founded the 19th Dynasty about 1310 B.C. Rebuilding of the old Capital began almost immediately, and Ramess II called it by his own name under which it is mentioned as one of the cities which the Israelites were forced to build by their Egyptian masters."29

---

27 پیدائش، ۴۲: ۱، ۲

28 مودودی، یہودیت قرآن کی روشنی میں، ادارہ ترجمان القرآن ۲۰۰۰ء، ۲۴، ۲۵

29 The Encyclopedia of Americana, Vol,3,P634

، یسیس دارالخلافہ تباہ کیا گیا اور مصری تاریخ میں دو صدیوں کا ریکارڈ ضائع ہو گیا۔ پھر ایک حصے میں ایک خاندان نے قوت حاصل کی اور ۱۳۱۰ء قبل مسیح میں انیسویں شاہی حکومت قائم ہوئی جس نے پرانے دارالخلافہ کو فوری تعمیر کیا۔اور رعمیسس دوم نے اسے اپنے نام سے پکارا جس کے تحت وہ شہر مذکور ہیں جنہیں تعمیر کرنے کے لئے اسرائیلیوں کو ان کے مصری آقاؤں کی جانب سے مجبور کیا گیا تھا۔

## بنی اسرائیل پر فراعنہ کے مظالم

مصر میں فرعون منفتاح کے دورِ حکومت میں بنی اسرائیل کو شدید ترین مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ ان کو ہر طرح سے کمزور کرنے کی کوشش کی گئی ان پر بیگار لینے والے مقرر کیے گئے۔ عمارتوں کی تعمیر کے لیے ان سے گارا اور اینٹیں بنوائی گئیں۔ کھیتوں میں ان سے کام کروایا گیا اور آخری احتیاطی تدبیر کے طور پر لڑکوں کو قتل کر دیا جاتا اور لڑکیاں اپنے تسلط کے لیے رکھ لی جاتیں تا کہ ان سے قبطی نسل پیدا ہو۔

قرآن پاک میں بنی اسرائیل پر فراعنہ کے مظالم کی تصویر کشی اس طرح کی گئی ہے :

إِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَا فِي الْأَرْضِ وَجَعَلَ أَهْلَهَا شِيَعًا يَسْتَضْعِفُ طَائِفَةً مِنْهُمْ يُذَبِّحُ أَبْنَاءَهُمْ وَيَسْتَحْيِي نِسَاءَهُمْ إِنَّهُ كَانَ مِنَ الْمُفْسِدِينَ۔ 30

"بے شک فرعون نے زمین میں سرکشی کی اور اس کے باشندوں کو گروہوں میں تقسیم کر دیا، ان میں سے ایک گروہ کو وہ ذلیل کرتا تھا، اس کے لڑکوں کو قتل کرتا اور اس کی لڑکیوں کو جیتا رہنے دیتا تھا۔ فی الواقع وہ مفسد لوگوں میں سے تھا"۔

اللہ تعالیٰ نے ان کی تمام چالوں کو ناکام بنا کر بنی اسرائیل کے لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔ اس دشمنِ خدا کے گھر میں ہی آپ نے پرورش پائی۔ جب بنی اسرائیل کے حقوق ہر طرح سے سلب ہونے لگے تو اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھ ان کے بڑے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام کو پیغمبر بنا کر مبعوث فرمایا تا کہ وہ بنی اسرائیل کو فرعون کی غلامی سے نجات دلائیں۔ لہٰذا جب فرعون نے حق کو قبول نہ کیا تو بنی اسرائیل کو مصر سے ہجرت کرنے کا حکم ہوا۔ اب ان کا ٹھکانہ وادیٔ سینا تھی۔

وادیٔ سینا میں بنی اسرائیل کی مردم شماری کی گئی۔ بنی اسرائیل کی مردم شماری کے بعد جو تعداد مقرر ہوئی اس پر انسائیکلوپیڈیا آف بریٹانیکا میں اس طرح تبصرہ کیا گیا ہے :

"Early in the Socond year after the exodus, to take a census of the arms bearing men over 20 in each of the clans of Israel. Moses and Aaron, aided by the clan Chiefs. Take the count. Clan by clan and reach a total of 603,550 men according to critical scholars, an unblievably large total for the time and traditions. 31

خروج کے ابتدائی دوسرے سال کے بعد مردم شماری کا انعقاد ہوا جس میں اسلحہ بردار ہر قبیلے میں ۲۰ افراد تھے۔ موسیٰؑ اور ہارونؑ کی معاونت کے لئے ہر قبیلے کا سردار تھا۔ محققین کے مطابق ہر قبیلے کی مردم شماری ہوئی جن میں شمار کردہ افراد کی تعداد چھ لاکھ تین ہزار اور پانچ سو پچاس تھی۔ جو کہ اس وقت کی روایات اور وقت کے اعتبار سے ناقابلِ یقین حد تک زیادہ ہے۔

---

[30] سورۃ القصص، ۲۸:۴

[31] The New Encyclopedia Britannica, vol 14, p925

## فلسطین پر بنی اسرائیل کا اقتدار

فرعون اور اس کے لشکر کی غرقابی کے بعد اللہ تعالیٰ کی طرف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو حکم ہوا کہ بنی اسرائیل کو لے کر فلسطین کی طرف جاؤ اور اسے فتح کر لو کہ وہ تمہاری میراث میں دیا گیا ہے۔ فاران کے قریب پہنچ کر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بارہ آدمیوں کو قوم جبارین کی خبر لانے کے لیے روانہ کیا۔ یہ لوگ جس وقت کنعانین اور عمالقہ کے شہروں میں پہنچے اُن کی عظمت اور جلال کو دیکھ کر گھبرا گئے۔ نااُمید اور افسردہ دل ہو کر لوٹے اور بنی اسرائیل کو ان کی قوت و سطوت سے آگاہ کیا تو بنی اسرائیل اس قدر حواس باختہ ہوئے کہ موسیٰ علیہ السلام سے بولے :

فَاذْهَبْ أَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا إِنَّا هَاهُنَا قَاعِدُونَ۔ 32

"اے موسیٰ تم اور تمہارا رب جا کر ان سے لڑو ہم تو یہاں بیٹھیں گے"۔

جن بارہ افراد کو موسیٰ علیہ السلام نے جبارین کی خبر لانے کیلئے بھیجا تھا ان میں حضرت یوشع بن نون علیہ السلام اور کالب بن یوفنا بھی شامل تھے، ان دونوں نے صرف موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام سے خبریں بیان کیں۔ اور یہ دو ہی لوگ ہیں جن کو خدائے تعالیٰ نے اپنے انعام خاص سے سرفراز فرمایا تھا۔

انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا کے Biblical Literature میں اس واقعہ کی تفصیل کو اس طرح بیان کیا گیا ہے :

"In the book of numbers, Chapters 13-14 tell of the despatch of spies from paran to reconnoiter canaan and of the despair, rebellion and unsuccessful foray of the people in response to the spies reports. scholars discern two separate accounts of the spying incident artfully woven together. According to the J.E account, the spies go only as far as Hebron in the south and return with a glowing report of a fertileland, which is however, they warn, too strongly defended to be taken from that quarter: only one spy, caleb, advocates attacking it. …. Ruefully, the people now decide to attack and go forth against Moses, warning, to a resounding defeat."33

"کتاب گنتی کے تیرہویں اور چودہویں باب میں حضرت موسیٰ کا سراغ رساں گروپ کو فاران سے کنعان کی طرف بھیجنا تاکہ وہ کنعان کے حالات معلوم کریں اور پھر سراغ رسانوں کی مایوس کن رپورٹ اس پر لوگوں کی بغاوت اور سراغ رساؤں پر اچانک ہلہ بول دینے کا ذکر کیا گیا ہے جبکہ دو حضرات کا باقی گروپ سے مختلف رپورٹ دینا بھی فرق کو واضح کرتا ہے۔ جے۔ ای اکاؤنٹ کے مطابق سراغ رساں اتنی دور جنوب کی طرف جاتے ہیں جتنا کہ حبرون ہے اور تمتائی رپورٹ زرخیز زمین کی لاتے ہیں۔ تاہم وہاں کے باشندوں کا سخت حفاظت میں ہونا اس بات کو واضح کرتا ہے کہ ان سے ایک چوتھائی حصہ بھی نہیں لیا جا سکتا۔ صرف ایک جاسوس کالب کنعان پر حملے کی تائید کرتا ہے۔ جاسوس تمام ملک کو اچھی طرح دیکھتے ہیں اور مایوس کن رپورٹ پیش کرتے ہیں۔ ان کے مطابق وہاں کے باشندے بھوکوں کی طرح کھاتے ہیں اور اسرائیلیوں کے

---

32 سورۃ المائدہ، ۵:۲۴

33 The New Encyclopedia Britannica, vol 14, p926

مقابلے میں جنوں کی طرح ہیں۔ لوگ یہ سن کر چیخ پڑتے ہیں اور واپس مصر جانا چاہتے ہیں۔ جبکہ کالب اور یوسع انہیں التجا کرتے ہیں کہ وہ خدا پر بھروسہ کریں اور اس سرزمین کو حاصل کرنے کے لئے آگے بڑھیں۔ اللہ ان لوگوں سے ناراض ہو جاتا ہے اور انہیں یہ سزا دیتا ہے کہ وہ چالیس سال تک صحرا میں گھومتے رہیں گے اور اب ان کی نسل یوشع اور کالب کے ساتھ اس سرزمین میں داخل ہو سکے گی۔ اب انہیں پچھتاوا ہوتا ہے اور وہ فیصلہ کرتے ہیں کہ وہ موسیٰ علیہ السلام کی تنبیہ کے برخلاف حملہ کریں، آخر کار انہیں فتح نصیب ہوتی ہے"۔

## بنی اسرائیل میں شرک و بت پرستی کا آغاز

بنی اسرائیل کے متعلق قرآنِ حکیم اور تاریخِ عالم کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے ہر موقع پر اللہ اور اس کے رسولوں کے احکامات کی خلاف ورزی کی ہر دفعہ انہیں معاف کیا جاتا رہا اور موقع دیا جاتا رہا۔ مگر ان کی سرشت میں انحراف ہی تھا کہ ہر موقع انہوں نے کھو دیا اور اللہ کی لاڈلی قوم ہونے کے بعد بدبخت اور ذلیل کہلائی۔ جیسا کہ حضرت موسیٰ نے وفات سے قبل ان کو ہدایات کی تھیں کہ فلسطین سے دیگر قوموں کو نکال کر رہائش اختیار کرنا اور ان کے ساتھ رہنے بسنے اور ان کی اخلاقی اور اعتقادی خرابیوں میں مبتلا ہونے سے پرہیز کرنا مگر بنی اسرائیل نے اس ہدایت کو پس پشت ڈال دیا، یہاں تک کہ ان کی شرکیہ عادات اختیار کر لیں اور ان کے بت بعل کی پرستش شروع کر دی جیسا کہ کتاب مقدس میں مذکور ہے :

> "اور بنی اسرائیل نے خداوند کے آگے بدی کی اور بعلیم کی پرستش کرنے لگے اور انہوں نے خداوند اپنے باپ دادا کے خدا کو جو اُن کو ملک مصر سے نکال لایا تھا چھوڑ دیا۔ اور دوسرے معبودوں کی جو ان کے چوگرد کی قوموں کے دیوتاؤں میں سے تھے پیروی کرنے اور ان کو سجدہ کرنے لگے اور خداوند کو غصہ دلایا اور وہ خداوند کو چھوڑ کر بعل اور عشارات کی پرستش کرنے لگے"۔ 34

اس وقت حکومت کی طاقت اور ذرائع سے شرک اور بداخلاقیاں سیلاب کی طرح اسرائیلیوں میں پھیلنی شروع ہوئیں۔ حضرت الیاس اور الیسع نے اس سیلاب کو روکنے کی انتہائی کوشش کی مگر یہ قوم جس تنزل کی طرف جارہی تھی اس سے باز نہ آئی۔ آخر کار اللہ کا غضب آشوریوں کی شکل میں دولتِ اسرائیل کی طرف متوجہ ہوا اور نویں صدی قبل مسیح سے فلسطین پر اشوری فاتحین کے مسلسل حملے شروع ہو گئے۔ اس دور میں عاموس، ہوسیع اور میکاہ نبی نے اُٹھ کر اسرائیلیوں کو پے در پے تنبیہات کیں مگر جس غفلت کے نشے میں وہ سرشار تھے وہ تنبیہ کی ترشی سے اور زیادہ تیز ہو گیا۔ ۷۲۱ ق م میں اشور کے سخت گیر فرمانروا سارگوٹون ( Sargon II ) نے سامریہ کو فتح کر کے دولت اسرائیل کا خاتمہ کر دیا۔ ہزارہا اسرائیلی تہ تیغ کیے گئے۔ ۲۷ ہزار سے زیادہ باثر اسرائیلیوں کو ملک سے نکال کر اشوری سلطنت کے مشرقی اضلاع میں تتر بتر کیا گیا اور دوسرے علاقوں سے لا کر غیر قوموں کو اسرائیل کے علاقے میں بسایا گیا۔ 35

بنی اسرائیل کی دوسری ریاست جو کہ یہودیہ کے نام سے جنوبی فلسطین میں قائم ہوئی اشوریوں نے اس پر بھی پے در پے حملے شروع کر دیئے مگر کامیاب نہ ہو سکے۔

---

[34] کتاب قضاۃ، باب ۲ : ۱۱-۱۳

[35] The Encyclopedia of Americana, Vol3, p 635,636

## حضرت موسیٰ ؑ کے عہد میں توریت کی کیفیت

زمانہ قدیم میں تحریر قلم وقرطاس سے وجود میں نہیں آتی تھی، بلکہ لوہا، پیتل، پتھر، لکڑی پر نقوش کندہ کردیے جاتے تھے، وہی تحریر کہلاتی۔ روئی اور ریشم سے وجود میں آنے والا کاغذ آٹھویں صدی عیسوی میں ایجاد ہوا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہونے والی توریت پتھر یا لکڑی کے تختوں پر منقوش تھی۔ توریت اسی نقش شدہ کیفیت میں نازل ہوئی تھی یا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ کے حکم سے ان پر نقش فرمائی تھی؟ اس میں دونوں احتمال ہیں، جو مفسرین کرام نے مندرجہ ذیل قرآنی آیت کی تفسیر میں بیان فرمائے ہیں۔

وَكَتَبْنَا لَهُۥ فِى ٱلْأَلْوَاحِ مِن كُلِّ شَىْءٍ مَّوْعِظَةً وَتَفْصِيلًا لِّكُلِّ شَىْءٍ۔ 36

"اور ہم نے ان کو تختیوں پر ہر چیز لکھ دی، نصیحت اور تفصیل ہر چیز سے متعلق"

پتھر اور لکڑی کی یہ تختیاں انتہائی قیمتی ہوتی تھیں، اس لیے آپ نے لکڑی کا ایک صندوق بنوایا، اسی ایک نسخے کو اس میں محفوظ رکھا، ہر کس وناکس کو براہ راست اس سے استفادے کی اجازت نہیں تھی۔ توریت کے حفظ کے رواج کا بھی کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام قوم کی سرکش طبیعت سے واقف تھے، ان کی طرف سے تحریف توریت کا خدشہ بھی لگا رہتا تھا، چنانچہ موجودہ توریت کی کتاب "استثناء" میں ہے:

> "جب حضرت موسیٰ اس شریعت کی باتوں کو ایک کتاب میں لکھ چکا اور وہ ختم ہو گئیں تو موسیٰ نے لاویوں سے، جو خداوند کے عہد کے صندوق کو اٹھایا کرتے تھے، کہا کہ وہ اس شریعت کی کتاب کو لے کر خداوند اپنے خدا کے عہد کے صندوق کے پاس رکھ دو، تاکہ وہ تیرے برخلاف گواہ رہے، کیوں کہ میں تیری بغاوت اور گردن کشی کو جانتا ہوں، دیکھو! ابھی تو میرے جیتے جی تم خداوند سے بغاوت کرتے ہو، میرے مرنے کے بعد کتنا زیادہ کرو گے" 37

ان حالات میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تورات کی پیشگی حفاظت کی خاطر دو وصیتیں فرمائیں۔

ہر سات سال کے آخر میں جب اسرائیلی جمع ہوں توریت پڑھ کر سنائی جائے ہر اسرائیلی بادشاہ اس کی ایک نقل اتروا کر اپنے پاس رکھے اور اسے پڑھتا رہے۔

پہلی وصیت سے متعلق "استثناء" میں لکھا ہے:

> "اس صندوق میں توریت رکھ کر اسے بنی لاوی اور اسرائیل کے سب بزرگوں کے سپرد کیا اور انہیں یہ حکم بھی ارشاد فرمایا تھا کہ ہر سات سال کے آخر میں جب سب اسرائیلی جمع ہوں، تو ان کو توریت پڑھ کر سنانا۔" 38

دوسری وصیت سے متعلق "استثناء" میں ہے:

> "اور جب وہ تخت پر جلوس کرے تو اس شریعت کی، جو لاوی کاہنوں کے پاس رہے گی، ایک نقل اپنے لیے کتاب میں اتار لے اور وہ اسے اپنے پاس رکھے اور اپنی ساری عمر اسے پڑھا کرے، تاکہ وہ خداوند اپنے خدا کا خوف ماننا اور اس شریعت اور آئین کی سب باتوں پر عمل کرنا سیکھے۔" 39

---

[36] سورۃ الأعراف، ۷: ۱۴۵

[37] استثناء، ۳۱: ۲۵، ۲۶

[38] استثناء، ۳۱: ۹ - ۱۳

یہودیوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام لی ان دونوں وصیتوں کے ساتھ وہی سلوک کیا بس کا اندیشہ اس قوم سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ہو چکا تھا، چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی وفات کے بعد آپ کے خلیفہ حضرت یوشع علیہ السلام نے تو اپنی زندگی میں دو بار اسے پڑھ کر قوم کو سنایا، لیکن اس کے بعد حضرت سلیمان علیہ السلام کے عہد تک پڑھ کر سنانے کا کوئی ثبوت نہیں ملتا اور نہ ہی بادشاہ کے لیے دوسرا نسخہ نقل کرانے کا ثبوت ملتا ہے۔

## عہد نامہ قدیم میں 'اسفار خمسہ' کو تورات کہنے کی تردید

یہود اور مسیحیوں کی جانب سے 'اسفار خمسہ' کو تورات کا نام دینے کے نظریہ کی تردید اور حضرت موسیٰؑ کے اس کے مصنف ہونے کی تردید خود عہد نامہ قدیم میں مندرج بیانات سے واضح ہے۔

کتاب استثناء میں لکھا ہے کہ

"میں (موسیٰؑ) پتھر کی تختیوں کو لینے کے لئے پہاڑ کے اُوپر گیا جو معاہدہ خداوند نے تمہارے ساتھ کیا اُن تختیوں میں لکھا تھا۔ میں وہاں پہاڑ پر چالیس دن اور چالیس رات ٹھہرا۔ میں نے نہ روٹی کھائی اور نہ ہی پانی پیا۔ تب خداوند نے مجھے پتھر کی دو تختیاں دیں۔ خداوند نے ان تختیوں پر اپنی اُنگلیوں سے لکھا ہے۔ اس پر اُس نے اُس ہر ایک بات کو لکھا جنہیں اُس نے آگ میں سے کہا تھا جب تم پہاڑ کے چاروں طرف جمع تھے۔ اس لئے چالیس دن اور چالیس رات کے ختم پر خداوند نے مجھے معاہدہ کی پتھر کی دو تختیاں دیں"۔ 40

بائبل کی تفسیر "کتاب مقدس مطالعاتی اشاعت" میں لکھا ہے۔

وہی باتیں... عہد کی لوحیں دس حکم... یہ دس حکم خدا اور بنی اسرائیل کے درمیان عہد کی بنیاد تھے۔ 41

کتاب خروج میں الواح کے بارے میں یہ بیان ہے۔

"تب موسیٰ پہاڑ سے نیچے اُترا، موسیٰ کے پاس معاہدے کے دو پتھر (لوحیں) تھے۔ یہ احکام پتھر کے سامنے اور پیچھے دونوں طرف لکھے ہوئے تھے۔ خدا نے یقیناً اُن پتھروں کو بنایا تھا اور خدا نے ہی اُن احکام کو اُن پتھروں پر لکھا تھا"۔ 42

## حضرت موسیٰؑ کا الواح کو ضائع کرنا

جب بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰؑ کے پہاڑ پر چلے جانے کے بعد پرستش کے لئے بچھڑا بنالیا تو عہد نامہ قدیم میں حضرت موسیٰؑ کے بیان کے مطابق یہ الواح انہوں نے خود توڑ ڈالی تھیں۔

" تب خداوند نے مجھ سے کہا "اُٹھو اور جلدی یہاں سے نیچے جاؤ۔ جن لوگوں کو تم مصر سے باہر لائے ہو اُن لوگوں نے خود کو برباد کر لیا ہے وہ اُن باتوں سے بہت جلد ہٹ گئے ہیں جن کے لئے میں نے حکم دیا تھا۔ اُنہوں نے سونے کو پگھلا کر اپنے لئے ایک مورتی بنالی ہے۔" خداوند نے مجھ سے یہ بھی کہا "میں نے ان لوگوں پر اپنی نظر رکھی ہے وہ بہت ضدّی ہیں۔ مجھے اکیلا

---

39 استثناء، ۱۷: ۱۸، ۱۹

40 استثناء، ۹:۹، ۱۱

41 ہاورڈ کلارک، کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی، لاہور، ص ۳۳۵

42 خروج، ۳۲:۱۵، ۱۶

چھوڑو! میں ان لوگوں کو پوری طرح سے تباہ کر دوں گا۔ کوئی آدمی اُن کا نام بھی یاد نہیں کرے گا! تب میں تم سے دوسری قوم بناؤں گا جو ان کی قوم سے زیادہ بڑی اور طاقتور ہوگی۔"تب میں مڑا اور پہاڑ سے نیچے آیا پہاڑ آگ سے جل رہا تھا۔ معاہدہ کی دونوں تختیاں میرے دو ہاتھ میں تھیں۔ جب میں نے نظر ڈالی تو دیکھا کہ تم نے خداوند اپنے خدا کے خلاف گناہ کیا ہے۔ تم نے اپنے لئے پگھلے سونے سے ایک بچھڑا بنایا ہے خداوند نے جو حکم دیا ہے اُس سے تم بہت جلد دور ہو گئے۔ اِس لئے میں نے دونوں تختیاں لیں اور اُنہیں نیچے پھینک کر تمہاری آنکھوں کے سامنے ٹکڑے کر دیئے "[43]

## حضرت موسیٰؑ پر الواح کا دوبارہ نزول

کتاب استثناء میں حضرت موسیٰؑ کا قول مذکور ہے جس کے مطابق انہیں خدا کی جانب سے پتھر کی الواح دوبارہ مل گئیں۔

"اس وقت خداوند نے مجھ سے کہا' تم پہلی تختیوں کی طرح پتھر کاٹ کر دو تختیاں بناؤ تب تم میرے پاس پہاڑ پر آنا اپنے لئے لکڑی کا ایک صندوق بھی بنانا۔ میں ان پتھر کی تختیوں پر وہی الفاظ لکھوں گا جو ان پہلی تختیوں پر لکھا تھا جنہیں تو نے توڑ دیا۔ تب تو ان تختیوں کو صندوق میں رکھنا۔"اس لئے میں نے ببول کی لکڑی کا ایک صندوق بنایا۔ میں نے پتھر کاٹ کر پہلی تختیوں کی طرح دو تختیاں بنائیں۔ پھر میں ان دو پتھر کی تختیوں کے ساتھ پہاڑ پر گیا۔ اور خداوند نے وہی الفاظ لکھے جو اس نے اس وقت لکھے تھے۔ وہ دس احکامات جو اس نے پہاڑ پر آگ میں سے تم کو دیے تھے جب تم پہاڑ کے پاس جمع تھے پھر خداوند نے وہ پتھر کی تختیاں مجھے دیں۔ میں مڑا اور پہاڑ کے نیچے آیا میں نے اپنے بنائے ہوئے صندوق میں تختیوں کو رکھا خداوند نے مجھے اس میں رکھنے کو کہا اور تختیاں اب بھی اسی صندوق میں ہیں"۔[44]

ولیم میکڈونلڈ نے تورات کی تفسیر میں اس عبارت کی وضاحت میں لکھا ہے کہ

"اس عبارت میں دوسری شریعت کے دئے جانے اور عہد کے صندوق میں دو لوحوں کے رکھنے کا ذکر ہے، اس کا یہ مطلب نہیں کہ موسیٰؑ نے شخصی طور پر عہد کے صندوق کو بنایا بلکہ اس نے بنوایا، جیسے ہم اکثر کسی شخص کے بارے میں کہتے ہیں کہ اس نے فلاں کام کیا حالانکہ اس نے وہ کام کرنے کا حکم دیا"[45]

## خدا کے ساتھ بنی اسرائیل کا عہد

تورات کے مطابق حضرت موسیٰؑ نے قوم سے مخاطب ہو کر کہا۔

"آج تم سبھی خداوند اپنے خدا کے سامنے کھڑے ہو تمہارے قائدین تمہارے عہدیداروں تمہارے بزرگ (قائدین) اور سبھی دوسرے لوگ یہاں ہیں۔ تمہاری بیویاں اور بچے یہاں ہیں اور وہ غیر ملکی بھی یہاں ہیں جو تمہارے درمیان رہتے ہیں تمہاری لکڑیاں کاٹتے اور پانی بھرتے ہیں۔ تم سبھی یہاں خداوند اپنے خدا کے ساتھ ایک معاہدہ کرنے والے ہو خداوند تم لوگوں کے ساتھ یہ معاہدہ آج کر رہا ہے۔ اس معاہدہ کے ذریعے خداوند تمہیں اپنے خاص لوگ بنا رہا ہے اور وہ تمہارا خدا ہوگا اس نے یہ تم سے کہا ہے۔ اس نے تمہارے آباء واجداد ابراہیم، اسحاق اور یعقوب سے وعدہ کیا تھا۔ خداوند اپنا وعدہ کر کے

---

[43] استثناء، ۹: ۱۲-۱۷

[44] استثناء، ۱۰: ۱-۵

[45] ولیم میکڈونلڈ، دی لرننگ بائبل، مترجم بشپ سموئیل، مسیحی اشاعت خانہ، ۲۰۱۶ء، ص ۳۰۴

صرف ہم لوگوں کے ساتھ ہی معاہدہ نہیں کر رہا ہے۔ بلکہ وہ معاہدہ ہم سبھی کے ساتھ کر رہا ہے جو یہاں آج خداوند اپنے خدا کے سامنے کھڑے ہیں لیکن یہ معاہدہ ہماری اُن نسلوں کے لئے بھی ہے جو آج یہاں ہم لوگوں کے ساتھ نہیں ہیں"۔ 46

## "عہد کا صندوق" اور تورات

تورات کے مندرجہ ذیل بیان سے واضح ہے کہ پہاڑ پر حضرت موسیٰؑ کو خدا نے لوحوں پر کندہ اپنے احکامات کی دستاویز عطا کی تھیں جسے انہوں نے خداوند کے 'عہد کے صندوق' میں تبرکاً رکھ دیا تھا۔

"موسیٰ نے یہ سارے اُصول ایک کتاب میں لکھے جب اس نے اسے پورا کر لیا تو۔ اس نے لاوی نسلوں کو حکم دیا، یہ لوگ خداوند کے معاہدہ کے صندوق کی دیکھ بھال کرتے تھے۔ موسیٰ نے کہا۔ "اس تعلیمات کی کتاب کو لو اور خداوند اپنے خدا کے معاہدہ کے صندوق کے بازو میں رکھو تب یہ وہاں تمہارے خلاف گواہ ہوگی۔ میں جانتا ہوں تم بہت ضدّی ہو میں جانتا ہوں تم باغی ہو۔ دیکھو تم نے خداوند کی فرمانبرداری کرنے سے انکار کر گئے جبکہ میں ابھی تک تمہارے ساتھ ہوں۔ میں جانتا ہوں کہ میری موت کے بعد بھی تم خداوند کے فرمانبرداری سے انکار کرو گے"۔ 47

"موسیٰ موآب کی نچلی زمین سے نبو پہاڑ پر گئے جو یریحو کے پار پسگہ کی چوٹی پر تھا۔ خداوند نے اسے جِلعاد سے دان تک کی ساری زمین دکھلائی۔ خداوند نے اسے سارا نفتالی جو افرائیم اور منّسی کا تھا دکھایا۔ اس نے بحیرہ قلزم تک یہوداہ کی سرزمین دکھائی۔ خداوند نے موسیٰ کو کھجور کے درختوں کے شہر ضغر سے یریحو تک پھیلی وادی اور نیگیو دکھایا۔ خداوند نے موسیٰ سے کہا، " یہ وہ ملک ہے جس کا میں نے ابراہیم، اسحاق اور یعقوب سے وعدہ کیا تھا، میں اس ملک کو تمہاری نسلوں کو دوں گا۔ میں نے تمہیں اس ملک کو دکھایا لیکن تم وہاں جا نہیں سکتے۔ 48

## حضرت ہارونؑ اور موسیٰؑ کی وفات

اس واقعہ کے کچھ عرصہ بعد حضرت ہارون علیہ السلام کی وفات ہو گئی۔ بنی اسرائیل نے کسی قدر عزم وہمت کا مظاہرہ کیا اور موآب کے علاقے کو فتح کرنے میں کامیاب ہو گئے۔ بنی اسرائیل کی مصر سے روانگی، تیہہ میں دشت نوردی اور ادوم کے پہاڑوں اور موآب کے میدانوں میں مسلسل تبلیغ دین کا فریضہ ادا کرتے آئے تھے، نیز تورات نازل ہو چکی تھی۔ اب داعی اجل کو لبیک کہنے کا وقت آ پہنچا۔

بائبل کی کتاب استثناء میں لکھا ہے :

"موسیٰؑ کوہِ نبو کے اوپر پِسگہ کی چوٹی پر چڑھ گیا اور خداوند نے جلعاد کا سارا ملک دان تک اور نفتالی کا سارا ملک، اور افرائیم اور منسی کا ملک اور یہوداہ کا سارا ملک پچھلے سمندر (بحیرۂ روم) تک، اور جنوب کا ملک اور وادئ یریحو جو کھجوروں کا شہر ہے، میدانِ ضغر تک اسے دکھایا۔ اور خداوند نے اس سے کہا: "یہی وہ ملک ہے جس کی بابت میں نے ابراہام اور اضحاق اور یعقوب سے قسم کھا کر کہا تھا کہ اسے میں تمہاری نسل کو دوں گا۔ سو میں نے ایسا کیا، تو اسے اپنی آنکھوں سے دیکھ لے، پر تو

---

46 استثناء، ۲۹:۱۰،۱۵

47 استثناء، ۳۱:۲۴،۲۷

48 استثناء، ۳۴:۱،۱۰

اس پار وہاں جانے نہ پائے گا پس خداوند کے بندہ موسیٰ (علیہ السلام) نے وہیں موآب کے ملک میں وفات پائی اور اس نے اسے موآب کی ایک وادی میں بیت فعفور کے مقابل دفن کیا، پر آج تک کسی آدمی کو اس کی قبر معلوم نہیں اور موسیٰ علیہ السلام اپنی وفات کے وقت ۱۲۰ برس کا تھا"۔ 49

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی وفات کے بعد یوشع بن نون کی قیادت میں بنی اسرائیل نے دریائے اردن پار کرکے پہلے اریحا فتح کیا اور پھر بتدریج پورے کنعان (فلسطین) پر قبضہ کر لیا، اگرچہ بنی اسرائیل نے چودھویں صدی قبل مسیح میں سیدنا موسیٰ علیہ السلام کی قیادت میں فرعون کی غلامی سے نجات پائی تھی، لیکن ان کا دورِ فتوحات موسیٰ علیہ السلام کے بعد شروع ہوتا ہے۔ ایک طویل عرصے تک وادئ تیہہ نے ان کو اپنے اندر سموئے اور اُلجھائے رکھا، یہاں تک کہ موسیٰ علیہ السلام کے انتقال کے بعد ان کے جانشین حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کے دور میں ان پر فتوحات کا دروازہ کھلا اور بنی اسرائیل فلسطین کو فتح کرنے میں کامیاب ہوگئے۔ یہاں سے بنی اسرائیل ایک زبردست حکومت کا آغاز کرتے ہیں۔ اور تقریباً دو صدیوں تک ان کا ڈنکا بجتا سنائی دیتا ہے۔ بنی اسرائیل کا یہ دوسرا دور حضرت یوشع بن نون علیہ السلام سے حضرت سموئیل تک کا ہے ، اس دور کو ''دورِ قضاۃ'' یا "The Period of the Judges" کہتے ہیں اور یہ دور ۱۲۰۰ سے ۱۰۲۰ قبل مسیح تک ہے۔ 50

تورات میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی وفات کا ذکر اس طرح ہے:

''میں خداوند کے بندے موسیٰ نے خداوند کہنے کے مطابق وہیں موآب کے ملک میں وفات پائی اور اس نے اسے موآب کی ایک وادی میں بیت مخفور کے مقابل دفن کیا۔ یہ آج تک کسی آدمی کو اس کی قبر معلوم نہیں اور اس وقت سے لے کر آج تک بنی اسرائیل میں کوئی نبی جس نے موسیٰ کی مانند خدا کے روبرو باتیں کیں نہیں اٹھا۔'' 51

یوشع حضرت یوسف علیہ السلام کے فرزند افرائیم کی اولاد سے تھے ان کا اصل نام ہوسیع تھا مگر موسیٰ علیہ السلام نے ان کا نام یشوع یا یوشع رکھا تھا بنی اسرائیل جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بھی اکثر خاطر میں نہ لاتے تھے، آپؑ کے انتقال کے بعد مزید خود سر ہوگئے اور حضرت یوشع علیہ السلام کو ہمیشہ زچ کئے رکھا، ان کی عیش پرستی اور راحت طلبی روز افزوں رہی۔

یہی بات کتاب مقدس میں اس طرح ہے :

''اور ان دنوں بنی اسرائیل میں کوئی بادشاہ نہ تھا، ہر ایک شخص جو کچھ اس کی نظر میں اچھا معلوم ہوتا تھا وہی کرتا تھا''۔ 52

حضرت یوشع بن نون کے بعد عمالقہ کے حملے حد سے بڑھ گئے عمالقہ فلسطین کے اکثر حصوں پر قابض ہو گئے تھے اور بنی اسرائیل ''رامہ'' کے علاقہ میں محصور ہو کر رہ گئے تھے چنانچہ بنی اسرائیل کو عمالقہ سے اپنے مقبوضات واپس لینے کیلئے جنگ کرنا پڑی حضرت موسیٰ علیہ السلام کی وفات کے بعد زمام خلافت حضرت یوشع علیہ السلام کے ہاتھ میں آئی۔

---

[49] استثناء ۳۴: ۴۰

[50] The New Encyclopedia Britannica, vol 14, p 919

[51] استثناء، باب نمبر ۳۴: ۵۔۶

[52] کتاب قضاۃ، ۲۱: ۲۵

## تورات کی گمشدگی اور دریافت ہونے کا افسانہ

بنی اسرائیل کے ایک منتظم حضرت شموئیل اسرائیلی نبی تھے، جو اختلاف روایت کے ساتھ بیس برس یا چالیس برس تک بنی اسرائیل کے منتظم رہے انہوں نے اپنے بڑھاپے میں حضرت طالوت کو جنہیں اسرائیلی روایت میں ''ساؤل'' کہا جاتا ہے، اسرائیلیوں کا بادشاہ مقرر کیا، حضرت طالوت حضرت یوسف کے چھوٹے بھائی بنیامین کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے، بیس برس تک بادشاہی کرنے کے بعد دشمنوں کے ہاتھوں شہید ہو گئے اور زمام اقتدار حضرت داؤد علیہ السلام کے ہاتھوں میں آگیا، جن کی مدت سلطنت چالیس سال تک رہی، آپ کے بعد آپ کے اقتدار کے وارث حضرت سلیمان علیہ السلام ہوئے اور چالیس سال تک اس شان سے بادشاہی فرمائی کہ تا قیامت ان جیسی بادشاہی کا دعوے دار کوئی نہیں ہو سکتا۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کے عہد میں پہلی بار اس صندوق کو کھولا گیا، جس میں تورات کے محفوظ رکھے جانے کا دعویٰ تھا، لیکن جب اسے کھولا گیا تو اس میں تورات مفقود تھی......، چنانچہ یہود کی مزعومہ الہامی کتاب اس حقیقت سے یوں نقاب کشائی کرتی ہے، عہد نامہ قدیم کی کتاب سلاطین میں مذکور ہے:

''اور اس صندوق میں کچھ نہ تھا سوائے پتھر کی ان دو لوحوں کے، جن کو وہاں موسیٰ نے حورب میں رکھ دیا تھا، جس وقت کہ خداوند نے بنی اسرائیل سے، جب وہ ملک مصر سے نکل آئے، عہد باندھا تھا''۔ 53

تورات کی زیارت، تلاوت اور سماعت تو صدیوں سے موقوف تھی، اب گمشدگی کا راز بھی کھل گیا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل باہمی اختلاف کا شکار ہو گئے، بالآخر سلطنت دو حصوں میں تقسیم ہو گئی، ایک گروہ نے یربعام کو بادشاہ بنا کر اس کا نام ''اسرائیلی حکومت'' رکھ لیا، دوسرے گروہ نے حضرت سلیمان علیہ السلام کے بیٹے رحبعام کو اپنا بادشاہ بنا کر اپنی سلطنت کا نام ''یہوداہ کی سلطنت'' رکھ لیا، پہلی سلطنت کا حلقہ اثر شمال کا علاقہ بشمول شرق اردن تھا اور پایہ تخت سامریہ تھا، دوسری سلطنت کا حلقہ اثر جنوب کے علاقوں میں تھا اور پایہ تخت یروشلم تھا۔

یہودی مؤرخین کے بیان کے مطابق گمشدہ تورات یوسیاہ بادشاہ کے عہد میں دریافت ہوئی تھی اور یوسیاہ بادشاہ'' یہوداہ کی سلطنت'' کا بادشاہ تھا۔ یوسیاہ کے عہد تک سلطنت یہوداہ کی مدت ۳۵۷ سال بنتی ہے، جس میں باایمان رہنے کی مجموعی مدت ایک سو بارہ سال ہے، اس کے علاوہ دو سو پینتالیس سال تک پوری قوم کفر و بت پرستی میں مبتلا رہی اس پورے عرصے فقط چار بادشاہ مومن تھے، باقی کافر تھے یا کفر نواز تھے اس کی مکمل تفصیل عہد نامہ قدیم کی کتاب ''تواریخ'' میں ملاحظہ کی جا سکتی ہے پھر یوسیاہ کے عہد میں تورات کیسے دریافت ہوئی اس بارے میں سلاطین میں لکھا ہے۔

''اور سردار کاہن خلقیاہ نے سافن منشی سے کہا کہ مجھے خداوند کے گھر میں توریت کی کتاب ملی ہے اور خلقیاہ نے وہ کتاب سافن کو دی اور اس نے اس کو پڑھا، اور سافن منشی بادشاہ کے پاس آیا اور بادشاہ کو خبر دی کہ تیرے خادموں نے وہ نقدی جو ہیکل میں ملی، لے کر ان کار گزاروں کے ہاتھوں میں سپرد کی جو خداوند کے گھر کی نگرانی رکھتے ہیں، سافن منشی نے بادشاہ کو یہ بھی بتایا کہ خلقیاہ کاہن نے ایک کتاب میرے حوالے کی ہے اور سافن نے اسے بادشاہ کے حضور پڑھا، جب بادشاہ نے

---

53 سلاطین اوّل، ۶:۸، ۹

توریت کی کتاب کی باتیں سنی تو اپنے کپڑے پھاڑ دیے اور بادشاہ نے خلقیاہ کاہن اور سافن کے بیٹے ''اخی قام'' اور میکایاہ کے بیٹے عکبور اور سافن منشی اور عسایاہ کو، جو بادشاہ کا ملازم تھا، یہ حکم دیا کہ یہ کتاب جو ملی ہے اس کی باتوں کے بارے میں تم جا کر میری اور سب لوگوں اور سارے یہوداہ کی طرف سے خداوند سے دریافت کرو، کیوں کہ خداوند کا بڑا غضب ہم پر اسی کے سبب سے بھڑکا ہے کہ ہمارے باپ دادا نے اس کتاب کی باتوں کو نہ سنا۔'' 54

یہاں دو باتیں قابل غور ہیں کم و بیش ساڑھے تین صدیوں سے گمشدہ کتاب کے متعلق خارجی دلائل کے بغیر کیسے یقین کر لیا جائے کہ یہ حقیقی تورات ہے؟ بالفرض اسے حقیقی تورات فرض کر لیا جائے تو اس کے محفوظ اور غیر متبدل ہونے کا یقین کیونکر کیا جا سکتا ہے؟

## دریافت شدہ تورات کے ساتھ یہودیوں کا سلوک اور بُخْتَ نَصَّر کا حملہ

یوسیاہ نے سترہ سال باحالت ایمان حکومت کی اور بالآخر مصری شاہ کے ہاتھوں شہید ہو گئے، ان کے بعد ان کے بیٹے نے زمام اقتدار اپنے ہاتھوں میں لی، اس نے حکومت سنبھالتے ہی کفر اختیار کیا اور بت پرستی کا اعلان کیا، ہارونی کاہن سے تورات لے کر جہاں کہیں اللہ کا نام پایا مٹایا، تین مہینے حکومت کرنے کے بعد شاہ مصر کے ہاتھوں گرفتار ہو گیا۔ اس کی جگہ اس کا بھائی ''یہویاقیم'' والی ملت ہوا، اس نے بھائی کے نقش قدم پر چلتے ہوئے رعایا سمیت کفر کا اعلان کیا، بت خانے تعمیر کرائے، ہارونی کاہن سے کتاب لے کر اسے جلا ڈالا اور اس کا نام و نشان مٹا دیا، گیارہ سال حکومت کر کے یہ مر گیا، اس کے بعد امور مملکت اس کے بیٹے ''یہویاکین'' نے اپنے ہاتھ میں لیے، وہ بھی کافر اور بت پرست تھا تین مہینے حکومت کی تھی کہ بخت نصر خدائی کوڑا بن کر ان پر برسا اور یہ گرفتار ہو گیا، اس کی جگہ اس کا چچا ''متنیا بن یوسیاہ'' والی ہوا، وہ بھی مرتد اور بت پرستی میں مبتلا تھا رعایا بھی اس کی پیروکار تھی، اس کی سلطنت گیارہ سال رہی، بالآخر یہ بھی بخت نصر کے ہاتھوں گرفتار ہو گیا۔

بخت نصر نے ۵۹۸ ق م یروشلم پر قبضہ کر لیا تھا، یہودیوں نے کچھ عرصے بعد بغاوت کی، جس کے نتیجے میں بخت نصر نے شہر کو تہس نہس کر دیا، ہیکل کو آگ لگا کر خاکستر کر دیا ستر ہزار یہودی قتل ہوئے، باقی ماندہ یہودی، مرد، عورتیں، بچوں کو قیدی بنا کر اپنے ہمراہ عراق لے گیا۔ عموماً ظاہر یہ کیا جاتا ہے کہ بخت نصر کے حملے میں ہیکل کے ساتھ تورات بھی نذر آتش ہو گئی، حالاں کہ تورات کو تو یہودی خود اس سے پہلے جلا چکے تھے، جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا۔

بخت نصر کے حملے کی روئیداد تواریخ میں یوں مذکور ہے:

"لیکن خدا کے لوگوں نے خدا کے نبیوں کا مذاق اُڑایا انہوں نے خدا کے نبیوں کی بات سننے سے انکار کیا۔ انہوں نے خدا کے پیغام سے نفرت کی۔ خدا اپنے لوگوں سے ناراض ہو گیا اور ایسا کچھ نہ تھا جو اسے روکنے کے لئے کیا جا سکے۔ اس لئے خدا نے بابل کے بادشاہ کو یروشلم اور یہوداہ کے لوگوں پر حملہ کرنے کے لئے لایا۔ بابل کے بادشاہ نے نوجوانوں کو مار ڈالا جب وہ اپنے ہیکل میں تھے۔ اس نے یہوداہ اور یروشلم کے لوگوں پر رحم نہ کیا۔ بابل کے بادشاہ نے صرف جوان اور بوڑھے لوگوں کو ہی نہیں بلکہ اس نے سارے مردوں اور عورتوں کو بھی مار ڈالا۔ اس نے بیماروں اور تندرستوں کو بھی مار دیا۔ خدا نے نبوکد

---

[54] سلاطین، ۸: ۱۳، ۲۲

نصر کو یہوداہ اور یروشلم کے لوگوں کو سزا دینے کی اجازت دے دی۔ نبوکدنصر نے ہیکل کی تمام چیزوں کو بابل لے گیا۔ اس نے تمام قیمتی چیزوں کو ہیکل سے بادشاہ سے اور بادشاہ کے افسروں سے لے لیا۔ نبوکدنصر اور اس کی فوج نے ہیکل کو جلا دیا۔ انہوں نے یروشلم کی دیوار کو توڑ دیا اور اس نے عہدیداروں کے گھروں کو اور محلوں کو جلا دیا۔ انہوں نے سبھی قیمتی چیزوں کو تباہ کر دیا۔ نبوکدنصر نے ان لوگوں کو جو زندہ بچے تھے انہیں بابل لے گیا اور انہیں زبردستی غلام بنایا۔ وہ لوگ غلاموں کی طرح بابل میں اس وقت تک رہے جب تک فارس کے شہنشاہ نے بابل کی حکومت کو شکست نہ دی"۔ 55

تواریخ میں قید کا یہ زمانہ ستر برس لکھا ہے، عہد غلامی کے اس طویل عرصے میں وہ اپنے طور طریقے، طرز معاشرت، بلکہ اپنی قدیمی زبان عبرانی، جس میں تورات نازل ہوئی تھی، وہ بھی بھلا چکے تھے۔

"اسطرح خداوند نے بنی اسرائیلیوں پر جو یرمیاہ نبی سے کہلوایا تھا ان واقعات کو ہونے دیا۔ خداوند نے یرمیاہ نبی کے ذریعہ کہا تھا" یہ جگہ ۷۰ سال تک ویران خالی رہے گی۔ یہ سرزمین کو اجازت دے گی کہ وہ اپنا سبت کا آرام کرلے جسے کہ لوگوں نے نہیں دیکھے تھے"۔ 56

تورات تو پہلے نذر آتش کر چکے تھے یا بخت نصر کے ہاتھوں کروا چکے تھے، اب تورات کی زبان سے بھی نابلد ہو گئے، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دور تک اکثر و بیشتر یہودی، یونانی یا دوسری مماثل زبانیں بولتے تھے۔ یہاں کئی تاریخی سوالات اٹھتے ہیں یہ صندوق بنی ہارون کی تولیت میں تھا اور انتہائی بابرکت متصور کیا جاتا تھا، اس سے اس قدر اجتماعی غفلت کیوں کر ممکن ہوئی؟ پھر اسے بازیاب کرانے کے لیے بنی اسرائیل نے کیا سرگرمی دکھائی؟ اجتماعی ارتداد کے ادوار میں اسے خود اسرائیلی کاہنوں نے ضائع تو نہیں کر دیا تھا؟

## ستر سالہ غلامی سے رہائی اور توریت کی از سر نو کتابت

شاہ بابل اور شاہ ایران کے درمیان جنگ ہوئی، انجام کار ایرانی فاتح سائرس نے ۵۳۹ ق م بابل پر قبضہ کر لیا، جس نے اسرائیلی قوم کی قابل رحم حالت اور مسکنت دیکھ کر انہیں آزاد کر دیا، واپس بیت المقدس جانے کی اجازت دے دی، چناں چہ اسرائیلی ایک بار پھر اپنے وطن بیت المقدس پہنچ گئے، قید غلامی سے آزاد ہونے والے ان افراد میں حضرت عزیر علیہ السلام بھی تھے، جنہیں اسرائیلی لٹریچر میں عزرا نبی یا عزرا کاہن کے نام سے یاد کیا جاتا ہے، اس طویل عرصے تک تورات کی معدومی کی بناء پر آپ نے تورات کو اپنے حافظے سے از سر نو لکھنا شروع کیا چنانچہ کتاب عزراہ میں ہے۔

"یہی عزرا بابل سے گیا اور وہ موسیٰ کی شریعت میں جسے خداوند اسرائیل کے خدا نے دیا تھا، ماہر فقیہ تھا۔" 57

تورات کے مرتب و مدون ہونے کی بناء پر اسرائیلیوں میں آپ کا نام انتہائی احترام سے لیا جاتا ہے، بعض فرقوں نے آپ کی تعظیم میں غلو کرتے ہوئے آپ کو "ابن اللہ" قرار دیا۔ جس کتاب کا ستر سال تک کوئی وجود نہ تھا، پھر ستر سال کے بعد بابلیوں کی غلامی سے آزادی پانے والے ضعیف العمر عزرا کاہن نے اپنی یاداشت پر اعتماد کرتے ہوئے مرتب کیا ہو اس پر کیسے اعتماد کیا جا سکتا ہے؟

---

[55] تواریخ دوم، ۳۶ : ۱۶، ۲۰

[56] تواریخ دوم، ۳۶: ۲۱

[57] عزراہ، ۷:۶

## عزرا کی ترتیب وتدوین

زمانہ اسیری میں سبت کے دن علماء یہود مجلسیں قائم کرتے ہیں پہلے تورات کی عبرانی زبان میں تلاوت کرتے تھے پھر اس کی تفسیر بیان کرتے تھے۔ بعض محققین کا خیال ہے کہ غالباً یہی مواد تھا جس سے عذرا نبی نے بعد کی کتابوں کو مدون کیا۔

جی،ٹی،بینلی (پادری) اپنی کتاب ''ہماری کتاب مقدسہ'' میں لکھتا ہے۔

''توریت کا سامری نسخہ عہد عتیق کے نسخوں میں اہم ترین اور صحیح ترین نسخہ ہے، شاید اس کا آغاز آٹھویں صدی قبل از مسیح ایسے ماحول اور اسباب کے باعث ہوا جن کا ذکر دوسرے سلاطین کے سترھویں باب میں ہے، اسے آسانی سے دوسرے تراجم کی صف میں شامل کر سکتے ہیں، ان میں سے کچھ اس نسخہ سے نقل کیے گئے ہیں جو فلسطین میں ''نب لوس'' میں ہے، کہا جاتا ہے کہ یہ نسخہ مسیحی صدی کے آغاز میں تیار ہوا تھا، قریباً چھ ہزار جگہوں میں اس کا متن میسوریٹک نسخے سے مختلف ہے ان اختلافات میں سے اکثر ایسے ہیں جو غیر ضروری گرائمر کے اختلافات ہیں، چند ایسے ہی جو جان بوجھ کر عمل میں لائے گئے ہیں۔[58]

پادری صاحب کی تشریح کے مطابق سامری تورات میں چھے ہزار مقامات ایسے ہیں جو یہودی تورات سے مختلف ہیں، اسرائیلی، سامری تورات کی اور سامری، اسرائیلی تورات کی تکذیب کرتے ہیں اور اسے محرف سمجھتے ہیں، ہم ان دونوں کی ایک دوسرے کے متعلق بیان کی تصدیق کرتے ہیں، حقیقت یہ ہے کہ دونوں محرف ہیں۔ پھر یہودی تورات کے دو نسخے ہیں، ایک اسرائیلیوں کے ہاں قابل اعتنا سمجھا جاتا ہے، اسے عبرانی نسخہ کہا جاتا ہے، دوسرا مسیحیوں کے ہاں معتبر گردانا جاتا ہے، اسے یونانی نسخہ اور سبیعینہ کہا جاتا ہے مسیحیوں کے اس معتبر نسخے کی سات کتابیں متنازعہ ہیں، مسیحیوں کا کیتھولک فرقہ اسے درست اور پروٹسنٹ فرقہ اسے جعلی قرار دیتا ہے۔

## عصر حاضر میں یہود کی بنیادی کتب

اللہ تعالیٰ نے سیدنا موسیٰ علیہ السلام پر جو تورات نازل فرمائی تھی، وہ توصفحۂ ہستی سے ناپید ہو چکی، آج کی یہودیت کے پاس ''عہد نامہ عتیق'' نامی کتاب موجود ہے جس کے ایک حصے کو تورات قرار دیا جاتا ہے، علماءِ محققین اس دعوے کو تسلیم نہیں کرتے۔

یہود کی کتاب مقدس کے تین اجزا ہیں۔ ایک قانون کا جو براہ راست اللہ نے موسی علیہ السلام کو عطا کیا تھا جسے تورات (תורה) کہتے ہیں۔

دوسرا نبییم جس میں موسی اور دیگر انبیاء علیہم السلام کا تذکرہ ہے۔

تیسرا کتبیم جس میں زبور اور دیگر انبیاء کے قصص و واقعات مذکور ہیں۔ اور لفظ تنک تورات، نبییم اور کتبیم کے ابتدائی حروف (ت۔ن۔ک) سے مل کر بنا ہے جسے آرامی میں בוקךיקו کہتے ہیں۔ اس وقت یہودیت کی بنیادی کتابیں دو ہیں۔

1۔ عہد نامہ قدیم (The Old Tesament)

2۔ تالمود (Talmud)

---

[58] جی،ٹی،بینلی (پادری)، ہماری کتب مقدسہ، مسیحی اشاعت خانہ لاہور ۱۹۹۰ء، ص: ۴۲

## تورات کا مفہوم

تورات جس کا عبرانی مطلب "تعلیم دینا" یا "ہدایت دینا" ہے یہ پیدائش، خروج، احبار، گنتی، استثناء پر مشتمل ہے۔ اور انگریزی میں اسے " Pentateuch" یعنی پانچ کتابیں کہا جاتا ہے۔ تورات یا توریت (/ˈtɔːrə, ˈtoʊrə/; عبرانی: תּוֹרָה، "تدریس، تعلیم") یا اسفار خمسہ یہودیت کی مرکزی کتاب ہے۔

پال ڈی وینگر لکھتا ہے۔

"Penta, five' and teuchos, "Scrolls or Books". 59

موجودہ بائبل میں پرانے عہد نامے کی پہلی پانچ کتابوں کے مجموعے کو تورات کہتے ہیں۔

نکولس دی لانگ اپنی کتاب Judaism میں تورات کو الہامی تعلیم سے تعبیر کرتا ہے۔

"The word which is most commonly used to refer to the content of Jewish religious tradition is "Torah". The basic meanings to "Torah" is instruction, teaching and it is usually used in the specific sence of authoritative or divine teaching".60

توراۃ یا (Torah) قانون، کتب موسیٰ یا خمیس موسیٰ (Pentateuch) کے ناموں سے موسوم ہے۔ ان کے بعد کچھ انبیاء اور ملوک بنی اسرائیل کے حالات و واقعات اور مواعظ وغیرہ پر مشتمل کوئی ۲۱ کتابوں کو "صحف انبیاء" یا "نبیم" کا نام دیا جاتا ہے۔ تیسرے سلسلے میں ضرب الامثال مواعظ حمد و گیت اور اخبار و تواریخ پر مشتمل کچھ کتابیں ہیں جن کو "کتب" یا "کتبیم" اور تحریریں کہا جاتا ہے۔[61]

ربیائی یہودیت کے مطابق زبانی تورات یا زبانی قانون (عبرانی: תורה שבעל פה) (تلفظ: تورہ شبعل پہ، ترجمہ: تورات جو بولی جاتی ہے) ان قوانین، احکام اور قانونی و شرعی تشریحات کو کہا جاتا ہے جو خمسہ کتب موسوی یعنی مکتوب تورات (عبرانی: תורה שבכתב) (تلفظ: تورہ شب کتب، ترجمہ: تورات جو لکھی جاتی ہے) میں موجود نہیں ہیں، کیونکہ انہیں یہوہ نے موسی علیہ السلام کو طور سینا پر زبانی طور پر عنایت فرمایا تھا۔ یہودی روایت کے مطابق زبانی تورات نسل در نسل بغیر کسی انقطاع کے منتقل ہوتی رہی، انہیں کسی جگہ لکھا نہیں جاتا تھا؛ لیکن 70 عیسوی میں ہیکل ثانی کی تباہی کے بعد جب خود یہودی تہذیب کے وجود کو خطرہ لاحق ہو گیا تو اس زبانی تورات کو تحریری شکل دینا پڑا۔[62]

"The antiquity of the five old division is attested by the samaritan pentateuch and the Lxx, which gave the books their traditional name.[63]

---

[59] Paul D.Wenger, The Journey from text to translation, P.40

[60] Nicholas De Lang, Judaism, P.24

[61] Bratton's History of the Bible, P.92; Encyclopaedia of Americana, 3/614; Dommelow's commentary on the Bible, P.xii

[62] Howard Schwartz, Tree of souls: the mythology of Judaism, Oxford University Press, 2004. p lv

[63] The Illustrated Bible dictionary, 3/1181

تورات کی کتب خمسہ کی قدامت کی تصدیق سامری مخطوطہ اور یونانی نسخہ سے ہوتی ہے جس نے ان کتابوں کو روایتی نام دیا ہے۔

کیتھولک بائبل کمیشن پاکستان کے شائع کردہ کلام مقدس کے عہد عتیق میں صفحہ اول پر اسفار خمسہ کے دیباچے میں لکھا ہے۔

"تواریخی کتابیں ۱۲۵۰ ق م سے ۱۵۰ ق م تک کے سیاسی مذہبی اور تاریخی واقعات بیان کرتی ہیں قاضیوں کے بعد بادشاہوں کا زمانہ ہے۔ اسرائیل کے آخری قاضی حضرت سموئیل نبی نے ان کے لئے بادشاہ کو مسح کیا، سلیمان بادشاہ کے بعد سلطنت دو حصون اسرائیل اور یہودہ میں تقسیم ہو گئی، اشوریوں کے اسرائیل کو ۷۲۱ ق م میں شکست دی، اور نبوکد بادشاہ نے یہودہ کو ۵۸۷ ق م میں فتح کیا اور بابل کی اسیری میں لے گیا۔ شاہ فارس کورش نے ۵۳۹ ق م میں یہودیوں کو اپنے ملک واپس جانے کی اجازت دے دی، عزراہ اور نحمیاہ کی کتابیں بحالی کے اس دور کے واقعات کو بیان کرتی ہیں"۔[64]

## خمسہ موسوی اور عہد نامہ عتیق کی کتب

عہد نامہ قدیم کے ایک حصے میں پانچ کتابیں ہیں جنہیں خمسہ موسوی کہا جاتا ہے اس کے علاوہ قدیم عہد میں مزید ۳۴ کتابیں ہیں۔ یہاں اس امر کا بیان ضروری معلوم ہوتا ہے کہ عہد نامہ قدیم اگرچہ یہود اور عیسائی دونوں کے ہاں مقدس سمجھی جاتی ہے لیکن اس کی کتابوں کی تعداد میں بڑا واضح اختلاف پایا جاتا ہے۔ یہود کے ایک گروہ کے نزدیک خمسہ موسوی کے علاوہ اس میں صرف ۳۴ کتابیں شامل ہیں جو کل ۳۹ کتب ہوئیں۔ ان کتابوں کو اپوکویفہ (apocoypha) یعنی خفیہ تحریریں کہتے ہیں۔ رومن کیتھولک کے ہاں یہی نسخہ مقبول ہے۔ پروٹسٹنٹ (Protestent) مکتب فکر کے عیسائیوں کا مقبول نسخہ ساٹھ زائد کتابوں پر مشتمل ہے۔ بعض حضرات غلطی سے عہد نامہ قدیم کو تورات کہہ دیتے ہیں حالانکہ یہ بات صریحاً غلط ہے کیونکہ تورات عہد قدیم کا ایک جزو ہے جو عہد قدیم کی پہلی پانچ کتابوں پر مشتمل ہے۔

واضح رہے کہ عہد نامہ قدیم کے دو نسخے ہیں۔ ایک عبرانی اور دوسرا یونانی۔ یہودیوں کے ہاں معتبر نسخہ عبرانی ہے اور مسیحیوں کے ہاں یونانی نسخہ معتبر ہے۔

میک جارجر عہد نامہ قدیم کے بارے میں رقمطراز ہے۔

"عہد نامہ قدیم سے مراد بائبل کے وہ حصے ہیں جس میں سابقہ شریعتیں محفوظ کی گئی ہیں، اسے انگریزی میں Old Testament بھی کہا جاتا ہے بائبل کے عہد نامہ قدیم کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے:

(۱) تورات: قانون یا شریعت Law جس میں کتب خمسہ بھی شامل ہیں

(۲) انبیاء (Prophets) جو تورات سے کمتر درجے کی حیثیت رکھتے ہیں،

(۳) تحریریں (Writings) مثلاً ایوب، زبور، یہ عہد مسیحی تک بڑی حد تک مدون و مرتب ہو چکے تھے۔ اگرچہ یہ عیسیٰؑ کے عہد تک معرض وجود میں آچکے تھے۔ لیکن سرکاری طور پر مقدس ادب نہ قرار دئے گئے تھے"۔[65]

اسحاق وائز نے اپنی کتاب Judaism میں اسی کی وضاحت کی ہے۔

---

[64] کلام مقدس، عہد نامہ عتیق وجدید، کاتھولک بائبل کمیشن پاکستان، سن اشاعت ۲۰۱۱، دیباچہ کتاب پیدائش

[65] Gedde's Mac Gregor, Bible in the Making, p.6

The Bible is divided in THORAH, NEBEEIM, and KETHUBIM. The THORAH, or Pentateuch, comprises the Five Books of Moses: Genesis, Exodus, Leviticus, Numbers, and Deuteronomy. [66]

بائبل کو تورات، نبئیم اور کتبئیم میں تقسیم کیا گیا ہے پھر تورات موسوی پیدائش، خروج، احبار، گنتی اور استثناء پر مشتمل ہے۔

کاتھولک بائبل کمیشن پاکستان کے شائع کردہ کلام مقدس کے عہد عتیق میں صفحہ اول پر اسفار خمسہ کے دیباچے میں لکھا ہے۔

"کلام مقدس کی پہلی پانچ کتابیں 'تورہ' یا 'تورات' کے نام سے مشہور ہیں ان میں موسوی شریعت درج ہے۔ اور ان میں وہ تمام قوانین درج ہیں، جن پر عمل کرنے سے اسرائیلی قوم خدا کی مہربانیوں کے لائق بن جاتی تھی۔ یہودی اور مسیحی روایات کے مطابق ان پانچ کتابوں کا مصنف حضرت موسیٰؑ ہے جو خروج، عہد اور شریعت کا بنیادی کردار ہے"۔ [67]

## تورات کی کتابوں کی فہرست

تورات کی کتابوں کی فہرست مندرجہ ذیل ہے۔

۱: کتاب پیدائش (Genesis)

۲: کتاب خروج(Exodus)

۳: کتاب احبار(Leviticos)

۴: کتاب گنتی(Numbers)

۵: کتاب استثناء(Deuteronomy)

بعض لوگوں نے یشوع کی کتابوں کو بھی تورات میں شامل کیا ہے۔ لیکن معروف و مقبول تقسیم کے دور سے یہی پانچ کتابیں ہی تورات کہلاتی ہیں۔

## پیدائش (Genesis)

تورات کی پانچ کتابوں میں پہلی کتاب پیدائش ہے "خلقت، عالم وجود میں آنا، تکوین، پیدا ہونا، آغاز، "اسے انگلش میں "Genesis" کہتے ہیں۔ پچاس ابواب پر مشتمل اس کتاب میں آسمان و زمین کی تخلیق سے لے کر حضرت یوسف علیہ السلام کی وفات تک کے احوال بیان کیے گئے ہیں۔ قدیم ترین مسودات کی ورق گردانی کے بعد علماء نے یہ رائے قائم کی ہے کہ یہ کتاب آٹھویں صدی قبل مسیح میں تحریری شکل میں آئی۔ اس میں ابتدائی تاریخ، اسرائیلیوں کی روایات اور کہانیاں مذکور ہیں۔ اس کے علاوہ تخلیق کائنات، تخلیق آدم، انبیاء کے حالات کے ضمن میں حضرت ابراہیم، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب، حضرت یوسف، ان کے بھائیوں کا قصہ اور ان کی مصر میں وفات تک تذکرہ اس کتاب میں موجود ہے۔ باب ۱ سے ۱۱

---

[66] Isaac Wise, Judaism, Applewood Books, P. 10

[67] کلام مقدس، عہد نامہ عتیق و جدید، کاتھولک بائبل کمیشن پاکستان، ۲۰۱۱ء، دیباچہ کتاب پیدائش

میں دنیا کی تخلیق اور نسل انسانی کی ابتدائی اور قدیم تاریخ ہے، باب ۱۲ سے ۵۰ میں اسرائیلیوں کے آباؤ اجداد کی تاریخ ہے۔[68]

## خروج(Exodus)

دوسری کتاب کا نام کتاب خروج یا سفر الخروج ہے برآمد ہونا، باہر نکلنا، روانگی، کوچ۔ اسے انگریزی میں "Exodus" کہتے ہیں۔ یہ یونانی لفظ ہے جس کے معنی باہر نکلنے کے ہیں۔ اس سے مراد اجتماعی خروج ہے۔ اس کتاب کا نام اس کے مشتمل مضمون کی وجہ سے رکھا گیا ہے۔ چالیس ابواب پر مشتمل اس کتاب میں فرعون موسیٰ کی تخت نشینی اور بنی اسرائیل کو ایذا رسانی، حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نبوت ملنا، فرعون کے سامنے معجزات کا ظہور اور اس کا انکار، فرعون کا لشکریوں سمیت بحر قلزم میں غرق ہونا اور بنی اسرائیل کا صحرائے سینا میں بخیر پہنچ جانا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کوہ طور پر جانا اور بعض احکام شریعت اس میں مذکور ہیں۔ اس میں بتایا گیا ہے کہ عبرانی لوگ کس طرح مصر سے روانہ ہوئے اور اس کے بعد صحرائے سینا میں دشت نوردی کرتے ہے۔ اس کتاب میں صحرائے سینا میں شریعت کے عطا کئے جانے کے واقعات بھی بیان کئے گئے ہیں۔ اس میں حضرت موسیٰؑ کے احکام عشرہ کا تذکرہ بھی موجود ہے۔ پہلے اٹھارہ ابواب میں صحرائے سینا میں قانون موسوی کے عطاء کئے جانے کا تذکرہ ہے اس میں یہود کے خدا "یہوداہ" کا ارتقائی ذکر بھی موجود ہے۔ اس کتاب کا مرکزی انسانی کردار موسیٰؑ ہے اور اس کتاب کا سب سے مشہور حصہ باب ۲۰ میں "دس حکم" ہیں۔[69]

## احبار(Leviticus)

تیسری کتاب کا نام کتاب الاحبار یا سفر الاویون ہے۔ احبار کا مطلب ہے "یہودیوں کے علماء" اسے کاہنوں کے قوانین، "کاہنوں کا صحیفہ" اور "لاویوں کی کتاب" بھی کہا جاتا ہے۔ ستائیس ابواب پر مشتمل اس کتاب میں فقہی احکام مذکور ہیں۔ حضرت یعقوب کے ایک بیٹے کا نام لاوی تھا اور حضرت موسیٰ کا تعلق بھی بنو لاوی سے تھا۔ دینی کتب کا پڑھنا پڑھانا اور مذہبی فرائض کی ادائیگی انہی کے ذمہ تھی۔ یہ کتاب ان کے فقہی احکامات کا مجموعہ ہے۔ اس میں تاریخ کا بیان نہیں بلکہ قانون اور احکامات کی تشریح ہے۔ معاشرتی مسائل کو بہت تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ گناہوں کے کفارے، کھانے پینے، صفائی، طہارت اور روزمرہ زندگی میں مختلف مواقع پر جن احکامات کو ملحوظ رکھنا چاہئے ان کو بیان کیا گیا ہے۔ قربانی سے متعلق قوانین اور ضوابط کا تذکرہ بھی اس میں موجود ہے۔ چونکہ پوری کتاب میں مذہبی قوانین کو بیان کیا گیا ہے اس لئے اس مناسبت سے اس کا نام سفر لاویون رکھا گیا۔ کتاب کا خاص مضمون خدا کی قدوسیت ہے، اور وہ طریقے ہیں جن کے مطابق لوگوں کو عبادت کرنی اور زندگی بسر کرنی چاہئے۔[70]

---

[68] کتاب مقدس، پاکستان بائبل سوسائٹی، لاہور، ص ۷

[69] ایضاً، ص ۶۴

[70] ایضاً، ص ۱۱۱

## شمار، گنتی (Numbers)

چوتھی کتاب گنتی یا سفر العدد ہے۔ جسے انگریزی میں "Numbers" کہتے ہیں۔ چھتیس ابواب پر مشتمل اس کتاب میں بنی اسرائیل کے بارہ قبیلوں کی تقسیم اور ان کی مردم شماری، آپ کی بہن مریم کی وفات، حضرت ہارون علیہ السلام کی وفات، آپ کو آپ کی موت کے قریب ہونے کا علم، حضرت یوشع کو خلیفہ بنانا، بلعم باعوراء کی نافرمانی اور اس کا مقتول ہونا۔ نیز آپ کے بعض غزوات کا بیان ہے۔ گنتی کی کتاب اسرائیلیوں کی ان تقریباً چالیس سالوں کی تاریخ کو بیان کرتی ہے، جس کے دوران وہ "کوہ سینا" سے روانہ ہو کر اس ملک کی مشرقی سرحد تک پہنچے جس کا خدا نے انہیں دینے کا وعدہ کیا تھا۔ کتاب کا نام تاریخ کی ایک نمایاں خصوصیت کی نشاندہی کرتا ہے یعنی مردم شماری، اسرائیلیوں کی یہ مردم شماری کوہ سینا سے روانہ ہونے سے پہلے موسیٰؑ کے حکم سے ہوئی۔ گنتی میں بنی اسرائیل کے خاندان کے شجرہ ہائے نسب بیان کئے گئے ہیں۔ تاریخ اور حالات کا تذکرہ بھی ہے، لیکن بنی اسرائیل کے اعدادو شمار اور شجرے اس کتاب کا موضوع ہے۔ اس لئے اس کو سفر العدد کا نام دیا گیا ہے۔ تاریخی حالات کے ضمن میں اس موضوع پر تبصرے موجود ہیں کہ کس طرح بنی اسرائیل نے صحرائے سینا سے نکل کر اردن اور ماورائے اردن کا علاقہ فتح کیا۔ 71

## استثناء(Deuteronomy)

پانچویں کتاب استثناء یا سفر التثنیہ ہے۔ اس کا مفہوم ہے: "کسی چیز کو دہرانا یا اس کا اعادہ کرنا۔" استثناء کی کتاب میں موسیٰؑ کے ان خطابات کے سلسلے کو مرتب و مدون کیا گیا ہے جو اس نے ملک موآب میں اپنے لوگوں سے کئے۔ اس کتاب میں دوسری اور تیسری کتاب کے قوانین کی دہرائی یا وضاحت موجود ہے۔ چونتیس ابواب پر مشتمل اس کتاب میں وہ احکام مذکور ہیں جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر "موآب" کی سرزمین میں نازل ہوئے۔ آپ کی وفات تک پیش آنے والے واقعات بھی اس میں مذکور ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے احکام عشرہ بھی دوبارہ بیان کئے گئے ہیں۔ نیز حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خطبات بھی شامل ہیں۔ ان پانچوں کتب کو "Pentateuch" یعنی اسفارِ موسیٰ یا کتب خمسہ کہا جاتا ہے۔ 72

## انبیاء کی کتب(Prophets)

یہ کتب انبیاء کی تاریخ اور ابتدائی تاریخی کتابوں پر مشتمل ہیں اس میں بارہ انبیاء کی کتب شامل ہیں جو عام طور پر ایک ہی کتاب شمار ہوتی ہیں انبیائے اصاغر کو علیحدہ شمار کیا گیا ہے۔ انہیں دو طرح پر تقسیم کیا گیا ہے۔

۱۔ انبیائے متقدمین کی کتب۔ ۲۔ انبیائے متاخرین کی کتب۔

### انبیائے متقدمین کی کتب:

انبیاء متقدمین کی کتب میں درج ذیل کتب شامل ہیں۔

---

71 ایضاً، ص ۱۴۵

72 ایضاً، ص ۱۹۲

۱۔کتابِ یشوع ۲۔کتاب قضاۃ

۳۔کتاب سموئیل ثانی ۴۔کتاب سلاطین اول

۵۔کتاب سلاطین ثانی

### انبیائے متاخرین کی کتب :

انبیاء متاٗخرین کی کتب میں درج ذیل کتب شامل ہیں :

کتاب یسعیہ (یسعیاہ) کتاب جرمیاہ (یرمیاہ)۔

کتاب حزقیال کتاب ہوشیعہ۔

کتاب یوایل کتاب عموس۔

کتاب عبدیہ کتاب میکاہ نجوم۔

کتاب جبقوق کتاب حجی۔

کتاب ہیہ کون کتاب زکریا۔

کتاب ملاکی۔ 73

## صحائف مقدسہ / متفرق کتابیں

متفرق کتب کی دو اقسام ہیں :

۱: عظیم کتب (مقدس صحائف) ۲: پانچ مجلات۔

عظیم کتب کی تقسیم :

۱: زبور۔ ۲: امثال

۳: ایوب مزامیر (Proverbs Psalms)

مجلات کی تقسیم :

پانچ مجلات میں مندرجہ ذیل کتابیں شامل ہیں :

۱: غزل الغزلات (song of Songs) ۲: روت۔

۳: ہرمیہ کونوحہ۔ ۴: الجماعہ

۵: آستر (Esther)

کتب:

---

[73] Jerry Stokes, His Word 7 Year Work Biblical Roots by Former Skeptic, Word Books, Dallas, Texas: P 58

ا: دانیال ۲: نحمیاہ ۳: تواریخ الاول ۴: تواریخ الثانی۔[74]

Harold Coward صحائف انبیاء سے متعلق لکھتا ہے۔

"یہ تورات سے کم درجے کی حیثیت رکھتے ہیں صحفِ انبیا یا نبیم کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

| (الف) انبیائے متقدمین | | (ب) انبیائے متاخرین | |
|---|---|---|---|
| یوشع | (Joshua) | یسعیاہ | (Isaiah) |
| قضاہ | (Judges) | یرمیاہ | (Jeremiah) |
| سموئیل | (Samuel) | حزقی ایل | Ezekiel) |
| سلاطین | (Kings) | انبیائے اصاغر | (Minor Prophets) |

اس میں بارہ انبیاء کی کتب شامل ہیں جو عام طور پر ایک ہی کتاب شمار ہوتی ہے۔انبیائے اصاغر کو علیحدہ علیحدہ شمار کیا گیا ہے۔ ہوسیع، یوایل، عاموس، عبدیاہ، یوناہ، میکاہ، ناحوم، حبقوق، صفنیاہ، حجّی، زکریاہ، ملاکی۔[75]

A.C. Bouquet عہد نامہ قدیم کی "متفرق کتابوں" سے متعلق لکھتا ہے۔

"صحائف مقدسہ کو تحریریں بھی کہا جاتا ہے جو عبرانی زبان کا لفظ "کتاب" سے ماخوذ ہے جس کا مطلب "لکھنا" ہے یہودی ایوب، مزامیر، اور ضرب الامثال کو صحف اشعار گردانتے ہیں اور ان کو سچائی کی کتابیں کہا جاتا ہے دوسری کتابوں میں نشد الانشاد، غزل الغزلات، روت، نوحہ، واعظ، دانیال، عزرا، نحمیاہ اور اخبار/تواریخ کی کتابیں شامل ہیں"۔[76]

میک گریگر Bible in the Making میں لکھتا ہے۔

Hagiographa یا محض تحریرات و نوشتے Writings اگرچہ صحائف مقدسہ عیسیٰ کے عہد تک معرض وجود میں آ چکے تھے لیکن سرکاری طور پر مقدس ادب نہ قرار دیئے گئے تھے۔[77]

صحائف مقدسہ کو تحریریں بھی کہا جاتا ہے جو عبرانی زبان کا لفظ "کتاب" سے ماخوذ ہے جس کا مطلب لکھنا ہے۔ یہودی اہل علم ایوب، مزامیر اور ضرب الامثال کو صحف اشعار گردانتے ہیں۔ اور ان کو سچائی کی کتابیں کہا جاتا ہے۔ دوسری کتابوں میں نشد الانشاد، غزل الغزلات، رُوت، نوحہ، واعظ، دانیال، عزرا، نحمیاہ اور اخبار، تواریخ کی کتابیں شامل ہیں۔[78]

انجیل متی میں تورات کے بارے میں مذکور ہے۔

"پس جو کچھ تم چاہتے ہو لوگ تمہارے ساتھ کریں وہی تم ان کے ساتھ کرو، کیونکہ تورات اور صحائف انبیاء کا خلاصہ یہی ہے"۔[79]

---

[74] Ibid

[75] Harold Coward, Scriptures in the world religions, P.4

[76] A.C. Bouquet, Sacred Book of the World, P. 184

[77] Geddes Mac Gregor,Bible in the Making, p.6

[78] A.C. Bouquet, sacred book of the world, P.184

[79] متی، ۷:۱۲

تورات پوری بائبل کی بنیاد ہے،اس کا بائبل کی کتب کے ساتھ گہرا تعلق ہے اس کے بغیر بائبل کو نہیں سمجھا جاسکتا۔اس کی وضاحت The International Bible Encyclopedia کا مقالہ نگار یوں بیان کرتا ہے۔

> "The signifance pentateuth for understanding the Bible can hardly too stressed to much, It Sustains the vital relationship to the rest of the old testament and the new testament. Its canonical function of major importance."[80]

بائبل کو سمجھنے کے لئے تورات کی پہلی پانچ کتابوں کی اہمیت بہت زیادہ بیان کی جاتی ہے۔ یہ عہد نامہ قدیم اور جدید کے بقایا تمام حصوں کو مظبوط تعلق کا سہارا بخشتی ہے۔اس کا شرعی و قانونی حصہ بڑی اہمیت کا حامل ہے۔

عہد نامہ قدیم کو Cannon کا نام بھی دیا گیا ہے۔

کینن یونانی لفظ قانون سے لیا گیا ہے جو Smetic (سامی) لفظ بانسری سے ماخوذ ہے۔[81]

موجودہ لغت میں قانونی کتاب وہ ہے جسے چرچ مانتا ہے کہ یہ اس کی مقدس کتابوں کی فہرست میں شامل ہے جو خدا کی طرف سے ہے اور دوسرے الفاظ میں یہ ایک فہرست یا کتابوں کے مجموعے کا نام ہے جسے عقیدے اور عمل کے لیے قبول کیا جاتا ہے۔[82]

پرانے عہد نامے میں شامل کتابوں کی تعداد ہمیشہ یکساں نہیں رہی بلکہ وقت کے ساتھ ساتھ ان میں کمی بیشی ہوتی رہی ہے۔پہلی صدی عیسوی کے آخر میں ان کی مجموعی تعداد ۲۲ تھی۔ جن میں ۵ کتب موسیٰ، ۱۳ صحفِ انبیاء اور ۴ حمد وامثال کی کتابیں ہیں۔[83]

مگر یہودی روایات کی مشہور کتاب تالمود میں ایک جگہ ان کی تعداد ۲۴ بتائی گئی ہے۔یعنی ۵ کتبِ موسیٰ، ۸ صحائف اور ۱۱ دیگر کتابیں۔[84]

## کتب تورات میں تعداد کا اختلاف

Encyclopedia of Amerinacana میں اس بارے میں کمی بیشی سے متعلق یہ وضاحت ہے۔

"پرانے عہد نامے میں شامل کتابوں کی تعداد ہمیشہ یکساں نہیں رہی بلکہ وقت کے ساتھ ساتھ ان میں کمی بیشی ہوتی رہی ہے۔پہلی صدی عیسوی کے آخر میں ان کی مجموعی تعداد ۲۲ تھی جن میں پانچ کتب موسیٰ، صحف انبیاء اور ۴ حمد وامثال کی کتابیں ہیں"۔[85]

Dummenlow's اس بارے میں رقمطراز ہے۔

---

[80] The International Standard Bible Encyclopedia, 3:742

[81] Raymond E. Brown, The New Jerome Biblical commentary, P.1034

[82] Paul D. Wenger, The Journey from Text to translations, P. 99

[83] Encyclopaedia Americana, 3/612

[84] Dummenlow's A Commentary on the Holy Bible, P.xii

[85] Encyclopedia of Amerinacana, 3/612

"یہودی روایات کی مشہور کتاب تالمود میں ایک جگہ ان کی تعداد ۲۴ بتائی گئی ہے، یعنی پانچ کتب موسیٰ آٹھ صحائف اور گیارہ دیگر کتابیں ہیں"۔[86]

Encyclopaedia Biblica کا مقالہ نگار لکھتا ہے:

> The date of division of Torah in to five books cannot be made out, it is probably older than the septuagint translation.[87]

لیکن ان کتب کی تعداد کے صحیح تعین کا فیصلہ آج تک نہ ہو سکا اور ہر محقق کی تحقیق دوسرے سے جدا پائی گئی کچھ محققین کے خیال میں Pentateuch میں پانچ کتابیں نہیں بلکہ یہ چار یا چھ یا آٹھ کتب کا مجموعہ ہے۔اس لیے جو اس کو چھ کتب کا مجموعہ قرار دیتے ہیں وہ اس کو (Hexateuch) کہتے ہیں۔ان کے خیال کے مطابق "یوشع" کا موضوع اور مضمون "اسفارِ خمسہ" کی پانچ کتابوں کے موضوع و مضمون سے مطابقت رکھتا ہے۔لہذا وہ اسی میں شامل ہے۔

Bernard W. Anderson بھی Pentateuch کو پانچ نہیں بلکہ چھ کتابوں کا مجموعہ قرار دیتا ہے:

> "The hebrew word of these five books is Torah meaning "Law" or better teaching, Scholars also refer to them as the pentateuch, a word based on a Greek compound meaning "five scrolls" and frequently the first six books. of the old testament (Pentateuch Plans Joshua) are considered as a unit called the hexateuch."[88]

Encyclopaedia Biblica کے مقالہ نگار نے چھ کتب کا تذکرہ کیا ہے اور تورات کو "Hexateuch" کے تحت بیان کیا گیا ہے۔

The pentatauch and Joshua together have recently been named the hexateuch.[89]

The Jerome Bible commentary میں تعداد چھ یا آٹھ کتب کر دی جاتی ہے ملاحظہ ہو۔

> "Again it is possible to speak of a hexateuch (six books) or an octateuch (eight books) etc,. Since Jos-kgs are considered by some to continue the traditions found in the preceeding books".[90]

جبکہ بعض کا خیال ہے کہ یہ چار کتب ہیں اور کتاب استثناء اس میں داخل نہیں ہیں:

> "On the other hand Engnell has suggested the word "Tetrateuch" to seaprate deuteronomy from the first four books."[91]

توراۃ کے بابت The Catholic Encyclopaedia کا مقالہ نگار لکھتا ہے:

---

[86] Dummenlow's A Commentary of the Holy Bible, P. Xii

[87] Encyclopaedia Biblica, 2/2015

[88] Bernard. w. Anderson, The living world of old testament, P.7

[89] Encyclopaedia Biblica, 2/2015

[90] Roymond. e. Brown, The Jerome Bible commentary, P.1

[91] The Illustrated Bible, Dictionary, 3/1181

The contents of the pentateuch furnish the basis for the history the law the worship and the life of the chosen people of God.92

بہر حال ان تمام اختلافات کے ساتھ ساتھ ، یہودی، پروٹسٹنٹ اور کیتھولک علماء کے نزدیک تورات پانچ کتابوں پر مشتمل ہے اور یہودی اور مسیحی روایات کے مطابق ان کا مصنف موسیٰ علیہ السلام ہے اور ان کتابوں میں موسوی شریعت درج ہے۔

اسی لیے Cohan. A تورات کی بابت یوں رقم طراز ہیں :

تورات احکامِ الٰہیہ کا مجموعہ ہے جس میں قوانین روایات اور ایسی شاعری موجود ہے جو طویل انسانی تاریخ کا احاطہ کرتی ہے اور مصنف اپنے الفاظ میں تورات کو "Entire fabric of Judaism" قرار دیتا ہے۔[93]

## تالمود (Talmud)

تلمود (عبرانی תַּלְמוּד) عبرانی زبان کا لفظ ہے جس کا مادہ لمد (למד) ہے۔ عبرانی میں لمد کے معنی وہی ہوتے ہیں جو عربی میں پڑھنا۔ اسی سے تلمیذ بمعنی شاگرد بھی آتا ہے۔ تلمود یہودیت کا مجموعہ قوانین ہے، جو یہوددیوں کی زندگی میں تقدس کا درجہ رکھتا ہے اور اسے یہودی مذہب میں دوسرا ماخذ قرار دیا گیا ہے۔[94]

تلمود کے دو جزو ہیں :

۱۔ مشنی۔ (عبرانی משנה) ہالاخا (فقہ یہود) کا سب سے اولین مجموعہ، جو دوسری صدی عیسوی تک زبانی منتقل ہوتا رہا۔

۲۔ جمارہ۔ (آرامی גמרא) یہودی حاخامات نے مشنی کی جو تشریحات لکھی اس کا مجموعہ جمارہ کہلاتا ہے۔ مشنی کے اختتام کے بعد یہودی مدراش میں یہی رائج تھا۔ مشنی اور جمارہ یہ دونوں نام آپس میں ایک دوسرے کی جگہ بھی استعمال ہوتے ہیں۔ یہودی ادب میں مشنی کے مماثل ایک اور کتاب موجود ہے، جس کا نام بریثا (آرامی ברייתא) ہے۔ اسے مشنی کی تدوین کے بعد تنایم (عبرانی תנאים) نے مدون کیا تھا۔

ایک یہودی F. Warne تالمود کے بارے میں رقمطراز ہے۔

> "THE "Talmud" is a collection of early Biblical discussions, with the comments of generations of teachers who devoted their lives to the study of the Scriptures. It is an encyclo-paedia of law, civil and penal, human and divine. It is more, however, than a mere book of laws. It records the thoughts, rather than the events, of a thousand years of the national life

---

[92] The Catholic Encyclopaedia, 2/650

[93] Cohen. A, contenporary Jewish Religious Thought, P.1000

[94] بطرس عبدالملک، ڈاکٹر، قاموس الکتاب المقدس، ڈاکٹر جون الکزینڈر تھامسن، استاذ ابراہیم مطر۔
http://st-takla.org/Full-Free-Coptic-Books/FreeCopticBooks-002-Holy-Arabic-Bible-Dictionary/03_T/T_080.html Retrieved on 3 February 2017

of the Jewish people", all their oral traditions, carefully gathered and preserved with a love devout in its trust and simplicity. 95

تالمود یہود کی ابتدائی مباحث پر مشتمل کتاب ہے اساتذہ کی کئی نسلوں نے الہامی مخطوطات کا مطالعہ کرنے میں اپنی زندگیاں وقف کی ہیں۔ چنانچہ تالمود قانون، شہری، تعزیراتی، انسانی اور الہامی قوانین کا انسائکلوپیڈیا ہے۔ یہ قانون کی کسی کتاب سے بالاتر کتاب ہے، اس کتاب نے یہود کی ہزاروں سال کی تاریخ کے محض واقعات کو نہیں بلکہ خیالات تک کو بیان کیا ہے، یہود کی تمام زبانی روایات کو بڑی احتیاط سے محبت، اخلاص اور امانت کے ساتھ جمع کرکے محفوظ کیا گیا ہے۔

یہود کے نزدیک اللہ تعالیٰ نے طور سینا پر موسی علیہ السلام پر دو شریعتیں نازل کی: (۱)مکتوب شریعت(۲)زبانی شریعت اور یہی زبانی شریعت اصل شریعت ہے، جو اللہ کی مراد اور مکتوب شریعت یعنی تورات کی حقیقی تفسیر ہے۔ چنانچہ یہود کے اندر دہری شریعت کا آغاز ہوا اور چالیس نسلوں تک یہ سری شریعت زبانی منتقل ہوتی رہی اور یہودی حاخامات زبانی و سری شریعت کی آڑ میں تورات کی من مانی تفسیر کرتے رہے۔ زبانی شریعت کے مکتوب نہ ہونے کی وجہ سے یہودی قوم متعین عقائد پر متفق نہیں تھی۔ ہر یہودی ربی کی اپنی تشریح و تفسیر ہوتی، جس پر اس کے خاندان اور متبعین یقین رکھتے تھے زبانی تورات کا سب سے بڑا مجموعہ مشنی ہے جسے ۲۰۰–۲۲۰ عیسوی کے درمیان ربی یہوداہانسیا نے مدون کیا، اور دوسرا مجموعہ گمارا ہے جس میں مشنی کے متعلق مباحثات و تشریحات موجود ہیں۔ ان دونوں کا مجموعہ تلمود کہلاتا ہے۔ درحقیقت تلمود کے دو نسخے موجود ہیں: پہلا نسخہ جویروشلم میں ۳۰۰-۳۵۰عیسوی کے دوران مدون ہوا، دوسرا جو بابل میں مدون ہوا اور ۴۵۰-۵۰۰عیسوی کے درمیان شائع ہوا۔

F. Warne اس کی وضاحت میں لکھتا ہے۔

"The Talmud is divided into two parts, Mishma and Gemarah. They are the continued works of successive Rabbis, chiefs or principals of the colleges in which they devoted their lives to study. Most of the redaeteurs of the atishna were dead, however, long before the Gemarah was commenced". 96

دوسری اور تیسری صدی عیسوی میں یہودی اپنے معبد سے محروم درسِ تورات میں مجذوب رہے۔ سلطنتِ روم نے قوم یہود کے لیے یروشلم میں کوئی جگہ نہ چھوڑی تھی۔ چنانچہ وہ بکھر کر موجودہ اسرائیل اور عراق کے دیگر شہروں میں بس گئے۔ تورات کو پڑھنا اور گزرے علماء کے زبانی کلام کو یاد کرکہ اس پہ غور و فکر کرنا ایک عبادت سی بن گئی۔ اس عبادت کے نتیجہ میں تلمود وجود میں آئی۔

کنعانی اور بابلی مدن میں مقیم یہودی علماء نے اپنی زندگی کا مقصد موسیٰ کی تورات کو سمجھنا اور اس پہ عمل کرنا بنالیا۔ لہذا انہوں نے مشناہ، یعنی انکے گزرے علماء و اساتذہ (عبرانی: رابي، لغوی: میرے آقا") کی روایات کا مطالعہ اپنا بنیادی موقف بنا

---

95 F. Warne, The Talmud: Selections from the Contents of that Ancient Book, F. Warne, 1868, P .1

96 Ibid, P .2

دیا۔اس مطالعہ کے نتیجہ میں تفسیر کی دو اقسام ظاہر ہوئیں: (آگادہ) تاریخی اور معرفی روایات اور (ہالاخاہ) قانونی، اصولی اور اخلاقی روایات[97]

دونوں اقسام تورات اور مشناہ کے مطالعہ کا نتیجہ ہیں۔درحقیقت آج دوالگ مجموعے وجود میں ہیں جن کو ہم تلمود کا نام دے سکتے ہیں -ان میں سے ایک پہلے تیار ہوئی جو چوتھی صدی کے اسرائیلی مدن کی پیداوار ہے۔اس کو یروشلمی تلمود کا نام دیاجاتا ہے۔دوسری پانچویں صدی میں بابل میں مکمل ہوئی اور اس کو بابلی تلمود کہاجاتا ہے۔[98]

Leo Auerbach تالمود کے بارے میں لکھتا ہے۔

> MOSES received the *Torah* (the Law) at Sinai and passed it on to Joshua, Joshua to the Elders, the Elders to the Prophets, and the Prophets passed it on to the men of the Great Assembly. They said three things: Be patient in rendering decisions; bring forth many disciples; and make a fence around the *Torah*.[99]

موسیٰؑ پر کوہ سینا پر تورات (بمعنٰی قانون) نازل ہوئی، جو انہوں نے یوشع کو منتقل کی، یوشع نے انبیائے متقدمین کو منتقل کیا، اور انہوں نے اس کلام کو انسانوں کے عظیم گروہ کی طرف منتقل کیا۔جو تین باتیں کہتے ہیں، فیصلوں کو سرانجام دیتے ہوئے صبر سے کام لو، اور اپنے آگے بہت سے شاگرد لاؤ، اور تورات کے نزدیک ایک باڑ بنادو۔

عہدنامہ قدیم اور تالمود کو یہودی حکماء "صہیون کے پروٹوکال" یعنی اکابر کی دستاویزات کہتے ہیں اور انہیں یہود اپنی فکری اور ملی تعمیر کے لئے اہم ماخذ خیال کرتے ہیں۔

اسحاق وائز اپنی کتاب Judaism میں تالمود میں تحریف کو تسلیم کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

> Biblical laws were changed during the period of history recorded in clap Bible, so afterward the laws, amendments, and changes could be made, which are recorded in the Mishnah and Talmud.100

تاریخ میں تورات کے احکام وقت کے ساتھ تبدیل ہوتے رہے جو کہ بائبل میں موجود ہیں، اس کے بعد بھی قوانین میں تبدیلیاں اور تحریف ہوتی رہی ہیں اور مزید ہو سکتی ہیں، جو سب کی سب مشناہ اور تالمود میں محفوظ کی گئی ہیں۔

## غیر مستند اور غیر معتبر کتب اپوکرائفہ

یہودی روایات کے مطابق تورات کا یونانی ترجمہ تیسری صدی ق۔م میں شاہِ مصر کی فرمائش پر ستر ۷۰ یا بہتر ۷۲ یہودی علماء نے کیا۔اس لیے اسے نسخہ سبعنیہ یا ہفتادی نسخہ (Septuagint) کہا جاتا ہے۔101

---

[97] Corrigan et al. Jews, Christians, Muslims: A Comparative Introduction to Monotheistic Religions. Upper Saddle River: Prentice Hall, 1998. P 21

[98] Fishbane, Michael A. Judaism: Revelation and Traditions. San Francisco: HarperCollins, 1987. P. 42.

[99] Leo Auerbach, The Babylonian Talmud In Selection, P. 11

[100] Isaac Wise, Judaism, Applewood Books, P. 67

اس میں عبرانی نسخہ لی ترجمہ شدہ کتابوں کے علاوہ دوسری مذہبی کتابیں بھی شامل ہوئی ہیں۔جو کہ یہودیوں کے نزدیک معتبر نہ تھیں۔یہی کتابیں "اپوکریفہ" کہلائیں۔[102]

اپوکریفہ اصل میں یونانی لفظ اپاکروفس(Apokryphos)سے مشتق ہے۔جس کے معنی پوشیدہ یا چھپا ہوا ہونے کے ہیں۔اصل میں ان چودہ کتابوں کو کہتے ہیں۔جو لاطینی نسخہ میں تو ملتی ہیں۔لیکن کتب مقدسہ کی عبرانی فہرست مسلمہ میں موجود نہیں۔[103]

اپوکریفہ کے مصنفین کی طرح ان کے زمانہ تالیف پر بھی تاریکی کا دبیز پردہ پڑا ہوا ہے کہا جاتا ہے یہ تمام کتابیں یونانی زبان میں ۲۰۰تا ۳۰۰ ق۔م کے درمیان لکھی گئیں تاہم یہ مدت بھی حتمی نہیں ہےEncyclopaedia Americanaکے مقالہ نگار نے یہ مدت ۱۰۰ اسے ۲۰۰ق۔م تک بتائی ہے۔[104]

جبکہ جی ٹی مینلی کے مطابق ان میں سے بعض کتابیں تو دوسری صدی ق۔م میں لکھی گئیں اور باقی پہلی یا دوسری صدی عیسوی میں۔[105]

## عہد نامہ قدیم کا دورِ تالیف

عہد نامہ قدیم کی تالیف کے زمانے کے تعین میں تاریخوں کا اختلاف موجود ہے۔یہ کتاب کتنے عرصے میں مرتب ہوئی اس کے متعلق ایک مقام پر یہ درج ہے کہ زبانی روایت پہلے سے موجود تھی لیکن اس زبانی روایت کو لکھا بعد میں گیا ہے ملاحظہ ہو۔

"Modern scholars think it was based on early material but written much later, from the 9th century B.C to 10th century B.C".[106]

جدید دور کے دانش مندوں کا یہ خیال ہے کہ اس کتاب میں جو باتیں درج کی گئی ہیں وہ بہت پرانی ہیں پر اُن باتوں کو اس کتاب میں نویں اور دسویں صدی قبل مسیح میں لکھا گیا ہے۔

جبکہ"Encyclopaedia of Library & Information"کا مقالہ نگار سنِ تالیف ۴۰۰ قبل مسیح بیان کرتا ہے۔

"The Samaritan Pentateuch which dated as far back as 400 B.C. when the Torah was accepted as inspired Scriptures."[107]

جب تورات کو الہامی نوشتے کے طور پر مانا گیا تو سامری تورات کی پہلی پانچ کتابوں کا سنِ تالیف چار سو سال قبل مسیح شمار کیا جاتا ہے۔

The World Book Encyclopaediaکے مقالہ نگار کے بقول اس بارے میں بھی شک ہے کہ اسے لکھا کس نے ہے۔

---

101 J.P. Boyd, Bible Dictionary , P.85

102 F.G. Bratton , History of the Bible, P.100

103 جی ٹی مینلی (پادری) ،ہماری کتب مقدسہ ،ص،۶۸

104 Encyclopaedia Americana, 3/669,670

105 جی،ٹی،مینلی،ہماری کتب مقدسہ ،ص،۶۹

106 Merit Students Encyclopaedia 3/133

107 Encyclopaedia of Library and Information Science, 2/351

"But the book themselves do not say Moses was the author, scholars believe that the law began as oral literature and was written down following the reign of king David that is after about 1000 B.C."[108]

لیکن کتاب خود یہ نہیں بتاتی کہ اسے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تحریر کیا ہے۔ مفکرین کا ماننا ہے کہ قانون تو زبانی ادب سے شروع ہوا تھا اور اسے لکھا گیا تھا حضرت داؤد علیہ السلام کے زمانے میں جو کہ ایک ہزار سال قبل مسیح تھا۔

Every-man's Encyclopaedia کا مقالہ نگار رقم طراز ہے۔

The law consisted of the pentateuch five Books of Moses, It reached its final form about the time of Ezra or soon after (400.B.C.).[109]

قانون موسوی سامری تورات کی پہلی پانچ کتابوں پر مشتمل ہے۔ جو اپنی حتمی شکل میں عزرا کے زمانے پہنچی جو چار سو قبل مسیح ہے۔

بقول یہود تورات کا شمار دنیا کی قدیم ترین کتب میں ہوتا ہے چنانچہ Dancohn Shebook لکھتا ہے۔

The oldest corpus of Pentateuch law is found in book of the covenant, (Exodus, 20:3) [110]

سامری تورات قدیم ترین کتابوں کا مجموعہ ہے یہ اس کی امتیازی خصوصیت ہے کہ تورات میں موجود قانون دنیا کا قدیم ترین قانون ہے۔

## عہد نامہ قدیم کی زبان

عہد نامہ قدیم کی زبان کے تعین میں بھی آرامی اور عبرانی زبان کا اختلاف موجود ہے اور اس سلسلے میں جو روایات موجود ہیں ان میں واضح تضاد نظر آتا ہے۔ عہد نامہ قدیم کا زیادہ تر حصہ عبرانی زبان میں لکھا گیا تھا جس میں بعض صحائف مثلاً یرمیاہ، عزرا اور دانیال وغیرہ کے چند باب آرامی زبان میں لکھے گئے تھے۔

اس سلسلے میں Pictorial Biblical Encyclopaedia کا مقالہ نگار یوں رقم طراز ہے:

"The language of the old Testament is predominately hebrew execpt a few passages in Aramic and some Greek words. Hebrew and Aramic are closely related to each others".[111]

عہد نامہ قدیم کی غالب زبان عبرانی ہے ماسوا چند الفاظ یونانی اور آرامی کے ہیں۔ عبرانی اور آرامی زبانوں کا آپس میں قریبی تعلق ہے۔

Buckner B. Trawick کے مطابق

"Except for five scattered passage in Aramic, the old testament was written first in Hebrew."[112]

---

[108] The World Book Encyclopaedia, 2/282

[109] Every-mans' Encyclopaedia, 2/157

[110] Dancohn Shebook ,The Jewish Heritage, p.8

[111] Pictorial biblical Encyclopaedia, P. 485

[112] Buckner B. Trawick, The bible as Literature, P.21

صرف پانچ مختلف پیرا گراف آرامی زبان میں تحریر تھے باقی سارا عہد نامہ قدیم عبرانی زبان میں ہی لکھا گیا تھا۔

انسائکلوپیڈیا امریکانا کے مطابق

"The book of the old testament were written in hebrew, with the exception of some isolated word, or expression, ..... one verse (Jeremiah 10:11) and a few chapters (Ezra 4:8 to 6:18, 7:12-26), (Danial 2:4 to 7:28) that were written in Aramic."[113]

عہد نامہ قدیم کی کتاب عبرانی میں لکھی گئی تھی، سوائے کچھ الفاظ اور خیالات کے، یرمیاہ کی ایک آیت اور کچھ اسباق عزراء کے اور دانیال کے آرامی زبان میں لکھے گئے۔

J.R. Dummelow عبرانی حروف تہجی کے بارے میں لکھتا ہے کہ

Hebrew is written from right to left.[114]

عبرانی خط دائیں سے بائیں جانب لکھا جاتا تھا۔

آرامی زبان بھی عہد نامہ قدیم کی کسی حد تک زبان تھی آرامی زبان اہل آرام کی زبان تھی جس کے صحیح علاقے کا تعین Encyclopaedia Britannica میں ان الفاظ سے کیا گیا ہے۔

"The Aramic takes its name from the Arameans, or the people of Aram. Aram is the area around damascus and in northern Syria between the Tigris River and the Taurus Mountains."[115]

عبرانی زبان آرامی زبان سے مشابہ ہے۔ جس کو کنعان کے عبرانی لوگ بولا کرتے تھے۔ وقت کے ساتھ ساتھ تھوڑی بہت تبدیلیاں ہوئیں اور آرامی زبان عبرانی کہلانے لگی لہٰذا ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ عبرانی زبان حقیقت میں آرامی زبان کی دوسری شکل ہے۔

"Every arguments leads to a belief, that the popular dialect of the Hebrews from a very early periods was deeply tinged with Aramic."[116]

لیکن اس بات کا فیصلہ کرنا مشکل ہے کہ آرامی زبان کب عبرانی کہلانے لگی۔ "The Illustrated Bible Dictionary" میں یہ تاریخ ۱۸۰ق۔م لکھی ہے۔

"The designation "Hebrew" first occurs in the prologue to ecelesiasticus (Bensira 180 b.c.)."[117]

یہود کی اپنی زبان قدیم عبرانی تھی جو بابل سے مراجعت کے بعد آرامی میں بدل گئی اس پر مزید یہ کہ عہد نامہ عتیق کا جو پہلا ترجمہ ہوا وہ یونانی زبان میں تھا پھر اس یونانی زبان سے دوبارہ عبرانی زبان میں ترجمہ ہوا جو ظاہر ہے متروک عبرانی زبان سے مختلف ہوگا۔

---

[113] Encyclopaedia Americana, 3/650

[114] J.R. dummelow's , A commentary on the Holy Bible, P.xi

[115] Encyclopaedia Britannica, 22/742

[116] Hasting's Dictionary of the bible, 4/2975

[117] The Illustrated Bible Dictionary, 2/874

کیونکہ قدیم عبرانی زبان تو خود یہود بھلا یا ترک کر بیٹھے تھے۔ لہٰذا یہ عقدہ کھلا کہ اصل عبرانی عہد نامہ عتیق موجود نہیں بلکہ عبرانی تورات بھی محض ایک ترجمہ ہی ہے۔

## عہد نامہ قدیم کی الہامی و استنادی حیثیت

دورِ جدید کے تنقیدی جائزے اور محتاط مطالعے سے واضح ہوتا ہے کہ اصل معاملہ وہ نہیں جو یہود کے عقائد سے وابستہ ہے بلکہ عہد نامہ قدیم نہ صرف مختلف زمانوں اور مختلف گروہوں اور لوگوں کی محنت کا ثمر ہے بلکہ ان ہی کے ہاتھوں کیے گئے تغیر و تبدل کا شکار بھی ہے۔

فرانسیسی فاضل Maurice Bucaille کے بقول:

> ان تحریروں میں وحی کا امتزاج تو ہے مگر جو کچھ آج ہمارے پاس ہے وہی ہے جو کچھ انسانوں نے ہمارے لیے چھوڑنا مناسب سمجھا اور ان لوگوں نے وحی کے متون کو توڑا مروڑا۔[118]

ابن تیمیہ رحمہ اللہ اس سلسلے میں رقم طراز ہیں:

ان هذا الكتاب وقع فيها تبديل في بعض الفاظها، وانه لا يعلم ان الفاظها منزلة من عند الله، فلا يجوز ان يحتج بما فيها من الألفاظ في معارضة علم نبوة وان هذه التوراة والإنجيل الموجودتان اليوم بين اليهود والنصارى لم تتواتر عن موسى وعيسى عليهما السلام۔[119]

> اس کتاب کے بہت سے الفاظ میں تبدیلی واقع ہو چکی ہے اور کوئی نہیں جانتا کہ یہ الفاظ اللہ کی طرف سے نازل کردہ الہامی الفاظ ہیں، تو ان الفاظ کو علوم نبوت سے جوڑنا جائز نہیں ہے۔ اور آج یہود و نصاریٰ کے پاس موجود تورات اور انجیل کا تواتر حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ سے ثابت نہیں ہے۔

ریمنڈ ای براؤن اس بات کا اعتراف کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

> "یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ عہد نامہ قدیم کی کوئی بھی ایسی کتاب موجود نہیں ہے جسے اس ہستی نے سپرد قلم کیا ہو جس کی طرف منسوب کی جاتی ہے۔ ماہرین اس بات پر متفق ہیں کہ بابل کی طرف جلاوطنی سے قبل لکھی گئی۔ بائبل کی کوئی کتاب یا اس کا کوئی حصہ یا کوئی مسودہ ہم تک نہ پہنچ سکا"۔[120]

کتاب استثناء بھی اس بیان کی گواہی دیتی ہے جس میں موسیٰ علیہ السلام کی وفات کا واقعہ خود موسیٰ علیہ السلام کی زبانی مذکور ہے ظاہر ہے اپنی موت اور قبر کے بارے میں انسان خود تو کچھ بیان نہیں کر سکتا۔

> پس خداوند کے بندے موسیٰ علیہ السلام نے خداوند کے کہے کے موافق وہیں موآب کے ملک میں وفات پائی اور اسے موآب کی وادی میں بیت فعنور کے مقابل دفن کیا گیا۔ آج تک کسی آدمی کو اس کی قبر معلوم نہیں اور موسیٰ علیہ السلام اپنی وفات کے وقت ایک سو بیس برس کا تھا۔[121]

---

[118] Maurice Bucailles, The Bible, The Quran and Science, P.31

[119] ابن تيمية، تقي الدين أبو العباس أحمد بن عبد الحليم بن عبد السلام بن عبد الله بن أبي القاسم بن محمد ابن تيمية الحراني الحنبلي الدمشقي، المتوفى۷۲۸ھ، الجواب الصحيح لمن بدل دين المسيح، دار العاصمة، السعودية، ۱۴۱۹ھ، ج۱ ص ۳۶۷، ۳۶۸

[120] Raymond E. Brown, The New Jerome Biblical Commentary, P. 1080

Robertson Smith اس بارے میں رقمطراز ہے۔

The idea that Moses is author of the whole pentateuch except the last Chapter of Deuteronomy is derived from the old Jewish theory.[122]

قدیم یہودی لٹریچر سے معلوم ہوتا ہے کہ استثناء کے آخری باب کے علاوہ باقی تورات موسیٰ نے خود لکھی۔

Adders G لکھتا ہے کہ یہ حضرت موسیٰؑ ہی کی تصنیف ہے بلکہ اپنی موت تک کی تفصیل وہ بیان کر چکے تھے ملاحظہ ہے۔

"The Suggestion of some Jewish scholar that Moses wrote these concluding verses through prophetic ability."[123]

بعض یہودیوں کا یہ نقطہ نظر ہے کہ پوری تورات موسیٰ کی تصنیف ہے انھوں نے حتمی تفصیلات پیغمبرانہ صلاحیت کی بنیاد پر خود لکھیں۔

کتاب استثناء کی ان آیات کے بارے میں "A Commentary on the Holy Bible" کا تبصرہ انتہائی واضح اور حقیقت کے قریب ہے۔

"For instance, it may be safely granted that Moses did not write the account of his own death in (Dt: 34)."[124]

یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام خود اپنی ہی وفات کی تفصیلات کیسے بیان کر سکتے ہیں اس سے واضح ہوا کہ یہ کسی گمنام مصنف کا عام تاریخی بیان ہے جسے الہام کے نام سے دنیا کے سامنے پیش کر دیا گیا ہے۔

خود کتاب یرمیاہ میں نامعلوم مصنفین کے عمل دخل اور الہامی کتاب میں ردوبدل کو اس انداز سے بیان کیا گیا ہے۔

کیونکہ تم نے زندہ رب الافواج ہمارے خدا کے کلام کو بگاڑ ڈالا۔[125]

جب کہ محققین تو یہاں تک کہہ چکے ہیں:

کتبِ خمسہ کا اکثر حصہ موسیٰ علیہ السلام سے ماخوذ و منقول نہیں ہے اور یہ مختلف ذرائع و منابع سے اکٹھا کیا گیا ہے حتیٰ کہ بعض فاضلین نے تو ان کے دو درجن سے زائد مختلف مصنفین کی نشاندہی کی ہے۔[126]

چنانچہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں:

اما التوراة فإن نقلها انقطع کما خرب بیت المقدس اولاً وراجی منه بنو اسرائیل ثم ذکروا ان الذی املاها بعد ذلك شخص واحد یقال له عازر وزعموا أنه نبی۔[127]

---

[121] استثناء ۳۴:۳

[122] Robertson, Smith, The Old Testament in the Jewish Church, P. 324

[123] Adders G. A Short Introduction to the Pentateuch, P.105

[124] J.R.Dummelow (Ed), A Commentry on the Holy Bible, P.XXV

[125] یرمیاہ ۲۳:۳۶

[126] Dr. E. Sellier, Introduction to the old Testament, P.25,26

[127] ابن تيمية، تقي الدين أبو العباس أحمد بن عبد الحليم بن عبد السلام بن عبد الله بن أبي القاسم بن محمد ابن تيمية الحراني الحنبلي الدمشقي، المتوفى ۷۲۸ھ، الجواب الصحيح لمن بدل دين المسيح، دار العاصمة، السعودية، ۱۴۱۹ھ، ج ۲ ص ۳۶۵

تورات کی نقول بیت المقدس کی تباہی کے وقت ضائع ہو گئیں اور ایک واحد شخص عزرا جن کو بچا لیا گیا نے اس کی املاء کروائی۔

کتاب یرمیاہ میں ہے:

باروک نے یرمیاہ کے حکم سے ان پر نازل ہونے والا کلام ایک طومار میں لکھا مگر بادشاہ یہویقیم نے اسے جلا دیا۔ "کتب یرمیاہ نے دوسرا طومار لیا اور باروک بن نیریاہ منشی اور اس نے کتاب کی سب باتیں جسے شاہ یہوداہ یہویقیم نے آگ میں جلا دیا تھا۔ یرمیاہ کی زبانی اس میں لکھیں اور ان کے سوا ویسی ہی بہت سی باتیں ان میں بڑھا دی گئیں۔ [128]

A.C. Boquet اس حقیقت کا اعتراف کرتا ہے کہ موجودہ تورات کے متعلق یہ تصور کرنا انتہائی محال ہے کہ یہ عیسیٰؑ کے زمانے میں مکمل مدون ہو چکی تھی بلکہ یہ تو عیسیٰؑ کی وفات کے ایک سو سال بعد تک بھی مکمل نہ ہو سکی ملاحظہ ہو:

It is common error to suppose that the old testament as we now have it was complete and canonical at the time of christ. Although between the time of Ezra and the Roman conquest much of it was put into shape largely by the Priests, it was still incomplete in the first century. A.D.[129]

کتاب سلاطین میں حضرت سلیمان کے جو ہیکل بنایا اس کے عرض اور متعلقات کی بے ہنگم و طویل تفصیلات درج کی گئی ہیں۔ [130]

ان کے بارے میں Encyclopaedia Britannica کا تجزیہ و تبصرہ ملاحظہ ہو:

اسے سلیمانی شوکت کی عوامی کہانی یا کسی سرکاری و نیم سرکاری فہرست کی نقل تو کہہ سکتے ہیں مگر الہام اور وحی نہیں۔ [131]

عہد نامہ قدیم کے مطالعے سے Dr. Bucaille نے جو عمومی تاثرات مرتب کیے ان کو یوں بیان کیا جا سکتا ہے۔

۱۔ عہد نامہ قدیم تمام و کمال الہامی نہیں ہے۔
۲۔ اس میں بہت سارا انسانی کلام شامل ہے۔
۳۔ اس میں متعدد تضادات اور بعید از قیاس بیانات موجود ہیں۔
۴۔ اس کا متن یا حرف قابل قبول نہیں ٹھہرتا۔ [132]

تورات میں ایسے نام بھی موجود ہیں جن کا تعلق دور دور تک اس دور سے نہیں بنتا یہ بات ظاہر کرتا ہے کہ اسے مختلف زمانوں میں لوگ مرتب کرتے چلے آئے جس سے تضادات پیدا ہوئے۔ اس سے جدید نقادوں نے تورات پر زبردست تنقید کی اور لکھا کہ یہ نہ صرف پرانے لٹریچر سے مرتب کی گئی ہے بلکہ اسے کسی عام کہانی نویس کا کلام قرار دیتے ہیں جس نے انتہائی سادگی سے سب کچھ لکھ ڈالا۔ [133]

---

[128] یرمیاہ،۳۶:۵ ؛ ۳۶:۳۱۲

[129] A.C. Boquet, Sacred Writings of the World, P. 185

[130] سلاطین، ۶:۱۱،۱۲؛ سلاطین،۶:۳۴

[131] Encyclopaedia Britannica, 9/18

[132] Dr. Bucaille, Bible, Science and Quran, P. 70

[133] Rowly. H.H., The Growth of the old Testament, P. 22

اس سلسلے میں Harrington Wilfrid بیان کرتا ہے۔

Aarchaeology and the history of the Near Eastern peoples have shown that many of the laws and institutions of the Pentateuch have extrabiblical Parallels that are much earlier than the date attributed to the documents.[134]

ماہر آثارِ قدیمہ اور مؤرخین بیان کرتے ہیں کہ بہت سے قوانین اور ادارے جو تورات میں بیان کیے گئے ہیں اضافی ہیں کیونکہ ان واقعات کی تاریخ ان دستاویزات (کتب خمسہ) کے لکھے جانے سے بہت پہلے کی ہے۔

## بائبل کی روشنی میں عہد نامہ قدیم کا ناقدانہ جائزہ

سلاطین دوم میں مذکور ہے:

"تب یسعیاہ نے حذقیاہ سے یہ کہا:" خداوند کا کلام سن لے۔ دیکھ وہ دن آتے ہیں کہ سب کچھ جو تیرے گھر میں ہے اور جو کچھ تیرے باپ دادا نے آج کے دن تک جمع کرر کھا ہے، وہ بائبل کو لے کر جائیں گے اور خداوند فرماتا ہے کہ باقی کچھ نہیں رہے گا۔"[135]

عزرافقیہ نے (جسے تدوین بائبل کا سب سے بڑا محسن قرار دیا جاتا ہے) اپنے متعلق دو کتابوں (عزرا اول اور عزرا دوم) میں یہ لکھا ہے:

"اے خداوند! دنیا میں اندھیرا چھا رہا ہے اور جو لوگ اس میں بستے ہیں سب بغیر روشنی کے ہیں، کیونکہ تیری ہدایت اور قانون جل چکا ہے۔ اس لئے کوئی شخص نہ ان معاملات کا علم رکھتا ہے جو گزر چکے ہیں اور نہ ان کا جو شروع ہو رہے ہیں، لیکن میں نے تیرے حضور عزت پائی ہے۔ اس لئے روح القدس کو مجھ میں داخل کر دے اور میں پھر وہ سب کچھ لکھوں جو دنیا میں ہو چکا ہے۔"[136]

نحمیاہ میں ہے:

"یہود غلامی کے دور میں اپنی زبان بھی بھول گئے تھے، یہود کی زبان پہلے عبرانی تھی، لیکن تعجب کی بات یہ ہے کہ تورات کا نسخہ جو بطلیموس شاہ یونان نے تیار کرایا تھا وہ یونانی زبان میں نہیں تھا۔"[137]

عزرا دوم میں لکھا ہے:

"اور میری روح نے میرے حافظے کو قوی بنا دیا ہے اور پھر جو میری زبان کھلی ہے تو بند نہیں ہوتی اور لکھنے والے چالیس دن تک بیٹھے لکھتے رہے اور صرف رات کے وقت کچھ کھاتے تھے اور میں دن بھر لکھا تار ہتا تھا اور رات کو بھی میری زبان بند نہ ہوتی تھی۔ ۴۰ دنوں میں انہوں نے ۲۰۴ کتابیں لکھ ڈالیں۔"[138]

---

[134] Harrington Wilfrid, In the Beginning God.P.10

[135] سلاطین دوم، ۲۰:۱۶،۱۷

[136] عزرا دوم، ۱۴: ۱۲-۲۰

[137] نحمیاہ، ۱۳: ۲۳-۲۵

[138] عزرا دوم، ۱۴:۳۸،۴۰

## تورات کی حیثیت قرآن کی روشنی میں

ان کتابوں کی اس ناگفتہ بہ حالت دیکھنے کے بعد ادنی عقل رکھنے والا شخص بھی اسے آسمانی نہیں کہہ سکتا اور نہ قرآن کریم کتابوں کی تصدیق کا حکم دیتا ہے۔ قرآن کریم میں جہاں جہاں توریت کی تصدیق کی بات آتی ہے وہاں مراد یہ ہے کہ اللہ تعالی کا حضرت موسیٰ پر تورات کا نازل کرنا حق و سچ ہے، قرآن اس نزول کی تصدیق کرتا ہے، مسلمان اس نزول پر ایمان رکھتے ہیں، نہ کہ مجہول الحال لوگوں کی کذب بیانی پر مشتمل نوشتہ کتابوں پر، اگرچہ ان کا نام تورات رکھ لیا جائے۔

### کتابِ موسیٰ:

سورۂ ہود میں اس کو کتابِ موسیٰ کہا گیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَمِنۡ قَبۡلِهٖ كِتٰبُ مُوۡسٰٓى اِمَامًا وَّرَحۡمَةً ۔[139]

اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب گواہ تھی جو امام اور رحمت تھی۔

### صحیفہ موسیٰ:

قرآن مجید نے تورات کو صحف کا نام بھی دیا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

صُحُفِ اِبۡرٰهِيۡمَ وَمُوۡسٰى۔[140]

(یعنی) ابراھیم اور موسیٰ کے صحیفوں میں۔

قرآن کریم عہد نامہ قدیم کا سرے سے ذکر نہیں کرتا بلکہ صرف تورات کے نزول کا حوالہ دیتا ہے چنانچہ سورۂ آل عمران میں ہے:

نَزَّلَ عَلَيۡكَ الۡكِتٰبَ بِالۡحَـقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيۡنَ يَدَيۡهِ وَاَنۡزَلَ التَّوۡرٰٮةَ وَالۡاِنۡجِيۡلَ ۔ [141]

اُس نے تجھ پر یہ سچی کتاب نازل فرمائی جو پہلی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے اور اُسی نے اس کتاب سے پہلے تورات اور انجیل نازل فرمائی۔

اس کے علاوہ بھی قرآن میں متعدد مقامات پر تورات کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ قرآن حکیم صرف تورات کے نازل ہونے کا تذکرہ کرتا ہے، بائبل یا عہد نامہ قدیم وغیرہ کا نہیں!

ایک اور جگہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَاِنَّ مِنۡهُمۡ لَفَرِيۡقًا يَّلۡوٗنَ اَلۡسِنَتَهُمۡ بِالۡكِتٰبِ لِتَحۡسَبُوۡهُ مِنَ الۡكِتٰبِ وَمَا هُوَ مِنَ الۡكِتٰبِ‌ۚ وَيَقُوۡلُوۡنَ هُوَ مِنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ وَمَا هُوَ مِنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ‌ۚ وَيَقُوۡلُوۡنَ عَلَى اللّٰهِ الۡكَذِبَ وَهُمۡ يَعۡلَمُوۡنَ ۔[142] اور ان میں ایک گروہ ایسا بھی ہے جو اپنی زبان کو توڑتا مروڑتا ہے کتاب کو پڑھتے ہوئے ' تاکہ تم سمجھو کہ (جو کچھ وہ پڑھ رہے ہیں) وہ کتاب میں سے ہے ' حالانکہ وہ کتاب میں سے نہیں ہوتا اور وہ کہتے ہیں یہ اللہ کی طرف سے ہے جبکہ وہ اللہ کی طرف سے نہیں ہوتا اور وہ اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں جانتے بوجھتے۔

---

[139] سورۃ ھود، ۱۱:۱۷

[140] سورۃ الاعلیٰ، ۸۷:۱۹

[141] سورۃ آل عمران، ۳:۳

[142] ایضاً ۳:۷۸

قرآن مجید میں ہے کہ یہود نے اپنی کتاب کو تبدیل کر لیا۔ چنانچہ ارشاد باری تعالی ہے:

يُحَرِّفُونَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ وَنَسُوْا حَظًّا مِّمَّا ذُكِّرُوْا بِهٖ وَلَا تَزَالُ تَطَّلِعُ عَلٰى خَآئِنَةٍ مِّنْهُمْ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ۔ 143

"انہوں کلام کو اس کی جگہ سے بدل کیا اور جو انہیں نصیحت کی گئی تھی اس کا اکثر حصہ وہ بھول گئے۔ ان کی اس خیانت (تحریف) پر بہت کم لوگ مطلع ہوئے"۔

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ بِاَيْدِيْهِمْ ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ هٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ لِيَشْتَرُوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا فَوَيْلٌ لَّهُمْ مِّمَّا كَتَبَتْ اَيْدِيْهِمْ وَوَيْلٌ لَّهُمْ مِّمَّا يَكْسِبُوْنَ۔ 144

سو بڑی خرابی ہے ان لوگوں کے لیے جو کتاب کو لکھتے ہیں اپنے ہاتھوں سے پھر کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے تا کہ اس کے ذریعہ خرید لیں تھوڑی سی قیمت، سو بڑی ہلاکت ہے ان کے لیے بوجہ اس کے جو ان کے ہاتھوں نے لکھا ہے۔ اور بڑی ہلاکت ہے ان کے لیے اس کی وجہ سے جسے وہ کسب کرتے ہیں۔

اَفَتَطْمَعُوْنَ اَنْ يُّؤْمِنُوْا لَكُمْ وَقَدْ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْۢ بَعْدِ مَا عَقَلُوْهُ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ۔ 145

کیا تم لوگ یہ امید رکھتے ہو کہ یہودی تمہارے کہنے سے ایمان لے آئیں گے اور حال یہ ہے ان میں سے کچھ لوگ ایسے تھے جو اللہ کا کلام سنتے رہے ہیں۔ پھر اس میں تحریف کرتے رہے ہیں۔ اس کے بعد کہ وہ اس کو سمجھتے تھے اور جانتے تھے۔

ارشاد باری تعالی ہے:

قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ حَتّٰى تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ۔ 146

"فرما دیجئے کہ اے اہلِ کتاب تمہارا کوئی دین نہیں جب تک تم تورات وانجیل کو قائم نہیں کرتے"۔

اس آیت میں اہلِ کتاب کو یہ بات بتائی گئی ہے کہ وہ اصل تورات اور انجیل پر عمل کریں اور اپنی خواہشات کو بروئے کار لانے کی کوشش نہ کریں۔

مولانا ادریس کاندھلوی اس آیت کے ذیل میں رقمطراز ہیں۔

"،مقصود اہل کتاب کو اسلام میں داخل ہونے کی ترغیب ہے کہ باطل کو چھوڑ کر حق کا اتباع کریں آپ ان یہود و نصاریٰ سے یہ کہہ دیجئے کہ اے اہل کتاب تم جو اپنے آپ کو دین کے بارہ میں راہ حق اور ہدایت پر سمجھتے ہو خوب جان لو تم کسی راہ پر نہیں ہو چونکہ تم حق سے منحرف ہو چکے ہو اس لی تم بمنزلہ بے راہ کے ہو تمہارا مذہب بالکل ہیچ ہے جس طریقہ پر تم ہو اس کے متعلق یہ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کوئی چیز ہے لہذا یہی کہا جائے گا کہ تم کسی چیز پر بھی نہیں جب تک تم توریت اور انجیل کو قائم نہ کرو اور اس کتاب کو قائم نہ کرو جو بواسطہ محمد رسول اللہ تمہاری طرف تمہارے پروردگار کی طرف نازل کی گئی ہے یعنی قرآن کریم مطلب یہ ہے کہ جب تک تم توریت اور انجیل اور صحف انبیاء کے مطابق عمل نہ کرو گے اور ان کی ہدایت کے مطابق

---

[143] سورۃ المائدہ، ۱۳:۵

[144] سورۃ البقرۃ، ۷۹:۲

[145] ایضاً ۷۵:۲

[146] سورۃ المائدہ، ۶۸:۵

بی آخر الزمان پر ایمان نہ لاؤ کے اور اس کتاب کا اتباع نہ لروکے جو بی آخر الزمان پر نازل ہوئی تو حقیقت میں تمہارا ایمان پچھ بھی نہیں نہ توریت وانجیل پر ہے اور نہ موسی اور عیسیٰ ہی پر۔"[147]

اللہ تعالیٰ نے یہودیوں کو تورات کی حفاظت کی ذمہ داری سونپی، لیکن انہوں نے اسے ضائع کرنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی ،اس لیے قرآن کریم میں ان کی مثال گدھے سے دی گئی، جس کی پیٹھ پر کتابوں کا بوجھ لدا ہو، لیکن وہ اس سے کوئی فائدہ نہ اٹھا سکے، سورۃ جمعہ میں یہود کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ انہوں نے تورات کو اپنانے میں حق ادا نہیں کیا۔ چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرَاةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا ۭ بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ۔[148]

"ان لوگوں کی مثال جنہیں تورات اٹھوائی گئی پھر انہوں نے اسے نہ اٹھایا (اس) گدھے کی سی مثال ہے جو کتابیں اٹھاتا ہے، ان لوگوں کی بہت بری مثال ہے جنہوں نے اللہ کی آیتوں کو جھٹلایا اور اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا"۔

گویا اس آیت کریمہ میں قرآن کریم یہ گواہی دے رہا ہے کہ یہود کو جو اصل تورات دی گئی تھی یہ لوگ اس پر عمل پیرا نہیں ہوئے اور انہوں نے اصل تعلیمات کو بھُلا دیا ہے۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا تفصیل سے واضح ہوتا ہے کہ بنی اسرائیل میں کئی بار کتاب تورات گم ہوئی اور کئی بار لکھی گئی آٹھویں صدی قبل مسیح میں جب سامریہ کی شمالی سلطنت کو تباہ کیا گیا اور بنو اسرائیل گرفتار کر کے نینوا لائے گئے۔ یہ تباہی اس قدر ہولناک کہ محققین کی دور رَس تحقیقات سے بھی دریافت نہ ہو سکا کہ بنی اسرائیل کے دس قبائل کہاں گم ہو گئے؟ یروشلم پر ۹۷۱ قبل مسیح میں شاہِ مصر نے حملہ کر کے اسے تباہ کیا۔ ۶۰۰ قبل مسیح میں بابل کے تاجدار بخت نصر نے یروشلم کو تباہ کیا، بیت المقدس میں محفوظ تبرکات اور عہد قدیم کی اس وقت تک موجود کتابوں کو جلا کر راکھ کر ڈالا اور یہودیوں کو گرفتار کر کے اپنے ساتھ بابل لے گیا۔ ۱۶ قبل مسیح میں انطاکیہ کے یونانی بادشاہ اینٹونیس نے یروشلم پر حملہ کیا۔ اس دوران جمع کیے ہوئے مقدس صحیفوں کو جلا ڈالا اور تورات کی تلاوت کو حکماً بند کر دیا۔ ۷۰ عیسوی میں رومیوں نے یلغار کی اور طیطس (Titus) نے بیت المقدس کو اس طرح برباد کیا کہ یہودی پھر آ کر اس میں دوبارہ آباد نہ ہو سکے۔ اس دوران مقدس صحیفوں کو ہیکل سے نکال کر فتح کی یادگار کے طور پر روم کے محلات میں لے جایا گیا۔

عہد نامہ قدیم کی تدوین کی تاریخ پر اگر نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ عہد نامہ قدیم کی تدوین بہت بعد میں عمل میں آئی۔ عہد قدیم کی آخری شامل شدہ کتاب "Dancial" سے لے کر مسورآئی متن کے اولین مخطوطے تک ہزاروں برس کا وقفہ ہے۔ اس کی تائید اس امر سے ہوتی ہے کہ فلسطین کے نزدیک "Dead Sea" کے قریب ایک غار سے سیعاہ اور دوسری کتابوں کے اجزاء برآمد ہوئے۔ ان کے متعلق محققین کی رائے یہ ہے کہ یہ دوسری صدی قبل مسیح میں لکھے گئے۔ اس سے قبل کے زمانے میں صرف عہد نامہ قدیم تورات والے حصے پر مشتمل ہے اور مسورائی متن سے ملتا ہے۔ الغرض ان مسلسل اور پے در پے تباہیوں سے نسخوں کا تواتر ختم

---

[147] ادریس کاندھلوی، معارف القرآن، مکتبہ المعارف، شہداد پور سندھ ۱۴۲۲ھ، ج ۲ص ۵۵۴

[148] سورۃ الجمعہ، ۵:۶۲

ہو گیا اور ہر فرقہ نے اپنے مفاد اور نظریات کے مطابق تورات میں کمی بیشی کی۔ نیز اس کی زبان بدلتی رہی۔ کبھی عبرانی، کبھی رومی اور کبھی یونانی۔ عہد نامہ قدیم میں تحریف کی داخلی اور خارجی شہادتیں کافی زیادہ تعداد میں موجود ہیں۔

اسرائیلیوں کے قومی حادثات کا تاریخی تسلسل دیکھ کر کئی سوالات جنم لیتے ہیں، مثلاً؛ان پر آشوب حالات اور دربدری کے عہد میں مرتب کردہ کتابوں کو جو خود یہودی، ربیوں، کاہنوں کے نوشتہ ہیں، انہیں آسمانی کتاب یا ان کے ہم پلہ کتاب کیسے قرار دیا جا سکتا ہے انیز ان حالات میں تحریر کردہ کتابوں کی استنادی حیثیت کو تاریخ کس حد تک تسلیم کرتی ہے! نیز ان کاتبوں کے ذاتی احوال کے متعلق ہمیں تاریخ کیا معلومات دے سکتی ہے! اپنی شرارتوں کے رد عمل میں مسلسل انتقام کا شکار ہونے والی قوم سے کیا غیر جانب دارانہ موقف کی امید رکھی جا سکتی ہے۔

## فصل دوم: عہد نامہ قدیم میں تصور عصمت انبیاء

سلسلۂ نبوت اگرچہ انسانِ اول حضرت آدم علیہ السلام ہی سے شروع ہو گیا تھا اور اس مقدس سلسلے کے آخری گوہر تاجدار سیّدِ وُلدِ آدم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔ انبیاء کرامؑ کی توہین اور ان کا قتل یہود کی عام حرکت تھی اور یہ قوم ہر زمانے میں اپنے پیغمبروں کے ساتھ ایسا ہی کرتی رہی۔ زمانے کے ساتھ ساتھ یہود کی شرارت، نافرمانی اور گمراہی بھی بڑھتی گئی اللہ کو چھوڑ کر لوگوں کی اطاعت ان کا شیوہ بن چکی تھی۔

یہود نے اپنی قوم کے انبیاء پر انتہائی رقیق الزامات لگائے، حضرت نوحؑ، حضرت ابراہیمؑ، حضرت لوطؑ، حضرت اسحاقؑ، حضرت یعقوبؑ، حضرت یوسفؑ، حضرت موسیٰؑ اور حضرت ہارونؑ غرض کوئی بھی ان کے الزامات اور دشنام طرازیوں سے نہ بچ سکا۔ بظاہر یہ بات بڑی حیرت انگیز معلوم ہوتی ہے کہ بنی اسرائیل جن لوگوں کو خدا کا پیغمبر مانتے ہیں ان میں سے کسی کی سیرت کو بھی انھوں نے داغدار کیے بغیر نہ چھوڑا اور داغ بھی ایسے لگائے جو اخلاق اور شریعت کی نگاہ میں بدترین جرائم شمار کیے جاتے ہیں۔ مثلاً شرک، جادو گری، زنا، جھوٹ ، دغا بازی اور ایسے ہی دوسرے شدید معاصی جن سے آلودہ ہونا پیغمبر تو درکنار ایک معمولی مومن اور شریف انسان کے لیے بھی سخت شرمناک ہے فصل ہذا میں یہود کے اپنے انبیاء پر لگائے گئے الزامات اور یہود کے ہاتھوں جلیل القدر انبیاء کی کی گئی توہین کو بیان کیا گیا ہے نیز ان کی عصمت پر رقیق الزامات کی تردید قرآن مجید کی روشنی میں کی گئی ہے۔

### قصہ آدمؑ و حوا سے متعلق عہد نامہ قدیم کا نقطہ نظر

حضرت آدمؑ تمام انسانیت کے جد امجد ہیں، دنیا کی آبادی کا سلسلہ آپ ہی سے چلا، لیکن عہد نامہ قدیم میں ان کی عصمت کے بارے میں انتہائی قابل اعتراض جملے موجود ہیں۔

عہد نامہ قدیم کے مطابق آدمؑ اور حواؑ میں شرم و حیا کا احساس نہیں تھا۔

"(آدم اور حوا) وہ دونوں برہنہ تھے لیکن وہ شرمندہ نہیں ہوئے"۔[1]

لیکن خود کتاب مقدس سے ہی یہ بات غلط ثابت ہوتی ہے، کتاب پیدائش ہی میں لکھا ہے۔

ان کی آنکھیں کھل گئیں ان لوگوں نے محسوس کیا کہ وہ برہنہ تھے۔ انہوں نے کچھ انجیر کے پتے لئے انہیں ایک دوسرے سے جوڑ کر اپنے جسموں کو ڈھک لیا۔[2]

عہد نامہ قدیم کے مطابق پھل کھلانے میں اصل قصوروار عورت تھی ملاحظہ ہو۔

عورت کو وہ درخت بڑا ہی خوشنما معلوم ہوا۔ اور اس نے دیکھا کہ اس درخت کا پھل کھانے کے لئے بہت ہی موزوں و مُناسب ہے۔ اس نے سوچا کہ اگر وہ اس درخت کا پھل کھاتی ہے تو وہ عقلمند ہو جائے گی۔ اس لئے اس نے اس درخت کا پھل توڑ کر کھایا۔ اور اس کا تھوڑا حصّہ اپنے شوہر کو بھی دیا اور اس نے بھی اسے کھایا۔[3]

---

[1] پیدائش ، ۲ : ۲۵

[2] ایضاً ، ۳ : ۷

[3] ایضاً ، ۳ : ۶

عہد نامہ قدیم کے مطابق خدا باغ میں چہل قدمی کر رہا تھا اور اسے معلوم نہ ہو سکا کہ آدم اور حوا کہاں ہیں، اور خدا کو یہ بھی معلوم نہ ہو سکا کہ آدمؑ برہنہ ہیں اور اس قصے میں سارا قصور حواؑ کا تھا۔ عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> اس دن شام کو ٹھنڈی ہوائیں چل رہی تھیں، خداوند خدا باغ میں چہل قدمی کر رہا تھا۔ جب آدم اور اس کی عورت نے اس کی چہل قدمی کی آواز سُنی تو باغ کے درختوں کی آڑ میں چھپ گئے۔ خداوند خدا نے پکار کر آدم سے پوچھا" تو کہاں ہے؟" اس بات پر آدم نے جواب دیا" باغ میں تیری چہل قدمی کی آواز تو میں نے سُنی۔ لیکن چونکہ میں برہنہ تھا اس لئے مارے خوف کے چھُپ گیا۔" خداوند خدا نے آدم سے کہا" تجھ سے یہ کس نے کہا کہ تو ننگا ہے؟ اور کیا تو نے اس ممنوعہ درخت کا پھل کھایا جس درخت کا پھل کھانے سے میں نے منع کیا تھا؟۔" اس پر آدم نے جواب دیا" تو نے میرے لئے جس عورت کو بنایا اسی عورت نے اس درخت کا پھل مجھے دیا اس وجہ سے میں نے اس پھل کو کھایا۔[4]

تورات کے مطابق عورت کو سانپ نے ورغلایا، چنانچہ حواؑ کو اس پھل کھلانے کی سزا یہ ملی کہ اب آدمؑ اور حواؑ آپس میں ہی دشمن قرار پائے، اور یہ دشمنی ان کی آنے والی نسلوں میں بھی منتقل ہو گی۔ بلکہ قیامت تک حاملہ اور وضع حمل میں ہونے والی عورتوں کی تکلیف کی وجہ بھی اس ممنوعہ پھل کا کھانا قرار پایا۔

> تب خداوند خدا نے عورت سے پوچھا" تو نے کیا کیا؟"اس عورت نے جواب دیا"سانپ نے مجھ سے مکر وفریب کیا اور میں نے وہ پھل کھالیا۔ میں تجھے اور اس عورت کو ایک دوسرے کا دُشمن بناؤں گا۔ تیرے بچے اور اس کے بچے آپس میں دُشمن بنیں گے۔ اس کا بیٹا تیرے سر کو کچلے گا، اور تو اس کے پیر میں کاٹے گا۔" تب خداوند خدا نے عورت سے کہا،" جب تو حاملہ ہو گی تو بہت تکلیف اٹھائے گی۔ اور تجھے وضع حمل کے وقت دردزہ ہو گا۔ اور تو مرد سے بہت محبت کرے گی۔ لیکن وہ تجھ پر حکمرانی کرے گا۔"[5]

حضرت آدمؑ کی عصمت پر ایک بہت بڑا سوال تورات کی عبارت میں مذکور ہے کہ ان کی وجہ سے زمین بھی لعنتی قرار پائی، زمین کا کوئی قصور نہ تھا لیکن حضرت آدمؑ کے قدم پڑنے سے زمین کو لعنت کا مستحق قرار دیا گیا حالانکہ آدمؑ کو پیدا ہی زمین کی آبادی کے لئے کیا گیا تھا، اور جس آدمؑ کی وجہ سے زمین ہی لعنتی قرار پائی وہ اپنی ذات میں خود کیسا ہو گا، اور آدمؑ کی اپنی ذات میں کس قدر عیوب اور نقائص موجود ہوں گے اور وہ خدا سے دوری کا کس قدر مستحق ہو گا۔ تورات کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> تب خداوند خدا نے آدم سے کہا" میں نے تجھے حکم دیا تھا کہ اُس ممنوعہ درخت کا پھل نہ کھانا۔ لیکن تو نے اپنی بیوی کی بات سُن کر اس درخت کے پھل کو کھایا۔ تیری وجہ سے میں زمین پر لعنت کرتا ہوں۔ زمین سے اناج اُگانے کیلئے تجھے زندگی بھر محنت ومشقت سے کام کرنا ہو گا۔[6]

ایک اور سوال بھی پیدا ہوتا ہے تورات کی کتاب پیدائش باب دوم کے مطابق اس ممنوعہ درخت سے نیکی اور بدی میں شعور پیدا ہوتا تھا، تو پھر کیا خدا نہیں چاہتا تھا کہ انسان نیکی اور بدی میں شعور پیدا کر سکے اور اگر چاہتا تھا تو اس کی بنیاد پر اسے لعنت کا مستحق کیوں قرار دیا گیا۔

---

[4] پیدائش، ۳ : ۸ - ۱۲

[5] ایضاً، ۳ : ۱۳، ۱۵، ۱۶

[6] ایضاً، ۳ : ۱۷

سکین نیکی اور بدی کی معلومات دینے والے درخت کے پھل کو تو ہر گز نہ کھانا۔[7]

## قصہ آدمؑ وحواؑ سے متعلق اسلامی نقطہ نظر

اسلامی نقطہ نظریہ ہے کہ وہ دونوں مقدس ہستیاں یعنی آدمؑ وحوا جنتی لباس میں ملبوس تھیں، اور جب درخت کا پھل کھایا گیا تو وہ لباس اتار لیا گیا تب برہنگی کی وجہ سے انہیں شرم محسوس ہوئی۔ عہد نامہ قدیم کے مطابق ممنوعہ درخت کا پھل کھانے میں آدمؑ کو حواؑ نے ورغلایا، اور حوا کو سانپ نے بہکایا، لیکن قرآن مجید ممنوعہ درخت کے پھل کھانے میں تورات کے برعکس شیطان کو اس بہکاوے کا ذمے دار قرار ٹھہراتا ہے۔

قرآن مجید میں پچیس آیات میں پچیس مرتبہ حضرت آدمؑ کا ذکر آیا ہے۔[8] اسلامی نقطہ نظریہ ہے کہ وہ دونوں مقدس ہستیاں یعنی آدمؑ وحوا جنتی لباس میں ملبوس تھیں، اور جب درخت کا پھل کھایا گیا تو وہ لباس اتار لیا گیا تب برہنگی کی وجہ سے انہیں شرم محسوس ہوئی۔ عہد نامہ قدیم کے مطابق ممنوعہ درخت کا پھل کھانے میں آدمؑ کو حواؑ نے ورغلایا، اور حوا کو سانپ نے بہکایا، لیکن قرآن مجید ممنوعہ درخت کے پھل کھانے میں تورات کے برعکس شیطان کو اس بہکاوے کا ذمے دار قرار ٹھہراتا ہے اس بارے میں قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ۭ۔[9]

اے اولاد آدم! شیطان تم کو کسی خرابی میں نہ ڈال دے جیسا کہ اس نے تمہارے ماں باپ کو جنت سے باہر کر دیا ایسی حالت میں ان کا لباس بھی اتروا دیا تاکہ وہ ان کو ان کی شرم گاہیں دکھائے۔

قرآن مجید کے مطابق سورۃ اعراف میں اس قصے کی وضاحت یوں ہے۔

وَيٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿١٩﴾ فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وٗرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا وَقَالَ مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ وَقَاسَمَهُمَآ اِنِّىْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ۔[10]

"اور اے آدم! تو اور تیری بیوی اس جنت میں رہو، پس دونوں جہاں سے چاہو کھاؤ اور اس درخت کے قریب نہ جانا کہ دونوں ظالموں سے ہو جاؤ گے۔ پھر شیطان نے ان دونوں کے دل میں وسوسہ ڈالا۔ تاکہ ان کے لیے ظاہر کر دے جو ان سے چھپائی گئی تھیں یعنی ان کی شرمگاہیں اور کہا تم دونوں کے رب نے تمہیں اس درخت سے منع نہیں کیا مگر اس لیے کہ کہیں تم دونوں فرشتے بن جاؤ یا ہمیشہ رہنے والوں میں سے ہو جاؤ۔ اور اس نے دونوں سے قسم کھا کر کہا کہ بے شک میں تم دونوں کے لیے بلاشبہ خیر خواہوں میں سے ہوں۔

---

[7] پیدائش، ۲ : ۱۷

[8] عبدالوهاب ،نجار، قصص الانبياء، احياء التراث العربي،بيروت، ص ۱

[9] سورۃ الاعراف ۷:۲۷

[10] ایضاً، ۷ :۱۹، ۲۰

ابلیس نے اپنی بات کا یقین دلانے کے لیے اللہ کا نام لے لے کر قسمیں کھا ئیں آدم علیہ السلام اب اس کو جھٹلانہ سکے کیونکہ یہ بات آپ کے وہم و گمان میں بھی نہ آسکتی تھی کہ شیطان نافرمان سہی لیکن وہ جھوٹی قسم بھی کھا سکتا ہے۔قرآن مجید کے مطابق شیطان ان کو بہکانے میں کامیاب ہو گیا۔

فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ۭ وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ۔ 11

''پس اس نے دونوں کو دھوکے سے پھسلا دیا جب دونوں نے اس درخت کو چکھا تو ان کے لیے ان کی شرمگاہیں ظاہر ہو گئیں اور دونوں جنت کے پتے اپنے آپ پر چپکانے لگے اور ان دونوں کو ان کے رب نے آواز دی کیا میں نے تم دونوں کو اس درخت سے منع نہیں کیا تھا اور تم دونوں سے نہ فرمایا تھا کہ بے شک شیطان تم دونوں کا کھلا دشمن ہے۔

واضح رہے کہ کلام مقدس میں آدمؑ نے حوّاؑ کو اور حوّاؑ نے سانپ کو ذمے دار قرار دیا، لیکن قرآن مجید کے مطابق ان دونوں نے اپنی خطا کا فوری اعتراف کیا اور اللہ تعالیٰ نے جونہی آدم علیہ السلام اور ان کی بیوی سے فرمایا کہ کیا میں نے تمہیں اس درخت کے قریب نہ جانے اور شیطان کی دشمنی سے آگاہ نہیں کیا تھا ؟یہ فرمان سنتے ہی دونوں نہایت عاجزی اور شرمساری کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حضور ان الفاظ میں معافی مانگنے لگے

قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ۫ وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ۔ 12

''دونوں نے کہا اے ہمارے رب ! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو نے ہمیں نہ بخشا اور ہم پر رحم نہ کیا یقیناً ہم خسارہ پانے والوں سے ہو جائیں گے۔

قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ۔ قَالَ فِيْهَا تَحْيَوْنَ وَفِيْهَا تَمُوْتُوْنَ وَمِنْهَا تُخْرَجُوْنَ۔ 13

فرمایا اتر جاؤ تم میں سے بعض بعض کا دشمن ہے اور تمہارے لیے زمین میں ایک وقت تک ٹھہرنا اور فائدہ ہے فرمایا تم اسی میں زندگی گزارو گے اور اسی میں مرو گے اور اسی سے نکالے جاؤ گے۔

یعنی اس زمین پر ابلیس کی اولاد میں اور آدم کی اولاد میں یہ محاذ آرائی قیامت تک جاری رہے گی اس محاذ آرائی یا حق و باطل کے معرکے میں شیطان کے پیروکاروں کی بالکل وہی صفات ہوں گی جن کی ابلیس نے نمائندگی کی تھی یعنی وہ حق سے انحراف کریں گے اللہ کی نافرمانی کریں گے تنبیہ ہونے پر اپنے گناہوں کے اعتراف کی بجائے مزید سرکشی اختیار کریں گے۔

ان کے مقابلہ میں حق پرستوں کے اوصاف بھی وہی ہوں گے جن کی نمائندگی سیدنا آدم نے کی یعنی اصل کے لحاظ سے وہ اللہ کے فرمانبردار ہوں گے اگر غلطیاں ان سے ہوں گی تو کسی شیطانی انگیخت کی بناپر نادانستہ ہوں گی انہیں اپنی اس غلطی کا جلد ہی احساس ہو جائے گا تو وہ اس غلطی کو اپنا ہی قصور تسلیم کریں گے اور اللہ کے حضور توبہ کریں گے۔

---

[11] سورۃ الاعراف ۷:۲۲

[12] ایضاً، ۷:۲۳

[13] ایضاً، ۷:۲۴،۲۵

بھول چوک انسان کی فطرت میں داخل ہے قرآن مجید کے مطابق آدم و حوانے بھول چوک کر خطاء کی تھی۔ ان کا ارادہ نافرمانی کا ہر گز نہیں تھا۔ اور اس مطلب کا نتیجہ آدم علیہ السلام کی سرکشی سے بریت ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَلَقَدْ عَهِدْنَآ إِلَىٰٓ ءَادَمَ مِن قَبْلُ فَنَسِىَ وَلَمْ نَجِدْ لَهُۥ عَزْمًا ۔ 14

ہم نے آدم کو پہلے تاکیدی حکم دے دیا تھالیکن وہ بھول گیااور ہم نے اس میں کوئی عزم نہیں پایا۔

صحیح بخاری میں حضرت آدمؑ کی فضیلت میں ایک حدیث مذکور ہے۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَلَقَ اللَّهُ آدَمَ وَطُولُهُ سِتُّونَ ذِرَاعًا ثُمَّ قَالَ اذْهَبْ فَسَلِّمْ عَلَى أُولَئِكَ مِنَ الْمَلَائِكَةِ فَاسْتَمِعْ مَا يُحَيُّونَكَ تَحِيَّتُكَ وَتَحِيَّةُ ذُرِّيَّتِكَ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ فَقَالُوا السَّلَامُ عَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللَّهِ فَزَادُوهُ وَرَحْمَةُ اللَّهِ فَكُلُّ مَنْ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ عَلَى صُورَةِ آدَمَ فَلَمْ يَزَلِ الْخَلْقُ يَنْقُصُ حَتَّى الْآنَ۔ 15

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آدمؑ کو پیدا کیااور ان کے قد کی لمبائی ساٹھ گز تھی پھر اللہ تعالیٰ نے فرمایاجاؤ اور فرشتوں کو سلام کرو اور جو کچھ وہ جواب دیں اسے غور سے سنو! وہی تمہارااور تمہاری اولاد کا سلام ہوگا حضرت آدم نے فرشتوں کے پاس جاکر کہا السلام علیکم انہوں نے کہا السلام علیک ورحمۃ اللہ انہوں نے لفظ ورحمۃ اللہ زیادہ کیا پس جو شخص بھی جنت میں داخل ہوگا وہ آدم علیہ السلام کی صورت پر ہوگا۔ آدمؑ ساٹھ گز کے تھے لیکن اب تک مسلسل آدمیوں کا قد کم ہوتا رہا۔

## حضرت نوحؑ اور عہد نامہ قدیم

حضرت نوحؑ کا تعارف عہد نامہ قدیم میں یوں بیان ہوا ہے۔

اور لمک جب ایک سو بیاسی برس کا ہوا تو اس کو ایک لڑکا پیدا ہوا۔ لمک نے کہا، "ہم کسان بن کر سخت محنت و مشقت سے کام کرتے ہیں۔ کیونکہ خدا نے زمین پر لعنت فرمائی ہے۔ لیکن وہ بیٹا ہے جو کہ ہم کو سکون و آرام پہنچائے گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے اُس لڑکے کا نام نوح رکھا۔ نوح کی پیدائش کے بعد، لمک پانچ سو پچانوے برس زندہ رہا۔ اس مدت میں اس کے دوسرے لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ اس طرح لمک کل ۷۷۷ برس زندہ رہنے کے بعد مر گیا۔ جب نوح کی عمر پانچ سو برس ہوئی تو سام، حام، اور یافث تین لڑکے پیدا ہوئے۔ 16

شراب پینے کا الزام

حضرت نوحؑ جیسے اولوالعزم نبی کے بارے میں عہد نامہ قدیم میں لکھا ہے کہ انہوں نے شراب پی جس کی وجہ سے نشہ ہوااور بے ہوشی کی حالت میں وہ برہنہ سو گئے کہ انہیں پتہ ہی نہ چلا، کتاب پیدائش کی عبارت ملاحظہ ہو۔

"نوح کسان بنااور اس نے ایک انگور کا باغ لگایا ایک مرتبہ اس نے مئے پی لی اور اس کو نشہ ہوا جس کی وجہ سے وہ اپنے خیموں میں برہنہ ہو کر سو گئے۔ کنعان کا باپ حام نے جب اپنے باپ کو عریاں سوئے دیکھا تو خیمہ کے باہر آکر اپنے بھائیوں سے اس بات کا ذکر کیا۔" 17

---

14 سورۃ طٰہٰ ۲۰:۱۱۵

15 صحيح البخاري، أحاديث الأنبياء، خلق آدم صلوات الله عليه وذريته، رقم الحديث ٣١٤٨

16 پیدائش،۵ : ۲۸ - ۳۲

17 ایضاً،۶ : ۲۰ - ۲۲

تب سام اور یافث دونوں ایک کمبل اپنی پیٹھوں پر ڈالے ہوئے پیٹھ کی طرف الٹے چلتے گئے اور خیمہ میں آکر اپنے باپ کو اوڑھا دیا۔ اور باپ کی برہنگی کو نہ دیکھا۔ پھر بعد جب نوح نیند سے اٹھا اور چھوٹے بیٹے حام نے جو کیا تھا اس کو معلوم ہوا۔ اس لئے نوح نے کہا، "کنعان پر لعنت ہو! وہ اپنے بھائیوں کا نوکر ہو۔" اس کے علاوہ نوح نے کہا، "سام کے خداوند خدا کی حمد و تعریف ہو۔ کنعان سام کا ایک نوکر بن کر رہے۔ خدا یافث کو بہت ساری زمین کے حصہ کا مالک بنائے۔ سام کے خیموں میں خدا کا قیام ہو۔ اور کہا کہ کنعان اُن کا نوکر بن کر رہے۔" پانی کے طوفان کے بعد نوح تین سو پچاس برس زندہ رہے۔ نوح کل نو سو پچاس برس زندہ رہنے کے بعد وفات پا گئے۔[18]

عہد نامہ قدیم میں ہی نوحؑ کی پاکیزگی کے بارے میں یوں لکھا ہے:

نوح نے زندگی بھر راست گوئی، حق پرستی اور اچھی زندگی گذاری۔ نوح نے ہمیشہ خدا کی مرضی کو مقدم رکھا۔ 19

## حضرت نوحؑ کے بارے میں اسلام کا نقطہ نظر

اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کا قرآن مجید میں ۴۳ مرتبہ ذکر فرمایا۔[20] آپ کے بارے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰۤى اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ۔[21]

بیشک اللہ تعالیٰ نے منتخب کیا آدم (علیہ السلام) کو، اور نوح (علیہ السلام) کو اور آل ابراہیم کو اور آل عمران کو جہان والوں پر۔

تفسیر خازن میں لکھا ہے۔

حضرت نوحؑ کے زمانہ میں جو طوفان آیا تھا اس میں دنیا کی اکثر آبادی ہلاک ہو گئی تھی اور اس کے بعد ساری دنیا کی نسل حضرت نوحؑ کے تین بیٹوں سے چلی، ایک بیٹے کا نام سام تھا اور ان کی اولاد سے اہل عرب اور اہل فارس اہل روم وغیرہ کی نسل چلی۔ دوسرے بیٹے کا نام حام تھا اور ان سے افریقی ممالک کی آبادیاں دنیا میں پھیلیں، بعض حضرات نے ہندوستان کے باشندوں کو بھی شامل کیا ہے اور تیسرے بیٹے کا نام یافث تھا ان سے ترک منگول اور یاجوج ماجوج کی نسلیں نکلتی ہیں۔ صرف ان بیٹوں کی نسل سے دوبارہ انسانیت وجود میں آئی ہے سب سے بہتر قول بھی یہی ہے۔[22]

سورۃ العنکبوت میں بتلایا گیا ہے کہ حضرت نوحؑ کے ساڑھے نو سو سال تک توحید کی تبلیغ کے بعد بھی جب قوم نے مسلسل انکار کیا تو حضرت نوحؑ نے اللہ کو پکارا۔

وَلَقَدْ نَادٰىنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ۔ وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ۔[23]

---

[18] پیدائش، ۹ : ۲۳-۲۹

[19] ایضاً، ۶ : ۹

[20] عبدالوھاب ،نجار، قصص الانبياء، احياء التراث العربي، بيروت، ص۳۱

[21] سورۃ آل عمران، ۳:۳۳

[22] الخازن ، علاء الدين علي بن محمد بن إبراهيم بن عمر الشيحي أبو الحسن المتوفى: ۷۴۱ھ، دار الكتب العلمية –بيروت، ۱۴۱۵ھ، ج ۴ ص ۲۰

[23] سورۃ الصافات، ۳۵: ۷۵، ۷۶

اور البتہ تحقیق پکارا ہم کو نوح (علیہ السلام) نے پس ہم بہت اچھی طرح اس کی دعا کو قبول کرنے والے ہیں۔ اور ہم نے اس کو اور اس کے لوگوں کو بہت بڑے غم سے بچا لیا۔

(اور کر دیا ہم نے انکی نسل کو) یعنی ان کے تین بیٹوں سام، حام اور یافث کو (کہ وہی رہ گئے) باقی، نسل کی جہت سے، قیامت تک۔ اس واسطے کہ حدیث میں ہے کہ حضرت نوح کی اولاد میں سام اور حام اور یافث کے سوا کوئی باقی نہ رہا، اور سب لوگ انہیں کی نسل سے ہیں۔ سام کی اولاد میں عرب فارس اور روم کے لوگ ہیں، اور یافث کی اولاد میں ترک خزر سقلاب کے لوگ ہیں، اور حام کی نسل میں ہند اور حبش اور زنگ اور بربر کے لوگ ہیں۔

وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهُ هُمُ الْبٰقِيْنَ ۖ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ. سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ. اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ. اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ [24]

اور ہم نے ان کی نسل کو ہی کر دیا (ہمیشہ) باقی رہنے والی، اور ہم نے (آپ کی تعریف و توصیف اور) آپ کا ذکر خیر چھوڑ دیا پچھلوں میں، سلام ہو نوح پر تمام جہاں والوں میں، بیشک ہم اسی طرح صلہ (اور بدلہ) دیتے ہیں نیکو کاروں کو،

حضرت نوحؑ کو سورۃ بنی اسرائیل میں شکر گزار بندہ کہا گیا ہے ارشاد ہے۔

نُوْحٍ اِنَّهٗ كَانَ عَبْدًا شَكُوْرًا [25]

بیشک نوح (علیہ السلام) ایک شکر گزار بندہ تھا۔

مندرجہ بالا آیات قرآنیہ کا تقابل جب عہد نامہ قدیم کی عبارات سے کیا جائے تو واضح معلوم ہوتا ہے قرآن مجید میں حضرت نوحؑ کی عصمت کا اصل محافظ ہے، جیسا کہ عَبْدًا شَكُوْرًا کے لقب سے اس کی تائید بھی ہوتی ہے۔

## حضرت ابراہیمؑ اور عہد نامہ قدیم

عہد نامہ قدیم میں حضرت ابراہیمؑ سے متعلق لکھا کہ خدا نے ان سے خیر و برکت کا وعدہ کیا ہے۔ اور ان کے نام کو اور شہرت کو سارے عالم میں پھیلانے کی خوشخبری سنائی۔

خداوند نے ابرام سے کہا، "تو اپنے ملک اور اپنے لوگوں کو چھوڑ کر چلا جا۔ تو اپنے باپ کے خاندان کو چھوڑ کر اس ملک کو چلا جا جسے میں دکھاؤں گا۔ میں تجھے خیر و برکت عطا کروں گا۔ اور تجھے ایک بڑی قوم بناؤں گا۔ پھر تیرے نام کو خوب شہرت دوں گا۔ لوگ تیرے نام کا استعمال دوسرے لوگوں کو دُعا دینے کے لئے کریں گے۔ [26]

لیکن کتاب پیدائش ہی کی مزید عبارات میں حضرت ابراہیمؑ کی شخصیت اور عصمت پر شکوک و شبہات سامنے آتے ہیں۔ اس بارے میں ان کے مصر جانے کا واقعہ عہد نامہ قدیم میں ان الفاظ میں بیان ہوتا ہے۔

اِس زمانے میں زمین سوکھ گئی تھی۔ اور بارش نہ تھی۔ اور وہاں اناج اگانا ممکن نہ تھا۔ اِس لیے ابرام سکونت اختیار کرنے کے لئے مصر کو چلے گئے۔ اَبرام کو یہ بات معلوم تھی کہ اُس کی بیوی سارائی حسین و جمیل ہے۔ اِس لئے مصر کو جانے سے پہلے

---

[24] سورۃ الصافات، ۳۵: ۷۷-۸۱

[25] سورۃ بنی اسرائیل، ۱۷: ۳

[26] پیدائش، ۱۲: ۱، ۲

اَبرام نے ساراائی سے کہا کہ تیرا خوبصورت ہونا مجھے معلوم ہے۔ مصر کے مرد تجھے دیکھ کر کہیں گے ' یہ اِس کی بیوی ہے'۔ یہ سمجھ کر تجھے حاصل کرنے کے لئے وہ مجھے قتل کریں گے اور تجھے زندہ چھوڑیں گے۔ اس لئے تو لوگوں سے کہہ کہ تو میری بہن ہے۔ تب وہ مجھے تیرا بھائی سمجھ کر اور مجھے قتل کرنے کے بجائے میرے ساتھ ہمدردی کا مظاہرہ کریں گے۔ اور کہا کہ اِس طرح تو میری جان بچانے کا ذریعہ بنے گی۔ اُس کے فوراً بعد اَبرام مصر کو آئے۔ مصر کے لوگوں نے دیکھا کہ ساراائی بہت خوبصورت ہے۔ مصر کے چند معزز قائدین نے اس کو دیکھا۔ اور انہوں نے فرعون کے پاس جا کر اُس کے غیر معمولی حسن و جمال کے بارے میں تفصیلات سنائیں۔ پھر وہ قائدین ساراائی کو فرعون کے پاس بلا لے گئے۔ اَبرام کو ساراائی کا بھائی سمجھ کر فرعون اَبرام سے ہمدردی جتانے لگا۔ اور فرعون نے اَبرام کو جانور بکریاں اور گدھے بھی دیئے اور اِس کے علاوہ نوکر اور لونڈیوں کے ساتھ اُونٹ بھی دیئے۔[27]

اس عبارت کے مطابق حضرت ابراہیمؑ کا اپنی بیوی سارہ کو فرعون مصر کے پاس بھیجنا اور اس کے عوض بھیڑ بکریاں اور گائے بیل و مویشی وغیرہ وصول کرنا کسی بھی عقل سلیم والے شخص کے نزدیک کیسے قابل قبول ہو سکتا ہے۔ لیکن عہد نامہ قدیم میں ابوالانبیاء کی طرف ایسے گھناؤنے عمل کی نسبت ان کی عصمت کو داغدار بنا دیتی ہے ظالم کے خلاف مزاحمت اگر ممکن نہ ہو تو کم از کم دلی نفرت اور قلبی غیظ و غضب ایسے ہدیے قبول کرنے کی اجازت کیسے دے سکتا ہے۔ مزید عبارت ملاحظہ ہو۔

فرعون نے چونکہ اَبرام کی بیوی کو اپنے قبضہ میں لے لیا تھا جس کی وجہ سے خداوند نے فرعون کو اور اس کے گھر والوں کو خوفناک قسم کی بیماریوں میں مبتلا کر دیا۔ تب فرعون نے اَبرام کو بلا کر کہا کہ تو نے تو میرے حق میں بہت ہی بُرا کیا ہے۔ اور تو نے یہ بات مجھ سے کیوں چھپائی کہ ساراائی تیری بیوی ہے؟ اور مجھ سے تو نے یہ کیوں کہا، ' یہ میری بہن ہے؟ تمہارے ایسا کہنے کی وجہ سے میں نے اُس کو اپنی بیوی بنا لیا۔ لیکن اب تو میں تیری بیوی کو پھر سے تیرے ہی حوالے کرتا ہوں۔ اور کہا کہ تُو اُس کو ساتھ لے کر چلا جا۔ پھر اُس کے بعد فرعون نے اپنے لوگوں کو حکم دیا کہ اَبرام کو مصر سے باہر نکال دیا جائے۔ جس کی وجہ سے اَبرام اور اس کی بیوی اُس جگہ سے نکل گئے۔ اور وہ اپنے ساتھ ساری چیزوں کو لے کر چلے گئے جو اُن کے پاس تھیں۔[28]

فرعون حضرت ابراہیمؑ کے ساتھ اس مکالمے سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر وہ یہ فرما دیتے کہ یہ میری بیوی ہے تو فرعون کبھی یہ حرکت نہ کرتا، لیکن ان کے سارہ کو بہن کہنے کی وجہ سے حضرت سارہ اس مصیبت کا شکار بنیں۔ یعنی حضرت سارہؑ کی اس بے حرمتی کے ذمے دار وہ خود قرار پائے، کیا ابوالانبیاء کی عصمت پر اتنا بڑا الزام درست ہو سکتا ہے۔ اس عبارت میں یہ بھی واضح ہے کہ فرعون نے حضرت سارہ کو اپنے قبضے میں لے لیا تھا اور ان کو اپنی بیوی بھی بنا لیا اور اپنے قبضے میں بھی لے لیا، اس عبارت میں کہیں بھی یہ دلیل یا وضاحت نہیں کہ حضرت سارہؑ اس ظالم کی ہوس نفسانی کا نشانہ بننے سے محفوظ رہیں یا نہیں، اور انبیائے بنی اسرائیل کی والدہ ماجدہ عصمت دری کے اس عظیم ابتلاء میں محفوظ رہیں یا نہیں، یہ براہ راست حضرت ابراہیمؑ کی عصمت اور حضرت سارہ کی شخصیت کو داغدار بنا دیتا ہے۔

---

[27] پیدائش ، ۱۲: ۱۰- ۱۶

[28] ایضاً، ۱۲ : ۱۷ - ۲۰

کتاب پیدائش میں دوسری جگہ میں مذکور ہے کہ حضرت سارہ کو حضرت ابراہیم نے اپنی سوتیلی بہن قرار دیا، لیکن کیا کوئی نبی اپنی سوتیلی بہن سے نکاح کر سکتا ہے۔یہ تو حضرت ابراہیمؑ کی عصمت پر بہت برا اعتراض پیدا کرتا ہے۔

"یہ بات سچ ہے کہ وہ میری بیوی تو ہے ، لیکن اس کے باوجود وہ میری بہن بھی تو ہے۔اور وہ میرے باپ کی بیٹی ہے لیکن میری ماں کی بیٹی نہیں"۔[29]

## اسلامی نقطہ نظر

اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم کو دو بیٹے عطافرمائے۔ حضرت ھاجرہؑ سے اسماعیلؑ،اور حضرت سارہؑ سے اسحاقؑ۔پھر حضرت اسحاقؑ سے حضرت یعقوبؑ پیدا ہوئے جنہیں "اسرائیل" بھی کہا جاتا ہے اسی لئے انکی اولاد کے قبائل کو" بنی اسرائیل" کہا جاتا ہے۔ان میں سے جو انبیاء مبعوث ہوئے انکی تعداد بہت زیادہ ہے اور صحیح تعداد صرف اسی کو معلوم ہے جس نے انہیں نبوت اور رسالت کا منصب دے کر مبعوث فرمایا۔ بنی اسرائیل کا سلسلہ حضرت عیسیٰؑ پر ختم ہوا۔حضرت اسماعیلؑ کی نسل سے عرب کے تمام قبائل وجود میں آئے ،آپکی اولاد میں سے صرف خاتم النّبین، سید الانبیاء و المرسلین، دنیا و آخرت میں انسانیت کے لئے باعثِ فخر حضرت محمد بن عبداللہ ﷺ تشریف لائے۔ حضرت ابراہیمؑ اللہ تعالی کے مقرب ترین پیغمبروں میں سے ایک ہیں، آپؑ کا مقام و مرتبہ اللہ تعالی کے نزدیک بہت بڑا ہے۔ آپؑ نے اپنی زندگی اللہ تعالی کا خالص بندگی اور اس کی خالص اطاعت میں گذاری اور ساری زندگی توحید خالص کی دعوت دیتے رہے اور لوگوں کو شرک اور اللہ تعالی کی نافرمانی سے روکتے رہے ،بیشک آپ علیہ السلام کی زندگی تمام مومنوں کے لیے اسوہ اور نمونہ ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کو تمام انبیاءِ مابعد کا باپ اور جدّ امجد ہونے کا شرف حاصل ہے۔قرآن کریم آپؑ کو"صدیق"قرار دیتا ہے۔

وَاذۡكُرۡ فِى الۡكِتٰبِ اِبۡرٰهِيۡمَ ؕ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيۡقًا نَّبِيًّا ۔30

"اے محمد! اپنی کتاب(قرآن) میں ابراہیمؑ کو یاد کیجئے، بے شک وہ سچے نبی تھے"۔

اور ایک مقام پر فرماتا ہے:

وَلَقَدۡ اٰتَيۡنَاۤ اِبۡرٰهِيۡمَ رُشۡدَهٗ مِنۡ قَبۡلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيۡنَ ۔31

"اور تحقیق ہم نے اس سے قبل ابراہیمؑ کو ہدایت عطافرمائی تھی"۔

وہ ہدایت کس قسم کی تھی؟اس کا اظہار ان الفاظ میں ہے:

مَا كَانَ اِبۡرٰهِيۡمُ يَهُوۡدِيًّا وَّلَا نَصۡرَانِيًّا وَّلٰكِنۡ كَانَ حَنِيۡفًا مُّسۡلِمًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ۔[32]

"نہ تو ابراہیمؑ یہودی تھے اور نہ ہی نصرانی، لیکن وہ یک سو مسلمان تھے، اور وہ مشرک بھی نہیں تھے"۔

یہودیوں اور عیسائیوں میں سے ہر کسی کا ماننا تھا کہ حضرت ابراہیمؑ ان کے مذہب پر قائم تھے لیکن اللہ پاک نے ان کے اس دعوے کی تردید فرمائی کہ تورات اور انجیل حضرت ابراہیمؑ سے سینکڑوں سال بعد نازل ہوئیں تو پھر حضرت ابراہیمؑ یہودی یا عیسائی کیسے

---

[29] پیدائش، ۱۲:۲۰

[30] سورۃ مریم، ۴۱:۱۹

[31] سورۃالانبیاء، ۵۱:۲۱

[32] سورۃ آل عمران، ۶۷:۳

ہو سکتے ہیں؟ اور فرمایا کہ حضرت ابراہیم کے اصلی پیروکار بس وہی ہیں جو توحید پر قائم رہیں بیشک اللہ مومنوں کا کارساز ہے۔ قرآن کریم کے ان بیانات کے برعکس عہد نامۂ قدیم حضرت ابراہیمؑ کو یہودی قرار دیتا ہے، جس کی بناء پر یہودی احساسِ تفاخر میں مبتلا ہوئے اور اپنے گناہوں پہ ندامت بھی محسوس نہیں کرتے بلکہ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ابراہیم کی وجہ سے خدا ان کے گناہ معاف کردے گا۔

عہد نامہ قدیم کی مندرجہ بالا عبارات پر اسلامی نقطہ نظر کے مطابق حضرت ابراہیمؑ نے جب کہا کہ تو اس ظالم سے کہنا کہ میں ابراہیمؑ کی بہن ہوں تو ساتھ ہی وضاحت کر دی کہ تیری مراد اسلامی اخوت ہونی چاہئے نہ کہ نسبی اخوت، صحیح بخاری میں اس قصے کی وضاحت یوں ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

ذَاتَ يَوْمٍ وَسَارَةُ إِذْ أَتَى عَلَى جَبَّارٍ مِنَ الْجَبَابِرَةِ فَقِيلَ لَهُ إِنَّ هَاهُنَا رَجُلًا مَعَهُ امْرَأَةٌ مِنْ أَحْسَنِ النَّاسِ فَأَرْسَلَ إِلَيْهِ فَسَأَلَهُ عَنْهَا فَقَالَ مَنْ هَذِهِ قَالَ أُخْتِي فَأَتَى سَارَةَ قَالَ يَا سَارَةُ لَيْسَ عَلَى وَجْهِ الْأَرْضِ مُؤْمِنٌ غَيْرِي وَغَيْرَكِ وَإِنَّ هَذَا سَأَلَنِي فَأَخْبَرْتُهُ أَنَّكِ أُخْتِي فَلَا تُكَذِّبِينِي فَأَرْسَلَ إِلَيْهَا فَلَمَّا دَخَلَتْ عَلَيْهِ ذَهَبَ يَتَنَاوَلُهَا بِيَدِهِ فَأُخِذَ فَقَالَ ادْعِي اللَّهَ لِي وَلَا أَضُرُّكِ فَدَعَتْ اللَّهَ فَأُطْلِقَ ثُمَّ تَنَاوَلَهَا الثَّانِيَةَ فَأُخِذَ مِثْلَهَا أَوْ أَشَدَّ فَقَالَ ادْعِي اللَّهَ لِي وَلَا أَضُرُّكِ فَدَعَتْ فَأُطْلِقَ فَدَعَا بَعْضَ حَجَبَتِهِ فَقَالَ إِنَّكُمْ لَمْ تَأْتُونِي بِإِنْسَانٍ إِنَّمَا أَتَيْتُمُونِي بِشَيْطَانٍ فَأَخْدَمَهَا هَاجَرَ فَأَتَتْهُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فَأَوْمَأَ بِيَدِهِ مَهْيَا قَالَتْ رَدَّ اللَّهُ كَيْدَ الْكَافِرِ أَوْ الْفَاجِرِ فِي نَحْرِهِ وَأَخْدَمَ هَاجَرَ۔[33]

ایک دن ابراہیمؑ) اور (ان کی زوجہ) سارہ جا رہے تھے کہ ایک ظالم بادشاہ کے ملک میں سے گزرے کسی نے بادشاہ سے کہہ دیا کہ یہاں ایک ایسا شخص آیا ہے جس کے ساتھ بے انتہا خوبصورت عورت ہے اس ظالم نے ان کے پاس آدمی بھیج کر سارہ کے متعلق پوچھا یہ کون ہے؟ تو ابراہیم نے کہہ دیا میری (دینی) بہن ہے پھر ابراہیم سارہ کے پاس آئے اور کہا کہ اے سارہ روئے زمین پر میرے اور تیرے علاوہ کوئی مومن نہیں اس ظالم نے مجھ سے پوچھا تو میں نے کہہ دیا یہ میری بہن ہے لہذا مجھے جھوٹا نہ کرنا اس ظالم نے سارہ کو بلوا بھیجا جب سارہ اس کے پاس پہنچیں تو وہ ان کی طرف ہاتھ بڑھانے لگا فوراً منجانب اللہ اس کی گرفت ہوگئی (اس نے سارہ سے) کہا میرے لئے اللہ سے دعا کرو میں تمہیں پھر کچھ ضرر نہ پہنچاؤں گا انہوں نے دعا کی تو وہ اچھا ہو گیا پھر دوسری مرتبہ اس نے اس کی طرف ہاتھ بڑھایا، پھر اسی طرح پکڑ لیا گیا بلکہ اس سے بھی سخت پھر اس نے کہا میرے لئے اللہ سے دعا کرو، میں تمہیں بالکل ضرر نہ پہنچاؤں گا انہوں نے دعا کی تو وہ اچھا ہو گیا، پھر اس نے اپنے کسی دربان کو بلا کر کہا کہ تم میرے پاس انسان کو نہیں لائے بلکہ شیطان کو لائے ہو پھر اس نے سارہ کی خدمت کے لئے ہاجرہ کو دیا سارہ ابراہیم (علیہ السلام) کے پاس آئیں تو وہ کھڑے نماز پڑھ رہے تھے انہوں نے ہاتھ کے اشارے سے پوچھا کیا ہوا؟ سارہ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے کافر کا فریب اسی کے سینہ میں لوٹا دیا اور ہاجرہ کو خدمت کے لئے دیا۔

واضح رہے کہ تمام انبیاء معصوم ہیں ان سے کوئی بھی گناہ سرزد نہیں ہو سکتا خواہ وہ جھوٹ ہو یا اور کوئی معصیت، پس حدیث کے مذکورہ جملہ کی یہ مراد ہرگز نہیں کہ حضرت ابراہیمؑ نے اپنی زندگی میں جھوٹ جیسے گناہ کا ارتکاب کیا بلکہ ان کی طرف جھوٹ بولنے کی نسبت خود ان کی ذات کے اعتبار سے نہیں، سننے والوں کے اعتبار سے ہے۔ حضرت ابراہیمؑ نے حضرت سارہ کے بارے میں کہا تھا کہ یہ میری بہن ہے یہ بات بظاہر خلاف حقیقت معلوم ہوتی ہے کہ انہوں نے اپنی بیوی کو اپنی بہن بتایا، لیکن اگر اس بات کو حضرت ابراہیمؑ کی اصل مراد کے سیاق میں دیکھا جائے تو ان کا یہ کہنا کہ یہ میری بہن ہے خلاف حقیقت نہیں ہو گا کیونکہ حضرت ابراہیمؑ اور حضرت سارہ ہم

---

[33] صحيح البخاري، كتاب أحاديث الأنبياء، ، قول الله تعالى واتخذ الله إبراهيم خليلا، رقم الحديث ٣١٧٩

مذہب (دین اسلام کے پیرو) ہونے کی حیثیت سے دینی بھائی بہن تھے جیسے کہ خود قرآن نے فرمایا ہے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ۔[34] تمام اہل ایمان ایک دوسرے کے ساتھ اخوت کا تعلق رکھتے ہیں اور ظاہر ہے بیوی کا رشتہ قائم ہو جانے سے دینی اخوت کا رشتہ منقطع نہیں ہو جاتا علاوہ ازیں حضرت سارہ حضرت ابراہیمؑ چچا حاران کی بیٹی تھیں اور اس اعتبار سے ان کو بہن کہنا ایسی بات ہر گز نہیں ہے جس پر حقیقی جھوٹ کا اطلاق ہو سکے۔

حاکم مذہب کے اعتبار سے آتش پرست تھا اور آتش پرستوں میں بہن اور بھائی کے رشتہ کی ایک خصوصی اہمیت تھی یہاں تک کہ بڑے سے بڑا بوالہوس آتش پرست بھی کسی کی بہن پر بری نظر نہیں ڈال سکتا تھا اور اپنے اس مذہبی اصول کا احترام کرتا تھا کہ جو عورت اپنے کی تولیت اور کفالت میں ہے یا جس عورت کو کسی شخص نے اپنی بہن بتا دیا ہے وہ ہر طرح سے محفوظ و مامون ہے اور اس کا بھائی ہی اس کے بارے میں تمام تر حق اختیار رکھتا تھا۔ چنانچہ حضرت ابراہیمؑ نے چاہا کہ اسی کے دین کا سہارا لیں اور سارہ کو اس ظالم کے چنگل سے بچانے کے لئے ایسی بات کہی جو بالکل ہی خلاف واقعہ نہ ہو اور وہ ظالم بھی اپنے برے ارادے سے باز آجائے۔ یہ اور بات ہے کہ اس ظالم پر شیطان کی گرفت اتنی سخت تھی کہ اس نے نہ تو اپنے دین کے اصول کا احترام کیا اور نہ اپنی قماش کے لوگوں کی روایت و عادت کا لحاظ رکھا بلکہ حضرت سارہ کو اپنی ہوس کا نشانہ بنانے کے درپے ہوا۔

حضرت ابراہیمؑ نے اپنی اہلیہ سے کہا کہ میں نے ظالم کے پاس تمہیں اپنی بہن کہا ہے، تم میری تکذیب نہ کرنا، کیونکہ دین کے لحاظ سے تم میری بہن ہو اور اس سر زمین میں تمہارے سوا کسی سے میرا یہ دینی رشتہ نہیں ہے۔اس تعریض کی حقیقت، ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ سے خود ظاہر فرمادی کہ اس سے دینی اخوت مراد ہے، گو کہ ظالم اس سے بظاہر نسبی اخوت سمجھے گا۔اس تعریض سے یہی مغالطہ مقصود ہے۔تاکہ عصمت بھی محفوظ رہے اور شر بھی نہ پہنچ سکے۔ایسے حالات میں تو اگر عصمت کی حفاظت اور حدود اللہ کے احترام کے لئے اگر واضح جھوٹ بھی بولا جائے تو اس میں کچھ حرج نہیں۔ لیکن حضرت ابراہیمؑ نے تعریض کی راہ اختیار فرمائی، جو در حقیقت صحیح ہے اور اس کی سچائی معلوم۔واضح رہے کہ اگر متکلم صحیح اور نفس الامر کے مطابق گفتگو کرے لیکن مخاطب کو اندھیرے میں رکھنا چاہے اور اپنے مقصد کو اس پر ظاہر نہ ہونے دے اسے تعریض اور توریہ کہا جاتا ہے۔یہ متکلم کے لحاظ سے صدق ہے اور تفہیم کے لحاظ سے کذب ہے۔ نیز آخر میں بادشاہ کا حاجرہ کو عطیہ کے طور پر بھی تب دیا گیا جب اس ظالم کو حضرت سارہ کا خدا کی پناہ اور حفاظت میں ہونا اور مقبول الدعا اور مستجاب الدعا ہونا ثابت ہو گیا اور اس وقت اس ہدیہ کا قبول کرنا عصمت کے منافی نہیں ہے۔

## سیّدنا اسماعیلؑ اور عہد نامہ قدیم

عہد نامہ قدیم کے مطابق یہودیت اسحاق علیہ السلام کو تو بنی اسرائیل کا جد امجد سمجھتی ہے اور نہایت ہی عزت و تکریم بخشتی ہے لیکن حضرت اسماعیل علیہ السلام کو بہت ہی برے اور ہتک آمیز الفاظ سے بیان کرتی ہے جیسا کہ توریت کی کتاب تخلیق سے ثابت ہے کہ اس کا ہاتھ ہر ایک شخص کے خلاف اور ہر ایک شخص کا ہاتھ اس کے خلاف یعنی گویا حضرت اسماعیل علیہ السلام کو عداوت کا ایک نمونہ بنا کر پیش کر دیا ہے پیدائش میں حضرت اسماعیلؑ کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ ہر ایک کا مخالف ہو گا۔

---

[34] سورۃ الحجرات، ۴۹: ۱۰

اِسمعیل بنعی لدھے لی طرح مضبوط اور آزاد ہو گا۔ اور وہ ہر ایک کا مخالف ہو گا اور ہر ایک اُس کا مخالف ہو گا وہ اپنے بھائیوں کے قریب خیمہ زن ہو گا۔[35]

عہد نامہ قدیم کے مطابق قربانی کے لئے حضرت ابراہیمؑ حضرت اسحاقؑ کو لے کر گئے۔

ان تمام باتوں کے بعد خدا نے ابراہیم کو آزمایا۔ خدا نے آواز دی" ابراہیم! " ابراہیم نے جواب دیا" میں یہاں ہوں۔" تب خدا نے اس سے کہا کہ تیرا بیٹا یعنی تیرا اکلوتا بیٹا اسحاق کو جسے تو پیار کرتا ہے موریاہ علاقے میں لے جا۔ میں تجھے جس پہاڑ پر جانے کی نشاندہی کروں وہاں جا کر اپنے بیٹے کو قربان کر دینا۔[36]

دوسری جگہ لکھا ہے۔

اس کے بعد اپنے بیٹے اسحاق کے ہاتھ پیر جکڑ کر قربان گاہ کے اوپر جو لکڑیاں ترتیب دی گئی تھیں ان کے اوپر لٹا دیا۔ تب اس نے اپنے بیٹے کو قربان کرنے کیلئے چھری اوپر اٹھائی۔[37]

عہد نامہ قدیم کے اس بیان میں ایک طرف تو یہ کہا جارہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت اسحاق علیہ السلام کی قربانی مانگی تھی اور دوسری طرف یہ بھی کیا جارہا ہے کہ وہ اکلوتے تھے۔ حالانکہ خود عہد نامہ قدیم ہی کے دوسرے بیانات سے قطعی طور پر یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت اسحاق علیہ السلام اکلوتے نہ تھے۔ عہد نامہ قدیم حضرت سارہ کو ایسے روپ میں پیش کرتا ہے کہ جس میں اپنی لونڈی حضرت حاجرہؓ سے حضرت اسماعیلؑ کی پیدائش کے بعد مسلسل حسد اور رقابت کا شکار نظر آتی ہیں۔

سارائی اَبرام کی بیوی تھی۔ اُس کی کوئی اولاد نہ تھی۔ سارائی کی ایک مصری خادمہ تھی۔ اُس کا نام ہاجرہ تھا۔ سارائی نے اَبرام سے کہا، خداوند نے مجھے اولاد ہونے کا موقع ہی نہ دیا۔ اس لئے میری لونڈی ہاجرہ کے پاس جا۔ اور اُس سے جو بچہ پیدا ہو گا میں اسے اپنے ہی بچے کی مانند قبول کرلوں گی۔" تب اَبرام نے اپنی بیوی سارائی کا شکریہ ادا کیا۔ اَبرام کے کنعان میں دس برس رہنے کے بعد یہ واقعہ پیش آیا تھا۔ اَبرام کی بیوی سارائی نے ہاجرہ کو، اَبرام کو اس کی بیوی بننے کے لئے دیا۔ اَبرام نے ہاجرہ سے جسمانی تعلقات قائم کیے اور وہ حاملہ ہوئی۔ اس کے بعد ہاجرہ اپنی مالکہ کو حقارت کی نظر سے دیکھنے لگی۔ تب سارائی نے اَبرام سے کہا کہ اس کے نتیجہ میں جو بھی ناسازگار حالات پیدا ہوئے ہیں۔ اُس کی تمام تر ذمہ داری تیرے سر ہے۔ میں نے اسے تیرے حوالے کر دیا ہے۔ اور وہ اب حاملہ ہے۔ اور مجھے حقیر جان کر دھتکار دیتی ہے۔ اور سوچتی ہے کہ وہ مجھ سے بہتر ہے۔ اب خداوند ہی فیصلہ کرے گا کہ ہم میں کون صحیح ہے۔ اِس بات پر اَبرام نے سارائی سے کہا، " تُو تو ہاجرہ کی مالکہ ہے۔ تو جو چاہے اُس کے ساتھ کر سکتی ہے۔" اِس لئے سارائی نے ہاجرہ کو ذلیل کیا۔ اور وہ بھاگ گئی"۔۔۔مزید فرشتے نے اُس سے کہا، " اے ہاجرہ اب تُو حاملہ ہو گئی ہے۔ اور تجھے ایک بیٹا پیدا ہو گا۔ تو اس کا نام اِسمٰعیل رکھنا۔ اِس لئے کہ خداوند نے تیری تکالیف کو سُنا ہے۔ اور وہ تیری مدد کرے گا۔[38]

---

[35] پیدائش، ۱۶ : ۱۲

[36] ایضاً، ۲۲ : ۱، ۲

[37] ایضاً، ۲۲ : ۹، ۱۰

[38] ایضاً، ۱۶ : ۱ - ۶

اس عبارت سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سارہ نے اپنی بے اولادی کے احساس کی بناء پر اپنی لونڈی حاجرہ حضرت ابراہیم کو ہبہ کی۔ اور اس حاجرہؓ کے بطن سے اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے، حضرت سارہؓ کے بطن سے اسحاق علیہ السلام کی پیدائش کا واقعہ بعد میں پیش آیا۔ لہٰذا اسحاقؑ کو ذبیح قرار دینے کی صورت میں انہیں اکلوتا نہیں کہا جاسکتا کیونکہ اسماعیلؑ ان سے پہلے پیدا ہو چکے تھے۔ یہی نہیں خود حضرت ابراہیمؑ کے بھی اس انداز میں پیش کی گیا ہے کہ وہ حضرت اسماعیلؑ کو اپنے گھر پیدا ہونے والا نوکر سمجھ کر اس بات سے پریشان تھے کہ وہی ساری جائداد کا مالک بن جائے گا۔ ملاحظہ ہو

> اِن واقعات کے پیش آنے کے بعد خواب میں اَبرام کو خدا کا پیغام آیا۔ خدا نے ان سے کہا کہ اے اَبرام، تو خوفزدہ نہ ہو، میں تیری ڈھال ہوں اور میں ہی تجھے عظیم اجر و بدلہ دوں گا۔ اُس پر اَبرام نے کہا کہ اے خداوند خدا تو مجھے کچھ بھی دے لیکن مجھے سکون و چین نہ ملے گا۔ کیونکہ میرا کوئی بیٹا ہی نہیں ہے۔ اور کہا کہ جب میں مر جاؤں تو میری تمام جائیداد میرے نوکر دمشق کے اِلیعزر کے حوالے ہوگی۔ پھر اَبرام نے کہا کہ تُو نے تو مجھے بیٹا ہی نہیں دیا ہے۔ اِس وجہ سے وہ نوکر جو میرے گھر میں پیدا ہوا ہے وہی میری تمام چیزوں کا مالک ہوگا۔ تب خداوند نے اَبرام سے کہا کہ تیری ساری جائیداد و ملکیت کا مالک ہونے والا تیرا نوکر نہیں ہے۔ اِس لئے تُو ہی بیٹے کو پائے گا۔ اور کہا کہ تیرا بیٹا ہی تیری ساری مِلکیت کا مالک ہوگا۔[39]

چنانچہ عہد نامہ قدیم میں حضرت اسحاقؑ کو حضرت اسماعیلؑ پر ترجیح دی جاتی ہے اور لونڈی کا بیٹا کہ کر حضرت اسماعیلؑ پر تنقید بھی نظر آتی ہے۔ اور حضرت سارہ کی رقابت و حسد و عہد نامہ قدیم کی اس عبارت میں ملاحظہ ہو۔

> جب اِسحاق بڑا ہوا اور کھانا کھانے کی عمر کو پہنچا تب ابراہیم نے ایک بڑی ضیافت کروائی۔ پہلے پہل مصر کی لونڈی ہاجرہ کے یہاں ایک لڑکا پیدا ہوا تھا۔ اور ابراہیم اُس کا باپ تھا۔ سارہ نے دیکھا کہ ہاجرہ کا بیٹا کھیل رہا ہے سارہ نے ابراہیم سے کہا کہ اُس لونڈی کو اور اُس کے بچے کو کہیں دُور بھیج دے۔ تا کہ جب ہم دونوں مر جائیں تو ہماری تمام تر جائیداد کا وارث صرف اِسحاق ہی ہو۔ اور میں یہ بھی نہیں چاہتی ہوں کہ لونڈی کا بیٹا اِسحاق کے ساتھ وراثت میں حصّے دار ہو۔ ابراہیم کو بہت دُکھ ہوا۔ اور اپنے بیٹے کے بارے میں فکر مند ہوا۔ لیکن خدا نے ابراہیم سے کہا، " تو اس بچے یا اُس لونڈی کے بارے میں پریشان نہ ہو اور سارہ کی مرضی کے مطابق ہی کر۔ اِسحاق ہی تیرے خاندانی سلسلہ کو جاری رکھے گا۔[40]

**اسلامی نقطہ نظر:** قرآن اسماعیل و اسحاق (علیہما السلام) دونوں کو انبیاء مانتا ہے اور بہت ہی اچھے الفاظ سے دونوں کا ذکر کرتا ہے، جیسا کہ قرآن کریم کی بہت سی سورتوں، آیات سے ثابت ہے اور دونوں کو قابل اتباع اور ہدایت کا نمونہ بتایا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کے فرزند سیدنا اسماعیل علیہ السلام کے بارے میں قرآن کریم کے ارشادات یہ ہیں:

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ۡاِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ۚ وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ۠ وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ مَرْضِيًّا۔[41]

---

[39] پیدائش ، ۱۵ : ۱ - ۴

[40] پیدائش، ۲۱ : ۸ - ۱۱

[41] سورۃ مریم، ۱۹ : ۵۴،۵۵

اور کتاب میں اسمٰعیل کا بھی ذکر کرو۔ وہ وعدے کے سچے اور (ہمارے) بھیجے ہوئے نبی تھے اور اپنے گھر والوں کو نماز اور زکوٰۃ کا حکم کرتے تھے اور اپنے پروردگار کے ہاں پسندیدہ (و برگزیدہ) تھے"۔

ایک اور مقام پر فرمایا:

وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِدْرِيْسَ وَذَاالْكِفْلِ ؕ كُلٌّ مِّنَ الصّٰبِرِيْنَ وَاَدْخَلْنٰهُمْ فِيْ رَحْمَتِنَا ؕ اِنَّهُمْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ۔ 42

اور اسمٰعیل اور ادریس اور ذوالکفل (کو بھی یاد کرو) یہ سب صبر کرنے والے تھے۔ اور ہم نے اُن کو اپنی رحمت میں داخل کیا، بلاشبہ وہ نیکو کار تھے"۔

قرآن کریم میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کو ذبیح اللہ کہا گیا ہے۔ جبکہ عہد نامہ قدیم میں "ذبیح اللہ" حضرت اسحٰق علیہ السلام کو قرار دیا گیا ہے۔ قرآن کریم میں ابراہیم علیہ السلام کی دُعا اور فرزندِ حلیم کی صورت میں اللہ کی عطا کا ذکر ان الفاظ میں آیا ہے:

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْۤ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْۤ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ؕ قَالَ يٰۤاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫ سَتَجِدُنِيْۤ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ فَلَمَّاۤ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ وَنَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰۤاِبْرٰهِيْمُ قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْبَلٰٓؤُا الْمُبِيْنُ وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ سَلٰمٌ عَلٰۤى اِبْرٰهِيْمَ كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ وَبَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ۔ 43

"ابراہیم نے دعا کی اے پروردگار! مجھے ایک بیٹا عطا کر جو صالحوں میں سے ہوں۔ (اس دعا کے جواب میں) ہم نے اس کو ایک حلیم لڑکے کی بشارت دی۔ وہ لڑکا جب اس کے ساتھ دوڑ دھوپ کرنے کی عمر کو پہنچ گیا تو ایک روز ابراہیم نے کہا، بیٹا! میں خواب دیکھتا ہوں کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں، اب تو بتا تیرا کیا خیال ہے؟ اس نے کہا، اباجان! جو کچھ آپ کو حکم دیا جا رہا ہے اسے کر ڈالیے۔ آپ انشاءاللہ مجھے صابروں میں سے پائیں گے۔ آخر کو جب ان دونوں نے سر تسلیم کر دیا اور ابراہیم نے بیٹے کو ماتھے کے بل گرا دیا اور ہم نے ندا دی کہ اے ابراہیم! تو نے خواب سچ کر دکھایا۔ ہم نیکی کرنے والوں کو ایسی ہی جزا دیتے ہیں یقیناً یہ ایک کھلی آزمائش تھی اور ہم نے ایک بڑی قربانی فدیے میں دے کر اس بچے کو چھڑا لیا۔ اور اس کی تعریف و توصیف ہمیشہ کے لیے بعد کی نسلوں میں چھوڑ دی۔ سلام ہے ابراہیم پر۔ ہم نیکی کرنے والوں کو ایسی ہی جزا دیتے ہیں۔ یقیناً وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا۔ اور ہم نے اسے اسحاق کی بشارت دی، ایک نبی صالحین میں سے"۔

حضرت ابراہیمؑ کا رب تعالیٰ سے یہ دعا مانگنا "رب ھب لی من الصّالحین" اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ اس وقت تک حضرت ابراہیمؑ اولاد سے محروم تھے۔ دعا کی برکت سے اللہ نے آپ کو "غلام حلیم" عطا فرمایا جس نے آگے چل کر ذبیح بننا تھا۔ واقعہ ذبیح کے بعد اللہ نے آپ کو اسحاق علیہ السلام کی بشارت دی۔ حضرت ابراہیمؑ نے حضرت اسماعیل علیہ السلام اور ان کی والدہ کو وادیٔ غیر ذی زرع (مکہ معظمہ) اس واسطے چھوڑا تھا تا کہ اللہ کا گھر آباد ہو اور نماز قائم ہو جائے۔ اسماعیل علیہ السلام کو حضرت ابراہیمؑ کی وراثت سے محروم نہیں کیا گیا اور نہ ہی حضرت سارہ کی وجہ سے گھر سے نکالا گیا۔ بلکہ اس کی وجہ قرآن اس طرح بیان کرتا ہے۔

رَبَّنَاۤ اِنِّيْۤ اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ ۙ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْۤ

---

[42] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۸۵

[43] سورۃ الصافات، ۳۷: ۱۰۰ - ۱۱۲

اِلَیۡہِمۡ وَ ارۡزُقۡہُمۡ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّہُمۡ یَشۡکُرُوۡنَ۔ [44]

ترجمہ: ''اے پروردگار! میں نے اپنی اولاد میدان (مکہ) میں جہاں کھیتی نہیں تیرے عزت (وادب) والے گھر کے پاس لابسائی ہے۔اے پروردگار! تاکہ یہ نماز پڑھیں،تُولوگوں کے دلوں کو ایسا کردے کہ ان کی طرف جھکے رہیں اوراُن کو میووں سے روزی دے تاکہ تیرا شکر کریں''۔

## حضرت لوطؑ اور عہد نامہ قدیم

عہد نامہ قدیم کی کتاب پیدائش میں حضرت لوط علیہ السلام کے بارے میں تعارفی سطوریوں پیش کی گئی ہیں:

لوط بن حاران ابراہیمؑ کا بھتیجا تھا۔ عراق سے ہجرت کے وقت ابراہیمؑ کے ساتھ تھا۔ وہاں سے حاران اور پھر کنعان میں ٹھہرے۔ وہاں قحط پڑا تو ابراہیمؑ اور سارہ کے ساتھ مصر پہنچا۔ کنعان لوٹے تو دونوں کے پاس بکثرت مویشی تھے۔ جگہ تنگ ہونے کی وجہ سے لوطؑ اور ابراہیمؑ کے خادموں میں جھگڑا شروع ہو گیا۔ اس لئے دونوں کے مشورے سے لوطؑ مشرق میں یردن کی وادی میں جا کر سدوم کی بستی میں جا ٹھہرا۔ سدوم کے لوگ خداوند کی نظر میں نہایت بدکار اور گنہ گار تھے۔ ایک مدت بعد قرب وجوار کے حاکموں نے سدوم کے بادشاہ کو شکست دے کر سدوم کو لوٹا اور لوطؑ اور اس کے مال کو بھی لے گئے۔ ابراہیمؑ کو معلوم ہوا تو اس نے اپنے ۳۱۸ بہادروں کے ساتھ دشمن کا پیچھا کیا اور دشمن کو شکست دے کر لوطؑ سمیت تمام قیدیوں اور مال واسباب کو چھڑا لائے۔ سدوم کے بادشاہ نے خوش ہو کر ابراہیمؑ کو تمام مال پیش کیا۔ مگر آپ خالی ہاتھ گھر لوٹ آئے۔ تاکہ بادشاہ کا ان پر احسان نہ رہے۔ [45]

ایک الزام حضرت لوط علیہ السلام پر کتاب پیدائش میں ہے کہ وہ حضرت ابراہیمؑ سے لڑ کر سدوم کے علاقے میں چلے گئے تھے یعنی اللہ تعالی کے دو عظیم ترین پیغمبر عام لوگوں کی طرح آپس میں ناراض کر جدا ہو گئے یہ تو عوام الناس کو اخلاقی سطح پر گرانے کا ایک کھلا جواز ہے کہ اگر پیغمبر آپس میں ان اسباب یا وجوہات کی وجہ سے لڑ سکتے ہیں تو عام لوگوں کے لئے یہ کوئی اچنبھے کی بات نہیں۔ اس الزام کو کتاب پیدائش میں اس طرح بیان کیا گیا ہے:

اَبرام نے مصر چھوڑا۔ اَبرام اپنی بیوی اور اپنی ساری چیزوں کو لے کر بَراستہ نیگیو اپنا سفر کیا۔ اور لوط بھی اُس کے ہمراہ تھا۔۔۔ اِس زمانے میں لوط بھی اَبرام کے ساتھ سفر کرتے تھے۔ لوط کے پاس بھی بکریوں کا ریوڑ اور جانوروں کا گلّہ اور ڈیرے وغیرہ بھی تھے۔ اَبرام اور لوط کے پاس کثرت سے جانور تھے جس کی وجہ سے اُن کی دیکھ بھال کے لئے وہ جگہ ناکافی تھی۔ اَبرام اور لوط کے چرواہے تکرار کرنے لگے۔ اُس زمانے میں کنعانی اور فرزّی بھی اسی جگہ زندگی گزارتے تھے۔ اس وجہ سے ابرام نے لوط سے کہا کہ تجھ میں اور مجھ میں کسی بھی قسم کی بحث اور اَن بن نہ ہو، اور تیرے اور میرے لوگوں میں کسی بھی قسم کی رنجش نہ ہو، کیونکہ ہم سب آپس میں بھائی ہیں۔ اس لئے ہم جدا ہو جائیں اپنی پسند کی جگہ کا تو انتخاب کر لے۔ اگر تو بائیں طرف جانا چاہتا ہے تو میں داہنی طرف چلا جاؤں گا اور اگر تو داہنی طرف جانا چاہتا ہے تو میں بائیں طرف چلا جاؤں گا۔ جو لوط نے آنکھ اٹھا کر دیکھا تو اسے یردن کی گھاٹی نظر آئی۔ اور اس نے وہاں ضرورت سے زیادہ پانی کو دیکھا۔ اس وجہ سے لوط نے

---

[44] سورۃ ابراہیم، ۱۴:۳۷

[45] پیدائش، ۱۱ : ۲۷-۳۱ ؛ ۱۲ : ۱-۷؛ ۱۴ : ۱۰-۲۴

یردن کی ساری ترائی اپنے لئے منتخب کرلی۔اور دونوں ایک دوسرے سے جدا ہوئے۔اور لوط نے مشرق کی طرف سفر کیا۔ اور ابرام ملک کنعان میں ہی رہ گئے۔اور لوط نے گھاٹی میں پائے جانے والے شہروں کے درمیان سکونت اختیار کی۔[46]

اس عبارت سے یوں معلوم ہوتا کے چرواہوں کی لڑائی کی وجہ سے حضرت ابراہیمؑ اور حضرت لوطؑ میں چپقلش ہوئی اور یہ اس وقت تک ختم نہ ہوئی جب تک کہ وہ دونوں مختلف مقامات پر منتقل نہ ہوئے، ظاہر ہے کہ ایسی منافرت کی انبیاء کی طرف نسبت کرنا بالکل بھی درست نہیں اور یہ انبیاء کی عصمت کو داغدار کر دیتا ہے۔

## سدوم کی تباہی

اس بارے میں عہد نامہ قدیم میں لکھا ہے۔

سدوم [47] کے لوگ بدکار اور لٹیرے تھے۔آخر خدا نے ان کی ہلاکت کا فیصلہ کرلیا۔ایک شام دو فرشتے مردوں کی صورت میں لوطؑ کے پاس آئے۔اس نے فرشتوں کا احترام سے استقبال کیا۔اور گھر پر رات بسر کرنے کی دعوت دی۔ سدوم کے لوگوں کو پتہ چلا، تو وہ لوطؑ کے گھر آئے اور مہمانوں کو باہر لانے کا مطالبہ کیا۔تاکہ ان سے صحبت کریں۔لوطؑ نے کہ میری کنواری بیٹیاں حاضر ہیں، ان کو لے جاؤ۔ مگر وہ نہ مانے اور گھر پر حملہ کر دیا۔فرشتوں نے لوطؑ کو اندر کر لیا اور سدوم کے لوگ سب اندھے ہو گئے۔تب فرشتوں نے لوطؑ سے کہا کہ اپنی بیوی، بیٹیوں اور دامادوں کو لے کر نکل جا۔ ہم اس بستی کو تباہ کرنے آئے ہیں۔ مگر دامادوں نے جانے سے انکار کر دیا۔ اس پر لوطؑ نے دیر کر دی۔ تو فرشتوں نے اسے بیوی اور دو کنواری بیٹیوں کے ساتھ نکال کر باہر کر دیا، اور بھاگ جانے کو کہا۔لوطؑ ان سے اجازت لے کر قریبی شہر صغر جا پہنچا۔تب خداوند نے

---

[46] پیدائش، ۱۳ : ۱ - ۱۲

[47] قوم لوط کے مسکن شہر سدوم اور عمورہ بحر مردار کے ساحل پر واقع تھے اور قریش مکہ اپنے شام کے سفر میں برابر اسی راستہ سے آتے جاتے تھے۔بیت المقدس اور نہر اردن کے درمیان آج بھی یہ قطعہ زمین بحر لوط یا بحر میت کے نام سے موسوم ہے اس کی زمین سطح سمندر سے بہت زیادہ گہرائی میں ہے اور اس کے ایک خاص حصہ پر ایک دریا کی صورت میں ایک عجیب قسم کا پانی موجود ہے جس میں کوئی جاندار مچھلی، مینڈک وغیرہ زندہ نہیں رہ سک -اسی لئے اس کو بحر میت بولتے ہیں یہی مقام سدوم کا بتلایا جا -ہے۔انسائکلوپیڈیا بریٹانیکا آن لائن کے مطابق

Sodom and Gomorrah They are possibly located under or adjacent to the shallow waters south of Al-Lisān, a former peninsula in the central part of the Dead Sea in Israel that now fully separates the sea's northern and southern basins. Sodom and Gomorrah, along with the cities of Admah, Zeboiim, and Zoar (Bela). Dead Sea, Arabic Al-Baḥr Al-Mayyit ("Sea of Death"), Hebrew Yam HaMelaẖ ("Salt Sea"), also called Salt Sea, landlocked salt lake between Israel and Jordan in southwestern Asia. Its eastern shore belongs to Jordan, and the southern half of its western shore belongs to Israel. (Retrieved on July 27 2017)

https://www.britannica.com/place/Sodom-and-Gomorrah ; https://www.britannica.com/place/Dead-Sea

اپنی طرف سے سدوم اور عمورہ پر گندھک اور آگ آسمان سے برسائی۔ اور تمام لوگوں اور گردونواح کی ہریالی کو نابود کر دیا۔ اس کی بیوی نے حکم کے خلاف مڑ کر دیکھا، تو وہ نمک کا ستون بن گئی۔ [48]

یہود نے حضرت لوط علیہ السلام پر ایسے ایسے شرم ناک الزامات عائد کیے جس کو کوئی ادنی درجے کا ایمان کا متحمل شخص بھی تصور کر کے کانپ جائے۔ انبیائے کرام جیسی پاکیزہ اور معصوم ہستیوں کے متعلق تو یہ تصور ہی محال اور حرام ہے۔

کتاب پیدائش میں درج ہے:

"صغر میں سکونت اختیار کئے ہوئے رہنے پر لوط کو خوف ہونے لگا۔ جس کی وجہ سے وہ اور اس کی بیٹیاں پہاڑوں میں جا کر ایک غار میں رہنے لگے۔ ایک دن بڑی بہن چھوٹی بہن سے کہنے لگی کہ یہاں پر کوئی بھی مرد بچا ہوا نہیں ہے جو ہمیں دُنیا کے دستور کے مطابق بچہ دے سکے۔ اور ہمارا باپ بھی بوڑھا ہو چکا ہے۔ لیکن ہم تو اولاد کو باپ سے ہی پالیں گے۔ تب نسل محفوظ ہو جائے گی۔ آؤ ہم اپنے باپ کو نشہ میں چور کر کے اس کے ساتھ ہم بستری کریں۔ اسی رات انہوں نے اپنے باپ کو مئے پلا کر نشہ میں مدہوش کیا۔ تب بڑی بیٹی اپنے باپ کے بستر پر گئی۔ اور اس کے ساتھ ہم بستر ہوئی۔ چونکہ لوط نشہ میں مست تھا جس کی وجہ سے وہ اس کے ساتھ ہم بستر ہونے کو محسوس نہ کر سکا۔ دوسرے دن بڑی لڑکی اپنی چھوٹی بہن سے کہنے لگی، " گزری رات میں اپنے باپ کے ساتھ ہم بستر ہوئی۔ آج کی رات بھی اس کو مئے پلا کر نشہ میں لاؤں گی۔ تب تو بھی اس کے ساتھ ہم بستر ہو سکے گی۔ اور اس طرح ہماری نسل محفوظ ہو جائے گی۔" اس رات بھی انہوں نے اپنے باپ کو مئے پلا کر نشہ میں مدہوش کیا۔ تب اس کی چھوٹی بیٹی اس کے ساتھ ہم بستر ہوئی۔ اس کے سونے کی خبر لوط کو نہ ہوئی۔ اس طرح لوط کی دونوں بیٹیاں باپ ہی سے حاملہ ہوئیں۔ پہلوٹھی بیٹی سے ایک بیٹا پیدا ہوا اس نے اس کا نام موآب رکھا۔ اب تمام موآبیوں کے لئے موآب ہی جدّ اعلیٰ ہے۔ چھوٹی بیٹی سے بھی ایک لڑکا پیدا ہوا۔ اس نے اپنے لڑکے کا نام بن عمّی رکھا اب جو بنی عمّون ہیں ان کے لئے بن عمّی ہی جدّ اعلیٰ ہے۔ [49]

مندرجہ بالا عبارت پر غور کیا جائے تو خاندان نبوت کے ساتھ اس عبارت کے مصنف کی بے باکی اور گستاخی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے، کہ بیٹیاں صرف باپ کی نسل برقرار رکھنے کے لئے اتنے قبیح فعل کی مرتکب ہوں، اور باپ بھی بیٹیوں کے ہاتھ مے نوشی کر کے اپنی عقل گم کر بیٹھے کیا نبی کی بیٹیاں اس کردار کی حامل ہوتی ہیں نبی پر اور ان کی آغوش میں پلنے والی بیٹیوں کی عصمت پر اس سے زیادہ قبیح کونسی تہمت ہو سکتی ہے۔

مندرجہ بالا عبارت کے مطابق پہلوٹھی بیٹی سے جو بیٹا پیدا ہوا اس نے اس کا نام موآب رکھا، موآبیوں کے لئے موآب ہی جدّ اعلیٰ ہے۔ چھوٹی بیٹی سے بھی ایک لڑکا پیدا ہوا، اس نے اپنے لڑکے کا نام بن عمّی رکھا اب جو بنی عمّون ہیں ان کے لئے بن عمّی ہی جدّ اعلیٰ ہے۔ لیکن جس نسل کو حضرت لوطؑ کی بیٹیوں سے چلایا جا رہا ہے ان ہی کے بارے میں خود عہد نامہ قدیم کی کتاب استثناء میں یہ لکھا ہوا ہے۔

---

[48] پیدائش، ۱۹ : ۱- ۲۶

[49] ایضاً،۱۹ : ۳۰ - ۳۸

وہ آدمی جس کے ماں باپ نے قانونی طور پر شادی نہ کی ہو اس آدمی کے خاندان سے کوئی بھی آدمی یہاں تک کہ دس پشت کے بعد بھی خداوند کے لوگوں کی جماعت میں شامل نہیں ہو سکتا ہے۔" کوئی عمّونی یا موآبی اور یہاں تک کہ اس کی نسل دس پشت کے بعد بھی خداوند کے لوگوں کی جماعت میں شامل نہیں ہو سکتا ہے۔[50]

جبکہ کتاب نحمیاہ میں لکھا ہے۔

اس دن موسیٰ کی کتاب کو اونچی آواز میں پڑھا گیا تا کہ سب لوگ اسے سن سکیں۔ اور اس میں یہ لکھا ہوا ملا تھا کہ عمّونی اور موآبی لوگوں کو خدا کے لوگوں کے درمیان شریک ہونے کی اجازت کبھی نہیں دینی چاہئے۔ یہ اصول اس لئے لکھے گئے تھے کیوں کہ وہ عمّونی اور موآبی لوگوں نے بنی اسرائیلیوں کے لئے کھانا یا پانی مہیا نہیں کیا( جب وہ مصر کو چھوڑے) اور وہ بنی اسرائیلیوں کو بد دعا دینے کے لئے ان لوگوں نے بلعام کو رقم دی تھی۔ لیکن ہمارے خدا نے اس بد دعا کو ہمارے لئے دعا میں بدل دی۔ اس لئے جب بنی اسرائیلیوں نے اس اصول کو سُنا تو انہوں نے ساری مخلوط نسلوں کے لوگوں کو اسرائیل سے علیٰحدہ کر دیا۔[51]

## حضرت لوطؑ اور اسلام کا نقطہ نظر

قرآن حضرت لوط علیہ السلام کو ہدایت کا نمونہ بنا کر پیش کرتا ہے۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالٰی ہے:

وَلُوطًا آتَيْنَاهُ حُكْمًا وَعِلْمًا وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْقَرْيَةِ الَّتِي كَانَت تَّعْمَلُ الْخَبَائِثَ. وَأَدْخَلْنَاهُ فِي رَحْمَتِنَا إِنَّهُ مِنَ الصَّالِحِينَ۔ [52]

"اور لوط (کا قصہ یاد کرو) جب اُن کو ہم نے حکم (یعنی حکمت و نبوت) اور علم بخشا اور اس بستی سے جہاں کے لوگ گندے کام کیا کرتے تھے بچا نکالا بے شک وہ بُرے اور بد کردار لوگ تھے۔ اور انہیں (لوط علیہ السلام کو) اپنی رحمت میں داخل کیا۔ کچھ شک نہیں کہ وہ نیک کرداروں میں تھے"۔

حضرت لوط علیہ السلام جس قوم میں مبعوث فرمائے گئے وہ نہایت بد فطرت تھی، اس قوم کے مرد اپنی شہوت عورتوں کی بجائے مردوں سے ہی بجھاتے تھے۔ حضرت لوط علیہ السلام نے اس قوم کی اصلاح کیلئے اپنی تمام تر توانائیاں استعمال کیں، لیکن وہ بد فطرت قوم باز نہ آئی۔ چنانچہ اللہ کا عذاب مسلط ہوا اور اللہ نے اس قوم کو تباہ و برباد کر دیا۔ قرآنِ کریم میں متعدد مقامات پر اس کا تذکرہ موجود ہے۔

سورۃ العنکبوت کی متعلقہ آیات کا ترجمہ حسبِ ذیل ہے:

اور لوط (کا حال بھی بیان کرو) جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ یقیناً تم ایسی بے حیائی (کا کام) کرتے ہو جو تم سے پہلے دنیا بھر میں کسی نے نہیں کیا۔ کیا تم مردوں کے پاس جاتے ہو اور راہ زنی کرتے ہو اور اپنی بھری مجلس میں بُرا کام کرتے ہو۔ پھر اس کی قوم کے پاس اس کے سوا کوئی جواب نہ تھا (کہ کہنے لگے) اگر تُو سچا ہے تو ہم پر اللہ کا عذاب لے آ۔ لوط (علیہ السلام) نے کہا اے میرے رب! اس مفسد قوم کے مقابلے میں میری مدد فرما۔ اور جب ہمارے (بھیجے ہوئے) فرشتے

---

[50] استثناء، ۲۳ : ۲،۳

[51] نحمیاہ، ۲۳ : ۱-۳

[52] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۷۴،۷۵

ابراہیم کے پاس بشارت لے کر آئے تو کہنے لگے کہ ہم اس بستی والوں کو ہلاک کرنے والے ہیں۔ یقیناً اس کے رہنے والے بڑے ظالم ہیں۔ ابراہیم نے کہا کہ اس (بستی) میں تو لوط بھی ہیں۔ (فرشتوں نے) کہا، ہم خوب جانتے ہیں جو اس میں ہے۔ ہم لوط اور اس کے گھر والوں کو بچالیں گے سوائے اس کی بیوی کے کہ وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہوگی۔ اور جب ہمارے (بھیجے ہوئے) فرشتے لوط کے پاس آئے تو وہ ان کی وجہ سے مغموم ہوئے اور ان کے (آنے) سے تنگ دل ہوئے اور فرشتوں نے کہا کہ آپ اندیشہ نہ کریں اور نہ مغموم ہوں۔ یقیناً ہم آپ کو اور آپ کی بیوی کے سوا تمام گھر والوں کو بچالیں گے کیونکہ وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہوگی۔ ہم اس بستی والوں پر آسمان سے عذاب نازل کرنے والے ہیں، اور البتہ اس بستی کا ایک کھلا نشان ان لوگوں کے لئے چھوڑ رکھا ہے جو عقل رکھتے ہیں۔[53]

سورۃ الشعراء میں قرآن حضرت لوطؑ کو رسول امین قرار دیتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوْطِ ِۨ الْمُرْسَلِيْنَ ۚ إِذْ قَالَ لَهُمْ أَخُوْهُمْ لُوْطٌ أَلَا تَتَّقُوْنَ ۚ إِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ أَمِيْنٌ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَأَطِيْعُوْنِ ۚ وَمَآ أَسْــَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ ۚ إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ[54]

قومِ لوط نے بھی نبیوں کو جھٹلایا، جبکہ ان کے بھائی لوط (علیہ السلام) نے کہا، کیا تمہیں (اللہ کا) خوف نہیں؟ میں تمہارے لئے امانت دار رسول ہوں سو تم اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو اور میں اس پر تم سے کوئی صلہ نہیں مانگتا۔ میرا اجر تو رب العالمین ہی کے ذمے ہے۔

معلوم ہوا کہ آپ کی نبوت ورسالت صرف سدوم والوں کے لیے تھی اسی لیے إِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ أَمِيْنٌ فرمایا گیا۔ سورۃ الشعراء میں مزید لکھا ہے۔

کیا تم دنیا کی مخلوق میں سے مردوں کے پاس جاتے ہو اور تمہارے رب نے تمہارے لئے جو بیویاں پیدا کی ہیں تم ان کو چھوڑ کر اس قبیح فعل کا ارتکاب کرتے ہو اور حدودِ انسانیت سے تجاوز کرتے ہو؟؟ انہوں نے کہا کہ اے لوط اگر تو (ان باتوں سے) باز نہ آیا تو تُو ضرور نکال دیا جائے گا۔ (لوط نے) کہا میں تو تمہارے کام سے سخت بیزار ہوں۔ (اور دعا کی) اے میرے رب! مجھے اور میرے گھر والوں کو اس سے نجات دے جو یہ کرتے ہیں۔ پھر ہم نے اس کو اور اس کے سب گھر والوں کو بچا لیا سوائے ایک بڑھیا کے جو پیچھے رہ گئی تھی۔ پھر ہم نے ان دوسروں کو ہلاک کر دیا اور ان پر (پتھروں کا) مینہ برسادیا۔ سو کیا ہی بُری بارش تھی جو ان لوگوں پر کی گئی جن کو ڈرایا گیا تھا۔ بے شک اس (واقعے) میں البتہ ایک نشانی ہے اور ان میں سے اکثر لوگ مومن نہیں تھے، اور بلاشبہ آپ کا رب ہی یقیناً غالب (اور) مہربان ہے۔[55]

دوسرا اس اعتراض کا جواب کہ حضرت ابراہیمؑ اور حضرت لوطؑ میں اسباب پر لڑائی ہوگئی تھی جس کی وجہ سے وہ جدا ہوئے اس پر قرآن مجید میں یہ جواب موجود ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

---

[53] سورۃ العنکبوت، ۲۹: ۲۸، ۳۵

[54] سورۃ الشعراء ۱۶۰، ۱۶۴: ۲۹

[55] ایضاً، ۲۹، ۱۶۵، ۱۷۵

فَآمَنَ لَهُ لُوطٌ وَقَالَ إِنِّي مُهَاجِرٌ إِلَى رَبِّي إِنَّهُ هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ 56

پس ان پر ایک لوط ایمان لائے اور ابراہیم کہنے لگے ''میں اپنے رب کی طرف ہجرت کرنے والا ہوں 'بیشک وہ غالب حکمت والا ہے۔

ابن کثیر کے مطابق

"اس'' قال'' کے قائل میں دو احتمال ہیں۔اول: حضرت ابراہیمؑ،دوم: حضرت لوط علیہ السلام "۔ [57]

حضرت لوطؑ حضرت ابراہیمؑ کے بھتیجے تھے ان کی قوم میں سے صرف وہی حضرت ابراہیمؑ پر ایمان لائے۔دونوں حضرات کا وطن اصلی عراق میں شہر بابل تھا۔اللہ تعالیٰ کے توکل سے دونوں حضرات نکل کھڑے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ملک شام میں بسا دیا۔بعد میں حضرت لوطؑ کو بھی نبوت عطا ہوئی، چنانچہ حضرت ابراہیمؑ نے انہیں سدوم اور عمارہ کی طرف روانہ کیا تھا یعنی اللہ کے دین کی دعوت لے لئے بھیجا نہ کہ دولت لے لئے۔

قرآن کریم میں حضرت لوط علیہ السلام کا تذکرہ جیسا کہ مذکورہ حوالہ جات سے معلوم ہوا نہایت احسن انداز سے کیا گیا ہے۔ جو واضح طور پر عہد نامہ قدیم کی تعلیمات کے بھی منافی ہے بلکہ اس کے برعکس عہد نامہ قدیم کو ماننے والے خود عمل لوط کو جائز قرار دے رہے ہیں۔ 58

جبکہ احادیث نبویہ ﷺ میں مذکور ہے حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ وَجَدْتُمُوهُ يَعْمَلُ عَمَلَ قَوْمِ لُوطٍ فَاقْتُلُوا الْفَاعِلَ وَالْمَفْعُولَ بِهِ [59]

رسول ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص کو تم قوم لوط کا عمل کرتے ہوئے دیکھو تو فاعل و مفعول دونوں کو قتل کر ڈالو۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا۔

إِنَّ أَخْوَفَ مَا أَخَافُ عَلَى أُمَّتِي عَمَلُ قَوْمِ لُوطٍ [60]

مجھے اپنی امت پر سب سے زیادہ خوف قوم لوط کے سے عمل کا ہے۔

---

[56] سورۃ العنکبوت، ۲۶:۲۹

[57] إسماعيل بن عمر بن كثير القرشي البصري ثم الدمشقي ،المتوفى: ۷۷۴ھ، تفسير القرآن العظيم (ابن كثير)، دار الكتب العلمية، منشورات محمد علي بيضون ،بيروت، ، ۱۴۱۹ھ ، ج۶ ص ۲۷۷

[58] واضح رہے ٹائم میگزین کی ایک حالیہ رپورٹ کے مطابق اس وقت امریکا کی مخصوص ریاستوں میں اور دیگر مغربی ممالک میں جن میں برطانیہ، کینیڈا، ناروے سویڈن، ڈنمارک، فرانس اور نیوزی لینڈ شامل ہیں یہاں مرد کی مرد اور عورت کی عورت سے شادی قانونی طور پر جائز ہے۔

Olivia B. Waxman, 20 Other Countries Where Same-Sex Marriage Is Legal Nationwide, Time Magazine , May 23, 2015 (Retrieved on April 30, 2017)

http://time.com/3895089/countries-same-sex-marriage-legal/

[59] سنن أبي داود، كتاب الحدود، ، فيمن عمل عمل قوم لوط، رقم الحديث ۴۴۶۲ ؛ سنن الترمذي، كتاب الحدود عن رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم، ، ما جاء في حد اللوطي، رقم الحديث ۱۴۵۶

[60] سنن ابن ماجه ،كتاب الحدود ، ، من عمل عمل قوم لوط، رقم الحديث ۲۵۶۳

مندرجہ بالا آیات واحادیث کا موازنہ عہد نامہ قدیم میں موجود اقتباسات سے لی جائے تو واضح ہو گا کہ حضرت لوط لی نبوت کا دامن عصمت تو بہر صورت پاک ہے اور قرآن مجید بھی اس پر گواہ ہے۔ لیکن عہد نامہ قدیم میں موجود مواد نبوت کی عصمت وتقدس پر کتنا بڑا الزام صادر کرتا ہے قرآن ان تمام الزامات سے حضرت لوطؑ کی عصمت کو محفوظ بناتا ہے۔ قرآن مجید تو ان کو اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ قرار دیتا ہے۔

## حضرت یعقوبؑ اور عہد نامہ قدیم

عہد نامہ قدیم نے حضرت یعقوبؑ کی جو صورت گری کی ہے وہ نہایت معیوب اور ناپسندیدہ ہے، جس کے مطابق حضرت یعقوبؑ نے اسحاقؑ کو دھوکہ دیا اور فریب سے نبوت کو حاصل کیا۔ اسحاقؑ کے دو بیٹے تھے عیساؤ اور یعقوب اور اسحاقؑ عیساؤ کو زیادہ پسند کرتے تھے ، چنانچہ عہد نامہ قدیم میں یعقوبؑ کو بڑے بھائی عیسو کے خلاف والدہ کے ساتھ مل کر دھوکہ بازی کرتے دکھایا گیا ہے۔ کتاب پیدائش میں اس واقعہ کی تفصیل یوں ہے کہ حضرت اسحاقؑ نے اپنے بیٹے عیساؤ کو شکار کے لئے بھیجا تا کہ اسے برکت کی دعا دے سکیں۔

> "جب اِسحاق ضعیف ہوئے تو آنکھیں اتنی کمزور ہو گئیں کہ وہ ٹھیک سے دیکھ نہیں سکتے تھے۔ ایک دِن وہ اپنے پہلوٹھے بیٹے عیساؤ کو اپنے پاس بُلا کر کہا:۔ اے بیٹے ! عیساؤ نے جواب دیا کہ میں حاضر ہوں۔ اِسحاق نے اُس سے کہا، " میں بوڑھا ہو چکا ہوں۔ اِس لئے میں نہیں جانتا کہ میں کب مر جاؤں۔ اس لئے مناسب ہے کہ تو اپنی تیر کمان لے کر شکار کو جا اور میرے لئے ایک جانور کا شکار کر کے لا۔ اور میرے لئے میری پسند کا لذیذ کھانا تیار کر کے لا تا کہ میں اُس کو کھاؤں۔ اور کہا کہ میں مرنے سے پہلے ہی تجھے دعاء خیر و برکت دوں۔ اِس وجہ سے عیساؤ شکار کے لئے چلا گیا"۔[61]

اس پر ربقہ جو یعقوبؑ کی والدہ تھیں انہوں نے اپنے بیٹے یعقوبؑ کو وہ دعا دلوانے لے لئے اس بھیس بدل کر اسحاقؑ کے پاس جانے کا کہا، تا کہ یعقوبؑ دھوکے سے وہ دعا حاصل کرلے۔ یہاں حضرت یعقوبؑ کی والدہ کی طرف چالبازی اور دھوکہ کی نسبت کی گئی ہے اور یہ ثابت کیا گیا کہ یعقوبؑ نے دھوکہ بازی سے اس دعا اور نبوت کو حاصل کیا ہے۔

> رِبقہ اپنے بیٹے یعقوب سے کہنے لگی کہ سُن ! تیرے باپ نے تیرے بھائی عیساؤ کے ساتھ جو باتیں کیں میں نے وہ سُن لیں۔ تیرے باپ نے اُس سے کہا کہ میرے لئے ایک جانور کا شکار کر کے لا اور اُس سے میری پسند کا ایک لذیذ کھانا تیار کر کے لا دے۔ اور کہا کہ میں مرنے سے پہلے ہی تجھے دعاء خیر و برکت دوں گا۔ اِس وجہ سے اے میرے بیٹے میری بات مان اور میں جو کہوں سو کر گذر۔ ہماری بکریوں کے جھنڈ میں جا، اور بکریوں کے دو بچوں کو اٹھا لا۔ اور میں تیرے باپ کے لئے اُس کی پسند کا لذیذ کھانا اُس سے تیار کروں گی۔ اور وہ لذیذ کھانا اپنے باپ کے لئے اٹھالے جا۔ وہ اسے کھائیں گے اور مرنے سے پہلے تجھے دعاء خیر دیں گے۔[62]

حضرت یعقوبؑ عہد نامہ قدیم کے مطابق اس دھوکے بازی پر آمادہ ہو گئے اور اپنی والدہ سے کہنے لگے ۔

---

[61] پیدائش، ۲۷ : ۱-۵

[62] ایضاً، ۲۷ : ۷-۱۰

اُس بات پر یعقوب نے اپنی ماں رِبقہ سے کہا میرے بھائی عیساؤ کا سارا جسم بالوں سے بھرا ہوا ہے۔ لیکن میرا جسم اُس کے جیسا بالوں سے بھرا ہوا نہیں ہے۔ اگر میرا باپ مجھے چھو لے تو اُسے یہ آسانی سے معلوم ہو جائے گا کہ میں عیساؤ نہیں ہوں۔ تب تو وہ مجھے برکت بھی نہ دیں گے۔ اور میری اس دھوکہ دینے کی کوشش کی وجہ سے وہ مجھ پر لعنت بھی کریں گے۔ اِس بات پر رِبقہ نے اُس سے کہا کہ اگر وہ تجھ پر لعنت کرے تو وہ لعنت مجھ پر پڑے گی۔ اِس لئے میں تجھ سے جو کہوں سو کر۔ اور کہا کے میرے لئے بکریوں کو لا۔ اِس وجہ سے یعقوب دو بکریوں کو ساتھ لا یا۔ تب اُس نے اِسحاق کی پسند کی لذیذ غذا اُس کے گوشت سے تیار کی۔ پھر رِبقہ نے اپنے پہلوٹھے بیٹے عیساؤ کے لئے عمدہ لباس جو کہ گھر میں تھا اُسے لے لیا۔ اور رِبقہ نے اُس عمدہ لباس کو اپنے چھوٹے بیٹے یعقوب کو پہنایا۔ اور بکریوں کے چمڑے کو یعقوب کے ہاتھوں اور اُس کے گلے سے لپیٹ دیا۔ تب اپنا تیار کیا ہوا لذیذ کھانا اور کچھ روٹی یعقوب کو دے دی۔ [63]

تب یعقوب اپنے باپ کے پاس گئے اور انہوں نے اپنے باپ سے کہا، میں عیساؤ ہوں آپ کے مطابق میں ویسا ہی کر لایا ہے۔ شکار کے جانور کا گوشت لایا ہوں بیٹھ کر کھالیجئے۔ اور کہا کہ اُس کے بعد آپ مجھے خیر و برکت سے نواز سکتے ہیں۔ تب اِسحاق نے اپنے بیٹے سے پوچھا کیا تُو اتنی جلدی شکار کر کے واپس لوٹ آیا۔ اِس پر یعقوب نے جواب دیا، کہ خدا نے جانور کو جلدی پانے میں میری مدد کی۔

پھر یعقوب نے اِسحاق سے کہا، "میرے نزدیک آجا تا کہ میں تجھے چھو سکوں میرے بیٹے، اور تجھے چھونے کے بعد میں آسانی سے معلوم کر سکتا ہوں کہ تو میرا بیٹا عیساؤ ہے یا نہیں۔" اِس لئے یعقوب اپنے باپ اِسحاق کے پاس گیا۔ اِسحاق اُس کو چھوا اور کہا کہ تیری آواز تو یعقوب کی آواز جیسی ہے۔ مگر تیرے ہاتھ تو عیساؤ کے ہاتھ کے جیسے بالوں سے پُر ہیں۔ وہ یعقوب کو پہچان نہ سکا کیونکہ اُس کے ہاتھ عیساؤ کے ہاتھوں جیسے بالوں سے پُر تھے۔ اِس وجہ اُس نے یعقوب کو دعاء خیر سے نواز۔ اِسحاق نے اُس سے پوچھا کہ تُو کیا حقیقت میں میرا بیٹا عیساؤ ہے؟ تب یعقوب نے جواب دیا کہ ہاں میں ہی ہوں۔ تب اسحاق نے کہا کہ تو کھانا لا۔ میں کھانا کھانے کے بعد تجھے دعاء خیر سے نوازوں گا۔ اس لئے یعقوب کھانا لا کر دیا تو اُس نے کھانا کھالیا۔ اور مئے بھی پی لی۔ [64]

یعنی حضرت اسحاقؑ پہچان لینے کے باوجود بھی کہ آواز تو یعقوب کی ہے محتاط نہ ہوئے اور عیساؤ کا حق یعقوب کو دے بیٹھے۔ اور انہیں بکری کے بچے کی کھال اور اپنے بیٹے کی جلد اور بالوں کا امتیاز بھی نہ پتہ چل سکا اور آخر میں اسحاقؑ نے معاذ اللہ شراب بھی پی لی۔ پھر شکار کا گوشت کھا کر ہی کیوں دعا دی گئی کیا اس کے بغیر دعا نہیں دی جا سکتی تھی بہر حال اسحاقؑ کھانا کھا کر بیٹے کو چومنے کی اجازت دی اور اسے یہ دعا دی۔

میرے بیٹے کی خوشبو اسی کھیت کی طرح ہے جسے خداوند نے خیر و برکت سے سرفراز کیا۔ خداوند تیرے لئے ضرورت سے زیادہ بارش برسائے۔ تجھے فصلوں سے ڈھیروں ڈھیر اناج اور انگوری مئے بھی ملے۔ سب لوگ تیری خدمت کریں۔ قومیں تیرے سامنے اپنے سروں کو جھکائے اور تو اپنے بھائیوں پر حکمرانی کرے۔ تیری ماں کے بیٹے تیرے سامنے سر جھکا کر تیری

---

[63] پیدائش، ۲۷ : ۱۱-۱۷

[64] ایضاً، ۲۷ : ۲۱-۲۵

فرمانبرداری کریں۔ جو تجھ پر لعنت کرنے والا خود مستحق ہو گا۔ اور ہر ایک جو تیرے لئے مہربانی دکھائے اور تجھے دعاء دے اور وہ دعاء اور مہربانی حاصل کرے گا۔ اسحاق نے یعقوب کو خیر و برکت کی دعاء سے نوازا۔[65]

یعقوب وہاں سے نکلنے ہی والے تھے کہ عیساؤ بھی آ گئے اور شکار کا گوشت بھی پیش کیا، اور دعا کی درخواست کی۔ تب اسحاقؑ کو خبر ہوئی۔ عہد نامہ قدیم کی عبارت ملاحظہ ہو۔

اِسحاق نے اس سے پوچھا کہ تو کون ہے؟ اُس نے جواب دیا کہ میں تیرا بیٹا عیساؤ ہوں۔ تب اسحاق کو بہت غصّہ آیا اور کہا کہ تیرے آنے سے پہلے کھانا تیّار کر کے مجھے لا کر دینے والا کون تھا؟ میں نے وہ سب کچھ کھانے کے بعد اُس کو دعاء خیر و برکت سے نوازا۔ اور کہا کہ اب میں نے اس کے لئے جو خیر و برکت کی دُعا کی ہے وہ واپس نہیں لی جا سکتی۔ عیساؤ اپنے باپ کی باتیں سُن کر غصّہ ہوا۔ اور بے چین ہوتے ہوئے فکر مند ہوا۔ اور چیخ و پکار کرنے لگا۔ اور اُس نے اپنے باپ سے کہا کہ اگر ایسی ہی بات ہے تو اے ابا جان مجھے خیر و برکت کی دُعا دو۔ اِسحاق نے کہا کہ تیرے بھائی نے تو مجھے فریب دیا ہے۔ وہ آیا اور تیرے حق کی خیر و برکت کو لے لیا۔[66]

اب یہ دعا اسحاقؑ نے دے تو دی لیکن اب عیساؤ کے رونے پر بھی یہ دعا واپس لینے سے انکار کر دیا۔ اور کہا کہ اب تجھ پر حکومت کرنے کا حق یعقوبؑ کو مل گیا ہے، اور تمام بھائی اب اسی کے خادم ہوں گے۔ اور الٹا عیساؤ کو بد دعا دے دی۔ چنانچہ عیساؤ نے اپنے والد اسحاقؑ کے جلد مر جانے کی تمنا کی اور ماتم پرسی کے بعد عیساؤ نے یعقوبؑ کے قتل کا ارادہ ظاہر کیا۔

تب اِسحاق اس سے کہنے لگے، " تو اچھے علاقے میں زندگی گزار نہ سکے گا۔ اور تیرے لئے ضرورت کے مطابق بارش میسر نہ ہو گی۔ تو تلوار کی بدولت زندہ رہے گا۔ اور تُو اپنے بھائی کا خادم بن کر رہے گا۔ لیکن جب تم تیّار رہو گے تو تم اپنے آپ کو اس کی گرفت سے آزاد کر لو گے۔ " اُس دن عیساؤ، یعقوب سے بحث کرنے لگا "میرا باپ تو بہت جلد ہی مر جائے گا۔ اور جب ماتم پرسی کا دن گزر جائے گا تو اس کے بعد میں یعقوب کو قتل کر دوں گا۔[67]

ایک دن عیساؤ کو سخت بھوک لگی، یعقوبؑ کے پاس کھانے کو تو تھا، مگر یعقوبؑ نے اس شرط پر عیساؤ کو کھانے کو دیا کہ عیساؤ پہلوٹھا ہونے کا حق یعقوبؑ کو بخش دے اور جب عیساؤ نے بھوک سے تنگ آ کر اپنا حق چھوڑ دیا تو یعقوبؑ نے کھانا دیا، یعنی یعقوبؑ نے عیساؤ کی مجبوری سے فائدہ اٹھا کر یہ حق حاصل کر لیا۔ عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

اِسحاق، عیساؤ سے بہت محبت کرتا تھا۔ عیساؤ شکار کھیلتا تھا اور شکار کا گوشت اِسحاق کو بہت پسند تھا۔ لیکن رِبقہ، یعقوب کو چاہتی تھی۔ ایک مرتبہ عیساؤ جب شکار سے واپس لوٹا تو بھوک سے نڈھال تھا اور کمزور ہو گیا تھا۔ جبکہ یعقوب ایک برتن میں سالن اُبال رہے تھے۔ تب عیساؤ نے یعقوب سے کہا کہ بھوک سے میں نِڈھال ہوں اِس لئے پوچھا کہ مجھے تھوڑی لال دال دے۔ لیکن یعقوب نے کہا، " پہلے تو مجھے اپنا پہلوٹھے پن کا حق بیچ دے۔ عیساؤ نے کہا کہ میں تو بھوک سے مرنے کے قریب ہوں۔ اور اگر میں مر جاؤں تو میرے باپ کی دولت میرے کوئی کام کی نہ رہے گی۔ تب یعقوب نے کہا، " مجھے تو اپنا

---

[65] پیدائش، ۲۷ : ۲۷-۳۰

[66] ایضاً، ۲ : ۳۲ - ۳۵

[67] ایضاً، ۲۷ : ۳۹ - ۴۱

پیدا سی حق دینے کا وعدہ لر۔" اِس وجہ سے عیساؤ نے یعقوب لو اپنا حصّہ دینے کا وعدہ کیا۔ اِس طرح عیساؤ نے اپنا پہلوٹھے پن کا حق یعقوب کو بیچ دیا۔ تو یعقوب نے عیساؤ کو روٹی کے ساتھ اُبلی ہوئی دال کی پھلی دی۔ پھر عیساؤ وہاں سے کھا پی کر چلا گیا۔ عیساؤ نے اپنے پہلوٹھے پن کے حق کے بارے میں کتنا کم خیال کیا۔ [68]

عہد نامہ قدیم کی مندرجہ بالا عبارات ملاحظہ ہوں کہ حضرت یعقوبؑ نے دھوکے اور مکاری سے اس نبوت اور برکت کی دعا کو حاصل کیا، سوال یہ ہے کہ ایسی نبوت لوگوں کے لئے کیسے واجب التعظیم والتوقیر ہو سکتی ہے، اخلاقی پستی کا یہ عالم کہ حضرت یعقوبؑ اپنی والدہ ربقہ سے مل کر بھائی کا حق بھی غصب کریں۔ جب اسرائیل (یعقوبؑ) کی اصل یہ ہے تو بنی اسرائیل کیسے ہوں گے، اور سوال یہ ہے کہ عیساؤ کو شکار پر بھیج کر اس طرح کی دعا کا کہنا کیا اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق تھا یا پھر اپنی خواہش کے مطابق تھا۔ پہلی صورت میں خود حضرت اسحاقؑ پر اللہ کی منشاء کو پورا نہ کرنا لازم آئے گا جبکہ دوسری صورت میں پیغمبر کا نبوت کے معاملات میں خواہش نفس کے مطابق عمل پیرا ہونا لازم آئے گا۔ اور اس ساری بحث سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ معاذ اللہ حضرت یعقوبؑ کی یہ نبوت سراسر فریب و مکر پر مبنی تھی۔ جو سب انبیاء بنی اسرائیل کی عصمت پر ایک بہت بڑا بہتان ہے۔

## حضرت یعقوبؑ پر دو سگی بہنوں سے شادی کا الزام

کتاب پیدائش کے مطابق حضرت یعقوبؑ نے دو بہنوں سے شادی کی۔ [69] حضرت اسحاقؑ نے اپنے بیٹے حضرت یعقوبؑ سے کہا کہ تم اپنے ماموں لابن کے پاس چلے جاؤ اور اس کی بیٹی بیاہ لاؤ، چنانچہ وہ اپنے ماموں لابن کے پاس چلے گئے، ماموں نے کہا کہ سات سال میری خدمت کرو ریوڑ چراؤ تب میں نکاح کروں گا، یعقوبؑ نے اس شرط کو مان لیا۔ عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

لابن کی دو بیٹیاں تھیں۔ بڑی کا نام لیاہ اور چھوٹی کا نام راخل تھا۔ راخل بڑی خوبصورت تھی۔ اور لیاہ کی آنکھیں سنجیدہ اور نرم و نازک تھیں۔ یعقوب، راخل سے محبت کرنے لگا۔ اور یعقوب نے لابن سے کہا کہ اپنی چھوٹی بیٹی راخل کی شادی اگر مجھ سے کرادے گا تو میں تیرے پاس سات برس تک نوکری کروں گا۔ لابن نے کہا کہ کسی دوسرے شخص کا اُس سے شادی کرنے سے پہلے ہی تیرا اس سے شادی کرنا اس کے حق میں بھلا ہوگا۔ اور کہا کہ اس وجہ سے تو میرے ساتھ رہ جا۔ اس لئے یعقوب اس کے ساتھ رہا اور سات برس تک لابن کی خدمت کی۔ کیونکہ وہ راخل سے بہت زیادہ محبت کرتا تھا، اس لئے وہ مدت اس کو بہت کم معلوم ہوئی۔ [70]

---

[68] پیدائش ، ۲۵ :۲۸-۳۴

[69] یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا موسوی شریعت میں دو بہنوں سے بیک وقت نکاح جائز تھا تو اس کی تردید خود عہد نامہ قدیم سے ہوتی ہے، احبار، ۱۸ فقرہ ۶-۲۰ میں ان تمام رشتوں کی تفصیل موجود ہے جن سے نکاح حرام ہے احبار ، ۱۸ کے آغاز میں لکھا ہے خداوند نے موسیٰ سے کہا تمہیں میری شریعت پر عمل کرنا چاہئے اور میرے اصولوں پر رہ کر اس کے مطابق سلوک کرنا چاہئے آگے جا کر احبار ۱۸ فقرہ ۱۸ میں لکھا ہے۔" جب تک تمہاری بیوی زندہ ہے تمہیں اس کی بہن کو دُوسری بیوی نہیں بنانا چاہئے یہ بہنوں کو ایک دوسرے کا دُشمن بنادے گا تمہیں اپنی بیوی کی بہن کے ساتھ جنسی تعلق قائم نہیں کرنا چاہئے۔"

[70] پیدائش، ۲۹ : ۱۶-۲۰

،یعقوب ماموں کی لڑکی راخل سے نکاح چاہتے تھے مگر ماموں نے دھوکہ دیا اور راخل کی بجائے لیاہ کو بھیج دیا، اور اس دھوکے کی توجیہ کیا بیان کی، اور مزید خدمت کرنے کا حکم کیسے دیا، عہد نامہ قدیم کی عبارت ملاحظہ ہو۔

> سات برس گزرنے پر یعقوب نے لابن سے کہا کہ میری راخل سے شادی کرا دے۔ کیونکہ میری مدت ملازمت پوری ہو گئی ہے۔ اس لئے لابن نے اس جگہ پر مقامی لوگوں کے لئے ایک کھانے کی ضیافت کا اہتمام کیا۔ اس رات لابن نے اپنی بیٹی لیاہ کو یعقوب کے پاس بھیج دیا۔ اور یعقوب اس سے ہم بستر ہوئے۔ صبح جب یعقوب نے اٹھ کر دیکھا تو اس کے ساتھ لیاہ تھی۔ یعقوب نے لابن سے کہا، " تو نے مجھے دھوکہ دیا ہے۔ جبکہ میں نے راخل سے شادی کرنے کے لئے بڑی محنت و مشقّت سے خدمت کی تھی۔ لیکن تو نے مجھے کیوں دھوکہ دیا؟" لابن نے کہا، " ہمارے ملک میں یہ رواج ہے کہ بڑی بیٹی کی شادی ہوئے بغیر چھوٹی بیٹی کی شادی نہیں کی جاتی۔ لیکن اس شادی کو ایک ہفتہ آگے بڑھا دے تو میں تیری راخل سے بھی شادی کر دوں گا۔ بشرطیکہ اگر تو مزید سات برس تک میری خدمت کرے۔" یعقوب نے یوں ہی ایک ہفتہ گزارا۔ تب لابن نے اپنی بیٹی راخل کے ساتھ اس کی شادی کر دی۔ [71]

یعقوبؑ نے چونکہ راخل سے محبت کی تھی اس لئے خدا نے اس کی سزا راخل کو یہ دی کہ اسے بانجھ بنا دیا اور لیاہ کو یہ انعام دیا کہ اس سے کئی لڑکے ہوئے۔

> لابن نے اپنی خادمہ بلہاہ کو اپنی بیٹی راخل کے لئے بطور خادمہ دے دیا۔ یعقوب راخل سے بھی ہم بستر ہوئے اور یعقوبؑ نے راخل سے محبت کی۔ جس کی وجہ سے وہ مزید سات برس تک لابن کی خدمت کرنے لگے۔ خداوند نے دیکھا کہ لیاہ سے نفرت کی گئی۔ اس لئے خداوند نے لیاہ کی گود اولاد والی بنا دی لیکن راخل کو بانجھ بنا دیا۔ لیاہ نے پہلے روبن پھر شمعون پھر لاوی اور پھر یہوداہ کو جنم دیا۔ [72]

بعد ازاں لیاہ سے ایک لڑکی بھی پیدا ہوئی جس کا نام دینہ رکھا گیا۔ تب پھر لیاہ نے ایک لڑکی کو جنم دیا۔ اور اس نے اپنی لڑکی کا نام دینہ رکھا۔ [73] بعد ازیں راخل بھی حاملہ ہوئی اور اس سے یوسفؑ پیدا ہوئے۔ [74]

بعد میں ان کی لونڈیوں زلفہ اور بلہاہ کو بھی یعقوبؑ نے حرم میں شامل کر لیا۔

## یعقوبؑ کا اپنے ماموں اور سسر کو دھوکہ

اس کے بعد یعقوبؑ نے ماموں کے پاس سے واپس جانے کا اردہ ظاہر کیا، لابن نے پوچھا کہ پھر میں تجھے کیا دوں؟ یعقوب نے جواب دیا کہ تجھ سے میں کچھ نہیں مانگتا، میں نے جو مشقّت اٹھائی ہے اس کا تو معاوضہ دے دے تو کافی ہے، بس ایک کام کر دے میں واپس جا کر تیری بھیڑوں کی مزید نگرانی کروں گا۔ میں تیرے بھیڑوں کے جھنڈ میں جاؤں گا ہر ایک بھیڑ یا بکری جو داغدار یا دھبّہ دار ہو، اور ہر وہ ایک میمنہ جو کالے رنگ کا ہو میں انہیں لے لوں گا۔ یہی میری اجرت ہو گی، لابن نے یہ بات تسلیم کر لی اب یعقوبؑ نے ان میں سے

---

[71] پیدائش، ۲۹ : ۱۶-۲۰

[72] ایضاً، ۲۹ : ۲۸-۳۵

[73] ایضاً، ۳۰ : ۲۱

[74] ایضاً، ۳۰ : ۲۳

طاقت ور جانوروں کو اپنے لئے اور کمزور جانوروں کو اپنے ماموں اور سسر لابن کے لئے الگ کیسے کیا اور ماموں کو دھوکہ کیسے دیا اور جانوروں کے جنسی ملاپ کی نگرانی کیسے کی، اور یعقوب نے چھڑیوں کا استعمال کر کے جانوروں کے رنگوں کو تبدیل کرنے کا کیسا طریقہ اختیار کیا اس پر عہد نامہ قدیم کی عبارت ملاحظہ ہو۔

> یعقوب نے بادام اور چنار کے درختوں سے ہری شاخیں کاٹ لی۔ اور اُن پر سے چھلکا چھیل دیا۔ اس لئے ان چھڑیوں (شاخوں) پر سفید دھاریاں نظر آنے لگی۔ یعقوب نے اُن چھڑیوں کو ریوڑ کے سامنے پانی پینے کی جگہ رکھ دیا۔ جب جانور پانی پینے کے لئے اُس جگہ پر آتے تھے اور اپنی جنسی بھوک کو پورا کرتے تھے۔ جب بکریاں اُن چھڑیوں کے سامنے ایک دوسرے سے اپنی جنسی بھوک کو مٹاتیں تو اُن سے پیدا ہونے والے تمام بچے داغدار، دھاری دار یا دھبے دار ہوتے تھے۔ یعقوب نے داغ دھبوں والے اور کالے بھیڑ بکریوں کو ریوڑ کے دیگر بھیڑ بکریوں سے الگ کر دیا۔ طاقتور بھیڑ بکریوں میں جب جنسی ملاپ ہوتا تو یعقوب اُن چھڑیوں کو ان کی نظروں کے سامنے رکھ دیتا تھا۔ اور وہ اُن چھڑیوں سے قریب جنسی ملاپ کرتے تھے۔ لیکن جب کمزور قسم کے آپس میں جنسی ملاپ کرتے تو یعقوب اُن چھڑیوں کو وہاں پر نہ رکھتا تھا۔ تاکہ اُن کمزور جانوروں سے پیدا ہونے والے بچے لابن کے لئے ہوں گے۔ اور طاقتور بھیڑ بکریوں سے پیدا ہونے والے بچے یعقوب کے لئے ہوں گے۔ اس طرح یعقوب بہت ہی امیر اور دولتمند ہوا۔ اور اُس کے پاس بڑے بڑے ریوڑ، کئی نوکر اور اس کے علاوہ اُونٹ اور گدھے بھی تھے۔[75]

اب نبوت کے اس خاندان میں یعقوبؑ کی اپنی سسر کو دھوکہ بازی اور فرار اور سسر لابن کی ناچ گانے کی ترغیب اور بت کے تلاش میں تعاقب سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ کیا ایسا کسی بھی نبیؑ یا اس کے اہل خانہ سے ایسا توقع کیا جاسکتا ہے انبیاء کی عصمت پر ایسے اتہام کیا کلام الہٰی میں ممکن ہیں، کیا نبیؑ کی بیوی راخل بتوں کو چوری کرتی ہے۔ اور یعقوبؑ سب جانتے ہوئے بھی اس سے لاعلم بنے رہے بلکہ تلاشی کے باوجود بت نہ ملنے پر اپنے سسر لابن کے سامنے غیض وغضب سے ایک پوری تقریر بھی کی، عہد نامہ میں لکھا ہے۔

> اب ماموں لابن یعقوبؑ سے حسد کرنے لگ گیا۔ ایک دن بغیر بتائے یعقوبؑ نے بیویوں کو اور لونڈیوں بلہا اور زلفہ کو ساتھ لیا اور اپنے علاقے واپس چل دیئے۔ ماموں کو پتہ چلا وہ سخت غصے میں آ گیا۔ یعقوب کے وہاں سے بھاگ جانے کی بات لابن کو تیس دن کے بعد معلوم ہوئی۔ اس نے سات دن کے تعاقب کے بعد یعقوبؑ کو پکڑ لیا، اور لابن نے یعقوب سے کہا کہ تو نے مجھے کیوں دھوکہ دیا؟ اور جنگ میں عورتوں کو قید کئے جانے کی طرح تُو نے میری لڑکیوں کو کیوں بُلایا؟ تُو مجھ سے کہے بغیر کیوں بھاگ آیا؟ اگر تم نے مجھ سے پوچھا ہوتا تو میں تیرے لئے ایک ضیافت کا اِنتظام کرتا۔ اور جہاں پر گانا، ناچ، اور ساز و باجا کی محفل سجی ہوتی۔ اور تو میرا بت چرا لایا، حالانکہ یہ چوری یعقوبؑ کی بیوی راخل نے کی تھی۔ اور باپ کی تلاشی پر اس عذر کیا کہ وہ حیض کے ساتھ ہے۔ بعد ازیں لابن نے اپنے نواسوں اور بیٹیوں کو بوسہ دیا اور ان کو دعا دیتے ہوئے الوداع کہا اور اپنے گھر کو واپس چلا گیا۔[76]

---

[75] پیدائش، ۳۰ : ۳۷- ۴۳

[76] ملخص از پیدائش، ۳۱

## حضرت یعقوبؑ کی خدا سے کشتی

عہد نامہ قدیم میں یہ مذکور ہے کہ یعقوبؑ نے خدا سے کشتی کی اور اس کے نتیجے میں خدا نے پہلے کہا کہ میرا یعقوبؑ کو شکست دینا ناممکن ہے اور پھر ان کی ران کو چھو کر جوڑ بھی نکال دیا اور چھوا تو ران کو اور جوڑ پاؤں کا نکل گیا۔ اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> یعقوب نے اپنے خاندان والوں کو اور اپنے پاس کی ہر چیز دریا کے اُس پار بھیج دیا۔ اس لئے یعقوب اکیلا رہ گیا تھا، اور ایک آدمی آیا اور اس کے ساتھ سورج طلوع ہونے تک کُشتی لڑتا رہا۔ اُس آدمی نے یہ محسوس کیا کہ میرا یعقوب کو شکست دینا ناممکن ہے تو اُس آدمی نے یعقوب کی ران کو چھولیا۔ تو یعقوب کے پیر کا جوڑ چھوٹ گیا۔ 77

الٹا یہ ہوا کہ یہ کشتی یا لڑائی پوری رات جاری رہی، اور اب خدا نے یعقوبؑ سے جانے کی اجازت مانگی کہ سورج طلوع ہو گیا ہے اب مجھے جانے دے، اب یعقوبؑ نے اس نامعلوم شخص کو کہا کہ میں تجھے تب چھوڑوں گا جب تو مجھے دعا دے گا، تو اس نامعلوم شخص نے یعقوبؑ کا نام اسرائیل رکھ دیا۔ اور جوڑ نکال دینے کے بعد بتا دیا کہ میں خدا ہوں اور تو خدا پر غالب رہا۔

> اُس آدمی نے یعقوب سے کہا، " مجھے جانے دے، سورج طلوع ہو گیا ہے۔ " لیکن یعقوب نے کہا کہ جب تک تو میرے حق میں دعا نہ دے دے میں تجھے نہیں چھوڑوں گا۔ اُس آدمی نے اُس سے پوچھا، " تیرا نام کیا ہے ؟" اُس پر یعقوب نے جواب دیا کہ میرا نام یعقوب ہے۔ تب اُس آدمی نے کہا کہ اِس کے بعد تیرا نام یعقوب نہ رہے گا بلکہ اسرائیل ہوگا۔ اور میں نے تجھے یہ نام دیا ہے، کیونکہ تو خدا سے اور آدمیوں سے لڑا ہے۔ اور غالب ہوا۔ یعقوب نے اُس سے پوچھا کہ برائے مہربانی تو اپنا نام تو بتا۔ اُس پر اُس آدمی نے جواب دیا کہ میرا نام پوچھنے کی کیا وجہ ہے یہ کہتے ہوئے یعقوب کو دعا دی۔ 78

اور پھر عہد نامہ قدیم کی عبارت کے مطابق اس جگہ خدا کو دیکھنے کے باوجود ان کی جان بچی اس وجہ سے اس جگہ کا نام تبدیل کر دیا گیا، سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ خدا تھا یا کچھ اور کیا خدا سے ملنے پر جان جانے کا خدشہ ہوتا ہے؟ مزید یہ کہ چوٹ ران پر لگی جوڑ پاؤں کا نکلا اور بنی اسرائیل آج تک کمر کا گوشت نہیں کھاتے۔ عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> اِس وجہ سے یعقوب نے کہا کہ اِس جگہ پر میں خدا کو آمنے سامنے دیکھا ہے اِس کے باوجود بھی میری جان بچی یہ کہتے ہوئے اُس نے اُس جگہ کا نام " فنی ایل " رکھا۔ اس کے بعد جب وہ فنی ایل سے نکل رہا تھا تو سورج طلوع ہوا۔ تب یعقوب اپنے جوڑوں کے درد سے لنگڑاتے ہوئے چلے گئے۔ گوشت کے اس لوتھڑے میں یعقوب کو تکلیف ہونے کی وجہ سے آج تک بنی اسرائیل ران کی جوڑ کے اوپر کمر کا گوشت نہیں کھاتے۔ 79

## بیٹی کی بے حرمتی پر یعقوبؑ پر بزدلانہ ردعمل کا الزام

عہد نامہ قدیم کی عبارت کے مطابق حضرت یعقوبؑ کی بیٹی کی بے حرمتی کی گئی لیکن وہ ردعمل کے لئے اپنے بیٹوں کی آمد کا انتظار کرتے رہے۔ اور انہوں نے کچھ نہ کیا، کتاب پیدائش کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

---

77 پیدائش ، ۳۲ : ۲۳- ۲۵

78 ایضاً، ۳۲ : ۲۵- ۲۹

79 ایضاً، ۳۲ : ۳۰- ۳۲

دینہ، لیاہ اور یعقوب کی بیٹی تھی۔ دینہ ایک دن اُس ملک کی عورتوں سے ملنے کے لئے باہر چلی گئی۔ اس ملک کا بادشاہ حمور تھا۔ اس کا بیٹا سکم تھا۔ اس نے دینہ کو دیکھا اس کو اغوا کیا اور اس کے ساتھ جسمانی تعلقات قائم کر کے اس کی بے حرمتی کی۔ سکم کو دینہ سے محبت ہو گئی۔ اور اُس کے ساتھ محبتانہ سلوک کیا۔ سکم نے اپنے باپ سے کہا کہ میری خواہش ہے کہ اس لڑکی سے میری شادی کرا دو۔ یعقوب کو یہ بات معلوم ہوئی کہ اس کی بیٹی کی بے حرمتی کی گئی ہے۔ لیکن اُس کے تمام بیٹے بھیڑ بکریوں کے ساتھ کھیت میں تھے۔ جس کی وجہ سے اس نے ان لوگوں کے گھر واپس لوٹنے تک کچھ نہ کیا۔[80]

سکم جس نے بے حرمتی کی تھی اس نے اور اس کے باپ حمور نے دینہ کا رشتہ مانگا، یعقوبؑ کے بیٹوں کو اس ساری صورتحال کا پتہ چلا تو انہوں نے غم و غصے کا اظہار کیا لیکن بدلہ لینے کے لئے انہوں نے کیا کہا، کتاب پیدائش میں ملاحظہ ہو

یعقوب کے بیٹوں نے سکم اور اس کے باپ حمور سے جھوٹ بولنے کا فیصلہ کر لیا۔ کیونکہ سکم نے دینہ کی بے حرمتی کی تھی۔ اس وجہ سے اس کے بھائی نے اس سے کہا کہ اپنی بہن سے شادی کرنے کی تجھے ہم اجازت نہیں دیں گے۔ اس لئے کہ اب تک تیرا ختنہ نہیں ہوا ہے۔ اور ایسی صورت میں ہماری بہن کا تجھ سے شادی ہونا غلط ٹھہرتا ہے۔ لیکن تُو اور تیرے شہر میں رہنے والا ہر آدمی اگر ہماری طرح ختنہ کرواتا ہے تو تیرا اس سے شادی کرنا ممکن ہو سکے گا۔ اس کے بعد تمہارے مرد ہماری عورتوں سے شادیاں کر سکیں گے۔ اور ہمارے مرد تمہاری عورتوں سے۔ تب ہم سب ایک ہی قوم کہلائیں گے۔ اور اگر تم نے ختنہ نہ کروایا تو ہم دینہ کو ساتھ لے کر چلے جائیں گے[81]

یعنی ختنہ صرف سکم کا نہیں بلکہ اس کی پوری قوم کروائے گی۔ چنانچہ انہوں نے یہ شرط منظور کر لی۔ اور حمور کی ساری قوم نے ختنہ کروا لیا۔ ساری قوم درد ختنہ میں مبتلاء تھی، اب بدلہ لینے کی باری یعقوبؑ کے بیٹوں کی تھی اور وہ اپنے مقصد میں کیسے کامیاب ہوئے۔ چنانچہ آگے کیا ہوا عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

تین دن گزر گئے۔ وہ لوگ جو کہ ختنہ کروا چکے تھے وہ اب تک ختنہ درد میں مبتلا تھے۔ اس دوران دینہ کے دو بھائی شمعون اور لاوی اپنی اپنی تلوار لے کر شہر میں چلے گئے۔ اور جتنے بھی لوگ وہاں پر موجود تھے سب کو مار دیئے۔ دینہ کے بھائی شمعون اور لاوی نے حمور کو اور اس کے بیٹے سکم کو قتل کر دیا اور دینہ کو سکم کے گھر سے نکلا لائے۔ یعقوب کے بیٹے شہر میں گئے اور وہاں سے جہاں ان کی بہن کی بے حرمتی کی گئی تھی ہر چیز کو لوٹ لیا۔ " اس طرح دینہ کے بھائیوں نے اُن کے جانوروں، بکریوں، گدھوں اور شہر میں اور کھیت میں پائی جانے والی جائیداد کو حاصل کر لیا۔ اُن کی بیویوں، بچوں کو قید کر دیا اور گھر میں جو کچھ سرمایہ تھا وہ چھین لیا۔ لیکن یعقوب نے شمعون اور لاوی سے کہا کہ تم نے تو میرے لئے مصیبت کھڑی کر دی ہے۔ اس ملک میں رہنے والے تمام کنعانی اور فرزّیوں نے میری مخالفت کی اور میرے خلاف ہو گئے۔ اور ہمارے ساتھ رہنے والے لوگ تھوڑے ہی ہیں۔ اور کہا کہ اس ملک کے شہری اگر متحد ہو کر ہمارے خلاف لڑیں تو میں اور میرے لوگ

---

[80] پیدائش، ۳۴ : ۱ - ۵

[81] ایضاً، ۳۴ : ۱۳ - ۱۷

سب تباہ ہو جائیں گے۔ سین دینہ کے بھائیوں نے کہا،" اُن لو گوں کو ہماری بہن سے طوائف جیسا سلوک نہیں کرنا چاہئے تھا۔" [82]

یعنی بہن سکم کے گھر ہی موجود تھی، اور سب مال واسباب کو لوٹ لیا، اور تمام بے گناہ عورتوں اور بچوں کو قید کر لیا لیکن اس لوٹ مار بھی یعقوبؑ نے کوئی مخالفت نہ کی بس ردعمل کا اندیشہ ظاہر کیا۔ کیا یہ سارا طرز عمل کسی نبی کا یا اس کے اہل خانہ کا ہو سکتا ہے۔ مندرجہ بالا تمام عبارات حضرت یعقوبؑ کی عصمت کو ملیا میٹ کر دیتی ہیں، اور جب نبی کا اپنا طرز عمل اس طرح سے بیان کیا گیا ہے اور ان کے اعمال کو یوں ثابت کیا گیا ہے تو اسرائیل کے نام لیواؤں سے کیا امید لگائی جا سکتی ہے۔

## یعقوب کے بیٹے روبن کا اپنی سوتیلی ماں سے زنا

بلہاہ جو حضرت یعقوبؑ کی لونڈی تھی جسے حضرت یعقوبؑ نے اپنی بیوی راخل کے کہنے پر شادی کی تھی، اور اس سے یعقوب کے دو بیٹے ہوئے تھے۔ [83] کتاب پیدائش میں لکھا ہے کہ حضرت یعقوب کے بیٹے روبن نے بلہاہ سے بدکاری کی۔ [84] اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> اِسرائیل کے اس ملک میں رہتے ہوئے یوں ہوا کہ روبن نے جا کر اپنے باپ کی حرم بلہاہ سے مباشرت کی اور اسرائیل (یعقوب) کو یہ معلوم ہو گیا۔ [85]

حضرت یعقوبؑ نے بیٹے کو ساری زندگی کچھ نہیں کہا بس آخری وقت میں وصیت کرتے ہوئے دوسرے بیٹوں کی موجودگی میں اسے قابل عزت قرار دیتے ہوئے جو الفاظ کہے وہ ملاحظہ ہوں۔

> پھر یعقوب نے اپنے بیٹوں کو اپنے پاس بُلایا اور ان سے کہا کہ اے میرے تمام بیٹو! میرے پاس آؤ۔ اور میں تمہیں وہ باتیں بتاؤں گا جو پیش آنے والی ہیں۔" اے یعقوب کے بیٹو، سب ایک ساتھ آکر بیٹھو۔ اور کہا کہ اپنے باپ اسرائیل کا کہنا سُنو۔ اے روبن تو میرا پہلوٹھا بیٹا ہے۔ تو ہی میرا پہلا بچہ ہے۔ اس لئے تو میرے تمام بیٹوں سے طاقتور اور قابل عزت ہے۔ لیکن تو کناروں سے اوپر بہتے ہوئے پانی کی طرح بے قابو ہے۔ اس لئے تمہیں پہلی جگہ نہیں ملے گی۔ جس عورت کی شادی تیرے باپ سے ہوئی تھی اس عورت کے ساتھ تو ہم بستر ہوا۔ تو اپنے باپ کی عزت کو بحال نہ رکھا۔ [86]

حضرت یوسفؑ کی گمشدگی پر حضرت یعقوبؑ کے مظاہرۂ صبر کو ہی ان کے شانِ شان قرار دینے کی بجائے انہیں بے صبر ابنا کر پیش کرنا بلکہ ماتم کرنا عہد نامہ قدیم میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

---

[82] پیدائش، ۳۴ : ۲۵-۳۱

[83] ایضاً، ۳۰ : ۱-۷

[84] جبکہ عہد نامہ قدیم کی احبار، ۱۸ فقرہ ۸ میں باپ کی بیوی سے ایسے تعلق کی ممانعت کے بارے میں لکھا ہے کہ "تمہیں اپنے باپ کی بیوی سے بھی جنسی تعلق قائم نہیں کرنا چاہئے، کیونکہ اس کا برہنہ پن صرف تمہارے باپ کا ہے۔"

[85] پیدائش، ۳۵ : ۲۲

[86] ایضاً، ۴۹ : ۱-۴

باپ نے وہ جُبّہ کو دیکھ کر اس کی شناخت کرلی اور کہا، "ہاں یہ یوسف کا ہی ہے۔" کوئی جنگلی جانور اس کو کھا گیا ہے۔مارے غم کے اپنے کپڑوں کو پھاڑ لیا اور ٹاٹ اوڑھ لیا اور بہت دنوں تک غم میں ڈوبا رہا۔یعقوب کے بیٹے اور بیٹیوں نے تسّلی دینے کی کوشش کی لیکن اسے تسّلی نہ ہوئی۔یعقوب نے کہا، " مجھے اپنے بیٹے کا میری موت تک افسوس رہے گا۔" اس لئے اس نے ماتم کرنا جاری رکھا۔[87]

کتاب پیدائش کے مطابق حضرت یوسفؑ نے جب خواب اپنے والد کو سنایا تو انہوں نے حضرت یوسفؑ کو ڈانٹ دیا۔

یوسف نے اُن سے کہا کہ مجھے ایک خواب دکھائی دیا ہے۔کہ ہم سب کے سب کھیت میں گیہوں کے پلندے باندھ رہے تھے۔تب میرا پُلندا اُٹھ کھڑا ہوا۔پھر میرے پُلندے کے اطراف تمہارے پُلندے گھیرا بنایا اور میرے پلندے کے سامنے سب جھک کر سجدہ ریز ہوئے۔اُس کے بھائیوں نے کہا کہ تیرا یہ خیال ہے کہ تو بادشاہ بن کر ہم پر حکومت چلائے گا۔کیا یہی مطلب ہے تمہارا؟ ان لوگوں نے اس کے خواب اور وہ جو کہا اس کی وجہ سے اور بھی زیادہ نفرت کرنے لگے۔اُس کے بعد یوسف کو ایک اور خواب نظر آیا۔یوسف نے اُس خواب کے بارے میں بھی اپنے بھائیوں سے بیان کیا۔یوسف نے اُن سے کہا کہ مجھے ایک اور خواب نظر آیا ہے۔جس میں ایک سورج، چاند اور گیارہ ستارے میرے سامنے جھک کر مجھے سجدہ کرتے ہیں۔یوسف اپنے باپ کو اس خواب کے بارے میں معلوم کرایا۔لیکن اُس کے باپ نے اُسے ڈانٹ دیا اور کہا کہ یہ کیسا خواب ہے؟ اور پوچھا کہ میرا، اور تیری ماں اور تیرے بھائیوں کا تیرے سامنے جھک کر سجدہ کرنے کی بات پر کیا تو یقین رکھتا ہے؟[88]

## حضرت یعقوبؑ سے متعلق اسلامی نقطہ نظر

حضرت یعقوبؑ اپنی تمام اولاد میں حضرت یوسف علیہ السلام سے بے حد محبت رکھتے تھے۔حضرت یعقوبؑ کا بیٹے کے ساتھ والہانہ عشق و محبت برادرانِ یوسف کے لیے بے حد شاق اور ناقابل برداشت تھا اور وہ ہر وقت اس فکر میں لگے رہتے تھے کہ یا حضرت یعقوبؑ کے دل سے اس محبت کو نکال ڈالیں اور یا پھر یوسف ہی کو اپنے راستے سے ہٹادیں تاکہ قصہ پاک ہو جائے۔ان بھائیوں کے حاسدانہ تخیل پر مزید تازیانہ یہ ہوا کہ یوسف علیہ السلام نے ایک خواب دیکھا کہ گیارہ ستارے اور شمس و قمران کے سامنے سجدہ ریز ہیں۔

قرآن کریم اس واقعہ کو اس طرح بیان کرتا ہے:

اِذْ قَالَ يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ يٰٓاَبَتِ اِنِّىْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ رَاَيْتُهُمْ لِىْ سٰجِدِيْنَ، قَالَ يٰبُنَىَّ لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ عَلٰٓى اِخْوَتِكَ فَيَكِيْدُوْا لَكَ كَيْدًا ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ، وَكَذٰلِكَ يَجْتَبِيْكَ رَبُّكَ وَيُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ وَيُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ وَعَلٰٓى اٰلِ يَعْقُوْبَ كَمَآ اَتَمَّهَا عَلٰٓى اَبَوَيْكَ مِنْ قَبْلُ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ ؕ اِنَّ رَبَّكَ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۧ[89]

"جب یوسف نے اپنے باپ سے کہا، اے ابا جان! میں نے خواب میں گیارہ ستاروں اور سورج اور چاند کو دیکھا ہے، دیکھتا ہوں کہ وہ مجھے سجدہ کررہے ہیں۔جواب میں اس نے (یعنی حضرت یعقوبؑ) نے کہا، بیٹا اپنا یہ خواب اپنے بھائیوں کو نہ سنانا

---

[87] پیدائش، ۳۷ : ۳۳ - ۳۵

[88] ایضاً ، ۳۷ : ۶- ۱۰

[89] سورۃ یوسف، ۱۲ : ۴،۶

ورنہ وہ تیرے درپے ہو جائیں گے۔ ہوشیار رہنا کہ شیطان آدمی کا کھلا دشمن ہے۔ اور ایسا ہی ہوگا (جیسا تو نے خواب میں دیکھا ہے) تیرا رب تجھے (اپنے کام کے لیے) منتخب کرے گا اور تجھے باتوں کی تہہ تک پہنچنا سکھائے گا اور تیرے اوپر اور آلِ یعقوب پر اپنی نعمت اسی طرح پوری کرے گا جس طرح وہ اس سے پہلے تیرے بزرگوں اور ابراہیم اور اسحاق پر کر چکا ہے، یقیناً تیرا رب علیم و حکیم ہے"۔

قرآن بیان کرتا ہے کہ یوسف علیہ السلام نے جب اپنا خواب حضرت یعقوبؑ کو سنایا تو دوسرے بھائی وہاں موجود نہ تھے اور تورات کہتی ہے کہ یہ معاملہ بھائیوں کی موجودگی میں پیش آیا اور حضرت یعقوبؑ کا یوسف علیہ السلام کو ڈانٹنا بھی تورات کے مصنفین کا کارنامہ محسوس ہوتا ہے۔ الغرض داستانِ یوسفؑ میں متعدد مقامات پر یوسف علیہ السلام کی ایسی تصویر پیش کی گئی ہے، جو اللہ کے کسی صاحبِ عزم و استقامت پیغمبرؑ کی نہیں، عام آدمی کی داستان معلوم ہوتی ہے۔ حضرت یعقوبؑ جو کہ اپنے بیٹے حضرت یوسف علیہ السلام کے بارے میں یہ خبر سنتے ہیں کہ ان کو بھیڑیا کھا گیا ہے تو اس موقع پر ان کے صبر و استقامت کا جو مظاہرہ ہوتا ہے وہ عظمتِ انسانی کا شاہکار اور قابلِ تقلید ہے قرآنِ کریم میں ہے:

وَجَآءُوْٓا اَبَاهُمْ عِشَآءً يَّبْكُوْنَ، قَالُوْا يٰٓاَبَانَآ اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ وَتَرَكْنَا يُوْسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ وَمَآ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ لَّنَا وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ، وَجَآءُوْ عَلٰي قَمِيْصِهٖ بِدَمٍ كَذِبٍ ۭ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ۭ فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ ۭ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰي مَا تَصِفُوْنَ۔ [90]

"شام کو وہ روتے پیٹتے اپنے باپ کے پاس آئے اور کہا" ابا جان! ہم دوڑ کا مقابلہ کرنے لگ گئے تھے اور یوسف کو ہم نے اپنے سامان کے پاس چھوڑ دیا تھا کہ اتنے میں بھیڑیا آکر اسے کھا گیا۔ آپ ہماری بات کا یقین نہ کریں گے چاہے ہم سچے ہی ہوں اور وہ یوسف کی قمیص پر جھوٹ موٹ کا خون لگا کر لے آئے تھے یہ سن کر ان کے باپ نے کہا بلکہ تمہارے نفس نے تمہارے لیے ایک بُرے کام کو آسان بنا دیا۔ اچھا صبر کروں گا اور بخوبی کروں گا جو بات تم بنا رہے ہو اس پر اللہ ہی سے مدد مانگی جا سکتی ہے"۔

حضرت یعقوبؑ ہی وہی عظیم المرتبت ہستی ہیں جن کو اسرائیل اور ان کی اولاد کو بنی اسرائیل کہا جاتا ہے۔

قرآن کریم حضرت یعقوبؑ کو ہدایت کا نمونہ قرار دیتا ہے۔

فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۙ وَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ۭ وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا ، وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِّنْ رَّحْمَتِنَا وَجَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا۔ [91]

اور جب ابراہیم ان لوگوں سے اور جن کی وہ اللہ کے سوا پوجا کرتے تھے، الگ ہو گئے تو ہم نے ان کو اسحاق اور (اس کے بعد) یعقوب بخشے اور سب کو پیغمبر بنایا۔ اور ان کو اپنی رحمت سے بہت سی چیزیں عنایت کیں اور ان کا ذکر جمیل بلند کیا۔

عبدالماجد دریا آبادی نے اس آیت کی تفسیر میں لکھا ہے۔

---

[90] سورۃ یوسف، ۱۲: ۱۶، ۱۸

[91] سورۃ مریم، ۱۹: ۴۹، ۵۰

حضرت ابراہیم، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب ایک طرف انبیاء مرسلین اور خاصان خدا میں سے تھے اور دوسری طرف ایک طرح کی دنیوی نعمتوں مثلاً قبیلہ کی سرداری، کثرت اولاد وغیرہ سے بھی بہرہ ور تھے، (آئندہ نسلوں میں) چنانچہ آج تک ان تینوں کا نام دنیا کی تین بڑی قومیں مسلمان، مسیحی، یہودی، تعظیم تکریم وعقیدت ہی کے ساتھ لیتے ہیں اور ان حضرات کے حق میں "جعلنا لهم لسان صدق عليا"۔ کی تفسیر اس سے بڑھ کر روشن اور جلی اور کیا ہوگی، کہ مسلمان کی کوئی نماز تک مکمل نہیں ہو پاتی، جب تک ابراہیم اور آل ابراہیم (علیہ السلام) کا نام لے کر ان پر درود وسلام نہ بھیج لیا جائے۔[92]

قرآن مجید میں انبیائے بنی اسرائیل کو صالحین کا لقب دیا ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ ۭ وَيَعْقُوْبَ نَافِلَةً ۭ وَكُلًّا جَعَلْنَا صٰلِحِيْنَ [93]

اور ہم نے انہیں اسحاقؑ اور یعقوبؑ "پوتا" عطا کیا اور ہر ایک کو ہم نے صالح بنایا۔

مولانا اشرف علی تھانوی بیان القرآن میں لکھتے ہیں۔

اعلیٰ درجہ کی نیکی کا مصداق عصمت ہے جو بشر میں خواص نبوت سے ہے، پس مراد یہ ہے کہ ان سب کو نبی بنایا۔[94]

مولانا عبدالماجد دریاآبادی اس آیت کی تفسیر میں رقمطراز ہیں۔

"یعنی صالحیت کے درجہ کمال پر تھے۔ اس تصریح کی ضرورت اس لئے پڑی کہ اہل کتاب نے اپنی کتاب میں عجیب عجیب گندے الزامات ان مقدس حضرات پر لگا رکھے ہیں۔ قرآن ان سب سے ان حضرات کی تبری کرتا ہے۔"[95]

،وَجَعَلْنٰهُمْ اَىِٕمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا وَاَوْحَيْنَآ اِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرٰتِ وَاِقَامَ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاۗءَ الزَّكٰوةِ ۚ وَكَانُوْا لَنَا عٰبِدِيْنَ [96]

اور ہم نے ان (سب) کو پیشوا بنایا، ہدایت کرتے تھے ہمارے حکم سے، اور ہم نے ان کے پاس وحی سے حکم بھیجا نیک کاموں کے کرنے کا اور نماز کی پابندی کا اور ادائے زکوٰۃ کا اور وہ ہماری ہی عبادت کرنے والے تھے۔

ہر صاحب عقل بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ اسلامی مآخذ میں کہیں بھی حضرت یعقوبؑ کی طرف اور ان کے اہل وعیال کی طرف ان ناپسندیدہ افعال کی نسبت نہیں کی گئی جن کا ذکر عہد نامہ قدیم میں ملتا ہے نہ حضرت یعقوبؑ کی والدہ کی طرف اور نہ ہی حضرت اسحاقؑ کی طرف دھوکہ کھانے کی نسبت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے نبوت کے منصب کے لئے حضرت یعقوبؑ کو منتخب کیا اور اس سے متعلق حضرت ابراہیمؑ کو بھی پہلے ہی بتادیا گیا تھا، جس کا ثبوت مندرجہ بالا آیات ہیں، کہ اسحاقؑ کے بعد منصب نبوت کے حقدار صرف حضرت یعقوبؑ ہیں۔ اس لئے اسلامی مآخذ میں عیساؤ یا عیسو کا کہیں نام بھی نہیں لیا گیا، لہذا منصب نبوت کے حصول کے لئے انہیں ایسے ناجائز ہتھکنڈے استعمال کرنے کی ضرورت کیا تھی جبکہ اللہ تعالیٰ نے یہ منصب پہلے ہی ان کو بخشا ہوا تھا اور کسی نبی کے شایان شان بھی نہیں کہ وہ ایسا کرے۔ اور

---

[92] دریاآبادی، عبدالماجد، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور ۲۰۰۷ء، ص ۶۵۶

[93] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۷۲، ۷۳

[94] تھانوی، اشرف علی، بیان القرآن، مکتبہ رحمانیہ، لاہور، س ن، ج ۲ ص ۴۹۵

[95] دریاآبادی، عبدالماجد، تفسیر ماجدی، ص ۶۹۱

[96] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۷۲

بی کی اولاد کی طرف ان کبائر کی نسبت جو عہد نامہ قدیم میں موجود ہے وہ کوئی بھی صاحب عقل سمجھ سکتا ہے کہ یہ الہامی کلام نہیں ہے۔اسلام نے ان انبیاء کے صحیح مقام کو آشکار کیا ہے اور ان کے دامن عصمت سے ہر قسم کے الزام کو پاک کیا ہے۔

## حضرت داؤدؑ اور عہد نامہ قدیم

حضرت داؤد علیہ السلام صاحبِ کتاب نبی ہیں، اللہ نے ان پر زبور نازل فرمائی اور انہیں بنی اسرائیل کیلئے ہدایت کا چراغ بنایا، قرآن کریم ان کی مدح میں رطب اللسان ہے اور جالوت ظالم کو ابدی نیند سلانے کا سہرا آپ علیہ السلام ہی کے سر ہے۔
مگر آپ سے متعلق عہد نامہ قدیم سموئیل ثانی میں یہ لکھا ہے۔

> ایسا ہوا کہ بہار کے موسم میں جب بادشاہ جنگ پر نکلتے ہیں داؤد نے یوآب اپنے افسروں اور تمام اسرائیلیوں کو عمونیوں کو تباہ کرنے کے لئے بھیجا۔ یوآب کی فوج نے بھی ان کے پایہ تخت ربّہ پر حملہ کیا۔ لیکن داؤد یروشلم میں ہی رہا۔ شام میں وہ اپنے بستر سے اٹھا اور شاہی محل کی چھت کی اطراف چہل قدمی کرنے لگا۔ جب داؤد چھت پر تھا اس نے ایک عورت کو دیکھا جو نہا رہی تھی۔ وہ عورت بہت ہی خوبصورت تھی۔ اس لئے داؤد نے اپنے افسروں کو بھیجا اور پوچھا کہ وہ کون عورت تھی۔ ایک افسر نے جواب دیا" وہ عورت الیعام کی بیٹی بت سبع ہے وہ حتّی اوریاہ کی بیوی ہے۔ " داؤد نے بت سبع کو اپنے پاس لانے کے لئے قاصدوں کو بھیجا۔ جب وہ داؤد کے پاس آئی تو انہوں نے اس کے ساتھ جنسی تعلق قائم کیا ٹھیک اسی وقت وہ اپنی ناپاکی سے پاک ہوئی تھی۔ تب پھر وہ اپنے گھر واپس چلی گئی۔ بت سبع حاملہ ہوئی۔ اس نے داؤد کو یہ اطلاع بھیجی" میں حاملہ ہوں۔ "[97]

یہاں سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا وہ عورت بے پردگی میں غسل کر رہی تھی؟ اور کیا نبی کا کردار ایسا ہوتا ہے کہ وہ چھت پر چڑھ کر اس طرح کی نظارہ بازی کریں؟ اور پھر اسی وقت قاصدوں کو بھیج کر معاذاللہ اس کے ساتھ جنسی تعلق بھی قائم کر لیا[98] اور اس عبارت کا مصنف اس عورت کی حیض سے پاکی تک کا واقف بھی نکلا۔ یہ سب الزام حضرت داؤدؑ کی عصمت پر بہت بڑا بہتان ہیں، مزید یہ کہ اس کے خاوند حتّی اوریاہ کو بھی قتل کروانے کے لئے حضرت داؤدؑ کی طرف کیسے مکروفریب کی نسبت کی گئی ہے کہ انہوں نے جان بوجھ کر ایسے محاذ پر اسے بھیجا کہ وہ مارا جائے۔ عہد نامہ قدیم کی عبارت ملاحظہ ہو۔

> داؤد نے اورّیاہ سے کہا" آج یہاں ٹھہرو کل میں تمہیں جنگ کے میدان میں بھیجوں گا۔ "اس لئے اوریاہ اس دن اور دوسرے دن یروشلم میں ٹھہرا۔ " تب داؤد اوریاہ کو دیکھنے کے لئے بلایا۔ اوریاہ داؤد کے ساتھ کھایا اور پیا۔ داؤد نے اوریاہ کو نشہ آور کر دیا پھر بھی اوریاہ گھر نہیں گیا۔ اس رات اوریاہ بادشاہ کے خادموں کے ساتھ ( بادشاہ کے دروازے کے باہر) سونے چلا گیا۔ دوسری صبح داؤد نے یوآب کو خط لکھا۔ داؤد نے وہ خط اوریاہ کو لے جانے کے لئے دیا۔ خط میں داؤد نے لکھا تھا۔ اوریاہ کو جنگ کے محاذ میں آگے رکھنا جہاں لڑائی کی شدّت ہو۔ پھر اسے تنہا چھوڑ دینا پھر اسے جنگ میں مر جانے دینا۔ یوآب نے شہر کا معائنہ کیا اور دیکھا کہ سب سے بہادر عمّونی کہاں ہے اور اس نے اوریاہ کو اس جگہ جانے کے لئے چُنا۔ شہر

---

97 سموئیل دوم ، ۱۱ : ۱ - ۵

98 عہد نامہ قدیم کی احبار ۱۸ کے فقرہ ۲۰ میں لکھا ہے۔ " تمہیں اپنی پڑوسی کی بیوی سے جنسی تعلق قائم نہیں کرنا چاہئے یہ تمہیں صرف ناپاک بنائے گی۔"

(ربّہ) کے آدمی یو آب سے لڑنے کے لئے باہر نکل آئے۔ داؤد کے کچھ آدمی جو مارے گئے اور یّاہ سی ان میں سے ایک تھا۔ اس لئے یو آب نے داؤد کو جنگ میں جو کچھ ہوا اس کی اطلاع بھیجی۔[99]

کسی نبی پر ایسی تہمت لگانا کہ وہ اپنے گناہوں کو چھپانے کی خاطر خاوند قتل کرائے، پیغمبر کی شان یا کردار ایسا تو نہیں ہوتا ہے، یہ عصمت داؤدؑ پر بہت بڑی تہمت ہے۔ لیکن اس پر بات ختم نہیں ہوتی عہد نامہ قدیم میں مزید توہین موجود ہے۔

بت سبع نے سنا کہ اس کا شوہر اور یاہ مر چکا ہے تب وہ اپنے شوہر کے لئے روئی۔ اس کے سوگ کے دن ختم ہونے کے بعد داؤد نے اس کو اپنے گھر لانے کے لئے بھیجا۔ وہ داؤد کی بیوی بنی اور داؤد کے لئے ایک بیٹا کو جنم دیا لیکن خداوند نے داؤد کے کئے ہوئے برے کام کو پسند نہیں کیا۔[100]

اس کے بعد ناتن نبی کو خدا نے داؤدؑ کے پاس بھیجا اور اس نے داودؑ کو ایک تمثیل کے ساتھ ان کی غلطی پر مطلع کیا اور ان الفاظ سے ملامت کی۔

تب ناتن نے داؤد سے کہا" تم وہ مالدار آدمی ہو یہ خداوند اسرائیل کا خدا کہتا ہے " میں نے تم کو اسرائیل کا بادشاہ بننے کے لئے چنا میں نے تم کو ساؤل سے بچایا۔ میں نے تم کو تمہارے آقا کے گھر کو اور اس کی بیویوں کو لینے دیا اور میں نے تم کو اسرائیل اور یہوداہ کا بادشاہ بنایا۔ اگر تم زیادہ چاہتے تو میں تم کو اور زیادہ دیتا۔ پھر تم نے خداوند کے حکم کو کیوں نظر انداز کیا؟ تم نے وہ چیز کیوں کی جس کو وہ بُرا کہتا ہے؟ تم نے عمونیوں کو اور یاّہ حتیّ کو کیوں مارنے دیا۔ اور تم نے اس کی بیوی کو لے لیا اس طرح تم نے اور یاّہ کو تلوار سے مار ڈالا۔ اس لئے تلوار تمہارے خاندان کو کبھی نہ چھوڑے گی۔ کیونکہ تم نے مجھے حقیر جانا اور تم نے اور یاّہ حتیّ کی بیوی کو لیا اور اپنی بیوی بنایا۔" " یہ وہ ہے جو خداوند کہتا: ' میں تمہارے لئے آفتیں لا رہا ہوں۔ یہ مصیبت خود تمہارے خاندان سے آئے گی۔ میں تمہاری بیویوں کو تم سے لے لوں گا اور انہیں اس آدمی کو دوں گا جو تم سے بہت قریب ہو گا۔ یہ آدمی تمہاری بیویوں کے ساتھ سوئے گا اور ہر ایک کو معلوم ہو گا۔ تم بت سبع کے ساتھ چھپ کر سوئے لیکن میں تمہیں سزا دوں گا تاکہ سارے بنی اسرائیل یہ دیکھ سکیں۔"[101]

ناتن نبی نے سزا کی خبر بھی سنا دی کہ اب داؤد کی بیویوں کو لے کر دوسرے مرد کو دیا جائے گا اور وہ مرد داؤدؑ کی بیویوں کے ساتھ سوئے گا کیا خدا کے نبی اس سلوک کے قابل ہوتے ہیں، اور کیا یہ برائی نہیں ہو گا۔ کہ سزا بھی برائی کے ساتھ دی جائے گی۔ اور یہ بی کہا اب اسی بت سبع سے پیدا ہونے والا بیٹا فوت ہو جائے گا اور عہد نامہ قدیم کے مطابق ایسا ہی ہوا۔

" یہ وہ ہے جو خداوند کہتا: ' میں تمہارے لئے آفتیں لا رہا ہوں۔ یہ مصیبت خود تمہارے خاندان سے آئے گی۔ میں تمہاری بیویوں کو تم سے لے لوں گا اور انہیں اس آدمی کو دوں گا جو تم سے بہت قریب ہو گا۔ یہ آدمی تمہاری بیویوں کے ساتھ سوئے گا اور ہر ایک کو معلوم ہو گا۔ تم بت سبع کے ساتھ چھپ کر سوئے لیکن میں تمہیں سزا دوں گا تاکہ سارے بنی اسرائیل یہ دیکھ سکیں۔" تب داؤد نے ناتن سے کہا" میں نے خداوند کے خلاف گناہ کیا ہے۔ ناتن نے داؤد سے کہا" حتیّ

---

[99] سموئیل دوم، ۱۱: ۱۲ - ۱۸

[100] ایضاً ، ۱۱ : ۲۶ - ۲۷

[101] ایضاً ، ۱۲ : ۷ - ۱۲

کہ اس گناہ کے لئے بھی خداوند تمہیں معاف کرے گا۔ تم نہیں مرو گے۔ لیکن تم جو چیزیں کیں ہیں اس کی وجہ سے دشمنوں نے خداوند کے لئے اپنی تعظیم کو کھو دیا ہے۔ اس لئے تمہارا نو مولود بیٹا مر جائے گا۔" 102

مندرجہ بالا عبارت کو سامنے رکھ کر اندازہ لگایا جائے کہ تمیں خدا بھی معاف نہ کرے گا اور تم نے اپنی تعظیم کو کھو دیا معاذ اللہ عہد نامہ قدیم میں مصنف کا یہ انداز تخاطب حضرت داؤدؑ کی عصمت اور عظمت کو ختم کر دیتا ہے۔

## حضرت داؤدؑ کے بیٹے پر بہن کی بے حرمتی کا الزام

اس حوالے سے عہد نامہ قدیم ملاحظہ ہو۔

داؤد کا ایک بیٹا ابی سلوم تھا ابی سلوم کی بہن کا نام تمر تھا۔ تمر بہت خوبصورت تھی۔ داؤد کے اور بیٹوں میں سے ایک امنون تھا۔ وہ تمر سے محبت کرتا تھا۔ تمر پاک دامن کنواری تھی۔ امنون اس کو بہت چاہتا تھا۔ امنون اس کے بارے میں اتنا سوچنے لگا کہ وہ بیمار ہو گیا۔ اور اس کے ساتھ کرنا اس کو ناممکن معلوم ہوا۔۔۔۔ تب امنون نے تمر سے کہا" کھانا اندر والے کمرے میں لے چلو اور مجھے ہاتھ سے کھلاؤ۔" اس لئے تمر نے جو کیک پکائی تھیں وہ لی اور بھائی کے سونے کے کمرے میں گئی۔ اس نے امنون کو کھلانا شروع کیا لیکن اس نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا اور اس کو کہا" بہن آؤ اور میرے ساتھ سو جاؤ۔" تمر نے امنون سے کہا" نہیں بھائی! مجھے ایسا کرنے کے لئے زبردستی نہ کرو۔ ایسی بے شرم حرکت نہ کرو ایسی بھیانک باتیں اسرائیل میں کبھی نہ ہوں گی۔ میں اپنی شرم کو کبھی نہیں چھوڑوں گی۔ اور لوگ تمہیں ایک عام مجرم کی مانند سمجھیں گے۔ براہ کرم بادشاہ سے بات کرو۔ وہ تم کو مجھ سے شادی کرنے دے گا۔" لیکن امنون نے تمر کی بات سننے سے انکار کیا۔ وہ تمر سے زیادہ طاقتور تھا اس نے اس پر جنسی تعلقات کے لئے جبر کر لیا۔ 103

یعنی بہن کا نقطہ نظر یہ ہے کہ بادشاہ سے بات کرو تو وہ شادی کرنے دے گا کیا بہن کی بھائی سے شادی ممکن ہو سکتی ہے۔ 104 اور اب بے حرمتی کے بعد بھائی امنون کو اچانک تمر سے نفرت ہو جاتی ہے اور وہ اس کو باہر جانے کا کہتا ہے لیکن اب بہن اس کو مجبور کرتے ہوئے کہتی ہے کہ اب مجھے باہر نہ بھیج یہ زیادہ بڑا گناہ ہے۔ تمر ایک لمبا چغہ کئی رنگوں والا پہنی تھی۔ تمر کنواریوں والا چغہ پہنتی تھیں۔ تمر اس کئی رنگوں والے چغے کو پھاڑ کر اور خاک اپنے سر پر ڈال کر روتی ہوئی چلی جاتی ہے۔

عہد نامہ قدیم ملاحظہ ہو۔ "تمر نے امنون سے کہا:" نہیں مجھے اس طرح نہ بھیجو اگر تم نے مجھے باہر بھیجا تو تم پہلے گناہ سے بھی زیادہ گناہ کر رہے ہو لیکن امنون نے تمر کی بات سننے سے انکار کیا۔" 105

---

102 سموئیل دوم، ۱۲ : ۱۱ - ۱۴

103 ایضاً ، ۱۳ : ۱ - ۲، ۱۰- ۱۴

104 موسوی شریعت میں بہن سے نکاح جائز نہیں تھا تو اس کی وضاحت خود عہد نامہ قدیم سے ہوتی ہے، احبار، ۱۸ فقرہ ۶ - ۲۰ میں ان تمام رشتوں کی تفصیل موجود ہے جن سے نکاح حرام ہے احبار، ۱۸ کے آغاز میں لکھا ہے خداوند نے موسیٰ سے کہا تمہیں میری شریعت پر عمل کرنا چاہئے اور میرے اصولوں پر رہ کر اس کے مطابق سلوک کرنا چاہئے آگے جا کر احبار ۱۸ کے فقرہ ۹ میں لکھا ہے" تمہیں اپنی بہن سے جنسی تعلق قائم نہیں کرنا چاہئے، چاہے وہ تمہارے باپ کی بیٹی ہو یا تمہاری ماں کی بیٹی، اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے کہ تمہاری اس بہن کی پرورش تمہارے گھر میں ہوئی یا کسی دوسری جگہ۔"

105 سموئیل دوم، ۱۳ : ۱۶، ۱۷

بادشاہ داؤد نے یہ خبر سنی اور بہت غصّہ ہوئے لیکن امنون کو کچھ نہ کہا دو سال کے بعد تمر کے دوسرے بھائی ابی سلوم نے امنون کو اسی جرم میں قتل کروا دیا۔ اور حضرت داؤدؑ اس پر امنون کی موت پر الٹا روتے اور ماتم کرتے رہے۔

بادشاہ داؤد نے اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے اور فرش پر لیٹ گیا۔ داؤد کے تمام افسر اس کے قریب کھڑے تھے انہوں نے بھی اپنے کپڑے پھاڑ لئے۔ تب داؤد کے بھائی سمع کے بیٹے یونداب نے کہا" یہ مت سوچئے کہ بادشاہ کے تمام بیٹے مار دیئے گئے صرف امنون کو مارا گیا ہے۔ ابی سلوم اس دن سے یہ منصوبہ بنا رہا تھا جس دن امنون نے اس کی بہن تمر کی عصمت دری کی تھی۔ [106]

اس کلام کو سامنے رکھ کر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا حضرت داؤدؑ کے گھر کی اخلاقی اقدار اس قدر زوال پذیر تھیں؟ اور کیا یہ سب کلام کسی نبی کے گھرانے سے متعلق ہو سکتا ہے۔ کہ حضرت داؤدؑ کا خود اپنی بیٹی تمر کو امنون کے پاس بھیجنا، داؤدؑ کے بھتیجے یونداب کا امنون کو بہن کو پھانسنے کا طریقہ بتلانا، بہن کا باپ سے شادی کرنے کی اجازت کا کہنا، شریعت موسویؑ میں بہن بھائی کے ازدواجی تعلق یا نکاح کی تو ہرگز اجازت نہ تھی۔

سلاطین اول میں لکھا ہے کہ حضرت داؤدؑ کو گرمی پہنچانے کے لئے ان کے پاس ایک لڑکی سلانے کا اہتمام کیا گیا۔ ملاحظہ ہو

بادشاہ داؤد بہت بوڑھا ہو گیا تھا اس کا جسم کبھی گرم نہیں ہوتا تھا۔ ان کے خادم اس پر کمبل ڈھانکتے تھے لیکن وہ پھر بھی ٹھنڈا ہی رہتا۔ اس لئے ان کے خادموں نے ان سے کہا" ہم لوگ آپ کی دیکھ بھال کے لئے ایک لڑکی تلاش کریں گے وہ آپ کے ساتھ سوئے گی اور آپ کو گرم رکھے گی۔" اس لئے بادشاہ کے خادموں نے بادشاہ کو گرم رکھنے کے لئے ملک اسرائیل میں ہر جگہ کوئی خوبصورت لڑکی دیکھنا شروع کی۔ انہیں ایک لڑکی مل گئی جس کا نام ابی شاگ تھا وہ شہر شونمیت کی رہنے والی تھی۔ انہوں نے اس خوبصورت لڑکی کو بادشاہ کے پاس لایا۔ لڑکی بہت ہی خوبصورت تھی۔ وہ بادشاہ کی دیکھ بھال اور خدمت میں لگ گئی۔ [107]

## حضرت داؤدؑ سے متعلق اسلامی نقطہ نظر

حضرت داؤدؑ کا ذکر خیر اور ان کی عصمت کا محافظ قرآن مجید کس طرح ان کی فضیلت کو بیان کرتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے

وَلَقَدْ اٰتَیْنَا دَاوٗدَ وَسُلَیْمٰنَ عِلْمًا ۚ وَقَالَا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ فَضَّلَنَا عَلٰی كَثِیْرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ [108]

''ہم نے داؤد و سلیمان کو علم عطا کیا اور انہوں نے کہا کہ شکر ہے اللہ کا، جس نے ہمیں اپنے بہت سے مومن بندوں پر فضیلت عطا فرمائی۔ ''

اِصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَا الْاَیْدِ ۚ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ ۔ اِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهٗ یُسَبِّحْنَ بِالْعَشِیِّ وَالْاِشْرَاقِ ۔ وَالطَّیْرَ مَحْشُوْرَةً ؕ كُلٌّ لَّهٗۤ اَوَّابٌ ۔ وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَیْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ [109]

---

106 ایضاً ، ۱۳ : ۳۱،۳۲

107 سلاطین اول، ۱: ۱-۴

108 سورۃ نمل، ۲۷:۱۵

109 سورۃ ص، ۳۸ : ۱۷،۱۹

(اے پیغمبر،) جیسی جیسی باتیں یہ لوگ کرتے ہیں ان پر صبر کرواور ہمارے بندے داؤد کو یاد کرو کہ وہ بڑی قوت رکھتا تھا (مگر اس پر بھی) وہ (ہر معاملے میں ہماری طرف) رجوع کرنے والا تھا۔ بلاشبہ ہم نے مسخر کر دیا تھا ان کے ساتھ پہاڑوں کو جو (ان کے ساتھ مل کر) تسبیح کرتے تھے صبح و شام اور ( اسی طرح) پرندوں کو بھی (اس کا تابع کر رکھا تھا) کہ وہ بھی (اس کے پاس) سمٹ آتے (اور) سب کے سب اس کی طرف متوجہ رہتے۔ اور ہم نے اس کی سلطنت کو مستحکم کر دیا تھا اور اسے حکمت اور فیصلہ کن بات کہنے کی صلاحیت عطا فرمائی تھی۔

سورۃ سبا میں حضرت داؤدؑ سے متعلق فرمایا۔

وَلَقَدْ اٰتَیْنَا دَاوٗدَ مِنَّا فَضْلًا ۭ یٰجِبَالُ اَوِّبِیْ مَعَهٗ وَالطَّیْرَ ۚ وَاَلَنَّا لَهُ الْحَدِیْدَ اَنِ اعْمَلْ سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِی السَّرْدِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّیْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ [110]

اور تحقیق ہم نے داؤد کو اپنی طرف سے بڑا فضل عطا کیا تھا ہم نے پہاڑوں اور پرندوں کو حکم دیا کہ داؤد کے ساتھ تسبیح پڑھا کرو ہم نے اس کے لیے لوہے کو نرم کر دیا۔ کہ تم زرہیں بناؤ پوری پوری اور ٹھیک اندازہ رکھو ان کی کڑیاں جوڑنے میں اور تم سب لوگ نیک کام کرو بیشک میں پوری طرح دیکھ رہا وہ سب کچھ جو تم لوگ کرتے ہو۔

جالوت کے خلاف لڑتے ہوئے حضرت داؤدؑ نے کس طرح اللہ کو پکارا، ارشاد ہے۔

وَلَمَّا بَرَزُوْا لِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ قَالُوْا رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٥٠﴾ فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۣ وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ وَاٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَاۗءُ ۭ وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ ۙ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ۔ 111

جب ان کا جالوت اور اس کے لشکر سے مقابلہ ہوا تو انہوں نے دعا مانگی کہ اے پروردگار ہمیں صبر دے ثابت قدمی دے اور قوم کفار پر ہماری مدد فرما، چنانچہ اللہ تعالی کے حکم سے انہوں نے جالوتیوں کو شکست دے دی اور (حضرت) داؤد علیہ اسلام) کے ہاتھوں جالوت قتل ہوا، اور اللہ تعالیٰ نے داؤد علیہ السلام کو مملکت و حکمت، اور جتنا کچھ چاہا علم بھی عطا فرمایا۔ اگر اللہ تعالیٰ بعض لوگوں کو بعض سے دفع نہ کرتا تو زمین میں فساد پھیل جاتا لیکن اللہ تعالیٰ دنیا والوں پر فضل و کرم کرنے والا ہے۔

سورۃ ص میں حضرت داؤدؑ کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے:

وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰی وَحُسْنَ مَاٰبٍ۔ 112

''اور یقیناً ہمارے یہاں تو ان کے لئے ایک خاص مرتبہ بھی ہے اور عمدہ ٹھکانا بھی''

---

[110] سورۃ سبا، ۳۴: ۱۰، ۱۱

[111] سورۃ بقرۃ، ۲ : ۲۵۰، ۲۵۱

[112] سورۃ ص، ۳۸: ۲۵

## حضرت سلیمانؑ اور عہد نامہ قدیم

سلیمانؑ کا تصور عہد نامہ قدیم میں ایک ایسے بادشاہ کا نام ہے جو بہت بڑا جادو گر تھا اور اس نے اپنے جادو کے زور سے اپنی سلطنت کو قائم کر رکھا تھا۔ عہد نامہ قدیم حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ کو کو صرف سلاطین مانتا ہے اور انبیاء ورسل کی فہرست سے خارج کرتا ہے۔ عہد نامہ قدیم حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہدایت کا نمونہ بھی نہیں مانتا، ان کو صرف ایک بادشاہ تسلیم کرتا ہے، گناہوں سے پاک بھی نہیں مانتا، کفر وسحر اور بت پرستی کا الزام آپ پر لگاتا ہے۔ حضرت سلیمانؑ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر نبی ہیں لیکن عہد نامہ قدیم میں آپ پر الزام لگایا گیا کہ آپ آخری عمر میں معاذاللہ مرتد ہوگئے تھے۔ اور بتوں کی پوجا شروع کر دی تھی، اور اس کی وجہ عہد نامہ قدیم کے مطابق یہ ہے کہ خدا نے حضرت سلیمانؑ کو منع کیا تھا کہ موآبی، عمونی، ادومی، صیدانی، اور حتی قبائل کی عورتوں سے تعلق قائم نہ کرنا کہ یہ سب بت پرست ہیں، اور تمہیں بھی بت پرستی پر مائل کر لیں گی، مگر سلیمانؑ ان سے عشق کا دم بھرنے لگ گئے۔ اس طرح آپ کی بیویوں کی تعداد سات سو اور لونڈیوں کی تعداد تین سو ہو گئی۔ اس حوالے سے عہد نامہ قدیم کی روایت ملاحظہ ہو۔

> بادشاہ سلیمان عورتوں سے محبت کرتا تھا۔ اس نے کئی عورتوں سے محبت کی جو اسرائیلی قوم سے نہیں تھیں۔ اُن میں فرعون کی بیٹی حتیّ عورتیں موآبی عمّونی ادومی اور صیدونی عورتیں تھیں۔ گذرے زمانے میں خداوند نے بنی اسرائیلیوں سے کہا تھا" تمہیں دوسری قوم کے لوگوں سے شادی نہیں کرنی چاہئے۔ اگر تم کروگے تو وہ لوگ تمہیں اپنے خداؤں کے راستے پر چلنے کے لئے مجبور کریں گے۔" لیکن سلیمان ان عورتوں کی محبت میں پڑ گیا۔ سلیمان کی سات سو بیویاں تھیں ( یہ عورتیں دوسری قوموں کے قائدین کی بیٹیاں تھیں۔) اُن کے پاس تین سو لونڈیاں بھی تھیں جو ان کی بیویوں کی مانند تھیں ان کی بیویاں ان کے لئے خدا کی طرف سے پھر جانے کا سبب بنی۔ جب سلیمان بوڑھا ہوا تو ان کی بیویوں نے اس کے دل کو دوسرے خداوند کی طرف مائل کیا۔ سلیمان مکمل طور پر خداوند کے راستے پر نہیں چلے جیسا کہ ان کا باپ داؤد نے چلے تھے۔[113]

حضرت سلیمانؑ پر مزید یہ الزام لگایا گیا کہ انہوں نے اپنی بیویوں کو خوش رکھنے کے لئے ایک مندر بھی بنوایا اور خدا نے دو مرتبہ ظاہر ہو کر اسے منع کیا لیکن سلیمان نہ مانے ملاحظہ ہو۔

> سلیمان نے کموس کی عبادت کے لئے جگہ بنائی۔ کموس موآبی لوگوں کا خوفناک بُت تھا۔ سلیمان نے عبادت کی جگہ یروشلم کے سامنے پہاڑی پر بنایا اسی پہاڑی پر سلیمان نے مولک کی عبادت کی جگہ بنائی۔ مولک عمّونی لوگوں کا خوفناک بُت تھا۔ پھر سلیمان نے ایسی چیزیں اس کی تمام بیویوں کے لئے کیں جو دوسرے ملکوں کی تھیں۔ اس کی بیویاں خوشبوئیں جلاتیں اور ان کے خداؤں کو قربانی دیتی تھیں۔ سلیمان خداوند اسرائیل کے خدا کے راستے سے پلٹ گیا اس لئے خداوند سلیمان پر غصّہ ہوا خداوند دوبارہ سلیمان کے پاس آیا۔ خداوند نے سلیمان سے کہا" اس کو دوسرے خداؤں کو نہیں ماننا چاہئے لیکن سلیمان نے خداوند کے حکم کی تعمیل نہیں کی۔ اس لئے خداوند نے سلیمان سے کہا" تم نے مجھ سے کئے ہوئے معاہدہ کو توڑا ہے تم نے

---

113 سلاطین اول ،۱۱: ۱ - ۴

میرے احکام کی اطاعت نہیں کی اس لئے میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہاری بادشاہت تم سے چھین لوں گا میں اس کو تمہارے کسی ایک خادم کو دوں گا۔[114]

## حضرت سلیمانؑ اور اسلامی نقطہ نظر

قرآن مجید میں حضرت سلیمانؑ کی تعریف میں لکھا ہے۔

وَوَهَبْنَا لِدَاوُدَ سُلَيْمٰنَ ۭ نِعْمَ الْعَبْدُ ۭ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ۔ 115

اور ہم نے داؤد کو سلیمان (نامی فرزند) عطا فرمایا، جو بڑا اچھا بندہ تھا اور بیحد رجوع کرنے والا تھا۔

دوسری جگہ بنی اسرائیل کے تمام انبیاء بشمول حضرت سلیمانؑ کو معصوم قرار دیتے ہوئے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ۭ كُلًّا هَدَيْنَا ۚ وَنُوْحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ وَاَيُّوْبَ وَيُوْسُفَ وَمُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۭ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔ 116

اور ہم نے ان کو اسحاق دیا اور یعقوب، ہر ایک کو ہم نے ہدایت کی اور پہلے زمانے میں ہم نے نوح کو ہدایت کی اور ان کی اولاد میں سے، داؤد اور سلیمان کو اور ایوب کو اور یوسف کو اور موسیٰ کو اور ہارون کو اور اسی طرح ہم نیک کام کرنے والوں کو جزا دیا کرتے ہیں۔

قرآن کریم حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہدایت کا نمونہ اور گناہوں سے معصوم اور نبی بر حق مانتا ہے اور ہر قسم کے کفر و سحر و بت پرستی کے ارتکاب سے بری تسلیم کرتا ہے، ارشاد ہے

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰي مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۤ 117

اور یہ یہود (تورات کے بجائے) ان جنتروں منتروں کے پیچھے لگ گئے۔ جو سیدنا سلیمان کے دور حکومت میں شیاطین پڑھا کرتے تھے۔ سیدنا سلیمان نے ایسا کفر کبھی نہیں کیا بلکہ کفر تو وہ شیطان لوگ کرتے تھے جو لوگوں کو جادو سکھاتے تھے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانے میں جادو گری کا سلسلہ بہت عام ہو گیا تھا، حضرت سلیمان علیہ السلام نے اس کے سد باب کے لئے جادو کی کتابیں لے کر اپنی کرسی یا تخت کے نیچے دفن کر دیں۔ حضرت سلیمان کی وفات کے بعد ان شیاطین اور جادو گروں نے ان کتابوں کو نکال کر نہ صرف لوگوں کو دکھایا، بلکہ لوگوں کو یہ باور کرایا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی قوت واقتدار کا راز یہی جادو کا عمل تھا اور اسی بناپر ان ظالموں نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو بھی کافر قرار دیا، جس کی تردید اللہ تعالیٰ نے فرمائی۔ حضرت سلیمانؑ کے زمانہ میں بنی اسرائیل جادو سیکھنے میں مشغول ہوئے تو آپ نے ان کو اس سے روکا اور ان کی کتابیں لے کر اپنی کرسی کے نیچے دفن کر دیں۔ بنی اسرائیل کے صلحاء و علماء نے تو ان اعمال کا انکار کیا لیکن ان کے جہال جادو کو حضرت سلیمان علیہ السلام کا علم بتا کر اس کے سیکھنے پر ٹوٹ پڑے۔ انبیاء کی کتابیں چھوڑ دیں اور حضرت سلیمان علیہ السلام پر ملامت شروع کی سید عالم ﷺ کے زمانہ تک اسی حال پر رہے اللہ تعالیٰ

---

114 سلاطین اول، ۱۱ : ۷-۱۱

115 سورہ ص، ۳۸:۳۰

116 سورۃ الانعام، ۶:۸۴

117 سورۃ بقرۃ، ۲:۱۰۲

نے حضور پر حضرت سلیمان علیہ السلام کی براءت میں یہ آیت نازل فرمائی۔ کیونکہ وہ نبی ہیں اور انبیاء کفر سے قطعاً معصوم ہوتے ہیں ان کی طرف سحر کی نسبت باطل وغلط ہے کیونکہ سحر کا کفریات سے خالی ہونا نادر ہے۔

## حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ اور عہد نامہ قدیم

سیدنا موسیٰ علیہ السلام اور ان کے بڑے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام کے تعارف کے سلسلہ میں عہد نامہ قدیم کے مطابق حضرت اسرائیل کے مصر جانے کے چار سو سال بعد ان کے فرزند لاوی کے گھرانے میں ایک شخص عمرام پیدا ہوا، ملاحظہ ہو۔

> عمرام کی بیوی کا نام یوکبد تھا۔ وہ لاوی خاندانی گروہ کی تھی۔ اس کی پیدائش مصر میں ہوئی تھی۔ عمرام اور یوکبد کے دو بیٹے ہارون اور موسیٰ تھے۔ ان کی ایک بیٹی مریم بھی تھی۔ [118]

## حضرت موسیٰؑ کا منصب نبوت کی ذمے داری کا ٹالنا

عہد نامہ قدیم کے مطابق اللہ تعالیٰ حضرت موسیٰؑ کو منصب نبوت پر سرفراز کر رہے ہیں لیکن موسیٰؑ اس کو حیلے بہانے سے خدا کا حکم ٹالنے کی کوشش میں ہیں اور مسلسل نبوت لینے سے انکار کرتے ہیں۔ اور منصب نبوت قبول نہ کرنے کی وجہ رک رک کر بولنا اور زبان میں ہکلاہٹ بتلاتے ہیں، حالانکہ خدا ان کی زبان کا ذمہ بھی لیتے ہیں، لیکن عہد نامہ قدیم میں یوں باور کروایا جاتا ہے کہ موسیٰؑ اس ذمے داری کو ٹالنے کی پوری کوشش کرتے ہیں حالانکہ یہ بات عصمت نبی کے منافی ہے، عہد نامہ قدیم کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

> لیکن موسیٰ نے خداوند سے کہا، "اے خداوند میں تجھے سچ کہتا ہوں۔ میں اچھا مقرّر نہیں ہوں اور نہ میں کبھی تھا۔ ابھی تجھ سے بات کرنے کے بعد بھی میں صاف صاف بول نہیں سکتا ہوں۔ اور تو جانتا ہے کہ میں رُک رُک کے بولتا ہوں الفاظ ٹھیک طرح ادا نہیں کر سکتا۔ تب خداوند نے اُس سے کہا، " انسان کا مُنہ کس نے بنایا؟ اور ایک انسان کو گونگا اور بہرہ کون بناتا ہے؟ انسان کو کون دیکھنے والا اور اندھا بنا سکتا ہے؟" وہ میں ہوں جو سبھی چیزوں کو کر سکتا ہوں۔ اس لئے جاؤ جب تم بولو گے تو میں تمہارے ساتھ رہوں گا میں تمہیں بولنے کے لئے الفاظ دوں گا۔" لیکن موسیٰ نے کہا، " میرے خداوند میں تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ دوسرے آدمی کو بھیج مجھے نہ بھیج۔" خداوند نے موسیٰ پر غصّہ کیا۔ خداوند نے کہا،" میں تم کو ایک آدمی تمہاری مدد کے لئے دوں گا۔ میں تمہارے بھائی ہارون لاوی کا استعمال کروں گا۔ وہ ایک اچھا مقرّر ہے۔ ہارون تم سے ملنے آرہا ہے۔ وہ تم سے مل کر بہت خوش ہوگا۔ 119

ایک اور جگہ پر حضرت موسیٰ پر یہ الزام ہے کہ انہوں نے محض قوت عصبیت کی وجہ سے ایک مصری شخص کو قتل کیا حالانکہ پیغمبر قومی اور لسانی تعصبات سے بالکل پاک ہوتا ہے، کتاب خروج ملاحظہ ہو۔

> موسیٰ بڑا ہوا اور جوان آدمی ہو گیا۔ اس نے دیکھا کہ ان کے لوگوں کو اتنا سخت کام کرنے کے لئے مجبور کیا جا رہا ہے۔ ایک دن موسیٰ نے ایک مصری آدمی کو اپنے ایک عبرانی آدمی کو مارتے دیکھا۔ اس لئے موسیٰ نے چاروں طرف نظر ڈالی اور دیکھا کہ کوئی نہیں دیکھ رہا ہے تو موسیٰ نے مصری کو مار ڈالا اور اُس کو ریت میں دفن کر دیا۔ اگلے روز موسیٰ نے دیکھا کہ دو عبرانی آدمی

---

[118] گنتی ، ۲۶ : ۵۹

[119] خروج، ۴: ۱۰-۱۴

ایک دوسرے سے لڑرہے تھے موسی نے دیکھا کہ ایک آدمی کسی پر تھا موسی نے اُس آدمی سے کہا، " تم اپنے پڑوسی کو کیوں ماررہے ہو؟ 120

جبکہ قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ ۫ هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ ۚ فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِيْ مِنْ شِيْعَتِهٖ عَلَى الَّذِيْ مِنْ عَدُوِّهٖ ۙ فَوَكَزَهٗ مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ ۡ قَالَ هٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيْنٌ۔ 121

اور (موسیؑ) شہر میں لوگوں کی بے خبری کے وقت داخل ہوا پھر وہاں دو شخصوں کو لڑتے ہوئے پایا، یہ ایک اس کی جماعت کا تھا اور یہ دوسرا اس کے دشمنوں میں سے تھا، پھر اس نے جو اس کی جماعت کا تھا اپنے دشمن پر اس سے مدد چاہی، تب موسیٰ نے اس پر مکا مارا پس اس کا کام تمام کر دیا، کہا یہ تو شیطانی حرکت ہے، بے شک وہ کھلا دشمن اور گمراہ کرنے والا ہے۔

یعنی جب آپ شہر میں داخل ہوئے تو آپ نے لکھا کہ دو آدمی آپس میں دست و گریباں ہیں ایک اسرائیلی ہے اور دوسرا قبطی اسرائیلی نے آپ کو دیکھ کر مدد کے لیے پکارا، آپ آگے بڑھے کہ قبطی کو ظلم سے منع کریں جب اس نے بات نہ مانی تو آپ نے اسے ایک مکا رسید کیا اسے قتل کرنے کا آپ کا کوئی ارادہ نہ تھا لیکن وہ مکا جان لیوا ثابت ہوا اور اس کا قصہ تمام ہو گیا اچانک جب یہ حادثہ رونما ہوا تو یقیناً آپ کو روحانی اذیت بھی ہوئی ہو گی کہ ناحق ایک جان تلف ہو گئی اور پھر یہ خدشہ بھی پیدا ہو گیا ہو گا کہ فرعون پہلے ہی درپے آزار ہے۔ جب اس کو اس واقعہ کا علم ہو گا تو وہ مجھے نہ چھوڑے گا چنانچہ جذبات و افکار کی اس کشمکش میں آپ کی زبان سے یہ جملہ نکلا ھذا من عمل الشیطان جبکہ آپ کا ارادہ قتل کا نہ تھا۔

## حضرت ہارونؑ پر شرک اور سونے کا بچھڑا بنانے کا الزام

تورات میں کتاب خروج میں مذکور ہے کہ بچھڑا بنانے کی ذمے داری حضرت ہارونؑ پر عائد ہوتی ہے۔ انہوں نے خود اس کو بنایا اور لوگوں کو شرک کی طرف مائل کیا۔ یہ الزام حضرت ہارونؑ کی عصمت پر بہت بڑا اعتراض پیدا کرتا ہے۔

"لوگوں نے دیکھا کہ طویل عرصہ ہو گیا ہے اور موسیٰ پہاڑ سے نیچے نہیں اُترا اس لئے لوگ ہارون کے اطراف جمع ہوئے۔ اُنہوں نے کہا، " دیکھو موسیٰ نے ملک مصر سے باہر نکالا لیکن ہم یہ نہیں جانتے کہ اُس کے ساتھ کیا حادثہ ہوا ہے۔ اس لئے کوئی دیوتا ہمارے آگے چلنے اور ہم لوگوں کی رہبری کرنے والا بناؤ۔ ہارون نے لوگوں سے کہا، " اپنی بیویوں، بیٹیوں بیٹوں کے ناکوں کی سونے کی بالیاں میرے پاس لاؤ۔ اِس لئے سبھی لوگوں نے ناک کی سونے کی بالیاں جمع کئے اور وہ اُنہیں ہارون کے پاس لائے۔ ہارون نے لوگوں سے سونا لیا اور ایک بچھڑے کی مورتی بنانے کے لئے اس کا استعمال کیا۔ ہارون نے مورتی بنانے کے لئے مورتی کو شکل دینے کے لئے چھینی کا استعمال کیا تب اُسے اُس نے سونے سے مڑھ دیا۔ تب ہارون کہنے لگے اَے اِسرائیل یہی تیرا وہ دیوتا ہے جو تجھ کو ملکِ مصر سے نکال کر لایا۔ " اِس لئے اُس نے بچھڑے کے سامنے ایک قربان گاہ بنائی۔ تب ہارون نے اعلان کیا، " کل خداوند کے لئے خاص دعوت ہو گی۔ اگلے دن صبح لوگ اُٹھے۔ اُنہوں نے جانوروں

---

120 خروج، ۲ : ۱۱، ۱۲

121 سورۃ القصص، ۲۸: ۱۵

کو ذبح کیا اور جلانے کی قربانی اور ہمدردی کی قربانی دی۔ لوگ کھانے اور پینے کے لئے بیٹھے پھر وہ کھڑے ہوئے اور اُن کی ایک شاندار دعوت ہوئی"۔[122]

تورات کا مذکورہ بالا بیان انتہائی قابل غور ہے کہ بنی اسرائیل کا ایک نبی (ہارون علیہ السلام) بجائے اسکے کہ اپنی قوم کو راہ راست پر لائے اور ان کو ہدایت کرے، خدا کے مقابلہ میں علم بغاوت بلند کرتا، وہدایت کی بیخ وبنیاد اکھاڑ کر شرک وبت پرستی کا سبق پڑھاتا ہے اور خود اپنے ہاتھ سے گوسالہ بنا کر قوم سے اسکے سامنے رسوم عبادت بجالانے اور پرستش کرنیکے لئے اپیل کرتا ہے۔ تورات میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ چونکہ بنی اسرائیل کے بچھڑے کو بنانے کی ذمے داری حضرت ہارونؑ پر عائد ہوتی تھی اس وجہ سے خدا ان سے سخت ناراض تھا اور اگر حضرت موسیٰؑ نے دعا نہ کی ہوتی تو وہ تباہ ہو جاتے۔ کتاب استثناء میں ہے۔

"تب میں خداوند کے سامنے جھکا اور اپنے چہرہ زمین پر رکھ کے چالیس دن اور چالیس رات ویسے ہی رہا جیسا کہ میں نے پہلے کیا تھا۔ میں نے نہ روٹی کھائی اور نہ پانی پیا۔ میں نے یہ اس لئے کیا کہ تم نے بُرا گناہ کیا تھا۔ تم نے وہ کیا جو خداوند کے لئے بُرا تھا۔ اور تم نے اسے غصّہ دلایا۔ میں خداوند کے خوفناک غضب سے ڈرا ہوا تھا۔ وہ تمہارے خلاف اتنا غصہ میں تھا کہ تمہیں تباہ کر دیتا لیکن خداوند نے میری بات پھر سُنی۔ خداوند ہارون پر بہت غصہ میں تھا اسے تباہ کرنے کے لئے اتنا غصہ کافی تھا اس لئے اس وقت میں نے ہارون کے لئے بھی دعا کی۔ میں نے اس بھیانک چیز، سونے کے بچھڑے کو جو تم نے بنایا اسے آگ میں ڈال دیا۔ میں نے اسے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں توڑ ڈالا اور میں بچھڑے کے ٹکڑوں کو اس وقت تک پیستا رہا جب تک وہ دھول کے مانند نہیں بن گئے اور تب میں نے اس دھول کو پہاڑ سے نیچے بہنے والی دریا میں پھینکا"۔[123]

خدا کو بنی اسرائیل کے گمراہ ہو جانیکی اطلاع ہوئی جناب موسیٰ کو مکالمہ سے قوم کی خبر گیری کے لئے واپس کیا، اس وقت خالق عالم کے قہر وغضب کی آگ تمام بنی اسرائیل کو جلا کر خاک سیاہ کر دینے کے لئے آمادہ تھی مگر جناب موسیٰ کی سفارش بنی اسرائیل کے حق میں کامیاب ثابت ہوئی، یہ سب کچھ ہوا لیکن حیرت کی بات ہے کہ جناب ہارونؑ کے دامن پر جو بقول تورات اس تمام ضلالت و گمراہی کے بانی اور خدائی انتقام کے مستحق تھے آتش قہر وغضب کی ایک چنگاری بھی اڑ کر نہ آئی، محبت آمیز لہجہ میں شکوہ تک نہ ہو بلکہ اسوقت بھی آسمانی رحمت کے مرکز بنی رہے۔

علم الٰہی کا بنی اسرائیل کی گمراہی سے باخبر ہونے کے باوجود گوسالہ کے اصل موجد جناب ہارون کے عمل سے یوں مطلع نہ ہونے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جس مقام پر جناب ہارون گوسالہ پرستی کی ترویج واشاعت کر رہے تھے وہاں سے وہ مقام جہاں حضرت موسیٰ مکالمہ الٰہی میں مشغول تھے دو میل سے زیادہ فاصلہ پر بھی نہ تھا۔ نبی اور وہ بھی وہ عظیم المرتبت نبی جسکو تورات کے بیان کے مطابق خداوند عالم نے تمام بنی اسرائیل میں سے منتخب کر کے اپنی مقدس کاہنی کی عزت دی اور اپنی بارگاہ سے خاص اعزاز واحترام کا مستحق قرار دیا جسکو کبھی جناب موسیٰ کی شرکت میں کہا گیا۔

"خداوند نے موسیٰ اور ہارون سے بات کی اور انہیں جانے اور بنی اسرائیلیوں سے باتیں کرنے کا حکم دیا"۔124

---

122 خروج ،۳۲: ۱ - ۲

123 استثناء ،۹: ۱۸- ۲۱

124 خروج ، ٦: ۱۳

اور بھی یہ جملے لہے لئے۔

"خداوند نے موسیٰ سے کہا، "اپنے بھائی ہارون اور اس کے بیٹوں ناداب، ابیہو، الیعزر اور اتامر کو بنی اسرائیلیوں میں سے اپنے پاس آنے کو کہو۔ یہ آدمی میری خدمت کاہنوں کی حیثیت سے کریں گے۔ اپنے بھائی ہارون کے لئے خاص لباس بناؤ۔ یہ لباس اُسے اعزاز اور عزت بخشیں گے۔ تمہارے بیچ ماہر آدمی جسے ہم نے ہارون کے لباس بنانے کے لئے خاص دانشمندی دی ہے۔ اسے ہارون کے لئے لباس بنانے کے لئے کہو۔ جو یہ ظاہر کرے کہ وہ کاہن کے طور پر میری خدمت کے لئے مخصوص ہو گیا ہے۔ 125

مذہبی تاریخ میں جناب ہارونؑ کی اعلیٰ شخصیت اپنے برادر شفیق جناب موسیٰؑ کے ساتھ بنی اسرائیل کی اصلاح و ہدایت میں آپکا شریک کار ہونا اور موجودہ حالت میں جناب موسی کی غیبت میں نیابت موسوی کے فرائض انجام دینے کے لئے بنی اسرائیل میں آپ کی قیادت اور رب العالمین کی طرف سے آپ پر متواتر انعامات واحسانات اور آسمانی رحمت کا نزول ان تمام باتوں کو سامنے رکھنے کے بعد کسی طرح یقین یا وہم بھی نہیں ہو سکتا کہ جناب ہارونؑ اپنی اور اپنے بھائی کی ایک عرصہ کی ڈالی ہوئی بنیادوں کو خود اپنے ہاتھوں سے یکدم اکھاڑ پھینکے اور ایک مدت کی جانکاہ مشقت و عرقریزی کے نتائج کو اس بیدردی کے ساتھ پامال کرینے کے لئے آمادہ ہو گئے اور اپنے رحیم و کریم خدا کی بارگاہ میں جوان کو اپنی رحمت وعنایت کا مورد بنائے ہوئے ہے اس درجہ مرتبہ معرفت پر فائز ہونیکے باوجود اسکے مرحمت واحسان کا ذرہ برابر لحاظ نہ کرتے ہوئے ایسی بدترین نافرمانی کے لئے کمربستہ ہوئے.

بغرض محال اگر اس وقت خدا اور حضرت موسیٰ جناب ہارون کے اس کارنامہ سے واقف نہ تھے اور ناواقفیت میں جناب ہارون کا یہ اعزاز واحترام برگاہ قدرت سے کیا گیا تاہم اس واقعہ کے گزر جانے کے بعد ہی کچھ ترمیم ہوتی اور یہ عظیم الشان منصب اور عہدے جناب ہارون سے واپس لے لیے جاتے تب بھی تورات کے بیان پر یقین کرنیکے لئے کچھ گنجائش تھی لیکن نظر یہ آتا ہے کہ گوسالہ پرستی کے واقعہ کے بعد بھی بارگاہ الٰہی میں جناب ہارون کا وہی اعزاز واحترام باقی ہے اور اسکی تجدید ہو رہی ہے۔

## موسیٰؑ پر خدا کی حکم عدولی کا الزام

اگر عہد نامہ قدیم کی عبارت کے مطابق حضرت ہارونؑ کو اس گائے کے بچھڑے کی پوجا کے ذمے دار قرار دیں تو پھر حضرت موسیٰؑ پر بھی خدا کی حکم عدولی کا الزام آتا ہے کیونکہ کتاب استثناء میں لکھا ہے۔

"خواب دیکھ کر پیشین گوئی کرنے والا کوئی نبی یا کوئی شخص تمہیں یہ کہہ سکتا کہ وہ تجھے نشانات یا معجزات دکھائے گا۔ وہ نشانات یا معجزات جن کے متعلق اس نے تمہیں بتایا ہو وہ صحیح ہو سکتے ہیں تب وہ تم سے کہہ سکتا ہے کہ تم ان دیوتاؤں کو مانو ( جنہیں تم نہیں جانتے۔) وہ تم سے کہہ سکتا ہے، آؤ ہم ان دیوتاؤں کی خدمت کریں! اس آدمی کی باتوں پر توجہ نہ کرو کیوں؟ کیونکہ خداوند تمہارا خدا تمہاری آزمائش کر رہا ہے وہ یہ جاننا چاہتا ہے کہ تم پورے دل اور روح سے محبت کرتے ہو یا نہیں۔ تمہیں خداوند اپنے خدا کا وفادار ہونا چاہئے اور اس کی تعظیم کرنی چاہئے۔ خداوند کے احکامات کی تعمیل کرو اور وہ کرو جو وہ کہتا ہے۔ خداوند کی خدمت کرو اور اسے کبھی نہ چھوڑو۔ اس نبی کو یا خواب دیکھ کر پیشین گوئی کرنے والے کو مار دو۔ کیونکہ

---

125 خروج ، ۲۸: ۱-۳

وہی ایک ہے جو تمہیں خداوند اپنے خدا کے حکم ماننے سے روک رہا ہے۔ خداوند ایک ہی ہے جو تم لو مصر سے باہر لایا اس نے تم کو وہاں کی غلامی کی زندگی سے آزاد کیا۔ وہ آدمی یہ کوشش کر رہا ہے کہ تم خداوند اپنے خدا کی راہوں سے دور ہٹ جاؤ۔ اس لئے تمہیں اپنے درمیان سے برائی کو ضرور دور نکال دینا چاہئے۔[126]

تورات کے اس حکم کی رو سے تو لازم تھا کہ حضرت موسیٰؑ حضرت ہارون کو قتل کرتے، اور اس بدی کو ایسے ختم کرتے کہ دوبارہ کسی کو ایسی جرأت نہ ہوتی۔ لیکن حضرت موسیٰؑ کا ایسا کوئی اقدام یا تشدد مذکور نہیں، بلکہ عہد نامہ قدیم کی رو سے وہ الٹا حضرت موسیٰؑ حضرت ہارونؑ اور بنی اسرائیل کے گمراہ لوگوں کے سفارشی نظر آتے ہیں۔ کیا پیغمبر کو یہ اختیار حاصل ہے کہ وہ حدود اللہ کو کالعدم قرار دے یا الٹا سفارشی بن جائے۔ اگر یہ بہتان تسلیم کیا جائے تو پھر حضرت موسیٰؑ کا دامن بھی بے داغ نہیں رہ سکتا۔

واقعہ مذکورہ کے ان تمام پہلوؤں پر نظر کرنے اور ان کے نتائج کو سامنے رکھنے کے بعد دنیا کا کوئی عاقل جو توحید و نبوت پر معرفت کے ساتھ ایمان رکھتا ہو کسی طرح تورات کے اس بیان کو صحیح باور نہیں کر سکتا جس میں نہ صرف جناب ہارون پر گوسالہ پرستی کی اشاعت و حمایت کا غلط اور بے بنیاد الزام قائم ہے بلکہ معبود حقیقی کو بھی جہالت و ناواقفیت کے اتہام کے ساتھ ایک بانی شرک پر انعام و اکرام جاری رکھنے کی وجہ سے شرک و بت پرستی کی تائید میں ملوث کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جس کے دیکھنے سے توحید کی عظمت و جلالت قلب سے مٹ جانے کے بعد شرک جیسے بدترین گناہ کی کوئی اہمیت بھی نظر میں باقی نہیں رہتی، یہ نبی کی عصمت پر بہت بڑا سوال پیدا کرتا ہے۔

## سیدنا موسیٰؑ و ہارونؑ اور اسلامی نقطہ نظر

قرآن نے بھی بنی اسرائیل کی گوسالہ پرستی کے واقعہ کو بیان کیا ہے لیکن اسطرح کہ اصول درایت کے لحاظ سے قرآن کے بیان کا ایک نقطہ بھی قابل انکار نہیں ہے بلکہ قرآنی آیات کے مطالعہ سے یہ محسوس ہوتا ہے کہ بیان کرنیوالا اپنا ذاتی مشاہدہ پیش کر رہا ہے قرآن مجید نے جناب ہارونؑ کے دامن عصمت کو گوسالہ پرستی کی نجاست سے اسی طرح پاک و صاف دکھلایا ہے جیسا کہ ایک نبی کے شایان شان ہے اور جس طرح ہر موقع پر امت کی ہدایت ایک نبی کے پیش نظر ہونا چاہئے۔ اگر بنی اسرائیل کی گوسالہ پرستی کے موقع پر جناب ہارونؑ کو منصب نبوت پر فریضہ ہدایت ادا کرتے ہوئے دیکھنا ہے تو وہ صرف قرآن ہی پیش کر سکتا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"اللہ نے فرمایا کہ ہم نے تمہاری قوم کو تمہارے بعد آزمائش میں ڈال دیا ہے اور سامری نے ان کو بہکا دیا ہے۔ اور موسیٰ غم اور غصے کی حالت میں اپنی قوم کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ اے قوم کیا تمہارے پروردگار نے تم سے ایک اچھا وعدہ نہیں کیا تھا؟ کیا (میری جدائی کی) مدت تمہیں دراز معلوم ہوئی یا تم نے چاہا کہ تم پر تمہارے پروردگار کی طرف غضب نازل ہو؟ اور (اس لئے) تم نے مجھ سے جو وعدہ کیا تھا اس کے خلاف کیا۔ وہ کہنے لگے کہ ہم نے اپنے اختیار سے تم سے وعدہ خلاف نہی کیا بلکہ ہم لوگوں کے زیوروں کا بوجھ اٹھائے ہوئے تھے پھر ہم نے اس کو آگ میں ڈال دیا اور اسی طرح سامری نے ڈال دیا۔ تو اس نے انکے لئے ایک بچھڑا بنا دیا (یعنی اس کا) قالب جس کی آواز گائے کی سی تھی تو لوگ کہنے لگے یہ تمہارا معبود

---

[126] استثناء، ۱۳: ۱-۵

ہے اور موسیٰ کا بھی معبود ہے مگر وہ بھول گئے ہیں۔ کیا یہ لوگ نہیں دیکھتے کہ ان کی کسی بات کا جواب نہیں دیتا اور نہ ان کے نقصان اور نفع کا کچھ اختیار رکھتا ہے۔ اور ہارون نے ان سے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ لوگو! اس سے صرف تمہاری آزمائش کی گئی ہے اور تمہارا پروردگار تو خدا ہے تو تم میری پیروی کرو اور میرا کہا مانو۔ وہ کہنے لگے کہ جب تک موسیٰ ہمارے پاس نہ آئیں ہم اس (کی پوجا) پر قائم رہیں گے۔ (پھر موسیٰ نے ہارون سے کہا) کہ ہارون جب تم نے ان کو دیکھا تھا کہ گمراہ ہوگئے ہیں تو تم کو کس چیز نے روکا؟۔ (یعنی) اس بات سے کہ تم میرے پیچھے چلے آؤ بھلا تم نے میرے حکم کے خلاف (کیوں کیا؟)۔ کہنے لگے بھائی میری داڑھی اور سر (کے بالوں) کو نہ پکڑیئے میں تو اس سے ڈرا کہ آپ یہ نہ کہیں کہ تم نے بنی اسرائیل میں تفرقہ ڈال دیا اور میری بات کو ملحوظ نہ رکھا"۔ [127]

قرآن مجید حضرت ہارون کو گوسالہ سازی کے الزام سے بری کرتے ہوئے سامری کو گوسالہ کا موجد بتلاتا ہے کچھ لوگ تورات کے بیان کی توجیہ میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ سامری در حقیقت کسی شخص کا نام نہیں بلکہ شہر سامرہ کے رہنے والے کو اس شہر کی نسبت سے سامری کہتے ہیں۔ لیکن قرآن مجید نے جو شخص سامری گوسالہ کا موجد بتلایا ہے وہ شہر سامرہ کا رہنے والا کوئی شخص نہیں ہے بلکہ در حقیقت شمرون بسیاکر ابن یعقوب کی نسل میں سے ایک شخص ہے۔ چنانچہ کتاب پیدائش میں اس شمرون کا ذکر موجود ہے اور تورات کی کتاب عدد میں بھی یہ ذکر موجود ہے کہ شمرونی لوگ یعنی شمرون بن بسیاکر کی اولاد حضرت موسیٰ کے ساتھ تھی جسکی تعداد ہزاروں تک پہنچتی تھی۔

جس سامری کا قرآن میں ذکر ہے وہ در حقیقت شمرونی ہے لفظ "سامری" لفظ "شمرونی" کا معرب ہے، چنانچہ شہر سامرہ جس کا سابقہ ذکر ہوا ہے عربی تو اس کو سامرہ کہتے ہیں لیکن تورات کی اصل عبرانی زبان میں اسکو "شمرون" کہا جاتا ہے اسی طرح یونانی انگریزی، فرانسیسی، تراجم میں بلکہ عربی وفارسی تراجم کے علاوہ قریب قریب جملہ زبانوں کے تراجم میں اس شہر کا نام جو سلاطین اول و دوم اور کتاب اشعیا ار میاوعاموس و میخاو عزرا و نحمیا میں ساٹھ مقام سے زیادہ استعمال ہوا ہے "شمرون" ہی لکھا ہے اسی طرح انجیل لوقا انجیل، یوحنا اور اعمال الرسل میں "سامری"، "سامریہ" سامریین" کے الفاظ تقریباً نو جگہ استعمال ہوئے ہیں، اور عربی فارسی کے علاوہ تمام زبانوں کے تراجم میں لفظ "شمرونی" وغیرہ لکھا ہے۔ جسکے بعد لفظ "سامری" کا "شمرونی" کا معرب ہونا بلا اشکال واضح اور گوسالہ کے واقعہ میں قرآن کی اچھوتی تحقیق نہایت درجہ مستحق تحسین اور تورات کا بیان قابل غور ثابت ہوتا ہے۔

موسیٰؑ علیہ السلام بنی اسرائیل کے بزرگ و برتر نبی و رسول ہیں۔ قرآنِ کریم آپ کا تذکرہ نہایت سنہرے الفاظ میں کرتا ہے:

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰٓى ۡ اِنَّهٗ كَانَ مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا۔ وَنَادَيْنٰهُ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا ۔ وَوَهَبْنَا لَهٗ مِنْ رَّحْمَتِنَآ اَخَاهُ هٰرُوْنَ نَبِيًّا۔ [128]

"اور کتاب میں موسیٰ کا بھی ذکر کرو، بے شک وہ (ہمارے) برگزیدہ اور پیغمبر مرسل تھے۔ اور ہم نے اُن کو طور کی داہنی جانب پکارا اور باتیں کرنے کے لئے نزدیک بلایا۔ اور اپنی مہربانی سے اُن کو اُن کا بھائی ہارون پیغمبر عطا کیا"۔

---

[127] سورۃ طٰہٰ، ۲۰: ۸۵، ۹۴

[128] سورۃ مریم، ۱۹: ۵۱، ۵۳

سورۃ الاعراف میں ارشاد فرمایا۔

قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِىْ وَبِكَلَامِىْ ۖ فَخُذْ مَآ اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ وَكَتَبْنَا لَهٗ فِى الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَىْءٍ مَّوْعِظَةً وَّتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَىْءٍ ۚ فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ وَّاْمُرْ قَوْمَكَ يَاْخُذُوْا بِاَحْسَنِهَا ۗ سَاُورِيْكُمْ دَارَ الْفٰسِقِيْنَ۔ 129

”اللہ تعالیٰ نے کہا: اے موسیٰ! بے شک میں نے لوگوں پر تجھ کو اپنی پیغمبری اور ہمکلامی سے برتری دی ہے اور چن لیا ہے۔ پس جو میں نے تجھ کو (تورات) دی ہے اس کو لے اور شکر گزار بن اور ہم نے اس کے لیے تورات کی تختیوں پر ہر قسم کی نصیحت اور (احکام میں سے) ہر شے کی تفصیل لکھ دی ہے۔ پس اس کو قوت کے ساتھ پکڑ اور اپنی قوم کو حکم کر کہ وہ ان میں سے اچھی کو اختیار کریں۔ عنقریب میں تم کو نافرمانوں کا گھر دکھاؤں گا“۔

سورۃ الصافات میں ارشادِ ربانی ہے:

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۔ وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۔ وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ۔ وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ ۔ وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِى الْاٰخِرِيْنَ ۔ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۔ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ

130

”اور بلاشبہ احسان کیا ہم نے موسیٰ اور ہارون (علیہما السلام) پر بھی۔ اور نجات دلائی ہم نے ان دونوں کو اور ان کی قوم کو بلائے عظیم سے۔ اور مدد کی ہم نے ان کی، سو ہو کر رہے وہی غالب۔ اور دی ہم نے ان کو ایک کتاب، ہر بات واضح کرنے والی۔ اور دکھائی ہم نے انہیں راہِ راست۔ اور باقی رکھا ہم نے ان دونوں کے لیے پچھلی نسلوں میں۔ یہ کہ ”سلام ہو موسیٰ اور ہارون پر“۔ بلاشبہ ہم ایسی ہی جزا دیتے ہیں اچھا اور معیاری کام کرنے والوں کو اور یقیناً وہ دونوں تھے ہمارے مومن بندوں میں سے“۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام پر تورات نازل کی گئی جس کا ذکر قرآن کریم میں اس طرح ہے:

اِنَّآ اَنْزَلْنَا التَّوْرٰىةَ فِيْهَا هُدًى وَّنُوْرٌ ۚ يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّوْنَ الَّذِيْنَ اَسْلَمُوْا لِلَّذِيْنَ هَادُوْا وَالرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ بِمَا اسْتُحْفِظُوْا مِنْ كِتٰبِ اللّٰهِ وَكَانُوْا عَلَيْهِ شُهَدَآءَ ۚ فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۗ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ 131

”ہم نے تورات نازل فرمائی ہے جس میں ہدایت و نور ہے یہودیوں میں اسی تورات کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ماننے والے (انبیاء علیہ السلام) اور اہل اللہ اور علماء فیصلے کرتے تھے کیونکہ انہیں اللہ کی اس کتاب کی حفاظت کا حکم دیا گیا تھا اور وہ اس پر اقراری گواہ تھے اب تمہیں چاہیے کہ لوگوں سے نہ ڈرو اور صرف میرا ڈر رکھو، میری آیتوں کو تھوڑے سے مول نہ بیچو، اور جو لوگ اللہ کی اتاری ہوئی وحی کے ساتھ فیصلے نہ کریں وہ کافر ہیں“۔

## یہود کی طرف سے انبیاء کی توہین و قتل پر قرآن کی گواہی

قرآنِ کریم یہود کے اس قبیح ترین فعل کو ان الفاظ میں بیان کرتا ہے۔

---

129 سورۃ الاعراف، ۷: ۱۴۴، ۱۴۵

130 سورۃ الصافات، ۳۱: ۱۱۴، ۱۲۱

131 سورۃ المائدہ، ۵:۴۴

لَقَدْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ وَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمْ رُسُلًا ۭكُلَّمَا جَاۗءَهُمْ رَسُوْلٌۢ بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُهُمْ ۙ فَرِيْقًا كَذَّبُوْا وَفَرِيْقًا يَّقْتُلُوْنَ۔ 132

ہم نے بنی اسرائیل سے پختہ عہد لیا اور ان کی طرف بہت سے رسول بھیجے مگر جب کبھی ان کے پاس کوئی رسول ان کی خواہشاتِ نفس کے خلاف کچھ لے کر آیا تو کسی کو انھوں نے جھٹلایا اور کسی کو قتل کر دیا۔

ابن کثیرؒ بیان فرماتے ہیں:

اللہ تعالیٰ نے یہودیوں سے وعدے لیے تھے کہ وہ خدائی احکام پر عامل اور وحی پر پابند رہیں گے لیکن انھوں نے وہ میثاق توڑ دیا اور اپنی خواہش کے پیچھے لگ گئے کتاب اللہ کی جو بات انھوں نے اپنی رائے اور منشاء کے مطابق پائی مان لی جس میں خلاف نظر آیا ترک کر دی اور نہ صرف اتنا ہی بلکہ رسولوں کے مخالف ہو کر بہت رسولوں کو جھوٹا بتایا اور بہتیروں کو قتل بھی کر دیا کیونکہ ان کے لائے ہوئے احکام ان کی رائے اور قیاس کے خلاف تھے۔ 133

دوسرے مقام پر سورۃ بقرۃ میں فرمایا۔

وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ وَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ۔ 134

ان پر ذلت اور مسکینی ڈال دی گئی اور اللہ کا غضب لے کر وہ لوٹے یہ اسلئے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں کے ساتھ کفر کرتے نبیوں کو ناحق تنگ کرتے تھے، ان کی نافرمانیاں اور زیادتیوں کا نتیجہ ہے۔

تفسیر طبریؒ میں لکھا ہے۔

ان کے انبیاء کو ناحق قتل کرنے اور حد درجہ خدا کی نافرمانی اور اللہ کے قائم کردہ حدود سے تجاوز کرنے کے سبب ان پر ذلت و مسکنت اور غصبِ الٰہی مسلط کر دیا گیا۔ 135

علامہ زمخشریؒ بیان کرتے ہیں۔

جو یہود پر ذلت، غربت اور عذاب نازل ہونے کا بیان ہے یہ ان کے کفر اور انبیاء کے قتل کرنے کے سبب سے ہے جو یہود نے انبیاء کو قتل کیا تھا اور انبیاء جن میں شعیب، زکریا اور یحییٰ علیہم السلام وغیرہ نے یہود پر لعنت کی نیز یہ کہ یہود کا انبیاء کو قتل کرنے کا ظلم ان کے عقیدے میں بھی ناحق تھا اور وہ یہ سمجھتے تھے کہ قتل انبیاء ناحق ہے کیونکہ انبیاء نہ قتل کرتے ہیں نہ زمین میں فساد پھیلاتے ہیں پھر بھی یہود ان کو قتل کر دیتے تھے، حالانکہ انبیاء تو ان کو نفع مند چیز کی طرف بلاتے ہیں اور اگر یہودیوں سے انبیاء کے قتل کی وجہ پوچھی جائے کہ تم نے انبیاء کو کیوں قتل کیا تو وہ انبیاء کے قتل کی وجہ بیان نہیں کر سکتے۔ 136

---

132 سورۃ المائدہ، ۵: ۷۰

133 ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم (ابن کثیر)، دار الکتب العلمیة، بیروت، ج۱ ص۲۵۸

134 سورۃ بقرۃ، ۲: ۶۱

135 الطبري، محمد بن جریر، تفسیر طبری، ج۱ ص۳۶۵، ۳۶۶

136 الزمخشري، أبو القاسم محمود بن عمر، تفسیر الکشاف، مکتبة العبیکان الریاض، ۱۴۱۸ھ، ج۱ ص ۱۷۴، ۱۷۵

تفسیر مظہری میں لکھا ہے۔

حالانکہ وہ انبیاء کے قتل کو اپنے اعتقاد کے اعتبار سے بھی ناحق سمجھتے تھے کیونکہ انھوں نے انبیاء سے کوئی ایسا امر نہ دیکھا تھا جو ان کے قتل کی اجازت دے۔ صرف نفسانی خواہش اور حبِ دنیا ہی اس کا باعث ہوئی اور انبیاء کا قتل تو ہمیشہ ناحق ہی ہوتا ہے کوئی بھی ایسی صورت نہیں کہ ان کا قتل حق ہو۔ [137]

تفسیر فی ظلال القرآن میں سید قطبؒ نے لکھا ہے۔

راہ ہدایت کی جانب بلانے والے مصلحین اور پیغمبروں پر بنی اسرائیل نے جو مظالم ڈھائے اور ان کے ساتھ جو سنگدلانہ برتاؤ کیا اس کی مثال کسی دوسری قوم کی تاریخ میں نہیں ملتی انھوں نے کئی بار انبیاء اور مصلحین کو قتل کیا بلکہ آرے سے چیر ڈالا یہ کس قدر بدترین فعل ہے۔ انھوں نے کفر و سرکشی کی بدترین مثالیں قائم کیں۔ ظلم و زیادتی میں سب سے بازی لے گئے۔ نافرمانی اور فسق و فجور میں اس قدر آگے بڑھے جو صرف ان ہی کا حصہ تھا اور ہے۔ [138]

مولانا ادریس کاندھلویؒ بیان کرتے ہیں :

آیاتِ الٰہیہ کی تکذیب اور انبیاء اللہ کے قتل کی جرأت اور دلیری ان میں اس طرح پیدا ہوئی کہ انھوں نے وقتاً فوقتاً اللہ کی نافرمانیاں کیں اور حدودِ الٰہیہ سے تجاوز کرتے رہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ معصیت اور نافرمانی دلوں میں راسخ ہو گئی اور اس نے آیاتِ الٰہیہ کی تکذیب اور انبیاء اللہ کے قتل پر ان کو آمادہ کر دیا۔ [139]

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے ۔

عَنْ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَشَدُّ النَّاسِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ رَجُلٌ قَتَلَهُ نَبِيٌّ أَوْ قَتَلَ نَبِيًّا وَإِمَامُ ضَلَالَةٍ وَمُمَثِّلٌ مِنَ الْمُمَثِّلِينَ۔ 140

سب سے زیادہ سخت عذاب قیامت کے دن اس شخص کو ہو گا جس نے نبی کو قتل کیا یا اس کو کسی نبی نے مار ڈالا ہو اور گمراہی کا امام اور تصویریں بنانے والا۔

علامہ طنطاویؒ لکھتے ہیں۔

یہود نے اپنے زعم کے مطابق سیدنا مسیح علیہ السلام کو بھی سولی پر لٹکایا مگر آپ کو ان کے شر سے اللہ نے بچالیا۔ [141]

تواریخ دوم میں حضرت زکریاؑ کے قتل کے بارے میں لکھا ہے۔

---

[137] المظهري، محمد ثناء الله، التفسير المظهري، المحقق: غلام نبي التونسي، مكتبة الرشدية، الباكستان، ١٤١٢هـ، ج١ ص ١٢٨

[138] سيد قطب، إبراهيم حسين الشاربي، المتوفى: ١٣٨٥هـ، في ظلال القرآن، دار الشروق بيروت القاهرة ١٤١٢هـ، ج١ ص ٩٨

[139] ادریس کاندھلوی، معارف القرآن، مکتبہ المعارف، شہداد پور سندھ، ج ١ ص ١٤٥

[140] أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد، مسند الإمام أحمد، دار إحياء التراث العربي ١٤١٤هـ، مسند المكثرين من الصحابة، مسند عبد الله بن مسعود رضي الله تعالى عنه، رقم الحديث ٣٨٥٨، ج١ ص ٤٠١

[141] طنطاوي، محمد سيد، التفسير الوسيط للقرآن الكريم، دار نهضة مصر للطباعة والنشر والتوزيع، الفجالة، القاهرة، ٢٠١٠، ج١ ص ٤٠٩، ٤١٠

انبیاء علیہم السلام میں سے جن جن کا یہود کے ہاتھوں قتل ہونا خود یہود کی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے ان میں سب سے پہلا نام تو حضرت زکریا علیہ السلام کا ہے جن کو شاہ یہود ایو آس کے حکم سے عین ھیکل میں مقدس اور قربان گاہ کے درمیان سنگسار کر دیا گیا۔[142]

قرآنِ کریم یہود کے قتلِ نبی کا اقرار اس انداز میں بیان کرتا ہے :

وَّقَوۡلِهِمۡ اِنَّا قَتَلۡنَا الۡمَسِيۡحَ عِيۡسَى ابۡنَ مَرۡيَمَ رَسُوۡلَ اللّٰهِ‌ۚ [143]

اور خود کہا کہ ہم نے مسیح، عیسیٰ ابن مریم، رسول اللہ کو قتل کر دیا ہے۔

یعنی جرأت مجرمانہ اتنی بڑھی ہوئی تھی کہ رسول کو رسول جانتے تھے پھر بھی اس کے قتل کا اقدام کیا اور فخریہ کہا کہ ہم ہی نے اللہ کے رسول کو قتل کیا ہے۔[144]

علامہ زمخشری بیان کرتے ہیں کہ

"ان کا اس طرح ڈھٹائی کے ساتھ کہنا کہ ہم نے عیسیٰ علیہ السلام کو قتل کیا ہے انبیائے کرام کے ٹھٹھا و مذاق یعنی استہزاء مراد ہے۔"[145]

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں ۔

کہ بنی اسرائیل ایک ایک دن میں تین تین سو نبیوں کو قتل کر ڈالتے تھے پھر بازاروں میں جاکر اپنے لین دین میں لگ جاتے تھے۔[146]

انبیائے کرام کی توہین و استہزاء یہود کے مزاج و خصائل میں رچ بس گئی ہوئی تھی جس کی گواہیوں سے ان کی کتبِ مقدسہ بھری پڑی ہیں مثلاً ایک نبی حضرت عاموس کے متعلق لکھا ہے کہ جب انھوں نے سامریہ کی اسرائیلی ریاست کو اس کی گمراہیوں اور بدکاریوں پر ٹوکا اور ان کو ان حرکات کے برے انجام سے خبردار کیا تو ان کا حکم دیا گیا کہ ملک سے نکل جاؤ اور باہر جاکر نبوت کرو۔[147]

حضرت میکایاہ کو حق گوئی کے جرم میں جیل بھیج دیا گیا اور حکم دیا گیا کہ اس شخص کو مصیبت کی روٹی کھلانا اور مصیبت کا پانی پلانا۔[148]

حضرت الیاس نے جب یہود کو بعل کی پرستش سے روکا اور توحید کی دعوت دی تو سامریہ کا اسرائیلی بادشاہ اخی اب اپنی مشرکہ عورت کی خاطر ان کی جان کے پیچھے پڑ گیا۔ حتی کہ ان کو جزیرہ نمائے سینا کی پہاڑوں پر پناہ لینی پڑی۔ اس موقع پر حضرت الیاس نے جو دعا مانگی اس کے الفاظ عہد نامہ قدیم میں اس طرح مذکور ہیں۔

---

142 تواریخ دوم ، ۲۱ : ۲۴

143 سورۃ النساء، ۴:۱۵۷

144 ابوالاعلیٰ مودودی، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، ۱۹۸۴، ج ۱ ص ۴۱۸

145 الزمخشري، تفسير الكشاف، ج۱، ص ۲۶۰

146 ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج۱ص۱۳۷

147 عاموس ، ۷ : ۱۰-۱۳

148 سلاطین اول ، ۲۳ : ۲۶،۲۷

اور دیکھو خداوند کا کلام اس پر نازل ہوا کہ اے ایلیاہ! تو یہاں کیا کرتا ہے؟ اس نے کہا خداوند لشکروں کے خدا کے لیے مجھے بڑی غیرت آئی کیونکہ بنی اسرائیل نے تیرے عہد کو ترک کیا اور تیرے مذبحوں کو ڈھایا اور تیرے نبیوں کو تلوار سے قتل کیا اور ایک میں ہی اکیلا بچا ہوں سو وہ میری جان لینے کے درپے ہیں۔ [149]

## حاصل کلام

مختصر یہ کہ دنیا میں صرف ایک قرآن ایسی کتاب ہے جس نے ان انبیاء میں سے ہر ایک کی عصمت کو محفوظ کیا اور ان کے اصل مرتبہ اور مقام سے دنیا کو روشناس کیا۔ اگر قرآن نہ آتا تو آج کوئی شخص ان بزرگوں کو نبی ماننا تو درکنار، عزت سے ان کا نام لینا بھی گوارا نہ کرتا بنی اسرائیل چاہے اس احسان کو نہ مانیں مگر احسان کا احسان ہونا اس کا محتاج نہیں کہ اس کا اعتراف بھی ہو۔ اور کوئی احسان فراموشی کرے تو اس سے وہ احسان ختم نہیں ہو سکتا۔ عصمت انبیاء کا تقاضا یہ ہے ان پاکباز ہستیوں پر لگائے جانے والے ان الزامات کی تردید کی جائے نہ کہ اسے کلام مقدس کہ کر سینے سے لگایا جائے۔

---

[149] سلاطین اول، ۱۹ :۱-۱۰

## فصل سوم: تالمود میں تصور عصمت انبیاء

تالمود کو یہود کے ہاں بہت اہمیت دی جاتی ہے بلکہ اس کو وحی غیر مقطوع کی حیثیت حاصل ہے۔تالمود اُن روایات کا مجموعہ ہے جو یہود کے ہاں انبیاء اور اکابر سے سینہ بہ سینہ علماء، کاتبوں، احبار اور پھر ربیوں تک پہنچا۔روایتی طور پر اہلِ یہود ایمان رکھتے ہیں کہ خدا نے کوہِ سینا پر بزرگ موسیٰؑ کو لکھی ہوئی شریعت دی۔ تحریری احکام کے ساتھ ساتھ خدا نے موسیٰؑ کو غیر تحریری احکام بھی دیئے، یہ غیر تحریری شریعت سینہ بہ سینہ اور پشت در پشت منتقل ہوتی رہی،یہود کے نزدیک اللہ تعالیٰ نے طور سینا پر موسی علیہ السلام پر دو شریعتیں نازل کی۔

مکتوب شریعت اور زبانی شریعت اور یہی زبانی شریعت اصل شریعت ہے،جو اللہ کی مراد اور مکتوب شریعت یعنی تورات کی حقیقی تفسیر ہے۔ چنانچہ یہود کے اندر دہری شریعت کا آغاز ہوا اور چالیس نسلوں تک یہ خفیہ شریعت زبانی منتقل ہوتی رہی اور یہودی زبانی و خفیہ شریعت کی آڑ میں تورات کی من مانی تفسیر کرتے رہے۔ زبانی شریعت کے مکتوب نہ ہونے کی وجہ سے یہودی قوم متعین عقائد پر متفق نہیں تھی۔ ہر یہودی ربی کی اپنی تشریح و تفسیر ہوتی، جس پر اس کے خاندان اور متبعین یقین رکھتے تھے۔

### تالمود کا مفہوم

تالمود (عبرانی תַּלְמוּד) عبرانی زبان کا لفظ ہے جس کا مادہ لمد (למד) ہے۔ عبرانی میں لمد کے معنی وہی ہوتے ہیں جو عربی میں پڑھنا۔ اسی سے تلمیذ بمعنی شاگرد بھی آتا ہے۔تالمود یہودیت کا مجموعہ قوانین ہے، جو یہودیوں کی زندگی میں تقدس کا درجہ رکھتا ہے اور اسے یہودی مذہب میں دوسرا ماخذ قرار دیا گیا ہے۔[1]

تالمود کے دو اجزاء ہیں:

۱-مشنہ۔(عبرانی משנה) ہالاخا(فقہ یہود) کا سب سے اولین مجموعہ، جو دوسری صدی عیسوی تک زبانی منتقل ہوتا رہا۔

۲-جمارہ۔(آرامی גמרא) یہودی حاخامات نے مشنی کی جو تشریحات لکھی اس کا مجموعہ جمارہ کہلاتا ہے۔[2]

Leo Auerbach تالمود کے بارے میں لکھتا ہے۔

> "MOSES received The Torah (the Law) at Sinai and passed it on to Joshua, Joshua to the Elders, the Elders to the Prophets, and the Prophets passed it on to the men of the Great Assembly. They said three things: Be patient in rendering decisions; bring forth many disciples; and make a fence around The Torah".[3]

---

[1] پطرس عبد الملك، دكتور ،قاموس الكتاب المقدس ، دكتور جون الكزينڈر تھامسن، استاذ ابراہيم مطر۔ دار الثقافة المسيحية، ص ۱۵۴

[2] Johannes Friedrich Bleek, An Introduction to the Old Testament, London, Bell & Daddy Volume 1,PP 108.

[3] Leo Auerbach, The Babylonian Talmud In Selection, P. 11.

موسیٰ پر کوہ سینا پر تورات (بمعنی قانون) نازل ہوئی، جو انہوں نے یوسع کو منتقل کی، یوسع نے انبیائے متقدمین کو منتقل کیا اور انہوں نے اس کلام کو انسانوں کے عظیم گروہ کی طرف منتقل کیا۔ جو تین باتیں کہتے ہیں، فیصلوں کو سرانجام دیتے ہوئے صبر سے کام لو، اور اپنے آگے بہت سے شاگرد لاؤ، اور تورات کے نزدیک ایک باڑ بنادو۔

ایک یہودی مصنف F. Warne تالمود کے بارے میں رقمطراز ہے۔

"THE "Talmud" is a collection of early Biblical discussions, with the comments of generations of teachers who devoted their lives to the study of the Scriptures. It is an encyclopaedia of law, civil and penal, human and divine. It is more, however, than a mere book of laws. It records the thoughts, rather than the events, of a thousand years of the national life of the Jewish people ; all their oral traditions, carefully gathered and preserved with a love devout in its trust and simplicity". 4

تالمود یہود کی ابتدائی مباحث پر مشتمل کتاب ہے اساتذہ کی کئی نسلوں نے الہامی مخطوطات کا مطالعہ کرنے میں اپنی زندگیاں وقف کی ہیں۔ چنانچہ تالمود قانون، شہری، تعزیراتی، انسانی اور الہامی قوانین کا انسائکلوپیڈیا ہے۔ یہ قانون کی کسی کتاب سے بالاتر کتاب ہے، اس کتاب نے یہود کی ہزاروں سال کی تاریخ کے محض واقعات کو نہیں بلکہ خیالات تک کو بیان کیا ہے، یہود کی تمام زبانی روایات کو بڑی احتیاط سے محبت، اخلاص اور امانت کے ساتھ جمع کر کے محفوظ کیا گیا ہے۔

## تالمود کی اقسام

تالمود کی دو اقسام ہیں۔ ایک تالمود کو "فلسطینی تالمود" یا "یروشلمی تالمود" کہا جاتا ہے۔ اسے "بنی مغرب کی تالمود" بھی کہا جاتا ہے کیونکہ اس کی زبان مغربی ارامی ہے۔ یہ تالمود، دوسری، تیسری اور چوتھی صدی عیسوی میں یہودیوں کو ایذا رسانیوں کی وجہ سے نامکمل رہ گئی۔ اس تالمود پر تبریاس میں کام ہوا۔ دوسری تالمود "بابلی تالمود" کہلاتی ہے اور یہ مشرقی ارامی میں لکھی گئی تھی۔ اس پر بابل میں رہنے والے یہودی علماء نے کام کیا ہے۔ یہ فلسطینی تالمود سے تین گنا بڑی ہے اور یہودیوں میں بابلی تالمود کو مستند اور معتبر مانا جاتا ہے نہ کہ فلسطینی تالمود کو، یہودی قوم اور مذہب کی بقا بڑی حد تک تالمود کی مرہونِ منت ہے۔ ایذاؤں کے زمانہ میں وہ اپنی تسلی کے لئے تالمود سے اسباق حاصل کرتے تھے۔ 5

دوسری اور تیسری صدی عیسوی میں یہودی اپنے معبد سے محروم درسِ تورات میں مشغول رہے۔ سلطنتِ روم نے قوم یہود کے لیے یروشلم میں کوئی جگہ نہ چھوڑی تھی۔ چنانچہ وہ بکھر کر موجودہ اسرائیل اور عراق کے دیگر شہروں میں بس گئے۔ تورات کو پڑھنا اور گزرے علماء کے زبانی کلام کو یاد کر کے اس پہ غور و فکر کرنا ایک عبادت سی بن گئی۔ اس عبادت کے نتیجہ میں تالمود وجود میں آئی۔ کوریگن اس بارے میں رقمطراز ہے۔

---

4 F. Warne, The Talmud: Selections from the Contents of that Ancient Book, F. Warne, 1868, P.1.

5 سٹیفن بشیر، تالمود، مکتبہ عناویم، سادھوکی، گوجرانوالہ، ص ۱۲

کنعانی اور بابلی مدن میں مقیم یہودی علماء نے اپنی زندگی کا مقصد موسی کی تورات کو سمجھنا اور اس پہ عمل کرنا بنالیا۔لہذا انہوں نے مشناہ، یعنی انکے گزرے علماء واساتذہ کی روایات کا مطالعہ اپنا بنیادی موقف بنادیا۔اس مطالعہ کے نتیجہ میں تفسیر کی دو اقسام ظاہر ہوئیں: (اول)آگادہ۔ تاریخی اور معرفی روایات (دوم)ہالاخاہ۔ قانونی،اصولی اور اخلاقی روایات۔6
دونوں اقسام تورات اور مشناہ کے مطالعہ کا نتیجہ ہیں۔درحقیقت آج دوالگ مجموعے وجود میں ہیں جن کو ہم تالمود کا نام دے سکتے ہیں -ان میں سے ایک پہلے تیار ہوئی جو چوتھی صدی کی پیداوار ہے۔اس کو یروشلمی تالمود کا نام دیا جاتا ہے۔دوسری پانچویں صدی میں بابل میں مکمل ہوئی اور اس کو بابلی تالمود کہا جاتا ہے۔7

عہد نامہ قدیم اور تالمود کو یہودی حکماء "صہیون کے پروٹوکال" یعنی اکابر کی دستاویزات کہتے ہیں اور انہیں یہود اپنی فکری اور ملی تعمیر کے لئے اہم ماخذ خیال کرتے ہیں۔ یہودی مصنف اسحاق وائز اپنی کتاب Judaism میں تالمود میں تحریف کو تسلیم کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

"Biblical laws were changed during the period of history recorded in clap Bible, so afterward the laws, amendments, and changes could be made, which are recorded in the Mishnah and Talmud".8

تاریخ میں تورات کے احکام وقت کے ساتھ تبدیل ہوتے رہے جو کہ بائبل میں موجود ہیں،اس کے بعد بھی قوانین میں تبدیلیاں اور تحریف ہوتی رہی ہیں اور مزید ہوسکتی ہیں، جو سب کی سب مشناہ اور تالمود میں محفوظ کی گئی ہیں۔

اس کتاب میں انبیاء ورسل علیہم السلام کے بارے میں جو تشریحات پیش کی گئی ہیں وہ واقعاتی تضاد کے علاوہ ان برگزیدگانِ خدا کی جو تصویر پیش کرتی ہیں وہ نہایت ہی قابلِ اعتراض ہے، ذیل میں ہم انبیاء سے متعلق تالمود کے تصور کا جائزہ لیں گے۔

## حضرت آدم علیہ السلام اور تالمود

تالمود حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش، فرشتوں کا انہیں سجدہ اور ابلیس کا انکار کرنا یہاں تک کہ آدم علیہ السلام کا بحکمِ خدا زمین پر نازل ہونا وغیرہ تمام واقعات کے ذکر سے خالی ہے، اس کتاب کا آغاز نسلِ آدم وحوا کے آغاز سے کیا گیا ہے۔

البتہ وفاتِ آدم علیہ السلام کا ذکر کرتے ہوئے یہ الفاظ لکھے گئے ہیں :

"Adam died, nine hundred and thirty years old, when Lemech was sixty-five years of age.....Adam died because he had eaten of the fruit of the tree of knowledge, and through his sin must all his descendants likewise die, even as the Lord has spoken".[9]

. اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ آدم علیہ السلام کی موت کا سبب اس کا گناہ بنا، یعنی اگر اس نے وہ گناہ (شجرۂ ممنوعہ کا پھل کھانا) نہ کیا ہوتا تو اس پر موت نہ آتی۔ چنانچہ ان کی موت درحقیقت ان کے گناہ کی سزا معلوم ہوتی ہے، اور اس گناہ کا خمیازہ

---

[6] Corrigan.Jews, Christians, Muslims: A Comparative Introduction to Monotheistic Religions. Upper Saddle River: Prentice Hall, 1998. P 21.

[7] Fishbane, Michael A. Judaism: Revelation and Traditions. San Francisco: HarperCollins, 1987. P. 42.

[8] Isaac Wise, Judaism, Applewood Books, P. 67.

[9] H. Polano, The Talmud, Wentworth Press, P.19.

ان کی ساری نسل کو بھی بھگتنا پڑا۔ ایک منصف مزاج قاری جب یہ عبارت پڑھتا ہے تو وہ اس کے سوا کچھ اور نتیجہ اخذ نہیں کر سکتا کہ یہ تو اللہ تعالیٰ کی ناانصافی ہے کہ اس نے باپ کے گناہ کی سزا میں اس کی تا قیامت آنے والی اولاد کو بھی شریک کر لیا، یقیناً یہ نظریہ عہد نامہ قدیم سے ماخوذ ہے اور اس میں معصوم نبی آدم علیہ السلام کو واضح گناہ گار قرار دیا گیا ہے۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ عہد نامہ قدیم کی تشریح میں یہود کا نظریہ یہی ہے کہ آدمؑ گناہ گار تھے اور ان کا گناہ آنے والی نسلوں میں موجود ہے۔

جبکہ قرآن مجید میں واضح ہے کہ ہر عمل کرنے والا اپنے عمل کا خود ذمے دار ہے۔

وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ إِلَّا عَلَيْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ ۚ [10]

اور جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے اور وہ اسی پر رہتا ہے اور کوئی کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔

## حضرت نوحؑ اور تالمود

حضرت نوحؑ کے بارے میں تالمود میں لکھا ہے۔

" Noah found grace in the eyes of the Lord ; and God selected Noah and his family from all the people of the earth, to keep them alive through the destruction which He designed". [11]

نوح خدا کی نظر میں مقبول ہوا اور خدا نے زمین کے سب لوگوں میں سے اسے اور اس کے خاندان کو چنا، تاکہ تباہی سے انہیں محفوظ رکھے جس کا اس نے ارادہ کیا تھا۔

یہاں ایک تضاد عہد نامہ قدیم اور تالمود میں واضح بطور پر موجود ہے کہ ایک مقام پر لکھا ہے کہ خدا نے نوحؑ کو چنا، لیکن جب نبوت دی تو نوح اور ان کے خاندان کے ایک اور فرد حنوک بن قابیل کے بیٹے متوشالح کو بھی منصب نبوت پر سرفراز کیا۔

"And it came to pass in the four hundred and eightieth year of the life of Noah, that the only righteous ones left in that generation were Methusaleh, and Noah with his family. Then the word of the Lord came to Methusaleh and Noah, saying :" Go forth, proclaim to all mankind, I Thus saith the Lord.Turn from your evil inclinations". [12]

اور وقت گزرتا گیا اور نوح کی زندگی کے چار سو اسی کے سال میں نوح اور اس کے خاندان کے علاوہ صرف ایک راست باز شخص بچا اور وہ متوشالح تھا، تب خدا کا کلام متوشالح اور نوح پر نازل ہوا، جاؤ سب انسانوں میں اعلان کر دو، خدا کہتا ہے کہ اپنی بدی کی رغبتوں سے منہ موڑو۔

اگر ہم عہد نامہ قدیم میں دیکھیں تو معلوم ہوتا ہے کہ وہاں متوشالح کو خدا کی طرف سے نبوت عطا کرنے کی کوئی وضاحت نہیں ہے بلکہ عہد نامہ قدیم میں لکھا ہے۔ کتاب پیدائش ملاحظہ ہو۔

لیکن خداوند کے حکم کے مطابق زندگی گذارنے والا ایک آدمی تھا۔ وہی نوح کہلاتا ہے۔ [13]

---

[10] سورۃ الانعام، ۶:۱۶۴

[11] H. Polano, The Talmud,P.22.

[12] Ibid, P.23.

[13] کتاب پیدائش، ۶:۸

دوسرے مقام پر لکھا ہے۔ "پھر خداوند نے نوح سے کہا، اس زمانے کے لوگوں میں تو تنہا راست باز ہے۔ اس وجہ سے تو اپنے تمام اہل خاندان کو ساتھ لے کر کشتی میں سوار ہو جا"۔[14]

چنانچہ تالمود اور عہد نامہ قدیم میں تضاد سے حضرت نوحؑ کی عصمت و نبوت پر سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا متوشالح ان کی نبوت میں شراکت دار تھا؟ اور اگر جواب ہاں میں ہے تو اس کی وضاحت عہد نامہ قدیم میں کیوں نہیں ہے۔ جبکہ تالمود میں لکھا ہے۔

> Noah and Methusaleh went forth and spoke these words of the Lord to the people. Every day, from morning until night, they addressed the people, but the people heeded not their words.[15]

> نوح اور متوشالح لوگوں کے درمیان گئے اور انہیں خدا کے الفاظ سنائے، ہر روز صبح سے شام تک انہوں نے لوگوں سے خطاب کیا لیکن لوگوں نے ان الفاظ پر توجہ نہ دی۔

ایک اور مقام پر تالمود میں لکھا ہے۔

> And again the Lord spoke to Methusaleh and Noah, saying :"Once more call mankind to repentance; call once again, ere my punishment falls upon the people." [16]

> خداوند نے دوبارہ متوشالح اور نوح سے کلام کیا کہ ایک دفعہ اور انسانوں کو توبہ کے لئے بلاؤ، دوبارہ بلاؤ اس سے پہلے کہ میری سزا ان لوگوں پر آئے۔

اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ متوشالح اور نوحؑ ساری زندگی اکھٹے نبوت کا پیغام لے کر تبلیغ کرتے رہے۔ حالانکہ عہد نامہ قدیم میں ایسی کوئی تفصیل موجود نہیں ہے۔ اگر نوحؑ کی نبوت میں متوشالح کی شراکت تھی، تو عہد نامہ قدیم کی عبارت میں اس کی تفصیل موجود کیوں نہیں اور اگر متوشالح نبی نہیں تھے تو تالمود انہیں نبوت پر سرفراز کیسے کر سکتی ہے۔ مزید یہ کہ تالمود میں لکھا ہے کہ جب طوفان آنے لگا تو لوگ کشتی نوح کے پاس جمع ہوئے اور حضرت نوحؑ سے مدد کی درخواست کرنے لگے لیکن انہوں نے انہیں دھتکار دیا۔

> And the people came to the ark and clung to it, and cried to Noah for help, but he answered them : "For a hundred and twenty years I entreated ye to follow my words ; alas, 'tis now too late ".[17]

> لوگ کشتی کے پاس آئے اور اس سے چمٹ گئے اور مدد کے لئے نوح کو پکارتے رہے لیکن نوح نے لوگوں کو جواب دیا کہ 'ایک سو بیس سال تک میں نے اپنے الفاظ کی پیروی کرنے کے لئے تم سے التماس کی لیکن افسوس اب بہت دیر ہو چکی ہے'۔

واضح رہے کہ عہد نامہ قدیم کی عبارت میں ایسی کوئی تفصیل موجود نہیں ہے کہ جس میں حضرت نوحؑ پر یہ الزام لگایا جائے کہ طوفان آنے کے بعد انہوں نے لوگوں پر ترس نہیں کھایا بلکہ قرآن مجید کے مطابق تو جب پانی چڑھنے لگا تو تب بھی وہ اپنے نافرمان بیٹے کو کشتی میں آنے اور ایمان لانے کی دعوت دے رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَنَادٰی نُوْحُ ۨابْنَهٗ وَكَانَ فِيْ مَعْزِلٍ يّٰبُنَيَّ ارْكَبْ مَّعَنَا وَلَا تَكُنْ مَّعَ الْكٰفِرِيْنَ قَالَ سَاٰوِيْٓ اِلٰى جَبَلٍ يَّعْصِمُنِيْ مِنَ الْمَآءِ ۭ قَالَ لَا عَاصِمَ

---

[14] کتاب پیدائش، ۷:۱

[15] H. Polano, The Talmud, Wentworth Press, P.19, P.23.

[16] Ibid, P.24.

[17] Ibid, P.25.

الْيَوْمَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ ۚ وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ فَكَانَ مِنَ الْمُغْرَقِيْنَ۔ 18

اور نوحؑ نے اپنے لڑکے کو جو ایک کنارے پر تھا، پکار کر کہا کہ اے میرے پیارے بچے ہمارے ساتھ سوار ہو جا اور کافروں میں شامل نہ رہ، اس نے جواب دیا کہ میں تو کسی بڑے پہاڑ کی طرف پناہ میں آجاؤں گا جو مجھے پانی سے بچالے گا، نوح نے کہا آج اللہ کے امر سے بچانے والا کوئی نہیں، صرف وہی بچیں گے جن پر اللہ کا رحم ہوا۔ اسی وقت ان دونوں کے درمیان موج حائل ہوگئی اور وہ ڈوبنے والوں میں سے ہوگیا۔

جبکہ تالمود کے مطابق حضرت نوحؑ طوفان کے دوران کشتی میں مصیبت میں گھرے ہوئے تھے، اور خدا سے دعا گو تھے کہ اس مصیبت سے جان چھڑوا دے، اور وہ کشتی میں موجودگی کو اپنے لئے قید سمجھ رہے تھے اور دلی طور پر سخت بیزار تھے۔ تالمود کی عبارت ملاحظہ ہو۔

Then Noah addressed the Eternal in prayer :

> *'O Lord, I beseech Thee, save us now! Without strength to face this great calamity, we come to Thee..... And God answered Noah, saying : "At the close of the year thou and thy family may go forth out of the ark." 19

تب نوحؑ نے اپنے ابدی خدا سے دعا کی کہ اے خداوند میں تیری منت کرتا ہوں کہ اب ہمیں بچا اس بڑی مصیبت کا سامنے کرنے کی طاقت نہ رکھتے ہوئے ہم تیرے پاس آتے ہیں، دریاؤں کا پانی ہمیں خوفزدہ کرتا ہے، اور لہروں میں ہمیں اپنی موت دکھائی دیتی ہے، اے خدا ہم پر اپنا چہرہ جلوہ گر فرما، ہم پر رحم کر، ہمارے خدا ہمیں چھڑوا، ہمیں رہائی دے اور ہمیں بچا، اے خدا، آسمان اور زمین کے خدا اس حالت غیر سے ہمیں چھڑا، اس قید سے ہمیں باہر نکال جس میں ہم ہیں، اور حقیقت میں ہمارے دل اس مصیبت سے بیزار ہیں۔

مندرجہ بالا عبارت یہ ثابت کرتی ہے کہ کشتی میں حضرت نوحؑ دراصل خدا کی حفاظت میں نہیں بلکہ ایک قید اور مصیبت میں گھرے ہوئے تھے۔ یہ ساری عبارت یا اس جیسی کوئی وضاحت عہد نامہ قدیم میں موجود نہیں ہے۔

## حضرت ابراہیمؑ اور حضرت لوطؑ پر باہمی رنجش کا الزام

حضرت لوط علیہ السلام نے حضرت ابراہیمؑ کے ساتھ ہجرت کی تھی اور ایک عرصہ تک ان کے ساتھ رہے، لیکن پھر سدوم جا بسے اور اہل سدوم کی طرف مبعوث کئے گئے۔ یہ سب کچھ کیسے ہوا، تالمود اس پر روشنی ڈالتی ہے:

> “Now Lot possessed large herds of cattle, for God had prospered him in his undertakings. And it happened' that the herdsmen of Lot and the herdsmen of Abram quarreled and disputed in regard to rights of pasturage and water, and they strove one with the other. .... Thou knowest that I am but a stranger and sojourner in this land, and thou shouldst bid thy servants to be heedful.” 20

---

18 سورۃ ھود، ۱۱: ۴۲، ۴۳

19 H. Polano, The Talmud, P.25, 26.

20 Ibid, P.44.

"اور ابرام نے ویسا ہی کیا، جیسا کہ خداوند نے اسے حکم دیا اور اپنے بھائی کے بیٹے لوط کے ساتھ حاران سے کنعان لی زمین پر گیا، اب لوط ایک بڑے مویشیوں کے ریوڑ کا مالک تھا کیونکہ خدا نے اپنے وعدے کے مطابق اسے کامیاب کیا اور لوط کے چرواہوں اور ابراہیم کے چرواہوں نے پانی اور چراگاہ کے حصول کے لیے جھگڑا کیا اور لڑے اور انہوں نے ایک دوسرے کے ساتھ مقابلہ کیا اس لئے ابرام نے لوطؑ سے کہا، تو نے غلط کام کیا ہے اور تو اور تیرے چرواہوں کے سبب سے میں اپنے ہمسایوں کے لئے نفرت کا باعث بنا ہوں کیونکہ تیرے چرواہوں نے اپنے مویشیوں کو اس زمین پر چرایا ہے جو دوسروں کی ملکیت ہیں اور میں نے ان کی ملامت برداشت کی ہے۔ تو جانتا ہے کہ میں اس زمین پر اجنبی اور مسافر ہوں اس لیے تو اپنے نوکروں کو حکم دے کہ وہ ہوشیار رہیں۔

تالمود کے مطابق ابرامؑ کے جھڑکنے کے باوجود لوطؑ کے چرواہوں نے ابرام کے آدمیوں کے ساتھ جھگڑ ناجاری رکھا اور اپنے ہمسایوں کی چراگاہوں میں بلا اجازت داخل ہوئے۔ آخر کار ابرام سنجیدگی سے بولا اور کہا

"Let there be no strife between us, for we arc near relations, yet we must separate, Go thou whither thou choose thy dwelling-place where thou wilt, thou and thy cattle and all thy possessions, but bide no longer with me.[21]

ہمارے درمیان جھگڑا نہ ہو کیونکہ ہم قریبی رشتے دار ہیں تاہم ہمیں علیحدہ ہو جانا چاہیے۔ جدھر تجھے اچھا لگے تو جا اور اپنے ریوڑوں کے لیے اور اپنی ساری ملکیت کے لیے رہنے کی جگہ چن جہاں تو رہنا چاہے، لیکن میرے ساتھ مزید رہنے کا آرزو مند نہ ہو۔"

چرواہوں کی لڑائی میں حضرت لوطؑ کا کیا کردار تھا کہ حضرت ابراہیمؑ نے فرمایا تو نے غلط کام کیا، اس غلط کام کی نشاندہی نہیں کی گئی، البتہ اچانک حضرت ابراہیمؑ کی زبانی حضرت لوطؑ پر یہ الزام تھوپ دیا گیا ہے کہ تیرے چرواہوں کے سبب سے میں اپنے ہمسایوں کے لیے نفرت کا باعث بنا ہوں کہ انہوں نے اپنے جانور دوسروں کی زمین پر چرائے ہیں۔ دوسروں کی چراگاہ پر جانور چرائے جاتے ہوں اور ایسا حضرت لوط علیہ السلام کی رضامندی سے ہوتا ہو، ممکن نہیں۔ کیونکہ یہ حرام ہے اور پیغمبر ایسا نہیں کر سکتا جبکہ تالمود یہی باور کرانا چاہتی ہے کہ یہ سب انہی کی مرضی سے ہوتا تھا۔ اور ابراہیم علیہ السلام کے جھڑکنے کے باوجود لوط علیہ السلام کے چرواہے ہمسایوں کی چراگاہوں میں بلا اجازت داخل ہوئے۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ لوط علیہ السلام اجازت نہ دیں اور ان کے چرواہے پھر بھی باز نہ آئیں، یقیناً یہ سب یہودی مصنفین کی کارستانیاں ہیں۔ جبکہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ کے بارے میں فرمایا۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام کو تمام انبیاءِ مابعد کا باپ اور جدّامجد ہونے کا شرف حاصل ہے۔ قرآن کریم آپؑ کو "صدیق" قرار دیتا ہے۔ ارشاد ہے۔

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِبْرٰهِيْمَ ۥ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۔[22]

"اے محمد! اپنی کتاب (قرآن) میں ابراہیمؑ کو یاد کیجئے، بے شک وہ سچے نبی تھے"۔

قرآن حضرت لوط علیہ السلام کو ہدایت کا نمونہ بنا کر پیش کرتا ہے۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

---

[21] Ibid,P.44-45.

[22] سورۃ مریم، ۱۹:۴۱

وَلُوطًا آتَيْنَاهُ حُكْمًا وَعِلْمًا وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْقَرْيَةِ الَّتِي كَانَت تَّعْمَلُ الْخَبَائِثَ إِنَّهُمْ كَانُوا قَوْمَ سَوْءٍ فَاسِقِينَ۔ وَأَدْخَلْنَاهُ فِي رَحْمَتِنَا إِنَّهُ مِنَ الصَّالِحِينَ۔[23]

"اور لوط (کا قصہ یاد کرو) جب اُن کو ہم نے حکم (یعنی حکمت و نبوت) اور علم بخشا اور اس بستی سے جہاں کے لوگ گندے کام کیا کرتے تھے بچا نکالا بے شک وہ بُرے اور بدکردار لوگ تھے۔ اور انہیں (لوط علیہ السلام کو) اپنی رحمت میں داخل کیا۔ کچھ شک نہیں کہ وہ نیک کرداروں میں تھے"۔

## حضرت لوطؑ کی بیٹیوں کو سزا کی موضوع داستان

تالمود میں حضرت لوطؑ کی بیٹیوں سے متعلق ایک ایسی روایت بیان کی گئی ہے جس کا ذکر خود عہد نامہ قدیم میں بھی موجود نہیں ہے، ملاحظہ ہو۔

At another time a certain poor man entered Sodom, and as everybody refused to give him food, he was very nearly starved to death when Lot's daughter chanced to meet him, For many days she supported him, carrying him bread whenever she went to draw water for her father. …… Another maiden, who assisted a poor stranger, was smeared with honey, and left to be stung to death by bees. [24]

ایک غریب آدمی سدوم کی بستی میں داخل ہوا اور ہر ایک نے اسے کھانا دینے سے انکار کر دیا، وہ مرنے کے قریب تھا، کہ لوط کی بیٹی کو اس سے ملنے کا موقع ملا، اور کئی دنوں تک اسے کھانا دیتی رہی، جب بھی وہ اپنے باپ کے لئے پانی لینے جاتی تھی، شہر کے لوگوں نے دیکھا کہ وہ غریب آدمی اب تک زندہ ہے، انہوں نے تین آدمیوں کی کمیٹی بنائی کہ اس کے آنے جانے کی خبر رکھیں انہوں نے لوط کی بیٹی کو اسے کھانا دیتے ہوئے دیکھا، وہ اسے پکڑ کر قاضی کے پاس لے گئے، جس نے اسے جلا کر مار دینے کا حکم دیا، یہ سزا اسے دی گئی، دوسری کنواری بہن کو غریب اجنبی کی مدد کرنے کی وجہ سے اس پر شہد مل دیا گیا، اور شہد کی مکھیوں کے ڈنک سے مرنے لے لئے چھوڑ دیا گیا۔

مندرجہ بالا تالمودی روایت سے معلوم یہ ہوتا ہے کہ حضرت لوطؑ کی دو بیٹیوں کو ایک اجنبی غریب کی مدد کرنے کی وجہ سے سرکاری طور پر قاضی کے ذریعے موت کے گھاٹ اتار اگیا حالانکہ اس تمام روایت سے عہد نامہ قدیم مکمل طور پر خالی ہے۔ اور اس روایت میں بھی تضاد ہے کہ اگر مدد ایک بہن نے کی ہے تو دوسری بہن کو ساتھ کیوں مارا گیا؟۔

جبکہ عہد نامہ قدیم میں یہ لکھا ہے۔

صغر میں سکونت اختیار کئے ہوئے رہنے پر لوط کو خوف ہونے لگا۔ جس کی وجہ سے وہ اور اس کی بیٹیاں پہاڑوں میں جا کر ایک غار میں رہنے لگے۔[25]

---

[23] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۷۴، ۷۵

[24] H. Polano, The Talmud, P.49.

[25] کتاب پیدائش، ۱۹: ۳۰

## حضرت اسماعیلؑ پر اسحاقؑ سے بغض وعداوت کا الزام

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے فرزند حضرت اسماعیل علیہ السلام حضرت ہاجرہ کے بطن سے تھے جو ماضی میں بادشاہِ مصر کی لونڈی تھیں، اور حضرت ابراہیمؑ کی زوجہ حضرت سارہ کو تحفے میں ملی تھیں۔ ان کے بطن سے حضرت اسماعیلؑ نے جنم لیا۔ یہود کو حضرت اسماعیل علیہ السلام سے خاص کدورت ہے کہ وہ محمد عربی ﷺ کے جدامجد ہیں، اس لئے یہودی مصنفین نے ان کے بارے میں کئی کہانیاں وضع کرکے ان کی حیثیت مجروح کرنے کی کوشش کی ہے، چنانچہ تالمود کا بیان ہے:

> "Ishmael, the son of Hagar and Abraham, was very fond of hunting and field sports. ….. she made many complaints to Abraham of the boy's doings, and urged him to dismiss both Hagar and Ishmael from his tent, and send them to live at some other place". [26]

> "ابراہیمؑ اور ہاجرہ کا بیٹا اسماعیل جنگلوں میں شکار کرنے کا بہت شوقین تھا، وہ ہر وقت اپنے ساتھ اپنی کمان اٹھائے رکھتا اور ایک موقع پر جب اسحاق پانچ سال کا تھا، اسماعیل نے بچے کی طرف اپنے تیر کا نشانہ بنایا اور چلایا: "اب میں تجھ پر تیر چلارہا ہوں"، سارہ نے اس واقعہ کی گواہی دی اور اپنے بیٹے کی زندگی کے لئے خوف زدہ ہوگئی اور اپنی لونڈی کے بچے کو ناپسند کیا، اس نے اس لڑکے کے کاموں کی ابراہیم سے کئی بار شکایت کی اور اسے مجبور کیا کہ ان دونوں ہاجرہ اور اسماعیل کو اپنے خیمے سے نکال دے اور انہیں کسی دوسری جگہ رہنے کے لئے بھیج دے"۔ 27

حضرت اسماعیل علیہ السلام نے محض دھمکی دی یا تیر چلایا بھی! اور اگر چلایا تو حضرت اسحاق علیہ السلام کو اس سے کس قدر زخم اور تکلیف اٹھانا پڑی، تالمود کے مصنفین نے اس کا کوئی ذکر نہیں کیا۔ البتہ دو بھائیوں میں جو کہ مستقبل میں تاجِ نبوت اپنے سر پر سجانے والے تھے، بغض وعداوت کی ایک کہانی ترتیب دے ڈالی۔ حالانکہ اللہ جنہیں نبوت کے لیے چنتا ہے ان کے سینے باہمی بغض ونفاق سے ہر گز آلودہ نہیں ہوتے لیکن یہاں انبیاء کو آپس میں ہی رقابت وحسد کا شکار باور کروایا جارہا ہے۔ اور حضرت سارہ کو بھی حضرت اسماعیلؑ سے خوفزدہ دکھایا جارہا ہے۔

## حضرت اسماعیلؑ کی زوجہ پر حضرت ابراہیمؑ کی بے توقیری کا الزام

تالمود کے مطابق حضرت اسماعیلؑ کی زوجہ نے حضرت ابراہیمؑ کی بے توقیری کی اور گھر آنے پر ان سے برے طریقے سے پیش آئی۔ ملاحظہ ہو۔

> "He reached Ishmael's dwelling-place about noontime, and found that his son was away from home, hunting. He was rudely treated by Ishmael's wife, who did not know him, and who refused him the bread and water which he asked for". [28]

---

[26] H. Polano, The Talmud, Wentworth Press, P.19, P.50

[27] Ibid.

[28] Ibid, P.51.

ابراہیم دوپہر کو اسماعیل کے رہنے کی جگہ پہنچا، اسے معلوم ہوا کہ اس کا بیٹا شکار کرنے گیا ہوا ہے، اسماعیل کی بیوی ابراہیم سے غیر مہذب طریقے سے پیش آئی، وہ اسے نہیں جانتی تھی، اور اس نے اسے کھانا اور پانی دینے سے انکار کر دیا، جو کہ ابراہیمؑ نے اس سے مانگا تھا۔

کیا ایسا ممکن ہے کہ حضرت اسماعیلؑ کی بیوی حضرت ابراہیمؑ سے ایسا سلوک کرے اور ان کو پہچانتی تک نہ ہو۔ واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی یہودی مصنف کی ذہنی اختراع ہے، جس کا حقیقت سے کوئی بھی واسطہ نہیں ہے۔ حالانکہ اس گھرانے کی تعریف کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ۡاِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ۚ وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ۠ وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ مَرْضِيًّا-[29]

ترجمہ:۔اور کتاب میں اسماعیل کا بھی ذکر کرو۔ وہ وعدے کے سچے اور (ہمارے) بھیجے ہوئے نبی تھے اور اپنے گھر والوں کو نماز اور زکوٰۃ کا حکم کرتے تھے اور اپنے پروردگار کے ہاں پسندیدہ (وبرگزیدہ) تھے"۔

## اسماعیلؑ کو لالچی ثابت کرنا

اسماعیلؑ کے بارے میں ایک جگہ تالمود میں لکھا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ اسحاقؑ کو قربانی کے لئے لے جا رہے تھے تو اس وقت حضرت اسماعیلؑ اپنے والد کی جائداد کے وارث بننے کا خواب دیکھ رہے تھے۔ لیکن ابراہیمؑ کے ایک نوکر نے ان کو کہا کہ وہ اپنے والد کے گھر سے نکالے جا چکے اس لئے وہ وارث نہیں۔ سفر کے دوران اسماعیل الیعاذر (ابراہیم کے گھر کا نگران ملازم) سے کہتے ہوئے بولا۔ عبارت ملاحظہ ہو۔

> "My father intends to sacrifice his son Isaac for a burnt offering ; therefore, I will be his heir, for am I not his firstborn son ?" Nay," answered Eleazer, " thy father drove thee forth that thou shouldst not inherit his possessions ; to me, his faithful servant, will all his wealth descend". [30]

میرا باپ سوختنی قربانی کے لئے اسحاقؑ کو قربان کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ اس لئے میں اس کا وارث ہوں گا کیا پہلوٹھا بیٹا نہیں ہوں، نہیں الیعاذر نے جواب دیا۔ تیرے باپ نے تجھے گھر سے نکال دیا تھا، اس لئے تو اس کی جائداد کا وارث نہیں ہو سکتا، میں اس کا وفادار نوکر اس کی ساری دولت کا وارث ہوں گا۔

اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ اسحاقؑ کی قربانی پر اسماعیلؑ خوش تھے کہ وہ جائداد کے وارث بننے والے ہیں، لیکن حضرت ابراہیمؑ کے وفادار نوکر نے اپنی ملکیت کا حق وفاداری کی بنیاد پر ثابت کر دیا، گویا معاذ اللہ حضرت اسماعیلؑ ایک نوکر جیسے بھی وفادار نہ تھے۔ جبکہ قرآن مجید کے مطابق حضرت اسماعیلؑ کو حضرت ابراہیمؑ کی وراثت سے محروم نہیں کیا گیا اور نہ ہی حضرت سارہ کی وجہ سے گھر سے نکالا گیا۔ بلکہ اس کی وجہ حضرت ابراہیمؑ کے الفاظ میں قرآن اس طرح بیان کرتا ہے۔

رَبَّنَآ اِنِّيْٓ اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ ۙ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْىِٕدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ

---

[29] سورۃ مریم، ۱۹: ۵۵،۵۴

[30] Ibid, P.53-54.

اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ۔[31]

" میرے پروردگار میں نے لا بسایا اپنی کچھ اولاد کو، ایک ایسی وادی میں جس میں کوئی کھیتی (باڑی) نہیں تیرے حرمت والے گھر کے پاس، ہمارے پروردگار، (یہ اس لئے کیا کہ) تاکہ یہ نماز قائم کریں پس تو (اے میرے مالک اپنے کرم و عنایت سے) ایسا ایسا پھیر دے ان کی طرف کچھ لوگوں کے دلوں کو کہ وہ ان کے گرویدہ ہو جائیں، اور ان کو روزی عطا فرما طرح طرح کی پیداواروں سے تاکہ شکر ادا کریں"۔

## اسحاقؑ کی قربانی پر ابراہیمؑ کا سارہؓ سے جھوٹ

تالمود کے مطابق جب خدا کی طرف سے حضرت ابراہیمؑ کو بیٹے کی قربانی حکم ہوا تو وہ بہت غمزدہ ہوئے کیونکہ اسحاقؑ کو ان کی والدہ سے الگ کرنا تھا، اور اس مقصد کے لئے انہوں نے بہانے سے حضرت اسحاقؑ کو ان کی والدہ سے الگ کیا۔ گویا کہ اگر حضرت سارہ کو معلوم ہوتا تو وہ کبھی اس قربانی کی ادائگی کے لئے تیار نہ ہوتیں۔

"When this command was delivered to Abraham, chief among the many griefs and anxieties which oppressed his mind, was the necessity of separating Isaac from his mother. He could not tell her of his intention, and yet the lad was Always with her". [32]

جب یہ حکم (قربانی کا) ابراہیمؑ کو دیا گیا تو وہ بہت زیادہ غمزدہ ہوا اور اس کا ذہن پریشانی میں اٹکا ہوا تھا، کیونکہ اسحاقؑ کو اس کی ماں سے الگ کرنا ضروری تھا، وہ اپنے ارادے کو اس پر ظاہر نہ کر سکے، کیونکہ بچہ ہمیشہ اس کے پاس رہتا تھا۔

چنانچہ حضرت ابراہیمؑ کو اس مقصد کے لئے ایک جھوٹا بہانہ کرنا پڑا۔ اور انہوں نے اصل مقصد ظاہر کرنے کی بجائے حضرت سارہ کو جا کر کہا۔

"Thy son is growing to manhood, and he has not yet learned the service of heaven. To-morrow I will take him with me to learn the ways of the Lord, with Shem and Eber." [33]

تیرا بیٹا سن بلوغت کو پہنچ رہا ہے۔ اور اس نے ابھی تک آسمانی خدمت کو نہیں سیکھا، کل میں اسے سام اور ایبر کے ساتھ خدا کی راہوں کے سکھانے کے لئے اپنے ساتھ لے کر جاؤں گا۔

تالمود کے مطابق اس پر حضرت سارہ کا ردِ عمل ابراہیمؑ کی توقع کے عین مطابق اصل مقصد ظاہر کئے بغیر بھی ایسا تھا کہ وہ ساری رات سو نہ سکیں، اور جب سفر شروع کرنے کے لئے اگلی صبح حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسحاقؑ اگلی صبح حاضر ہوئے تو سارہ نے اسحاقؑ کو سینے سے لگایا اور روتے ہوئے اور سسکیاں لیتے ہوئے کہا،

Oh, my son, my son ! how can I allow thec to wandei from me; my only child, my pride, my hope." Then turning to Abraham she said : "Watch

---

[31] سورۃ ابراہیم، ۱۴:۳۷

[32] H. Polano, The Talmud,P.52,53.

[33] Ibid, P.53.

carefully the lad, for he is young and tender , let him not travel in the heat, nor journey so as to weary his frame. [34]

اے میرے بیٹے اے میرے بیٹے میں کیسے تجھے خود سے الگ کرنے کی اجازت دے سکتی ہوں، میرے بچے، میرا فخر، میری امید، پھر ابراہیمؑ کی طرف مڑتے ہوئے سارہ نے کہا "بچے کی احتیاط سے حفاظت کرنا، کیونکہ وہ کمسن اور نرم و نازک ہے، گرمی میں جب وہ تھک جائے تو اسے مت چلانا۔

تالمود کی مندرجہ بالا عبارت سے یوں محسوس ہوتا ہے کہ ابھی تو حضرت ابراہیمؑ نے صرف عبادت کا مقصد ظاہر کیا تھا، تو حضرت سارہ اس قدر پریشان تھیں یعنی اگر اصل مقصد ظاہر ہو جاتا تو وہ تو کبھی بھی رضامند نہ ہوتیں۔

## حضرت ابراہیمؑ کی اسحاقؑ کی بجائے مینڈھے کی قربانی

تالمود کی روایت پڑھ کر یوں معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ نے اسحاقؑ کے اصرار کے باوجود انہیں ذبح کرنے کی بجائے ایک مینڈھے کو ذبح کر دیا اور خدا کو کہا کہ اسے بیٹے ہی کا خون سمجھا جائے، اس سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ قربانی خدا کی مرضی کے خلاف تھی۔

When Abraham heard these words he wept bitterly, but Isaac continued with a firm voice : " Now quickly, father, do the will of God." ….. May this blood be considered even as the blood of my son, offered as a sacrifice before the Lord." And so through the entire sacrificial service Abraham prayed :"May this be received even as the blood of my son,offered as a, burnt-offering before the Lord." [35]

جب ابراہیمؑ نے یہ باتیں سنی تو وہ بہت رویا، لیکن اسحاقؑ نے مضبوط آواز سے بولنا جاری رکھا، اے باپ اب جلدی کر اور خدا کی مرضی پوری کر، اور اس نے چھری چلنے کے لئے اپنی گردن کو سیدھا کیا جو اس کے باپ کے ہاتھ میں تھی، ابراہیم گیا اور مینڈھے کو لیا اور اپنے بیٹے کی بجائے اسے سوختنی قربانی کے لئے پیش کیا۔ ابراہیمؑ نے مینڈھے کے خون کو قربان گاہ پر چھڑکا اور کہا، غالباً اس خون کو ایسا ہی سمجھا جائے، جیسا کہ یہ میرے بیٹے کا خون ہے، ابراہیمؑ نے تمام قربانی کی عبادت میں یہی دعا کی کہ خدا کرے یہ میرے بیٹے کے خون کی طرح ہی قبول ہو، جو خدا کے سامنے سوختنی قربانی کے لئے پیش ہوا۔

تالمود کی مندرجہ بالا عبارت کو پڑھ کر یوں معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ بقول یہود اسحاقؑ کی قربانی کے لئے دلی طور پر رضامند ہی نہ تھے اسی وجہ سے انہوں نے پہلے تو اسحاقؑ کے اصرار کے باوجود قربانی کی ہی نہیں اور جب بیٹے نے مجبور کیا تو انہوں نے خود ایک مینڈھے کو اسحاقؑ کی جگہ ذبح کر کے خدا سے دعا کی کہ مینڈھے کی قربانی کو اسحاقؑ کی بجائے قبول کر لے۔ واضح رہے کہ قرآن میں یہ قربانی حضرت اسماعیلؑ کی بیان کی گئی ہے، اب یہود حضرت اسماعیلؑ کی قربانی کے تو سرے سے ہی منکر ہیں اور کہتے ہیں کہ اسحاقؑ نے قربانی پیش کی لیکن اس عبارت کو پڑھ کر تو خود اسحاقؑ کی قربانی کی بھی تردید ہو رہی ہے۔ کہ حضرت ابراہیمؑ نے اسحاقؑ کی قربانی کی بجائے خدا کو دھوکہ دیا اور اس کے حکم پر عمل نہ کیا۔ تالمود کی یہ روایت خود عہد نامہ قدیم سے متضاد ہے، کتاب پیدائش میں لکھا ہے۔

تب اس نے اپنے بیٹے کو قربان کرنے کیلئے چھری اوپر اٹھائی۔ خداوند کا فرشتہ جنت سے پکارا، " ابراہیم، ابراہیم! " ابراہیم نے جواب دیا، " میں یہاں ہوں۔ " خدا کے فرشتے نے کہا کہ تُو اپنے بیٹے کو قربان نہ کر اور نہ ہی اسے کسی قسم کی تکلیف

---

[34] Ibid, 54

[35] Ibid, P.55.

دے۔اب میں جانتا ہوں کہ تم خدا سے ڈرتے ہو، کیونکہ تم نے اپنے اکلوتے بیٹے کو قربان کرنے میں پس و پیش نہیں کیا۔"جب ابراہیم نے آنکھ اُٹھا کر ادھر اُدھر دیکھا تو ایک مینڈھا نظر آیا۔اُس مینڈھے کا سینگ ایک جھاڑی میں پھنس گیا تھا۔وہ فوراً وہاں گیا۔اور اُس مینڈھے کو پکڑا اور اپنے بیٹے کی جگہ اُس مینڈھے کو قربان کر دیا۔[36]

ادھر تالمود کے مطابق جب کسی بوڑھے نے حضرت سارہ کو اسحاقؑ کی قربانی کی جھوٹی خبر دی تو انہوں نے رونا چلانا اور ماتم کرنا شروع کر دیا۔

تب سارہ ٹوٹے ہوئے دل سے پورے زور سے چلائی،اور اپنے آپ کو زمین پر گرایا اور سسکیاں لیتے ہوئے کہنے لگی،میرے بیٹے، میرے بیٹے، کیا میں تیرے لئے اس مر چکی تھی، تجھے جسے میں نے جنم دیا اور پرورش کی میری زندگی اور محبت ساری تیرے ہی لئے تھی،اب میرا فخر اور خوشی ماتم میں بدل گئی، کیونکہ آگ نے میری خوشی کو جلا دیا ہے۔[37]

جبکہ قرآن مجید میں اس واقعہ کا ذکر یوں آتا ہے۔

فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ۭ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۡ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَاۗءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ. فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ. وَنَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰٓاِبْرٰهِيْمُ. قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔ [38]

پھر جب وہ (اسماعیلؑ) اتنی عمر کو پہنچا کہ اس کے ساتھ چلے پھرے، تو اس (ابراہیم علیہ السلام) نے کہا کہ میرے پیارے بچے! میں خواب میں اپنے آپ کو تجھے ذبح کرتے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔ اب تو بتا کہ تیری کیا رائے ہے، بیٹے نے جواب دیا کہ ابا جان جو حکم ہوا ہے اسے بجا لایئے انشاءاللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں پائیں گے۔ جب دونوں نے حکم مان لیا اور باپ نے بیٹے کو ماتھے کے بل لٹادیا، تو ہم نے آواز دی کہ اے ابراہیم! یقیناً تُونے اپنے خواب کو سچا کر دکھایا، بیشک ہم نیکی کرنے والوں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں۔

## غم سے حضرت سارہ کی وفات اور ابراہیمؑ و اسحاق کا ماتم

اس کے بعد تالمود کے مطابق حضرت سارہ نے اپنے خاوند اور بیٹے کو تلاش کرنا شروع کیا مگر ناکام رہی، اب پھر وہی بوڑھا ملا اور اس نے کہا کہ میں نے تجھے اسحاقؑ کے بارے جھوٹی خبر دی تھی وہ زندہ ہے، اب بجائے اس کے کہ حضرت سارہ خوش ہوتیں وہ اس خوشی اور غمی کی وجہ سے ذہنی انتشار کا شکار ہو کر وفات پا گئیں۔ ملاحظہ ہو۔

> "Sarah's heart was stronger for grief than joy. These tidings and the revulsion in her feelings killed her; she died and was gathered to her people. And when Abraham and Isaac returned and found the dead body of Sarah, they lifted up their voices in bitter lamentation, and all their servants joined with Abraham and Isaac in grief for the departed". [39]

---

[36] کتاب پیدائش، ۲۲:۱۰،۱۳

[37] H. Polano, The Talmud, P.55,56

[38] سورۃ الصافات، ۳۷:۱۰۲،۱۰۵

[39] H. Polano, The Talmud, P.56.

سارہ کا دل خوشی سے زیادہ غمی سے بھرا ہوا تھا۔اس کے احساسات میں ان رجحانات اور سخت ذہنی بے حسی نے اسے مار دیا اور وہ مر گئی،اور اس کے لوگ اکھٹے ہوئے،جب ابراہیمؑ اور اسحاقؑ واپس آئے،تو انہوں نے سارہ کو مردہ پایا،تو انہوں نے اپنی آوازیں بلند کر کے ماتم کیا،اور ان کے سب نوکر ابراہیمؑ اور اسحاقؑ کے ساتھ غم میں شامل ہوئے۔

جبکہ کتاب پیدائش میں حضرت سارہ کی موت سے متعلق ایسی کوئی وجہ بیان نہیں کی جو کہ تالمود میں موجود ہے کہ وہ اس غم سے وفات پائی تھیں۔کتاب پیدائش ملاحظہ ہو۔

سارہ ایک سو ستائیں برس زندہ رہی۔وہ ملک کنعان کے قریب اربع (حبرون) میں وفات پائی۔ابراہیم اُس کے لئے وہاں بہت روئے۔[40]

مندرجہ بالا تالمودی روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کی چاہت اور منشاء کو پورا کرنے سے پورا گھرانا غم و صدمے سے دوچار ہوا۔اور خدا کی مرضی کو پورا کرنے کے لئے ابراہیمؑ کی دلی رضامندی ہی نہ تھی اور حضرت سارہ کے لئے یہ بہت بڑا صدمہ تھا جس کی وجہ سے ان کی وفات ہوئی اور ابراہیمؑ اور اسحاقؑ صبر کی بجائے ماتم کرتے رہے۔تالمود کے یہ سب الزامات حضرت ابراہیمؑ اور ان کے گھرانے کی عصمت پر بہت برا بہتان ہیں۔جبکہ قرآن مجید میں حضرت ابراہیمؑ کے بارے میں مذکور ہے۔

وَلَقَدْ اٰتَيْنَآ اِبْرٰهِيْمَ رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ۔ 41

"اور تحقیق ہم نے اس سے قبل ابراہیمؑ کو ہدایت عطا فرمائی تھی"۔

## ابراہیمؑ کی وفات پر اسحاقؑ اور اسماعیلؑ کا ایک سالہ ماتم

تالمود کے مطابق حضرت اسحاقؑ سے دو بیٹے پیدا ہوئے عیسو اور یعقوب،اور عیسو گھر سے باہر رہنے کا شوقین تھا جبکہ یعقوبؑ اپنے دادا ابراہیمؑ کے پاس وقت گزارتے تھے،اسی عرصے میں جب بچوں کی عمر پندرہ سال ہوئی تو ابراہیمؑ کی وفات ہوگئی،اور اس وفات پر ایک سال کا ماتم کیا گیا۔

"Abraham died at the age of one hundred and seventy-one years. And when the inhabitants of Canaan learned of his decease they, with all its kings and princes, hastened to do honour to his remains, and all his relatives, who lived in Charan, and the sons of his concubines, came also to the funeral And Isaac and Ishmael buried him in the cave of Machpelah, and all who knew him mourned for him a year". [42]

ابراہیمؑ نے ایک سو اکہتر سال کی عمر میں وفات پائی،جب کنعان کے باشندوں نے اس کی موت کو سنا،تو ان کے سب بادشاہ اور امراء نے اسے عزت دینے کے لئے جلدی کی،اور اس کے سب رشتے دار جو حاران میں رہتے تھے،اور اس کی بیویوں کے بیٹے بھی اسے دفنانے آئے،اور اسحاقؑ اور اسماعیلؑ نے مکفیلہ کی غار میں اسے دفن کیا،اور سب نے ابراہیمؑ کے لئے ایک سال کا ماتم کیا۔

---

[40] کتاب پیدائش،۲۳:۱،۲

[41] سورۃ الانبیاء، ۵۱:۲۱

[42] H. Polano, The Talmud, P.57.

حضرت ابراہیم ایک ہدایت یافتہ پیغمبر تھے۔ وہ اور ان کا گھرانہ ان تمام الزامات سے پاک ہے جو تالمود میں مذکور ہیں۔ ارشاد ہے۔

مَا كَانَ اِبۡرٰهِيۡمُ يَهُوۡدِيًّا وَّلَا نَصۡرَانِيًّا وَّلٰكِنۡ كَانَ حَنِيۡفًا مُّسۡلِمًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ۔[43]

"نہ تو ابراہیمؑ یہودی تھے اور نہ ہی نصرانی، لیکن وہ یک سو مسلمان تھے، اور وہ مشرک بھی نہیں تھے"۔

## حضرت یعقوب علیہ السلام کی بے توقیری

حضرت یعقوب علیہ السلام ہی وہ معزز و مکرم نبی ہیں جن کی بدولت یہودیوں کو "بنی اسرائیل" کی شناخت ملی، لیکن عہد نامہ قدیم کی طرح تالمود کے مصنفین نے اس عظیم ہستی سے بھی انصاف نہیں کیا۔ تالمود کے مطابق ایک دن پہلوٹھا بیٹا عیسو جو بہت زیادہ بھوکا تھا۔ اور بے دم ہو رہا تھا، اس نے اپنے بھائی یعقوبؑ سے کھانے کو مانگا، یعقوبؑ نے عیسو کی مجبوری کو دیکھتے ہوئے اسے پہلوٹھا ہونے کا حق مانگا اور پھر کھانا دینے کا وعدہ کیا۔ چنانچہ اس طرح مجبور کر کے یعقوبؑ نے عیسو کو روٹی اور مسور کی دال دے کر یہ حق حاصل کر لیا۔ لیکن عیسو نے رنجش دل میں رکھی اور کہا کہ میرا باپ جلدی مر جائے گا لہذا میں یعقوبؑ سے اس غلطی کا بدلہ لوں گا، چنانچہ عیسو نے اپنے بیٹے کو الیفاذ کو اس مقصد کے لئے چنا اور اس کو یعقوب کے قتل کا حکم دیا۔ تالمود ملاحظہ ہو۔

> جب یعقوبؑ نے اپنے باپ کے گھر سے روانہ ہوا تو عیسو نے اپنے بیٹے الیفاذ کو بلوایا اور کہا جاؤ اور اپنی کمان کے ساتھ یعقوب کا پیچھا کرو، اور اس کے سامنے جا کر انتظار مت کرنا اور اسے پہاڑوں میں ہی قتل کر دینا۔ اور اپنے لئے اس خزانے کو لے لینا جو یعقوبؑ کے پاس ہے اور پھر میرے پاس واپس آنا۔[44]

چنانچہ الیفاذ نے یعقوب کو جا لیا اور اپنے قتل کا ارادہ ظاہر کیا تو یعقوبؑ نے کہا۔

> یہ سب کچھ جو میرے پاس ہے اور جو میری ماں اور باپ نے دیا ہے لے لو، لیکن میری زندگی بخش دو، تمہاری یہ مہربانی تمہاری راست بازی گنی جائے گی۔[45]

چنانچہ الیفاذ نے مال لے کر یعقوب کی جان بخش دی۔ تالمود کی ان روایات کو دیکھ کر یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ گھرانہ حسد اور باہمی مناقشت کا شکار تھا۔ جب عیسو بھوکا تھا تب اس کی مجبوری کا یعقوبؑ نے فائدہ اٹھایا، اور بعد میں جب عیسو کا زور چلا تو اس نے یعقوبؑ سے سب لوٹ لیا۔ جبکہ اسلام کے مطابق انبیاء کے گھرانے ایسی تمام رقابتوں سے پاک ہوتے ہیں۔ تالمود میں مزید لکھا ہے :

> "When Jacob arrived in Charan he told his uncle Iaban how Eliphas, the son of Esau, had despoiled him, and bursting into tears, proclaimed himself a beggar."Then," said Laban, " surely thou art my bone and my flesh. I will take care of thee even though thou art penniless". [46]
>
> جب یعقوب حاران میں پہنچا تو اس نے اپنے ماموں لابن کو بتایا کہ کیسے عیسو کے بیٹے اِلیفاذ نے اسے لوٹ لیا اور پھر پھوٹ پھوٹ کر روتے ہوئے ایک فقیر کی طرح التجا کی۔ تب لابن نے کہا کہ "تو واقعی میری ہڈی اور میرا گوشت ہے، میں تیری حفاظت کروں گا کیونکہ تو ابھی غریب ہے"۔

---

[43] سورۃ آل عمران، ۳:۶۷

[44] Ibid, P.60.

[45] Ibid.

[46] Ibid.

یعقوب علیہ السلام کی بے بسی اور بے چارگی اس عبارت سے عیاں ہے نیز انہیں تالمود میں ایک حقیر اور فقیر کے روپ میں پیش کیا جارہا ہے۔آگے حضرت یعقوبؑ سے متعلق لکھا ہے۔

: ''بہت سال گزرنے کے بعد جب یعقوب اپنی بیویوں، بچوں اور سب مال و اسباب کے ساتھ چلا گیا تو لابن نے اس کا تعاقب کیا۔۔۔اور عیسو کو کہا کے یعقوبؑ نے میری بیٹیوں کو بھی چومنے نہیں دیا اور قیدیوں کی طرح انہیں اپنے ساتھ لے گیا ہے اور سب سے بیہودہ کام اس نے یہ کیا ہے کہ میرے دیوتاؤں کو چرالایا ہے۔جب کہ نالے پر میں نے اسے اس کی سب چیزوں کے ساتھ چھوڑ دیا اور اگر تو اسے ڈھونڈنے کی خواہش رکھتا ہے تو جا اور پھر اس کے ساتھ ویسا ہی کر جیسے تیرے دل کی خوشی ہے۔جب عیسو نے لابن کے قاصدوں کی باتوں کو سنا تو یعقوب کے سب غلط کام اس کی یادداشت میں پھر تازہ ہو گئے جو اس نے اس کے ساتھ کئے تھے اور اپنے بھائی کے خلاف اس کا غصہ اور نفرت ایک دفعہ پھر اس کے دل میں بھڑک اٹھے''۔[47]

''یعقوب کے سب غلط کام'' اپنے بھائی عیسو کی یادداشت میں تازہ ہونے کا اس کے سوا اور کیا مفہوم ہو سکتا ہے کہ مصنفین تالمود کے نزدیک یعقوب علیہ السلام واقعی غلط کار انسان تھے۔اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یعقوبؑ ایک خطاکار اور گناہ انسان تھے،اور انہوں نے ایک نہیں بلکہ بہت سارے غلط کاموں کا ارتکاب کیا تھا۔اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ یعقوبؑ اپنے ماموں لابن کے بت چرالائے تھے۔حالانکہ نبی کی عصمت پر اس سے بڑا الزام کیا ہوگا کہ انہیں بت چور ثابت کیا جائے۔

## حضرت یعقوبؑ کی بیٹی کی بے توقیری

تالمود کا بیان ہے:

"Then the inhabitants of Shechem made a great feast, an occasion of joyousness, dancing? singing, and merriment ol all kinds, and all the daughters of the land joined in the general revelry. And it came to pass that Rachel and Leah, the wives of Jacob, and Dinah, his daughter, felt a great desire to witness this scene of enjoyment, and together they repaired to the place where the festivities were held. All the nobles of the city were present, and Shechem, the son of the king, was also one of the participants". [48]

''تب شکم کے باشندوں نے ایک بڑی ضیافت کا اہتمام کیا،اس خوشی کے موقعہ پر ناچنے،گانے اور ہر طرح کی خوشی کا انتظام تھا اور اس زمین کی سب لڑکیاں احتراماً اس ضیافت میں شرکت کرتی تھیں اور یعقوب کی بیویوں راحیل اور لیاہ اور اس کی بیٹی دینہ کو اس خوشی کے منظر کو دیکھنے کی بڑی خواہش تھی اور وہ اکٹھی اس جگہ پہنچیں جہاں ضیافت منعقد ہو رہی تھی۔اس شہر کے سب امیر لوگ وہاں حاضر تھے اور بادشاہ کا بیٹا شکم بھی ان میں شامل تھا۔

مندرجہ بالا عبارت میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ یعقوبؑ کا گھرانا ناچ گانے کی اس ضیافت میں بخوشی شرکت کا خواہشمند تھا، بلکہ یعقوبؑ کی بیویاں اور بیٹیاں اس منظر کو دیکھنے کے لئے موقع پر پہنچیں، لیکن یعقوبؑ کے گھرانے کے ساتھ کیا پیش آیا، عبارت ملاحظہ ہو۔

---

[47] H. Polano, The Talmud, P.61,62.

[48] Ibid, P.64.

> He happened to see Dinah, and was immediately attracted by her great beauty and modest appearance. …. He immediately sent twelve servants to the house of Shechem to demand the girl, but they were insolently met by the prince's retainers and driven back to Jacob. He said nothing, but waited quietly until his sons should return to their home.[49]

ایسا ہوا کہ اس (شکم) نے دینہ کو دیکھا اور فوراً اس کی خوبصورتی اور سیدھی سادھی شخصیت کا مداح ہو گیا۔ اس نے تحقیق کی کہ وہ کون ہے اور اس نے سنا کہ وہ عبرانی یعقوب کی بیٹی ہے جس نے ابھی اپنے باپ کی زمین پر قیام کیا ہے۔ اس کا عشق بہت بڑھ گیا اور موقع کی تلاش میں تھا اور وہ اس خوف زدہ لڑکی کو زبردستی اٹھا کر اپنے گھر لے گیا۔ راحیل اور لیاہ جلدی سے گھر پہنچیں اور اس واقعہ کی اطلاع یعقوب کو دی۔ اس نے فوراً بارہ آدمی شکم کے گھر لڑکی کو لانے کے لئے بھیجے لیکن شہزادے کے ملازموں نے ان کے ساتھ گستاخی کی۔ اور یعقوبؑ نے کچھ نہیں کیا، بلکہ اپنے بیٹوں کے آنے کا انتظار کرتے رہے۔

مندرجہ بالا تالمودی روایت کے مطابق یعقوبؑ کی بیٹی کو اٹھالیا گیا، اور انہوں نے اس پر خود جانے کی بجائے اپنے ملازم بھیجے اور یعقوبؑ نے خود کچھ کرنے کی بجائے ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹوں کی آمد کا انتظار کرتے رہے۔ اور جب یعقوب کے بیٹے گھر واپس آئے اور اس سارے قصے پر برہمی کا اظہار کرتے ہوئے انہوں نے بدلہ لینے کے منصوبے کا اعلان کیا تو یعقوبؑ نے اس سب ردعمل پر جو جواب دیا وہ ملاحظہ ہو۔

> " When Jacob realised the result of their rashness he was grieved, angered, and alarmed". What is this that you have done to me !" he exclaimed. "In this country I thought I had found rest, and now when the relatives of these people learn what you have done they will fall upon me and destroy me and my house".[50]

جب یعقوب نے ان کی جلد بازی کے اس کام کو جانا تو وہ بہت غم زدہ، ناراض اور خوف زدہ ہوا۔ "تم نے یہ میرے ساتھ کیا کیا؟" اس نے کہا۔ "میں نے سوچا اس ملک میں مجھے آرام ملا ہے اور اب جب ان لوگوں کے رشتے دار سنیں گے کہ تم نے ان کے ساتھ کیا کیا ہے تو وہ مجھ پر آپڑیں گے اور مجھے اور میرے گھر کو تباہ کر دیں گے۔"

اس عبارت سے سیدنا یعقوب علیہ السلام پر کم ہمتی، بزدلی اور بے حمیتی کا بہتان باندھا گیا ہے۔ جبکہ پیغمبر کبھی اس طرح کی خصلت والا نہیں ہو سکتا۔ یعنی پہلے تو انہوں نے خود کچھ نہیں کیا اور جب بیٹوں نے بدلا لیا تو تب بھی وہ الٹا اپنے بیٹوں کو ملامت کرتے رہے کہ اب وہ لوگ بدلہ لینے کے لئے آئیں گے اس ملک میں ابھی تو آرام ملا ہے، گویا بیٹی کی عزت سے زیادہ آرام و سکون عزیز تھا۔ ظاہر ہے کہ حضرت یعقوبؑ کی عصمت پر یہ کھلم کھلا تہمت ہے جو تالمودی مصنفین کی ذہنی اختراع ہے۔ قرآن مجید میں حضرت یعقوبؑ کے بارے میں ارشاد ہے۔

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ ۭ وَيَعْقُوْبَ نَافِلَةً ۭ وَكُلًّا جَعَلْنَا صٰلِحِيْنَ [51]

اور ہم نے ابراہیم کو اسحاق علیہ السلام جیسا بیٹا بھی بخشا اور یعقوب جیسا پوتا بھی انعام مزید کے طور پر اور ان سب کو ہم نے اعلیٰ درجے کا نیک بخت بنایا تھا۔

---

[49] Ibid, P.64.

[50] Ibid, P.67.

[51] سورۃ الانبیاء، ۲۱:۷۲

## یوسفؑ کی گمشدگی پر حضرت یعقوبؑ کا ماتم:

قرآن میں "صبر جمیل" کے الفاظ ہیں [52]، جن کا لفظی ترجمہ "اچھا صبر" ہو سکتا ہے۔اس سے مراد ایسا صبر ہے جس میں شکایت نہ ہو ،فریاد نہ ہو، جزع فزع نہ ہو، ٹھنڈے دل سے اس مصیبت کو برداشت کیا جائے، جو ایک عالی ظرف انسان پر آپڑی ہو مگر تالمود یہاں حضرت یعقوب علیہ السلام کے تاثر کا نقشہ بھی کچھ ایسا کھینچتی ہیں، جو کسی معمولی باپ کے تاثر سے کچھ بھی مختلف نہیں ہے۔یعقوبؑ کے بیٹے ان کے پاس پہنچے اور کہا۔

> "Behold, we gathered our herds together and proceeded upon the road to Shechem, and this coat we found by the way, in the wilderness, torn, smeared with blood, and trampled in the dust. Examine it, we pray thee, and see whether or not it be the coat of thy son." Jacob immediately recognised Joseph's coat, and fell with his face to the ground. He remained motionless for a long time, and then he arose and wept aloud, crying, " It is my son's coat. [53]

دیکھو، ہم اپنے ریوڑوں کو اکھٹے چرا رہے تھے، اور جب ہم شکم کے راستے پر آگے بڑھے اور بیابان میں راستے پر یہ قبا پھٹی ہوئی، خون کے ساتھ ملی ہوئی اور مٹی میں گندھی ہوئی ملی، اب تو پہچان کہ یہ تیرے بیٹے کی قبا ہے یا نہیں، یعقوبؑ نے اس قبا کو پہچان لیا، یعقوبؑ بیٹے کی قمیص پہچانتے ہی اوندھے منہ زمین پر گر پڑا اور دیر تک بے حس و حرکت پڑا رہا، پھر اٹھ کر بڑے زور سے چیخا کہ ہاں یہ میرے بیٹے ہی کی قمیص ہے اور وہ سالہا سال یوسف کا ماتم کرتا رہا"۔

## حضرت یوسفؑ کی عزیز مصر کے ہاتھوں پٹائی

عزیز مصر کی بیوی کا یوسف علیہ السلام پر فریفتہ ہو کر خواہشِ نفس کی تکمیل کیلئے مکر کرنا اور یوسف علیہ السلام کی پاکدامنی کی تفصیل قرآن کریم میں مذکور ہے۔تالمود کی عبارت میں یہ بات واضح ہے کہ عورت نے پورے واقعے کے بعد گھر ایک لڑکے کو بھیج کر سب مردوں کو بلوانے کا کہا، جب وہ گھر پہنچے تو اس نے اونچی آواز میں آہ وزاری کی اور یوسفؑ کی ہوس پرستی کی کہانی بنا ڈالی، کہ میں نے اس کا پیراہن پکڑا تو وہ خوفزدہ ہو کر بھاگ نکلا۔ ملاحظہ ہو۔

> "The men repeated these charges to Potiphar, who returned to His house in a great rage against Joseph, and commanded at once that the lad should be whipped severely. During the infliction of this punishment Joseph cried aloud, raising his hands to Heaven, " Thou knowest, oh God," said he, " that I am innocent of all these things ; wherefore, shall I die through falsehood". [54]

---

[52] سورۃ یوسف، ۱۸:۱۲

[53] H. Polano, The Talmud,P.78.

[54] Ibid.

آدمیوں نے یہ واقعہ فوطیفار (عزیز مصر) کو بتایا، وہ یوسف کے خلاف سخت غصے میں گھر آیا۔ اور اسے حق سے لوڑے لگانے کا حکم دیا، اس سزا کی تکلیف میں یوسفؑ نے اپنے ہاتھوں کو آسمان کی طرف اٹھا کر بلند آواز میں چلا کر کہا۔ اے خدا تو جانتا ہے کہ میں بے گناہ ہوں، کیا میں اس جھوٹ کے باعث مارا جاؤں گا۔

یوں معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یوسفؑ کسی عام نوکر کی طرح مار کھاتے رہے اور چلا کر خدا کو پکارتے رہے لیکن عزیز مصر نے ان کو خوب پیٹا حالانکہ یہ بات بالکل غلط ہے۔ اور نبی کی عصمت کے منافی ہے، کہ نبی مار کھا کر یوں آہ وزاری کرے، مزید تالمود کا بیان ہے کہ عزیز مصر نے اس معاملے کو عدالت میں پیش کیا، یوسفؑ کو پٹوانے والی بات یہودیوں کی اپنی اختراع ہی ہے، کیونکہ قرآن کے بیان کے مطابق جب موقع پر ایک گواہ نے گواہی دے دی اور وہ گواہی یوسف علیہ السلام کے حق میں جاتی تھی اور عزیز مصر نے تو اس وقت ہی کہہ دیا تھا
فَلَمَّا رَاٰ قَمِيْصَهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ قَالَ اِنَّهٗ مِنْ كَيْدِكُنَّ ؕ اِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيْمٌ ۔[55]

جب اس نے اس کی قمیص پیچھے سے پھٹی ہوئی دیکھی تو اس نے کہا یقیناً یہ تم عورتوں کے فریب ہیں یقیناً تمھارا فریب بہت بڑا ہے۔

اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ معاملہ موقع پر ہی نپٹا لیا گیا تھا، اور کسی عدالت میں لے جانے کی نوبت نہیں آئی تھی پھر آخر کس طرح یہ باور کر لیا جائے کہ ایک ایسا ذی وجاہت آدمی اپنی بیوی پر اپنے غلام کی دست درازی کا معاملہ مار پیٹ کے بعد خود عدالت میں لے گیا ہوگا۔

## حضرت یعقوبؑ کی وفات پر حضرت یوسفؑ کا ستر دن کا ماتم

تالمود کے مطابق حضرت یوسفؑ حضرت یعقوبؑ کی وفات پر صبر کا مظاہرہ کرنے کی بجائے ماتم اور واویلا کرتے رہے ملاحظہ ہو۔

"When Joseph saw that his father was dead he fell upon the cold face, upon the cold face, and wept bitterly, and cried aloud in anguish,"My father ; oh, my father…Then Joseph commanded the physicians to embalm his father's body, and he, with all his family and relatives and Egyptian friends, lamented for seventy days". [56]

جب یوسفؑ نے دیکھا کہ اس کا باپ مر گیا، تو اس کے چہرے سے لپٹ کر بہت رویا، اور سخت ذہنی اذیت میں بلند آواز سے چلانے لگا، اے میرے باپ، اے میرے باپ، یعقوبؑ کے گھرانے کے سب لوگوں نے اپنے کپڑے پھاڑے، اور ٹاٹ اوڑھ کر خاک میں بیٹھے، اور اپنے قبیلے کے سردار کے لئے ماتم کیا، اور مصری جو یعقوب کو جانتے تھے انہوں نے بھی اس کے لئے ماتم کیا۔ تب یوسف نے طبیبوں کو اپنے باپ کی لاش میں خوشبو بھرنے کا حکم دیا، اور اس نے اپنے خاندان، خاندان اور مصری دوستوں سمیت ستر دن تک ماتم کیا۔

اس عبارت سے واضح ہے کہ حضرت یوسفؑ پر جو یہ الزام لگایا جا رہا ہے وہ کبھی بھی کسی نبی کے شایان شان نہیں لیکن تالمودی مصنفین تو اس کو ستر دن کے ماتم میں لکھتے ہوئے بھی کوئی ندامت محسوس نہیں کرتے۔ خواہ نبی کی عصمت پر کتنی ہی بڑی تہمت اور بے حرمتی صادر ہو جائے۔

---

55 سورۃ یوسف، ۲۸:۱۲

56 Ibid P.332.

## حضرت زکریاؑ کے قتل کا اعتراف

یہود نے تالمود میں زکریا علیہ السلام کے قتل کا اعتراف اس انداز میں کیا ہے:

"When the city have been captured he marched with his princess and officers into the Temple, on one of the walls he found the mark of an arrow's head as though somebody had been killed or hit near by, and he asked. Who was killed here: "Zachariah the son of Yehoyadh, the high priest answered the people; he rebuked us incessantly on account of our transgressions, and we tired of his words, and put him to death". [57]

جب بخت نصر نے ھیکل کو فتح کر لیا تو ہیکل میں سیر کے دوران اس نے ہیکل کی ایک دیوار پر تیر کے سرے کا نشان دیکھا جیسے کسی کو اس کے نزدیک مارا گیا یا قتل کیا گیا ہو اور اس نے پوچھا کہ کون یہاں قتل کیا گیا تھا؟ تو لوگوں نے جواب دیا کہ "سردار کاہن یہویدع کا بیٹا زکریا، اس نے ہمیں ہماری خلاف ورزیوں پر مسلسل جھڑکا اور ہم اس کی باتوں سے اکتا گئے اور اسے قتل کر دیا۔

## عصبیت کی بنیاد پر حضرت موسیٰؑ کے ہاتھوں عمداً قتل

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے تذکرہ کے سلسلے میں قرآنِ حکیم کا بیان ہے کہ ان کے ہاتھوں سے ایک قبطی مارا گیا تھا، جس کو موسیٰ علیہ السلام نے تنبیہاً ایک مکا مارا تھا، جس سے وہ مر گیا، یہ قتلِ عمد ہر گز نہیں تھا۔ جبکہ تالمود حضرت موسیٰ (علیہ السلام) کو قتل عمد کا مجرم ٹھہراتی ہیں۔ یہی بات تالمود میں بھی بیان کی گئی ہے کہ :

"When he was about eighteen years old, Moses visited his father and mother in Goshen; and going also where his brethren were working he saw an Egyptian smiting a Hebrew, and he killed the Egyptian and fled from Egypt, as the occurrence is related in the Bible". [58]

جب موسیٰ علیہ السلام کی عمر اٹھارہ سال تھی وہ اپنے باپ اور ماں سے ملنے جوشن کے علاقہ میں گیا، اور وہاں بھی گیا جہاں اس کے بھائی کام کر رہے تھے اور اس نے ایک مصری کو عبرانی پر ظلم کرتے ہوئے دیکھا اور اس نے مصری کو قتل کر دیا اور مصر سے بھاگ گیا۔

ایک حکیم و دانا آدمی، جسے آگے چل کر ایک اولوالعزم پیغمبر ہونا تھا اور جسے انسان کو عدل و انصاف کا ایک عظیم الشان قانون دینا تھا، ایسا اندھا قوم پرست نہیں ہو سکتا کہ اپنی قوم کے ایک فرد سے دوسری قوم کے کسی شخص کو لڑتے دیکھ کر آپے سے باہر ہو جائے اور جان بوجھ کر اُسے قتل کر ڈالے۔ لیکن تالمود یہی کچھ بیان کر رہی ہے۔ جبکہ قرآن مجید میں اسی واقعہ کے بارے میں واضح ہوتا ہے کہ نبوت کے ملنے سے پہلے کا یہ واقعہ تھا، جو کہ غیر ارادی فعل تھا، اور حضرت موسیٰؑ کا قتل کا ارادہ ہر گز نہ تھا چنانچہ موسیٰؑ نے اسی وقت اس فعل کی نسبت شیطان کی طرف کی تھی۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ ۚ هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ ۚ فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِيْ مِنْ

---

[57] H. Polano, The Talmud, P.115.

[58] Ibid, P.120.

شِيۡعَتِهٖ عَلَى الَّذِىۡ مِنۡ عَدُوِّهٖ ۙ فَوَكَزَهٗ مُوۡسٰى فَقَضٰى عَلَيۡهِ‌ ۖ قَالَ هٰذَا مِنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ‌ ؕ اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيۡنٌ‏ [59]

اور ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ موسیٰ شہر میں ایسے وقت پہنچے کہ اہل شہر غفلت میں پڑے سو رہے تھے تو انہوں نے وہاں دو آدمیوں کو آپس میں لڑتے پایا ایک تو ان کی اپنی جماعت کا تھا اور دوسرا ان کے دشمنوں میں سے سو اس شخص نے جو کہ آپ کی جماعت میں سے تھا آپ کو اس شخص کے خلاف مدد کے لئے پکارا جو کہ اس کے دشمنوں میں سے تھا اس پر موسیٰ نے اس کو ایک ایسا گھونسا رسید کیا کہ اس کا کام تمام کر دیا اس خلاف توقع حادثہ پر موسیٰ نے کہا یہ تو شیطان کی کارستانی سے ہو گیا واقعی وہ بڑا ہی گمراہ کن کھلا دشمن ہے۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی اپنے میزبان کی بیٹی صفورہ پر نظر عنایت

یہاں پھر بنی اسرائیل کی ایک کرم فرمائی ملاحظہ ہو جو انہوں نے اپنے جلیل القدر نبی سب سے بڑے محسن اور قومی ہیرو پر کی ہے۔

تالمود میں کہا گیا ہے کہ:

> "And Moses lived with Re'uel, and he looked with favour upon Ziporah, the daughter of his host, and married her". [60]

"موسیٰ رعوئیل کے ہاں رہنے لگے اور وہ اپنے میزبان کی بیٹی صفورہ پر نظر عنایت رکھتے تھے، یہاں تک کہ آخر کار انہوں نے اس سے بیاہ کر لیا۔"

## حضرت موسیٰؑ کا رسالت کو قبول کرنے میں تامل و پس و پیش

اس واقعہ کو تالمود یوں بیان کرتی ہے:

"اللہ تعالیٰ اور حضرت موسیٰ (علیہ السلام) کے درمیان سات دن تک اسی بات پر رد و کد ہوتی رہی۔ خدا کہتا رہا کہ نبی بن، مگر موسیٰ (علیہ السلام) کہتے رہے کہ میری زبان ہی نہیں کھلتی تو میں نبی کیسے بن جاؤں؟ آخر خدا نے کہا: میری خوشی یہ ہے کہ تو ہی نبی بن۔ اس پر حضرت موسیٰ (علیہ السلام) نے کہا کہ لوط (علیہ السلام) کو بچانے کے لیے آپ نے فرشتے بھیجے، ہاجرہ جب سارہ کے گھر سے نکلی تو اس کے لیے پانچ فرشتے بھیجے اور اب اپنے خاص بچوں (بنی اسرائیل) کو مصر سے نکلوانے کے لیے آپ مجھے بھیج رہے ہیں۔ اس پر خدا ناراض ہو گیا اور اس نے رسالت میں اُن کے ساتھ ہارون (علیہ السلام) کو شریک کر دیا اور موسیٰ (علیہ السلام) کی اولاد کو محروم کر کے کہانت کا منصب ہارون کی اولاد کو دے دیا۔ [61]

مندرجہ بالا تالمودی روایت سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت موسیٰؑ رسالت کے منصب کو قبول کرنے کی بجائے خدا کے سامنے حجتیں اور تاویلات پیش کر رہے ہیں، اور یہ بھی اعتراض کرتے ہیں کہ باقی جگہوں پر فرشتوں کو بھیجا لیکن یہاں مجھے ہی کیوں بھیجا جا رہا ہے۔ اور ہارونؑ کی رسالت اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ سے ناراض ہو کر عطا کی ہے، بلکہ موسیٰؑ کی اولاد کہانت کے منصب سے بھی محروم کر دی

---

59 سورۃ قصص، ۲۸:۱۵

60 H. Polano, The Talmud,P.133.

61 Ibid P.146،147.

ئی۔ یہ عبارت واضح طور پر حضرت موسیٰ کی عصمت کو ختم کر دیتی ہے، جبکہ قرآن کی رو سے اللہ تعالیٰ موسیٰ سے خطاب کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

> ''جا، تو اور تیرا بھائی میری نشانیوں کے ساتھ اور دیکھو تم میری یاد میں سستی نہ کرنا، جاؤ تم دونوں فرعون کے پاس کہ وہ سرکش ہو گیا ہے۔ اس سے نرمی کے ساتھ بات کرنا، شاید کہ وہ نصیحت قبول کرے یا ڈر جائے۔ دونوں نے عرض کیا: پروردگار! ہمیں اندیشہ ہے کہ وہ ہم پر زیادتی کرے گا یا پل پڑے گا۔ فرمایا: ڈرو مت، میں تمہارے ساتھ ہوں، سب کچھ سن رہا ہوں اور دیکھ رہا ہوں، جاؤ اس کے پاس اور کہو کہ ہم تیرے رب کی پیغمبر ہیں۔[62]

دوسرے مقام پر سورۃ الصافات میں ارشادِ ربانی ہے:

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ، وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ، وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ، وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ، وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ، وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِي الْاٰخِرِيْنَ، سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ، اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔[63]

> ''اور بلاشبہ احسان کیا ہم نے موسیٰ اور ہارون (علیہما السلام) پر بھی۔ اور نجات دلائی ہم نے ان دونوں کو اور ان کی قوم کو بلائے عظیم سے۔ اور مدد کی ہم نے ان کی، سو ہو کر رہے وہی غالب۔ اور دی ہم نے ان کو ایک کتاب، ہر بات واضح کرنے والی۔ اور دکھائی ہم نے انہیں راہِ راست۔ اور باقی رکھا ہم نے ان دونوں کے لیے پچھلی نسلوں میں۔ یہ کہ ''سلام ہو موسیٰ اور ہارون پر''۔ بلاشبہ ہم ایسی ہی جزا دیتے ہیں اچھا اور معیاری کام کرنے والوں کو اور یقیناً وہ دونوں تھے ہمارے مومن بندوں میں سے''۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا عبارات کے اقتباسات سے واضح ہوتا ہے کہ تالمود کا نظریہ انبیاء کرام کی عصمت کے بارے میں وہی ہے جو عہد نامہ قدیم کا ہے۔ اگرچہ بعض واقعات میں عہد نامہ قدیم اور تالمود میں واضح تضاد بھی پایا جاتا ہے۔تاہم انبیاء کرام کی توہین و تنقیص اور انہیں ایک انتہائی عام قسم کا شخص بنا کر پیش کرنا دونوں کتابوں کی قدر مشترک ہے۔تالمود بھی عہد نامہ قدیم ہی کی طرح عصمتِ انبیاء کرامؑ کی نفی کرتی ہے۔ یہاں تک کہ خاص وہ انبیاء کرامؑ جو بنی اسرائیل کی طرف مبعوث کئے گئے ان کی عظمت و عصمت بھی خود اپنے ہی پیروکاروں کی زبان و قلم سے محفوظ نہ رہی چہ جائیکہ دیگر انبیاء کرامؑ محفوظ رہتے۔ تالمود میں یہ توہین آمیز عبارات ثابت کرتی ہیں کہ سابقہ الہامی کتب اور ان کی تشریحات کی حیثیت الہامی نہیں بلکہ انسانی ہے، اور عصمت انبیاء کے منافی یہ عبارات سابقہ کتب میں تحریف کی کھلی دلیل ہیں۔ جب ان انبیاء کرامؑ سے متعلق قرآن مجید کا مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے، کہ قرآن ہی وہ واحد کتاب ہے جو انبیاءؑ کی عصمت اور عظمت کی اصل محافظ ہے۔

---

[62] سورۃ طٰہٰ، ۲۰: ۴۲، ۴۸

[63] سورۃ الصافات، ۳۷: ۱۱۴، ۱۲۱

## فصل اول: مسیحیت کا تعارف وبنیادی کتب

مسیحیت ایک سامی مذہب ہے یہ مذہب پہلی صدی عیسوی میں وجود میں آیا، مسیحی اللہ تعالیٰ کے بارے میں اقانیم ثلاثہ کے قائل ہیں اور حضرت عیسیٰؑ کو روئے زمین پر اللہ کا تجلی و تجسم مانتے ہیں مسیحی ان کو خدا کا بیٹا اور خدا کا ایک اقنوم مانتے ہیں۔ جیسے خدا اور روح القدس کو جنہیں باپ، بیٹا روح القدس کا نام دیا جاتا ہے، بعض فرقے مسیح، خدا اور روح القدس کی جگہ مریم کو خدائی جزو مانتے ہیں، جبکہ بعض فرقے مسیح کو خدا نہیں مانتے وہ انہیں نبی یا عام انسان مانتے ہیں۔ مسیحیت میں تین خداؤں کا عقیدہ بہت عام ہے جسے تثلیث بھی کہا جاتا ہے عام طور پر مسیحی کہتے ہیں مسیحیت میں خدا کا تصور، بیٹا، روح القدس ایک ہے اور وہ اپنے آپ کو موحدین (ایک خدا کے ماننے والے) کہتے ہیں اور اسے توحید فی التثلیث کا نام دیتے ہیں بائبل عیسائیوں کی مقدس کتاب ہے۔

اسلام دنیا کا واحد مذہب ہے جس میں حضرت عیسیٰ کی تعظیم محض انسانی بنیادوں پر نہیں کی جاتی بلکہ ان کو اللہ کا رسول تسلیم کرنا مسمانوں کے ایمان کا حصہ ہے۔ کوئی بھی شخص تب تک مسلمان ہو ہی نہیں سکتا جب تک کہ وہ یہ تسلیم نہ کرے کہ حضرت عیسیٰ اللہ کے بھیجے ہوئے پیغمبر ہیں۔ اسلام میں حضرت عیسیٰؑ کا نام صرف عیسیٰ یا Jesus لینا بے ادبی سمجھا جاتا ہے۔ اللہ کے تمام پیغمبروں کی طرح ان کے نام کے ساتھ بھی علیہ السلام بولا اور لکھا جاتا ہے جس کا مطلب ہے کہ ان پر اللہ کی سلامتی ہو۔ قرآن پاک میں حضرت عیسیٰ کا نام ۲۵ مرتبہ آیا ہے جبکہ پیغمبر اسلام کو ان کے نام محمد سے صرف پانچ مرتبہ مخاطب کیا گیا ہے۔ حضرت عیسیٰ کی والدہ حضرت مریم کا ذکر مسلمانوں کی مقدس کتاب قرآن میں ۳۴ مرتبہ موجود ہے۔ حضرت عیسیٰ کی والدہ حضرت مریم کے نام پر قرآن پاک کے سولہویں پارے میں "سورہ مریم" موجود ہے جو کہ ترتیب کے لحاظ سے قرآن پاک کی انیسویں سورۃ ہے مسلمانوں کا یہ عقیدہ ہے کہ حضرت عیسٰی حضرت مریم المقدسہ کے بطن سے ایک معجزے کے طور پر بغیر باپ کے پیدا ہوئے ان کی پیدائش عام انسانوں کے برعکس حضرت آدم کی طرح معجزانہ طور پر ہوئی جو کہ اللہ کی طرف سے پہلے انسان تھے اور بغیر ماں باپ کے تخلیق کئے گئے تھے۔

## حضرت عیسیٰؑ کی آمد کی بشارت

حضرت سلیمان علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل پے در پے تنزل کی حالت میں مبتلا ہوتے چلے گئے۔ یہاں تک کہ آخر کار بابل اور اسیریا کی سلطنتوں نے ان کو غلام بنا کر زمین میں تتر بتر کر دیا تو انبیائے بنی اسرائیل نے ان کو خوش خبری دینا شروع کی کہ اللہ کی طرف سے "مسیح" آنے والا ہے جو ان کو اس ذلت سے نجات دلائے گا۔

سیدنا یرمیاہ فرماتے ہیں:

> دیکھ وہ دن آتے ہیں، خداوند فرماتا ہے کہ میں داؤد کے لیے ایک صادق شاخ پیدا کروں گا اور اس کی بادشاہی ملک میں اقبال مندی اور عدالت وصداقت کے ساتھ ہو گی اس کے ایام میں یہودا نجات پائے گا اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا اور اس کا نام یہ رکھا جائے گ، خداوند ہماری صداقت۔[1]

---

[1] یرمیاہ، ۳۲: ۵-۶

کتاب سموئیل میں لکھا ہے۔

خداوند زمین کے کناروں کا انصاف کرے گا وہ اپنے بادشاہ کو زور بخشے گا اور ممسوح کے سینگ کو بلند کرے گا۔ 2

ان پیشن گوئیوں کی بنیاد پر یہود کسی ایسے مسیح کے منتظر تھے جو بادشاہ ہو کر لڑے اور ملک فتح کرے بنی اسرائیل کو ملک ملک سے لا کر فلسطین جمع کرے لیکن ان کی توقعات کے برعکس جب سیدنا عیسیٰ علیہ السلام خدا کی طرف سے مسیح ہو کر آئے تو اپنے ساتھ کوئی لشکر نہ لائے تو یہودیوں نے ان کی مسیحیت کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا اور ان کو ہلاک کرنے کے درپے ہو گئے۔

چنانچہ مولانا مودودی رقمطراز ہیں۔

> سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے پیروؤں کا نام کبھی ''عیسائی'' یا ''مسیحی'' نہیں رکھا تھا کیونکہ وہ اپنے نام سے کسی نئے مذہب کی بنیاد ڈالنے نہیں آئے تھے۔ ان کی دعوت اسی دین کو تازہ کرنے کی طرف تھی۔ جسے سیدنا موسیٰ علیہ السلام اور ان سے پہلے اور بعد کے انبیاء علیہم السلام لے کر آئے تھے۔ اس لیے انھوں نے عام بنی اسرائیل اور پیروانِ شریعت موسوی سے الگ نہ کوئی جماعت بنائی اور نہ اس کا کوئی مستقل نام رکھا۔ ان کے ابتدائی پیرو خود بھی نہ اپنے آپ کو اسرائیلی ملت سے الگ سمجھتے تھے، نہ ایک مستقل گروہ بن کر رہے اور نہ انھوں نے اپنے لیے کوئی امتیازی نام و نشان مقرر کیا۔ 3

چنانچہ F. Goizeta اس بارے میں رقمطراز ہے۔

> The Glorious future of Israel centered around the person of Mashiach (messiah) anonited one, who would be deputed by God to inagurate the new and wonderful era.[4]

> اسرائیل کا شاندار مستقبل مسیح کے گرد گھومتا ہے۔ جو خداوند کی طرف سے ایک نیا اور شاندار زمانہ شروع کرنے کے لیے بھیجا جائے گا۔

## لفظِ مسیح کے معانی و مفاہیم

مسیح عبرانی لفظ ''مشح'' سے ماخوذ ہے۔ جو عربی ''مسح'' کی طرح چھونا، ملنا، ہاتھ پھیرنا وغیرہ کے معنی رکھتا ہے۔

نیو کیتھولک انسائیکلوپیڈیا میں مسیح کا لفظ کچھ یوں بیان کیا گیا ہے:

> The word Massiah comes from the Hebrew objective masiah, designating a person anointed with oil.5

لفظِ مسیح، عبرانی مفعول ''مشیح'' سے نکلا ہے جو تیل سے مسح کیے ہوئے شخص کی تخصیص کرتا ہے۔

جیوش انسائیکلوپیڈیا میں مسیح کا لفظ کچھ یوں بیان کیا گیا ہے:

According to the Jewish Encyclopaedia:

> The name or title of the Ideal king of the massianic age.[6]

---

2 سموئیل اول، ۲:۱۰

3 مولانا مودودی، نصرانیت قرآن کی روشنی میں، ادارہ ترجمان القرآن ۲۰۰۰ء، ص ۶۷

4 F. Goizeta, Future History, F. Goizueta Publisher,1983, P13

5 New Catholic Encyclopaedia, The Catholic Encyclopaedia New York, 1980 9/714

دورِ مسیحائی کے مثالی بادشاہ کا نام یا خطاب ہے۔

انجیل متی میں لکھا ہے

یہود آغاز میں مسیح رحمہ اللہ کو نجات دہندہ اور بادشاہ تصور کرنے لگے تھے۔ اسی لیے جب یسوع المسیح علیہ السلام یروشلم میں داخل ہوئے تو ان کا شاندار استقبال کیا گیا۔[7]

انجیل لوقا میں مذکور ہے۔

لیکن جب یسوع المسیح نے یروشلم پہنچ کر اپنی بادشاہت کا اعلان نہ کیا تو یہی قوم یہود مسیح علیہ السلام کی جان کے درپے ہو گئے اور پیلاطس حاکم سے چیخ چیخ کر فریاد کرنے لگے کہ " اس کو مصلوب کر مصلوب "[8]

ابن منظور لفظ "مسیح" پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"سُمّي به لأنه كان يمسح بيده على العليل فيبرئه بإذن الله: قال الأزهري: أعرب اسم المسيح في القرآن على مسح، وهو في التوراة مشيحا، فعرب وغُيّرَ كما قال موشى واصله موسى. 9

ان کا مسیح نام اس لیے ہے کہ وہ بیمار پر اپنا ہاتھ پھیر کر اللہ کے حکم سے اسے تندرست کر دیتے تھے۔ ازہری رحمہ اللہ کہتے ہیں قرآن میں اسم مسیح، مسح پر بولا گیا ہے، تورات میں یہ "مشیح" ہے۔ اس میں تبدیلی کر کے شین کو سین پڑھ کر) مسیح کہہ دیا گیا ہے۔ یعنی موسیٰ علیہ السلام اصل میں موشیٰ تھا۔

ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

کتبِ سابقہ میں دو مسیح کی آمد کی پیش گوئی کی گئی تھی۔ ایک مسیح صداقت کی کہ جس کا مصداق عیسیٰ علیہ السلام تھے اور دوسری مسیح ضلالت کی، جس کا مصداق دجال ہے۔ جب عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی تو یہود نے ان کو تو مسیح ضلالت کا مصداق ٹھہرایا، اور اس لیے ان کی ایذا رسانی اور قتل کے درپے رہے جبکہ نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو اگرچہ مسیح ہدایت کا مصداق تو مانا مگر حد سے بڑھا کر ان کو اقانیم ثلاثہ کا ایک جز بنا لیا۔[10]

ابن کثیر رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں:

آپ کا پاؤں ہموار تھا یعنی تلوہ نہیں تھا اور یہ کہ آپ اپنی والدہ کے بطن سے تیل ملے ہوئے پیدا ہوئے تھے۔ اس لیے بھی آپ کو مسیح کہا جاتا ہے۔[11]

---

[6] The Jewish Encyclopaedia, Ktav Publishing House, Inc ,New York, N.D. 8/505

[7] انجیل متی، ۲۱:۹

[8] انجیل لوقا، ۲۱: ۲۳

[9] ابن منظور ، لسان العرب، دار صادر بیروت، ۱۴۱۴ھ، ج ۲ ص ۵۹۴

[10] ابن تيمية ، تقي الدين أبو العباس أحمد بن عبد الحليم بن عبد السلام بن عبد الله بن أبي القاسم بن محمد الحراني الحنبلي الدمشقي (المتوفى: ۷۲۸ھ) ، الجواب الصحيح لمن بدل دين المسيح ، دار العاصمة، السعودية ، ج ۱ ص ۳۴۱

[11] ابن كثير، البداية والنهاية، دار هجر للطباعة والنشر والتوزيع والإعلان، ۱۴۱۸ھ، ج ۲ ص ۳۲۶

جبکہ عیسیٰ علیہ السلام کے ابتدائی پیروکار آپ کو صرف نبی مانتے تھے اور شریعت موسوی کی سختی سے پیروی کرتے تھے اور عقائد وعبادات کے معاملے میں اپنے آپ کو دوسرے بنی اسرائیل سے قطعاً الگ نہ سمجھتے تھے اور یہودیوں سے ان کا اختلاف اس معاملے پر تھا کہ یہ عیسیٰ علیہ السلام کو مسیح تسلیم کر کے ان پر ایمان لائے تھے اور یہود ان کو مسیحی ماننے سے انکار کرتے تھے۔ اس طرح بنی اسرائیل میں دو مختلف نظریات رکھنے والے گروہ سامنے آئے۔

جبکہ اسلام کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر نبی اور رسول ہیں جو بنی اسرائیل کی اصلاح و ہدایت کے لیے مبعوث کئے گئے ان کی پیدائش بھی معجزہ کے طور پر ہوئی، اور وہ جسم اور روح کے ساتھ آسمان پر زندہ اٹھا لیے گئے اور قرب قیامت کی علامت کبریٰ کے طور پر دوبارہ آسمان سے زمین پر اتریں گے، یہ بات نفس الامر کے طور پر دلیل قطعی ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات قرآن مجید سے ثابت ہے [12] اور اس کی توضیح اور تائید میں احادیث متواترہ کا ایک ذخیرہ موجود ہے۔

## ولادت عیسیٰؑ سے متعلق مسیحی روایات

اسلام کی طرح مسیحیوں کا بھی یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسٰی کو حضرت مریم کے بطن سے بغیر باپ کے معجزانہ طور پر پیدا کیا۔ عیسائیت من حیث المذہب حضرت عیسیٰ ابن مریم ہی کی طرف منسوب ہے، جو کہ سلسلہ انبیائے بنی اسرائیل کے آخری نبی اور حضرت مریم علیہا السلام کے بیٹے ہیں۔ ان کی پیدائش معجزانہ انداز میں بغیر باپ کے ہوئی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بچپن اور جوانی کے حالات پر تاریکی کا پردہ پڑا ہوا ہے تاہم جو حالات ہمیں اناجیل اور مسیحی روایات سے ملتے ہیں ان کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلا م کی ولادت کے بارے میں یہ بتایا جاتا ہے کہ حضرت مریم کی منگنی یوسف نامی ایک شخص سے ہو چکی تھی جس فرشتے نے حضرت زکریا کو حضرت یحییٰ کی خوشخبری دی تھی اسی فرشتے نے حضرت مریم کو نویدِ ولادت سنائی تھی۔ جب یوسف نے یہ بات سنی تو منگنی توڑنے کا ارادہ کیا لیکن ان کو بھی فرشتہ دکھائی دیا اور وہ اپنے ارادے سے باز رہے۔

عہد نامہ جدید میں حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں لکھا ہے۔

> اور یعقوب سے یوسف پیدا ہوا۔ یہ بی بی مریم کا شوہر تھے جن سے سیدنا عیسیٰ پیدا ہوئے جو " مسیح " کہلاتے ہیں۔ 13

انجیل متی میں سیدنا عیسیٰ المسیح کی ولادتِ مبارک سے متعلق مذکور ہے۔

> اب سیدنا عیسیٰ المسیح کی پیدائش اس طرح ہوئی کہ جب آپ کی والدہ ماجدہ حضرت مریم بتولہ کی منگنی حضرت یوسف کے ساتھ ہو گئی تو ان کے اکٹھے ہونے سے پہلے وہ روحِ پاک کی قدرت سے حاملہ پائی گئیں۔ پس ان کے شوہر حضرت یوسف نے جو متقی اور پرہیزگار تھے اور آپ کو بدنام کرنا نہیں چاہتے تھے آپ کو چپکے سے چھوڑ دینے کا ارادہ کیا۔ وہ ان باتوں کو سوچ ہی رہے تھے کہ پروردگار کے فرشتہ نے آپ کو خواب میں دکھائی دے کر کہا اے یوسف ابن داؤد! اپنی زوجہ مریم کو اپنے ہاں لے آنے سے نہ ڈرو کیونکہ جو اس کے پیٹ میں ہے وہ روح پاک کی قدرت سے ہے اس کے بیٹا ہو گا اور تم اس کا

---

[12] سورۃ آل عمران، ۳ : ۵۲-۵۵

[13] متی، ۱ : ۱۶

نام عیسیٰ رکھنا وہی اپنے لوگوں کو ان کے گناہوں سے نجات دے گا۔ یہ سب کچھ اس لئے ہوا کہ جو پروردگار نے نبی کی معرفت کہا تھا وہ پورا ہو کہ دیکھو ایک کنواری حاملہ ہو گی اور بیٹا جنے گی اور اس کا نام عمانوایل رکھیں گے جس کا ترجمہ ہے خدا ہمارے ساتھ۔ پس یوسف نے نیند سے جاگ کر ویسا ہی کیا جیسا خدا کے فرشتہ نے انہیں حکم دیا تھا اور آپ اپنی زوجہ محترمہ کو اپنے ہاں لے آئے۔ اور انہیں نہ جانا جب تک آپ کے بیٹا نہ ہوا اور اس کا نام عیسیٰ رکھا۔14

عیسائی روایات کے مطابق جہاں تک کنوار پن میں مسیح کی پیدائش کا تعلق ہے تو اس چیز پر وہ متفق ہیں لیکن انہوں نے اس پر رخصتی کا اضافہ کرنے کی کوشش کی۔ چنانچہ ان کی روایات کے مطابق مریم کی رخصتی یوسف کے ساتھ ہو چکی تھی۔ حضرت مسیح کی پیدائش سے پہلے رومی حاکم نے تمام یہودیوں کو یروشلم لے جا کر اپنے نام درج کرانے کی ہدایت کی تاکہ مردم شماری ہو سکے۔ حضرت مریم اور یوسف کو بھی وہاں جانا پڑا۔ راستے میں جب وہ بیت اللحم (Batlahem) کے قریب پہنچے جو یروشلم اور ناصرہ سے ۸۰ میل کے فاصلے پر ہے تو مریم پر آثارِ ولادت نمایاں ہوئے۔ چنانچہ وہ ایک علیحدہ اور بے آباد جگہ پر چلی گئیں جو اصطبل نما تھی اور یہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی۔

## مسیحؑ کی مصر کی جانب ہجرت

اس سلسلے میں ان کے ہاں یہ روایت بھی ملتی ہے کہ کچھ مجوسی جو فارس کے علاقے کے رہنے والے تھے وہ اس جگہ پہنچے اور کہا کہ ہم نے ایک ستارہ آسمان پر طلوع ہوتے دیکھا ہے جو لامحالہ اس بچے کا ہے جو یہودیوں کا بادشاہ ہو گا۔ جب انہوں نے مسیح کو دیکھا تو اس کی تصدیق کی۔ حکمرانوں نے جب مسیح کی ولادت اور معجزاتی کیفیات کے بارے میں سنا تو ہیراڈ (Harod) نے یہودی بچوں کو قتل کا حکم دیا۔

چنانچہ انجیل متی میں مسیح کی مصر کی جانب ہجرت کے بارے میں مرقوم ہے۔

جب وہ روانہ ہو گئے تو دیکھو اللہ و تبارک تعالیٰ کے فرشتہ نے حضرت یوسف کو کشف میں دکھائی دے کر کہا اٹھو، بچے اور اس کی والدہ کو ساتھ لے کر مصر کو بھاگ جاؤ اور جب تک کہ میں تم سے نہ کہوں وہیں رہنا کیوں کہ ہیرودیس اس بچے کو تلاش کرنے کو ہے تاکہ اسے ہلاک کرے۔15

اس حکم کو سننے کے بعد یوسف مریم اور بچے کو لے کر مصر کے علاقے کی طرف چلے گئے، انہوں نے پانچ چھ ماہ کا عرصہ وہیں گزارا یہاں تک کہ موجودہ حاکم مر گیا اس کی وفات کے بعد ناصرہ آکر مقیم ہو گئے۔

## تعلیم و تربیت

مسیح چونکہ یہودی خاندان سے تعلق رکھتے تھے اس لئے ان کی تعلیم و تربیت ایک اچھے یہودی کی طرح کی گئی کیونکہ ان کا گھرانہ مذہبی تعلیمات پر کاربند تھا، اس لئے باقاعدہ حصولِ تعلیم کا بندوبست کیا گیا، انہیں نیک شعار بنانے کی تلقین کی گئی۔ ان کی زندگی کے اس

---

14 انجیل متی، ۱: ۱۸-۲۵

15 ایضاً، ۲ : ۱۳

دور کے واقعات کا بہت کم علم ہے۔ مسیحی روایات کے مطابق بارہ سال کی عمر میں عید فسح (Passover) کے مذہبی تہوار کا ایک واقعہ کا تذکرہ موجود ہے کہ انہوں نے اپنی والدہ مریم اور ان کے شوہر یوسف کے ساتھ یروشلم کا سفر کیا۔ عید فصح وہ موقع ہوتا تھا جب تمام یہود یروشلم کے مرکزی عبادت خانے میں جمع ہوتے تھے مذہبی رسوم اور قربانیاں ادا کی جاتی تھیں یہاں انہوں نے علماء سے ایسی باتیں کیں جن سے ان کی ذہانت کا اندازہ ہوتا ہے۔ سینٹ لوقا نے اپنی انجیل میں یہ واقعہ بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جب مسیح یروشلم گئے تو تقریبات کے ختم ہونے کے بعد یروشلم میں ہی ٹھہرے رہے، والدہ اور ان کا شوہر لاعلمی میں جب ایک دن کا سفر کر چکے تو تلاش کرنے لگے اور مسیح قافلہ والوں میں نہ ملے اس پر وہ واپس یروشلم آئے اور تین دنوں کی تلاش کے بعد انہوں نے مسیح کو ہیکل میں ڈھونڈ لیا جہاں وہ یہودی عالموں کی باتیں سن رہے تھے اور ان کو سوال کر رہے تھے، انجیل لوقا میں ملاحظہ ہو۔

> جب آپ کے والدین نے آپ کو دیکھا تو انہیں حیرت ہوئی۔ آپ کی والدہ ماجدہ نے آپ سے فرمایا: بیٹا تم نے ہم سے ایسا کیوں کیا؟ تمہارے والد اور میں تمہیں ڈھونڈتے ڈھونڈتے پریشان ہو گئے، آپ نے ان سے پوچھا: آپ مجھے کیوں ڈھونڈتے پھرتے تھے؟ کیا آپ کو معلوم نہ تھا کہ میرا اپنے پروردگار کے گھر میں (یعنی ہیکل) ہونا ضروری ہے۔ ،لیکن وہ سمجھ نہ پائے کہ وہ ان سے کیا فرما رہے ہیں۔ [16]

اس واقعے کے بعد مسیح علم اور جہالت نیز خدا اور بندے کے درمیان تعلق کے بارے میں ارتقائی منازل طے کرتے رہے۔ حتیٰ کہ آپ کی عمر ۳۰ سال کی ہو گئی۔ آپ کے پیشہ کے بارے میں کتاب مقدس سے صرف یہ پتہ چلتا ہے کہ آپ نے والدین اور بہن بھائیوں کا پیٹ پالنے کے لئے بڑھئی کا کام شروع کر دیا تھا۔ انجیل مرقس میں لکھا ہے:

> ''جب سبت کا دن آیا تو یسوع عبادت خانہ میں تعلیم دینے لگا اور بہت لوگ حیران ہوئے اور کہنے لگے کہ یہ باتیں اس میں کہاں سے آگئیں اور یہ کیا حکمت ہے جو اسے بخشی گئی اور کیسے معجزے اس کے ہاتھ سے ظاہر ہوتے ہیں کیا یہ وہی بڑھئی نہیں جو مریم کا بیٹا اور یعقوب اور شمعون کا بھائی ہے.... پس انہوں نے اس کے سبب سے ٹھوکر کھائی۔ یسوع نے ان سے کہا: نبی اپنے وطن اور رشتہ داروں اور اپنے گھر کے سوا کہیں بے عزت نہیں ہوتا''۔ [17]

## حضرت عیسیٰؑ کا دورِ نبوت

تیس سال کی عمر میں روایات کے مطابق آپ ناصرہ سے بیت عبارہ کے علاقے کی طرف گئے جو یروشلم سے اسی میل کے فاصلے پر تھا۔ حضرت یحییٰ اس دوران ایک نیک انسان کی حیثیت سے بہت شہرت حاصل کر چکے تھے جب یہ یحییٰ کے پاس پہنچے تو انہوں نے حضرت عیسیٰ کو بپتسمہ دیا، اسی بارے میں انجیل مرقس میں لکھا ہے۔

> جب لوگ بڑے شوق سے منتظر تھے اور دل ہی دل میں سوچ رہے تھے ہو نہ ہو یہ یحییٰ ہی مسیح ہے تو حضرت یحییٰ نے جواب دیتے ہوئے فرمایا: میں تو تمہیں پانی سے اصطباغ دیتا ہوں لیکن وہ مجھ سے بھی زیادہ زور آور ہیں اور آنے والے ہیں۔ میں تو اس لائق بھی نہیں کہ ان کی جوتیوں کے تسمے کھول سکوں۔ وہ تمہیں پاک روح اور آگ سے اصطباغ دیں گے۔ [18]

---

[16] انجیل لوقا، ۲ : ۴۸- ۵۰

[17] انجیل مرقس دوم، ۶ :۲،۳

[18] انجیل لوقا، ۲ : ۱۵،۱۶

یہ بیعت یا خلافت حاصل کرنے کے بعد مسیح جنگل کی طرف چلے گئے اور بحیرہ مردار کے نزدیک جو بنجر اور سنسان علاقہ ہے، وہاں گھومتے رہے۔ چلہ کشی اور ریاضت کی، رہبانیت کی تعلیم ہمیں مسیح کی زندگی کے اسی دور سے ملتی ہے جو بعد میں عیسائیت کا شعار بن گئی۔ عیسائی روایت کے مطابق انہوں نے چالیس دن رات خواہشاتِ نفس کے خلاف مجاہدہ کیا۔ ان کی روایات میں یہ الفاظ بھی استعمال کئے جاتے ہیں کہ وہ بدی کے ساتھ چالیس دن تک زور آزمائی کرتے رہے۔

## پہاڑی کا وعظ

نبوت کے اس عرصے میں عیسیٰ علیہ السلام بحیثیت ایک رسول اور مصلح کے متعارف ہو چکے تھے اور ایک ایسی شخصیت کے طور پر جس کے ہاتھوں میں اللہ تعالیٰ نے شفار کھی تھی اور دُکھی انسانیت کو سکون ملتا تھا۔ دوسری طرف یہودی علماء کے ساتھ عید فصح کی تقریبات کے دوران ان کے مباحث اور جھگڑے بھی ہوتے رہتے تھے، دین کو رسومات کا گورکھ دھندا بنانے پر بحثیں بھی ہوتی تھیں جس نے عوام کو مذہب سے ہی دور کر دیا تھا اس وجہ سے آپ کی مخالفت بڑھتی جا رہی تھی اور مسیح کو یہ اندازہ تھا کہ ان کے حالات شاید یحییٰ سے بھی زیادہ دشوار ہوں گے، آپ اپنے شاگردوں کو لے کر کفرنحوم کے مغربی حصے میں کانا(Kana) جگہ کے قریب ٹھہرے اور وہاں ایک پہاڑی پر وعظ دیا، یہ وعظ مسیح کی طویل ترین تقاریر میں سے ہے، اسے "Sermon of the Mount" کہتے ہیں اس میں گزشتہ شریعتوں کی تعلیمات کا تذکرہ کر کے پھر اپنے خیالات کا اظہار کیا گیا ہے۔ جہاں ظاہر داری غالب آچکی تھی وہاں اصل حقیقت کو آپ نے روشناس کرا دیا۔ یہ واقعہ آپ کے رفع آسمان سے کچھ ماہ پہلے کا ہے۔

مسیحیت میں اس کی اہمیت کے پیش نظر اس کا کچھ حصہ ملاحظہ ہو۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا:

> "یہ نہ سمجھو کہ میں توریت یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں۔ منسوخ کرنے نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں۔ کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین ٹل نہ جائیں ایک نقطہ یا ایک شوشہ توریت سے ہر گز نہ ٹلے گا جب تک سب کچھ پورا نہ ہو جائے۔ پس جو کوئی ان سے چھوٹے سے چھوٹے حکموں میں سے بھی کسی کو توڑے گا اور یہی آدمیوں کو سکھائے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں سب سے چھوٹا کہلائے گا لیکن جو ان پر عمل کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں بڑا کہلائے گا۔ کیونکہ میں تم سے کہتا ہوں کہ اگر تمہاری نیکی فقیہوں اور فریسیوں کی نیکی سے زیادہ نہ ہو گی تو تم آسمان کی بادشاہی میں ہر گز داخل نہ ہو گے۔"[19]

## اصلاح کی کوشش اور یہود کی مخالفت

تبلیغ کے ان سالوں میں کہیں مستقل سکونت اختیار کرنے کی بجائے آپ نے زیادہ تر سفر اختیار کیا، ان اسفار کی تفصیلات اناجیل اربعہ میں مذکور ہیں۔ لیکن ہر سال عید فصح کے موقع پر یروشلم ضرور جاتے تھے، سفر کے دوران معجزات دکھانے سے ان کی شہرت دور دور تک پھیل چکی تھی۔ عامۃ الناس میں ان کے ساتھ ہمدردی اور نیکی کا جو جذبہ پیدا ہو چکا تھا، اس نے بھی لوگوں کے قلوب و اذہان پر اثرات چھوڑے۔ یہ جہاں کہیں جاتے لوگ پہلے ہی سے وہاں اکٹھے ہو جاتے تاکہ آپ کی باتوں سے مستفید ہو سکیں۔ اعلیٰ اخلاق و روحانی عظمت اور شہرت دیکھ کر لوگوں کے دلوں میں یہ خیال بھی پیدا ہوا کہ کہیں وہ مسیح موعود تو نہیں ہیں۔ چنانچہ انہوں نے یہ اُمیدیں وابستہ

---

[19] انجیل متی، ۵: ۱۷-۲۰

لڑنی شروع کر دیں کہ اب یہ ہتھیار اٹھائیں گے اور رومیوں سے لڑائی کے بعد یہودیوں کی عظمت رفتہ اور دینی و دنیاوی سیادت واپس لائیں گے۔ مسیح چونکہ اخلاقی برائیوں کی مذمت کرتے تھے اس لئے یروشلم کے تمام یہودی علماء آپ کے خلاف تھے، ان کو یہ خوف بھی لاحق تھا کہ کہیں لوگ خود یہودی علماء پر تنقید شروع نہ کر دیں۔ انجیل یوحنا میں مرقوم ہے۔

پس سردار اور دینی علماؤں نے صدر عدالت کے لوگوں کو جمع کر کے کہا ہم کرتے کیا ہیں؟ یہ آدمی تو بہت معجزے دکھاتا ہے۔ اگر ہم اسے یوں ہی چھوڑ دیں تو سب اس پر ایمان لے آئیں گے اور رومی آکر ہماری جگہ اور قوم دونوں پر قبضہ کر لیں گے۔ اور ان میں سے کائفا نام ایک شخص نے جو اس سال سردار تھا ان سے کہا تم کچھ نہیں جانتے۔ اور نہ سوچتے ہو کہ تمہارے لئے یہی بہتر ہے کہ ایک آدمی امت کے واسطے مرے نہ ساری امت ہلاک ہو۔ مگر اس نے یہ اپنی طرف سے نہیں کہا بلکہ اس سال سردار ہو کر نبوت کی کہ سیدنا عیسیٰ اس امت کے واسطے مریں گے۔ اور نہ صرف اس قوم کے واسطے بلکہ اس واسطے بھی کہ خدا کے پراگندہ فرزندوں کو جمع کر کے ایک کر دے۔ پس وہ اسی روز سے آپ کو قتل کرنے کا مشورہ کرنے لگے۔[20]

مسیحی روایات کے مطابق نبوت کا قطعی دور تو معین نہیں کیا جا سکتا لیکن اندازاً یہ تین سال سے زائد نہیں تھا، اس عرصے میں وہ بیماروں کو تندرست کرتے رہے اور لوگوں کے ساتھ مختلف جگہوں پر پھرتے رہے۔ اس دور میں اگرچہ بہت سے واعظ اور مبلغین موجود تھے، لیکن جو کچھ مسیح کرتے تھے وہ ان سے کہیں بالاتر تھا۔ وہ غریب اور حقیر لوگوں کے پاس جاتے اور غمزدوں کو تسلی دیتے۔

## یہوداہ کی غداری

انجیل متی میں یہوداہ کی غداری کے بارے میں لکھا ہے۔

اس وقت ان بارہ میں سے ایک نے جس کا نام یہوداہ اسکریوتی تھا سردار کے پاس جا کر کہا کہ اگر میں اسے (یعنی سیدنا عیسیٰ) کو تمہارے حوالہ کرا دوں تو مجھے کیا دو گے؟ انہوں نے اسے تیس دینار تول کر دے دیئے۔ اور وہ اس وقت سے آپ کے پکڑوانے کا موقع ڈھونڈنے لگا۔[21]

اس واقعے کی تفصیل انجیل مرقس میں یوں مرقوم ہے۔

پھر یہوداہ اسکریوتی جو ان بارہ میں سے تھا سردار کے پاس چلا گیا تاکہ سیدنا عیسیٰ المسیح ان کے حوالہ کر دے۔ وہ یہ سن کر خوش ہوئے اور اس کو روپے دینے کا اقرار کیا اور وہ موقع ڈھونڈنے لگا کہ کسی طرح قابو پاکر آپ کو پکڑوا دے۔۔۔ جب شام ہوئی تو آپ ان بارہ کے ساتھ آئے۔ جب وہ بیٹھے کھا رہے تھے تو سیدنا عیسیٰ المسیح نے فرمایا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ تم میں سے ایک جو میرے ساتھ کھاتا ہے مجھے پکڑوائے گا۔ وہ دل گیر ہونے اور ایک ایک کر کے آپ سے کہنے لگے کیا میں ہوں؟ آپ نے ان سے فرمایا کہ وہ بارہ میں سے ایک ہے جو میرے ساتھ طباق میں ہاتھ ڈالتا ہے۔ کیونکہ ابن آدم تو جیسا اس کے حق میں لکھا جاتا ہی ہے لیکن اس آدمی پر افسوس جس کے وسیلہ سے ابن آدم پکڑوایا جاتا ہے! اگر وہ آدمی پیدا نہ ہوتا تو اس کے لئے اچھا ہوتا۔[22]

---

[20] انجیل یوحنا، ۱۱ : ۴۷-۵۳

[21] انجیل متی، ۲۶ : ۱۴-۱۶

[22] انجیل مرقس، ۱۴ : ۱۰-۱۱ ؛ ۱۷-۲۰

## یسوع مسیح کی گرفتاری

اس کی تفصیل میں انجیل مرقس میں لکھا ہے کہ جب آپ کی گرفتاری کے لئے یہودی آئے تو آپ کے تمام حواری آپ کو اکیلا چھوڑ کر فرار ہو گئے۔ ملاحظہ ہو

> آپ یہ فرما ہی رہے تھے کہ فی الفور یہوداہ جوان بارہ میں سے تھا اور اس کے ساتھ ایک بھیڑ تلواریں اور لاٹھیاں لئے ہوئے سردار اور فقیہوں اور بزرگوں کی طرف سے آ پہنچی۔ آپ کے پکڑوانے والے نے یہودیوں کو یہ نشان دیا تھا کہ جس کا میں بوسہ لو وہی (مسیح) ہے اسے پکڑ کر حفاظت سے لے جانا۔ وہ فی الفور آپ کے پاس آیا اور کہا اے ربی! اور آپ کے بوسے لئے۔ انہوں نے آپ پر ہاتھ ڈال کر آپ کو پکڑ لیا۔ ان میں سے جو پاس کھڑے تھے ایک نے تلوار کھینچ کر سردار کے نوکر پر چلائی اور اس کا کان اڑا دیا۔ سیدنا عیسیٰ المسیح نے ان سے فرمایا کیا تم تلواریں اور لاٹھیاں لے کر مجھے ڈاکو کی طرح پکڑنے نکلے ہو؟ میں ہر روز تمہارے پاس ہیکل میں درس دیتا تھا اور تم نے مجھے نہیں پکڑا۔ لیکن یہ اس لئے ہوا ہے کہ نوشتے پورے ہوں اس پر سب شاگرد آپ کو چھوڑ کر بھاگ گئے، مگر ایک جوان اپنے ننگے بدن پر مہین چادر اوڑھے ہوئے آپ کے پیچھے ہو لیا اسے لوگوں نے پکڑا مگر وہ چادر چھوڑ کر ننگا بھاگ گیا۔ [23]

## یہودیوں کی طرف سے آپؑ کی تکفیر اور صلیب دینے کا واقعہ

نبوت کے تیسرے سال بھی عید فصح کے موقع پر آپ یروشلم آئے اور یہاں سے ۳ میل کے فاصلے پر باتھانائی (Bathany) نامی گاؤں میں اپنے ایک دوست نزاعرس (Nazaurs) کے ہاں قیام کیا۔ اس ہفتے کے دوران جو کچھ آپ نے کہا اور جہاں جہاں گئے، عیسائیوں نے اس کی جزوی تفصیلات کو محفوظ کرنے کی کوشش کی ہے۔ عیسائی اس ہفتے کو ہولی ویک (Holy Week) یا (Passion Week) کا نام دیتے ہیں۔ اس ہفتے کے دوران ایک روز بہت سے یہودی علماء سازش کے تحت ان کے پاس جمع ہوئے، اور آپ سے ایسے سوالات کئے جن کے جوابات میں آپ کی حق گوئی کی بناء پر آپ سے رومی حکومت کے خلاف کوئی بات کہلوا کر آپ پر بغاوت کا جرم عائد کروانا اور کفر کا فتویٰ لگا کر آپ کو اپنے راستے سے ہٹانا تھا۔

کتاب متی میں لکھا ہے۔

> یہود نے حضرت مسیح علیہ السلام کے خلاف جھوٹا مقدمہ تیار کیا اور رومی عدالت سے ان کے قتل کا فیصلہ حاصل کیا۔ جب رومی حاکم پیلاطس نے ان سے کہا کہ آج عید کے روز میں تمھاری خاطر یسوع اور براباؔ کو دونوں میں سے کس کو رہا کروں تو ان کے پورے مجمع نے بالاتفاق پکار کر کہا براباؔ کو چھوڑ دے اور یسوع کو پھانسی پر لٹکا دو۔ [24]

رومی حکومت نے تیس کے قریب یہودی علماء پر مشتمل ایک جیوری تشکیل دے کر اس کو یہ اختیار دے رکھا تھا کہ شریعت موسوی کے مطابق فیصلے کر سکیں، جن کا عملی نفاذ رومی عہدے دار کرتے تھے۔ یہودی جب ان کے پاس آئے تو رومی حکومت کو ادا کئے جانے والے ٹیکس کے بارے میں دریافت کیا، اس کے علاوہ مختلف پہلوؤں سے ان پر تنقید کر کے ایک چارج شیٹ بنائی اور فتویٰ کفر صادر

---

[23] انجیل مرقس، ۱۴: ۴۳ - ۴۹

[24] انجیل متی، ۲۷ : ۲ - ۲۶

کر دیا۔ فیصلہ کرنے میں یہودیوں نے خود بھی جلد بازی کی اور حاکم کو بھی فیصلہ کے نفاذ میں جلدی کرنے پر مجبور کر دیا کیونکہ یہ جمعہ کا دن تھا۔ اناجیل کے مطابق مسیح کو صلیب دے دی گئی عیسائی اس دن کو (Good Friday) کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اس کی تفصیل انجیل متی میں یوں مذکور ہے۔

> جب باہر آئے تو انہوں نے شمعون نام ایک کرینی آدمی کو پاکر اسے بیگار میں پکڑا کہ آپ کی صلیب اٹھائے۔ اور اس جگہ جو گلگتا یعنی کھوپڑی کی جگہ کہلاتی ہے پہنچ کر۔ پت ملی ہوئی مے آپ کو پینے کو دی مگر آپ نے چکھ کر پینا نہ چاہا۔ اور انہوں نے آپ کو مصلوب کیا اور آپ کے کپڑے قرعہ ڈال کر بانٹ لئے۔ اور وہاں بیٹھ کر آپ کی نگہبانی کرنے لگے۔ اور آپ کا الزام لکھ کر آپ کے سر سے اوپر لگا دیا کہ یہ یہودیوں کا بادشاہ عیسیٰ ہے۔ اس وقت آپ کے ساتھ دو ڈاکو مصلوب ہوئے۔ ایک دہنے اور ایک بائیں۔ اور راہ چلنے والے سر ہلا ہلا کر آپ کو لعن طعن کرتے اور کہتے تھے۔ اے مقدس کے ڈھانے والے اور تین دن میں بنانے والے اپنے تیئں بچا۔ اگر تم ابن اللہ ہو تو صلیب پر سے اتر آؤ۔ اسی طرح سردار بھی فقیہوں اور بزرگوں کے ساتھ مل کر ٹھٹھے سے کہتے تھے۔ اس نے اوروں کو بچایا، اپنے تیئں نہیں بچا سکتا۔ یہ تو اسرائیل کا بادشاہ ہے۔ اب صلیب پر سے اتر آئے تو ہم اس پر ایمان لائیں۔ اس نے خدا تعالیٰ پر بھروسہ کیا ہے اگر وہ اسے چاہتا ہے تو اب اس کو چھڑا لے کیونکہ اس نے کہا تھا میں ابن اللہ ہوں۔ اسی طرح ڈاکو بھی جو آپ کے ساتھ مصلوب ہوئے تھے آپ پر لعن طعن کرتے تھے۔[25]

مسیحی روایات کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام صلیب دیئے گئے، عیسائیت کی روایات کے مطابق آپ تیسرے دن زندہ ہوئے اور اس دن کو ایسٹر (Easter) کہا جاتا ہے۔ تیسرے دن سے لے کر چالیس دنوں تک وہ اپنے خاص شاگردوں سے ملتے رہے اور چالیسویں دن بہت سے لوگوں کے ایک گروہ نے دیکھا کہ وہ ان کے سامنے آسمانوں کی طرف چلے گئے اور دوبارہ آنے کا وعدہ کر گئے۔ یہودیوں کے نزدیک صلیب پانا اچھی موت کی نشانی نہ تھی بلکہ ملعون موت کی علامت تھی اس لیے وہ مسیح کے بارے میں اچھی رائے نہیں رکھتے۔ جبکہ ان کے برعکس عیسائیوں نے یہ کہا کہ ان کا صلیب پانا بے مقصد نہ تھا وہ بنی نوع انسان کے گناہوں کا کفارہ ادا کر گئے اور انسانیت کو سزا کے عذاب سے بچانے کے لئے خود قربان ہو گئے۔ عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مسیح موعود بھی خیال کرتے ہیں۔ کفارے کے اس عقیدے کو ڈاکٹرین آف اٹونمنٹ (Doctorain of Atonment) کہتے ہیں۔ جو یہودیوں کے اس اعتراض کے جواب میں وضع کیا گیا ہے کہ مسیح علیہ السلام کا صلیب پانا ملعون کی موت تھی۔

کتاب متی میں ایک اور مقام پر یہود کے اس فعل قبیح کو اس انداز میں بیان کیا گیا ہے:

> اے ریاکارو! تم پر افسوس کہ نبیوں کی قبریں بناتے ہو اور راست بازوں کے مقبرے آراستہ کرتے ہو اور کہتے ہو کہ اگر ہم اپنے باپ دادا کے زمانے میں ہوتے تو نبیوں کے خون میں ان کے شریک نہ ہوتے اس طرح تم اپنی نسبت گواہی دیتے ہو کہ تم نبیوں کے قاتلوں کے فرزند ہو غرض اپنے باپ دادا کا پیمانہ بھر دو اے سانپو! اے افعی (کالے ناگ) کے بچو! تم جہنم کی سزا سے کیونکر بچو گے۔[26]

---

[25] انجیل متی، ۲۷ : ۳۲ - ۴۴

[26] ایضاً، ۲۳ : ۱۵، ۲۴

کتاب متی میں حضرت مسیح کا ایک مسلسل خطبہ درج ہے جس میں وہ اپنی قوم کے شدید اخلاقی زوال پر تنقید کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

اے یروشلم! تو جو نبیوں کو قتل کرتا ہے اور جو تیرے پاس بھیجے گئے ان کو سنگسار کرتا ہے کتنی بار میں نے چاہا کہ جس طرح مرغی اپنے بچوں کو پروں تلے جمع کر لیتی ہے اسی طرح میں بھی تیرے لڑکوں کو جمع کر لوں مگر تو نے نہ چاہا۔ دیکھو تمھارا گھر تمھارے لیے ویران چھوڑا جاتا ہے۔[27]

## حیاتِ عیسیٰؑ قرآن کی روشنی میں

قرآن حکیم کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ حضرت مریم کو ان کی والدہ نے اللہ کی نذر کیا ہوا تھا۔ پیدائش کے بعد حضرت زکریا علیہ السلام نے ان کی کفالت کی ذمہ داریوں کو اٹھایا ہوا تھا۔ حضرت مریم ہیکل کی محرابوں میں سے ایک میں رہتی تھیں۔

سورۃ آل عمران میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَّكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ۚ كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ ۙ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا ۚ قَالَ يٰمَرْيَمُ اَنّٰى لَكِ هٰذَا ۭ قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاۗءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔ 28

''ان کی کفالت زکریا (علیہ السلام) نے کی، جب کبھی زکریا محراب میں ان کے پاس آتے تو وہ ان کے پاس رزق پاتے، تو وہ کہنے لگے کہ اے مریم یہ تیرے پاس کہاں سے آئے؟ تو انہوں نے جواب دیا من عنداللہ، کہ اللہ کی طرف سے، بے شک اللہ جس کو چاہتا ہے بغیر حساب عطا کرتا ہے''۔

بے شک یہ آیت اس حقیقت کو بیان کرتی ہے کہ وہ باعظمت مقام کی حامل اور برگزیدہ خاتون تھیں۔ اس مقامِ فضیلت کے بارے میں انہیں غیب سے اطلاع حاصل ہو چکی تھی درج ذیل آیات میں اسی بات کی وضاحت ہے۔

وَاِذْ قَالَتِ الْمَلٰۗىِٕكَةُ يٰمَرْيَمُ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىكِ وَطَهَّرَكِ وَاصْطَفٰىكِ عَلٰي نِسَاۗءِ الْعٰلَمِيْنَ، يٰمَرْيَمُ اقْنُتِىْ لِرَبِّكِ وَاسْجُدِيْ وَارْكَعِيْ مَعَ الرّٰكِعِيْنَ 29

''اور جب فرشتوں نے (مریم سے) کہا کہ مریم! اللہ نے تم کو برگزیدہ کیا ہے اور پاک بنایا ہے اور جہان کی عورتوں میں منتخب کیا ہے۔ مریم اپنے پروردگار کی فرمانبرداری کرنا اور سجدہ کرنا اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرنا''۔

اسی دوران حضرت مریم علیہا السلام کو ولادتِ مسیح کی بشارت دی گئی۔ سورہ مریم کے حوالے کے مطابق وہ لوگوں سے الگ ہو کر مشرقی جانب گوشہ نشین ہو گئیں اور پردہ ڈال کر ان سے پوشیدہ ہو گئیں۔

سورۃ مریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَكَانًا قَصِيًّا۔ 30

پس وہ حمل سے ہو گئیں اور اسی وجہ سے وہ یکسو ہو کر ایک دور کی جگہ چلی گئیں۔

---

[27] انجیل متی، ۲۳ : ۳۷، ۳۸

[28] سورۃ آل عمران، ۳:۳۷

[29] ایضاً، ۳:۴۲-۴۳

[30] سورۃ مریم، ۱۹:۲۲

دوسرے مقام پر فرمایا۔

قَالَتْ يٰلَيْتَنِيْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا وَكُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا۔ 31

"پریشانی کے عالم میں وہ پکار اٹھیں کاش میں اس سے پہلے مر جاتی، اور میرا نام ونشان باقی نہ رہتا"۔

اللہ تعالیٰ کی یہ بشارت ان کو موصول ہوئی کہ

فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِيْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا ﴿۲۴﴾ وَهُزِّيْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا۔ فَكُلِيْ وَاشْرَبِيْ وَقَرِّيْ عَيْنًا ۚ فَاِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ الْبَشَرِ اَحَدًا ۙ فَقُوْلِيْٓ اِنِّيْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا فَلَنْ اُكَلِّمَ الْيَوْمَ اِنْسِيًّا۔ 32

"تو غم نہ کر تیرے رب نے تیرے نیچے ایک چشمہ جاری کر دیا ہے تو اس درخت کے تنے کو ہلا تیرے اوپر تازہ کھجوریں ٹپک پڑیں گی۔ بس کھا اور پی اور اپنی آنکھیں ٹھنڈی کر، پھر اگر کوئی فرد تجھے نظر آئے تو اس سے کہہ دے کہ میں نے رحمان کے لیے روزے کی نذر مانی ہے اس لئے آج میں کسی سے نہ بولوں گی"۔

قرآن مجید کے مطابق حضرت مریمؑ کی عصمت پر جھوٹا الزام لگایا گیا ملاحظہ ہو

فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ ۭ قَالُوْا يٰمَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَيْـــًٔا فَرِيًّا، يٰٓاُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّمَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِيًّا، فَاَشَارَتْ اِلَيْهِ ۭ قَالُوْا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا، قَالَ اِنِّىْ عَبْدُ اللّٰهِ ۭ اٰتٰنِيَ الْكِتٰبَ وَجَعَلَنِيْ نَبِيًّا، وَّجَعَلَنِيْ مُبٰرَكًا اَيْنَ مَا كُنْتُ ۠ وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَيًّا، وَّبَرًّۢا بِوَالِدَتِيْ ۡ وَلَمْ يَجْعَلْنِيْ جَبَّارًا شَقِيًّا۔ 33

"پھر وہ اس (بچے) کو اٹھا کر اپنی قوم کے لوگوں کے پاس لے آئیں۔ وہ کہنے لگے کہ مریم یہ تو تُو نے برا کام کیا۔ اے ہارون کی بہن! نہ تو تیرا باپ ہی بد اطوار آدمی تھا اور نہ تیری ماں ہی بدکار تھی۔ تو مریم نے اس بچے کی طرف اشارہ کیا تو لوگ کہنے لگے کہ وہ بچہ جو چھوٹا ہو وہ کیسے کلام کر سکتا ہے؟ تو انہوں نے کہا میں اللہ کا بندہ ہوں مجھے کتاب دی گئی ہے اور مجھے نبی بنایا گیا ہے اور مجھے باعثِ برکت بنایا گیا ہے اور مجھے جہاں کہیں میں رہوں صلوٰۃ اور زکوٰۃ کا ارشاد فرمایا ہے جب تک زندہ رہوں اور (مجھے) اپنی والدہ کے ساتھ نیک سلوک کرنے کا اور مجھے شقی اور جبار نہیں بنایا گیا ہے"۔

درحقیقت یہ وہ مقدس نشانی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ منصبِ نبوت پر فائز ہونے کے بعد جب وہ لوگوں کے سامنے آئیں گے کہ یہی لوگ ان کی گواہی دیں گے یہ بچہ گہوارے میں کلام کی وجہ سے ابتداء میں غیر معمولی حیثیت کا مالک تھا۔ لوگوں کے لئے ان کے پیغام کی قبولیت سے انکار کی کوئی گنجائش باقی نہ رہے۔

## صلیب سے متعلق قرآن کا نقطہ نظر

مسلمان صلیب کے واقعے کو سرے سے مانتے ہی نہیں کیونکہ قرآن مجید نے اس کی سختی سے تردید کی ہے یہود کی قتل کی سازش کے بارے میں اللہ نے فرمایا۔

وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ۔ 34

اور انہوں (یہود) نے مکر کیا اور اللہ تعالیٰ نے بھی (مکر) خفیہ تدبیر کی اور اللہ تعالیٰ بہتر جاننے والا ہے۔

---

[31] سورۃ مریم، ۱۹:۲۳

[32] ایضاً، ۱۹: ۲۴ - ۲۶

[33] ایضاً، ۱۹: ۲۷ - ۳۲

[34] سورۃ آل عمران ۳:۵۴

اسلامی تصور کے مطابق حضرت عیسیٰ کے زمانے میں تمام کا علاقہ رومیوں کے زیر مین تھا یہاں ان کا جو حکمران مقرر تھا وہ کافر تھا یہودیوں نے حضرت عیسیٰؑ کے خلاف اس حکمران کو اکسایا کہ یہ نعوذ باللہ بے باپ کے اور فسادی ہے حکمران نے ان کے مطالبے پر حضرت عیسیٰؑ کو سولی دینے کا فیصلہ کر لیا لیکن اللہ نے حضرت عیسیٰؑ کو بحفاظت آسمان پر اٹھالیا اور ان کی جگہ ان کے ہمشکل ایک آدمی کو سولی دے دی مکر عربی زبان میں لطیف اور خفیہ تدبیر کو کہتے ہیں اور اس معنی میں یہاں اللہ تعالیٰ (خیرُ الْما کِرِیْنَ) کہا گیا گویا یہ مکر برا بھی ہو سکتا ہے اگر غلط مقصد کے لئے ہو اور خیر بھی ہو سکتا ہے اگر اچھے مقصد کے لئے ہو۔ حضرت عیسیٰؑ کو صلیب نہ ہونے کے بارے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَّقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ ۭ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ ۭ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا۔ [35]

"اور یہ کہنے کے سبب کہ ہم نے مریم کے بیٹے عیسیٰ مسیح کو جو خدا کے پیغمبر (کہلاتے) تھے قتل کر دیا ہے۔ (خدا نے انکو ملعون کر دیا) اور انہوں نے عیسیٰ کو قتل نہیں کیا اور نہ انہیں سولی پر چڑھایا بلکہ ان کو ان کی سی صورت معلوم ہوئی۔ اور جو لوگ ان کے بارے میں اختلاف کرتے ہیں وہ ان کے حال سے شک میں پڑے ہوئے ہیں۔ اور پیروی ظن کے سوا ان کو اس کا مطلق علم نہیں اور انہوں نے عیسیٰ کو یقیناً قتل نہیں کیا۔"

اللہ تعالیٰ نے صلیب کے عقیدے کو کفر قرار دیا ارشاد ہے۔

لَّقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۭ وَاِنْ لَّمْ يَنْتَهُوْا عَمَّا يَقُوْلُوْنَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔ [36]

بے شک وہ کافر ہوئے جنہوں نے کہا کہ اللہ تین میں سے ایک ہے، اور (حالانکہ) سوائے ایک معبود کے اور کوئی معبود نہیں، اور اگر وہ اس بات سے باز نہ آئیں گے جو وہ کہتے ہیں تو ان میں سے کفر پر قائم رہنے والوں کو دردناک عذاب پہنچے گا۔

دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا۔

لَّقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۭ قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ مِنَ اللّٰهِ شَـيْـــًٔـا اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِكَ الْمَسِيْحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۭ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۭ يَخْلُقُ مَا يَشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ [37]

بے شک وہ کافر ہوئے جنہوں نے کہا کہ اللہ تو وہی مریم کا بیٹا مسیح ہے، کہہ دے کہ پھر اللہ کے سامنے کس کا بس چل سکتا ہے اگر وہ چاہے کہ مریم کے بیٹے مسیح اور اس کی ماں اور جتنے لوگ زمین میں ہیں سب کو ہلاک کر دے، اور آسمانوں اور زمین اور ان دونوں کے درمیان کی سلطنت اللہ ہی کے لیے ہے، جو چاہے پیدا کرتا ہے، اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

چونکہ عیسائی خدا کے بارے میں بے بنیاد دعوے کرتے ہیں۔ اس آیت میں حضرت مسیحؑ کی الوہیت کے دعویٰ ایک واضح کفر قرار دیا گیا ہے۔ یہ امر مسلم ہے کہ جن لوگوں نے کہا ہے کہ مسیح ابن مریم خدا ہے وہ کافر ہو گئے ہیں اور در حقیقت انھوں نے خدا کا انکار کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں مسیحیت کو مخاطب کر کے فرمایا۔

يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَي اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ۭ اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهٗ ۚ اَلْقٰىهَآ اِلٰى

---

[35] سورۃ النساء، ۴:۱۵۷

[36] سورۃ المائدۃ، ۵:۷۳

[37] ایضاً، ۵:۱۷

مَرْيَمَ وَرُوحٌ مِّنْهُ فَآمِنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِ وَلَا تَقُولُوا ثَلَاثَةٌ انتَهُوا خَيْرًا لَّكُمْ إِنَّمَا اللَّهُ إِلَٰهٌ وَاحِدٌ سُبْحَانَهُ أَن يَكُونَ لَهُ وَلَدٌ لَّهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَكِيلًا ۔ 38

اے اہل کتاب! تم اپنے دین میں حد سے نہ نکلو اور حق بات کے علاوہ اللہ کی شان میں کچھ نہ کہو، بے شک مریم کا بیٹا مسیح عیسیٰ اللہ کا رسول ہے اور اللہ کا ایک کلمہ ہے جسے اللہ نے مریم تک پہنچایا اور اللہ کی طرف سے ایک جان ہے، سو ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے سب رسولوں پر، اور نہ کہو کہ خدا تین ہیں، اس بات کو چھوڑ دو تو تمہارے لیے بہتر ہوگا، بے شک اللہ اکیلا معبود ہے، وہ اس سے پاک ہے اس کی اولاد ہو، اسی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے، اور اللہ کارساز کافی ہے۔

إِذْ قَالَ اللَّهُ يَا عِيسَىٰ إِنِّي مُتَوَفِّيكَ وَرَافِعُكَ إِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِينَ كَفَرُوا وَجَاعِلُ الَّذِينَ اتَّبَعُوكَ فَوْقَ الَّذِينَ كَفَرُوا إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ ثُمَّ إِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَأَحْكُمُ بَيْنَكُمْ فِيمَا كُنتُمْ فِيهِ تَخْتَلِفُونَ۔ 39

جس وقت اللہ نے فرمایا اے عیسیٰ! بے شک میں تمہیں وفات دینے والا ہوں اور تمہیں اپنی طرف اٹھانے والا ہوں اور تمہیں کافروں سے پاک کرنے والا ہوں اور جو لوگ تیرے تابعدار ہوں گے انہیں ان لوگوں پر قیامت کے دن تک غالب رکھنے والا ہوں، جو تیرے منکر ہیں پھر تم سب کو میری طرف لوٹ کر آنا ہوگا پھر میں تم میں فیصلہ کروں گا جس بات میں تم جھگڑتے تھے۔

امام سیوطیؒ الدر المنثور میں فرماتے ہیں:

"عن الضحاك عن ابن عباس في قوله انى متوفيك ورافعك الىّ يعنى رافعك ثم متوفيك في آخر الزمان" 40

''حضرت ضحاکؒ تابعی حضرت ابن عباسؓ سے قول الٰہی انى متوفيك ورافعك الىّ کے متعلق روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا۔ مراد اس جگہ یہ ہے کہ تجھے اٹھالوں گا۔ پھر آخری زمانہ میں فوت کروں گا۔''

فخر الدین رازیؒ اس آیت کے ذیل میں فرماتے ہیں۔

"ووجد هذا المكر اذ قال الله هذا القول (انى متوفيك) ومعنىٰ قوله تعالىٰ انى متوفى اى متمم عمرك فحينئذ اتوفاك فلا اتركهم حتىٰ يقتلوك بل انا رافعك الىٰ سمائى ومقر ملائكتى واصونك ان يتمكنوا من قتلك وهذا تأويل حسن... ان التوفى اخذ الشئ وافيا ولما علم الله ان من الناس من يخطر بباله ان الذين رفعه هو روحه لا جسده ذكر هذا الكلام ليدل علىٰ انه عليه الصلوت والسلام رفع بتمامه الىٰ السماء بروحه وبجسده... وكان اخرجه من الارض واصعاده الىٰ السماء توفيا له فان قيل فعلىٰ هذا الوجه كان التوفى عين الرفع اليه فيصير قوله ورافعك الىّ تكرارا قلنا قوله انى متوفيك يدل علىٰ حصول التوفى وهو جنس تحته انواع بعضها بالموت وبعضها بالاصعاد الىٰ السماء فلما قال بعد ورافعك الىّ كان هذا تعيينا للنوع ولم يكن تكرارا... ومطهرك من الذين كفروا والمعنىٰ مخرجك من بينهم ومفرق بينك وبينهم"-41

''اور یہ مکر الٰہی اس وقت پایا گیا جب کہ کہا خدا نے انى متوفيك اور انى متوفيك کے معنی ہیں (اے عیسیٰ) میں تیری عمر پوری کروں گا اور پھر تجھے وفات دوں گا۔ پس میں ان یہود کو تیرے قتل کے لئے نہیں چھوڑوں گا۔ بلکہ میں تجھے اپنے آسمان اور ملائکہ کے مقر کی طرف اٹھالوں گا اور تجھ کو ان کے قابو میں آنے سے بچالوں گا اور یہ تفسیر نہایت ہی اچھی ہے...

---

38 سورۃ النساء ۴:۱۷۱

39 سورۃ آل عمران ۳:۵۵

40 السيوطي، عبد الرحمن بن أبي بكر، جلال الدين السيوطي، المتوفى: ۹۱۱ھ، الدر المنثور، دار الفكر بيروت، ۲۰۱۰ء، ج ۲ ص ۳۶

41 الرازي، أبو عبد الله محمد بن عمر بن الحسن بن الحسين التيمي الرازي الملقب بفخر الدين الرازي خطيب الري (المتوفى: ۶۰۶ھ)، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير، دار إحياء التراث العربي، بيروت، ۱۴۲۰ھ، ج ۸ ص ۷۲،۷۱

حقیق توفی کے معنی ہیں کسی چیز کو ہر لحاظ سے اپنے قابو میں کر لینا اور کیونکہ اللہ تعالیٰ کو معلوم تھا کہ بعض آدمی خیال کریں گے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا جسم نہیں بلکہ روح اٹھائی گئی تھی۔ اس واسطے انی متوفیک کا فقرہ استعمال کیا تاکہ یہ کلام دلالت کرے۔ اس بات پر کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جسم بمعہ روح آسمان کی طرف اٹھالئے گئے۔ ان کی توفی کے معنی زمین سے نکل کر آسمان کی طرف اٹھایا جانا ہے اور اگر کہا جائے کہ اس صورت میں تو توفی اور رفع میں کوئی فرق نہ ہوا بلکہ دونوں ہم معنی ہوئے اور اگر ہم معنی ہوئے تو پھر رافعك الیّ کا فقرہ بلا ضرورت تکرار کلام میں ثابت ہوا۔ (جس سے کلام اللہ پاک ہے) جواب اس کا ہم یہ دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے قول انی متوفیك سے صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی توفی کا اعلان کرنا ہے اور توفی ایک عام لفظ ہے جس کے ماتحت بہت قسمیں ہیں۔ ان میں سے ایک توفی موت کے ساتھ ہوتی ہے اور ایک توفی آسمان کی طرف بمعہ جسم اٹھالینا ہے۔ پس جب " انی متوفیک " کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا " ورافعک الیّ " تو اس فقرہ سے توفی کی ایک قسم مقرر و معین ہو گئی (یعنی رفع جسمانی) پس کلام میں تکرار نہ رہا اور " مطھرك من الذین کفروا " کے معنی یہ ہیں کہ میں تجھے ان یہود کی صحبت سے جدا کرنے والا ہوں اور تیرے اور ان کے درمیان علیحدگی کرنے والا ہوں۔'

جلال الدین سیوطیؒ تفسیر الجلالین میں اس آیت کے ذیل میں رقمطراز ہیں۔

"اذ قال اللہ یاعیسیٰ انی متوفیك (قابضك) ورافعك الیّ (من الدنیا من غیر موت) ومطھرك (مبعدك) من الذین كفروا وجاعل الذین اتبعوك (صدقوا نبوتك من المسلمین والنصاریٰ) فوق الذین كفروا بك وھم الیھود یعلونھم بالحجة والسیف۔"[42]

" جب کہا اللہ تعالیٰ نے اے عیسیٰ علیہ السلام! میں تجھ کو اپنے قبضہ میں کرنے والا ہوں اور دنیا سے بغیر موت کے آسمان کی طرف اٹھانے والا ہوں اور تجھے الگ کرنے والا ہوں کافروں کی صحبت سے اور تیرے تابعداروں کو تیرے مخالفوں پر قیامت تک دلائل اور تلوار سے غالب رکھنے والا ہوں۔''

حضرت عیسیٰؑ سے متعلق مستند تاریخی شواہد صرف قرآن حکیم میں موجود ہیں لیکن قرآن حکیم کا مقصود ان کی زندگی کا بیان اور تذکرہ نہیں تھا اس لئے تفصیلات یہاں موجود نہیں صرف بنیادی مباحث کو جو ضروری تھے بیان کیا گیا ہے۔ تفصیلات کے لئے لامحالہ عیسائیت کے مأخذوں کی طرف رجوع کرنا پڑتا ہے جن میں اناجیل اربعہ اور اپوکریفہ (Apocrypha) لٹریچر شامل ہے۔ اناجیل اربعہ میں سے انجیل مرقس، انجیل متی اور انجیل لوقا بیانیہ اور تفصیلی ہیں۔ ان تینوں کو (Synoptic Gospels) بھی کہا جاتا ہے، انجیل یوحنا میں رنگ آمیزی موجود ہے اور خدا کا بیٹا بنانے کی تاویل سب سے پہلے اسی انجیل میں ظاہر ہوئی ان اناجیل میں جتنی معلومات ہیں وہ بہت مختصر ہیں جبکہ ان سے کئی گنا تفصیلی لٹریچر اپوکریفہ (Apocrypha) میں شامل ہے۔ یہودیوں کی طرح عیسائیوں میں بھی وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ایسا لٹریچر تیار ہوتا رہا اگرچہ اس عقیدے کو اہمیت حاصل نہ ہو سکی تاہم مذہبی لٹریچر میں اسے شامل سمجھا گیا۔

---

[42] السیوطی، جلال الدین عبد الرحمن بن أبي بكر السیوطي (المتوفی: ۹۱۱ھ)، تفسیر الجلالین، دار الحدیث القاهرة، ج۱ ص ۵۲

## مسیحیت کی ابتداء اور بنی اسرائیل

عیسیٰ علیہ السلام کے ابتدائی پیروکاروں کی یہ بالکل کوشش نہ تھی کہ وہ یہودی مذہب سے الگ ایک نئے اور مختلف مذہب کی بنیاد رکھیں۔اس سلسلے میں "Encyclopaedia Britannica" میں بیان کیا گیا ہے:

The life of the early Jewish disciples, so far as can be Judged from our very meagre resources, was very much the same as their fellows. They continued faithful to the established synagogue and temple worship, and did not think of founding a new sect or seperating from the houshold of Israel.43

قلیل وسائل سے اندازہ کیا جاسکتا ہے... کی زندگی بہت حد تک اپنے باقی یہودی ساتھیوں سے مشابہ تھی وہ بدستور قائم شدہ ھیکل کے وفادار اور یہودی عبادت گاہ میں عبادت کے پابند تھے اور انھوں نے ایک نئے فرقے کی بنیاد رکھنے یا بنی اسرائیل کے گھرانے سے علیحدگی کے بارے میں سوچا تک نہ تھا۔

انجیل متی میں مرقوم ہے۔

فقیہ اور فریسی موسیٰ علیہ السلام کی گدی پر بیٹھے ہیں۔پس جو کچھ وہ تمھیں بتائیں وہ سب کرو اور مانو لیکن ان کے سے کام نہ کرو کیونکہ وہ کہتے ہیں اور کرتے نہیں۔وہ ایسے بھاری بوجھ جن کو اٹھانا مشکل ہے باندھ کر لوگوں کے کندھوں پر رکھتے ہیں مگر آپ ان کو اپنی انگلی سے بھی ہلانا نہیں چاہتے۔44

یوحنا نے اپنی انجیل میں تصریح کی ہے:

شریعت تو موسی علیہ السلام کی معرفت دی گئی مگر فضل اور سچائی یسوع مسیح کی معرفت پہنچی۔45

لہٰذا دینِ مسیحی ایک الگ دین نہیں بلکہ در حقیقت دینِ یہود کا ایک جز و اور زیادہ صحیح الفاظ میں اس کا تتمہ ہے، بالکل یہی بات انجیل میں خود سیدنا مسیح علیہ السلام کی زبان سے منقول ہے:

یہ نہ سمجھو کہ میں توارت یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں، منسوخ کرنے نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں۔کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین مل نہ جائیں ایک نقطہ یا ایک شوشہ توریت سے ہر گز نہ ٹلے گا جب تک سب کچھ پورا نہ ہو جائے۔پس جو کوئی ان چھوٹے سے چھوٹے حکموں میں سے بھی کسی کو توڑے گا اور یہی آدمیوں کو سکھائے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں سب سے چھوٹا کہلائے گا لیکن جو اُن پر عمل کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں بڑا کہلائے گا۔کیونکہ میں تم سے کہتا ہوں کہ اگر تمہاری راست بازی فقیہوں اور فریسیوں کی راست بازی سے زیادہ نہ ہو گی تو تم آسمان کی بادشاہی میں ہر گز داخل نہ ہو گے۔46

---

[43] Encyclopaedia Britannica, London, 1962, 5/676

[44] انجیل متی، ۲۳ : ۲-۴

[45] انجیل یوحنا، ۱ : ۱۷

[46] انجیل متی، ۵ : ۱۷-۲۰

ان اقوال سے ظاہر ہوتا ہے کہ مسیحیت میں موسوی تریعت کے تمام احکام باقی رکھے لئے اور ان پر صرف فضیلت اور صداقت کا اضافہ کیا گیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ موسیٰ علیہ السلام کے ابتدائی پیروکار عام یہودیوں ہی کی طرح بیت المقدس ہی کے ھیکل میں عبادت کرنے کے لیے جاتے تھے۔

پطرس اور یوحنا حواری کے متعلق اعمال میں درج ہے:

پطرس اور یوحنا دعا کے وقت یعنی تیسرے پہر ہیکل کو جارہے تھے۔ 47

قرآنِ کریم میں اللہ تعالی کے ارشادِ مبارکہ سے بھی یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ مسیح تورات ہی کی تصدیق کرنے اور اس پر عمل کروانے دنیامیں تشریف لائے تھے۔

وَقَفَّيْنَا عَلَىٰٓ اٰثَارِهِمْ بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ هُدًى وَّنُوْرٌ وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ۔ 48

پھر ہم نے ان پیغمبروں کے بعد مریم علیہا السلام کے بیٹے عیسیٰ علیہ السلام کو بھیجا تورات میں سے جو کچھ اس کے سامنے موجود تھا وہ اس کی تصدیق کرنے والا تھا۔ اور ہم نے اس کو انجیل عطا کی جس میں راہ نمائی اور روشنی تھی اور وہ بھی تورات میں سے جو کچھ اس میں موجود تھا۔ اس کی تصدیق کرنے والی تھی اور خدا ترس لوگوں کے لیے سراسر ہدایت اور نصیحت تھی۔

## موجودہ انجیل کی حقیقت

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نبی تھے اور بنی اسرائیل کی ہدایت کے لیے مبعوث ہوئے تھے اس لیے حضرت عیسی علیہ السلام کے پیروکار عہد نامہ عتیق پر بھی یہود کی طرح ایمان رکھتے ہیں، مسیحی حضرات جس کتاب کو انجیل کے نام سے موسوم کرتے ہیں اسے عہد جدید اور "نیا عہد نامہ" کہا جاتا ہے، دونوں عہد کے مجموعہ کو کیتھولک فرقے کے ہاں "کتاب مقدس" اور پروٹسنٹ کے ہاں "کلام مقدس" کہا جاتا ہے، اسے عربی میں "الکتاب المقدس" اور انگریزی میں بائبل کہا جاتا ہے، عہد نامہ انجیل سے مراد وہ چار اناجیل ہیں جو مختلف لوگوں نے تحریر کی ہیں، مسیحی ان اناجیل اربعہ کو آسمانی کتاب نہیں سمجھتے، بلکہ اس بات کا بھی اقرار کرتے ہیں کہ ان اناجیل میں سے کوئی انجیل حضرت عیسی علیہ السلام کے عہد مبارک میں نہیں پائی جاتی تھی۔

اس لیے علی بن احمد بن حزم اندلسیؒ نے فرمایا

"مسیحیوں نے ان اناجیل کے متعلق انسانی تصنیف کا اقرار کر کے ہمیں اس کے انسانی تصنیف کے ثبوت پر دلائل قائم کرنے کی مشقت سے آزاد کر دیا ہے۔" 49

پہلی انجیل متی نامی شخص کی تصنیف ہے اور ۲۸ ابواب پر مشتمل ہے۔ دوسری انجیل مرقس نامی شخص کی تصنیف ہے ۱۲ ابواب پر مشتمل ہے اور تیسری انجیل لوقا نامی شخص کی جانب منسوب ہے، جو ۲۴ ابواب پر مشتمل ہے، چوتھی انجیل یوحنا نامی شخص کی

---

[47] اعمال، ۳ : ۱

[48] سورۃ المائدہ، ۵:۴۶

[49] ابن حزم، أبو محمد علي بن أحمد بن سعيد بن حزم الأندلسي القرطبي الظاهري ،المتوفى: ۴۵۶ھ، الفصل في الملل والأهواء والنحل، مكتبة الخانجي ،القاهرة، ص ۲۴۱

تصیف ہے، جو ۲۱ ابواب پر مشتمل ہے۔ان چاروں اناجیل کی تصانیف کا زمانہ مختلف فیہ ہے اور اس کی تعیین پر مسیحی علماء کا اتفاق نہ ہو سکا۔واضح رہے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دعوت پر بالاتفاق ایک سو بیس افراد ایمان لائے تھے، سب اپنا ایمان خفیہ رکھتے تھے، ظاہری اعمال میں یہود کے ساتھ موافقت کرتے تھے، یہود کے مذہبی دن ''سبت'' کی پابندی کرتے تھے۔اگر کسی کا ایمان ظاہر ہوتا تو شہید کردیا جاتا، کئی مسیحی مومن افشا ایمان کے بعد شہادت سے سرفراز ہوئے، حضرت مسیح عیسیٰ علیہ السلام کے رفع سماوی کے تین سو سال تک مسیحیوں کی یہی حالت رہی، اسی دوران حقیقی انجیل، جو اللہ تعالی نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل فرمائی تھی، ان کے درمیان سے جاتی رہی اس کے نام پر کئی انسانی تصانیف انجیل کے نام پر مروج ہو گئیں، جو کذب بیانی اور اللہ تعالی کی بے ادبی و گستاخی، انبیاء علیہم السلام پر بہتان بازی اور فحش بیانی میں تورات سے بھی سبقت لے گئیں۔

## عہد نامہ جدید کا تعارف

عہد نامہ جدید، جسے عرفِ عام میں انجیل کا نام دیا گیا ہے، وہ کتاب ہے جسے دنیا بھر کے عیسائی اپنی مذہبی راہنما اور مقدس کتاب تسلیم کرتے ہوئے اپنے عقیدے کے مطابق اس پر ایمان رکھتے اور بائبل یا کتاب مقدس کے دونوں حصوں کو تسلیم کرتے ہیں لیکن عہد نامہ جدید (New Testament) ان کے نزدیک زیادہ قابل احترام ہے۔مسیحیوں میں کئی فرقہ ورانہ اختلافات پیدا ہوئے اور آج بھی تقریباً دو سو پچاس فرقے موجود ہیں جن کے عقائد یا تو بالکل جدا ہیں یا اس کی توجیہات مختلف انداز میں کرتے ہیں، لیکن عہد نامہ جدید کو تسلیم کرنے میں تمام عیسائی متفق ہیں۔ مسیح علیہ السلام اور ان کے شاگرد یہودی تھے۔

یہودی شریعت تورات پر عمل کرتے تھے۔پیغام مسیح بھی فقط یہودیوں ہی کے لیے مخصوص تھا۔ان کی بائبل یا کتاب مقدس یہودی کتب مقدسہ ہی تھیں۔ عیسائی کتب کے مجموعہ بائبل کے دو حصے ہیں۔پہلا حصہ دراصل یہودیوں کی کتابیں ہیں۔عیسائی اس حصہ کو عہد عتیق، پرانا عہد نامہ یا عہد قدیم کہتے ہیں۔ دوسرے حصے کو صرف عیسائی ہی مانتے ہیں، اور اسے عہد جدید یا نیا عہد نامہ کہتے ہیں۔ عہد نامہ جدید (اناجیل اربعہ اور خطوط) سابقہ تفصیل کے مطابق اس مجموعہ میں پہلے چار انجیلیں (متی، مرقس، لوقا اور یوحنا) ہیں پھر پولوس کے ۱۴ خطوط ہیں جو اس نے مختلف علاقوں اور قوموں کی طرف بھیجے پھر آٹھ (۸) مختلف حواریوں کے خطوط ہیں۔

عیسائی مصنف G.Lanez Rawski عہد نامہ جدید کا تعارف کرواتے ہوئے لکھتا ہے۔

> جہاں تک عہد نامہ جدید کا تعلق ہے وہ صرف عیسائیوں کے نزدیک بائبل کا حصہ ہے اور اس میں ستائیس کتابیں ہیں۔ چار انجیلوں (Gospels) یعنی متی، مرقس، لوقا اور یوحنا کے بیان کردہ مسیح کے حالات و مواعظ کے بعد عہد نامہ جدید میں ''رسولوں کے اعمال'' کے نام سے حواریوں کے حالات اور مسیحی کلیسا کی ابتدائی تاریخ ہے۔اس کے علاوہ مختلف کلیساؤں اور افراد کے نام پولس کے چودہ مذہبی خطوط، نیز یعقوب (Janes)، پطرس (Peter) یوحنا (John) اور یہودا (Jude) کے نام سے سات مزید خطوط اور 'یوحنا عارف کا مکاشفہ' عہد نامہ جدید میں شامل ہے۔[50]

---

[50] G.Lanez Rawski, Sacred Writing,Universal Publication,London, p. 207

## عہد نامہ جدید کے حصے

1: تاریخی کتابیں (Historical Books)

2: تعلیمی کتابیں (Didactic Book)

3: کتاب کشف یا مکاشفہ (Revelation Books)

## تاریخی کتابیں (Historical Books)

### تاریخی کتب کے پانچ حصے

ان تاریخی کتب کے پانچ حصے ہیں:

۱:...... انجیل متی

۲:...... انجیل مرقس

۳:...... انجیل لوقا

۴:...... انجیل یوحنا

۵:...... رسالہ اعمال الرسل (Apostles)

ان اسفار خمسہ کو تاریخی قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ ان میں تفصیلات اور معجزات وغیرہ کا بیان ہے جبکہ اعمال الرسل میں مسیحیت کی دعوت دینے والوں خصوصاً سینٹ پال کے واقعات مذکور ہیں۔

مسیحیت کی عقل ودانش کا جوہر اور تعلیمات پہلی تین اناجیل کی تمثیلات میں بڑی کثرت سے موجود ہیں۔ عیسائی مصنف (Frost) نے اپنی کتاب "Sacred Books of the Religion" میں لکھا ہے:

> "اگرچہ عہد نامہ جدید کو ایک کتاب کہا جاتا ہے تاہم اس میں ۲۷ تحریریں موجود ہیں۔ یہ ستائیس اسفار ان بے شمار مسودات میں سے منتخب کیے گئے جو ابتدائی دور کے مسیحی چرچ میں موجود تھے۔ سب سے پہلے ان کا یونانی زبان سے ترجمہ کیا گیا۔ انگریزی زبان میں جو مثل مشہور ہے وہ سترہویں صدی عیسوی کے بادشاہ کے حکم سے ترجمہ شدہ ہے۔ اس کو King G. Janels Bible بھی کہتے ہیں"۔

## اناجیل اربعہ اور ان کی حیثیت

عیسیٰ علیہ السلام کی زندگی کا اصل حال صرف انجیلوں میں ہی مرقوم ہے، اور یوں لگتا ہے کہ موجودہ انجیلوں کے نامعلوم مصنفین نے مسیح علیہ السلام کے بارے میں لوگوں سے جو کچھ سنا اور ان سے متعلق عوام میں جو داستانیں گردش کر رہی تھیں، انہیں انجیلوں میں درج کر دیا۔ پھر ان مندرجات میں بعد ازاں بھی مختلف وجوہات کی بنا پر ردّ و بدل ہوتا رہا۔ مختلف انجیلیں اپنے اپنے عیسائی گروہوں، جماعتوں اور علاقوں میں رائج تھیں۔ ان میں باہمی اختلافات بہت تھے۔

کلیسا یعنی عیسائی قوم نے پہلی بار عیسائی رومی بادشاہ قسطنطین کی بلائی ہوئی نیقہ کونسل منعقدہ ۳۲۵ء میں موجودہ چار انجیلوں کو الہامی مقدس، مستند اور خدا کا کلام قرار دے کر باقی کو مردود اور جعلی قرار دے دیا۔

تاریخ کلیسا کے مشہور امریکی محقق پروفیسر ڈاکٹر جارج پارک فشر لکھتے ہیں:

"مسیح (علیہ السلام) نے کچھ نہ لکھا اس کے تربیت یافتہ شاگرد ادبی تصانیف کی اہلیت کے حوالہ سے نہیں چنے گئے تھے۔ طبعی طور پر ان کا رجحان اس طرف تھا بھی نہیں، شاگردوں بشمولیت پولوس کی تحریریں ان کی زبانی تعلیمات کا تتمہ ہوتی تھیں۔ وہ ہنگامی ضروریات کی پیداوار تھیں۔ خطوط کو قاصد لے جاتے تھے، زبانی پیغامات ان کے علاوہ ہوتے تھے۔ ان خطوط یا انجیلوں کو یکجا کتابی شکل میں اکٹھا کرنے کا کسی کو وہم تک نہ تھا۔ شروع شروع میں عہد قدیم کی کتابیں مقدس صحیفے سمجھی جاتی تھیں۔ ان کے ساتھ خداوند مسیح کے الفاظ الٰہی سند کی حیثیت سے بولے جاتے تھے۔ زیادہ سے زیادہ ۱۵۰ء میں جسٹن شہید کی زبانی ہم سنتے ہیں کہ مستند چاروں انجیلیں اتوار کو عیسائی عبادات میں پڑھی جاتی تھیں۔ جب بدعتی فرقے اٹھے اور خصوصاً جب انہوں نے شاگردوں کی کتابوں کی اشاعت شروع کردی تو ان کی اصل کتابوں کو جمع اور محفوظ کرنے کا ایک نیا ذوق جاگ اٹھا۔ بنیادی روایتی عقیدہ انہی کی مدد سے تحریف اور بگاڑ سے بچایا جاسکتا تھا"۔[51]

اسی بات کا اعتراف کرتے ہوئے Jerome Biblical Commentry میں لکھا ہے۔

چاروں انجیلوں کے مصنفین کا کچھ پتہ نہیں۔ مفسرین نے انجیل مرقس کے مصنف کی بحث چھیڑی ہی نہیں۔ اس طرف بالکل نہیں گئے۔ بس انجیل نویس کہہ کر گزارہ کر لیا۔ انجیل متی کا مصنف نامعلوم ہے۔ انجیل لوقا کا مصنف بعد میں لوقا قرار دیا گیا۔ اسے پولوس کا ساتھی کہنا خدا معلوم درست ہے یا نہیں۔ انجیل یوحنا کا مصنف یوحنا کیوں قرار دیا گیا؟ علماء میں متنازعہ فیہ مسئلہ ہے۔ تفصیلات سے آگاہی کیلئے درج ذیل حوالہ دیکھا جاسکتا ہے۔[52]

پہلی تینوں اناجیل بیانیہ انداز کی حامل ہیں اور تفصیلات پر مشتمل ہیں۔ جبکہ انجیل یوحنا میں عقیدہ الوہیت مسیحی اور کفارہ انسانیت جو بعد میں منظر عام پر آئے ان کو ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

## انجیل متی

انجیل متی عہد نامہ جدید کی پہلی کتاب ہے جو ۶۰ء سے ۷۰ء کے درمیان لکھی گئی تھی۔ اس کا مولف لیوی (Levi) تھا جس کو میتھیو (Methew) بھی کہتے تھے۔ یہ دراصل ان Leviry مسیحیوں کے لئے لکھی گئی تھی جو مسیح کی زندگی کے حالات تفصیل سے جاننا چاہتے تھے۔ متی میں ترتیب زمانہ کو ملحوظ نہیں رکھا گیا بلکہ واقعات کو ان کی یکساں نوعیت کی وجہ سے اکٹھے بیان کرنے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ اس انجیل میں ۲۸ باب اور ۱۰۶۸ آیات ہیں۔ مؤلف متی کی حالات زندگی پر گہرا پردہ پڑا ہوا ہے۔ عیسائی عقیدہ کے مطابق یہ قدیم ترین انجیل ہے۔ کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق اس انجیل کی وجہ تصنیف یہ بیان کی گئی ہے کہ متی نے یہ انجیل ان

---

[51] George Park Fisher D.D, LL.D ,History of the Christian Church. Charles Scribner's Sons New York,. 1890. p78.

[52] Raymond E. Brown ,The New Jerome Biblical Commentry 1990. P 1046, col.2, paragraph-81

لو لوں کے لئے تھی جو یہودی صحائف سے واقف تھے۔ یحی ان صحائف کو "پرانا عہد نامہ" لیتے ہیں۔اس کا پس منظر متی رسول کے مطابق یسوع کا پیغام پرانے عہد نامے کے احکام و قوانین اور تعلیمات پر مبنی تھا۔[53]

## انجیل مرقس

عہد نامہ جدید کی دوسری کتاب مرقس ہے جس کو سینٹ مارک (Saint Mark) نے ٦٧ء اور ٧٠ عیسوی کے درمیان تالیف کیا۔ یہ سینٹ پٹیر (Sent Peter) کا قریبی دوست تھا۔ یہ پطرس کا ترجمان کہلاتا ہے اور محسوس ہوتا ہے کہ اس نے اس کتاب کا زیادہ تر مواد اپنے دوست سے اخذ کیا ہے۔ یہ بھی روایت موجود ہے کہ سینٹ پیٹر کی وجہ سے مرقس دائرہ مسیحیت میں داخل ہوا تھا اور وہ اس کے اس قدر قریب تھا کہ وہ اس کو اپنا بیٹا کہا کرتا تھا۔ اگرچہ یہ کتاب کافی پہلے لکھی گئی مگر روم میں پیٹر کی وفات کے بعد منظر عام پر آئی اور یہ باور کیا جاتا ہے کہ یہ انجیل روم میں لکھی گئی اور اس کا مقصد خاص طور پر غیر یہودیوں کو مسیح کے حالات سے روشناس کرانا تھا۔ خیال کیا جاتا ہے کہ اس انجیل میں مرقس نے مسیح کے تمام اقوال وافعال قلمبند کر لئے۔ یہ انجیل ١٦ ابواب پر مشتمل ہے۔

> کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق مقدس مرقس کی انجیل سب سے چھوٹی اور سب سے قدیم ہے۔ اس انجیل میں آرامی زبان کے الفاظ اور یہودی رسم و رواج کے بیان اور ان کی وضاحت سے پتہ چلتا ہے کہ مرقس نے انجیل غیر یہودیوں میں سے مسیحی ہونے والوں کے لئے لکھی تاکہ اس کا موقف بہتر طور پر سمجھ سکیں اس انجیل میں پطرس کو خاص اہمیت حاصل ہے۔[54]

## انجیل لوقا

عہد نامہ جدید کی تیسری کتاب انجیل لوقا ہے۔ مؤلف کا پورا نام لوقینس (Lucaniss) ہے لیکن تخفیف کے ساتھ یہ لوقا (Luke) استعمال ہوا ہے۔ وہ ایک غیر یہودی ماہر طبیب تھا اور پال کی رومی قید کے دوران ان کے بہت قریب رہا۔ اس بات پر بھی اتفاق کیا جاتا ہے کہ ان کی کتاب کا زمانہ تحریر ٦٠ء اور ٧٠ء کے درمیان ہے۔

> یہ انجیل یہودی اور غیر یہودی سب کے لئے لکھی گئی اور ساری کتاب کے دوران یہ کوشش کی گئی ہے کہ مسیح کی زندگی کو انسانیت کے لیے نجات دہندہ اور رومی سلطنت کی تاریخ کے ایک حصہ کے طور پر بیان کیا جائے۔ یہ انجیل دوسری کتابوں کی نسبت زیادہ مکمل اور ضخیم ہے اور ٢٤ ابواب پر مشتمل ہے کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق لوقا کی انجیل دو جلدوں پر مشتمل مواد کا پہلا حصّہ ہے دوسرا حصّہ رسولوں کے اعمال ہے۔[55]

## انجیل یوحنا

عہد نامہ جدید کی چوتھی کتاب انجیل یوحنا ہے اور یہ تمام لٹریچر میں سے مؤثر ترین ہے۔ مفکرین کا اس بات پر چوتھی صدی تک اتفاق تھا کہ یہ کتاب مسیح کے حواری یوحنا (Saint Johan) کی تالیف ہے، لیکن جدید تحقیق کے مطابق اس کتاب کا مؤلف یوحنا

---

[53] باورڈ کلارک، کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی لاہور، ٢٠١٠ء، ص ١٧٣٥

[54] ایضاً، ص ١٨٠٠

[55] ایضاً، ص ١٨٤٧

ایک اور شخص ہے جو ایتیائے لوچک کا باشندہ تھا۔ یہ پہلی صدی کے اواخر میں گزرا ہے اور زمانہ تالیف کے بارے میں ۸۰ء سے ۹۵ء کا درمیانی عرصہ قرار دیا جاتا ہے۔

یوحنا اس امر میں دلچسپی لیتا تھا کہ وہ ایسی تحریریں لکھے جن سے مسیح کے خدا کا بیٹا ہونے کا عقیدہ راسخ ہو جائے اور اس مقصد کے لیے یونانی فلسفے کی توجیہات کے حوالہ سے بات کرنے والوں کا وہ اولین پیشرو تھا۔ اس نے دوسری اناجیل کی کئی عبارتوں کو حذف کر کے اس کی جگہ مسیح کے فلسفیانہ نکات پر مباحث بیان کئے۔ پہلی تینوں اناجیل میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تعلیمات مختصر اور جامع جملوں میں ناصحانہ انداز میں ہیں جبکہ یوحنا کی انجیل میں نہایت مدلل اور طولانی تقاریر ہیں۔ اس انجیل کے مطابق مسیح ایک انتہائی پُر اسرار شخصیت تھے جن کو گہری روحانی استعداد حاصل تھی۔ اس انجیل میں یوحنا نے چیزوں کو بیان کیا جن کو وہ جانتے تھے اور جن کا علم رکھتے تھے۔ ایسے واقعات کا اضافہ بھی کیا جن سے دوسرے مؤلفین واقف نہیں تھے۔ کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق یہ انجیل یسوع مسیح کی وفات، جی اٹھنے اور آسمان پر جانے کے بعد تقریباً ۹۰ء میں لکھی گئی ہے۔ جبکہ ۷۰ء میں یہودیوں کی بغاوت کے باعث رومی حکمرانوں نے ہیکل مسمار کر دی۔[56]

اس انجیل میں فلسفہ یونانی کے گہرے اثرات پائے جاتے ہیں جس کی مثال اس کا یہ پہلا فقرہ ہے:

ابتدا میں کلمہ تھا اور کلمہ پروردگار کے ساتھ تھا اور کلمہ ہی پروردگار تھا۔[57]

## اعمال الرسل

عہد نامہ جدید کی پانچویں کتاب کا نام ''اعمال الرسل'' ہے اور تاریخ مسیحیت کے ابتدائی ۷۰ برس کی کوششوں کو اس میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کا زمانہ تالیف ۶۲ء سے ۷۰ء کا درمیانی عرصہ قرار دیا جاتا ہے۔ اعمال الرسل کے پہلے حصہ کا مواد اس تحقیق پر مبنی ہے جو لوقا نے لوگوں کے ساتھ گفتگو کے دوران کی اور کتاب کے بقایا حصہ کا مواد اُن تجربات سے ماخوذ ہے جب وہ سچے پیرو کے قریبی دوست بن چکے تھے کیونکہ لوقا اس کتاب کو اپنی انجیل کا جاری حصہ سمجھتے تھے۔ اس لئے انہوں نے اسے کوئی نام نہ دیا۔ اعمال الرسل کا جو نام اسے دیا جاتا ہے وہ بہت بعد کا ہے اور اس نام کی توجیہ یہ ہے کہ اس میں مسیح کے حواریوں کی سرگرمیوں کا تذکرہ ہے۔ کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق جس شخص نے لوقا کی انجیل لکھی اعمال کی کتاب اس کے دو جلدوں پر مشتمل کام کا دوسرا حصہ ہے۔ اعمال الرسل میں پولس کے کٹر یہودی سے یسوع پر ایمان لانے کے حالات درج ہیں۔[58]

## تعلیمی کتابیں (Didactic Books)

### مسیحی مبلغین کے خطوط

عہد نامہ جدید کا دوسرا حصہ ان خطوط پر مشتمل ہے جو مسیحی مبلغین نے مختلف علاقوں کے سرکردہ لوگوں یا عمومی طور پر اس علاقہ کے رہنے والوں کے نام لکھے۔ ان خطوط کو ''Piostles'' یا الرسل بھی کہا جاتا ہے۔ اور ان خطوط کی تعداد ۲۱ ہے۔ چودہ خطوط

---

[56] ہاورڈ کلارک کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی لاہور، ۲۰۱۰ء، ص ۱۹۲۲

[57] انجیل یوحنا، ۱ : ۱

[58] ہاورڈ کلارک کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، ص ۱۹۸۲

سینٹ پال (Saint Paul) سے تعلق رکھتے ہیں۔ تین خطوط سینٹ یوحنا (Johan) سے تعلق ہیں۔ دو خطوط پیٹر (Saint Peter)، ایک خط یعقوب (Jacob) اور ایک خط یہوداہ (Saint Jude) سے منسوب ہے۔ اکثر خطوط رومیوں، فلپیوں، تمتاؤس اور ططس کے نام ہیں۔[59]

## کتاب مکاشفہ(Revelation Books)

اس کتاب کا مؤلف وہی ہے جس کی طرف انجیل یوحنا منسوب ہے۔ اردو میں اس کو مکاشفہ یوحنا بھی کہا جاتا ہے۔ اس کتاب میں صوفیانہ انداز میں مسیحیت کے آنے والے غلبہ کی پیش گوئی موجود ہے اور ان تمام عقائد کی تلقین ہے جس کو رومن کیتھولک چرچ نے اپنایا۔ اس کا زمانہ تالیف ۸۱ء یا ۹۱ء بیان کیا جاتا ہے۔ اس کا اندازِ بیان ایسا ہے جس کی بہت سی تاویلات کی جاسکتی ہیں۔ کتاب مقدس کی مطالعاتی اشاعت کے مطابق جس لفظ کا ترجمہ مکاشفہ کیا گیا ہے۔ وہ یونانی زبان کے لفظ "Apokalypsis" سے مشتق ہے جس کا مطلب ہے کہ ظاہر کرنا، پردہ اٹھانا، ڈھکی ہوئی چیز کو ظاہر کرنا، وحی الہام اور غیب کی باتوں کا اظہار یا انکشاف۔ بعض علماء کے مطابق یہ ۷۰ء میں یروشلم کی تباہی سے تھوڑا ہی عرصہ پہلے لکھی گئی تھی۔[60]

عہد نامہ جدید کی کل ستائیس کتب عہد نامہ جدید کی یہ کل ۲۷ کتابیں ہیں جن کو ۳۲۵ء میں نیقیہ کی کونسل میں مستند قرار دیا گیا۔ جن کتابوں کو مسترد کر دیا گیا وہ بھی بے شمار تھیں اور ان میں انجیل عیسیٰ، انجیل سبعین، انجیل تذکرہ اور انجیل برناباس بہت مشہور ہیں۔ تقریباً چالیس یا پچاس اناجیل کو مستند قرار دیا گیا اور اکیس خطوط کا انتخاب تو سینکڑوں کی تعداد میں سے کیا گیا ہے۔

اس سلسلے میں مزید وضاحت Encyclopaedia Britannica سے ہوتی ہے جس نے صرف حقائق تدوین پر روشنی ڈالی ہے بلکہ ساتھ عہد نامہ جدید کی کتب تسلیم شدہ کتب بھی بیان کی ہیں۔

ابتدائی مسیحی تاریخ میں اتھانسیوس: م۔ ۳۷۳ (Athanasius) کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ یہ نیقیہ کی مشہور مجلس کا اہم رکن تھا۔ عہد نامہ جدید کی جمع و تدوین میں بھی اس کی جدوجہد بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ اسی نے ۳۶۷ء میں عہد نامہ جدید کو موجودہ شکل دی اور ۳۸۲ء میں اس کے موجودہ اجزائے ترکیبی کا حتمی فیصلہ ہوا۔ اس سال روم میں پوپ دماسس کے ماتحت ایک مجلس کلیسا منعقد ہوئی۔ اس میں اتھانیسوس کی مجوزہ شکل تسلیم کر لی گئی۔ اس تجویز کے مطابق عہد نامہ جدید کی موجودہ بہت ترکیبی یہ ہے۔

۱۔ اناجیل اربعہ ۲۔ رسولوں کے اعمال ۳۔ پطرس کے تیرہ خطوط

۴۔ عبرانیوں کے نام خط ۵۔ یعقوب، پطرس، یوحنا اور یہوداکے خطوط ۶۔ مکاشفہ یوحنا

آج بھی مختلف گروہوں کی بائبلوں میں کتب کی تعداد مختلف ہے۔ مثلاً کیتھوک بائبل ۷۲ کتب اور پروٹسٹنٹ بائبل ۶۶ کتب پر مشتمل ہے۔[61]

---

[59] ہاورڈ کلارک، کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی لاہور، ۲۰۱۰ء، ص ۲۰۵۳

[60] ایضاً، ص ۲۳۱۹، ۲۳۲۰

[61] Encyclopaedia Britannica, London, 1962,3/514

عہد نامہ جدید کے مصنفین میں اختلاف

موجودہ عیسائیت کی بنیاد تثلیث، حلول و تجسیم اور کفارے پر رکھی گئی ہے جبکہ حضرت عیسیٰ کی تعلیمات میں یہ تینوں عنصر موجود نہیں اور نہ ہی ایسا کوئی اشارہ ملتا ہے۔ دراصل یہ پولوس رسول تھا، جس نے عیسائیت کو اپنے اندازِ فکر کے مطابق اپنے سانچے میں ڈھال کر ایک مذہب بنادیا۔ اناجیل اور عہد نامہ جدید کے مشمولات کے بارے میں خود عیسائیوں میں ہی اختلافات و شکوک کا سلسلہ ابتدائی زمانوں میں ہی شروع ہو گیا تھا۔ لوقا کی انجیل میں متی اور مرقس کی اناجیل کے مقابلے میں مواد بھی کہیں زیادہ ہے۔ سب سے زیادہ بحث یوحنا کی انجیل پر ہوتی ہے، دوسری صدی عیسوی میں ہی عیسائیوں کے ایک بڑے طبقے نے یوحنا رسول کی انجیل کو ان کی تصنیف ماننے سے انکار کر دیا۔ دراصل یوحنا جو عیسیٰ علیہ السلام کے حواری تھے وہ اَن پڑھ اور ماہی گیر تھے جبکہ یوحنا کی انجیل تعلیم یافتہ اور اثر و رسوخ رکھنے والے کسی بلند رتبے کی لکھی ہوئی ہے۔

عہد نامہ جدید کے متعلق Encyclopaedia of Religion میں لکھا ہے۔

> Like the old testament, the new testament is the collection of books from about a dozen authors with diverse theological convictions. The books are not arranged in choronological order.[62]

> عہد نامہ جدید جو عہد نامہ عتیق کی طرح کئی (یعنی ۲۷) کتابوں پر مشتمل ہے جس کے درجنوں مصنفین ہیں جو مختلف طرح طرح کے مذہبی رجحانات کی توثیق کرتے ہیں۔ اور ان کتابوں کی تقویم بھی تاریخی وار یا زمانی اعتبار سے نہیں ہے۔

یوحنا کی انجیل دراصل خود پولوس رسول کی تصنیف ہے، جس نے اسے یوحنا کے نام سے منسوب کر دیا۔ کیونکہ یوحنا پولوس رسول کا چہیتا تھا۔ اناجیل کی تعداد چار نہ تھی۔ اس کی شہادت تو خود لوقا کی انجیل سے بھی ملتی ہے۔ خود لوقا نے اعتراف کیا ہے کہ بہت سے لوگوں نے اناجیل لکھی تھیں۔ خود لوقا کا یہ حال ہے کہ اس نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھا تک نہ تھا۔ اس نے یہ انجیل پولوس رسول کے زیر اثر لکھی۔۔ یوحنا کی انجیل کے بارے میں پادری برکت اللہ کہتے ہیں:

> ''ہم اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ یہ روایت کہ انجیل چہارم مقدس یوحنا ابن زبدی کی تصنیف ہے، صحیح نہیں ہو سکتی''۔[63]

Bratton ہسٹری آف بائبل میں لکھتا ہے۔

> عہدِ عتیق کی طرح عہدِ جدید میں شامل کتابوں کی تعداد بھی وقت کے ساتھ ساتھ بدلتی رہتی ہے۔ یوسے بئیس (Eusebius) م ۳۴۰ء جسے تاریخ کلیسا کا باپ (Father of Church History) کہا جاتا ہے۔ اور اس کے دیگر ہم عصر مسیحی رہنماؤں اور مصنفین کے نزدیک یعقوب (James) کا خط، پطرس کا دوسرا خط، یہوداہ کا خط اور یوحنا کا دوسرا اور تیسرا خط، غیر الہامی اور غیر مستند تھے۔[64]

آکسفورڈ ڈکشنری آف دی چرچ کے مطابق

---

[62] Encyclopaedia of Religion and Religion, Ed., Roysten Pike, E., Unwin Ltd. 1st Ed. London, 1951, 2/905

[63] پادری برکت اللہ، قدامت واصلیت اناجیل اربعہ، کرسچن لٹریچر سوسائٹی، مدراس ۱۹۳۸ء، ج ۲ ص ۱۳۱

[64] Bratton's History of the Bible, P. 122

بائبل کے قدیم سریانی (Syriac) نسخہ میں جسے پشتیا (Peshitta) کہا جاتا ہے۔ موجودہ بائبل کے یہ حصے موجود نہیں ہیں۔[65]

بیشتر عیسائی علماء اور محقق اس بات پر متفق ہیں۔ یوحنا کی انجیل دراصل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواری یوحنا ابن زبدی کی نہیں، بلکہ ایک دوسرے فرد یوحنا بزرگ (Elder) کی تصنیف ہے اور عہد نامہ جدید میں جو خطوط یوحنا کے نام سے شامل ہیں دراصل وہ بھی اسی یوحنا بزرگ کے ہیں جس نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کبھی نہ دیکھا تھا۔ رسولوں کے اعمال کا مصنف لوقا کو بتایا جاتا ہے۔ ان میں سے صرف دس خطوط پولوس رسول کے ہیں، چار خطوط کسی اور کے لکھے ہیں۔

ڈاکٹر احسان الحق رانا عہد نامہ جدید کی کتابوں کے بارے میں لکھتے ہیں۔

> عہد نامہ جدید جسے مسیح کے پیروکاروں نے ۵۰ء سے ۱۰۰ء کے درمیان لکھا حالانکہ وہ ۶۶ء سے ۱۰۰ء کے دوران میں پولوس سے منسوب چودہ خطوط لکھے جانے کے بعد لکھی گئی تھیں۔ اس سے ثابت ہوتا ہے۔ چاروں انجیلوں کی بنیاد حضرت مسیح کی تعلیم کی بجائے پولوس (سینٹ پال) کے نظریات پر رکھی گئی ہے۔[66]

مصنفین کی اصل تعداد کا تعین آج تک نہ ہو سکا عہد نامہ جدید کے دورِ تالیف کے بارے میں بھی مختلف آراء ہیں۔

Hasting's Dictionary میں مصنفین کی تعداد ۹ بیان کی گئی ہے[67].

Encyclopaedia of Religion کے مطابق

> The books were writen between C.50 CE and 150 CE.[68]

یہ کتب ۵۰ء سے ۱۵۰ء مسیح کے زمانے کے درمیان لکھی گئی ہیں۔

Paul D. Wengner لکھتا ہے۔

> Apparently, the new testament works were written during a relatively short periods of time between about 48 and 100 CE.[69]

عہد نامہ جدید کی کتب واضح طور پر اندازاً ۴۸ء سے ۱۰۰ء بعد از مسیح کے ادوار میں لکھی گئی ہیں۔

Bernard M. Allen رقمطراز ہے۔

> معلوم ہوتا ہے مسیح کی موت کے بعد گزرنے والے ابتدائی سالوں میں ان کی زندگی اور تعلیمات کا کوئی تحریری ریکارڈ تیار نہیں کیا گیا۔ البتہ ان کے فرمودات میں سے چند زیادہ مؤثر باتوں کو شاید کسی سادہ عبادت واذکار میں شامل کر لیا گیا ہو۔ مگر

---

65 The Concise Oxford Dictionary of the Church, Ed. Elizabeth A Livingstone, Oxford, University Press, London, 1980, P 393

66 احسان الحق رانا، یہودیت اور مسیحیت، مسلم اکادمی لاہور، ۱۹۸۱ء، ص ۲۲

67 A Dictionary of the Bible, Ed., James Hastings, Edinburgh, New York, Edition, 1904, 3/526

68 Encyclopaedia of Religion, Ed., Roysten Pike, E., Unwin Ltd. 1st Ed. London, 1951, 2/905

69 Paul D. Wengner, The Journey from Texts to Translations: The Origin and Development of the Bible, Baker Academic, 2004 ,P.57

بالعموم چونکہ ان کے متبعین مسلسل ان کی آسمان سے آمد ثانی کے منتظر رہتے تھے اس لیے انھوں نے ان کی زمینی زندگی کو ضبط تحریر میں لانے کی ضرورت نہ سمجھی۔[70]

## عہد نامہ جدید کے دور تالیف میں اختلاف

عہد نامہ جدید کے مصنفین کی تعداد کی طرح دورِ تالیف کے تعین میں بھی اختلاف پایا جاتا ہے۔

انسائکلوپیڈیا آف ریلیجنز کے مطابق

They gained that status only after a long and complete process.This collection took definitive form for most churches only in fourth century.[71]

عہد نامہ جدید کو حتمی اور آخری شکل اختیار کرنے میں کافی عرصہ لگا۔ چرچ میں اس کا مجموعے کی شکل میں آنے تک چوتھی صدی کا دور تھا۔

ان حقائق کے پیشِ نظر مسیحی فضلاء نے تسلیم کیا ہے کہ:

دوسری صدی تک نئے عہد نامہ کا مستند مجموعہ تیار کرنے کی ابتداء تک نہ ہوئی۔ اور تیسری صدی کے اواخر (بلکہ چوتھی صدی کے نصف اول) تک متنازعہ کتابوں کا وجود باقی تھا۔[72]

وہ انجیل جو حضرت مسیحؑ پر نازل ہوئی تھی اس کی اصل زبان اب دنیا میں بالکل مفقود ہو گئی ہے۔ لہذا موجودہ انجیلوں کے متن پر کلام الٰہی کا اطلاق کرنا درست نہیں۔ کیونکہ اب ان کی الہامی یعنی حضرت عیسیٰؑ کی زبان نہیں ہے۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ دیگر اناجیل کی طرح یہ بھی کوئی الہامی رسالہ نہیں بلکہ ایک تاریخی اور خفیف سا سوانحی مواد ہے، نہ الہامی ہے نہ مذہبی متن۔ پھر نہ تو اس کے مصنف کا تعین ممکن ہے اور نہ ہی زمانہ تحریر وماخذ وغیرہ کا۔ تو جب اس کی یہ حیثیت ہے تو عیسائی پادریوں کا ایسے مبہم رسائل پر اپنے عقائد و مسائل کی بنیاد رکھنا کہاں کی عقل مندی ہے؟ نیز ایک متعین و مشخص اور مستند کلامِ الٰہی کے تقابل میں پیش کرنا کہاں کی سنجیدگی اور معقولیت ہے۔

## عہد نامہ جدید کی الہامی واستنادی حیثیت

اس سلسلے میں Basanta coomer Bose رقم طراز ہیں:

The Gospels were written by many peoples at different times and additions embellishments have been going on since christ's death till the end of the thirteen century, as is amply proved by mr. Edwin Johnson in his "Rise of Christendom" so that we have not the christ of history but all is fable.[73]

---

[70] Bernard M. Allen, The Story Behind the Gospels, London, 1926 P.4,5

[71] Encyclopaedia of Religion, Ed., Roysten Pike, E., Unwin Ltd. 1st Ed. London, 1951,2/905

[72] American Peoples Encyclopaedia ,3/426

[73] Basanta Coomer Bose, Mahomedanism, P.20

اناجیل کو مختلف اوقات میں نئی لوک ضبطِ تحریر میں لائے اور اس میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات سے لے کر تیرہویں صدی تک اضافے اور تحریف ہوتی رہی ہے جیسا کہ ایڈون جانسن نے اپنی کتاب "Rise of Christendom" میں ثابت کیا ہے کہ ہم عیسیٰ علیہ السلام کی باقیات نہیں بلکہ افسانہ رکھتے ہیں۔

ابن حزم نے الملل والنحل میں لکھا ہے۔

نصاریٰ نے ہمیں اس تمام مشقت سے بے نیاز کر دیا ہے کیونکہ وہ یہ دعویٰ نہیں کرتے کہ یہ اناجیل، اللہ کے پاس سے مسیح پر نازل کی گئی ہیں اور نہ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ان اناجیل کو مسیح ان کے پاس لائے ہیں بلکہ یہ سب لوگ شروع سے آخر تک نسطوری، یعقوبی، مارونی وغیرہ سب کے سب ان امر میں اختلاف نہیں کرتے کہ یہ چار کتب تواریخ ہیں جن کو چار شخصوں نے تالیف کیا ہے اور وہ مختلف زمانوں میں مشہور ہیں۔[74]

ابن تیمیہ " الجواب الصحیح لمن بدل دین المسیح "میں لکھتے ہیں:

واما الإنجيل الذى بيدى المسيحين فإنهم معترفون بأنه لم يكتبه المسيح عليه السلام ولا املاه على من كتبه وانما املاه بعد رفع المسيح متى و يوحنا و كان قد صحبا المسيح ولم يحفظه خلق كثير مبلغون حد المتواتر. مرقس ولوقا وهما لم يرا المسيح عليه السلام. وقد ذكر هؤلاء انهم ذكروا بعد ما قاله المسيح وبعض اخباره وإنهم لم يستوعبوا ذكر اقواله وافعاله۔ 75

اور انجیل جو مسیحیوں کے پاس موجود ہے وہ خود معترف ہیں کہ اسے مسیحؑ نے خود نہیں لکھا ہے، اور نہ ہی اس کی املاء انہوں نے کروائی بلکہ اس کو حضرت عیسیٰؑ کے رفع آسمان کے بعد لکھا گیا۔ متی اور یوحنا کی انجیل کے الفاظ کو مسیحی مبلغین نے تواتر سے محفوظ نہیں کیا، اور مرقس اور لوقا کو تو مسیحؑ نے دیکھا بھی نہیں، اور ان سب اناجیل میں جو کچھ بھی بیان کردہ ہے وہ منقول کردہ ہے اور مسیحؑ سے متعلق خبر کے درجے میں ہے انہوں نے اپنے اقوال اور افعال کو خود مرتب نہیں کروایا۔

Herbert Muller غیر جانبداری سے اعتراف کرتے ہوئے پولس پر تنقید کرتے ہوئے رقمطراز ہے۔

Paul wrote his letters in bad Greek sometimes hurriedly, often vehemently, in his haste he was apt to be casual or imprecise, in his passion, to be immoderate obscure, and he never had a thought that he was writing a new testament.[76]

پولس نے اپنے خطوط ناقص یونانی زبان میں لکھے وہ کبھی کبھی جلدی میں لکھتا اور اکثر تندی کو اپناتا، جلد بازی کی وجہ سے (اس کی تحریر) بے قاعدہ اور غیر واضح ہو جاتی ہے اور جذبات کی وجہ سے غیر معتدل اور مبہم اور یہ تو اسے بالکل معلوم نہ تھا کہ وہ (ان خطوط کو لکھتے ہوئے بائبل کا) نیا عہد نامہ جدید تحریر کر رہا ہے۔

Dummelow's Commentry میں یہ اعتراف اس انداز سے کیا گیا ہے:

A copyist would sometimes put in not what was in the text, but what he thought ought to be in it. He would trust a fickle memory, or he would

---

[74] ابن حزم، أبو محمد علي بن أحمد بن سعيد بن حزم الأندلسي القرطبي الظاهري ،المتوفى: ٤٥٦هـ، الفصل في الملل والأهواء والنحل، مكتبة الخانجي ،القاهرة، ج١ ص ٢٥١

[75] ابن تيميه، الجواب الصحيح لمن بدل دين المسيح، دار العاصمة، السعودية، ١٤١٩هـ، ج١ ص ٣٦٨

[76] Herbert Muller, Uses of the Past, New York, 1959, P. 89

make the text accord with the views of the school to which he belonged.[77]

ایک نقل نویس وہ کچھ لکھنے کی بجائے جو واقعی اس میں ہوتا وہ لکھتا جو اس کے اپنے خیال میں اسی میں ہونا چاہیے تھا وہ یا تو اپنی کمزور یادداشت پر اعتماد کرتا یا متن کو اپنے مخصوص طبقہ فکر (فرقہ) کے خیالات کے مطابق بنا دیتا۔

Bernard M. Allen رقمطراز ہے۔

The Gospels themselves do not refer by name to their authors, and titles of the Gospels were added not earlier than a generation or two after composition, when they had been collected together in a corpus, and so required identification to distinguish them from one another.[78]

خود اناجیل میں ان کے مصنفین کے ناموں کا کوئی حوالہ موجود نہیں اور ان کے عناوین (انجیل متی، انجیل مرقس) وغیرہ کا اضافہ ان کی تالیف کے ایک دو نسل کے بعد تک کے عرصہ سے پہلے نہیں ہوا جب کہ انھیں ایک مجموعی کتاب میں اکٹھا کیا گیا، اور اس لیے ان میں باہمی امتیاز کرنے کے لیے (الگ ناموں کی) شناخت کی ضرورت پیش آئی۔

اسی بات کا اعتراف برکت اے خان اس انداز میں کرتے ہیں۔

کتاب مقدس کا دوسرا حصہ انجیل مقدس ہے اس کو نیا عہد نامہ کہتے ہیں جس کو خداوند یسوع مسیح کے مقرر کردہ مرسلین نے یونانی زبان میں پہلی سن عیسوی میں خود قلم بند کیا تھا۔[79]

واضح رہے کہ اسی لیے انجیل متی اور انجیل لوقا نے یسوع مسیح کی سیرت کو ان کی پیدائش کے وقت سے شروع کیا ہے اور انجیل مرقس اور یوحنا نے یسوع مسیح کی پیدائش کو بیان نہیں کیا۔ متی پہلی انجیل ہے اور لوقا تیسری جو عہد نامہ جدید میں شائع کی گئی ہے جبکہ مرقس دوسری اور یوحنا چوتھی۔ متی سب سے پہلے یسوع مسیح کا نسب نامہ بیان کرتا ہے اور بعد میں یسوع مسیح کی پیدائش کے واقعہ کو بیان کرتا ہے۔ جبکہ لوقا یسوع مسیح کی پیدائش کے واقعہ کو بیان کرتا ہے اور یسوع مسیح کی عمر تیس سال بیان کرنے کے بعد اس کا نسب نامہ بیان کرتا ہے۔ دونوں اناجیل میں یسوع مسیح کی نسب نامے اور پیدائش کے واقعات میں بہت زیادہ تضادات پائے جاتے ہیں۔

بشیر احمد اپنی کتاب "بائبل کا تحقیقی جائزہ" میں لکھتے ہیں:

عہد نامہ جدید پر تنقید کا آغاز اس مفروضے کی بنا پر ہوا کہ اس میں بہت سے تضادات و تناقضات، متن کی تبدیلیاں، بے سند روایات، مبہم قرات، اور واقعاتی غلطیاں پائی جاتی ہیں۔ عہد نامے کے متن کی تاریخ کو عیسائیت کی ترقی وارتقاء کے تناظر میں دیکھا جائے تو یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ یہ مسئلہ دوسری صدی عیسوی ہی میں مذہبی امور میں اختیار رکھنے والے ادارے یعنی کلیساء کے لیے پریشان کن تھا۔[80]

---

[77] Dummelow J.R., A Commentary on the Holy Bible, Macmillan Company, 1956, PXVI

[78] Bernard M. Allen, The Story Behind the Gospels, London, 1926, P.4,5

[79] پادری برکت اے خان، صفاتِ نبوت اور شانِ رسل، کرسچن لٹریچر سوسائٹی مدراس، ۱۹۳۸، ج ا ص ۶

[80] بشیر احمد، بائبل کا تحقیقی جائزہ، اسلامک سٹڈی فورم، راولپنڈی، ص ۵۵

## اناجیل کے مصنفین پر جدید ناقدین کا تجزیہ

بائبل کے جدید ناقدین کا یہ بھی دعویٰ ہے کہ متی اور یوحنا کے مطابق جو انجیلیں موجود ہیں انہوں نے سرے سے ان کو مرتب ہی نہ کیا تھا۔ ان مرتبین میں سے ایک شخص بھی ایسا نہیں جس نے حضرت مسیح علیہ السلام کو خود دیکھا ہو یا ان کے ارشادات اپنے کانوں سے سنے ہوں، لکھنے والی شخصیات کوئی اور تھیں اور جن سے منسوب کر دی گئیں وہ کوئی اور ہیں۔ ان صحائف کی ترتیب کا سبب ہی کچھ اور تھا کہ اپنے مخصوص نقطہ ہائے نظر اور اپنے موقف کی ترجمانی کی جائے ور پھر لکھی جانے والی کتابوں میں سے چند کے انتخاب کا عمل بھی اسی بنیاد پر مبنی تھا۔

پادری برکت اے خان انجیل مقدس کے متعلق اپنے عقیدے کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

مسیحیوں کا ہرگز یہ عقیدہ نہیں کہ آسمان پر سے لکھی ہوئی توریت کی کتاب، زبور کی کتاب، صحائف انبیاء اور انجیل مقدس نازل ہوئی تھی۔[81]

ان صحائف کو یونانی زبان میں مرتب کیا گیا تھا جبکہ حضرت مسیح کی زبان آرامی تھی۔ جب یہ صحائف مرتب ہو گئے تو اس کے ایک صدی بعد تک ان میں سے کسی ایک کو بھی سند اور اعتبار کا حتمی مقام حاصل نہ ہوا۔ ان کو نقل کرنے والے پوری آزادی کے ساتھ اپنے فرقوں کے عقائد سے مطابقت قائم کرنے کے لئے ان اقوال میں ترمیم کرتے رہے۔ انجیل کے قدیم ترین نسخے کی (جن میں ویٹی کن (Vetican) کا قدیم نسخہ اور اسکندریہ کا قلمی نسخہ شامل ہیں جو چوتھی پانچویں صدی عیسوی سے تعلق رکھتے ہیں) تحریر و ترتیب انجیل کی اولین ترتیب کے تقریباً تین سو سال بعد عمل میں آئی۔ ان نادر قلمی نسخوں میں بھی اختلاف پایا جاتا ہے۔ اناجیل اربعہ اور دیگر صحیفوں میں بے شمار تضادات واختلافات نظر آتے ہیں۔ اناجیل اربعہ کے مصنفین بھی قطعی طور پر گمنام اور نامعلوم ہیں۔

Encyclopaedia Britannica کے مطابق

> In fact the Gospels and the acts were published anonymously, the present titles came from the second century.[82]

> دراصل اناجیل اور اعمال (کی کتاب) گمنام طور پر (مصنفین کے ناموں کے بغیر شائع ہوئیں اور ان کے موجودہ عناوین (اور انتساب) دوسری صدی میں رائج ہوئے۔

اس سلسلے میں F.G. Bratton رقم طراز ہیں:

> The formation of the canon was a purely humen process and historical growth, in which all the Churches differed for serveral centuries regarding the authentic list of books.[83]

> (مستند کتابوں کی) فہرست مسلمہ کی تدوین و تکمیل ایک خالصتاً انسانی عمل تھا۔ یہ ایک ایسا تاریخی ارتقاء تھا جس میں کئی صدیوں تک سب کلیسا کتابوں کی مسلمہ فہرست کے بارے میں اختلافات کا شکار رہے۔

---

[81] پادری برکت اے خاں، اصول تنزیل، کرسچن لٹریچر سوسائٹی مدراس، ج ا ص ۸

[82] Encyclopaedia Britannica, London, 1962,13/32,33

[83] F.G. Bratton, History of the Bible, London, 1961, P. 234

دوسری صدی کے آخر تک اربابِ کلیسا سی حد تک نئے عہد نامے لی مستند و مسلمہ کتابوں پر متفق ہوئے تھے۔ اگرچہ اس کے بارے میں اختلافات جاری رہے جو کہیں چوتھی صدی میں جا کر طے ہوئے مگر وہ بھی پوری طرح نہیں۔

اسی بات کے پیش نظر Encyclopaedia Britanica کے مقالہ نگار کو بالآخر کھلے دل سے اعتراف کرنا ہی پڑا۔

We have no certain knowledge as to how or where the four fold Gospel canon came to be formed.[84]

کہ ہم نہیں جانتے کہ اناجیل اربعہ کیسے اور کہاں سے منظر عام پر آئیں۔

دراصل اناجیل اور اعمال (کی کتاب) گمنامی، انسانی ہاتھوں کا کمال اور کلیسا کا عمل دخل اس کی الہامی و استنادی کمزوری کی انتہا کو ظاہر کرتا ہے۔

اس کی وضاحت "Thomas Paine" کے اس تبصرے سے ہوتی ہے۔

These books ... are, we are told, the word of God...... is all we know of the matter.[85]

ہمیں بتایا جاتا ہے کہ بائبل کی یہ کتابیں خدا کا کلام ہیں اس لیے ہمارے لیے یہ جاننا مناسب ہو گا کہ کس نے ہمیں یہ بات بتائی تاکہ ہمیں یہ معلوم ہو کہ اس پر کتنا بھروسہ کرنا ہے۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ کوئی نہیں بتا سکتا کہ کس کے کہنے سے ہم ان کو کلام الٰہی مانتے ہیں۔ سوائے اس کے کہ یہ بات ہم خود ہی ایک دوسرے کو باور کرائیں، تاہم تاریخی طور پر واقعہ یوں ہے کہ کلیساء کے قصہ گوؤں نے اپنا نظام قائم کر لیا تو انھوں نے جتنی تحریریں مل سکتی تھیں۔ اکٹھی کر لیں۔ پھر انھوں نے رائے شماری سے فیصلہ کیا کہ اس مجموعے کی کون سی کتابیں کلام الٰہی ہونی چاہئیں۔ اور کون سی نہیں، انھوں نے متعدد کتابوں کو مسترد کر دیا وہ کتابیں جن کو کثرت سے ووٹ ملے ان کو کلام الٰہی قرار دے دیا یہ لوگ جنھوں نے یہ سب کچھ کیا، کون تھے؟ ہمیں کچھ معلوم نہیں انھوں نے اپنے لیے کلیساء کا عمومی نام اختیار کیا اور ہم بس اس کے بارے میں اتنا ہی جانتے ہیں۔

William Neil اپنی کتاب The Bible Story میں لکھتا ہے۔

So many different minds are represented in the pages of the New testament, so many writers with differing personatities and point of views.[86]

عہد جدید کے صفحات بہت سے مختلف دماغوں اور بہت سے لکھنے والوں کی کاوش کا نتیجہ ہے جن کی شخصیات اور نقطہ ہائے نظر آپس میں مختلف تھے۔ رسولوں کے اعمال میں بھی الہام کا دعویٰ کیے بغیر حواریوں اور ابتدائی کلیسا کے حالات ہیں۔ اس کے بعد پولس وغیرہ کے خطوط ہیں۔ جس نے رسالت اور مکاشفات کے عمومی دعویٰ تو کیے مگر اس کا یہ مطلب کسی طرح نہیں بنتا کہ خطوط میں جو اس نے لکھا وہ سارے کا سارا الہامی ہے۔

Collier's Encyclopaedia میں اناجیل میں تحریف کا اعتراف کرتے ہوئے لکھا گیا ہے۔

---

[84] Encyclopaedia Britannica, London, 1962, 3/513

[85] Thomas Paine, The Age of Reason,barrios Publication, London, 1794, p.10,11

[86] William Neil, The Bible Story, P.215; Kirkpatrick, The Divine Liberary of the old Testament, P. 51

Saying, anecdotes, scraps of debate or conversation, miracle stories, parables, stories about Jesus and they like. 87

بعض ماہرین کے مطابق بے سند روایات، مبہم فقرات اور واقعاتی غلطیوں کے علاوہ اور قسم کے قصے، حکایات اور روایات بھی اناجیل کی بنیاد ہیں جن میں: اقوال، واقعات، بحث و گفتگو کے ٹکڑے، معجزات کی کہانیاں، تمثیلات اور یسوع کے بارے میں کہانیاں وغیرہ شامل ہیں۔

علامہ رشید رضا مصری لکھتے ہیں:

چوتھی صدی عیسوی میں متعدد اناجیل موجود تھیں جن میں سے چار انجیلیں منتخب کرکے موجودہ عہد نامے میں شامل کر لی گئیں۔ان کتابوں کو ہم وہ انجیل نہیں کہہ سکتے جس کا قرآن میں ہر جگہ صیغہ واحد کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے اور جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل کی گئی تھی۔ 88

چنانچہ R. William Davies اپنی کتاب The Universal God میں بائبل اور قرآن کے موازنہ کے بعد قرآن سے متعلق کھلے دل سے اعتراف کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

The Quran is the most widely read and most quoted book in the world.[89]

قرآن سب سے زیادہ پڑھی جانے والی دنیا کی سب سے زیادہ محفوظ کتاب ہے جس کے اقتباسات دنیا میں سب سے زیادہ لئے جاتے ہیں۔

اناجیل اربعہ میں موجود مختلف تضادات، فروگزاشتیں اور بے دلیل قیاس آرائیاں اپنی جگہ نہایت سنگین ہیں اور اسی بنیاد پر متعدد روشن خیال علماء جو مسیح کی بعثت پر قطعاً شبہ نہیں رکھتے، وہ عہد نامہ جدید کے بارے میں ایسی کوشش کو لاحاصل قرار دینے پر مجبور ہو گئے ہیں جو اس میں سے حق و باطل کو الگ الگ چھانٹے اور جناب عیسیٰ کے حقیقی ارشادات اور تاریخی حقائق کو مبالغہ آرائی، تحریف اور افسانہ طرازیوں سے الگ کرنے کے لیے کی جائیں اور جس کا مقصد یہ ہو کہ اس تاریخی منصوبے میں سے حقائق کو تلاش کرکے جناب یسوع کی اصل انجیل کو یقین کے ساتھ پیش کیا جائے۔

خود اناجیل میں باہمی اختلاف اور تضاد ہے۔ حالانکہ کلام ربانی میں اختلاف ممکن نہیں۔قرآن مجید میں ہے:

أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ ۚ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِندِ غَيْرِ اللَّهِ لَوَجَدُوا فِيهِ اخْتِلَافًا كَثِيرًا ۔ 90

کیا یہ لوگ قرآن میں غور نہیں کرتے؟ اگر یہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو یقیناً اس میں بھی کچھ اختلاف پاتے۔

---

87 Collier's Encyclopaedia, The Crowell-Collier Publishing Co., 1963, 9/199

88 محمد رشيد بن علي رضا بن محمد شمس الدين بن محمد بهاء الدين بن منلا علي خليفة القلموني الحسيني (المتوفى: 1354هـ) تفسير القرآن الحكيم (تفسير المنار) الهيئة المصرية العامة للكتاب مصر ج ۳ ص ۱۵۹

89 R. William Davies, The Universal God, Xlibris Corporation, Bloomington, Indiana, United States ,2011, p 215

90 سورۃ النساء، ۴: ۸۲

## حاصل کلام

جبکہ اسلام کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر نبی اور رسول ہیں جو بنی اسرائیل کی اصلاح و ہدایت کے لیے مبعوث کئے گئے ان کی پیدائش بھی معجزہ کے طور پر ہوئی، اور وہ جسم اور روح کے ساتھ آسمان پر زندہ اٹھا لیے گئے اور قرب قیامت کی علامت کبریٰ کے طور پر دوبارہ آسمان سے زمین پر اتریں گے، یہ بات نفس الامر کے طور پر دلیل قطعی ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات قرآن مجید سے ثابت ہے۔

اناجیل سے متعلق بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ مسیحی تاریخ کا مدار اور ماخذ مذکورہ اناجیل اربعہ ہیں۔ یہ انجیلیں حضرت عیسی علیہ السلام کی املا کردہ نہیں ہیں، بلکہ حضرت مسیح نے انہیں دیکھا تک نہیں۔ اس کے لکھنے والے لوگ مجہول اور غیر معروف ہیں، کسی کی حیات پردے میں ہے، کسی کی خدمات اور مذکورہ انجیلوں سے ان کا تفصیلی تعلق بھی واضح نہیں ہے۔ ان کی تصانیف مخصوص لوگوں کی قیادت، مختلف حالات، اور زبانوں کے موافق ہوئی ہے۔ اصل انجیلوں کی گمشدگی پر تمام مسیحی علماء کا اتفاق ہے۔ عہد نامہ جدید کی ان کتب کے متعلق بے شمار اندرونی، بیرونی اور تاریخی شہادتیں موجود ہیں جن کی بناء پر باآسانی کہا جا سکتا ہے کہ یہ کتب الہامی نہیں بلکہ مصنفین کی خود ساختہ ہیں، بلکہ ان کے مصنفین کے بارے میں بھی اختلاف ہے۔ اناجیل کے مصنفین اقرار کرتے تھے کہ وہ الہام کے تحت نہیں لکھ رہے۔

عہد نامہ جدید و قدیم کی الہامی اور استنادی حیثیت سے متعلق پیش کیے گئے تفصیلی حوالوں اور تجزیہ نگاروں کے تبصروں اور ظاہری شواہدات اور بائبل کے اندرونی کلمات کی روشنی میں یہ کہنا بالکل حق بجانب ہے کہ ان کتابوں میں حد درجہ تحریف و من گھڑت روایات پر خود ان کے ماننے والوں کے دلائل یہ ظاہر کرتے ہیں کہ ان کی تالیف میں الہام کو دخل نہ تھا یا الہام میں انسانی کاوش کی آمیزش ہو چکی تھی۔ اسی طرح ان کی قبولیت و رواج بھی الہام نہیں بلکہ انسانی فیصلوں پر مبنی تھا اور اگر ان فیصلوں کو خدائی رہنمائی نصیب ہوتی تو مختلف مقدس کتابوں کو درجہ قبول دینے یا نہ دینے کے مسئلے پر صدیوں اختلافات و تحفظات نہ پائے جاتے۔

## فصل دوم: عہد نامہ جدید میں تصور عصمت انبیاء

عیسائی عقیدے کے مطابق آدم علیہ السلام کی تمام اولاد گناہ گار ہے۔ آدم اور حوا کو گناہ کی پاداش میں جنت سے نکالا گیا تھا، اس لیے اولادِ آدم کو گناہ ورثہ میں ملا اور اسی بناء پر ہر ابنِ آدم پیدائشی طور پر گناہگار ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خدا کا بیٹا انسانی نطفہ کے ذریعہ مریم کے رحم میں داخل نہیں ہوا۔ مریم کو مرد کے ملاپ کے بغیر حمل ٹھہرا تاکہ یہ بچہ اس طرح گناہِ آدم میں حصہ دار بننے سے محفوظ رہے جس طرح کہ آدم علیہ السلام کی دوسری تمام اولاد پیدائشی طور پر گناہ گار ہوتی ہے۔

عیسائی عقائد کی عمارت اسی بنیاد پر استوار کی گئی ہے اور اس میں کفارہ کے عقیدے کا جواز اس طرح مہیا کیا گیا ہے کہ ہر شخص گناہ کے زیر اثر ہے اور کوئی بھی اس سے پاک اور محفوظ نہیں ہو سکتا۔ ایسی صورت میں ایک منجی اور گناہوں کی پاداش سے چھٹکارا دلانے والے کی ضرورت ناگزیر ہے۔ کوئی ابن اولادِ آدم کو گناہوں کی پاداش سے بچانے پر قادر نہیں ہو سکتا کیونکہ انسان تو خود ہی خلقی طور پر گناہگار مخلوق ہے۔ جنابِ یسوع نے صرف انسان کا قالب اختیار کیا، وہ کسی انسان کے نطفہ سے پیدا نہیں ہوئے۔ اس بناء پر وہ گناہ سے پاک اور نیکوکار ہیں اور اسی بناء پر وہ ابنِ آدم کی خطاؤں کی تلافی کر سکتے ہیں اور اس کے گناہوں کا کفارہ ادا کر سکتے ہیں۔

اب اگر کوئی شخص اس امر کی شہادت پیش کر دے کہ کسی شخص یا کئی اشخاص نے خطاؤں اور گناہوں سے پاک زندگی گزاری اور وہ کلی طور پر معصوم عن الخطاء تھے تو عیسائی عقائد کی بنیاد ہی منہدم ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عیسائی مذہب میں انبیائے کرام کے بارے میں اس عقیدے کی سرے سے کوئی گنجائش ہی نہیں ہے کہ وہ معصوم عن الخطاء اور گناہوں سے پاک تھے۔ لیکن اس سلسلے میں اناجیل اپنے ماننے والوں کا ساتھ نہیں دیتیں بلکہ انبیاءِ کرام کی عصمت و بے گناہی کا واضح اقرار کرتی ہیں۔

### اناجیل سے عقیدہ عصمتِ انبیاء کا اثبات

متی کی انجیل میں جنابِ یسوع سے حسبِ ذیل الفاظ منسوب کیے گئے ہیں:

''کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ بہت سے نبیوں اور راست بازوں کو آرزو تھی کہ جو کچھ تم دیکھتے ہو دیکھیں مگر نہ دیکھا اور جو باتیں تم سنتے ہو سنیں مگر نہ سنیں''۔[1]

ایک اور مقام پر یہ آیت قابل غور ہے:

''تاکہ تم اپنے باپ کے جو آسمان پر ہے، بیٹے ٹھہرو کیونکہ وہ اپنے سورج کو بدوں اور نیکوں دونوں پر چمکاتا ہے اور راست بازوں اور ناراستوں دونوں پر مینہ برساتا ہے''۔[2]

لوقا کی انجیل میں لکھا ہے:

''جیسا اس نے اپنے پاک نبیوں کی زبانی کہا تھا جو کہ دنیا کے شروع سے ہوتے آئے ہیں''۔[3]

یوحنا کی انجیل میں یہ آیت موجود ہے:

---

[1] انجیل متی، ۱۳ : ۱۷

[2] انجیل متی، ۵ : ۴۵

[3] انجیل لوقا، ۱ : ۷۰

''ہم جانتے ہیں کہ جو کوئی خدا سے پیدا ہوا ہے، وہ گناہ نہیں کرتا بلکہ اس کی حفاظت وہ کرتا ہے جو خدا سے پیدا ہوا اور وہ شریر اسے چھونے نہیں پاتا''۔[4]

انجیل متی میں بھی انبیاء کرام کو راست باز قرار دیا گیا ہے:

''مبارک ہیں وہ جو راست بازی کے سبب ستائے گئے ہیں کیونکہ آسمان کی بادشاہی اُن ہی کی ہے۔ جب میرے سبب سے لوگ تم کو لعن طعن کریں گے اور ستائیں گے اور ہر طرح کی بُری باتیں نسبت ناحق کہیں گے تو تم مبارک ہو گے۔ خوشی کرنا اور نہایت شادمان ہونا کیونکہ آسمان پر تمہارا اجر بڑا ہے، اس لیے کہ لوگوں نے ان نبیوں کو بھی جو تم سے پہلے تھے اسی طرح ستایا تھا''۔[5]

ان اقتباسات سے ثابت ہوتا ہے کہ عیسائیت کے نزدیک تمام نبی اور پیغمبر جو خدا کے بیٹے اور بادشاہت کے مکین تھے وہ نیکوکار اور راست باز تھے۔ شیطان اُن پر قابو پانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ انہیں راست بازی کی بناپر تکلیفیں دی گئیں اور نبوت کے مقامِ بلند پر فائز کیے جانے کا یہ منطقی تقاضا تھا کہ وہ معصوم عن الخطا ہوں۔ شیطان اُن پر کبھی غلبہ نہ حاصل کر سکے۔

پیغمبر خدا کی طرف سے انسانوں کے لیے نیکی اور راست بازی کا نمونہ بن کر بھیجے جاتے ہیں تاکہ وہ تبلیغ و ترغیب کے ذریعہ لوگوں کو نیکی کی تلقین کریں۔ انجیل میں ایسے بے شمار نیکوں اور راست بازوں کا تذکرہ ملتا ہے جو ہمیشہ خدا کے مطیع و فرمانبردار رہے اور انہوں نے احکامِ الٰہی کی کامل پابندی کی۔ ان پیغمبروں نے کبھی منشائے الٰہی سے سرِ مو سرتابی نہیں کی۔

سب سے پہلے اس سلسلے میں جناب یوحنا (حضرت یحییٰ) کا ذکر آتا ہے۔ بائبل میں ان کا ذکر یوحنا بپتسمہ دینے والے کی حیثیت سے آتا ہے اور بتایا جاتا ہے کہ تقویٰ اور پاکیزگی ان کا لباس اور اوڑھنا بچھونا تھا۔ اس سلسلہ میں اناجیل سے چند آیات پیش کی جاتی ہیں:

''کیونکہ وہ خداوند کے حضور میں بزرگ ہو گا اور ہرگز نہ مے نہ کوئی اور شراب پیے گا اور اپنی ماں کے بطن ہی سے روح القدس سے بھر جائے گا''۔[6]

''کیونکہ خداوند کا ہاتھ اُس پر تھا''۔[7]

''کیونکہ ہیرودیس یوحنا کو راست باز اور مقدس آدمی جان کر اس سے ڈرتا اور اسے بچائے رکھتا تھا''۔[8]

''یوحنا آیا اور بپتسمہ دیتا اور گناہوں کی معافی کے لیے توبہ کے بپتسمہ کی منادی کرتا تھا''۔[9]

''میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جو عورتوں سے پیدا ہوئے ہیں ان میں یوحنا بپتسمہ دینے والے سے بڑا کوئی نہیں ہوا''۔[10]

---

[4] انجیل یوحنا، ۵ : ۱۸

[5] انجیل متی، ۵ : ۱۰- ۱۲

[6] انجیل لوقا، ۱ : ۱۵

[7] ایضاً، ۱ : ۶۶

[8] انجیل مرقس، ۶ : ۳۰

[9] ایضاً، ۱ : ۴

[10] انجیل متی، ۱۱:۱۱

''کیونکہ یوحنا نہ کھاتا آیا نہ پیتا۔ اور وہ کہتے ہیں کہ اس میں بدروح ہے۔ ابن آدم کھاتا پیتا آیا اور وہ کہتے ہیں دیکھو کھاؤ اور شرابی آدمی۔ محصول لینے والوں اور گناہ گاروں کا یار! مگر حکمت اپنے کاموں سے راست ثابت ہوئی''۔[11]

''اس وقت خدا کا کلام بیابان میں زکریاہ کے بیٹے یوحنا پر نازل ہوا''۔[12]

منقولہ بالا اقتباسات میں یوحنا کو ایک مثالی پیغمبر قرار دیا گیا ہے، برائی جس کے قریب بھی نہیں پھٹکتی تھی۔ خداوند کا ہاتھ اس پر تھا، اس پر خدا کا کلام نازل ہوا، وہ ماں کے پیٹ سے ہی روح القدس سے بھر گیا تھا، وہ گناہوں کی معافی کے لیے توبہ کے بپتسمہ کی منادی کرتا تھا تاکہ گناہ گار اور بدکار لوگ توبہ کے ذریعہ گناہوں سے نجات پائیں اور اس وقت تک جتنے لوگ بھی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوئے تھے ان میں وہ سب سے عظیم تھا۔ کیا اس منصب و مقام اور اس عظمت کردار کی حامل شخصیت بدکردار و گناہگار ہو سکتی ہے؟

اناجیل میں حضرت آدم علیہ السلام کے فرزند ہابیل کا ذکرِ خیر راست باز کے طور پر کیا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو:

''تاکہ سب راست بازوں کا خون جو زمین پر بہایا گیا تم پر آئے۔ راست باز ہابیل کے خون سے لے کر برکیاہ کے بیٹے زکریاہ کے خون تک جسے تم نے مقدس اور قربان گاہ کے درمیان قتل کیا''۔[13]

''ایمان ہی سے ہابیل نے قائن (قابیل) سے افضل قربانی خدا کے لیے گزرانی اور اسی کے سبب سے اس کے راست باز ہونے کی گواہی دی گئی کیونکہ خدا نے اس کی نذروں کی بابت گواہی دی''۔[14]

''اور قائن (قابیل) کی مانند نہ بنیں جو اس شریر سے تھا اور جس نے اپنے بھائی کو قتل کیا اور اس نے کس واسطے اسے قتل کیا؟ اس واسطے کہ اس کے کام برے تھے اور اس کے بھائی کے کام راستی کے تھے''۔[15]

انجیل میں حضرت دانیال علیہ السلام کو بھی بدکرداری اور معصیت سے پاک قرار دیا گیا ہے ان کی معصومیت کی شہادتیں بائبل میں بکثرت موجود ہیں۔ شاہ بخت نصر ان کے بارے میں اس طرح اظہارِ خیال کرتا ہے۔

''اس میں مقدس الٰہوں کی روح ہے''۔[16]

''تب ان وزیروں اور ناظموں نے چاہا کہ ملک داری میں دانی ایل پر قصور ثابت کریں لیکن وہ کوئی موقع یا قصور نہ پا سکے کیونکہ وہ دیانت دار تھا اور اس میں کوئی خطا یا تقصیر نہ تھی''۔[17]

حضرت یوسیاہؑ بھی ایک نبی ہیں جن کے بارے میں انجیل کے الفاظ یہ ہیں:

''اس نے وہ کام کیا جو خداوند کی نگاہ میں ٹھیک تھا اور اپنے باپ داؤد کی سب راہوں پر چلا اور داہنے یا بائیں ہاتھ کو مطلق نہ مڑا''۔[18]

---

[11] انجیل متی، ۱۱ : ۱۸،۱۹

[12] انجیل لوقا، ۳ : ۲

[13] انجیل متی، ۲۳ : ۳۵

[14] عبرانیوں، ۱۱: ۴

[15] انجیل یوحنا، ۳ : ۱۲

[16] دانی ایل، ۴: ۸

[17] ایضاً، ۶ :۴

حضرت زکریا علیہ السلام اور ان کی بیوی کے بارے میں لوقا کا بیان یہ ہے کہ:

''اور وہ دونوں خدا کے حضور راست باز اور خداوند کے سب احکام و قوانین پر بے عیب چلنے والے تھے''۔[19]

بادشاہ حزقیاہ کا ذکر انجیل میں ان الفاظ میں ملتا ہے:

''اور وہ خداوند اسرائیل کے خدا پر توکل کرتا تھا ایسا کہ اس کے بعد یہوداہ کے سب بادشاہوں میں اس کی مانند ایک نہ ہوا اور نہ اس سے پہلے کوئی ہوا تھا۔ کیونکہ وہ خداوند سے لپٹا رہا اور اس کی پیروی کرنے سے باز نہ آیا بلکہ اس کے حکموں کو مانا جن کو خداوند نے موسیٰ کو دیا تھا۔ اور خداوند اس کے ساتھ رہا اور جہاں کہیں وہ گیا کامیاب ہوا''۔[20]

''تب حزقیاہ نے اپنا منہ دیوار کی طرف کیا اور خداوند سے دعا کی۔ اور کہا: اے خداوند میں تیری منت کرتا ہوں۔ یاد فرما کہ میں تیرے حضور سچائی اور پورے دل سے چلتا رہا ہوں اور جو تیری نظر میں بھلا ہے وہی کیا ہے''۔[21]

انجیل کے بیان کے مطابق منواح کے بیٹے سیمسن کے بارے میں فرشتوں نے اس کی ماں سے اس کی پیدائش کی پیش گوئی کرتے ہوئے یہ ہدایات دیں:

''سو خبردار مے یا نشہ کی چیز نہ پینا اور نہ کوئی ناپاک چیز کھانا۔ کیونکہ تو حاملہ ہوگی اور تیرے بیٹا ہوگا۔ اس کے سر پر کبھی استرا نہ پھرے اس لیے کہ وہ لڑکا پیٹ ہی سے خدا کا نذیر ہوگا اور وہ اسرائیلیوں کو فلستیوں کے ہاتھ سے رہائی دینا شروع کرے گا۔ اس عورت نے جا کر اپنے شوہر سے کہا کہ ایک مردِ خدا میرے پاس آیا۔ اس کی صورت خدا کے فرشتے کی صورت کی طرح نہایت مہیب تھی اور میں نے اس سے نہیں پوچھا کہ تو کہاں کا ہے اور نہ اس نے مجھے اپنا نام بتایا۔ پر اس نے مجھ سے کہا: ''دیکھ تو حاملہ ہوگی اور تیرے بیٹا ہوگا سو تو مے یا نشہ کی چیز نہ پینا اور نہ کوئی ناپاک چیز کھانا۔ کیونکہ وہ لڑکا پیٹ ہی سے اپنے مرنے کے دن تک خدا کا نذیر رہے گا''۔[22]

اسرائیل کے سامنے سموئیل علیہ السلام نے جرأت کے ساتھ اپنی راست بازی کا مظاہرہ کیا اور پوری قوم نے اس کی خدا خوفی اور پرہیزگاری کی گواہی دی۔ انجیل اس کا ذکر ان الفاظ میں کرتی ہے:

''میں حاضر ہوں۔ سو تم خداوند اور اس کے ممدوح کے آگے میرے منہ پر بتاؤ کہ میں نے کس کا بیل لے لیا یا کس کا گدھا لیا؟ میں نے کس کا حق مارا یا کس پر ظلم کیا یا کس کے ہاتھ سے میں نے رشوت لی تاکہ اندھا بن جاؤں؟ بتاؤ اور یہ میں تم کو واپس کر دوں گا۔ انہوں نے جواب دیا: تو نے ہمارا حق نہیں مارا اور نہ ہم پر ظلم کیا اور نہ تو نے کسی کے ہاتھ سے کچھ لیا۔ تب اس نے ان سے کہا کہ خداوند تمہارا گواہ اور اس کا ممدوح آج کے دن گواہ ہے کہ میرے پاس تمہارا کچھ نہیں نکلا۔ انہوں نے کہا کہ وہ گواہ ہے''۔[23]

---

[18] سلاطین دوم، ۲۲ :۲

[19] انجیل لوقا، ۱ : ۶

[20] سلاطین دوم، ۱۸ :۵،۷

[21] یسعیاہ، ۳۸ :۲،۳

[22] قضاۃ، ۱۳ :۵،۷

[23] سموئیل اول، ۱۲ : ۳،۵

سمعون علیہ السلام کے بارے میں لوقا کا کہنا ہے:

''اور دیکھو یروشلیم میں شمعون نام ایک آدمی تھا اور وہ آدمی راست باز اور خدا ترس تھا اور اسرائیل کی تسلی کا منتظر تھا اور روح القدس اس پر تھا''۔[24]

ان حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ اناجیل کی رو سے حضرت سیدنا عیسیٰؑ (یسوع مسیح) علیہ السلام کے علاوہ اور بھی متعدد ایسے نیک اور راستباز لوگ پیدا ہوئے جنہیں خدا نے تقویٰ اور پرہیزگاری کی نعمت سے نوازا۔ اس سے اسلام اور مسلمانوں کے ''عقیدہ عصمتِ انبیاء'' کا اثبات ہوتا ہے۔

## اناجیل کی عقیدہ عصمتِ انبیاء سے متضاد روایات

اناجیل جو متعدد انبیاء کرام کو راستباز بیان کرتی ہیں، خود سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں یکسو نہیں، اور ان میں ایسے الزامات بھی ملتے ہیں جن سے خود جنابِ یسوع کے گناہ ظاہر ہوتے ہیں مثلاً:

انجیل میں جناب یسوع کی ''دروغ گوئیوں'' کا بھی ذکر ملتا ہے۔ عید خیام میں شمولیت کے سلسلے میں جنابِ یسوع نے اپنے بھائیوں سے کہا:

''میں ابھی اس عید میں نہیں جاتا کیونکہ ابھی تک میرا وقت پورا نہیں ہوا۔ یہ باتیں ان سے کہہ کر وہ گلیل ہی میں رہا۔ لیکن جب اس کے بھائی عید میں چلے گئے اس وقت وہ بھی گیا۔ ظاہر نہیں بلکہ گویا پوشیدہ''۔25

اسی طرح کی اور متعدد باتیں جناب یسوع علیہ السلام کی عظمت و شان کے منافی ملتی ہیں۔

جنابِ یسوع کے بارے میں انجیل کا کہنا یہ ہے کہ ایک دو دن نہیں بلکہ پورے چالیس دن مسلسل شیطان نے جنابِ یسوع علیہ السلام کو برائی کی طرف راغب کرنے کی کوشش کی اور جس طرف شیطان انہیں لے گیا وہ اس کے پیچھے گئے تواریخ میں لکھا ہے:

''پھر یسوع روح القدس سے بھرا ہوا یردن سے لوٹا اور چالیس دن تک روح کی ہدایت سے بیابان میں پھرتا رہا اور ابلیس اُسے آزماتا رہا۔ اُن دنوں میں اُس نے کچھ نہ کھایا اور جب وہ دن پورے ہو گئے تو اسے بھوک لگی اور ابلیس نے اس سے کہا اگر تو خدا کا بیٹا ہے تو اس پتھر سے کہہ کہ روٹی بن جائے۔ یسوع نے اس کو جواب دیا: لکھا ہے کہ آدمی صرف روٹی ہی سے جیتا نہ رہے گا۔ اور ابلیس نے اسے اونچے پہاڑ پر لے جا کر دنیا کی سب سلطنتیں پل بھر میں دکھائیں۔ اور اس سے کہا کہ یہ سارا اختیار اور ان کی شان و شوکت میں تجھے دے دوں گا کیونکہ یہ میرے سپرد ہے اور جس کو چاہتا ہوں دیتا ہوں۔ پس اگر تو میرے آگے سجدہ کرے تو یہ سب تیرا ہوگا۔ یسوع نے جواب میں اس سے کہا، لکھا ہے کہ تو خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر اور صرف اسی کی عبادت کر۔ اور وہ اسے یروشلیم میں لے گیا اور ہیکل کے کنگرے پر کھڑا کر کے اس سے کہا اگر تو خدا کا بیٹا ہے تو اپنے تئیں یہاں سے نیچے گرا دے۔ کیونکہ لکھا ہے کہ ''وہ تیری بابت اپنے فرشتوں کو حکم دے گا کہ تیری حفاظت کریں''۔ اور یہ بھی کہ ''وہ تجھے ہاتھوں پر اٹھا لیں گے، مبادا تیرے پاؤں کو پتھر سے ٹھیس لگے۔ یسوع نے جواب میں اس

---

[24] انجیل لوقا، ۲ : ۲۵

[25] انجیل یوحنا، ۷: ۷- ۱۰

سے کہا۔ فرمایا گیا ہے کہ ''تو خداوند اپنے خدا کی آزمائش نہ کر''۔ جب ابلیس تمام آزمائشیں کر چکا تو کچھ عرصے کے لیے اس سے جدا ہوا''۔[26]

بائبل میں آتا ہے:

''خداوند کا شکر کرو اس لیے کہ وہ نیک ہے، کیونکہ اس کی شفقت ابدی ہے''۔[27]

اناجیلِ اربعہ کے مختلف مقامات پر متعدد انبیاء کرام علیہم السلام کی طرف گناہوں اور اللہ کی نافرمانی کی نسبت بھی کی گئی ہے۔ یہاں تک کہ خود سیدنا عیسیٰ علیہ السلام بھی گناہوں میں ملوث دکھائے گئے ہیں۔ اس سلسلے میں عہد نامہ جدید کے مختلف مقامات کا مزید جائزہ پیش کیا جائے گا۔

## یسوع مسیح کی طرف انبیاء سابقین کی اہانت کی نسبت

کتاب یوحنا میں حضرت مسیحؑ کی طرف انبیاء سابقین سے متعلق اہانت و توہین کی نسبت کی گئی ہے۔ ملاحظہ ہو۔

پس سیدنا عیسیٰ مسیح نے ان سے پھر فرمایا کہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ بھیڑوں کا دروازہ میں ہوں۔ جتنے مجھ سے پہلے آئے سب چور اور ڈاکو ہیں مگر بھیڑوں نے ان کی نہ سنی۔ دروازہ میں ہوں۔ اگر کوئی مجھ سے داخل ہو تو نجات پائے گا اور اندر باہر آیا جایا کرے گا اور چارہ پائے گا۔[28]

حضرت مسیحؑ جو عجز و انکسار کا اس حد تک مظاہرہ کرتے رہے کہ یوحنا سے جا کر بپتسمہ لے لیا، وہ بلا تمیز ان سب پیغمبروں کو جو ان سے پہلے آئے، چور اور ڈاکو کہیں انسانی عقل اس بات کو تسلیم نہیں کرتی کہ ایسا کلام ان کی زبان سے ادا ہو سکتا ہے۔ ہر بعد والے پیغمبر پر اپنے سے پہلے پیغمبر کا احترام کرنا لازم ہوتا ہے۔ اور خدا کے مرسل ہونے کے اعتبار سے وہ آپس میں بھائی بھی ہوتے ہیں، مندرجہ بالا آیت میں یسوع مسیح اپنے سے پہلے آئے تمام پیغمبروں کو چور اور ڈاکو قرار دے رہے ہیں، اور ساتھ ہی یہ تاکید بھی ہے کہ میری باتوں کو مذاق نہ سمجھنا بلکہ میں سچ کہہ رہا ہوں، عہد نامہ جدید کے اس فتوے کی زد میں خود مسیح کے آباؤاجداد، ابرہامؑ، اضحاقؑ، یعقوبؑ، داودؑ بھی آتے ہیں حالانکہ ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا کہ حضرت عیسیٰؑ نے ایسا کوئی کلام بولا ہو۔

## حضرت عیسیٰؑ یوحنا (یحیٰؑ) کی گرفتاری کے وقت فرار

جنابِ یسوع نے یوحنا سے بپتسمہ لیا۔ یوحنا کا یہ بپتسمہ گناہوں کی معافی کے لیے ہوتا تھا۔

جیسا کہ متی میں مذکور ہے۔

اس وقت عیسیٰ المسیح گلیل سے یردن کے کنارے حضرت یحییٰ کے پاس ان سے اصطباغ لینے تشریف لائے۔[29]

---

[26] انجیل لوقا، ۴ : ۱ - ۱۳

[27] تواریخ اول، ۱۶ : ۳۴

[28] انجیل یوحنا، ۱۰ : ۷ - ۱۰

[29] انجیل متی، ۳ : ۱۳

حضرت یوحنا جن کا قرآن مجید میں نام یحیٰ ہے انجیل متی کے مطابق جب وہ گرفتار ہوئے تو حضرت عیسیٰ اس مقام کو چھوڑ کر فرار ہوئے اور دوسرے مقام پر تبلیغ شروع کر دی۔ کتاب متی ملاحظہ ہو۔

> جب آپ نے سنا کہ حضرت یحییٰ پکڑوا دیئے گئے ہیں تو گلیل کو ہجرت کر گئے۔ اور ناصرۃ کو چھوڑ کر کفرنحوم جو جھیل کے کنارے زبولون اور نفتالی کی سرحد پر ہے۔[30]

کتاب یوحنا میں مرقوم ہے۔

> ان باتوں کے بعد سیدنا عیسیٰ گلیل میں پھرتے رہے کیونکہ یہودیہ میں پھرنا نہ چاہتے تھے۔ اس لئے کہ یہودی آپ کے قتل کی کوشش میں تھے۔[31]

## حضرت یحییٰؑ کی شہادت کا واقعہ اور مسیحؑ کی طرف بزدلانہ رد عمل کی نسبت

انجیل متی میں حضرت یحیٰ کی شہادت کا واقعہ ان الفاظ میں بیان کیا گیا ہے۔

> اس وقت چوتھائی ملک کے حاکم ہیرودیس نے سیدنا عیسیٰ المسیح کی شہرت سنی۔۔۔ کیونکہ ہیرودیس نے اپنے بھائی فلپس کی بیوی ہیرودیاس کے سبب سے حضرت یحییٰ اصطباغی کو پکڑ کر باندھا اور قید خانہ میں ڈال دیا تھا۔۔۔ وہ ہر چند اسے قتل کرنا چاہتا تھا مگر عام لوگوں سے ڈرتا تھا کیونکہ وہ حضرت یحییٰ کو نبی جانتے تھے۔ لیکن جب ہیرودیس کی سالگرہ ہوئی اور تو ہیرودیاس کی بیٹی نے محفل میں ناچ کر ہیرودیس کو خوش کیا۔ اس پر اس نے قسم کھا کر اس سے وعدہ کیا کہ جو کچھ تم مانگو گی تمہیں دوں گا۔ اس نے اپنی ماں کے سکھانے سے کہا مجھے یحییٰ اصطباغی کا سر تھال میں یہیں منگوا دیجئے۔ بادشاہ غمگیں ہوا مگر اپنی قسموں اور مہمانوں کے سبب سے اس نے حکم دیا کہ دے دیا جائے۔ اور آدمی بھیج کر قید خانہ میں حضرت یحییٰ اصطباغی کا سر کٹوا دیا۔ اور آپ کا سرِ مبارک تھال میں لایا گیا اور لڑکی کو دیا گیا اور وہ اسے اپنی ماں کے پاس لے گئی۔ اور آپ کے شاگردوں نے آکر لاشِ مبارک اٹھالی اور آپ کو دفن کر دیا اور جا کر سیدنا عیسیٰ المسیح کو خبر دی۔ جب سیدنا عیسیٰ نے یہ سنا تو وہاں سے کشتی پر الگ کسی ویران جگہ کو روانہ ہوئے اور لوگ یہ سن کر شہر شہر سے پیدل آپ کے پیچھے گئے۔[32]

مذکورہ عبارت سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ جب حضرت یوحنا کو شہید کر دیا گیا تو حضرت عیسیٰؑ یہ خبر سن کر وہاں سے ایک ویران جگہ کی طرف کوچ کر گئے، حالانکہ انبیاء اللہ کے مقرب ہوتے ہیں وہ موت سے نہیں ڈرتے۔ حضرت عیسیٰؑ کی طرف ایسی بزدلی کی نسبت الہامی کلام میں ممکن نہیں ہو سکتی۔

## یسوع مسیح کا یوحناؑ کے قتل کے بعد موت سے گھبرانا

کتاب متی کے مطابق حضرت عیسیٰؑ یوحنا کے قتل کے بعد بہت گھبرائے ہوئے تھے ہر وقت موت کا ڈر لگا رہتا تھا کہ کہیں یہودی آکر انہیں قتل نہ کر دیں، اور وہ خدا سے سجدہ ریز ہو کر دعا گو تھے کہ یہ بلا ٹل جائے، ملاحظہ ہو۔

---

[30] انجیل متی، ۴ : ۱۲، ۱۳

[31] انجیل یوحنا، ۷ : ۱

[32] انجیل متی، ۱۴ : ۱ - ۱۳

اس وقت سیدنا عیسیٰ ا سیح نے ان کے ساتھ سمنی نامی ایک مقام پر آئے اور اپنے شا گردوں سے فرمایا یہیں بیٹھے رہنا جب تک کہ میں وہاں جا کر دعا کروں۔ اور حضرت پطرس اور زبدی کے دونوں بیٹوں کے ساتھ لے کر غمگیں اور بیقرار ہونے لگے۔ اس وقت آپ نے ان سے فرمایا میری جان نہایت غمگیں ہے۔ یہاں تک کہ مرنے کی نوبت پہنچ گئی ہے۔ تم یہاں ٹھہر واور میرے ساتھ جاگتے رہو۔ پھر ذرا آگے بڑھے اور سجدہ ریز ہو کر دعا کی اے میرے پرور دگار! اگر ہو سکے تو یہ پیالہ مجھ سے ٹل جائے۔ تو بھی نہ جیسا میں چاہتا ہوں بلکہ جیسا آپ چاہتے ہیں ویسا ہی ہو۔ پھر شاگردوں کے پاس آ کر ان کو سوتے پایا اور حضرت پطرس سے فرمایا کیا تم میرے ساتھ ایک گھڑی بھی نہ جاگ سکے؟ جاگو اور دعا کرو تاکہ آزمائش میں نہ پڑو۔ روح تو مستعد ہے مگر جسم کمزور ہے۔ پھر دوبارہ آپ نے جا کر یوں دعا کی اے میرے پروردگار! اگر یہ میرے پیئے بغیر ٹل نہیں سکتا تو آپ کی مرضی پوری ہو۔ اور آکر انہیں پھر سوتے پایا کیونکہ ان کی آنکھیں نیند سے بھری تھیں۔ اور ان کو چھوڑ کر پھر تشریف لے گئے اور پھر وہی بات کہہ کر تیسری بار دعا کی۔[33]

مسیحی عقیدے کے مطابق یسوع مسیح خدا کا بیٹا ہے۔ اگر مسیح خدا کا بیٹا ہے تو یسوع مسیح کے مطابق خدا کے پاس جانے میں اس قدر خود، پریشانی اور رنج والم والی کیا بات ہے۔ لیکن مندرجہ بالا عبارت سے مسیحؑ کی پریشانی اور بے قراری بالکل واضح نظر آرہی ہے۔

## عہد نامہ جدید کے مطابق مسیح ماں کا نافرماں

۴:...... انجیل یوحنا سے معلوم ہوتا ہے کہ جنابِ یسوع نے حقارت کے ساتھ اپنی ماں کو مخاطب کیا:

''اے عورت! مجھے تجھ سے کیا کام ہے؟ابھی میرا وقت نہیں آیا''۔34

عہد نامہ جدید کے مطابق حضرت عیسیٰؑ نے اپنی ماں اور بھائی کو پہچاننے سے ہی انکار دیا، کتاب متی کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

جب آپ بھیڑ سے یہ فرمارہے تھے کہ آپ کی والدہ ماجدہ اور بھائی باہر کھڑے تھے اور آپ سے بات کرنا چاہتے تھے۔ کسی نے آپ سے کہا دیکھئیے آپ کی والدہ اور آپ کے بھائی باہر کھڑے ہیں اور آپ سے بات کرنا چاہتے ہیں۔ آپ نے خبر دینے والے کو جواب میں فرمایا کہ کون ہے میری ماں اور کون ہیں میرے بھائی؟ اور اپنے رسولوں کی طرف ہاتھ بڑھا کر کہا دیکھو میری ماں اور میرے بھائی یہ ہیں۔ کیونکہ جو کوئی میرے پروردگار کی مرضی پر چلے وہی میرا بھائی اور میری بہن اور ماں ہے۔[35]

کیا ماں کو اس طرح پہچاننے سے انکار کرنا نبی کی عصمت کے منافی نہیں قرار پائے گا۔ اور کیا یہ ماں کی نافرمانی اور گستاخی نہیں ۔ اور اس پر مستزاد یہ کہ پہچان سے انکار کرنے کی وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ یسوع مسیح کی ماں نہ خدا کا کلام سنتی تھیں اور نہ اس پر عمل کرتی تھیں۔

---

[33] انجیل متی، ۲۶ : ۳۶ - ۴۴

[34] انجیل یوحنا، ۲ : ۴

[35] انجیل متی، ۱۲ : ۴۶ - ۵۰

## حضرت عیسیٰ کا زناکار عورت کو معاف کر دینا

حدود اللہ کی معافی تو نبی کے اختیار میں بھی نہیں ہوتی مگر حضرت عیسیٰؑ کی طرف انجیل یوحنا میں اس کی نسبت کی گئی ہے کہ انہوں نے زناکار عورت کو معاف کر کے کہا کہ جاؤ آئندہ ایسا نہ کرنا۔ انجیل یوحنا میں مرقوم ہے۔

مگر سیدنا عیسیٰ کوہ زیتون پر تشریف لے گئے۔ صبح سویرے ہی آپ پھر ہیکل میں آئے اور سب لوگ آپ کے پاس آئے اور آپ بیٹھ کر انہیں تعلیم دینے لگے۔ اور عالم شرع اور دینی علماء ایک عورت کو لائے جو زنا میں پکڑی گئی تھی اور اسے بیچ میں کھڑا کر کے آپ سے کہا: استاد محترم یہ عورت زنا میں عین فعل کے وقت پکڑی گئی ہے۔ توریت میں موسیٰ نے ہم کو حکم دیا ہے کہ ایسی عورتوں کو سنگسار کریں۔ پس آپ اس عورت کی نسبت کیا فرماتے ہیں؟ انہوں نے آپ کو آزمانے کے لئے یہ کہا تاکہ آپ پر الزام لگانے کا کوئی سبب نکالیں مگر سیدنا عیسیٰ جھک کر انگلی سے زمین پر لکھنے لگے۔ جب وہ آپ سے سوال کرتے ہی رہے تو آپ نے سیدھے ہو کر ان سے فرمایا جو تم میں بے گناہ ہو وہی پہلے اس کے پتھر مارے۔ اور پھر جھک کر زمین پر انگلی سے لکھنے لگے۔ وہ یہ سن کر بڑوں سے لے کر چھوٹوں تک ایک ایک کر نکل گئے اور سیدنا عیسیٰ اکیلے رہ گئے اور عورت وہیں بیچ میں رہ گئی۔ آپ نے سیدھے ہو کر اس سے فرمایا اے خاتون یہ لوگ کہاں گئے؟ کیا کسی نے تم پر حکم نہیں لگایا؟ اس نے کہا اے مولا کسی نے نہیں۔ سیدنا عیسیٰ نے فرمایا میں بھی تم پر الزام نہیں لگاتا۔ جاؤ پھر گناہ نہ کرنا۔[36]

## تلخ بیانی اور مخالفت کے فروغ کی مسیحؑ کی طرف نسبت

انجیل لوقا میں مرقوم ہے۔

میں زمین پر آگ بھڑکانے آیا ہوں، اگر بھڑک چکی ہوتی تو اچھا ہوتا۔ لیکن مجھے ایک اصطباغ لینا ہے اور جب تک لے نہیں لیتا میں بہت بے چین رہوں گا کیا تم یہ سوچتے ہو کہ میں زمین پر صلح قائم کرانے کے لئے آیا ہوں؟ نہیں، میں تو کہوں کہ جدائی کرانے۔ کیونکہ اب سے ایک گھر کے ہی پانچ آدمیوں میں مخالفت پیدا ہو جائے گی۔ دو تین کے مخالف ہو جائیں گے اور تین دو کے۔ باپ بیٹے کے خلاف ہو جائے گا اور بیٹا باپ کے، ماں بیٹی کے اور بیٹی ماں کے ساس بہو کے اور بہو ساس کے۔

[37]

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ نبی کا کام مخالفت اور انتشار کا فروغ ہوتا ہے یا پھر محبت اور بھائی چارے کا فروغ نبی تو امن کے پیامبر ہوتے ہیں۔

## مسیحؑ کا گناہ گار کو مشرک قرار دینا

حضرت عیسیٰؑ کی طرف نسبت کی گئی ہے، کہ کہ وہ گناہ گار کو مشرک قرار دیتے ہیں تو اس طرح تو مسیحیت کے عقیدہ کے مطابق ہر انسان پیدائشی گناہ گار ہے، تو کیا ہر انسان مشرک ہے۔ ملاحظہ ہو۔

اگر تمہارا بھائی تمہارا گناہ کرے تو جاؤ اور خلوت میں بات چیت کر کے اسے سمجھاؤ۔ اگر وہ تمہاری سنے تو تم نے اپنا بھائی کو پا لیا۔ اور اگر نہ سنے تو ایک دو آدمیوں کو اپنے ساتھ لے جاؤ تاکہ ہر ایک بات دو تین گواہوں کی زبان سے ثابت ہو جائے۔ اگر

---

[36] انجیل یوحنا، ۸ : ۱ - ۱۱

[37] انجیل لوقا، ۱۲ : ۴۹ - ۵۳

وہ ان کی سننے سے بھی انکار کرے تو جماعت سے کہہ اور اگر جماعت کی سننے سے بھی انکار کرے تو تم اسے متر بین اور محصول لینے والوں کے برابر جانو۔[38]

## مطلقہ سے نکاح کو یسوعؑ کی طرف سے زنا قرار دینا

اور میں تم سے کہتا ہوں کہ جو کوئی اپنی بیوی کو حرام کاری کے سوا کسی اور سبب سے چھوڑ دے اور دوسری سے بیاہ کرے وہ زنا کرتا ہے اور جو کوئی چھوڑی ہوئی سے بیاہ کرے اور بھی زنا کرتا ہے۔ شاگردوں نے آپ سے کہا کہ اگر مرد کا بیوی کے ساتھ ایسا ہی حال ہے تو بیاہ کرنا ہی اچھا نہیں۔[39]

جبکہ کتاب متی میں حضرت عیسیٰؑ کی زنا کے بارے میں یہ تعلیم موجود ہے۔

تم سن چکے ہو کہا گیا تھا کہ زنا نہ کرنا۔ لیکن میں تم سے یہ کہتا ہوں کہ جس کسی نے بُری خواہش سے کسی عورت پر نگاہ کی وہ اپنے دل میں اس کے ساتھ زنا کر چکا۔ اگر تمہاری داہنی آنکھ تمہیں ٹھوکر کھلائے تو اسے نکال کر اپنے پاس سے پھینک دو کیوں کہ تمہارے لئے یہی بہتر ہے کہ تمہارے اعضا میں سے ایک جاتا رہے اور تمہارا بدن جہنم میں نہ ڈالا جائے۔[40]

مندرجہ بالا عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیحیت کے رہبانیت کے تصور کو اس عبارت سے جواز فراہم کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اور اگر زنا کی سزا یہی ہے کہ عضو نکال کر پھینک دیا جائے تو حضرت عیسیٰؑ نے خود کیسے اس عورت کو معاف کر دیا۔

## طہارت کے عدم جواز و عدم ضرورت کی مسیحؑ کی طرف نسبت

انجیل مرقس کے مطابق جب یہود نے بغیر طہارت کے مسیحؑ کے حواریوں پر اعتراض کیا تو انہوں نے الٹا انہیں منافق قرار دیا اور پاکی کے احکام کو انسانی احکام اور آدمیوں کی روایت قرار دیا، گویا الہامی تعلیم میں پاکیزگی کا تصور ہی نہیں، ملاحظہ ہو۔

پھر یہودی علماء دین اور عالم آپ کے پاس جمع ہوئے۔ آپ یروشلیم سے تشریف لائے تھے۔ انہوں نے دیکھا کہ آپ کے بعض شاگرد ناپاک یعنی بغیر طہارت کے کھانا کھاتے ہیں۔ کیونکہ فریسی (یہودی علماء دین کا ایک فرقہ) اور سب یہودی بزرگوں کی روایت کے مطابق جب تک اپنے ہاتھ خوب دھو نہ لیں نہیں کھاتے۔ اور بازار سے آکر جب تک غسل نہ کر لیں نہیں کھاتے اور بہت سی اور باتوں کے جو ان کو پہنچی ہیں پابند ہیں جیسے پیالوں اور لوٹوں اور تانبے کے برتنوں کو دھونا۔ پس فریسیوں، اور فقیہوں نے آپ سے پوچھا کیا سبب ہے کہ آپ کے شاگرد بزرگوں کی روایت پر نہیں چلتے بلکہ ناپاک ہاتھوں سے کھانا کھاتے ہیں؟ آپ نے ان سے فرمایا یسعیاہ نبی نے تم منافقین کے حق میں کیا خوب نبوت کی جیسا کہ لکھا ہے کہ: یہ لوگ ہونٹوں سے تو میری تعظیم کرتے ہیں لیکن ان کے دل مجھ سے دور ہیں۔ اور یہ بے فائدہ میری پرستش کرتے ہیں کیونکہ انسانی احکام کی تعلیم دیتے ہیں تم پروردگارِ عالم کو ترک کر کے آدمیوں کی روایت کو قائم رکھتے ہو۔ اور آپ نے ان سے فرمایا تم اپنی روایت کو ماننے کے لئے پروردگارِ عالم کے حکم کو بالکل رد کر دیتے ہو۔[41]

---

[38] انجیل متی، ۱۸ : ۱۵ - ۱۷

[39] ایضاً ، ۱۹ : ۹ - ۱۰

[40] انجیل متی، ۵ : ۲۷ - ۲۹

[41] انجیل مرقس، ۷ :۱ - ۹

یہی نہیں بلکہ جسمانی طہارت کی بجائے پاکیزگی کا معیار انسان کا خیال قرار دیا، یعنی جسمانی پاکیزگی کی ضرورت ہی نہیں حالانکہ انبیاء تو جسمانی اور روحانی دونوں اعتبار سے پاکیزہ ترین انسان ہوتے ہیں اور پاکیزگی کی ہی تلقین کرتے ہیں، ملاحظہ ہو

آپ نے عوام الناس کو پھر پاس بلا کر ان سے فرمانے لگے کہ تم سب میری سنو اور سمجھو۔ کوئی چیز باہر سے آدمی میں داخل ہو کر اسے ناپاک نہیں کر سکتی مگر جو چیزیں آدمی میں سے نکلتی ہیں وہی اس کو ناپاک کرتی ہیں۔[42]

## مسیح کا اپنی رسالت کو محض گناہ گاروں کے لئے محدود کرنا

انجیل مرقس کے مطابق مسیحؑ کی رسالت کا تعلق پرہیزگاروں سے نہیں تھا، ملاحظہ ہو

اور یہودی عالم دین اور فقیہ کے عالموں نے آپ کو گنہگاروں اور محصول لینے والوں کے ساتھ کھاتے دیکھ کر آپ کے شاگردوں سے کہا یہ تو محصول لینے والوں اور گنہگاروں کے ساتھ کھاتے پیتے ہیں۔ سیدنا عیسیٰ نے یہ سن کر ان سے فرمایا تندرستوں کو طبیب کی ضرورت نہیں بلکہ بیماروں کو، میں متقی پرہیزگاروں کو نہیں بلکہ گنہگاروں کو بلانے آیا ہوں۔[43]

## عامیانہ انداز تخاطب کی مسیحؑ کی طرف نسبت

انجیل متی میں حضرت عیسیٰؑ کی طرف ایسے کلام کی نسبت کی گئی ہے جو نبی کے شایان شان نہیں ملاحظہ ہو۔

اے منافقو فقیہو اور فریسیو تم پر افسوس! کہ آسمان کی بادشاہی لوگوں پر بند کرتے ہو کیونکہ نہ تو آپ داخل ہوتے ہو اور نہ داخل ہونے والوں کو داخل ہونے دیتے ہو۔ اے منافقو فقیہو اور فریسیو تم پر افسوس! کہ تم بیواؤں کے گھروں کو دبا بیٹھتے ہو اور دکھاوے کے لئے نماز کو طول دیتے ہو۔ تمہیں زیادہ سزا ہو گی۔ اے منافقو فقیہو اور فریسیو تم پر افسوس! کہ ایک مرید کرنے کے لئے تری اور خشکی کا دورہ کرتے ہو اور جب وہ مرید ہو چکتا ہے تو اسے اپنے سے دونا جہنم کا فرزند بنا دیتے ہو۔ اے اندھے راہ بتانے والو تم پر افسوس! جو کہتے ہو کہ اگر کوئی مقدس کی قسم کھائے تو کچھ بات نہیں لیکن اگر مقدس کے سونے کی قسم کی کھائے تو اس کا پابند ہو گا۔ اے احمقو اور اندھو سونا بڑا ہے یا مقدس جس نے سونے کو مقدس کیا؟[44]

دوسرے مقام پر مذکور ہے۔

اے سانپ کے بچو تم بُرے ہو کر کیونکر اچھی باتیں کہہ سکتے ہو؟ کیونکہ جو دل میں بھرا ہے وہی منہ پر آتا ہے۔[45]

مندرجہ بالا عبارت میں حضرت عیسیٰؑ کی طرف ایسے انداز تخاطب کی نسبت کی گئی ہے جو کہ ایک انبیاء کے شایان شان نہیں، یقینی بات ہے کہ حضرت عیسیٰؑ نے خود ایسے کبھی کلام نہیں کیا ہو گا، انبیاء کا مقصد تو لوگوں میں اتحاد اور محبت اور حسن سلوک کی فضا کا قائم کرنا ہوتا ہے، نہ کہ آپس میں لڑوانا اور ان کی تذلیل کرنا، چنانچہ ایسی باتوں کی نسبت حضرت عیسیٰؑ کی طرف ان کی عصمت پر شکوک و شبہات پیدا کر دیتی ہے۔

---

[42] انجیل مرقس، ۷ : ۱۴ - ۱۵

[43] ایضاً ، ۱ : ۱۶ - ۱۷

[44] انجیل متی، ۲۳ : ۱۳ -۱۷

[45] ایضاً ، ۱۲ : ۳۴

## دین وسیاست میں جدائی کی مسیح کی طرف نسبت

انجیل متی کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ ریاستی معاملات میں دین کی مداخلت کے قائل نہ تھے ملاحظہ ہو۔

> اس وقت یہودی علماء دین نے جا کر مشورہ کیا کہ آپ کو کس طرح باتوں میں پھنسائیں۔ پس انہوں نے اپنے شاگردوں کو ہیرودیوں کے ساتھ آپ کے پاس بھیجا اور انہوں نے کہا اے استاد ہم جانتے ہیں کہ آپ سچے ہیں اور سچائی سے خدا تعالیٰ کی راہ کی تعلیم دیتے ہیں اور کسی کی پرواہ نہیں کرتے کیونکہ آپ کسی آدمی کے طرف دار نہیں۔ پس ہمیں بتایئے آپ کیا سمجھتے ہیں؟ قیصر کو جزیہ دینا روا ہے یا نہیں؟ سیدنا عیسیٰ المسیح نے ان کی شرارت جان کر فرمایا اے منافقو مجھے کیوں آزماتے ہو جزیہ کا سکہ مجھے دکھاؤ۔ وہ ایک دینار آپ کے پاس لائے۔ آپ نے ان سے فرمایا یہ صورت اور نام کس کا ہے انہوں نے آپ سے کہا قیصر کا۔ اس پر آپ نے ان سے فرمایا پس جو قیصر کا ہے قیصر کو اور جو خدا تعالیٰ کا ہے خدا کو ادا کرو۔ انہوں نے یہ سن کر تعجب کیا اور آپ کو چھوڑ کر چلے گئے۔[46]

مندرجہ بالا عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیحؑ کو مقصد ریاست کو اللہ کے احکام کے مطابق تبدیل کرنا نہیں تھا، اور ریاستی قانون میں خدا کے قانون کی مداخلت کی کوئی گنجائش نہیں، حالانکہ انبیاء کا مقصد ہی فرد سے ریاست تک ہر طرح کے معاملات کو خدا کے قوانین کا پابند بنانا ہوتا ہے۔ اور اگر مسیح کی اس عبارت کو سیاسی قرار دیا جائے، تو نبی کی طرف نفاق کی نسبت قرار پائے گی حالانکہ انبیاء اس طرح کی باتوں سے مکمل معصوم ہوتے ہیں۔

## پطرس کی عیسیٰؑ پر ملامت اور یسوع مسیح کا اپنے حواری پطرس کو شیطان کہنا

کتاب متی میں عیسیٰؑ کے حوالے سے پطرس کے بارے میں لکھا ہے کہ انہوں نے اپنے حواری کو شیطان قرار دیا، ملاحظہ ہو۔

> اس وقت سے سیدنا عیسیٰ المسیح اپنے شاگردوں پر ظاہر کرنے لگے کہ آپ کو ضرور ہے کہ یروشلیم کو جائیں اور بزرگوں اور امام اعظم اور فقیہوں کی طرف سے بہت دکھ اٹھائے اور قتل کیا جائیں اور تیسرے دن جی اٹھے۔ اس پر حضرت پطرس آپ کو الگ لے جا کر ملامت کرنے لگے کہ اے مولا، پروردگار نہ کرے، یہ آپ پر ہرگز نہیں آنے کا۔ آپ نے حضرت پطرس سے فرمایا اے شیطان، میرے سامنے سے دور ہو۔ تم میرے لئے ٹھوکر کا باعث ہو کیونکہ تم پروردگار کی باتوں کا نہیں بلکہ آدمیوں کی باتوں کا خیال رکھتے ہو۔[47]

یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ یسوع مسیح کا حواری (شاگرد) یسوع پر ملامت کرتا ہے اور کہیں یسوع اپنے شاگرد پطرس کو شیطان قرار دیتے ہیں۔ حالانکہ پطرس کا شمار عیسائیوں کے نزدیک یسوع کے بارہ شاگردوں میں ہوتا ہے۔

## مسیحؑ کی طرف سود کے جواز کی نسبت

کتاب متی میں توڑوں کی ایک تمثیل جو حضرت عیسیٰؑ کے کلام کی طرف منسوب ہے اس میں سود کو وصولی کو ایسے بیان کیا گیا ہے جیسے مسیحؑ نے سود جائز قرار دیا تھا، ملاحظہ ہو۔

---

[46] انجیل متی، ۲۲ : ۱۵ - ۲۲

[47] ایضاً ، ۱۶ : ۲۱ - ۲۳

اس کے مالک نے جواب میں اس سے کہا اے تر یر اور سست نو لر! تم جانتے تھے کہ جہاں میں نے نہیں بویا وہاں سے کاٹتا ہوں اور جہاں میں نے نہیں بکھیرا وہاں سے جمع کرتا ہوں۔ پس تمہیں لازم تھا کہ میرا روپیہ ساہوکاروں کو دیتے تو میں آکر اپنا مال سود سمیت لیتا۔[48]

## انجیل میں یسوع مسیح کو بدکار شمار کرنا

کیونکہ میں تم سے کہتا ہوں کہ یہ جو لکھا ہے کہ وہ بدکاروں میں گنا گیا اس کا میرے حق میں پورا ہونا ضرور ہے۔ اس لئے جو کچھ مجھ سے نسبت رکھتا ہے وہ پورا ہونا ہے۔[49]

لوقا کی اس آیت میں یسوع مسیح کو بدکاروں میں شمار کیا گیا ہے۔ بلکہ خود یسوع مسیح سے بدکاری کا اقرار کروا کر یسوع کے بدکار ہونے پر مہر تصدیق ثبت کی گئی ہے۔ سوال یہ ہے کہ کیا کوئی بدکار شخص پیغمبر ہو سکتا ہے۔

## انجیر کے درخت پر مسیح کی لعنت

کتاب مرقس کے مطابق مسیحؑ کو بھوک نے ستایا اور وہ انجیر کے درخت کے پاس گئے، لیکن اس پر پھل نہ تھا چنانچہ مسیحؑ نے اس پر لعنت کی، بھلا اس میں درخت کا کیا قصور تھا، اور کیا نبی خوراک کے حاصل نہ ہونے پر کسی کو ایسے ملامت کرتا یا بددعا دیتا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

دوسرے دن جب وہ بیت عنیاہ سے نکلے تو آپ کو بھوک لگی۔ آپ دور سے انجیر کا ایک درخت جس میں پتے تھے دیکھ کر تشریف لے گئے کہ شاید اس میں کچھ پائیں۔ مگر جب اس کے پاس پہنچے تو پتوں کے سوا کچھ نہ پایا کیونکہ انجیر کا موسم نہ تھا۔ آپ نے ان سے فرمایا آئندہ کوئی تجھ سے کبھی پھل نہ کھائے اور آپ کے شاگردوں نے سنا۔[50]

## یسوع مسیحؑ کی پرانی شراب کی تحسین

جب مسیحؑ سے کہا گیا کہ آپ کے حواری روزہ کیوں نہیں رکھتے اور کھاتے پیتے رہتے ہیں تو ایک دلہا کی تمثیل بیان کرنے کے بعد مسیحؑ نے پرانی شراب کی تحسین کرتے ہوئے کہا کہ پرانی مے زیادہ اچھی ہوتی ہے۔ سوال یہ تھا کہ روزہ کیوں نہیں رکھا جا رہا اور جواب غیر متعلق ہے، حالانکہ انبیاء تو شراب کی حرمت بیان کرتے ہیں، کتاب یوحنا میں ملاحظہ ہو۔

انہوں نے سیدنا عیسیٰ مسیح سے کہا: یحییٰ کے شاگردوں تو اکثر روزہ رکھتے ہیں اور دعائیں کرتے ہیں اور اسی طرح دینی علما کے بھی لیکن آپ کے شاگرد تو کھاتے پیتے رہتے ہیں سیدنا عیسیٰ مسیح نے ان سے فرمایا: کیا تم دلہا کی موجودگی میں براتیوں سے روزہ رکھوا سکتے ہو؟ ہرگز نہیں۔ لیکن وہ دن آئیں گے کہ دلہا ان سے جدا کیا جائے گا تب وہ روزہ رکھیں گے۔ اور آپ نے ان سے ایک تمثیل بھی بیان کی کہ نئی پوشاک کو پھاڑ کر اس کا پیوند پرانی پوشاک پر کوئی نہیں لگاتا ورنہ نئی بھی پھٹے گی اور اس کا

---

[48] انجیل متی، ۲۵ : ۲۶ - ۲۷

[49] انجیل لوقا، ۲۲: ۳۷

[50] انجیل مرقس، ۱۱ : ۱۲ - ۱۴

پیوند پرانی پوشاک سے میل بھی نہ کھائے گا۔تازے مے کو بھی پرانی مشکوں میں کوئی نہیں بھرتا ورنہ مشکیں بھی برباد ہو جائیں گی۔پرانی مے پی کر نئی کی خواہش کوئی نہیں کرتا کیونکہ وہ کہتا ہے کہ پرانی ہی خوب ہے۔ [51]

جب کہ شراب کے بارے میں انجیل میں صاف لکھا ہے:

''بدکاری اور مے اور نئی مے سے بصیرت جاتی رہتی ہے''۔[52]

## حضرت عیسیٰؑ کی ظاہری توہین

انجیل میں حضرت عیسیٰؑ کی ظاہری توہین بھی بہت زیادہ موجود ہے، چنانچہ جب آپ کو گرفتار کر کے سردار کاہن کے پاس لے کر گئے تو بقول انجیل جب آپ نے سردار کاہن کے سامنے خلاف شریعت جواب دیا تو اس پر انہوں نے اس کے منہ پر تھوکا اور اس کو مکے مارے۔انجیل مرقس ملاحظہ ہو

تب بعض آپ پر تھوکنے اور آپ کا منہ ڈھانپنے اور آپ کے مکے مارنے اور آپ سے کہنے لگے نبوت کی باتیں سناؤ! پیادوں نے آپ کو طمانچے مار مار اپنے قبضہ میں لیا۔53

انجیل متی میں مرقوم ہے۔

اس نے برابا کو ان کی خاطر چھوڑ دیا اور سیدنا عیسیٰ کو کوڑے لگوا کر حوالہ کیا کہ مصلوب ہو۔54

## رومی سپاہیوں کے مسیحؑ پر ٹھٹھے اور مذاق

اس پر حاکم کے سپاہیوں نے سیدنا عیسیٰ کو قلعہ میں لے جاکر ساری پلٹن آپ کے گرد جمع کی اور آپ کے کپڑے اتار کر آپ کو قرمزی چوغہ پہنایا۔[55] اور کانٹوں کا تاج بنا کر آپ کے سر پر رکھا اور ایک سرکنڈا آپ کے دہنے ہاتھ میں دیا آپ کے آگے گھٹنے ٹیک کر آپ کو ٹھٹھوں میں اڑانے لگے کہ اے یہودیوں کے بادشاہ آداب! اور آپ پر تھوکا اور وہی سرکنڈا لے کر آپ کے سر پر مارنے لگے۔اور جب آپ کا ٹھٹھا کر چکے تو چوغہ کو آپ پر سے اتار کر پھر آپ ہی کے کپڑے پہنائے اور مصلوب کرنے کو لے گئے۔[56]

---

[51] انجیل یوحنا، ۵ : ۳۳ - ۳۹

[52] ہوسیع، ۴ : ۱۱

[53] انجیل مرقس، ۱۴ : ۶۵

[54] انجیل متی، ۲۷ : ۲۶

[55] اس مقام پر ولیم میکڈونلڈ کی "تفسیر الکتاب" جو بائبل کی تفسیر ہے اس کی ج ۱ ص ۲۶۲ پر مترجم جیکب سموئیل لکھتے ہیں "غالباً کئی سو آدمی ہوں گے اس کے بعد جو کچھ ہوا اس کا تصور کرنا مشکل ہے کائنات کا خالق اور کائنات کو سنبھالنے والا بدتمیز سپاہیوں کے نرغے میں تھا اس پر وہ ظلم توڑے گئے ایسی بے عزتی کی گئی کہ بیان نہیں کیا جا سکتا۔۔۔اس پر بس نہیں بلکہ وہ اس کے منہ پر تھوکنے لگے اس واحد کامل انسان کے منہ پر جس کا کوئی ثانی نہیں" اس تفسیری اقتباس سے واضح ہوتا ہے کہ بائبل کے شارحین کے نزدیک حضرت عیسیٰؑ کی ایسی توہین قابل اعتقاد ہے جبکہ یہ واضح طور پر انجیل کے کلام پر تحریف کی دلیل ہے۔

[56] انجیل متی، ۲۷ : ۲۷ - ۳۱

## حضرت عیسیٰؑ پر لعن طعن اور توہین

(انہوں نے) پِت ملی ہوئی مے آپ کو پینے کو دی مگر آپ نے چکھ کر پینا نہ چاہا۔ اور انہوں نے آپ کو مصلوب کیا اور آپ کے کپڑے قرعہ ڈال کر بانٹ لئے۔ اور وہاں بیٹھ کر آپ کی نگہبانی کرنے لگے۔ اور آپ کا الزام لکھ کر آپ کے سر سے اوپر لگا دیا کہ یہ یہودیوں کا بادشاہ عیسیٰ ہے۔ اس وقت آپ کے ساتھ دو ڈاکو مصلوب ہوئے۔ ایک دہنے اور ایک بائیں۔ اور راہ چلنے والے سر ہلا ہلا کر آپ کو لعن طعن کرتے اور کہتے تھے۔ اے مقدس کے ڈھانے والے اور تین دن میں بنانے والے اپنے تئیں بچا۔ اگر تم ابن اللہ ہو تو صلیب پر سے اتر آؤ۔ اسی طرح امام اعظم بھی فقیہوں اور بزرگوں کے ساتھ مل کر ٹھٹھے سے کہتے تھے۔ اس نے اوروں کو بچایا، اپنے تئیں نہیں بچا سکتا۔ یہ تو اسرائیل کا بادشاہ ہے۔ اب صلیب پر سے اتر آئے تو ہم اس پر ایمان لائیں۔ اس نے خدا تعالیٰ پر بھروسہ کیا ہے اگر وہ اسے چاہتا ہے تو اب اس کو چھڑا لے کیونکہ اس نے کہا تھا میں ابن اللہ ہوں۔ اسی طرح ڈاکو بھی جو آپ کے ساتھ مصلوب ہوئے تھے آپ پر لعن طعن کرتے تھے۔[57]

مسیحی حضرات حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں خدا اور خدا کا بیٹا ہونے میں یقین رکھتے ہیں، اگر عیسیٰؑ واقعی خدا ہیں تو یہ تھوکنے، مکے مارنے، طمانچے اور تذلیل کی نسبت حضرت عیسیٰؑ کی طرف کرنا تو خدا کی بھی بہت بڑی توہین ہے، کیا مسیحؑ خدا ہونے کے ناطے اس بات پر قادر نہیں تھے کہ اپنے، منہ پر تھوکنے والوں اور ایسی توہین و تذلیل کرنے والوں کو اسی وقت ہلاک کر دیتے، تاکہ یہودیوں کو بھی یقین ہو جاتا کہ آپ واقعی خدا ہیں۔ ایک عام انسان لعن طعن برداشت نہیں کر سکتا تو اگر کوئی خدا پر ایسے لعن طعن کرے وہ اسے کیسے برداشت کر سکتا ہے۔ پھر یہود کا یہ کہنا کہ اگر خدا کا بیٹا ہے تو صلیب پر سے اتر آ ہم مان لیں گے، تو حضرت عیسیٰؑ اگر خدا کے بیٹے ہوتے تو صلیب سے یہود کے کہنے پر اتر نہ آتے تاکہ تاکہ سب یہودی ایمان لے آتے، حضرت مسیحؑ کا صلیب سے نیچے نہ اترنا ان کے خدا نہ ہونے کی ایک واضح دلیل ہے۔

## مسیحؑ پر اللہ تعالیٰ سے شکوہ و شکایت کا الزام

کتاب متی میں مرقوم ہے۔

اور دوپہر سے لے کر تیسرے پہر تک تمام ملک میں اندھیرا چھایا رہا۔ اور تیسرے پہر کے قریب سیدنا عیسیٰ نے بڑی آواز سے چلا کر کہا ایلی، ایلی، لما شبقتنی ؟ یعنی اے میرا خدا! اے میرے خدا آپ نے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟۔[58]

کتاب مرقس میں یوں لکھا ہے۔

جب دوپہر ہوئی تو تمام ملک میں اندھیرا چھا گیا اور تیسرے پہر تک رہا۔ تیسرے پہر کو سیدنا عیسیٰ بڑی آواز سے چلائے کہ الوھی الوھی لما شبقتنی ؟ جس کا ترجمہ ہے اے میرے خدا اے میرے خدا آپ نے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟۔[59]

---

[57] انجیل متی، ۲۷ : ۳۴ - ۴۴

[58] انجیل متی، ۲۷ : ۴۵ - ۴۶

[59] انجیل مرقس، ۱۵ : ۳۳ - ۳۴

حضرت عیسیٰ کی طرف اس بیان کو منسوب کرنا ہمارے نزدیک محمل غلط اور بے بنیاد ہے، کیونکہ سوال یہ نہیں کیا گیا کہ اے خدا نہیں تو نے مجھے چھوڑ تو نہیں دیا بلکہ چھوڑنے کی وجہ دریافت کی گئی ہے، کہ تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا ہے۔ تو ایک بات تو مسلم ہو گئی کہ چھوڑ دیا گیا، اور جب خدا اپنے بندے کو چھوڑ دے اور اس سے منہ موڑ لے تو لوگوں پر اس کی اتباع واطاعت کیونکر لازم اور واجب ہو سکتی ہے۔ اور جب مسیحؑ کے اس اقرار کے مطابق خدا کی نصرت واعانت ہی ختم ہو گئی، تو مسیحیت میں ان کو امور مدبر و متصرف کیسے مانا جاسکتا ہے۔ مذکورہ بالا عبارات ثابت کرتی ہیں کہ حضرت مسیحؑ کو زبردستی سولی دی گئی ہے۔ آپ صلیب پر چڑھنے پر راضی نہ تھے، اگر آپ راضی ہوتے تو چلا چلا کر یوں صلیب پر جان نہ دیتے۔ بلکہ بخوشی اسے قبول کرتے۔ اور اگر آپ خدا ہو کر بھی خود کو نہ بچاسکے تو باقیوں کو کیسے بچا سکتے ہیں۔ اسلامی نقطہ نظر یہ ہے کہ حضرت مسیحؑ نہ سولی پر چڑھائے گئے نہ ہی انہوں نے ایسا کوئی کلمہ کہا نہ اللہ تعالیٰ سے کوئی شکوہ کیا۔ بلکہ ہمیشہ اللہ کی مدد اور نصرت رسولوں کے ساتھ ہوتی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُوْمُ الْاَشْهَادُ۔ [60]

ہم اپنے رسولوں اور ایمانداروں کے دنیا کی زندگی میں بھی مددگار ہیں اور اس دن جب کہ گواہ کھڑے ہوں گے۔

ایک اور مقام پر ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا۔ [61]

اور ان کے یہ کہنے پر کہ ہم نے مریم کے بیٹے مسیح عیسیٰ کو قتل کیا جو اللہ کا رسول تھا حالانکہ انہوں نے نہ اسے قتل کیا اور نہ سولی پر چڑھایا لیکن ان کو اشتباہ ہو گیا، اور جن لوگوں نے اس کے بارے میں اختلاف کیا ہے وہ بھی دراصل شک میں مبتلا ہیں، ان کے پاس بھی اس معاملہ میں کوئی یقین نہیں ہے محض گمان ہی کی پیروی ہے، انہوں نے یقیناً مسیح کو قتل نہیں کیا۔

یہ صرف اسلام کا خاصہ ہے کہ اس نے حضرت عیسیٰؑ سے اس الزام اور تہمت کو دور کیا جو ان کی عصمت کو مجروح کرتا ہے۔ اور حقیقت حال سے پردہ اٹھا کر عظمت مسیح کو اجاگر کرتا ہے۔

## اناجیل اربعہ میں عیسیٰ مسیح کے مصلوب ہونے کے واقعہ کا تقابلی جائزہ

علماء اسلام کا اس پر اتفاق ہے کہ جب دشمن حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ایک شاگرد یہودا اسکریوتیا (یا اسخریوطی) کی رہنمائی میں مذکورہ جگہ کے پاس پہنچے اور اس کا محاصرہ کر لیا تو عین اس وقت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے آسمان پر اٹھا لیا اور خود گرفتار کروانے والے پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شکل وشباہت طاری کر دی۔ چنانچہ حکومت کے اہلکاروں اور یہودیوں حتی کہ خود حواریوں نے بھی اسی کو حضرت عیسیٰ سمجھ لیا اور اس کو لے جا کر پھانسی پر چڑھا دیا جیسا کہ قرآن مجید میں مذکور ہے۔

وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ۔ [62]

نہ انہیں قتل کیا گیا نہ ہی صلیب دیا گیا بلکہ لوگ شبہ میں ڈال دئے گئے

---

[60] سورۃ الغافر، ۴۰:۵۱

[61] سورۃ النساء، ۴:۱۵۷

[62] ایضاً

اس حوالے سے انجیل متی ملاحظہ ہو۔

یہودیوں کیلئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا وجود نا قابل برداشت تھا چنانچہ انہوں نے رومی گورنر پونطس پیلاطس کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے خلاف اُبھارا اور اس کے سپاہیوں کے ساتھ مل کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو گرفتار کرنے کی سازش تیار کر لی اور بقول انجیل حضرت عیسیٰ کے ایک شاگرد یہوداہ اسکریوتی کو ۳۰ دینار پر جاسوسی کے لیے تیار کر لیا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مذہبی تہوار کے موقع پر بیت المقدس آئے ہوئے تھے یہاں انہوں نے فصح کا آخری کھانا کھایا۔ اس کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے گیارہ شاگردوں سمیت شہر کے باہر گتسمنی (Gethsemane) نامی ایک جگہ شب باشی کے لئے تشریف لے گئے، پھر اپنے شاگردوں سے الگ ہو کر منہ کے بل گر کر اللہ تعالیٰ سے یوں دعا مانگی: اے میرے خدا! اگر ہو سکے تو یہ پیالہ (موت) مجھ سے ٹل جائے۔ اس دعا کے جواب میں تسلی نازل ہوئی۔[63]

واضح رہے کہ عہد نامہ جدید کی چاروں کتب یعنی کتابِ متی، کتابِ مرقس، کتابِ لوقا اور کتابِ یوحنا کے مولفین یا مرتبین واقعہ صلیب کے عینی شاہد نہیں تھے اور ان میں سے کسی نے بھی آنکھوں دیکھا حال بیان نہیں کیا۔ حقیقت یہ ہے کہ جب دشمنوں نے جنابِ یسوع کو چاروں طرف سے گھیر لیا اور ان پر یلغار کی تو پیروکار ہی نہیں شاگرد اور چیلے بھی جنابِ یسوع علیہ السلام کو چھوڑ کر فرار ہو گئے تھے۔ متی میں مذکور ہے:

''جس پر سب شاگرد اسے چھوڑ کر بھاگ گئے''۔[64]

حقیقت تو یہ ہے کہ یہ بھی ثابت نہیں ہوتا کہ متی، مرقس، لوقا یا یوحنا جنابِ یسوع کے شاگردوں میں سے تھے۔ انہوں نے اپنی چاروں کتابوں میں جو کچھ واقعات و اقوال اکٹھے کیے ہیں ان کی نوعیت عینی مشاہدہ اور اپنے کانوں سے سنی ہوئی باتوں اور حقائق کی نہیں بلکہ دوسروں کی سنی سنائی باتوں کی ہے۔

انجیل کے مختلف صحائف کے اس بارے میں مختلف و متصادم بیانات کی ترتیب یوں بنتی ہے:

مرقس کا کہنا ہے کہ:

''اور شمعون نامی ایک کرینی آدمی سکندر اور روفس کا باپ دیہات سے آتے ہوئے ادھر سے گزرا۔ انہوں نے اسے بیگار میں پکڑا کہ اس کی صلیب اٹھائے۔ اور وہ اسے مقام گلگتا پر لائے''۔[65]

جبکہ یوحنا کہتا ہے:

''اور وہ اپنی صلیب آپ اٹھائے ہوئے اس جگہ تک باہر گیا جو ''کھوپڑی کی جگہ'' کہلاتی ہے جس کا ترجمہ عبرانی میں گلگتا ہے۔''[66]

جنابِ یسوع نے مصلوب ہونے سے پہلے سرکہ یا پت ملی ہوئی شراب پی؟ اس کی حقیقت کیا ہے؟ کتابِ متی میں مذکور ہے:

---

[63] متی، ۲۶ : ۳۶ - ۴۰

[64] انجیل متی، ۲۶ : ۵۶

[65] انجیل مرقس، ۱۵ : ۱۲

[66] انجیل یوحنا، ۱۹ : ۱۷

''اور اس جگہ جو گلگتا یعنی کھوپڑی کی جگہ کہلاتی ہے پہنچ کر پت ملی ہوئی مے اسے پینے کو دی مگر اس نے چکھ کر پینا نہ چاہا''۔[67]

''اس کے بعد جب یسوع نے جان لیا کہ اب سب باتیں تمام ہوئیں تاکہ نوشتہ پورا ہو تو کہا کہ میں پیاسا ہوں۔ وہاں سرکہ سے بھرا ہوا ایک برتن رکھا تھا۔ پس انہوں نے سرکہ میں بھگوئے اسفنج کو زُوفے کی شاخ پر رکھ کر اس کے منہ سے لگایا''۔[68]

مرقس کے مطابق جس شخص نے جنابِ یسوع علیہ السلام کو صلیب پر پیاس بجھانے کے لیے سرکہ دیا اس نے کہا کہ:

''ٹھہر جاؤ! دیکھیں تو ایلیاہ اسے اتارنے آتا ہے''۔[69]

لیکن متی کی رُو سے یہ بات اس شخص نے نہیں بلکہ دوسرے لوگوں نے جو وہاں موجود تھے کہی تھی:

''مگر باقیوں نے کہا، ٹھہر جاؤ۔ دیکھیں تو ایلیاء اسے بچانے آتا ہے یا نہیں''۔[70]

متی اور لوقا میں وقت کے بارے میں کوئی تعین نہیں ملتا کہ جناب مسیح کو کس وقت سولی چڑھایا گیا، البتہ یوحنا کا کہنا ہے:

''یہ فسح کی تیاری کا دن اور چھٹے گھنٹے کے قریب تھا۔ پھر اس نے یہودیوں سے کہا دیکھو یہ ہے تمہارا بادشاہ۔ پس وہ چلائے کہ لیجا، لیجا، اسے مصلوب کر۔ پیلاطس نے ان سے کہا: ''کیا میں تمہارے بادشاہ کو مصلوب کروں؟ سردار کاہنوں نے جواب دیا کہ ''قیصر کے سوا ہمارا کوئی بادشاہ نہیں''۔ اس پر اس نے اس کو ان کے حوالے کیا کہ مصلوب کیا جائے''۔[71]

سولی چڑھائے جانے کے وقت جناب یسوع کے ساتھ جن دوڈاکوؤں کو سولی دی گئی ان دونوں نے لوگوں کے ساتھ ہم آواز ہو کر یسوع کو لعن طعن کی۔ لوقا کا بیان ہے:

''پھر جو بدکار صلیب پر لٹکائے گئے تھے ان میں سے ایک اسے یوں طعنہ دینے لگا کہ کیا تو مسیح نہیں؟ تو اپنے آپ کو اور ہم کو بچا۔ مگر دوسرے نے اسے جھڑک کر جواب دیا کہ کیا تو خدا سے بھی نہیں ڈرتا حالانکہ اسی سزا میں گرفتار ہے''۔[72]

مرقس کے بیان کے مطابق جب مسیح (علیہ السلام) کو سولی دی جا رہی تھی:

''کئی عورتیں دور سے دیکھ رہی تھیں۔ ان میں مریم مگدلینی اور چھوٹے یعقوب اور یوسیس کی ماں مریم اور سلومی تھیں۔ جب وہ گلیل میں تھا، یہ اس کے پیچھے ہو لیتی اور اس کی خدمت کرتی تھیں اور بھی بہت سی عورتیں تھیں جو اس کے ساتھ یروشلم میں آئی تھیں''۔[73]

مسیح کو جس وقت سولی دی گئی تو اس پر ساری دنیا میں اندھیرا چھا گیا۔ متی سے معلوم ہوتا ہے:

''اور دوپہر سے لے کر تیسرے پہر تک تمام ملک میں اندھیرا چھایا رہا''۔[74]

---

[67] انجیل متی، ۲۷ فقرہ ۳۳، ۳۴

[68] انجیل یوحنا، ۱۹ : ۲۸، ۲۹

[69] انجیل مرقس، ۱۵ : ۳۶

[70] انجیل متی، ۲۷ : ۴۷

[71] انجیل یوحنا، ۱۹ : ۱۴ - ۱۶

[72] انجیل لوقا، ۲۳ : ۳۹، ۴۰

[73] انجیل مرقس، ۱۵ : ۴۰، ۴۱

لوقا کے مطابق:

''پھر دوپہر کے قریب سے تیسرے پہر تک تمام ملک میں اندھیرا چھایا رہا اور سورج کی روشنی جاتی رہی''۔[75]

جبکہ یوحنا نے اس اندھیرا چھاجانے کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔ متی میں لکھا ہے۔

''اور تیسرے پہر کے قریب یسوع نے بڑی آواز سے چلا کر کہا: ''ایلی ایلی لما شبقتنی'' یعنی اے میرے خدا، اے میرے خدا تو نے کیوں مجھے چھوڑ دیا؟'' جو وہاں کھڑے تھے ان میں سے بعض نے سن کر کہا یہ ایلیاہ کو پکارتا ہے اور فوراً ان میں سے ایک شخص دوڑا اور اسفنج لے کر سرکہ میں ڈبویا اور سرکنڈے پر رکھ کر اسے چوسایا۔ مگر باقیوں نے کہا ٹھہر جاؤ دیکھیں تو ایلیاہ اسے بچانے آتا ہے یا نہیں۔ یسوع نے پھر بڑی آواز سے چلا کر جان دے دی اور مقدس کا پردہ اوپر سے نیچے تک پھٹ کر دو ٹکڑے ہو گیا اور زمین لرزی اور چٹانیں تڑق گئیں اور قبریں کھل گئیں اور بہت سے جسم ان مقدسوں کے جو سو گئے تھے جی اٹھے''۔[76]

مرقس نے اس کی تفصیل اس طرح بیان کی ہے:

''اور تیسرے پہر کو یسوع بڑی آواز سے چلایا کہ الوہی۔ الوہی لما شبقتنی جس کا ترجمہ ہے اے میرے خدا، اے میرے خدا تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا؟ جو پاس کھڑے تھے ان میں سے بعض نے یہ سن کر کہا۔ دیکھو وہ ایلیاہ کو بلاتا ہے اور ایک نے دوڑ کر سپنج کو سرکہ میں ڈبویا اور سرکنڈے پر رکھ کر اسے چسایا اور کہا ٹھہر جاؤ۔ دیکھیں تو ایلیاہ اسے اتارنے آتا ہے۔ پھر یسوع نے بڑی آواز سے چلا کر دم دے دیا۔ اور مقدس کا پردہ اوپر سے نیچے تک پھٹ کر دو ٹکڑے ہو گیا''۔[77]

لوقا کا کہنا ہے کہ پھر دوپہر کے قریب سے تیسرے پہر تک ملک میں اندھیرا چھایا رہا۔ اور سورج کی روشنی جاتی رہی اور ہیکل کا پردہ بیچ سے پھٹ گیا۔

'' یہ ماجرا دیکھ کر صوبہ دار نے پروردگار کی تمجید کی اور کہا بیشک یہ آدمی پارسا تھا ''۔[78]

مرقس کا بیان یہ ہے کہ:

''اور جو صوبہ دار اس کے سامنے کھڑا تھا اس نے اسے یوں دم دیتے ہوئے دیکھ کر کہا'' بے شک یہ آدمی خدا کا بیٹا تھا''۔[79]

متی نے اس طرح تفصیل دی ہے کہ:

''پس صوبہ دار اور جو اس کے ساتھ یسوع کی نگہبانی کرتے تھے بھونچال اور تمام ماجرا دیکھ کر بہت ہی ڈر کر کہنے لگے کہ بے شک یہ خدا کا بیٹا تھا''۔[80]

---

[74] انجیل متی، ۲۷ : ۴۵

[75] انجیل لوقا ، ۲۳ : ۴۴،۴۵

[76] انجیل متی، ۲۷ : ۴۶- ۵۲

[77] انجیل مرقس ، ۱۵ : ۳۴- ۳۸

[78] انجیل لوقا ، ۲۳ : ۴۷

[79] انجیل مرقس ، ۱۵ : ۳۹

[80] انجیل متی، ۲۷ : ۵۴

تینوں متفقہ اناجیل میں واقعہ کی یہ تفصیلات بیان کی گئی ہیں لیکن یوحنا نے اس کا بھی کوئی ذکر نہیں کیا۔

مسیحیت کا تصور ہے کہ یسوع علیہ السلام مسیح کی صلیبی موت سے انسان کو گناہوں سے معافی مل گئی اور نجات حاصل ہوئی. اس کی تائید میں ہمیشہ پولوس کا یہ قول پیش کیا جاتا ہے۔

" مسیح نوشتوں کے موافق ہمارے گناہوں کے واسطے مرا...... اور اگر مسیح نہیں جی اٹھا تو تمہارا ایمان بے فائدہ ہے اور تم اب تک اپنے گناہوں میں گرفتار ہو" [81]

جبکہ حضرت عیسیٰؑ خود کے حوالے سے متی کی انجیل شریف میں لکھا ہے کہ یسوع علیہ السلام مسیح نے فرمایا تھا کہ "اگر تم آدمیوں کے قصور بخشو گے تو تمہارا آسمانی باپ بھی تمہیں بخشے گا "سیدنا یسوع علیہ السلام مسیح کے مطابق یہ معافی اس شرط سے مشروط ہے کہ

"اگر تم آدمیوں کو نہ بخشو گے تو تمہارا باپ تمہارے قصور تمہیں نہیں بخشے گا" [82]

یعنی کہ انسانوں کے گناہوں کی معافی ایک دوسرے کے لئے ہمدردی کے عملی اظہار پر مبنی ہے نا کہ مسیح علیہ السلام کے خون ناحق پر اور یہ کہ نجات کے لئے دوسروں کے گناہ معاف کرنا ضروری ہے .

یسوع علیہ السلام مسیح کے قول مبارک کے بعد نجات کے متعلق ہر دیگر قول مردود ہے اور وہی قول سچا ہے جو اس فرمان عالیشان کے خلاف نہ ہو. حضرت عیسیٰؑ نے تو یہ بھی فرمایا ہے کہ

"ابن آدم اپنے باپ کے جلال میں اپنے فرشتوں کے ساتھ آئے گا اور تب ہر ایک کو اس کے کاموں کے موافق بدلہ دے گا" [83]

یعنی کہ یہ بات طے ہے کہ آدمی کے اپنے اعمال ہی اس کے کام آئیں گے اور یسوع علیہ السلام کی صلیبی موت و حیات ثانیہ کا گناہوں کی معافی سے کچھ علاقہ نہیں اور نہ ہی انہوں نے ایسا کچھ کہا ہے . یسوع علیہ السلام مسیح کے ان فرامین کی تشریح یعقوب رسول یوں فرماتے ہیں کہ "بغیر اعمال کے ایمان مردہ ہے". یسوع علیہ السلام کے فرامین کے بعد پولوسی اقوال پر غور کرنا اس کے علاوہ کچھ نہیں رہ جاتا کہ "انہیں چھوڑ دو وہ اندھے راہ بتانے والے ہیں اندھے کو اندھا راہ بتائے تو دونوں گڑھے میں گریں گے" [84]

## حاصل کلام

جدید عیسائیت کا بنیادی عقیدہ یہ ہے کہ جناب یسوع نے صلیب پر جان دے کر اپنے پیروکاروں کے گناہوں کا کفارہ دیا اور تیسرے دن وہ پھر جی اٹھے۔ یہی انسان کی فطری و خلقی معصیت (عیسائیت کی اصطلاح میں گناہِ آدم) اور اس کے کفارہ کے فلسفہ کی بنیاد ہے۔ عیسائی عقائد کی رُو سے خدا کا ایک بیٹا ہے اور وہ بیٹا اکلوتا ہے۔ خدا کے اس بیٹے نے مریم کے رحم میں ظہور کیا۔ مریم اور اس کے شوہر یوسف (نجار) بڑھئی کو ایک فرشتہ یا رُوح کے ذریعہ اس امر کی خبر دی گئی۔ نو ماہ کی مدتِ حمل پوری ہونے کے بعد خدا کا بیٹا انسانی بچے کی

---

[81] کرنتھیوں اول، ۱۵

[82] انجیل متی، ۶ : ۱۴

[83] انجیل متی، ۱۶: ۲۷

[84] انجیل متی، ۱۵: ۱۴

صورت میں پیدا ہوا۔ عام انسان کے بچوں کی طرح اس کی پرورش وپرداخت ہوئی اور جب وہ بڑا ہوا تو اس نے کرامات دکھانی شروع کر دیں۔ یہودیوں نے جن کے درمیان وہ پیدا ہوا اور پلا بڑھا، اسے طرح طرح کی اذیتیں دیں اور آخر کار پھانسی دے کر موت کے گھاٹ اُتار دیا۔

اس طرح خدا کا بیٹا جو انسانی صورت میں ظاہر ہوا تھا، وفات پا گیا اور وفات کے بعد تین دن تک وہ جہنم میں رہا۔ اس کے بعد وہ جی اٹھا اور اب وہ آسمانوں میں (عرشِ بریں پر) خدا کے دائیں جانب متمکن ہے۔ وہ معصوم عن الخطا تھا لیکن اس نے مختلف اذیتیں اور موت کی تکلیف اس لیے برداشت کی کہ اس کا یہ تکلیفیں اور اذیتیں برداشت کرنا ابنِ آدم کے گناہوں کا کفارہ بن جائے۔ اب ہر وہ شخص جو یسوع پر ایمان لائے اپنی خطاؤں اور گناہوں کی سزا سے بچ جائے گا کیونکہ یسوع نے تمام انسانوں کی خطائیں اور گناہ اپنے سر لے لیے ہیں اور صلیب پر چڑھ کر ان گناہوں کا کفارہ دے دیا ہے جبکہ عصمتِ انبیاء کے حوالے سے اناجیلِ اربعہ کی متضاد روایات جدید عیسائیت کے نزدیک ایسا کوئی پریشان کن مسئلہ نہیں کہ گناہوں کے کفارے سے چھٹکارے کی خوشی کو مکدّر کر سکے۔

مندرجہ بالا عبارات کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد نامہ جدید میں حضرت عیسیٰؑ کی طرف ایسے افعال کی نسبت کی گئی ہے ۔ مسیحؑ پر اللہ تعالیٰ سے شکوہ و شکایت کا الزام، حضرت عیسیٰؑ پر لعن طعن اور توہین، شراب کی تحسین، حضرت عیسیٰؑ کی ظاہری توہین، بائبل میں یسوع مسیح کو بدکار شمار کرنا، مسیحؑ کی طرف سود کے جواز کی نسبت، عامیانہ انداز تخاطب کی مسیحؑ کی طرف نسبت، مطلقہ سے نکاح کو یسوعؑ کی طرف سے زنا قرار دینا، طہارت کے عدم جواز کی مسیحؑ کی طرف نسبت، عہد نامہ جدید کے مطابق یسوع مسیح ماں کا نافرماں، حضرت عیسیٰؑ کا زناکار عورت کو معاف کر دینا، حضرت یحییٰؑ اصطباغی کی شہادت کا واقعہ اور مسیحؑ کا بزدلانہ رد عمل، یسوع مسیح کا انبیاء سابقین کو چور ڈاکو کہنا۔ یہ سب الزامات یقیناً اللہ کا کلام نہیں ہو سکتے۔ جو حضرت عیسیٰؑ کی عصمت پر صریحاً بہتان کے زمرے میں آتے ہیں۔ حالانکہ حضرت عیسیٰؑ ان تمام افعال سے مکمل طور پر محفوظ اور معصوم تھے۔

## فصل سوم: جدید عیسائیت اور عصمت انبیاء

مسیحیت کی موجودہ شکل ان تعلیمات پر مبنی نہیں ہے جو اللہ کے نبی حضرت عیسیٰؑ لے کر آئے تھے بلکہ یہ ایک مفروضہ اور ملغوبہ دین ہے جسے حضرت عیسیٰؑ کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بیس سال بعد ایک سینٹ پال نے اپنی مقبولیت کی خاطر ایجاد کیا تھا۔ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کی زندگی میں یہ شخص ان کا کٹر مخالف تھا اور اس کی ملاقات بھی ان سے کبھی نہیں ہوئی تھی۔ حضرت عیسیٰؑ کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بعد اس شخص نے یکا یک ان کی ہمدردی اور موافقت میں راگ الاپنے شروع کر دیئے اور ان سے حد سے زیادہ عقیدت کا اظہار کرنے لگا۔ اس نے لوگوں کو بتایا کہ عیسیٰ علیہ السلام اس کے خواب میں آئے ہیں اور اس پر دستِ شفقت رکھا ہے۔ اس نے اپنے عقائد کی وسیع اشاعت کی خاطر یونانیوں، عیسائیوں اور سورج پرستوں کے دل پسند عقائد کا ایک ملغوبہ بنایا اور اسے عین مسیحیت قرار دے دیا۔

الہامی کتب کے مطالعہ کرنے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ تمام مذاہب میں توحید کی بنیادی تعلیم موجود ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ اُن مذاہب پر چلنے والے توحید کے اصل مضمون کو سمجھتے ہیں یا نہیں۔ عیسائی مذہب میں پولس نے مذہب کی اصل کو تبدیل کر کے دنیا کے سامنے ایک نیا نظریہ پیش کیا پولس نے تثلیث خدا بیٹا روح القدس ( تین خداؤں ) کا عقیدہ ایجاد کیا۔ جبکہ تورات کی شریعت کی کتاب میں خدائے واحد کی تعلیم ہے۔ حضرت عیسیٰ پر ایمان لانے والے عیسائی کہلاتے ہیں عیسائی توریت جو حضرت موسیٰ پر نازل ہوئی تھی پر ایمان رکھتے ہیں جس کو عہد نامہ قدیم سے یاد کیا جاتا ہے اور عہد نامہ جدید پر بھی ایمان لاتے ہیں جس کو مسیح کی انجیل کہا جاتا ہے ان دونوں کے مجموعہ کا نام بائیبل رکھا گیا۔ اب تورات جو عیسائیوں کیلئے شریعت کی کتاب ہے اس میں توحید خدائے واحد پر ایمان لانے کی تعلیم ہے، اس میں شرک سے سخت بیزاری کا اظہار کیا گیا ہے۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر بھی ایمان لانے والے موحدین تھے اور اُسی توحید کے عقیدہ پر قائم تھے جو حضرت عیسی علیہ السلام اور دیگر انبیاء علیہ السلام کی تعلیم کے مطابق تھا۔ لیکن بعد میں آنے والوں نے اعتقادی اور عملی توحید کے بنیادی عقیدہ کو چھوڑ کر تثلیث کے عقیدہ کو اپنا لیا اور باپ بیٹا روح القدس کو تثلیث مقدس مان کر ایک تین اور تین ایک کی نا قابل فہم منطق کو پھیلانے میں مصروف ہو گئے۔

مسیح علیہ السلام کے وصال کے بعد پولس رسول نے عیسائیت میں تثلیث کے عقیدہ کو رائج کر دیا گویا بعد میں آنیوالوں ان کے پیروکاروں نے عیسائیت کی بنیادی وحدانیت کی اصل تعلیم کو تثلیث میں تبدیل کر دیا گویا انہوں نے ایک بہت بڑے شرک پر مبنی نظریہ پیش کیا۔ جبکہ ایک خدا کے بنیادی عقیدہ بھی ان کی مذہبی کتب میں موجود ہے۔

سینٹ پال کا حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے کوئی تعلق نہیں تھا بلکہ جب تک آپ علیہ السلام دنیا میں موجود رہے، وہ ان کا کٹر مخالف رہا، حتیٰ کہ ان کے آسمان پر اٹھائے جانے کے چودہ سال بعد تک وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی سخت مخالفت کرتا رہا۔ یہ ایک کٹر یہودی فرد تھا، چونکہ حضرت عیسیٰ سے قبل دنیا میں یہودیت ہی کا راج تھا۔ اس نے عیسیٰ علیہ السلام کی دشمنی میں ان کے پیروکاروں پر سخت تشدد کیا تھا اور بعض کو شہید بھی کر دیا تھا۔ یہودی ہونے کی حیثیت سے وہ پابندی سے اپنی عبادت گاہ سینا گاگ میں جایا کرتا تھا۔ آہستہ آہستہ اس نے سینا گاگ میں بھی جانا ترک کر دیا۔ اس نے عیسائی پیروکاروں کو بتایا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے چودہ سالوں بعد ایک دن آپ اس کے خواب میں آئے اور اس سے اپنے ماننے والوں پر تشدد ترک کر دینے کا مطالبہ کیا۔ پال نے کہا کہ اس کے بعد اس کی دنیا ہی

بدل ئی اور اس نے اپنے تمام ستم و ستم سے توبہ کر لی۔ وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ایک سچا پیروکار بن گیا۔ چنانچہ اس حربے سے آخر کار وہ عیسائیوں کے دلوں میں اپنا مقام بنانے میں کامیاب ہو گیا۔

مختلف علاقوں میں سفر کے دوران اس کا واسطہ ایسی قوموں سے پڑتا رہا تھا جو منکرین خدا تھے یا سورج اور چاند کی پوجا کرتے تھے۔ ان قوموں میں کسی اور انداز سے تثلیث کا عقیدہ بھی پہلے سے کام کر رہا تھا۔ پال چونکہ ایک چالاک اور شاطر آدمی تھا اور عیسائی پیروکاروں میں اپنا مقام بنانا چاہ رہا تھا، اس لئے اس نے ان عقائد کو عیسائی افراد میں پھیلانے کا منصوبہ بنایا۔ وہ تحریر و تقریر کا ماہر تھا۔ لہذا اس صلاحیت سے جلد ہی اس نے عیسائیت میں اپنا مقام بنالیا۔ اس نے کہنا شروع کیا کہ ایک فرشتہ اسے خواب میں آتا ہے جو چاہتا ہے کہ عیسائی تعلیمات میں مزید بہتری آئے۔ اس طرح اس نے عیسائیت میں بھی تبدیلی شروع کر دی جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اصل تعلیمات سے بالکل مختلف تھی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ عیسائی قوم دو فرقوں میں بٹ گئی اور تنازع پیدا ہو گیا۔

## حضرت عیسیٰؑ کا مذہب

موجودہ عیسوی مذہب کو حضرت عیسیٰ کی طرف منسوب کرنا بالکل ٹھیک نہیں کیونکہ حضرت عیسیٰؑ کا مذہب تو موسویؑ تھا اور وہ تمام عمر موسوی شریعت کی دعوت دیتے رہے اور ہمیشہ اپنا مشن موسویوں کی اصلاح ظاہر کیا۔ چنانچہ انجیل متی کی رو سے حضرت مسیح فرماتے ہیں:

> "یہ نہ سمجھو کہ میں توراتِ یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں، منسوخ کرنے نہیں، بلکہ پورا کرنے آیا ہوں۔ کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان و زمین ٹل نہ جائیں، ایک نقطہ یا ایک شوشہ تورات سے ہر گز نہ ٹلے گا، جب تک سب کچھ پورا نہ ہو جائے۔ پس جو کوئی ان چھوٹے سے چھوٹے حکموں میں سے کسی کو بھی توڑے گا اور یہی آدمیوں کو سکھلائے گا، وہ آسمان کی بادشاہت میں سب سے چھوٹا کہلائے گا، لیکن جو اس پر عمل کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا، وہ آسمان کی بادشاہت میں بڑا کہلائے گا۔" [1]

اس میں آسمان کی بادشاہت میں عزت و ذلت کا معیار فقط قانونِ موسوی پر عمل کو بتلایا گیا ہے۔ پھر حضرت مسیح علیہ السلام جب اپنے بارہ رسولوں کو منتخب کر کے رخصت فرماتے ہیں تو ان کو ہدایت فرماتے ہیں کہ تورات کی تعلیم دینا اور فقط بنی اسرائیل کو پیغام پہنچانا:

> "ان بارہ کو یسوع نے بھیجا اور انہیں حکم دے کر کہا کہ غیر قوموں کی طرف نہ جانا اور سامریوں کے کسی شہر میں داخل نہ ہونا، بلکہ اسرائیل کے گھرانے کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کی طرف جانا۔" [2]

پھر ایک شخص مسیح سے پوچھتا ہے کہ میں اَبدی زندگی و نجات کس طرح حاصل کر سکتا ہوں؟ تو اس کا جواب یہی دیا جاتا ہے کہ تورات کے احکام پر کماحقہ عمل کرو۔ ہاں چونکہ بنی اسرائیل میں خیرات کا مادّہ خاص طور پر فوت ہو چکا تھا، اس لئے اُسے خیرات و ایثار فی اللہ کی خاص تعلیم دی جاتی ہے، کیونکہ مصلح کا فرضِ اوّلین یہی ہوتا ہے کہ اپنی تعلیم میں قومی اور وقتی ضروریات کی بنا پر خاص خاص اخلاقوں پر زیدہ زور دے اور ان کی تعلیم کو نمایاں درجہ دے:

---

[1] انجیل متی ، ۵ : ۱۷-۱۹

[2] ایضاً ، ۱۰: ۵-۷

"اور دیکھو ایک شخص نے پاس آکر اس (یسوع) سے کہا: اے استاد! میں کون سی نیکی کروں تاکہ ہمیشہ کی زندگی پاؤں۔ اس نے کہا کہ تو مجھ سے نیکی کی بات کیوں پوچھتا ہے، نیک تو ایک ہی ہے (یعنی خدا کی ذات تمام نقائص سے مبرا ہے)۔ لیکن تو اگر (ابدی) زندگی میں داخل ہونا چاہتا ہے تو (تورات کے) احکام پر عمل کر۔"[3]

اس کے بعد حضرت مسیح نے اسے تمام اَحکامِ تورات گن کر بتائے اور بعد میں اسے خیراتِ حقیقی کی تعلیم دی۔ اس سارے بیان سے یہ حقیقت کماحقہ آشکارا ہو جائے گی کہ حضرت مسیحؑ نے تمام عمر تورات پر عمل کرنے کی تعلیم دی اور اسی کی تعلیمات کی نشر و اشاعت میں مصروف رہے اور ان کا تمام زورِ تبلیغ بنی اسرائیل کی گمراہ بھیڑوں کو راہِ راست پر لانے اور ان کی قومی و انفرادی برائیوں کی اِصلاح میں صرف ہوا۔ اور ان کو تمام عمر یہ خیال نہ آیا کہ علیحدہ مذہب کی بنیاد ڈالیں۔ حضرت مسیحؑ کی وفات کے بعد ایک مدت تک ان کے تمام حواری بھی اسی پر متفق رہے کہ حضرت مسیحؑ کوئی نیا مذہب نہیں لائے، اسی واسطے انہوں نے حضرت مسیحؑ کے مقالات کو قلم بند کرنا ضروری بھی نہیں سمجھا۔

## پولس کا تعارف

پولس کا اصلی عبرانی نام ساؤل یا شاؤل تھا جس کے لفظی معنی "خدا سے مانگا ہوا" کے ہیں۔[4] پولس کی ابتدائی زندگی کے حالات کی زیادہ تفصیل نہیں ملتی، تاہم کتاب اعمال سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ قبیلہ بنیمین کا ایک کٹر فریسی یہودی تھا، جس کا اصلی نام ساؤل تھا، چنانچہ اس کی وضاحت اس کے فلپیوں کو پولس کے لکھے گئے خط میں یوں معلوم ہوتی ہے۔

آٹھویں دن میرا ختنہ ہوا۔ اسرائیل کی قوم اور بنیمین کے قبیلہ کا ہوں۔ عبرانیوں کا عبرانی، شریعت کے اعتبار سے فریسی ہوں۔[5]

پولس کا تعلق روم سے تھا، اس کی وضاحت کتاب اعمال میں ہے، جس میں پولس نے اپنے بارے میں کہا،

سپاہ کے قائد نے جواب دیا کہ میں نے بڑی رقم دے کر رومی ہونے کا رتبہ حاصل کیا۔ حضرت پولس نے کہا میں تو پیدائشی رومی ہوں۔[6]

انسائکلوپیڈیا آف بریٹانیکا میں پولس کے تعارف یوں موجود ہے۔

Saint Paul, the Apostle, original name Saul of Tarsus (born 4 bc, Tarsus in Cilicia now in Turkey—died c. ad 62–64, Rome [Italy]), one of the leaders of the first generation of Christians, often considered to be the second most important person in the history of Christianity.[7]

---

[3] انجیل متی، ۱۹: ۱۶-۱۷

[4] Encyclopedia of Britanicca , 1973,Vol 17, p 469

[5] فلپیوں، ۳: ۵

[6] اعمال، ۲۲: ۲۸

[7] E.P. Sanders, Article Title: Saint Paul, the Apostle, Encyclopædia Britannica.(Retrieved on May 6, 2017) https://www.britannica.com/biography/Saint-Paul-the-Apostle

سینٹ پال رسول بس کا اصل نام ترسس کا ساؤل تھا۔ بس کی پیدائش ۴ بل از مسیح میں ترسس کلکیہ میں ہوئی جواب ترکی میں موجود ہے۔ جبکہ وفات بعد از مسیح ۶۲ سے ۶۴ کے درمیان روم اٹلی میں ہوئی ہے۔ عیسائیوں کی پہلی نسل کے رہنماؤں میں سے ہے اور عیسائیت کی تاریخ میں دوسرا سب سے اہم شخص ہے۔

James Stalker لکھتا ہے۔

> Christianity produced in Paul an incomparable type of Christian character.It already, indeed, possessed the perfect model of human character in the person of its Founder. But our Lord was not as other men, because from the beginning He had no sinful imperfection to struggle with; and Christianity still needed to show what it could make of imperfect human nature. Paul supplied the opportunity of exhibiting this. He was naturally of immense mental stature and force.[8]

> مسیحیت نے پال کی شکل میں ایک لاجواب قسم کا کردار تخلیق کیا ہے۔ انسانی کردار کا کامل ماڈل ہمیں عیسائیت کے بانی کی شکل میں نظر آتا ہے۔ لیکن ہمارا لارڈ دوسرے مردوں کی طرح نہیں تھا شروع سے وہ گناہ گار غلطی کے ساتھ جدوجہد کرنے والا نہیں تھا۔ مسیحیت کو اب بھی اس کے اظہار کی ضرورت ہے کہ جو انسان کی نامکمل فطرت کی تکمیل کر سکے پولس نے اس کو نمایاں کرنے کا موقع پایا۔ وہ قدرتی طور پر بہت زیادہ ذہین اور قوت والا تھا۔

واضح رہے کہ یہ بات خود عہد نامہ جدید میں موجود ہے کہ ساؤل / پولس پہلے مسیحیوں کا شدید ترین دشمن تھا، وہ حضرت عیسیٰؑ کے ماننے والوں کو بہت زیادہ تکلیفیں پہنچاتا تھا۔ چنانچہ اس کی وضاحت کتاب اعمال کی ایک عبارت سے ہوتی ہے۔

> اور شہر سے باہر نکال کر آپ کو سنگسار کرنے لگے اور گواہوں نے اپنے کپڑے ساؤل نام ایک جوان کے پاؤں کے پاس رکھ دئے۔ پس یہ حضرت ستفنس کو سنگسار کرتے رہے اور وہ یہ کہہ کر دعا کرتے رہے کہ اے مولا عیسیٰ میری روح کو قبول فرمائیے۔ پھر آپ نے گھٹنے ٹیک کر بڑی آواز سے پکارا کہ اے مولا! یہ گناہ ان کے ذمہ نہ لگائیے اور یہ کہہ کر شہادت پائی۔۔۔اور حضرت ساؤل حضرت ستفنس کی شہادت پر راضی تھے۔ اسی دن اس جماعت پر جو یروشلیم میں تھی بڑا ظلم برپا ہوا اور شاگردوں کے سوا سب لوگ یہودیہ اور سامریہ کی اطراف میں ہجرت کر گئے۔ اور دیندار لوگ حضرت ستفنس کو دفن کرنے کے لئے لے گئے اور اور ان پر بڑا ماتم کیا۔ اور حضرت ساؤل جماعت کو اس طرح تباہ کرتے رہے کہ گھر گھر گھس کر اور مردوں اور عورتوں کو گھسیٹ کر قید کراتے تھے۔[9]

## پولس کے مکاشفات اور فلسفہ یونانی

اناجیل اربعہ سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جو حیثیت سامنے آتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیحی مذہب کی بنیاد حضرت عیسیٰؑ نے رکھی تھی، عیسائیوں کا بالاتفاق عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کوئی کتاب نہیں لائے اور ان کی حیات اور اس کے بعد بھی سالہا سال

---

[8] James Stalker, The Life of St. Paul, Zondervan, Grand Rapids, Michigan, United States, 1983, p 12

[9] اعمال، ۷ : ۵۸-۶۰ ؛ ۸:۱-۳

تک عیسائی دنیا اسی عقیدہ پر قائم تھی کہ حضرت عیسیٰ فقط تورات کے مذہب کو قائم کرنے اور یہودیوں کی اصلاح کی غرض سے تشریف لائے تھے لیکن تحقیق کے بعد یہ بات واضح ہوتی ہے کہ جس مذہب کی تعلیم حضرت عیسیٰؑ نے دی وہ ان کے آنے کے کچھ عرصے بعد ہی ختم ہو گیا، اور نئے مذہب کی بنیاد یسوع مسیح کی تعلیمات کے برعکس ہے۔ موجودہ عیسائی مذہب اور مقدس کتاب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد سینٹ پال کی کوششوں سے وجود میں آئی اور قریباً تین سو سال میں اس شکل میں سامنے آئی، چنانچہ یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ موجودہ عیسائیت کے بانی حضرت عیسیٰؑ نہیں بلکہ پولس ہے جس کے ۱۴ خطوط عہد نامہ جدید کا حصہ ہیں۔ پولس نے کشف کی بنیاد پر اپنے خطوط کو انجیل قرار دیا۔ گلتیوں میں پولس کا دعویٰ ملاحظہ ہو۔

> اے بھائیو! میں تمہیں جتائے دیتا ہوں کہ جو انجیل میں نے سنائی وہ انسان کی طرف سے نہیں۔ کیونکہ وہ مجھے انسان کی طرف سے نہیں پہنچی اور نہ مجھے سکھائی گئی بلکہ سیدنا عیسیٰ مسیح کی طرف سے مجھے اس کا کشف ہوا۔[10]

چنانچہ مکاشفات کو بنیاد بنا کر پولس نے یونانی فلسفہ کو عیسائیت میں داخل کیا۔ اس بات کا اعتراف مسیحی محققین نے بھی کیا ہے۔

John Alexander Hammerton لکھتا ہے۔

> The contact of the Church with the Hellenic world led very early to the attempt to interpret the mysteries of the Christian faith in the terms of Greek Philosophy .There are traces of this even in the epistles of St.Paul.[11]

عیسوی چرچ کا رابطہ یونانی دنیا سے بہت پہلے سے تھا جس میں یونانی فلسفے کے لحاظ سے مسیحی ایمانیات کے اسرار کی تشریح کی کوشش کی جاتی تھی، یہاں تک کہ سینٹ پال کے مراسلات میں بھی اس کے آثار موجود ہیں۔

James Hastings اس بارے میں رقمطراز ہے۔

> It has been with St. Paul he owed much to the Greek Philosophy and thaught. [12]

سینٹ پال کے ساتھ ایسا رہا ہے کہ اس نے یونانی فلسفے اور افکار کو بہت زیادہ اختیار کیا ہے۔

## پولس کا نبوت کا دعویٰ

یہی پولس بعد میں اچانک مسیحی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے اور یہودیوں کی شکایت پر اسے اگرپّا بادشاہ کے سامنے پیش کیا جاتا ہے وہاں پولس اگرپّا کے سامنے اپنا دفاع کرتے ہوئے ایک تقریر کرتا ہے جس میں وہ خود اعتراف کرتا ہے کہ اس نے مسیحیت کے خلاف کتنی مخالفت کی۔

---

[10] گلتیوں، ۲ : ۱۱ - ۱۲

[11] Sir John Alexander HAMMERTON, Universal History of the World ... (Harmsworth's Universal History.),The educational Book Co,London,1894.Vol 4,P 2330

[12] James Hastings, A Dictionary Of The Bible, The Minerva Group, Inc.,London, 2004,Vol V, P 150

میں نے بھی سمجھا تھا کہ عیسیٰ ناصری کے نام لی طرح طرح سے مخالفت لرنا مجھ پر فرص ہے۔ چنانچہ میں نے یروسیم میں ایسا ہی کیا اور سردار کاہنوں کی طرف سے اختیار پا کر بہت سے پارساؤں کو قید میں ڈالا اور جب وہ قتل کئے جاتے تھے تو میں بھی یہی رائے دیتا تھا۔ اور ہر عبادت خانہ میں انہیں سزا دلا دلا کر زبردستی ان سے کفر کہلواتا تھا بلکہ ان کی مخالفت میں ایسا دیوانہ بنا کہ غیر شہروں میں بھی جا کر انہیں ستاتا تھا۔ [13]

پولس خود اپنی مخالفت کا اعتراف کرتے ہوئے کہتا ہے۔

اور یہودیہ کی جماعتیں جو سیدنا عیسیٰ مسیح میں تھیں میری صورت سے تو واقف نہ تھیں۔ مگر صرف یہ سنا کرتی تھیں کہ جو ہم کو پہلے ستاتا تھا وہ اب اسی دین کی انجیل سناتا ہے جسے پہلے تباہ کرتا تھا۔ [14]

اس کے بعد پولس اپنے اوپر کشف کے ظہور کا دعویٰ کرتے ہوئے کہتا ہے کہ مجھے عیسیٰؑ نے بطور خدا مخاطب ہو کر کہا کہ تو مجھے ایسے کیوں ستاتا ہے۔ چنانچہ پولس کا نقطہ نظر تبدیل ہو جاتا ہے اور وہ خود اپنے الفاظ میں کہتا ہے کہ میں اس آسمانی کشف کا نافرمان نہیں ہوا۔ بلکہ اس سے بھی بڑھ کر کہ وہ اپنی نسبت اب حضرت موسیٰؑ اور دیگر انبیاء کی طرف کرنے لگتا ہے۔ بادشاہ اگرپا کے سامنے اپنا دفاع کرتے ہوئے وہ کہتا ہے۔

بادشاہ سلامت میں نے دوپہر کے وقت راہ میں یہ دیکھا کہ سورج کے نور سے زیادہ ایک نور آسمان سے میرے اور میرے ہم سفروں کے گرد آ گرد آ چمکا۔ جب ہم سب زمین پر گر پڑے تو میں نے عبرانی زبان میں یہ آواز سنی کہ اے ساؤل اے ساؤل تم مجھے کیوں ستاتے ہو؟ پینے کی آر پر لات مارنا تمہیں دشوار ہے۔ میں نے کہا اے مالک آپ کون ہیں؟ مالک نے فرمایا میں عیسیٰ ہوں جسے تم ستاتے ہو۔ لیکن اٹھو اپنے پاؤں پر کھڑے ہو کیونکہ میں اس لئے تم پر ظاہر ہوا ہوں کہ تمہیں ان چیزوں کا بھی خادم اور گواہ مقرر کروں جن کی شہادت کے لئے تم نے مجھے دیکھا ہے اور ان کا بھی جن کی گواہی کے لئے میں تم پر ظاہر ہوا کروں گا۔ اور میں تمہیں اس امت اور مشرکین سے بچاتا رہوں گا جن کے پاس تمہیں اس لئے بھیجتا ہوں۔ کہ تم ان کی آنکھیں کھول دو تا کہ اندھیرے، سے روشنی کی طرف اور شیطان کے اختیار سے پروردگار کی طرف رجوع لائیں اور مجھ پر ایمان لانے کے باعث گناہوں کی معافی اور ایمانداروں میں شریک ہو کر میراث پائیں۔ اس لئے بادشاہ سلامت ! میں اس آسمانی کشف کا نافرمان نہ ہوا۔ بلکہ پہلے دمشقیوں کو پھر یروشلیم اور سارے ملک یہودیہ کے باشندوں کو اور مشرکین کو سمجھاتا رہا کہ توبہ کریں اور پروردگار کی طرف رجوع لا کر توبہ کے موافق کام کریں۔ انہی باتوں کے سبب سے یہودیوں نے مجھے ہیکل میں پکڑ کر مار ڈالنے کی کوشش کی۔ لیکن پروردگار کی مدد سے میں آج تک قائم ہوں اور چھوٹے بڑے کے سامنے شہادت دیتا ہوں اور ان باتوں کے سوا کچھ نہیں کہتا جن کی پیش گوئیاں نبیوں اور حضرت موسیٰؑ نے بھی کی ہے۔ [15]

---

[13] اعمال، ۲۶: ۹-۱۱

[14] گلتیوں، ۱: ۲۲-۲۳

[15] اعمال، ۲۶: ۱۳-۲۲

کتاب اعمال سے مزید معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰ کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بعد اچانک جب وہ دعوی کرتا ہے، کہ اس پر ایک نورانی نزول ہوا ہے اور اس کو حضرت عیسیٰؑ نے مخاطب کیا ہے، اور اس واقعہ کے بعد سے پولس کو نظر آنا بند ہو جاتا ہے اور وہ تین دن کے لئے اندھا ہو جاتا ہے، اس واقعے کی وضاحت اعمال میں یوں ہے۔

> اور حضرت ساؤل جو ابھی تک سیدنا عیسیٰ کے پیروکاروں کو دھمکانے اور قتل کرنے کی دھن میں تھے سردار کاہن کے پاس تشریف لے گئے۔ اور اس سے دمشق کے عبادت خانوں کے لئے اس مضمون کے خط مانگے کہ جن کو وہ اس طریق پر پائے خواہ مرد خواہ عورت ان کو باندھ کر یروشلیم میں لائے۔ جب وہ سفر کرتے کرتے دمشق کے نزدیک پہنچے تو ایسا ہوا کہ یکایک آسمان سے ایک نور ان کے گرداگرد آ چمکا۔ اور وہ زمین پر گر پڑے اور یہ آواز سنی کہ اے ساؤل اے ساؤل تم مجھے کیوں ستاتے ہو؟ حضرت ساؤل نے پوچھا اے مولا آپ کون ہیں؟ جواب ملا میں عیسیٰ مسیح ہوں جسے تم ستا رہے ہو۔ مگر اٹھو شہر میں جاؤ اور وہاں تمہیں بتایا جائے گا کہ تمہیں کیا کرنا ہے۔ جو آدمی ان کے ہمراہ تھے وہ خاموش کھڑے رہ گئے کیونکہ آواز تو سنتے تھے مگر کسی کو دیکھتے نہ تھے۔ اور حضرت ساؤل زمین پر سے اٹھے لیکن جب آنکھیں کھولیں تو آپ کو کچھ دکھائی نہ دیا اور لوگ آپ کا ہاتھ پکڑ کر دمشق میں لے گئے۔ اور آپ تین دن تک نہ دیکھ سکے اور نہ آپ نے کھایا نہ پایا۔[16]

کتاب اعمال کے مطابق اس واقعے کے بعد دمشق میں حننیاہ نام ایک شخص کو حضرت عیسیٰؑ خواب میں آتے ہیں، اور اسے پولس کو کے پاس جانے اور اسے مسیح کے حکم سے بینا کرنے کا حکم دیتے ہیں۔ اور اس واقعے کے بعد ساؤل اپنا نام پولس رکھ لیتا ہے اور مسیحیت قبول کرنے کا اعلان کرتا ہے۔

> پس حضرت حننیاہ اس گھر میں تشریف لے گئے اور اپنے ہاتھ ان پر رکھ کر کہا اے بھائی ساؤل مولا یعنی عیسیٰ مسیح جو تم پر اس راہ میں جس سے تم آئے ظاہر ہوئے تھے انہوں نے ہی مجھے بھیجا ہے کہ تم بینائی پاؤ اور روحِ پاک سے بھر جاؤ۔ اور فوراً ان کی آنکھوں سے چھلکے سے گرے اور وہ بینے ہو گئے اور اٹھ کر اصطباغ لیا۔ پھر کچھ کھانا نوش فرما کر طاقت پائی۔[17]

پولس اپنے آپ کو رسول قرار دیتے ہوئے کہتا ہے۔

پولس کی طرف سے جو پروردگار کا بندہ اور سیدنا عیسیٰ مسیح کا رسول ہے۔ پروردگار کے برگزیدوں کے ایمان اور اس حق کی پہچان کے مطابق جو دینداری کے موافق ہے۔[18]

## پولس کی طرف سے توریت کی شریعت کی منسوخی

پولس نے حضرت عیسیٰؑ کے نام پر جب نئے دین کا نام لیا تو اس کی اپنی قوم یہودی اس کے خلاف ہو گئے اسے مخالف مسیح قرار دے کر اس کی پیروی نہ کی گئی چنانچہ پولس کے راستے میں سب سے بڑی رکاوٹ توریت کی شریعت تھی جس میں ختنہ کرانا لازمی تھا۔ توریت کے عقائد کے تبدیل کرنے کے لئے پولس نے یہ عقیدہ وضع کیا کہ نجات محض حضرت عیسیٰؑ پر ایمان لانے میں ہی منحصر

---

16 اعمال، ۹ : ۱-۹

17 اعمال، ۹ : ۱۷-۱۸

18 ططس ، ۱: ۱

ہے۔ کوئی انسان شریعت کے اعمال کی وجہ سے راست باز نہیں قرار پاتا۔ چنانچہ اس عقیدے کی وجہ سے عیسائیت میں کفارہ کی ابتداء ہوئی۔

> اور یہ بات ظاہر ہے کہ شریعت کے وسیلہ سے کوئی شخص پروردگار کے نزدیک دیانتدار نہیں ٹھہرتا کیونکہ لکھا ہے کہ ایماندار ایمان سے جیتا رہے گا۔ اور شریعت کو ایمان سے کچھ واسطہ نہیں بلکہ لکھا ہے کہ جس نے ان پر عمل کیا وہ ان کے سبب سے جیتا رہے گا۔[19]

## پولس کی انبیاء کی شریعت کی توہین

پولس نے شریعت کو بھی بد بختی اور ملعون قرار دیا ہے۔ حالانکہ شریعت تو الٰہی قانون کا نام ہے۔ گویا پولس کے نزدیک کسی شریعت پر عمل پیرا ہونے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ کتاب گلتیوں ملاحظہ ہو۔

> پس جو ایمان والے ہیں وہ ایماندار حضرت ابراہیمؑ کے ساتھ برکت پاتے ہیں۔ کیونکہ جتنے شریعت کے اعمال پر تکیہ کرتے ہیں وہ سب بد بختی کے ماتحت ہیں۔ چنانچہ لکھا ہے کہ جو کوئی ان سب باتوں کے کرنے پر قائم نہیں رہتا جو شریعت کی کتاب میں لکھی ہیں وہ مردود ہے۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ شریعت کے وسیلہ سے کوئی شخص پروردگار کے نزدیک دیانتدار نہیں ٹھہرتا کیونکہ لکھا ہے کہ ایماندار ایمان سے جیتا رہے گا۔ اور شریعت کو ایمان سے کچھ واسطہ نہیں بلکہ لکھا ہے کہ جس نے ان پر عمل کیا وہ ان کے سبب سے جیتا رہے گا۔[20]

یہاں پر پولس کے نزدیک جتنے لگ شریعت کے اعمال پر تکیہ اور سہارا لے کر جیتے ہیں وہ سب لعنتی ہیں، اور شریعت کے واسطے سے کوئی شخص خدا کے نزدیک راست باز اور نیک نہیں ٹھہرتا۔ یہاں واضح ہے کہ جب شریعت پر عمل کی پولس نے ممانعت ہی کر دی تو کیا وہ اپنی خود ساختہ شریعت کی دعوت دے رہا ہے، اور حضرت مسیحؑ کی شریعت سے بغاوت کروانا چاہتا ہے۔
گلتیوں میں پولس کہتا ہے۔

> تو بھی یہ جان کر کہ آدمی شریعت کے اعمالِ صالح سے نہیں بلکہ صرف سیدنا عیسیٰ مسیح پر ایمان لانے سے سچا ٹھہرتا ہے خود بھی سیدنا عیسیٰ مسیح پر لائے تاکہ ہم سیدنا عیسیٰ پر ایمان لانے سے سچے ٹھہریں نہ شریعت کے اعمالِ صالح سے۔ کیونکہ شریعت کے اعمالِ صالح سے کوئی بشر سچا نہ ٹھہرے گا۔ اور ہم جو سیدنا عیسیٰ مسیح میں سچے ٹھہرنا چاہتے ہیں اگر خود ہی خطاکار نکلیں تو کیا سیدنا عیسیٰ مسیح خطا کے باعث ہیں؟ ہر گز نہیں۔ کیونکہ جو کچھ میں نے ڈھا دیا اگر اسے پھر بناؤں تو اپنے آپ کو قصوروار ٹھہراتا ہوں۔ چنانچہ میں شریعت ہی کے وسیلہ سے شریعت کے اعتبار سے مر گیا تاکہ پروردگارِ عالم کے اعتبار سے زندہ ہو جاؤں۔[21]

ایک اور مقام پر پولس شریعت کو محض سرکش اور معاذاللہ حرام کار لوگوں کے لئے قرار دیتا ہے۔ یہ انبیاء کی کھلم کھلا توہین کرتے ہوئے کہتا ہے۔

---

[19] گلتیوں، ۳ : ۱۱، ۱۲

[20] ایضاً، ۳ : ۹- ۱۲

[21] ایضاً، ۲ : ۱۶- ۱۹

یعنی یہ سمجھ کر کہ شریعت دیانتداروں کے لئے مقرر نہیں ہوئی بلکہ بے شرع اور سرکش لوگوں اور بے دینوں اور گنہگاروں اور ناپاکوں اور رندوں اور ماں باپ کے قاتلوں اور خونیوں۔ اور حرام کاروں اور لونڈے بازوں اور بردہ فروشوں اور جھوٹوں اور جھوٹی قسم کھانے والے اور ان کے سوا صحیح تعلیم کے اور بر خلاف کام کرنے والوں کے واسطے ہے۔ [22]

گلتیوں میں پولس کے حوالے سے لکھا ہے۔

میں پروردگارِ عالم کی مہربانی کو بیکار نہیں کرتا کیونکہ سچائی اگر شریعت کے وسیلہ سے ملتی تو سیدنا عیسیٰ مسیح کا مرنا عبث ہوتا۔ [23]

پولس کی شریعت کی مخالفت کرنا خود بائبل کی تعلیمات کے برعکس ہے، کتاب احبار کے مطابق خدا خود شریعت پر عمل پیرا ہونے کا حکم دیتا ہے۔ کتاب احبار میں لکھا ہے۔

میں خداوند ہوں تم میری شریعتوں کو ماننا۔ [24]

اور کتاب زبور میں لکھا ہے۔

مبارک ہیں وہ جو کامل رفتار ہیں، جو خداوند کی شریعت پر عمل کرتے ہیں۔ [25]

کتاب استثناء میں شریعت کے منکر پر لعنت کی گئی ہے۔

"لعنت اس پر جو اس شریعت کی باتوں پر عمل کرنے کے لئے ان پر قائم نہ رہے اور سب لوگ کہیں آمین" [26]

مزید ایک اور مقام پر لکھا ہے۔

تمہیں ان تعلیمات میں سے کسی کی خلاف ورزی نہیں کرنی چاہئے جو میں آج تمہیں دے رہا ہوں تمہیں ان میں سے دائیں یا بائیں طرف نہیں جانا چاہئے تمہیں عبادت کے لئے دوسرے دیوتاؤں کی عبادت نہیں کرنی چاہئے۔ "لیکن اگر تم خداوند اپنے خدا کی کہی گئی باتوں پر دھیان نہیں دیتے اور آج میں جو احکام اور قانون کو بتا رہا ہوں اس پر عمل نہیں کرتے یہ سبھی بُری آفتیں تم پر آئیں گی: "تم پر شہروں میں اور کھیتوں میں لعنت ہو گی۔ تمہاری ٹوکری اور کڑھائی پر لعنت ہو گی اور تم اس میں غذا نہیں پاؤ گے۔ تمہارے بچوں پر، تمہاری زمین کی فصلیں، تمہارے مویشیوں کے بچھڑے اور تمہارے بھیڑوں کے بچوں پر لعنت ہو گی۔ ہر وقت تم پر لعنت آئے گی اور ہر چیز جو تم کرو گے اس میں برکت نہ ہو گی۔ "اگر تم بُرے کام کرو گے اور اپنے خداوند کو چھوڑ دو گے تو تم پر عذاب ہو گا۔ تم جو کرو گے اس میں تمہیں مایوسی اور پریشانی ہو گی۔ وہ اسے اس وقت تک کرے گا جب تک تم جلدی سے اور پوری طرح سے تباہ نہیں ہو جاتے۔ [27]

---

[22] تیمتھیس اول، ۱ :۹-۱۰

[23] گلتیوں، ۲ : ۲۱

[24] احبار، ۱۹: ۱۹

[25] کتاب زبور، ۱:۱۱۹

[26] استثناء، ۲۷: ۲۶

[27] ایضاً ، ۲۸ :۱۴-۲۰

مندرجہ بالا تمام آیات میں خدا نے تریعت پر عمل لرنے کا حتی سے سحم دیاہے، یہ سحم تورات میں موجود ہے چنانچہ تورات پر عمل کرنا حضرت موسیٰؑ کی شریعت پر عمل ہوگا اور موسوی شریعت کے بعد حضرت عیسیٰؑ کی شریعت ہے۔ چنانچہ پولس کی شریعت کی توہین کی زد تمام انبیاء کی شریعتوں پر پڑتی ہے۔

## پولس کی حضرت عیسیٰؑ کی توہین

پولس کے دل میں حضرت عیسیٰؑ کا احترام کتنا تھا اس کے لئے گلتیوں کے نام ایک خط میں ملاحظہ ہو۔

سیدنا عیسیٰ مسیح جو ہمارے لئے لعنتی بنے انہوں نے ہمیں مول لے کر شریعت کی بدبختی سے چھڑایا کیونکہ لکھاہے کہ جو کوئی لکڑی پر لٹکایا گیا وہ لعنتی ہے۔[28]

جو شخص اپنے ہی رہنما کو لعنتی قرار دیتا ہو وہ اسی رہنما کے دین کا ترجمان کیسے ہو سکتا ہے۔ کیا یہ حضرت عیسیٰؑ کی واضح توہین نہیں ہے جو پولس نے کی ہے۔ اور پولس کی یہ بات کہ جو لکڑی پر لٹکایا جائے وہ لعنتی ہے اس بارے میں تورات کی کتاب استثناء میں لکھا ہے۔

" کوئی شخص ایسا گناہ کر سکتاہے جس سے وہ موت کی سزا کا مستحق ہو۔ جب وہ مار ڈالا جائے تو اس کی لاش درخت پر لٹکائی جا سکتی ہے۔ جب ایسا ہوتا ہے تو اس کی لاش پوری رات درخت پر نہیں رہنی چاہئے تمہیں بالکل اس دن ہی دفنا دینی چاہئے کیوں؟ کیونکہ جسے درخت پر لٹکایا جاتا ہے وہ خدا کی طرف سے ملعون ہے۔ تمہیں اس ملک کو ناپاک نہیں کرنا چاہئے جسے خداوند تمہارا خدا تمہیں رہنے کے لئے دے رہا ہے۔[29]

عہد نامہ قدیم کی اس عبارت سے معلوم ہوتاہے کہ یہ جملہ "کہ جسے پھانسی ملتی ہے وہ ملعون ہے" یہ تورات کا حصہ ہے۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ پولس نے حضرت عیسیٰؑ کی کتنی بڑی توہین کی ہے۔ اگر کوئی نادان شخص حضرت عیسیٰؑ کو لعنتی کہے تو کیا کوئی مسیحی اسے برداشت کرلے گا، لیکن پولس کے حضرت عیسیٰؑ کی معصومیت پر ان الزامات کو کیوں برداشت کر لیا جاتا ہے۔

## حضرت حواؑ کو گناہ کا مورد الزام ٹھہرانا

کتاب تیمتھیس میں پولس حضرت حواؑ کو گناہ کا ذمے دار قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے۔

اور میں اجازت نہیں دیتا کہ عورت سکھائے یا مرد پر حکم چلائے بلکہ چپ چاپ رہے۔ کیونکہ پہلے آدم بنایا گیا اور اس کے بعد حوا۔ اور آدم نے فریب نہیں کھایا بلکہ عورت فریب کھا کر گناہ میں پڑ گئی۔[30]

## پولس کی شراب کی تلقین

پولس شراب کے بارے میں تلقین کرتے ہوئے کہتا ہے۔

آئندہ کو صرف پانی ہی نہ پیا کرو بلکہ اپنے معدہ اور اکثر کمزور رہنے کی وجہ سے ذرا سا رسِ انگور بھی کام میں لایا کرو۔[31]

---

[28] گلتیوں، ۳ : ۱۳

[29] استثناء، ۲۱ : ۲۲- ۲۳

[30] تیمتھیس، ۲ : ۱۲- ۱۴

[31] ایضاً ، ۲ : ۲۳

## پولس کی جانب سے ختنہ کی مخالفت

ختنہ کا حکم حضرت ابراہیمؑ سے چلتا آرہا تھا، اور شریعت موسوی میں بھی اس کا حکم تھا۔ اسی بارے میں تورات میں لکھا ہے۔

اور آٹھویں دن لڑکے کا ختنہ کیا جائے۔[32] کتاب پیدائش میں بھی حضرت ابراہیمؑ کو حکم دیا گیا کہ

اِس کے علاوہ خدا نے ابراہیم سے کہا، " ہمارے معاہدے کے مطابق تمہیں اور تمہاری نسل کو ہمارے تمام معاہدے کا شکر گذار ہونا چاہئے۔ تو اور تیری نسل اس معاہدے کی ضرور پاسداری کرے کہ ہر ایک مردِ کا ختنہ ضرور کیا جانا چاہئے۔ تم اپنے چمڑے کو کاٹ ڈالو گے یہ دکھانے کے لئے کہ تم معاہدہ کی پاسداری کرتے ہو۔ آج کے بعد سے تمہارے پاس پیدا ہونے والے ہر نرینہ بچے کو پیدائش کے آٹھ دن بعد ختنہ کروانا ہوگا۔ یہ قاعدہ و قانون تمہارے گھر میں پیدا ہونے والے خادِموں کے لئے اور غیر ممالک سے خرید کر لائے گئے نوکروں کے لئے بھی لازمی ہوگا۔ میرے اور تیرے درمیان ہوئے معاہدہ کے لئے یہ بطور نشانی ہوگا۔ اس طرح ہر ایک لڑکے کا ختنہ کیا جانا چاہئے۔ تمہارے گھر میں پیدا ہونے والے ہر ایک لڑکے یا پھر خریدے گئے ہر ایک لڑکے کے ساتھ یہی کیا جانا چاہئے۔ جو معاہدہ میں نے تیرے ساتھ کیا ہے ہمیشہ کے لئے رہے گا۔ کوئی بھی نرینہ اولاد جس کا ختنہ نہ کیا گیا ہو اسے اپنے لوگوں سے کاٹ دیا جائے گا۔ کیونکہ اس طرح کی اولاد میرے معاہدہ کی نافرمانی کر رہی ہے۔[33]

یہ بات واضح ہے کہ حضرت عیسیٰؑ حضرت ابراہیمؑ کی نسل میں سے تھے۔ حضرت مسیحؑ کا بھی ختنہ کیا گیا تھا انجیل لوقا میں لکھا ہے۔

جب آٹھ دن پورے ہوئے اور اس کے ختنے کا وقت آیا تو اس کا نام یسوع رکھا گیا۔[34]

لیکن پولس نے اس حکم کی مخالفت کی اور اس نے ختنے کے بارے میں یہ کہا۔

دیکھو میں پولوس تم سے کہتا ہوں کہ اگر تم ختنہ کراؤ گے تو سیدنا عیسیٰ مسیح سے تم کو کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ بلکہ میں ہر ایک ختنہ کرانے والے شخص پر پھر شہادت دیتا ہوں کہ اسے تمام شریعت پر عمل کرنا فرض ہے۔ تم جو شریعت کے وسیلہ سے دیانتدار ٹھہرنا چاہتے ہو سیدنا عیسیٰ مسیح سے الگ ہو گئے اور مہربانی سے محروم۔ کیونکہ ہم روحِ الٰہی کے باعث ایمان سے سچائی کی امید برآنے کے منتظر ہیں۔ اور سیدنا عیسیٰ مسیح میں نہ تو ختنہ کچھ کام کا ہے نہ مختونی مگر ایمان جو محبت کی راہ سے اثر کرتا ہے۔[35]

دوسرے مقام پر پولس کہتا ہے۔

" جتنے لوگ جسمانی نمود چاہتے ہیں وہ تمہیں ختنہ کرانے پر مجبور کرتے ہیں۔ صرف اس لئے کہ سیدنا عیسیٰ مسیح کی صلیب کے سبب سے ستائے نہ جائیں۔ کیونکہ ختنہ کرانے والے خود بھی شریعت پر عمل نہیں کرتے مگر تمہارا ختنہ اس لئے کرانا چاہتے ہیں کہ تمہاری جسمانی حالت پر فخر کریں۔"[36]

---

[32] احبار، ۱۲ : ۳

[33] پیدائش، ۱۷ : ۹-۱۴

[34] انجیل لوقا، ۲ : ۲۱

[35] گلتیوں، ۵ : ۲-۶ اور ۱۱

[36] ایضاً، ۶ : ۱۲ - ۱۳

سی منصف مزاج عیسائی کو اس امر سے انکار نہیں ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام موجودہ عیسوی مذہب کے بانی نہیں ہیں، بلکہ سینٹ پال اس مذہب کا موجد اور بانی ہے۔ پہلے اس نے عیسوی مذہب کو فنا کرنے کی کوشش کی جب مخالفت سے فنا کرنے میں ناکام ہوا تو موافق اور دوست بن کر اسے فنا کرنے کی سوجھی، کیونکہ جس قدر نقصان دوست بن کر پہنچایا جا سکتا ہے، مدمقابل اور دشمن بن کر نہیں پہنچایا جا سکتا۔ چنانچہ اس مقصد میں سینٹ پال کو اپنی تمام توقعات سے بڑھ کر کامیابی ہوئی اور اس نے عیسوی مذہب کو فنا کر کے پالی مذہب کی بنیاد رکھی، جس کی بنا بجائے تورات و مقالاتِ حضرت مسیح علیہ السلام کے، مصری اور یونانی فلسفہ پر تھی۔ سینٹ پال مسیحی مذہب کو اپنی خواہشات اور یونانی معتقدات کے تابع کرنا چاہتا تھا، کیونکہ وہ یونانی الاصل تھا اور اس کی تمنا تھی کہ یہ مذہب کسی طرح یونانیوں اور رومیوں میں ہر دل عزیز ہو جائے۔ نیز اس کو یہ معلوم تھا کہ یونانیوں اور یہودیوں کی قدیمی عداوت یونانیوں کو یہودیوں کی مذہبی تابعداری سے مانع ہو گی۔

چنانچہ اپنے پہلے خط میں گرنتھیوں کے نام وہ لکھتا ہے:

> "میں یہودیوں کے لئے یہودی بنا تا کہ یہودیوں کو کھینچ لاؤں۔ جو لوگ شریعت کے ماتحت ہیں، ان کے لئے میں شریعت کے ماتحت بنا، تا کہ شریعت کے ماتحتوں کو کھینچ لاؤں اگرچہ میں خود شریعت کے ماتحت نہ تھا۔ بے شرع لوگوں کے لئے بے شرع بنا، تا کہ بے شرع لوگوں کو کھینچ لاؤں۔ میں سب آدمیوں کیلئے سب کچھ بنا ہوا ہوں، تا کہ کسی طرح سے بعض کو بچاؤں۔"[37]

ان الفاظ پر غور کرنے سے پال کی حقیقت فوراً واضح ہوتی ہے۔ اس نے کمال حکمتِ عملی سے مصری اور یونانی اور لاطینی یعنی رومی علم الاصنام کو یہودی شریعت کے ساتھ مخلوط کر کے، تمام عباداتِ یہودیت کو فنا کر کے مسیحی سادگی کی بجائے مصری، یونانی تثلیث و کفارہ کو عقائدِ مسیحیت میں لا داخل کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہودی و غیر یہودی سب کے لئے مسیحیت یکساں مرغوب ہو گئی۔ آہستہ آہستہ اس نے حضرت عیسیٰؑ کے حواریوں سے نظریات میں اختلاف کیا اور عقیدہ تثلیث، حلول و تجسم، عقیدہ کفارہ، اور عقیدہ مصلوبیت کی بنیاد ڈالی۔ حالانکہ ان عقائد میں سے کوئی بھی حضرت عیسیٰؑ سے ثابت نہیں ہے۔

## پولس کے نظریات حضرت عیسیٰؑ کے حواریوں کی تعلیم کے منافی

پولس کے وضع کردہ دین اور نئے تصورات کی مخالفت خود حضرت عیسیٰؑ کے پیروکاروں کی جانب سے کی گئی اور انہوں نے اس کے تصورات سے اختلاف کیا۔ کتاب اعمال کے مطابق پولس آغاز میں حضرت عیسیٰؑ کے حواری برناباس کے ساتھ تھا ایک تبلیغی دورے کے لئے حضرت یحیؑ کو ساتھ لے جانے کے معاملے پر پولس نے برناباس سے اختلاف کیا اور پھر دوسرے علاقے میں جا کر اپنی تبلیغ کرنے لگا، ملاحظہ ہو

> چند روز بعد حضرت پولس نے حضرت برنباس سے فرمایا کہ جن جن شہروں میں ہم نے کلامِ الٰہی سنایا تھا آؤ پھر ان میں چل کر برادرانِ دین کو دیکھیں کہ کیسے ہیں۔ اور حضرت برنباس کی صلاح تھی کہ حضرت یحییٰ کو جو مرقس کہلاتے ہیں اپنے ساتھ لے چلیں۔ مگر حضرت پولس نے یہ مناسب نہ جانا کہ جو شخص پمفیلیہ میں کنارہ کر کے اس کام کے لئے ان کے ساتھ نہ گیا تھا اس کو ہمراہ لے چلیں۔ پس ان میں ایسی سخت تکرار ہوئی کہ ایک دوسرے سے جدا ہو گئے اور حضرت برنباس حضرت

---

37 گرنتھیوں: ۹: ۲۰، ۲۱

مرقس کو لے کر جہاز پر کپرس کو تشریف لے گئے۔ مگر حضرت پولس نے حضرت سیلاس کو پسند کیا اور برادرانِ دین کی طرف سے پروردگار کی مہربانی کے سپرد ہو کر روانہ ہوئے۔[38]

یہی وجہ کہ برناباس حواری نے پولس کی گمراہی کا ذکر کرتے ہوئے انجیل برناباس کے شروع میں ابتدائیہ میں لکھا ہے۔

ان گزرے دنوں میں محبوب ترین خدائے بزرگ و برتر نے اپنے نبی یسوع مسیح کی معرفت تعلیم اور معجزوں کی رحمت کے زریعے ہم سے ملاقات کی جس کے باعث شیطان کے فریب میں آکر بہت سے لوگ تقویٰ کے بہروپ میں نہایت غیر متقیانہ عقائد کی تلقین کر رہے ہیں یعنی مسیح کو خدا کا بیٹا کہنا، خدا کے تاابد حکم ختنہ کو رد کرنا اور ہر ناپاک گوشت کو حلال کرنا ان ہی میں سے پولس بھی فریب خوردہ ہے جس کا ذکر میں دکھ ہی سے کرتا ہوں اسی سبب سے میں وہ سچائی لکھ رہا ہوں جو میں نے دیکھی اور سنی اس گفتگو میں جو یسوع سے میں نے کی تاکہ تم سلامت رہو اور شیطان سے فریب کھا کر خدا کے فیصلے سے ہلاک نہ ہو لہذا خبر دار رہو ہر اس شخص سے جو تمہیں نئے عقیدے ان سے مختلف سکھائے جو میں لکھ رہا ہوں تاکہ تم ابد تک سلامت رہو۔ خدائے بزرگ تمہارے ساتھ ہو اور تمہیں شیطان اور ہر شر سے محفوظ رکھے۔[39]

پولس حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں لکھتا ہے۔

جسم کے اعتبار سے تو حضرت داؤدؑ کی نسل سے پیدا ہوئے۔ لیکن پاکیزگی کی روح کے اعتبار سے مردوں میں سے جی اٹھنے کے سبب سے قدرت کے ساتھ پروردگارِ عالم کے محبوب ٹھہرے۔[40]

یوحنا رسول نے پولس کی مخالفت میں یہ الفاظ کہے کہ حضرت عیسیٰؑ خدا کی طرف سے بھیجے ہوئے مجسم انسان تھے جو کوئی اقرار نہیں کرتا بلکہ انکار کرتا ہے وہ مخالف مسیح ہے اور پولس مسیح کی مخالفت کر رہا ہے ملاحظہ ہو۔

اے عزیزو! ہر ایک روح کا یقین نہ کرو بلکہ روحوں کو آزماؤ کہ وہ پروردگار کی طرف سے ہیں یا نہیں کیونکہ بہت سے جھوٹے نبی دنیا میں نکل کھڑے ہوئے ہیں۔ پروردگار کے روح کو تم اس طرح پہچان سکتے ہو کہ جو کوئی روح اقرار کرے کہ سیدنا عیسیٰ مسیح مجسم ہو کر آئے ہیں وہ پروردگار کی طرف سے ہیں اور جو کوئی روح سیدنا عیسیٰ کا اقرار نہ کرے وہ پروردگار کی طرف سے نہیں اور یہی مخالف مسیح کی روح ہے جس کی خبر تم سن چکے ہو کہ وہ آنے والی ہے بلکہ اب بھی دنیا میں موجود ہے۔[41]

دوسری جگہ پر یوحنا رسول نے پولس کے بارے میں کہا۔

اے لڑکو! یہ اخیر وقت ہے اور جیسا تم نے سنا ہے کہ مخالفِ مسیح آنے والا ہے۔ اس کے موافق اب بھی بہت سے مخالفِ مسیح پیدا ہو گئے ہیں۔ اس سے ہم جانتے ہیں کہ یہ اخیر وقت ہے۔ وہ نکلتے تو ہم ہی میں سے مگر ہم میں سے تھے نہیں۔ اس لئے کہ اگر ہم میں سے ہوتے تو ہمارے ساتھ رہتے لیکن نکل اس لئے گئے کہ یہ ظاہر ہو کہ وہ سب ہم میں سے نہیں ہیں۔[42]

ایک اور مقام پر یوحنا نے لوگوں کو گناہ سے بچنے اور شریعت کی پیروی کی تلقین کرتے ہوئے کہا۔

---

[38] اعمال رکوع ۱۶ : ۳۶ - ۴۰

[39] انجیل برناباس، مترجم آسی ضیائی، اسلامک پبلیکیشنز، لاہور، ابتدائیہ : ۲ - ۹

[40] رومیوں، ۱ : ۳،۴

[41] یوحنا، ۴ : ۱ - ۳

[42] ایضاً ، ۲ : ۱۸،۱۹

جو لوئی کناہ لرتاہے وہ ترع لی مخالفت لرتاہے اور کناہ تر لی مخالفت ہی ہے۔اور م جانتے ہو کہ وہ اس لئے ظاہر ہوئے تھے کہ گناہوں کو اٹھالے جائیں اور ان کی ذات میں گناہ نہیں۔ جو کوئی ان میں قائم رہتا ہے وہ گناہ نہیں کرتا۔ جو کوئی گناہ کرتا ہے نہ اس نے انہیں دیکھا اور نہ جانا ہے۔اے بچو! کسی کے فریب میں نہ آنا۔ جو سچائی کے کام کرتا ہے وہی ان کی طرح سچا ہے۔ جو شخص گناہ کرتا ہے وہ ابلیس مردود سے ہے کیونکہ ابلیس شروع ہی سے گناہ کرتا رہا ہے۔ [43]

پولس نے یہ کہا تھا کہ آدمی اعمال کے اچھا کرنے سے نہیں بلکہ محض حضرت عیسیٰؑ پر ایمان لانے سے راست باز ہو جاتا ہے یعنی نجات کے لئے اچھے اعمال کی ضرورت نہیں ملاحظہ ہو۔

تو بھی یہ جان کر کہ آدمی شریعت کے اعمالِ صالح سے نہیں بلکہ صرف سیدنا عیسیٰ مسیح پر ایمان لانے سے سچا ٹھہرتا ہے خود بھی سیدنا عیسیٰ مسیح پر لائے تاکہ ہم سیدنا عیسیٰ پر ایمان لانے سے سچے ٹھہریں نہ شریعت کے اعمالِ صالح سے۔ کیونکہ شریعت کے اعمالِ صالح سے کوئی بشر سچا نہ ٹھہرے گا۔ [44]

لیکن پولس کے اس عقیدہ کی واضح طور پر مخالفت یعقوب نے کی اور کہا۔

اسی طرح ایمان بھی اگر اس کے ساتھ اعمال نہ ہوں تو اپنی ذات سے مردہ ہے۔ بلکہ کوئی کہہ سکتا ہے کہ تم تو ایمان دار ہو اور میں عمل کرنے والا ہوں۔ تم اپنا ایمان بغیر اعمال کے مجھے دکھاؤ اور میں اپنا ایمان اعمال سے تمہیں دکھاؤں گا۔ تم اس بات پر ایمان رکھتے ہو کہ اللہ وتبارک تعالیٰ واحد ہی ہے خیر۔ اچھا کرتے ہو۔ شیاطین بھی ایمان رکھتے اور تھرتھراتے ہیں۔ مگر اے نکمے آدمی! کیا تم یہ بھی نہیں جانتے کہ ایمان بغیر اعمال کے بیکار ہے؟ جب ہمارے جد امجد حضرت ابرہام نے اپنے صاحبزادے حضرت اضحاق کو قربان گاہ پر قربان کیا تو وہ اعمال سے نیک ٹھہرے؟ پس تم نے دیکھ لیا کہ ایمان نے ان کے اعمال کے ساتھ مل کر اثر کیا اور اعمال سے ایمان کامل ہوا۔ اور یہ نوشتہ پورا ہوا کہ ابرہام پروردگار پر ایمان لائے اور یہ ان کے لئے سچائی گنا گیا اور وہ پروردگار کے دوست یعنی خلیل اللہ کہلائے۔ پس تم نے دیکھ لیا کہ انسان صرف ایمان ہی سے نہیں بلکہ اعمال سے سچا ٹھہرتا ہے۔۔۔ غرض جیسے بدن بغیر روح کے مردہ ہے ویسے ہی ایمان بھی بغیر اعمال کے مردہ ہے۔ [45]

مندرجہ بالا عبارات واضح طور پر ثابت کرتی ہیں کہ پولس کے نظریات کی مخالفت خود مسیحیت میں موجود ہے اسی بارے میں پروفیسر ہائم مکابی لکھتے ہیں۔

Their importance in the origins of Christianity is played down in a remarkable way. For example, we find immediately after Jesus' death that the leader of the Jerusalem Church is Jesus' brother James. Yet in the Gospels, this James does not appear at all as having anything to do with Jesus' mission and story. Instead, he is given a brief mention as one of the brothers of Jesus who allegedly opposed Jesus during his lifetime and regarded him as mad. How it came about that a brother who had been hostile to Jesus in his lifetime suddenly became the revered leader of the Church immediately after Jesus' death is not explained, though

---

43 یوحنا، ۳ : ۴ - ۸

44 گلتیوں، ۲ : ۱۶

45 یعقوب، ۲ : ۱۷ - ۲۶

one would have thought that some explanation was called for. Later Church legends, of course, filled the gap with stories of the miraculous conversion of James after the death of Jesus and his development into a saint. But the most likely explanation is, as will be argued later, that the erasure of Jesus' brother James (and his other brothers) from any significant role in the Gospel story is part of the denigration of the early leaders who had been in close contact with Jesus and regarded with great suspicion and dismay the Christological theories of the upstart Paul, flaunting his brand new visions in interpretation of the Jesus whom he had never met in the flesh. [46]

مسیحیت کے بنیادی لٹریچر میں ان حواریوں کی اہمیت کو بڑے غیر معمولی انداز میں کم سے کم کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ مثال کے طور پر ہمیں یہ پتہ چلتا ہے کہ یسوع کی وفات کے بعد یروشلم کے چرچ کا لیڈر یعقوب رسول ہیں جبکہ اناجیل میں اس یعقوب کا یسوع کے مشن اور زندگی سے متعلق کہیں بھی کوئی ذکر نہیں ملتا۔اس کے برعکس اس کا مختصر سا یہ تذکرہ ملتا ہے کہ اس نے یسوع کی زندگی میں ان کی مخالفت کی اور ان کو پاگل تک کہا۔ یہ کیسے ہوا کہ ایک ایسا بھائی جو یسوع کی زندگی میں ان کا دشمن تھا لیکن ان کی وفات کے فوراً بعد مسیحی کلیسیاء ایک انتہائی معزز رہنما بن جاتا ہے، واضح نہیں ہے۔تاہم شاید کوئی یہ سوچے کہ اس بارے میں کچھ معلومات کو اکٹھا کر کے بعد میں آنے والے مسیحیت کے عظیم رہنماؤں نے یعقوب کے معجزانہ طور پر بدلنے اور ایک رسول بن جانے کے واقعات کو بیان کر کے اس خلا کو پُر کرنے کی کوشش کی ہے لیکن سب سے زیادہ معقول وضاحت یہ ہے کہ یعقوب (اور یسوعؑ کے دوسرے بھائیوں) کے بارے میں معلومات کو اناجیل میں تمام اہم مقامات سے ختم کر دینا، مسیحیت کے تمام ابتدائی رہنماؤں (جو یسوع کی زندگی میں ان سے نہایت قریب تھے) کی تضحیک کئے جانے کے منصوبے کے حصہ ہیں اور ان سب کو ایک دم سے کہیں سے نمودار ہونے والے مقدس پولس کے مسیحی نظریات (مذہب) میں انتہائی مشکوک اور مایوس تصور کیا جاتا ہے تاکہ اس کے ان تمام نظریات کو یسوع کے اقوال کی تعبیر بنا کر پیش کیا جا سکے جنہیں ان کی زندگی میں وہ کبھی نہیں ملا تھا۔

Maya George نے اسی بارے میں لکھا ہے۔

While Jesus is regarded by Christians as the founder of the belief, Paul's role in defining Christianity can't be ignored. "Paul is regarded as the great interpreter of Jesus' mission, who explained, in a way that Jesus himself never did, how Jesus' life and demise fitted into a cosmic scheme of deliverance, stretching from the creation of Adam to the end of time." The philosophies of Christianity come mostly from the commandment or influence of Paul, who declined his Pharisaic Judaism belief. [47]

---

[46] Hyam Maccoby, The Mythmaker: Paul and the Invention of Christianity, Barnes & Noble Publishing, New York City, 1998, p 5

[47] Maya George, Faith & philosophy of Christianity, Gyan Publishing House, New Delhi, 2009,p 99

حضرت عیسیٰ علیہ السلام لو      یحی عقیدہ کے بانی کے طور پر عیسائیوں کی طرف سے شمار کیا جاتا ہے جبکہ عیسائیت کی وضاحت میں پولس کے کردار کو نظرانداز نہیں کیا جاسکتا، سینٹ پال یسوع کے مشن کے عظیم شارح کے طور پر مانا جاتا ہے جس نے ایسی تشریح کی ہے جو خود حضرت عیسیٰؑ نے بھی نہیں کی۔ یسوع کی زندگی اور انتقال کو پال نے نجات کے کائناتی تصور میں حضرت آدمؑ سے لے کر یوم آخرت ایک عقیدہ کے طور پر وضع کر دیا فلسفہ عیسائیت زیادہ تر پال کے احکام اور اثر و رسوخ کے زیر اثر ہے۔

## یہود کی پولس کی مخالفت اور پولس کی موقع شناسی

حضرت عیسیٰؑ کی زبانی تورات اور انبیائے سابقین کی حقیقی تعلیم کی زد اہل یہود پر پڑتی تھی اسی لئے وہ تو پہلے ہی سے اس تعلیم کے خلاف تھے۔ لیکن پولس نے نہ صرف یسوع کی رسالت کے نام پر مسیحیت ایجاد کی بلکہ بنی اسرائیل کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کی بجائے غیر اقوام کو اپنا پیروکار بنانے کے لئے یہودیوں کی مقدس ترین کتاب توریت کی شریعت کو بھی منسوخ کر دیا تھا۔ چنانچہ یہودیوں نے پولس کو اپنی طرف سے سنگسار کیا لیکن وہ بچ گیا۔

کتاب اعمال میں درج ہے۔

> پھر بعض یہودی انطاکیہ اور اکنیم سے آئے اور لوگوں کو اپنی طرف کر کے حضرت پولوس کو سنگسار کیا اور آپ کو مردہ سمجھ کر شہر کے باہر گھسیٹ لے گئے۔ مگر جب شاگرد آپ کے گرد آ کھڑے ہوئے تو آپ اٹھ کر شہر میں تشریف لائے اور دوسرے دن حضرت برنباس کے ساتھ دربے کو تشریف لے گئے۔ [48]

پولس ایک سخت جان اور نہایت ہوشیار اور موقع شناس آدمی تھا اس واقعے میں پولس کی جان بچ گئی۔ بچ نکلنے کے بعد پولس یروشلم پہنچنے پر ہیکل میں داخل ہوا تو یہودیوں نے وہاں دیکھ کر پولس کو پکڑ لیا اس واقعہ کی وضاحت کتاب اعمال میں یوں ہے۔

> جب وہ سات دن پورے ہونے کو تھے تو آسیہ کے یہودیوں نے آپ کو ہیکل میں دیکھ کر سب لوگوں میں ہلچل مچائی اور یوں چلاّ کر آپ کو پکڑ لیا۔ کہ اے اسرائیلیو! مدد کرو۔ یہ وہی آدمی ہے جو ہر جگہ سب آدمیوں کو امت اور شریعت اور اس مقام کے خلاف تعلیم دیتا ہے بلکہ اس نے مشرکین کو بھی ہیکل میں لا کر اس پاک مقام کو ناپاک کیا ہے۔۔۔اور تمام شہر میں ہلچل پڑ گئی اور لوگ دوڑ کر جمع ہوئے اور پولوس کو پکڑ کر ہیکل سے باہر گھسیٹ کر لے گئے اور فوراً دروازے بند کر لئے گئے۔ [49]

یہودی پولس کی شدید مخالفت کر رہے تھے اور اسے سزا دینے کے لئے جب پیش کیا گیا تو یہاں پولس نے جان بچانے کے لئے کہا کہ وہ تو رومی ہے چنانچہ اس بارے میں مزید لکھا ہے۔

> وہ اس تک تو حضرت پولوس کی سنتے رہے۔ پھر بلند آواز سے چلائے کہ ایسے شخص کو زمین پر سے فنا کر دیں! اس کا زندہ رہنا مناسب نہیں۔ جب وہ چلاتے اور اپنے کپڑے پھینکتے اور خاک اڑاتے تھے۔ تو سپاہ کے قائد نے حکم دے کر کہا کہ آپ کو قلعہ میں لے جائیں اور کوڑے مار کر آپ کا بیان لیں تا کہ مجھے معلوم ہو کہ وہ کس سبب سے آپ کی مخالفت میں یوں چلاتے ہیں۔ جب انہوں نے آپ کو تسموں سے باندھ لیا تو حضرت پولوس نے اس صوبہ دار سے جو پاس کھڑا تھا کہا کیا تمہیں جائز ہے کہ

---

48 اعمال، ۱۴ : ۱۹، ۲۰

49 ایضاً، ۲۱ : ۲۷ -۳۰

ایک رومی آدمی کے کوڑے مارو اور وہ بھی قصور ثابت کے بغیر صوبہ دار یہ سن کر سپاہ کے قائد کے پاس گیا اور اسے خبر دے کر کہا تم کیا کرتے ہو؟ یہ تو رومی آدمی ہے۔ سپاہ کے قائد نے آپ کے پاس آکر کہا مجھے بتاؤ۔ کیا تم رومی ہو؟ آپ نے فرمایا ہاں۔ سپاہ کے قائد نے جواب دیا کہ میں نے بڑی رقم دے کر رومی ہونے کا رتبہ حاصل کیا۔ حضرت پولوس نے کہا میں تو پیدائشی رومی ہوں۔ پس جو آپ کا بیان لینے کو تھے فوراً آپ سے الگ ہو گئے اور سپاہ کا قائد بھی یہ معلوم کرکے ڈر گیا کہ جس کو میں نے باندھا ہے وہ رومی ہے۔[50]

بعد ازیں پولس نے ایک اور طریقہ اختیار کیا کہ عدالت میں حاضرین کے درمیان پھوٹ ڈلوا دی اور اس تفریق سے وہ پھر بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا۔

جب حضرت پولوس نے یہ معلوم کیا کہ بعض صدوقی ہیں اور بعض فریسی تو عدالت میں پکار کر فرمایا اے بھائیو! میں فریسی اور فریسیوں کی اولاد ہوں۔ مردوں کی امید اور قیامت کے بارے میں مجھ پر مقدمہ ہو رہا ہے۔ جب آپ نے یہ فرمایا تو فریسیوں اور صدوقیوں میں تکرار ہوئی اور حاضرین میں پھوٹ پڑ گئی۔ کیونکہ صدوقی تو کہتے ہیں کہ نہ قیامت ہو گی نہ کوئی فرشتہ ہے نہ روح مگر فریسی دونوں کا اقرار کرتے ہیں۔ پس بڑا شور ہوا اور فریسیوں کے فرقہ کے بعض فقیہ اٹھے اور یوں کہہ کر جھگڑنے لگے کہ ہم اس آدمی میں کچھ برائی نہیں پاتے اور اگر کسی روح یا فرشتہ نے اس سے کلام کیا ہو تو پھر کیا؟۔[51]

مزید یہ کہ جب پولس کو فیلکس حاکم کے سامنے پیش کیا گیا تو وہاں جا کر اس نے کذب بیانی سے کام لیا اور پہلے خود توریت کی منسوخی کا اعلان کرنے والا پولس اب حاکم کے سامنے گرفتاری کے بعد پہلے تمام صحائف کو ماننے کا اقرار کر لیتا ہے۔

لیکن آپ کے سامنے یہ اقرار کرتا ہوں کہ جس طریق کو وہ بدعت کہتے ہیں اسی کے مطابق میں اپنے باپ دادا کے پروردگار کی بندگی کرتا ہوں اور جو کچھ توریت شریف اور صحائف انبیاء میں مرقوم ہے اس سب پر میرا ایمان ہے۔[52]

## جدید محققین کی پولس پر تنقید

سینٹ پال نے عیسائیت کی وہ تشریح کی جس کو حضرت عیسیٰؑ بھی نہ کر سکے اسی بات کا اعتراف کرتے ہوئے پروفیسر ہائم مکابی سینٹ پال کے بارے میں رقمطراز ہیں۔

At the beginning of Christianity stand two figures: Jesus and Paul. Jesus is regarded by Christians as the founder of their religion, in that the events of his life comprise the foundation story of Christianity; but Paul is regarded as the great interpreter of Jesus' mission, who explained, in a way that Jesus himself never did, how Jesus' life and death fitted into a

---

50 اعمال ۲۲ :۲۲ - ۲۹

51 ایضاً ، ۲۳ : ۶-۹

52 ایضاً ، ۲۴ : ۱۴

cosmic scheme of salvation, stretching from the creation of Adam to the end of time.[53]

ابتدائی میسحیت میں دو شخصیات ظاہر ہوئیں. یسوع اور پولس، عیسائی یسوع کو ان کی زندگی کے واقعات کی بنیاد پر مسیحیت کے بانی کے طور پر شمار کرتے ہیں، جب کہ پولس کو مقصد یسوع کا ایساز بردست شارح تصور کیا جاتا ہے جو خود یسوع بھی نہ کر سکے۔ یہ وہی تھا جس نے اس بات کی تشریح کی کہ کس طرح حیات و ممات یسوع کو اس آسمانی قانونِ نجات کا حصہ بنایا جائے جو حضرت آدم کی خلقت سے قیامت تک مشتمل ہے۔

حضرت عیسیٰؑ کے اصل ماننے والے نہ صرف ایک خدا کے قائل تھے بلکہ روزے بھی رکھا کرتے تھے۔ پال نے مخالفت کے باوجود اپنی مہم جاری رکھی اور حضرت عیسیٰؑ کی شکل میں عیسائیوں کو ایک نیا خدا دے دیا۔ تثلیث کا نظریہ جو بت پرستوں اور یونانیوں میں کسی اور شکل میں موجود تھا، پال نے اسے "خدائی تثلیث" کی شکل میں تبدیل کر دیا، یعنی "خدا، خدا کا بیٹا اور روح"۔ یہ ایک بالکل غیر عقلی عقیدہ تھا۔ سینٹ پال کی ملاقات حضرت عیسیٰؑ سے کبھی نہیں ہوئی تھی۔

Maya George اس بارے میں رقمطراز ہے۔

Jesus was not the founder of Christianity as we know it today. Most of the New Testament doesn't even concern the historical Jesus while the main influence is the Apostle Paul and through the church he established at Ephesus a Greek convert named John. Paul never met Jesus in the flesh, he only claimed some strange vision and proceeded to paganize the teachings of Jesus (who preached an enlightened form of Judaism belief), until he created Pauline Christianity. Because there are no recognized writings from Jesus, the actual Apostles, or anyone that actually knew Him in the flesh (other then perhaps James), most of what He taught is lost forever, other than perhaps the disputed Gnostic Gospels.[54]

جس عیسائیت کو آج ہم جانتے ہیں اس کے بانی حضرت عیسیٰؑ نہیں ہیں، نئے عہد نامے میں سے بیشتر حصے کا تاریخی یسوع سے کوئی تعلق نہیں ہے بلکہ اہم اثر ورسوخ پولوس رسول کا ہے۔ چرچ کے ذریعے اس نے افسس میں جان نامی ایک یونانی کو بنایا۔ پال کبھی حضرت عیسیٰؑ سے براہ راست نہیں ملا اس نے محض کچھ عجیب و غریب دعوے کئے اور اس نے حضرت عیسیٰؑ کے تعلیمات کو مظاہر پرستی میں تبدیل کر دیا جو حقیقت میں یہودی عقیدے کی ایک روشن خیال شکل تھی حتیٰ کہ اس نے پولوسی عیسائیت بنادی۔ کیونکہ حضرت عیسیٰؑ سے کوئی تسلیم شدہ تحریریں یا اصل رسولوں سے یا کوئی اور فرد جو براہ راست حضرت عیسیٰؑ سے ملا ہو ثابت نہیں (سوائے جیمز کے) ان کی اصل تعلیمات کا بیشتر سوائے معرفی اناجیل کے ہمیشہ کے لئے کھو چکا ہے۔

---

[53] Hyam Maccoby, The Mythmaker: Paul and the Invention of Christianity, Barnes & Noble Publishing, New York City, 1998, p 3

[54] Maya George, Faith & philosophy of Christianity, Gyan Publishing House, New Delhi, 2009,p 99

لیکن اس کے باوجود سینٹ پال نے حضرت عیسیٰ کے مقام و مرتبے کو تعین کیا اور نئے نظریات مرتب لئے اسی بارے میں پروفیسر ہام مکابی لکھتے ہیں۔

What would Jesus himself have thought of Paul? We must remember that Jesus never knew Paul; the two men never once met. The disciples who knew Jesus best, such as Peter, James and John, have left no writings behind them explaining how Jesus seemed to them or what they considered his mission to have been. Did they agree with the interpretations disseminated by Paul in his fluent, articulate writings? Or did they perhaps think that this newcomer to the scene, spinning complicated theories about the place of Jesus in the scheme of things, was getting everything wrong? Paul claimed that his interpretations were not just his own invention, but had come to him by personal inspiration; he claimed that he had personal acquaintance with the resurrected Jesus even though he had never met him during his life time.[55]

یسوع خود پولس کے بارے میں کیا رائے رکھتے تھے؟ ہمیں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ یسوع پولس کو کبھی نہیں جانتے تھے اور ان دو ہستیوں کی ایک بار بھی ملاقات نہیں ہوئی تھی. حواریینِ یسوع یعنی پطرس، یعقوب اور یوحنا جو یسوع کے بہت قریب تھے، انہوں نے کوئی تحریر ایسی نہیں چھوڑی جو یہ وضاحت کرتی ہو کہ مقصد یسوع کیا تھا اور وہ خود مسیح کو کیسا سمجھتے تھے. کیا وہ حواری پولس کی فصیح اور رواں تحریروں میں ان کی تشریحات سے کبھی متفق ہوئے؟ یا شاید کبھی انہوں نے یہ سوچا کہ اس موقعہ پر یہ اجنبی شخص ( پولس) مقامِ یسوع کے بارے میں پیچیدہ افکار پھیلا رہا ہے۔ پولس یہ دعوی کرتا ہے کہ اس کی تشریحات اس کی اس کی ذاتی اختراع نہیں بلکہ یہ اس کو ذاتی مکاشفہ سے عطا کی گئی ہیں. وہ مردوں میں سے جی اٹھنے کے بعد یسوع سے ملاقات کرنے کا بھی دعوی کرتا ہے اگرچہ وہ کبھی یسوع لے حین حیات ان سے ملاقات نہ کر سکا. وہ یہ بھی دعوی کرتا ہے کہ اس کا خواب و سفر میں یسوع سے تعلیم پانا دراصل یسوع کی زندگی میں ملاقات کرنے سے بھی برتر ہے جب یسوع اپنے مقاصد کے لئے زبردست جدوجہد کر رہے تھے.

Herbert George Wells خود اعتراف کرتا ہے۔

But it is equally a fact in history that St. Paul and his successors added to or completed or imposed upon or substituted another doctrine for...the plain...teachings of Jesus..."[56]

یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ سینٹ پال اور اس کے جانشینوں نے عیسائیت میں اضافہ، تکمیل کے نام پر حضرت عیسیٰؑ کی سادہ تعلیمات کو ایک نئے نظریہ سے تبدیل کر دیا۔

حتیٰ کہ اناجیل کی تدوین میں بھی پولس کے نظریات کا اثرات موجود ہیں جس کا اعتراف کرتے ہوئے پروفیسر ہائم لکھتے ہیں۔

We should remember that the New Testament, as we have it, is much more dominated by Paul than appears at first sight. As we read it, we

---

[55] Hyam Maccoby, The Mythmaker: Paul and the Invention of Christianity, p 3

[56] Herbert George Wells, The Outline of History; Being a Plain History of Life and Mankind, Volume 1,Macmillan Company, 1921, p 952

come across the Four Gospels, of which Jesus is the hero, and do not encounter Paul as a character until we embark on the post-Jesus narrative of Acts.... However, the dominant outlook and shaping perspective of the Gospels is that of Paul, for the simple reason that it was the Paulinist view of what Jesus' sojourn on Earth had been about that was triumphant in the Church as it developed in history. Rival interpretations, which at one time had been orthodox, opposed to Paul's very individual views, now became heretical and were crowded out of the final version of the writings adopted by the Pauline Church as the inspired canon of the New Testament.[57]

ہمیں یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ موجودہ عہد نامہ جدید پر مقدس پولس کا اثر ورسوخ کہیں زیادہ ہے جتنا اس پر ایک سرسری نگاہ ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے۔ اگر ہم مسیحیت کی مذہبی کتب کا جائزہ لیں تو ہمیں پتہ چلتا ہے کہ عہد نامہ جدید کی چاروں اناجیل کا مرکزی کردار یسوع ہیں اور ان اناجیل میں ہمیں مقدس پولس سے واسطہ نہیں پڑتا یہاں تک کہ ہم اعمال کی کتاب تک پہنچ جاتے ہیں جس میں مقدس پولس کا تذکرہ موجود ہے جو کہ یسوع کے بعد کے حالات وواقعات پر مشتمل ہے اور پھر آخر کار خطوط میں ہمیں بذات خود مقدس پولس سے واسطہ پڑتا ہے لیکن یہ تاثر غلط ہے کیونکہ عہد نامہ جدید میں موجود سب سے قدیم اور ابتدائی تحریریں سینٹ پولس کے ہی خطوط ہیں جو کہ ۵۰-۶۰ بعد از مسیح میں لکھے گئے تھے جبکہ اناجیل اربعہ میں سے کوئی بھی ۷۰-۱۱۰ عیسوی سے پہلے نہیں لکھی گئی۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مقدس پولس کے نظریات ان اناجیل کے لکھے جانے سے پہلے موجود تھے اور اناجیل کے مصنفین نے ان پولسی نظریات کو یسوعؑ کے قول وفعل کا رنگ دے کر پیش کیا۔ مقدس پولس ایک طرح سے عہد نامہ قدیم کا پہلا حرف لکھے جانے سے بھی پہلے منظر نامے پر موجود تھا البتہ اناجیل کی بنیاد وہ روایات حتیٰ کہ وہ تحریری دستاویزات بھی ہیں جن کا تعلق مقدس پولس کے اثرانداز ہونے سے پہلے کے دور سے ہے اور یہ ابتدائی روایات اور تحریری دستاویزات اناجیل کے آخری اور موجودہ شکل سے مکمل طور پر ختم نہیں کی گئیں اور یہ قدیم ترین اور ابتدائی دستاویزات اس بارے میں قیمتی معلومات فراہم کر سکتی ہیں کہ اناجیل کے پولسی مصنفین کے اناجیل کے آخری شکل میں مدون کرنے سے قبل مسیحیت کی اصل تعلیمات اور معاملات کیا تھے۔ موجودہ اناجیل پر غالب رنگ اور نظریہ مقدس پولس کا ہی ہے جس کی سادہ سی وجہ یہ ہے کہ مسیحیت کی تاریخ میں یسوع کے دنیا میں قیام اور تبلیغ کے بارے میں مقدس پولس کا جو نقطہ نظر تھا اسی کو مسیحی چرچ میں مقبولیت اور غلبہ حاصل ہوا۔ اس کے برعکس وہ تمام روایتی مذہبی نظریات جو سینٹ پولس کے اس انفرادی نقطہ نظر سے مختلف تھے، ان سب کو بدعتی اور گمراہ کن قرار دے کر پولسی چرچ نے عہد نامہ جدید کے آخری ایڈیشن میں سے ختم کر دیا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے انجیل میں بعض مقامات پر خود کہا ہے کہ وہ خدا کے بندے، پیغمبر، طالب علم اور آدمی کے بیٹے ہیں، انہوں نے کبھی نہیں کہا کہ وہ نعوذ باللہ خدا کے بیٹے ہیں۔ دین عیسیٰ میں اس تحریف کے باعث سینٹ پال کی شدید مخالفت ہوئی خصوصاً حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے شاگرد برناباس نے اس کی شدید مزاحمت کی۔ لیکن شریعت کی قید سے آزادی کا جو راستہ اس نے کھولا تھا، وہ بہر حال تیزی سے آگے بڑھتا رہا اور مزاحمت کرنے والے ناکام رہے۔ یہ عقیدہ بھی سینٹ پال کا تصنیف کردہ تھا کہ انسان پیدائشی

---

[57] Hyam Maccoby, The Mythmaker: Paul and the Invention of Christianity, p 4

طور پر گناہ گار ہے کیونکہ اس کے باپ حضرت آدم علیہ السلام نے گناہ کیا تھا،تاہم حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے نعوذ باللہ صلیب پر جان دے کر ہر انسان کی جانب سے گناہوں کا کفارہ ادا کر دیا ہے۔عیسائیت میں پہلے اتوار ایک مقدس دن نہیں ہوتا تھا کیونکہ عیسائی بھی بنی اسرائیل ہیں اور بنی اسرئیلیوں کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے صرف ہفتے کا دن (سبت) محترم قرار پایا تھا۔اس لحاظ سے عیسائیوں کو بھی سبت کے دن ہی کو محترم ماننا چاہئے، مگر چونکہ سورج پرست قومیں اتوار کو خدا کا دن قرار دیتی تھیں اس لئے سینٹ پال نے بھی عیسائیوں کے لئے اتوار کو مقدس دن قرار دیا۔اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کے لئے ۲۵ دسمبر کا دن بھی اس نے سورج پرست قوموں سے حاصل کیا جو وہاں مقدس دن کے طور پہلے سے مقرر تھا۔

پولس نے خدا کی بجائے اپنی ذات کی تبلیغ کی، کتاب کرنتھیوں میں پولس کہتا ہے۔

پس میں تمہاری منت کرتا ہوں کہ میری مانند بنو۔[58]

دوسری جگہ پولس اپنا موازنہ حضرت عیسیٰؑ سے کرتے ہوئے کہتا ہے۔

اور تم نے میری اس جسمانی حالت کو جو تمہاری آزمائش کا باعث تھی نہ حقیر جانا نہ اس سے نفرت کی اور پروردگار کے فرشتہ، بلکہ سیدنا عیسیٰ مسیح کی مانند مجھے مان لیا۔[59]

حالانکہ حضرت عیسیٰؑ نے اپنے بارے میں کہا تھا۔

آپ نے فرمایا کہ راہ، حق اور زندگی میں ہوں۔کوئی میرے وسیلہ کے بغیر پروردگار کے پاس نہیں آتا۔[60]

دوسری جگہ پولس نے تسلیم کیا کہ وہ جدید مسیحیت کا معمار ہے۔

میں نے اس توفیق جو پروردگار نے مجھے بخشی دانا معمار کی طرح نیو رکھی اور دوسرا اس پر عمارت اٹھاتا ہے۔پس ہر ایک خبردار رہے کہ وہ کیسی عمارت اٹھاتا ہے۔[61]

سینٹ پال کو خود اس کے نظریات کی بنیاد پر جھوٹا قرار دیا گیا تھا یہی وجہ ہے کہ پولس کہ خود اپنے بارے میں اس کی وضاحت کرنا پڑی۔

میں سچ کہتا ہوں کہ جھوٹ نہیں بولتا کہ میں اسی غرض سے تبلیغ کرنے والا اور رسول اور مشرکین کو ایمان اور سچائی کی باتیں سکھانے والا مقرر ہوا۔[62]

چنانچہ پروفیسر ہائم مکابی لکھتے ہیں۔

On the face of it, Paul's doctrine of Jesus is a daring departure from Judaism. Paul was advocating a doctrine that seemed to have far more in common with pagan myths than with Judaism: that Jesus was a divine-human person who had descended to Earth from the heavens and experienced death for the express purpose of saving mankind. The very

---

[58] کرنتھیوں اول، ۴ : ۱۶

[59] گلتیوں: ۴ : ۱۴

[60] یوحنا، ۱۴ : ۶

[61] کرنتھیوں اول، ۳ : ۱۰

[62] تیمتھیس کو تبلیغی خطِ اوّل ، ۲ : ۷

fact that the Jews found this doctrine new and shocking shows that it plays no role in the Jewish scripture, at least not in any way easily discernible. Yet Paul was not content to say that his doctrine was new; on the contrary, he wished to say that every line of the Jewish scripture was a foreshadowing of the Jesus-event as he understood it, and that those who understood the scripture in any other way were failing in comprehension of what Judaism had always been about. So his insistence on his Pharisaic upbringing was part of his insistence on continuity. There were those who accepted Paul's doctrine, but did regard it as a radical new departure, with nothing in the Jewish scriptures fore-shadowing it. The best known figure of this kind was Marcion, who lived about a hundred years after Paul, and regarded Paul as his chief inspiration. Yet Marcion refused to see anything Jewish in Paul's doctrine, but regarded it as a new revelation. He regarded the Jewish scriptures as the work of the Devil and he excluded the Old Testament from his version of the Bible.[63]

یسوع کے متعلق پولس کے نظریات یہودیت سے جراتمندانہ علیحدگی کا نام ہے. پولس ان نظریات کی وکالت کررہا تھا جو یہودیت کی نسبت مشرکانہ افسانوں سے زیادہ مماثل تھے جیسا کہ یسوع ایک الوہی ذات رکھنے والی ہستی تھی جو آسمان سے زمین پر اترا اور انسانیت کی نجات کے عظیم مقصد کے لئے صلیبی موت کو قبول کیا. یہ حقیقت ہے کہ یہودیوں نے اس کے نظریات کو حیران کن پایا جو کہ اس بات کی علامت ہے کہ اس سارے معاملے میں یہودی صحائف مقدسہ کا کوئی تعلق نہیں اور نہ ہی (پولسی نظریات) کسی بھی طرح سے یہودیوں کے لئے قابل تفہیم رہے. پولس نے کبھی یہ نہیں کہا کہ اس کے نظریات نئے ہیں بلکہ اس کے برخلاف وہ یہ کہنا چاہتا تھا کہ اس کی تفہیم کے مطابق یہودی صحائف کی ہر ہر سطر یسوع کی زندگی کی طرف اشارہ کرتی ہے اور جن لوگوں نے اس سوچ سے ہٹ کر صحائف کو کسی اور رخ سے سمجھا وہ یہ سمجھنے میں ناکام ہو گئے. وہ لوگ جنہوں نے پولس کے نظریات کو قبول کیا اور اسے ایک مجدد کے طور پر تسلیم کیا کہ یہودی صحف میں ایسا اشارہ نہیں، انہی میں سے ایک شخص مارقیون بھی تھا جو پولس کے سو سال بعد آیا اور اس کو بطور ملہم اعلی تسلیم کیا تھا. اس کے ساتھ ساتھ مارقیون نے پولسی نظریات میں کوئی بھی یہودی عنصر دیکھنے کا انکار کیا اور اسے ایک نئے مکاشفہ کا طور پر قبول کیا. وہ یہودی صحف کو شیطان کا کام قرار دیتا تھا اور عہد عتیق کو اپنی مرتب کردہ بائبل سے خارج رکھتا تھا.

فرنچ اسکالر Boulanger رقمطراز ہیں۔

St. Paul himself willing to make use of these oracles of the Jewish nation to prove the mission of Christ, is obliged to distort them, and to seek in them a mystical, allegorical, and figurative sense. On the other side, How can these prophecies made by Jews and addressed to Jews, serve as proofs of the doctrine of St. Paul, who bad evidently formed the design of altering, or even of destroying, the Jewish religion.[64]

---

[63] Hyam Maccoby, The Mythmaker: Paul and the Invention of Christianity, p 12

[64] Boulanger, Critical Examination of the Life of St. Paul,(Translated from French by Peter Annet) R. Carlile,London, 1823, p 2

سینٹ پال نے خود کو مسیح کے مشن کو ثابت کرنے کے لئے یہودی قوم کی ان پیشین گوئیوں کا استعمال کیا ہے جس نے ان کی حقیقی تعلیمات کو بگاڑ کر اور ان کو صوفیانہ تمثیلی، اور مجازی شکل میں تبدیل کر دیا۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ یہ پیشین گوئیاں یہودیوں کی طرف سے بنائی جائیں اور ان ہی سے مخاطب ہوں جن تعلیمات میں سینٹ پال کے نظریات نے نہ صرف تبدیلی بلکہ یہودی مذہب کو بدترین شکل میں مسخ کر دیا ہے۔

جبکہ کتاب متی میں حضرت عیسیٰؑ فرماتے ہیں۔

جھوٹے نبیوں سے خبردار رہو جو تمہارے پاس بھیڑوں کے بھیس میں آتے ہیں مگر باطن میں پھاڑنے والے بھیڑیے ہیں۔

ان کے پھلوں سے تم ان کو پہچان لوگے۔ کیا جھاڑیوں سے انگور یا اونٹ کٹاروں سے انجیر توڑتے ہیں؟۔[65]

یہ وہ وصیت تھی ایک جلیل القدر نبی حضرت عیسیٰؑ کی طرف سے ایک کسوٹی تھی کھرے اور کھوٹے کو پہچاننے کے لیے مگر افسوس اس کی رتی بھر پرواہ نہین کی گئی مروجہ مسیحیت کے کارپردازوں اہل عقل کو سوچنا چاہئے کہ وہ کہاں کھڑے ہیں کس کی تعلیم پر ہیں آج عیسائیت پولوسیت میں بدل چکی ہے یسوع مسیح کے کسی حکم پر عمل نہیں کرتے اور پال کی مشرکانہ و مبتدعانہ تعلیم کی پیروی کرتے ہیں چاہے وہ سب نبیوں کی تعلیم کے خلاف ہو اور یسوع کی تعلیم کے خلاف ہو۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا تمام بحث سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ عیسائیت کی تعلیمات میں حضرت عیسیٰؑ کی تعلیمات کی حقیقی شکل کو پولس نے اپنے نظریات اور مکاشفات کے نام پر تبدیل کر کے رکھ دیا ہے۔ جو نہ صرف حضرت عیسیٰؑ کی عصمت اور ان کی پیش کردہ تعلیم کے منافی ہے بلکہ اس کی وجہ سے پہلے انبیاء کی شریعتوں کو بھی پولس نے ناقابل عمل قرار دے کر پیش کیا ہے۔ یہ سانحہ صرف عیسائیت میں پیش آیا کہ حضرت عیسیٰؑ کی حقیقی تعلیم کی بجائے بعد آنے والا کوئی فرد جھوٹی نبوت کا مدعی بن کی پورے مذہب کو ہی تبدیل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔

حقیقت یہ تھی کہ حضرت عیسی علیہ السلام کے بعد انکے بارہ حواریوں نے حضرت عیسٰی علیہ السلام کی تعلیمات کو بڑی جانفشانی کے ساتھ کرہ ارض پر پھیلانا شروع کیا اور بڑی تیزی کیساتھ لوگ یہودیت کی فرسودہ روایات کو چھوڑ کر دین عیسوی کے حلقہ بگوش ہونے لگے، اس زمانے کے کاہن (یہودی علماء) یہ دیکھ کر پریشان ہوگئے کہ ہماری جاہ وجلال دین عیسوی کی وجہ سے خطرے میں پڑ گئی ہے، اس کے سدباب کے لئے یہودیت سے سینٹ پال نے اعلان کیا کہ وہ یہودیت سے تائب ہو کر عیسائی بن رہا ہے اور اپنے اوپر عیسی علیہ السلام کے نزول کا قصہ سنا کر دوسرے حواریوں کی ہمدردیاں حاصل کرتا ہے اور ہمہ تن وہ عیسائیت کی تبلیغ میں مصروف ہو جاتا ہے اور اتنی جانفشانی دکھاتا ہے کہ باقی حواریوں کو پس منظر میں دھکیل دیتا ہے بلکہ مکاشفات کے نام پر نبوت تک کا اعلان کر دیتا ہے۔

مندرجہ بالا مباحث سے ثابت ہوا کہ موجودہ عیسائیت جو گزشتہ سترہ سو سالوں سے دنیا میں جاری ہے، یہ وہ اصل عیسائیت نہیں ہے جو اللہ کے نبی حضرت عیسیٰؑ لے کر آئے تھے بلکہ یہ ایک مفروضہ اور ملغوبہ دین ہے جسے حضرت عیسیٰؑ کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بیس سال بعد یہودی فرد ''پال'' نے اپنی مقبولیت کی خاطر ایجاد کیا تھا۔ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کی زندگی میں یہ شخص ان کا

---

[65] متی: ۷ : ۱۵،۱۶

لٹر مخالف تھا اور اس لی ملاقات بھی ان سے بھی ہیں ہوئی سی۔ حضرت عیسیٰ کے آسمان پر اٹھائے جانے کے بعد اس سص نے یکا یک ان کی ہمدردی اور موافقت میں راگ الاپنے شروع کر دیئے اور ان سے حد سے زیادہ عقیدت کا اظہار کرنے لگا۔ اس نے لوگوں کو بتایا کہ عیسیٰ علیہ السلام اس کے خواب میں آئے ہیں اور اس پر دستِ شفقت رکھا ہے۔ اس نے اپنے عقائد کی وسیع اشاعت کی خاطر یونانیوں، عیسائیوں اور سورج پرستوں کے دل پسند عقائد کا ایک ملغوبہ بنایا اور اسے عین عیسائیت قرار دے دیا۔

## فصلِ اول: اسلام اور اسکی ایمانیات میں ایمان بالرسل کی حیثیت

ہر وہ شخص جو اللہ پر اور اس کی صفات پر ایمان رکھتا ہے اس کیلئے اللہ کے رسولوں اور نبیوں پر بھی ایمان رکھنا ضروری ہے کیونکہ انبیاءورُسل ہی در حقیقت انسان کو اللہ کی ذات وصفات کے حقیقی عرفان سے آشنا کرتے ہیں۔ جب تک کوئی شخص انبیاء کرام پر ایمان نہیں لاتا وہ نہ تو اللہ کے عرفان کو پا سکتا ہے، نہ ہی اس کی منشاء کے مطابق اپنے لئے راہِ عمل متعین کر سکتا ہے۔ اللہ تعالی نے انسانوں میں انبیاء و رُسل کا جو سلسلہ جاری فرمایا اُس میں یہی حکمت تھی کہ انسان شتر بے مہار کی طرح زندگی نہ گزارے بلکہ اس کا طرزِ زندگی اس کیلئے دنیا اور آخرت میں کامیابی کا ضامن ہو۔ اور ایسے طرزِ زندگی کیلئے انبیاء کرام ہی بہتر راہنما ہو سکتے تھے کیونکہ انہیں براہِ راست آسمانی ہدایات سے نوازا جاتا تھا اور اللہ کی طرف سے پاکیزہ فرشتے ان پر اللہ کی وحی لے کر اترتے تھے۔ وہ خود پاکیزہ اطوار و عادات کے مالک، سچائی کے خوگر اور دیانت وامانت کے اعلیٰ ترین معیار پر فائز ہوتے تھے۔

اللہ تعالیٰ نے انبیاء کے وجود پر ایک ایسا قدرتی حصار قائم کیا ہوتا تھا جو انہیں ہر قسم کے چھوٹے اور بڑے گناہوں کے قریب بھی نہیں پھٹکنے دیتا تھا۔ ان کے اسی جوہر کو معصومیت کہا جاتا ہے اور یہ جوہر تمام انبیاء کرام کیلئے قدرت کا عطیہ ہے۔ کوئی ایک نبی بھی ایسا نہیں جو اس جوہر سے محروم ہو، ایسا اس لئے بھی ضروری تھا کہ اللہ کے بھیجے ہوئے پیغام میں کوئی ملاوٹ یا کمی بیشی نہ ہو اور لوگوں تک یہ پیغام پہنچانے والی ہستی اپنے اُجلے کردار کی بناء پر دیگر تمام لوگوں سے ممتاز حیثیت کی حامل ہو تا کہ کوئی شخص ان کے کردار پر انگشت نمائی نہ کر سکے۔ یہ عین تقاضائے حکمت تھا کہ جس ذات نے انسان کو دیگر اسبابِ حیات اور جسمانی نعمتوں سے نوازا تھا وہ اس کے لیے روح کی غذا کا اہتمام بھی کرتی اور جس نے اسے پیدائش کے بعد حیاتِ دنیا سے روشناس کیا تھا وہ موت کے بعد حیاتِ آخرت سے بھی اسے باخبر کرتی۔ اگر اللہ تعالیٰ انسان کی راہنمائی کا بندوبست نہ فرماتا تو اس کا نتیجہ یہ نکلتا کہ بے پناہ خواہشات واحساسات رکھنے والی اس مخلوق کی مختلف النوع صلاحیتیں خود اس کی ذات سے اُلجھ کر رہ جاتیں۔ اور انسان ہمیشہ کیلئے اپنی ذات میں الجھ کر رہ جاتا اور کبھی بھی اپنے اللہ کو نہ پا سکتا۔

### انسانی ضروریات کی الہٰی تکمیل

حسن خالقیت کے یہ نمونے جن کا مجموعہ انسان ہے اپنی اپنی شان کے مطابق ضروریات و حوائج رکھتے ہیں۔ خالق کائنات کی یہ شان نہیں کہ وہ کسی چیز کو پیدا کر کے اس کی طرف سے غافل ہو جائے بلکہ وہ اپنی مخلوق کی حفاظت وبقاکے طریقوں اور اس کے جمیع حوائج وضروریات سے پوری طرح باخبر اور اپنی حکمت کے مطابق کفیل کار ہوتا ہے۔ سورۃ المومنون میں تخلیق انسانی کو کمال جامعیت کے ساتھ بیان فرما کر اللہ تعالیٰ نے فرمایا

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غَافِلِيْنَ۔ [1]

اور ہم ہی نے تمہارے اوپر سات آسمان بنائے ہیں، اور ہم بنانے میں بے خبر نہ تھے۔

اس کے بعد فرمایا

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِي الْاَرْضِ ۖ وَاِنَّا عَلٰى ذَهَابٍ بِهٖ لَقَادِرُوْنَ۔ [2]

---

[1] سورۃ المومنون، ۲۳:۱۷

[2] ایضاً، ۲۳:۱۸

اور ہم نے ستین مقدار میں آسمان سے پانی نازل کیا پھر اسے زمین میں ٹھہرایا، اور ہم اس کے لے جانے پر بھی قادر ہیں۔

سورۃ المومنون میں فرمایا

وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُونَ۔ 3

اور ان پر اور کشتیوں پر سوار بھی کیے جاتے ہو۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے تمام جسمانی ضروریات کے انتظام کی تکمیل بیان فرمائی۔ اس کے بعد قصص انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام اور ان کی بنیادی تعلیمات کا ذکر نہایت تفصیل سے فرما کر روح کی حوائج و ضروریات کے انتظامات کا تذکرہ فرمایا اور قصص و تعلیمات رسل کرام کے ضمن میں اس امر کی طرف اشارہ فرمادیا کہ جس طرح آیاتِ سابقہ میں انسانوں کی جسمانی ضروریات کا انتظام مذکور تھا اسی طرح روحانی ضروریات و حوائج کے سرانجام کرنے کے لئے دنیا کی ابتداہی سے وحی نبوت ورسالت کا سلسلہ بھی ایسے مستحکم طریق پر قائم فرمادیا جسے کوئی طاغوتی طاقت متزلزل نہیں کرسکتی۔ اسی لئے دوسری جگہ فرمایا

لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمَاتِ اللّٰهِ ۔ 4

اللہ کی باتوں میں تبدیلی نہیں ہوتی۔

اور ایک اور مقام پر فرمایا

فَأَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا ۚ لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ۚ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ 5

سو تو ایک طرف کا ہو کر دین پر سیدھا منہ کیے چلا جا، اللہ کی دی ہوئی قابلیت پر جس پر اس نے لوگوں کو پیدا کیا ہے، اللہ کی بناوٹ میں ردوبدل نہیں، یہی سیدھا دین ہے لیکن اکثر آدمی نہیں جانتے۔

امام فخر الدین رازیؒ رقمطراز ہیں۔

"انبیاءِ کرام کی حیثیت کسی معاشرے کے لئے قاضی و شارع کی ہوتی ہے۔ معاشرتی زندگی جو انسانی وجود وبقا کے لئے ضروری ہے تو لازمی ہے کہ باہم ظلم و جور سے بچنے کے لئے کوئی شریعت ہو اور شارع بھی موجود ہو جو اخلاقیات، سیاسیات اور نظامِ معاشرت میں ان کی رہنمائی کرے" 6

## جسمانی ضروریات

چونکہ انسان جسم و روح دونوں کا مجموعہ ہے اس لئے صرف ایک کی ضرورت کا انقضاء انسان کے لئے کافی نہیں۔ انسان کی ضروریات کا پورا ہونا اسی وقت ممکن ہے جب کہ اس کی روح کی ضروریات بھی مکمل طور پر پوری ہو جائیں بلکہ اگر اس مسئلہ کو اس نوعیت

---

3 سورۃ المومنون، ۲۳:۲۲

4 سورۃ یونس، ۱۰:۶۴

5 سورہ الروم، ۳۰:۳۰

6 الرازی، مفاتیح الغیب = التفسیر الکبیر، دار إحیاء التراث العربي —بیروت، ج۳۲ ص ۱۶۱

سے سوچا جائے کہ جسم فانی ہے، اس کی ضروریات بھی فانی ہیں اور روح باقی ہے لہٰذا اس کی ضروریات بھی باقی ہیں تو روحانی ضروریات کا سرانجام ہونا اور بھی زیادہ ضروری اور اہم قرار پاتا ہے۔

اگرچہ ہر چیز اللہ تعالیٰ اپنے خزائن قدرت سے نازل فرماتا ہے، ارشاد ہے۔

وَاِنۡ مِّنۡ شَیۡءٍ اِلَّا عِنۡدَنَا خَزَآئِنُہٗ ۚ وَ مَا نُنَزِّلُہٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعۡلُوۡمٍ۔ 7

اور ہر چیز کے ہمارے پاس خزانے ہیں، اور ہم صرف اسے معین مقدار پر نازل کرتے ہیں۔

لیکن عادتِ الٰہیہ یہ ہے کہ جو چیز جہاں ہوتی ہے اس کی غذا اور اس کی ضروریات کا استیصال بھی وہیں ہوتا ہے۔

مولانا محمد منظور نعمانی لکھتے ہیں :

" اگر مقامِ نبوت سمجھنے اور نبی و رسول کی معرفت حاصل کرنے کے لئے صرف قرآن ہی میں تدبر کیا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ رسول کی حیثیت صرف ایک پیغام رساں ہی کی نہیں ہوتی بلکہ رسول امام، ہادی، قاضی، شارع، حاکم اور مطاع ہوتا ہے" 8

## روحانی ضروریات

جسم عناصر اربعہ سے مرکب ہے اور اس کی اصل مٹی کا جوہر ہے لیکن روح بسیط ہے اس کی حقیقت میں عناصر کا کوئی دخل نہیں بلکہ وہ عالم بالا سے لائی گئی ہے اسی لئے وہ لوگوں کے فہم سے بالاتر رہی۔ لوگ اس کے متعلق سوال کرتے رہے مگر ان کے ناقص علم کی حدود سے چونکہ روح کا مقام بہت بلند تھا اس لئے ارشاد ہوا

وَ یَسۡـَٔلُوۡنَکَ عَنِ الرُّوۡحِ ؕ قُلِ الرُّوۡحُ مِنۡ اَمۡرِ رَبِّیۡ وَ مَاۤ اُوۡتِیۡتُمۡ مِّنَ الۡعِلۡمِ اِلَّا قَلِیۡلًا ۔ 9

اور یہ لوگ تجھ سے روح کے متعلق سوال کرتے ہیں، کہہ دو روح میرے رب کے حکم سے ہے اور تمہیں جو علم دیا گیا ہے وہ بہت ہی تھوڑا ہے۔

اس لئے ضروری ہوا کہ اس کے حوائج و ضروریات کا مرکز عالم قدس قرار پائے جو وحی نبوت اور دین سماوی کا مبداء ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جسم و روح دونوں مخلوق اور محتاج ہونے میں مساوی ہیں اس لئے دونوں کا دائرہ علم و عمل حصول رضائے الٰہی کے نقطہ پر امور مذکورہ کو جاننے کے بغیر مکمل نہیں ہو سکتا۔

یہ صورتِ حال اس رحمت و عنایت کے بھی منافی ہوتی کہ جس کی بدولت حضرتِ انسان کو کائنات میں منفرد مقام عطا ہوا تھا لیکن اللہ زبردست قوتوں کا مالک اور اپنے بندوں پر نہایت مہربان ہے۔ چنانچہ انسانیت گمراہی کے اندھیروں میں بھٹک رہی تھی تو اللہ تعالیٰ نے رہنمائی کی وہ بہترین شکل اختیار فرمائی جس کو وحی کہا جاتا ہے جس نے حیاتِ انسانی کے سربستہ رازوں اور مخفی گوشوں سے پردہ اٹھایا جن تک عقل کی رسائی نہ تھی اور جس نے فکر و نظر کی غلطیاں اور حواس کے اوہام یکسر دور کر دیے اور حق و صداقت کی صاف اور سیدھی

---

[7] سورۃ الحجر، ۲۱:۱۵

[8] منظور نعمانی، معارف الحدیث، دارالاشاعت اردو بازار، کراچی، ۱۹۸۳ء، ص ۴۱

[9] سورۃ الاسراء، ۸۵:۱۷

شاہراہ پر کاروانِ انسانیت کو گامزن کر دیا اور اسی مقصد کے لئے انبیاء ورسل ہی کتاب و شریعت دے کر مبعوث فرمائے گئے۔ جیسا کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنَاتِ وَاَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتَابَ وَالْمِيْزَانَ لِيَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ۔ 10

"بے شک ہم نے پیغمبروں کو بینات کے ساتھ بھیجا اور ان کے ساتھ کتاب اُتاری اور میزان تاکہ لوگ قائم رکھیں عدل کو"۔

انبیاء ورُسل کا یہ سلسلہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام سے ہی شروع فرمادیا تھا جو سیّد العرب والعجم حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم تک چلتا رہا، اور انسانیت کی رہنمائی کے لیے ہر دور میں پیغمبر مبعوث ہوتے رہے۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ ان تمام پیغمبروں پر ایمان لایا جائے اور کسی میں تفریق نہ کی جائے۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ۔ 11

"اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے اور وہ ان میں سے کسی میں بھی فرق نہیں کرتے"

یہاں فرق تفریق سے مراد درجات کی تفریق نہیں بلکہ مقام و منصبِ نبوت کی تفریق ہے۔ یعنی نبی ہونے میں تو سب انبیاء کرام برابر ہیں جبکہ درجات کا تفاوت ایک علیحدہ چیز ہے۔

## انبیاء کرام کا الٰہی انتخاب

الٰہی امور کا علم ہر شخص کو حاصل نہیں ہو سکتا کیونکہ اس کے حصول کا ذریعہ کسی کے پاس نہیں اس کے لئے صرف انبیاء علیہم السلام کی ذواتِ قدسیہ مخصوص کی جاتی ہیں کیونکہ فیضانِ الٰہی کے حصول کی جو استعداد انبیاء کرام میں ہوتی ہے وہ کسی دوسرے انسان میں نہیں پائی جاتی۔ اس لحاظ سے نبی کی ذات عام انسانوں سے بالکل مختلف ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے۔

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ۔ 12

اللہ خوب جانتا ہے کہ اس کی رسالت کے لئے کون سی ذات موزوں اور مناسب ہے۔

اسی لئے قرآن مجید میں انبیاء علیہم السلام کو مصطفیٰ اور برگزیدہ قرار دیا گیا ہے

اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّمِنَ النَّاسِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ 13

فرشتوں اور آدمیوں میں سے اللہ ہی پیغام پہنچانے کے لیے چن لیتا ہے، بے شک اللہ سننے والا دیکھنے والا ہے۔

اور اسی طرح فرمایا

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰٓي اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَي الْعٰلَمِيْنَ o ذُرِّيَّةًۢ بَعْضُهَا مِنْۢ بَعْضٍ ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ۔ 14

---

[10] سورۃ الحدید، ۵۷:۲۵

[11] سورۃ النساء، ۴:۱۵۲

[12] سورۃ الانعام، ۶:۱۲۴

[13] سورۃ الحج، ۲۲:۷۵

[14] سورۃ آل عمران، ۳:۳۳،۳۴

بے شک اللہ نے آدم (علیہ السلام) کو اور نوح (علیہ السلام) کو اور آلِ ابراہیم کو اور آلِ عمران کو سب جہان والوں پر (بزرگی میں) منتخب فرمالیا، یہ ایک ہی نسل ہے ان میں سے بعض بعض کی اولاد ہیں، اور اللہ خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔

ان سب کی برگزیدگی ہمارے بیان کی روشن دلیل ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِبْرٰهِيْمَ ۔ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۔ 15

'اور آپ کتاب (قرآن مجید) میں ابراہیم (علیہ السلام) کا ذکر کیجیے، بے شک وہ بڑے صاحبِ صدق نبی تھے'۔

کے بارے میں بیان کرتے ہیں کہ

قَالَ: كَانَ الْأَنْبِيَاءُ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ إِلَّا عَشْرَةٌ: نُوحٌ، وَصَالِحٌ، وَهُودٌ، وَلُوطٌ، وَشُعَيْبٌ، وَإِبْرَهِيمُ، وَإِسْمَاعِيلُ، وَإِسْحَاقُ، وَيَعْقُوبُ وَمُحَمَّدٌ عَلَيْهِمُ الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ، وَلَمْ يَكُنْ مِنَ الْأَنْبِيَاءِ مَنْ لَهُ اسْمَانِ إِلَّا إِسْرَائِيلَ وَعِيسَى فَإِسْرَائِيلُ يَعْقُوبُ وَعِيسَى الْمَسِيحُ. 16

تمام انبیاء کرام علیہم السلام بنی اسرائیل میں سے تھے سوائے دس انبیاء کرام علیہم السلام کے اور وہ یہ ہیں: حضرت نوح علیہ السلام، حضرت صالح علیہ السلام، حضرت ہود علیہ السلام، حضرت لوط علیہ السلام، حضرت شعیب علیہ السلام، حضرت اِبراہیم علیہ السلام، حضرت اِسماعیل علیہ السلام، حضرت اِسحاق علیہ السلام، حضرت یعقوب علیہ السلام اور سیدنا محمد مصطفی ﷺ۔ انبیاءِ کرام علیہم السلام میں سے سوائے حضرت اسرائیل علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے کسی کے دو نام نہیں تھے۔ اسرائیل علیہ السلام کا دوسرا نام یعقوب تھا اور عیسیٰ علیہ السلام کا دوسرا نام مسیح تھا۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق ارشاد ربانی ہے۔

قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّي اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِيْ وَبِكَلَامِيْ ڮ فَخُذْ مَآ اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ۔ 17

فرمایا اے موسیٰ! میں نے تجھے امتیاز دیا ہے دوسرے لوگوں پر پیغمبری اور ہم کلامی میں، پس لے لو جو کچھ میں نے تجھے عطا کیا ہے اور شکر کرنے والوں میں سے ہو جاؤ۔

ابراہیم واسحاق ویعقوب علیہم السلام کے بارے میں ارشاد فرمایا

وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ اُولِي الْاَيْدِيْ وَالْاَبْصَارِ ۔ اِنَّآ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ ۔ وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ۔ 18

اور ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کو یاد کر جو ہاتھوں اور آنکھوں والے تھے۔ بے شک ہم نے انہیں ایک خاص فضیلت دی یعنی ذکر آخرت کے لیے چن لیا تھا۔ اور بے شک وہ ہمارے نزدیک برگزیدہ بندوں میں سے تھے۔

---

[15] سورۃ مریم، ۱۹:۴۱

[16] النيسابوري ،محمد بن عبد الله الحاكم أبو عبد الله، المستدرك على الصحيحين، دار الكتب العلمية ۱۴۲۲ھ،ج ۲ ص ۴۰۵ رقم الحديث ۳۴۱۵،

[17] سورۃ الاعراف، ۷:۱۴۴

[18] سورۃ ص ۳۸: ۴۵تا۴۷

ان آیات میں اصطفاء سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالی نے انہیں صفات ذمیمہ سے بالکل پاک اور خصائل حمیدہ سے مزین فرمایا۔ یہ معنی "اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ" کے بالکل موافق ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کا یہ اصطفاء جو قرآن مجید میں جابجا وارد ہوا ہے اس کے یہی معنی ہیں کہ انبیاء علیہم السلام ایسے برگزیدہ ہوتے ہیں کہ وہ اپنے تمام قوائے جسمانیہ وروحانیہ مدرکہ محرکہ ظاہرہ وباطنہ سب میں عام انسانوں سے بالکل مختلف ہوتے ہیں ان کے غیر میں یہ کمالات نہیں پائے جاتے۔ البتہ اگر شاذونادر ان کے کسی متبع میں کمال اتباع کی وجہ سے تبعاً کوئی کمال پایا جائے تو ان کی خصوصیت میں فرق نہیں آتا۔

قرآن مجید کی روشنی میں انبیاء علیہم السلام کے مصطفیٰ اور برگزیدہ ہونے کے یہی معنی ہیں۔ اب اس کے بعد دیکھنا یہ ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی ذواتِ قدسیہ سے اس علم کو حاصل کرنے کا طریق کار کیا ہے؟ جسے اختیار کر کے انسان مدارِ فلاح و نجات، روحانی حوائج و ضروریات کے حصول اور اپنے تقاضائے فطرت ایمان باللہ و معرفت الٰہیہ کی تحصیل میں کامیاب ہو سکے اس پر ہدایت کی راہیں کھل جائیں وہ عذابِ الیم سے نجات پا کر سعادت ابدی حاصل کر سکے اور "اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوَارِثُوْنَ الَّذِیْنَ یَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ"[19] کا مصداق بن جائے تو قرآن مجید کی روشنی میں وہ طریق کار صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام پر ایمان ہو اور صحیح معنی میں ان کی اطاعت واتباع پائی جائے۔

ڈاکٹر مصطفیٰ السباعی انبیاءِ کرام کے تشریعی مقام کے بارے میں لکھتے ہیں :

فقد جاءت أحاديث كثيرة تدل على أن الشريعة تتكون من الأمرين معا الكتاب والسنة وأن في السنة ما ليس في الكتاب وأنه يجب الأخذ بما في السنة من الأحكام كما يؤخذ بما في الكتاب.[20]

"بے شمار احادیث وارد ہوئی ہیں جو یہ بتاتی ہیں کہ شریعت دو اُصولوں سے بنتی ہے: کتاب اور سنت۔ اور سنت میں وہ کچھ ہوتا ہے جو کتاب میں نہیں ملتا۔ تو جس طرح قرآن سے اَحکام اخذ کرنا واجب ہے، اسی طرح سنت سے احکام اَخذ کرنا بھی واجب ہے"

## جمیع انبیاء پر ایمان ضروری

نبیوں اور رسولوں پر ایمان یہ ہے کہ اس بات کو تسلیم کیا جائے کہ تمام انبیاء ورُسل علیہم الصلوٰۃ والسلام اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ اور چُنے ہوئے بندے ہیں۔ وہ تمام مخلوق سے معزز ومکرم اور ساری مخلوقوں سے اعلیٰ واشرف ہیں۔ ان سب انبیاء ورسل علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اپنے اپنے وقت میں اللہ تعالی کی طرف سے پیغام رسانی کا حق ادا کیا ہے۔ اس پیغام رسانی میں کوئی کمی کی نہ کوئی زیادتی۔ ہو بہو اسی کی تبلیغ کی اور وہی کچھ سکھایا اور بتایا جو اللہ تعالی نے ان انبیاء ورسل کو ارسال فرمایا۔ انہوں نے جو دعوت اپنی اپنی قوم کو دی وہ حق تھی، پہلے انبیاء ورسل سارے کے سارے سچے تھے۔ ان کی تبلیغ اور دعوت حق تھی۔

ارشاد باری تعالی ہے۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۔ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ وَقَالُوْا

---

[19] سورۃ المومنون، ۲۳:۱۱

[20] السباعي، مصطفى الدكتور السنة ومكانتها في التشريح الإسلامي، مكتبه دار العروبة قاہرۃ،۱۹۸۱ء ص ۴۳۰

سَمِعۡنَا وَاَطَعۡنَا غُفۡرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيۡكَ الۡمَصِيۡرُ۔ 21

(وہ) رسول اس پر ایمان لائے (یعنی اس کی تصدیق کی) جو کچھ ان پر ان کے رب کی طرف سے نازل کیا گیا اور اہلِ ایمان نے بھی، سب ہی (دل سے) اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے، (نیز کہتے ہیں: ) ہم اس کے پیغمبروں میں سے کسی کے درمیان بھی (ایمان لانے میں) فرق نہیں کرتے، اور (اللہ کے حضور) عرض کرتے ہیں: ہم نے (تیرا حکم) سنا اور اطاعت (قبول) کی، اے ہمارے رب! ہم تیری بخشش کے طلب گار ہیں اور (ہم سب کو) تیری ہی طرف لوٹنا ہے۔

ایک اور مقام پر ارشاد ہے۔

وَاِذۡ اَخَذَ اللّٰهُ مِيۡثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَاۤ اٰتَيۡتُكُمۡ مِّنۡ كِتٰبٍ وَّحِكۡمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمۡ لَتُؤۡمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنۡصُرُنَّهٗ ط قَالَ ءَاَقۡرَرۡتُمۡ وَاَخَذۡتُمۡ عَلٰى ذٰلِكُمۡ اِصۡرِىۡ ط قَالُوۡۤا اَقۡرَرۡنَا ط قَالَ فَاشۡهَدُوۡا وَاَنَا مَعَكُمۡ مِّنَ الشّٰهِدِيۡنَ۔ 22

اور (اے محبوب! وہ وقت یاد کریں) جب اللہ نے انبیاء سے پختہ عہد لیا کہ جب میں تمہیں کتاب اور حکمت عطا کر دوں پھر تمہارے پاس وہ (سب پر عظمت والا) رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) تشریف لائے جو ان کتابوں کی تصدیق فرمانے والا ہو جو تمہارے ساتھ ہوں گی تو ضرور بالضرور ان پر ایمان لاؤ گے اور ضرور بالضرور ان کی مدد کرو گے، فرمایا: کیا تم نے اقرار کیا اور اس (شرط) پر میرا بھاری عہد مضبوطی سے تھام لیا؟ سب نے عرض کیا: ہم نے اِقرار کر لیا، فرمایا کہ تم گواہ ہو جاؤ اور میں بھی تمہارے ساتھ گواہوں میں سے ہوں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں۔

قَالَ: قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صلى الله عليه وآله وسلم: صَلُّوۡا عَلٰى أَنۡبِيَاءِ اللّٰهِ وَرُسُلِهِ فَإِنَّ اللّٰهَ بَعَثَهُمۡ كَمَا بَعَثَنِي. 23

کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے نبیوں اور رسولوں پر درود بھیجا کرو۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے انہیں بھی اسی طرح رسول بنا کر بھیجا تھا جس طرح اس نے مجھے مبعوث فرمایا ہے۔

کوئی بھی انسان چاہے جتنا بھی عبادت گزار ہو کسی بھی نبی و رسول سے بڑھ نہیں سکتا بلکہ ان کے برابر بھی نہیں ہو سکتا ان سب کا ادب و احترام کرنا فرض اور عین دینِ حق ہے۔ ان کے ذکرِ خیر کے وقت "علیہ الصلوٰۃ والسلام" کہنا ضروری ہے سارے انبیاء و رُسل "معصوم عن الخطاء" ہیں، یعنی ان سے کوئی بھی غلط کام صادر نہیں ہوتا یہ صرف نیک کام کرتے ہیں اور برائی سے روکتے ہیں یہ سب دین اسلام کی تبلیغ کرتے رہے ہیں ان انبیاء و رسل کی کل تعداد کے متعلق حتمی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔

حضرت عمر بن خطابؓ سے روایت ہے۔

، قَالَ: بَيۡنَمَا نَحۡنُ عِنۡدَ رَسُوۡلِ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ يَوۡمٍ إِذۡ طَلَعَ عَلَيۡنَا رَجُلٌ شَدِيۡدُ بَيَاضِ الثِّيَابِ ... وفيه: قَالَ: فَأَخۡبِرۡنِي عَنِ الۡإِيۡمَانِ.

---

[21] سورۃ البقرۃ، ۲:۲۸۵

[22] سورۃ آل عمران، ۳:۸۱

[23] أبو بكر البيهقي، أحمد بن الحسين بن علي بن موسى الخُسْرَوْجِردي الخراساني، شعب الإيمان، مكتبة الرشد للنشر والتوزيع بالرياض بالتعاون مع الدار السلفية ببومباي بالهند، الرقم الحديث ۱۳۱، ج ۱ ص ۱۴۸

قال: انْ تؤمِنَ بِاللهِ، وَمَلائِكتِهِ، وَ كتبِهِ، وَرُسلِهِ، وَاليَوْمِ الاخِرِ، وَتؤمِنَ بِالقدرِ خيْرِهِ وَشرِّهِ. قال: صَدقتَ۔ 24

کہ ایک روز ہم رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے۔ اچانک ایک شخص آیا، جس کے کپڑے نہایت سفید تھے۔۔۔

اس نے عرض کیا: مجھے (حقیقتِ) ایمان کے بارے میں بیان فرمائیں؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایمان یہ ہے کہ تو اللہ تعالیٰ پر، اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر، اس کے رسولوں پر اور قیامت کے دن پر ایمان لائے اور اچھی بری تقدیر پر ایمان رکھے۔ وہ (سائل) عرض گزار ہوا: آپ نے سچ فرمایا۔

## انبیاء ورسل کے منصب کا انکار کفر

جو لوگ بعض انبیاء کرام کو تسلیم کرتے اور بعض کی نبوت ورسالت سے انکار کرتے ہیں، قرآن نے ان کو کافر قرار دیا ہے اس بارے میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَكْفُرُ بِبَعْضٍ وَّيُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا، اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا ۚ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا۔ 25

"بے شک جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کرتے ہیں اور ارادہ کرتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسول کے درمیان جدائی ڈالیں، کہتے ہیں کہ ہم بعض پر تو ایمان لائے ہیں مگر بعض کا انکار کرتے ہیں اور ارادہ کرتے ہیں کہ درمیانی راہ پکڑیں۔ یہ لوگ یقیناً کافر ہیں اور کافروں کے لیے رُسوا کرنے والا عذاب ہے"۔

یہ آیت کریمہ ایمان بالرسول کے لئے اس قدر روشن دلیل ہے کہ قطعاً محتاج تشریح نہیں۔ اللہ اور اس کے رسول کے درمیان تفریق کرنا مثلاً اللہ پر ایمان لانا اور اس کے رسول پر ایمان نہ لانا اس آیت میں کفر صریح قرار دیا گیا اور اس قسم کے لوگوں کے لئے فرمایا گیا کہ ہم نے ان کافروں کے لئے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

پھر ارشاد ہوا۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ اُولٰٓئِكَ سَوْفَ يُؤْتِيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا 26

اور جو لوگ ایمان لائے اللہ پر اور رسولوں پر اور ان (کو ماننے) میں فرق نہ کیا تو ان لوگوں کو اللہ جلد ان کے ثواب دے گا، اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

پہلی آیت میں اس مسئلہ کا منفی پہلو مذکور تھا اس میں مثبت پہلو کو بیان کیا گیا ہے اور بتایا گیا کہ جو لوگ ایمان باللہ وایمان بالرسول میں تفریق نہیں کرتے اور اللہ اور اس کے رسول دونوں پر ایمان لاتے ہیں انہیں کو اللہ تعالیٰ آخرت کا اجر عطا فرمائے گا اور وہی لوگ خدا کی رحمت اور اس کی مغفرت کے اہل ہیں۔ واضح رہے کہ بحیثیتِ جنس سب انبیاء کرام بشر تھے اور اکثر عوارضِ بشریت انہیں لاحق تھے۔ انہیں کھانے پینے کی ضرورت ہوتی تھی اور وہ حسبِ ضرورت محنت مزدوری کر لینے میں بھی حرج محسوس نہیں کرتے تھے۔ وہ بیمار بھی ہو جاتے تھے اور صحت یاب بھی ہوتے تھے۔ انہیں بیوی کی ضرورت بھی محسوس ہوتی تھی اور بچوں کی بھی۔ ان سے بھول بھی ہو جاتی تھی

---

24 البخاري في الصحيح، كتاب الإيمان، باب سؤال جبريل النبيّ صلى الله عليه وآله وسلم عن الإيمان والإسلام والإحسان وعلم السّاعة، رقم الحديث ٥٠، وأيضًا في كتاب التفسير/ لقمان، باب إنّ الله عنده علم السّاعة، ، الرقم الحديث ٤٤٩٩

25 سورۃ النساء، ۴: ۱۵۰، ۱۵۱

26 ایضاً، ۴: ۱۵۲

اور اپنی زندگی گزار کر اللہ کے امر سے فوت بھی ہو جاتے تھے۔ اس کے باوجود کائنات کے کامل ترین انسان تھے۔ ان کی نبوت کو تسلیم کرنا ضروری ہے کوئی شخص اس وقت تک صحیح مومن نہیں ہو سکتا جب تک وہ ان سب پر اجمالاً اور تفصیلاً ایمان نہ رکھے۔

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

إِنَّآ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ كَمَآ أَوْحَيْنَآ إِلَىٰ نُوحٍ وَّالنَّبِيِّـۧنَ مِنۢ بَعْدِهِۦ ۚ وَأَوْحَيْنَآ إِلَىٰٓ إِبْرَٰهِيمَ وَإِسْمَٰعِيلَ وَإِسْحَٰقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطِ وَعِيسَىٰ وَأَيُّوبَ وَيُونُسَ وَهَٰرُونَ وَسُلَيْمَٰنَ ۚ وَءَاتَيْنَا دَاوُۥدَ زَبُورًا، وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنَٰهُمْ عَلَيْكَ مِن قَبْلُ وَرُسُلًا لَّمْ نَقْصُصْهُمْ عَلَيْكَ ۚ وَكَلَّمَ اللَّهُ مُوسَىٰ تَكْلِيمًا، رُّسُلًا مُّبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَى اللَّهِ حُجَّةٌۢ بَعْدَ الرُّسُلِ ۚ وَكَانَ اللَّهُ عَزِيزًا حَكِيمًا۔
27

"ہم نے آپ کی طرف اس طرح وحی کی ہے کہ جس طرح نوح اور اس کے بعد نبیوں کی طرف کی تھی اور ہم نے ابراہیم، اسماعیل، اسحاق، یعقوب، ان کی اولاد، عیسیٰ، ایوب، یونس، ہارون اور سلیمان علیہم السلام کی طرف وحی کی اور ہم نے داؤد کو زبور دی۔ کچھ رسولوں کے واقعات ہم نے آپ کو بتائے ہیں اور کچھ رسولوں کے نہیں بتائے اور اللہ نے موسیٰ سے کلام فرمایا۔ ہم نے رسول بھیجے جو خوشخبری دینے والے اور خبردار کرنے والے تھے تاکہ رسولوں کی بعثت کے بعد لوگوں کے پاس اللہ کے خلاف کوئی حجت نہ رہے اور اللہ تعالیٰ غالب اور حکمت والا ہے"۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ بَيْنَ آدَمَ وَنُوحٍ عَشَرَةُ قُرُونٍ، كُلُّهُمْ عَلَى شَرِيعَةٍ مِنَ الْحَقِّ، فَلَمَّا اخْتَلَفُوا، بَعَثَ اللَّهُ النَّبِيِّينَ وَالْمُرْسَلِينَ وَأَنْزَلَ كِتَابَهُ، فَكَانُوا أُمَّةً وَاحِدَةً۔ 28

حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیان دس نسلوں کا (ایک طویل) عرصہ ہے۔ (اس دوران) وہ (تمام لوگ) شریعتِ حق پر تھے، جب ان میں اختلافات پیدا ہو گئے تو اللہ تعالیٰ نے انبیاء و مرسلین علیہم السلام کو مبعوث فرمایا اور اپنی کتاب نازل فرمائی، پھر وہ ایک امت ہو گئے۔

ایک طویل روایت میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں۔

قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، كَمِ الْأَنْبِيَاءُ؟ قَالَ: مِائَةُ أَلْفٍ وَعِشْرُونَ أَلْفًا. قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، كَمِ الرُّسُلُ مِنْ ذَلِكَ؟ قَالَ: ثَلَاثُ مِائَةٍ وَثَلَاثَةَ عَشَرَ جَمًّا غَفِيرًا. قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، مَنْ كَانَ أَوَّلُهُمْ قَالَ: آدَمُ قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، أَنَبِيٌّ مُرْسَلٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، خَلَقَهُ اللَّهُ بِيَدِهِ وَنَفَخَ فِيهِ مِنْ رُوحِهِ وَكَلَّمَهُ قَبْلًا ثُمَّ قَالَ: يَا أَبَا ذَرٍّ، أَرْبَعَةٌ سُرْيَانِيُّونَ: آدَمُ، وَشِيثُ، وَأَخْنُوخُ. وَهُوَ إِدْرِيسُ وَهُوَ أَوَّلُ مَنْ خَطَّ بِالْقَلَمِ. وَنُوحٌ، وَأَرْبَعَةٌ مِنَ الْعَرَبِ: هُودٌ وَشُعَيْبٌ، وَصَالِحٌ، وَنَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم). 29

کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ، انبیاء کرام علیہم السلام کتنے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک لاکھ بیس ہزار۔ میں نے عرض کیا: ان میں سے رسول کتنے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تین سو تیرہ (افراد) کا ایک

---

27 سورۃ النساء، ۴: ۱۶۳، ۱۶۵

28 النيسابوري ،محمد بن عبد الله الحاكم أبو عبد الله، المستدرك على الصحيحين، دار الكتب العلمية ١٤٢٢ھ، ج ٢ ص ٤٨٠ رقم الحديث ٣٦٥٤، ، وذكره الهيثمي في مجمع الزوائد، ج٦ ص ٣١٨، ٣١٩

29 ابن حبان ،محمد بن حبان بن أحمد بن حبان بن معاذ بن مَعْبدَ، التميمي، أبو حاتم، الدارمي، المتوفى: ٣٥٤ھ ، صحيح ابن حبان بترتيب ابن بلبان مؤسسة الرسالة ، بيروت، ١٤١٤ھ ج ٢ ص ٧٧٦ رقم الحديث ٣٦١

جم غفیر ہے۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ، ان میں سے سب سے پہلے ہی کون ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آدم علیہ السلام۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا وہ نبی مرسل ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں، اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے دستِ قدرت سے پیدا فرمایا، ان میں اپنی روح پھونکی اور (سب) انسانوں سے پہلے ان سے کلام فرمایا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابوذر، چار نبی سریانی تھے، آدم علیہ السلام، شیث علیہ السلام، اخنوخ یعنی ادریس علیہ السلام اور یہ (ادریس علیہ السلام) پہلے نبی تھے جنہوں نے قلم کے ساتھ لکھا اور (چوتھے) نوح علیہ السلام۔ اور چار نبی عربی ہیں: ہود علیہ السلام، شعیب علیہ السلام، صالح علیہ السلام اور تمہارے نبی محمد ﷺ۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

قَالَ: كَانَ بَيْنَ آدَمَ وَنُوحٍ عَشَرَةُ أَقْرُنٍ، كُلُّهَا عَلَى الإِسْلَامِ.[30]

ایک حدیث میں آپ ﷺ نے فرمایا: آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کے درمیان دس نسلوں کا وقفہ ہے اور یہ تمام زمانے اسلام پر تھے۔

## ایمان بالرسل کے بغیر ایمان بالوحی محال

ایمان بالوحی یقیناً مدارِ ایمان ہے لیکن اس کا ذریعہ صرف ایمان بالرسول ہے اور جس طرح انکارِ وحی کے ساتھ کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا اسی طرح رسول کا انکار کرنے سے بھی مومن نہیں رہ سکتا۔

اللہ تعالیٰ نے مختلف اوقات میں مختلف لوگوں پر متعدد رسول بھیجے اور ہر پیغمبر کے مقام کو قرآن کریم اس طرح بیان فرماتا ہے:

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ۔[31]

"ہر پیغمبر اس لیے بھیجا جاتا ہے کہ خدا کے حکم سے اس کی اطاعت کی جائے"۔

بعض انبیاء علیہم السلام پر خاص آسمانی کتابیں نازل کی گئیں جیسے توریت، انجیل، زبور، قرآن کریم اور صحفِ ابراہیم وغیرہ اور بعض پر صرف احادیث ہی نازل ہوئیں، وہی ان کی شریعت تھی اور وہی احکام۔ حضرت اسماعیل علیہ السلام، اسحاق، یونس، لوط، ہود وغیرہم علیہم السلام اسی قسم کے انبیاء تھے۔ ان پر بظاہر احادیث کے سوا کچھ نازل نہیں ہوا ان انبیاء کے متعلق کسی خاص کتاب کا ذکر نہیں کیا گیا۔

## وحی کے طریقے اور اس کی مختلف صورتیں

قرآن مجید میں وحی کی مندرجہ ذیل صورتیں بیان ہوئی ہیں:

وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ۭ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ ۔[32]

---

[30] أبو بكر بن أبي شيبة، عبد الله بن محمد بن إبراهيم بن عثمان بن خواستي العبسي، المتوفى: ٢٣٥ھ، الكتاب المصنف في الأحاديث والآثار، مكتبة الرشد، الرياض ١٤٠٩ھ، رقم الحديث ٣٣٩٢٨، ج ٧ ص ١٩

[31] سورۃ النساء، ۴:۶۴

[32] سورۃ الشوریٰ، ۴۲:۵۱

اور کسی انسان کا حق نہیں کہ اس سے اللہ کلام کرلے مگر بذریعہ وحی یا پردے کے پیچھے سے یا کوئی فرشتہ بھیج دے کہ وہ اس کے حکم سے القا کرلے جو چاہے، بے شک وہ بڑا عالیشان حکمت والا ہے۔

انبیاء سابقین علیہم السلام اور خود حضرت محمد ﷺ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے تین طریقوں سے کلام فرمایا ہے، اور انہی تین طریقوں سے ان کی طرف احکام کی وحی فرمائی ہے۔ اول یہ کہ اللہ تعالیٰ بیداری میں یا خواب میں کوئی بات دل میں ڈال دے۔ دوسرے لفظوں میں اسے الہام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ دوم یہ کہ درمیان میں کوئی واسطہ نہ ہو اور اللہ کا کلام پردے کے ورے سے سنائی دے جیسا کہ کوہِ طور پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وحی ہوئی۔

سوم یہ کہ اللہ تعالیٰ فرشتے کو انسان کی شکل میں بھیج کر اپنا پیغام دے جیسا کہ جبرائیل امین کی وساطت سے انبیاء علیہم السلام پر وحی نازل ہوتی رہی"۔ [33]

مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

"دنیا میں بالمشافہ کلام تو کسی کا نہ ہوا نہ ہو سکتا ہے البتہ اللہ تعالیٰ اپنے مخصوص بندوں پر اپنی وحی بھیجتے ہیں جس کے تین طریقے اسی سورۃ شوریٰ کی آیت میں بیان ہوئے ہیں: اول: **وحیاً** کہ آپؐ نے فرمایا (القی روحی) دوم: **من وراء حجاب** سوم: **او یرسل رسولاً** اس سنتِ الٰہیہ کے مطابق آپ پر بھی وحی بھیجی جاتی ہے، یہودیوں کا یہ مطالبہ کہ آپؐ اللہ تعالیٰ سے بالمشافہ کیوں مخاطب نہیں ہوتے، محض جاہلانہ اور معاندانہ ہے"۔ [34]

علمائے کرام نے "کتاب اللہ اور سنتِ رسول اللہ" کے لیے دو اصطلاحات استعمال کی ہیں۔(۱) وحی متلو (۲) وحی غیر متلو

## وحی متلو

وحی متلو کی تعریف کے سلسلے میں ابن حزم الاندلسی کہتے ہیں:

**وحی متلو مؤلف تألیفا معجز النظام وهو القرآن.** [35]

"وحی متلو سے مراد ایسا کلام ہے جس کو مؤلف نے تالیف کیا ہو اور جس کی طرف سے انتظام کیا گیا ہے اس کی طرف سے عاجز کرنے والی ہو اور وہ قرآن ہے"۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَاِنۡ كُنۡتُمۡ فِىۡ رَيۡبٍ مِّمَّا نَزَّلۡنَا عَلٰى عَبۡدِنَا فَاۡتُوۡا بِسُوۡرَةٍ مِّنۡ مِّثۡلِهٖ وَادۡعُوۡا شُهَدَآءَكُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ. [36]

"اور اگر تم کو اس کلام کے بارے میں جو ہم نے اپنے بندے پر اُتارا ہے ذرا سا بھی شک ہو تو تم ایک سورت ہی اس جیسی لے آؤ اور اللہ کے سوا جو بھی تمہارے مددگار ہوں ان کو بھی بُلا لو، اگر تم سچے ہو"۔

---

[33] غلام اللہ خان، تفسیر جواہر القرآن، جواہر القرآن، کتب خانہ رشیدیہ، راولپنڈی، ج۳ص ۱۰۹۲

[34] مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف، کراچی، ۲۰۰۸، ج۷ ص ۷۱۷

[35] ابن حزم، أبو محمد علي بن أحمد بن سعيد بن حزم الأندلسي، المتوفی ۴۵۶ھ، الاحکام فی اصول الاحکام، دار الآفاق الجدیدۃ، بیروت، ج۱ ص ۹۷

[36] سورۃ البقرۃ، ۲: ۲۳

پھر انسان کی بے بسی پر خود ہی مہر تصدیق ثبت کی، ارشاد ہوا:

فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِيْنَ۔ 37

"پس اگر تم ایسا نہ کر سکو اور ہمیں یقین ہے کہ تم ہر گز ایسا نہ کر سکو گے تو پھر تم اس آگ سے ڈرو جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں، وہ منکروں کے لیے تیار کی گئی ہے"۔

## وحی غیر متلو

وحی غیر متلو کی تعریف کے سلسلے میں ابن حزم الاندلسی کی "وحی غیر متلو" کے سلسلے میں کی گئی تعریف کو ہی بیان کرتے ہیں:

وھی مروی منقول غیر مؤلف ولا معجز النظام ولا متلو لکنہ مقروء، وھو الخبر الوارد عن رسول اللہ ﷺ وھو المبین عن اللہ عزوجل مرادہ منا۔ 38

"جس وحی کو روایت کیا گیا ہو وہ مؤلف کے علاوہ منقول ہو اور انتظام کرنے والے کی طرف سے عاجز کرنے والی نہ ہو اور متلو بھی نہ ہو بلکہ مقروء ہو اور اس سے مراد رسول اللہ ﷺ کی طرف سے وارد ہونے والی خبر ہے اور جس کی مراد اللہ عزوجل کی جانب سے بیان کی گئی ہے"۔

معلوم ہوا کہ وحی غیر متلو سے مراد وہ وحی ہے جس کے الفاظ نازل نہیں ہوتے صرف معانی و مفاہیم یا خیالات و تصورات القاء کیے جاتے ہیں۔ قرآن کی طرح اس کی تلاوت نہیں کی جاتی کیونکہ تلاوت کے لیے الفاظ کا منزّل من اللہ ہونا ضروری ہے۔ وحی غیر متلو میں الفاظ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اپنے ہوتے ہیں۔ احکامِ شرعیہ سے متعلق رسول اللہ ﷺ کے اوامر و نواہی، اقوال و افعال اور سکوتی بیانات وحیِ الٰہی پر مبنی ہوتے ہیں۔ یہ وحی متلو و مقروء اور نہ ہی آپ کا معجزہ یہ وحی فرشتے کے واسطے کے بغیر بھی آئی ہے اور فرشتہ کے ذریعہ بھی۔

## وحی غیر متلو کی مثالیں

وحی الٰہی محض قرآن کریم تک ختم نہیں ہو جاتی بلکہ وحی کی ایک دوسری قسم بھی ہے جس کو وحی غیر متلو کہتے ہیں جو کہ کلام پاک کا جز نہ ہونے کے باوجود وحیِ الٰہی ہے۔ یقیناً انبیاء کو کتب سماوی کے علاوہ بھی وحی آتی ہے اور اس وحی پر عمل بھی اتنا ہی ضروری ہے جتنا اللہ کے کلام پر۔ کتاب اللہ کے علاوہ وحی کی اقسام میں سے ایک قسم انبیاء کے خواب ہیں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا خواب ملاحظہ ہو۔

فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يَا بُنَيَّ إِنِّيْ أَرَى فِي الْمَنَامِ أَنِّيْ أَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرَى قَالَ يَا أَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ سَتَجِدُنِيْ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنَ الصَّابِرِيْنَ. فَلَمَّا أَسْلَمَا وَتَلَّهُ لِلْجَبِيْنِ، وَنَادَيْنَاهُ أَنْ يَا إِبْرَاهِيْمُ. قَدْ صَدَّقْتَ الرُّؤْيَا إِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔ 39

ابراہیم علیہ السلام نے کہا اے بیٹے میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ تم کو ذبح کر رہا ہوں تم بتاؤ تمہارا کیا خیال ہے؟ اس نے کہا ابا جان جو آپ کو حکم ہوا وہ کر گزریئے اللہ نے چاہا تو آپ مجھے صابر پائیں گے جب دونوں نے حکم مان لیا اور باپ نے بیٹے کو ماتھے کے بل لٹا دیا تو ہم نے ان پکارا کہ ابراہیم تم نے اپنا خواب سچا کر دکھایا ہم نیکوکاروں کو ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ اس آیت میں خواب میں بیٹے کو ذبح کئے جانے والے عمل کو اللہ کا حکم کہا گیا ہے۔

اسی طرح ایک اور مقام پر قرآن کریم میں فرمایا گیا ہے:

---

37 سورۃ البقرۃ، ۲:۲۴

38 ابن حزم الأندلسي، المتوفی ۴۵۶ھ، الاحکام فی اصول الاحکام، ج۱ ص ۹۷

39 سورۃ الصافات، ۳۷:۱۰۵

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنتَ عَلَيْهَا إِلَّا لِنَعْلَمَ مَن يَتَّبِعُ الرَّسُولَ مِمَّن يَنقَلِبُ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ۔ [40]

"اور جس قبلے پر تم تھے اس کو ہم نے اس لیے مقرر کیا تھا کہ معلوم کریں کون پیغمبر کے تابع رہتا ہے اور کون اُلٹے پاؤں پھر جاتا ہے"۔

نئے قبلے کے تقرر کے لیے درج ذیل آیت نازل ہوئی:

قَدْ نَرَىٰ تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ ۖ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضَاهَا ۚ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ وَحَيْثُ مَا كُنتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ۔ [41]

بے شک ہم آپ کے منہ کا آسمان کی طرف پھرنا دیکھ رہے ہیں، سو ہم آپ کو اس قبلہ کی طرف پھیر دیں گے جسے آپ پسند کرتے ہیں، پس اب اپنا منہ مسجد حرام کی طرف پھیر لیجیئے، اور جہاں کہیں تم ہوا کرو اپنے مونہوں کو اسی کی طرف پھیر لیا کرو۔

آیت ہذا کو سمجھنے کے لئے آیت کریمہ کا پس منظر اور شانِ نزول سمجھنا ضروری ہے۔

"رسول اللہ ﷺ کی مدینہ منورہ ہجرت کے بعد مدنی زندگی کے ابتدائی دنوں میں مسلمانوں کو حکم تھا کہ وہ اپنی نمازیں بیت المقدس کی جانب رُخ کر کے ادا کریں۔ گویا بیت المقدس کو قبلہ متعین کر دیا گیا تھا۔ سترہ ماہ تک مسلمان بیت المقدس کو قبلہ اختیار کیے رہے۔ سترہ ماہ کے بعد قرآن کریم نے سابقہ حکم کو منسوخ کر دیا اور مسلمانوں کو حکم دیا گیا کہ وہ مسجد حرام کو اپنا قبلہ قرار دیں اور نمازوں میں اسی کی طرف رخ کریں۔ [42]

معلوم ہوا کہ بیت المقدس کو قبلہ مقرر کرنے سے لوگوں کو پرکھنا مقصود تھا کہ آیا وہ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اتباع کرتے ہیں یا نہیں۔ جیسا کہ روایت ہے:

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما بَيْنَا النَّاسُ يُصَلُّونَ الصُّبْحَ فِي مَسْجِدِ قُبَاءٍ إِذْ جَاءَ جَاءٍ فَقَالَ أَنْزَلَ اللَّهُ عَلَى النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قُرْآنًا أَنْ يَسْتَقْبِلَ الْكَعْبَةَ فَاسْتَقْبِلُوهَا. فَتَوَجَّهُوا إِلَى الْكَعْبَةِ. [43]

حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ لوگ مسجد قباء میں صبح کی نماز پڑھ ہی رہے تھے کہ ایک صاحب آئے اور انہوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ پر قرآن نازل کیا ہے کہ آپ کعبہ کا استقبال کریں۔ لہٰذا آپ لوگ بھی کعبہ کی طرف رخ کر لیجئے، سب نمازی اسی وقت کعبہ کی طرف پھر گئے۔

لہٰذا جو لوگ ایمان میں پختہ تھے حدیث مبارکہ کی روشنی میں کس طرح انہوں نے آپ ﷺ کے فرمان کا اتباع کیا۔ سوال یہ ہے کہ بیت المقدس کو قبلہ مقرر کرنے کا حکم کیا قرآن سے ملتا ہے؟ ہرگز نہیں بلکہ ہمیں یہ حکم آنحضور ﷺ کے فرمان سے ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آنحضور ﷺ کے فرمان کو اپنا فرمان یہ کہہ کر "ہم نے قبلہ اس لیے مقرر کیا تھا" قرار دیا اور یہی وحی غیر متلو ہے۔

---

[40] سورۃ البقرۃ، ۲:۱۴۳

[41] ایضاً، ۲:۱۴۴

[42] تقی عثمانی، حجیت حدیث، ادارہ اسلامیات، انارکلی، لاہور ۱۹۹۱ء، ص ۳۲

[43] صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب وما جعلنا القبلة التي كنت عليها، رقم الحديث ۴۴۸۸

معلوم ہوا کہ نبی کریم ﷺ پر ایسی وحی کا بھی نزول ہوتا تھا جو قرآن کریم میں شامل نہیں ہے اور یہ اللہ جل شانہ کی طرف سے ہوتی تھی۔ اس کے احکام بھی وحی متلو کی طرح واجب التعمیل ہوتے اور اس سے مسلمانوں کو پرکھنا بھی مقصود ہوتا تھا۔

حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔

عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ لَمَّا نَزَلَ صَوْمُ رَمَضَانَ كَانُوا لَا يَقْرَبُونَ النِّسَاءَ رَمَضَانَ كُلَّهُ، وَكَانَ رِجَالٌ يَخُونُونَ أَنْفُسَهُمْ، فَأَنْزَلَ اللّٰهُ {عَلِمَ اللّٰهُ أَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُونَ أَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ۔ 44

کہ جب رمضان کے روزوں کا حکم نازل ہوا تو مسلمان پورے رمضان میں اپنی بیویوں کے قریب نہیں جاتے تھے اور کچھ لوگوں نے اپنے کو خیانت میں مبتلا کر لیا تھا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے آیت نازل فرمائی: "اللہ کو خبر ہوگئی کہ تم اپنے آپ کو خیانت میں مبتلا کرتے رہتے تھے۔ پس اس نے تم پر رحمت سے توجہ فرمائی اور تم کو معاف کر دیا"۔

قرآن کریم کی مندرجہ ذیل آیات میں رمضان کی راتوں میں مباشرت کی اجازت دی گئی۔

أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ إِلَىٰ نِسَائِكُمْ ۚ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ۗ عَلِمَ اللّٰهُ أَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُونَ أَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ ۖ فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ ۚ وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۖ ثُمَّ أَتِمُّوا الصِّيَامَ إِلَى اللَّيْلِ ۚ 45

"روزوں کی راتوں میں تمہارے لئے اپنی عورتوں کے پاس جانا جائز کر دیا گیا ہے۔ وہ تمہاری پوشاک ہیں اور تم ان کی پوشاک ہو۔ خدا کو معلوم ہے کہ تم اپنے حق میں خیانت کرتے تھے۔ سو اُس نے تم کو معاف کیا اور تمہاری حرکات سے در گزر فرمائی۔ اب تم کو اختیار ہے کہ ان سے مباشرت کرو اور خدا نے جو چیز تمہارے لئے لکھ رکھی ہے اس کو طلب کرو اور کھاؤ اور پیؤ یہاں تک صبح کی سفید دھاری رات کی سیاہ دھاری سے الگ نظر آنے لگے پھر روزہ رات تک پورا کیا کرو"۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ رمضان کی راتوں میں ہم بستری ممنوع تھی۔ اور جنہوں نے اس فعل کا ارتکاب کر لیا اس کو گناہ قرار دیا گیا۔ مسلمانوں پر آسانی کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے پھر رمضان المبارک کی راتوں میں مباشرت کی اجازت دے دی۔ لیکن قرآن کریم میں ایسی کوئی آیت نہیں ہے جس میں اس پابندی کا حکم ہو۔ درحقیقت یہ پابندی رسول اللہ ﷺ کی عائد کردہ تھی۔ پھر بھی قرآن کریم صرف اس کی تائید کرتا ہے بلکہ اسے اس طریقے پر بیان کرتا ہے کہ گویا یہ خدا کی لگائی ہوئی پابندی تھی۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ حکم اپنی خواہش سے نہیں دیا تھا بلکہ یہ اللہ کی جانب سے ایسی وحی پر مبنی تھا جو قرآن کریم میں مذکور نہیں۔ کیونکہ یہ وحی غیر متلو ہے۔

وحی غیر متلو کے الہامی ہونے پر ایک شہادت یہ ہے:

وَإِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ إِحْدَى الطَّائِفَتَيْنِ أَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّونَ أَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُونُ لَكُمْ وَيُرِيدُ اللّٰهُ أَنْ يُحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكَافِرِينَ۔ 46

---

44 صحیح بخاری، کتاب التفسیر، باب احل لکم لیلۃ الصیام، رقم الحدیث ۴۵۰۸

45 سورۃ البقرۃ ۲:۱۸۷

46 سورۃ الانفال ۸:۷

"اور جبکہ اللہ تعالیٰ نے تم سے ان دو جماعتوں میں سے ایک کا وعدہ کیا کہ وہ تمہارے ہاتھ آ جائے گی اور تم چاہتے تھے کہ بن شوکت والی ہو تمہارے واسطے اور اللہ تعالیٰ ارادہ کرتا ہے کہ ثابت کرے حق کو اپنے کلمات کے ساتھ اور کاٹے جڑ کافروں کی"۔

اس آیت کریمہ میں دونوں جماعتوں میں سے ایک سے مراد تجارتی قافلہ ہے جو شام کی جانب سے ابو سفیان کی سرکردگی میں آ رہا تھا اور دوسری جماعت سے مراد کفارِ مکہ کا لشکر ہے جو ابو جہل کی سالاری میں روانہ ہوا تھا۔ اس آیت کریمہ میں کہا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا مسلمانوں سے وعدہ تھا کہ وہ ان دونوں جماعتوں میں سے ایک پر فتح یاب ہوں گے۔ اس وعدے کی تکمیل اس طرح ہوئی کہ مسلمانوں نے ابو جہل کے لشکر پر میدانِ بدر میں فتح حاصل کی۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک صریح وعدے کا ذکر کیا جا رہا ہے۔ وہ وعدہ قرآن کریم میں کہاں ہے اور کیا تھا؟ اس آیت کے نازل ہونے سے پہلے اس وعدے کا ذکر نہیں ملتا مگر قرآن کریم میں اس کی طرف حوالہ ضرور موجود ہے۔ وہ وعدہ وحی غیر متلو کے ذریعے ہوا تھا۔ اور حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ کو اس کی خبر دی تھی۔ جب وہ وعدہ قرآن کریم میں کہیں موجود نہیں تو پھر یقین کرنا پڑے گا کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر قرآن کے علاوہ بھی وحی آتی رہی جو کہ وحی غیر متلو ہے، اور اس پر ایمان لانا پڑے گا۔

وَإِذْ أَسَرَّ النَّبِيُّ إِلَىٰ بَعْضِ أَزْوَاجِهِ حَدِيثًا فَلَمَّا نَبَّأَتْ بِهِ وَأَظْهَرَهُ اللَّهُ عَلَيْهِ عَرَّفَ بَعْضَهُ وَأَعْرَضَ عَنْ بَعْضٍ فَلَمَّا نَبَّأَهَا بِهِ قَالَتْ مَنْ أَنْبَأَكَ هَٰذَا قَالَ نَبَّأَنِيَ الْعَلِيمُ الْخَبِيرُ۔ 47

"اور جبکہ پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنی کسی زوجہ سے ایک بات چپکے سے فرمائی، پھر جب اس زوجہ نے وہ بات بتلا دی اور پیغمبر کو اللہ تعالیٰ نے اس کی خبر کر دی تو پیغمبر نے تھوڑی سی بات تو بتلا دی اور تھوڑی سی بات کو ٹال گئے۔ سو جب پیغمبر نے اس زوجہ کو وہ بات بتلائی، وہ کہنے لگی کہ آپ کو اس کی کس نے خبر کر دی؟ آپ انے فرمایا کہ مجھ کو بڑے جاننے والے، خبر رکھنے والے نے خبر کر دی"۔

آیت مبارکہ کا پسِ منظر یہ ہے:

عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَشْرَبُ عَسَلاً عِنْدَ زَيْنَبَ ابْنَةِ جَحْشٍ وَيَمْكُثُ عِنْدَهَا فَوَاطَيْتُ أَنَا وَحَفْصَةُ عَنْ أَيَّتُنَا دَخَلَ عَلَيْهَا فَلْتَقُلْ لَهُ أَكَلْتَ مَغَافِيرَ إِنِّي أَجِدُ مِنْكَ رِيحَ مَغَافِيرَ. قَالَ " لاَ وَلَكِنِّي كُنْتُ أَشْرَبُ عَسَلاً عِنْدَ زَيْنَبَ ابْنَةِ جَحْشٍ فَلَنْ أَعُودَ لَهُ وَقَدْ حَلَفْتُ لاَ تُخْبِرِي بِذَلِكِ أَحَدًا ". 48

"حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا کہ رسول اللہ ا(ام المومنین) حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے گھر میں شہد پیتے تھے اور وہاں ٹھہرتے تھے۔ پھر میرا اور حفصہ رضی اللہ عنہا کا اس پر اتفاق ہوا کہ ہم میں سے جس کے پاس بھی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم (زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے ہاں شہد پی کر آنے کے بعد) داخل ہوں وہ کہے کہ کیا آپ نے پیاز کھائی ہے؟ آپ کے منہ سے پیاز کی بُو آتی ہے۔ چنانچہ آپ تشریف لائے تو منصوبے کے مطابق عمل کیا گیا۔ آپؐ بدبو کو ناپسند فرماتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، نہیں میں نے پیاز نہیں کھائی۔ البتہ زینب بنت جحش (رضی اللہ عنہا) کے ہاں شہد پی ہے۔ لیکن اب ہرگز نہیں پیوں گا۔ میں نے اس کی قسم کھالی ہے لیکن تم اس کا ذکر کسی سے نہ کرنا"۔

---

47 سورۃ التحریم، ٦٦:٣

48 صحیح بخاری، کتاب الأیمان والنذور، باب إذا حرم طعامه، رقم الحدیث ۴۹۱۲

اب راز افشا ہونے کی خبر تو قرآن میں موجود ہے مگر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زوجہ مطہرہ کو جو راز کی بات بتلائی اس کی خبر ہمیں قرآن کریم میں کہیں نہیں ملتی۔ اس کی خبر پھر حدیث مبارکہ سے ہی ملتی ہے جو کہ وحی غیر متلو پر ایمان لانے کو یقینی بنا دیتی ہے۔

وحی غیر متلو کے الہامی ہونے کا ایک اور ثبوت یہ ہے:

مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰٓى اُصُوْلِهَا فَبِاِذْنِ اللّٰهِ وَلِيُخْزِيَ الْفٰسِقِيْنَ۔ 49

"تم لوگوں نے کھجور کے جو درخت کاٹے یا جن کو اپنی جڑوں پر کھڑا رہنے دیا یہ سب اللہ ہی کے اِذن سے تھا تاکہ فاسقوں کو ذلیل وخوار کرے"۔

ابوالاعلیٰ مودودی لکھتے ہیں:

"یہ اشارہ ہے اس معاملہ کی طرف کہ مسلمانوں نے جب محاصرہ شروع کیا تو بنی نضیر کی بستی کے اطراف میں جو نخلستان واقع تھے۔ ان کے بہت سے درختوں کو انہوں نے کاٹ ڈالا یا جلا دیا تاکہ محاصرہ بآسانی کیا جا سکے اور جو درخت نقل وحرکت میں حائل نہ تھے ان کو کھڑا رہنے دیا۔ اس پر مدینہ کے منافقین اور بنی نضیر نے شور مچا دیا کہ محمد ﷺ تو فساد فی الارض سے منع کرتے ہیں مگر یہ دیکھ لو ہرے بھرے پھل دار درخت کاٹے جا رہے ہیں، یہ آخر فساد فی الارض نہیں تو کیا ہے۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ حکم نازل فرمایا کہ تم لوگوں نے جو درخت کاٹے اور جن کو کھڑا رہنے دیا ان میں سے کوئی بھی فعل ناجائز نہیں ہے بلکہ دونوں کو اللہ کا اِذن حاصل ہے"۔ 50

آیت کریمہ سے واضح ہو گیا کہ مسلمانوں نے درخت اللہ کی اجازت سے کاٹے تھے مگر قرآن کریم میں درخت کاٹنے کی اجازت کا ذکر نہیں ہے۔ ظاہر ہے وہ وحی غیر متلو کے ذریعے معلوم ہوا۔

سَيَقُوْلُ الْمُخَلَّفُوْنَ اِذَا انْطَلَقْتُمْ اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاْخُذُوْهَا ذَرُوْنَا نَتَّبِعْكُمْ ۚ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّبَدِّلُوْا كَلٰمَ اللّٰهِ ۭ قُلْ لَّنْ تَتَّبِعُوْنَا كَذٰلِكُمْ قَالَ اللّٰهُ مِنْ قَبْلُ ۚ ۔ 51

"جو لوگ پیچھے رہ گئے تھے وہ عنقریب جب تم غنیمتیں لینے چلو گے کہیں گے کہ ہم کو بھی اجازت دو کہ ہم تمہارے ساتھ چلیں۔ وہ لوگ یوں چاہتے ہیں کہ خدا کے حکم کو بدل ڈالیں۔ آپ کہہ دیجئے کہ تم ہرگز ہمارے ساتھ نہیں چل سکتے۔ خدا تعالیٰ نے پہلے سے یوں ہی فرما دیا ہے"۔

آیت مبارکہ کا پس منظر اس طرح ہے:

"حدیبیہ کی مہم کے موقع پر کئی منافقین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ قصداً شریکِ سفر نہیں ہوئے تھے۔ واپسی کے بعد جب مسلمانوں نے غزوۂ خیبر کے لیے تیاریاں شروع کیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان فرما دیا کہ صرف وہی اصحاب آپ کے ساتھ اس مہم میں شریک ہو سکیں گے جو حدیبیہ میں شریک تھے۔ اگرچہ منافقین حدیبیہ میں شریک نہیں ہوئے تھے لیکن اب اس توقع پر کہ خیبر پر فوج کشی میں مسلمانوں کو بڑی تعداد میں مالِ غنیمت

---

[49] سورۃ الحشر، ۵:۵۹

[50] مودودی، مولانا، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور ۱۹۸۴ء، ج ۵ ص ۳۸۶

[51] سورۃ الفتح، ۱۵:۴۸

حاصل ہو گا وہ بھی حصہ دار بننے کے لیے غزوۂ خیبر میں شرکت کے متمنی تھے لیکن ان کی بار بار درخواستوں کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں شرکت کی اجازت نہ دی"۔ 52

آیت مبارکہ کے الفاظ ظاہر کرتے ہیں کہ قبل ازیں اس بارے میں اللہ تعالیٰ کا واضح حکم آ چکا تھا جس میں منافقین کو غزوۂ خیبر میں شرکت کی ممانعت اور صرف شرکاءِ حدیبیہ کو شرکت کی اجازت دی گئی تھی لیکن یہ الفاظ اور حکم قرآن کریم میں کسی جگہ نہیں ملتے۔ یہ ایک پیغمبری حکم تھا لیکن اس کے باوجود اللہ تعالیٰ نے اسے خود اپنے حکم کے طور پر ذکر کیا ہے۔

وَالَّذِيْنَ فِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ لِّلسَّاۗىِٕلِ وَالْمَحْرُوْمِ۔ 53

"اور ان کے اموال میں حصہ مقرر ہے مانگنے والے اور محروم کے لئے"۔

ڈاکٹر علامہ خالد محمود لکھتے ہیں:

"قرآن کریم نے یہ بات نہیں بتلائی کہ زکوٰۃ کس شرح سے فرض ہو گی اور کب فرض ہو گی۔ ہر ماہ پر یا سال گزرنے پر اس کا مصرف تو بیان کر دیا کہ سائل اور محروم قسم کے لوگ ہوں گے لیکن کتنا مال ہو گا کب یہ لازم ٹھہرے گی اور کس کس قسم کے مال پر واجب ہو گی یہ سب باتیں قرآن کریم میں کہیں مذکور نہیں۔ سوال یہ ہے کہ قرآن کریم نے اسے "حق معلوم" کیسے فرما دیا۔ معلوم اسے کہتے ہیں جو بات جانی گئی ہو۔ ہر جانی بات کے لیے جاننے والا یا جاننے والے چاہیں۔ ہر معلوم کے لیے کسی عالم کا وجود لازمی ہے ورنہ اسے معلوم نہ کہا جا سکے گا۔ اگر اس کا جاننے والا صرف خدا ہی تھا تو مخلوق کے لیے اس میں کیا ہدایت ہو گی وہ اپنے اموال کو کس شرح سے کتنا وقت گزرنے پر سائلین اور محرومین کو دیا کریں؟ سو یہ جواب قطعاً درست نہیں کہ یہ ایسا امر معلوم تھا جن کے عالم صرف رب العزت ہی تھے۔ صحیح بات یہ ہے کہ سب تفصیلات اللہ تعالیٰ نے وحی غیر متلو سے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتلا دی تھیں اور آپ نے آگے صحابہؓ کو فرما دی تھیں حق کیا ہے؟ کتنا ہے؟ اور کب ہے؟ یہ سب کو معلوم ہو چکا تھا۔ 54

قرآن کریم میں اور بے شمار مقامات ایسے ہیں جہاں سے وحی غیر متلو کی تصدیق ہوتی ہے۔

### ایمان بالرسل الہامی ادیان کا بنیادی عقیدہ

اس مقام پر دو چیزیں سامنے آتی ہیں... ایک ایمان بالوحی... دوسرے ایمان بالرسول... ظاہر ہے کہ وحی الٰہی ہمیں بواسطۂ رسول ہی ملی ہے۔ اس لئے جب تک رسول پر ایمان نہ لایا جائے اس وقت تک وحی الٰہی پر ایمان لانے کا ہمارے لئے کوئی امکان نہیں پایا جاتا۔ معلوم ہوا کہ ایمان بالرسل دین سماوی کا پہلا بنیادی نقطہ ہے جس کے بغیر فلاح و نجات متصور نہیں ہو سکتی۔

حسب ذیل آیاتِ قرآنیہ اس حقیقت پر صراحۃً دلالت کرتی ہیں

---

52 أبو حفص سراج الدين عمر بن علي بن عادل الحنبلي الدمشقي ، اللباب في علوم الكتاب ، دار الكتب العلمية بيروت / لبنان، ج۱۷ص ۴۹۱

53 سورۃالمعارج، ۷۰: ۲۴،۲۵

54 خالد محمود، علامہ، آثارالحدیث، دارالمعارف، لاہور، ج۱ص ۱۸۰،۱۸۱

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّى يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا۔ [55]

سو تیرے رب کی قسم ہے یہ کبھی مومن نہیں ہوں گے جب تک کہ اپنے اختلافات میں تجھے منصف نہ مان لیں پھر تیرے فیصلہ پر اپنے دلوں میں کوئی تنگی نہ پائیں اور خوشی سے قبول کریں۔

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے صاف صاف ارشاد فرمایا کہ جب تک رسول کو مان کر اور اسے حاکم تسلیم کرکے اس کے ہر فیصلے کو بدل و جان تسلیم نہ کیا جائے اس وقت تک کوئی شخص مومن ہو ہی نہیں سکتا۔ نجاتِ اخروی کا مدار ایمان پر ہے اور ایمان کا دار و مدار رسول کو ماننے اور اسے حاکم تسلیم کرنے اور اس کے ہر فیصلے کو بلاچون وچرا بدل و جان مان لینے پر ہے۔

دوسرے مقام پر ارشاد ہے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي نَزَّلَ عَلَىٰ رَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي أَنزَلَ مِن قَبْلُ ۚ وَمَن يَكْفُرْ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا بَعِيدًا۔ [56]

اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول پر یقین لاؤ اور اس کتاب پر جو اس نے اپنے رسول پر نازل کی ہے اور اس کتاب پر جو پہلے نازل کی تھی، اور جو کوئی انکار کرے اللہ کا اور اس کے فرشتوں کا اور اس کی کتابوں کا اور اس کے رسولوں کا اور قیامت کے دن کا تو پس وہ شخص بڑی دور کی گمراہی میں جاپڑا۔

اس آیت میں ہر اس شخص کو کافر اور گمراہ قرار دیا گیا ہے جو اللہ، اس کے فرشتوں، اس کی کتابوں، اس کے رسولوں اور یوم آخر میں سے کسی کا انکار کرے۔ معلوم ہوا کہ ان سب چیزوں کا ماننا ہی ایمان ہے۔

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ۔ [57]

بے شک سچے مسلمان تو وہی ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے۔

اس آیت میں ایمان باللہ و ایمان بالرسول میں مومنین کا حصر کیا گیا ہے۔ معلوم ہوا کہ رسول پر ایمان لائے بغیر کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ اللَّهِ۔ [58]

اور ہم نے کبھی کوئی رسول نہیں بھیجا مگر اسی واسطے کہ اللہ کے حکم سے اس کی تابعداری کی جائے۔

یہاں ارسال رسول کو اس مقصد میں منحصر کیا گیا ہے کہ اذنِ الٰہی کے موافق اس کی اطاعت کی جائے۔ خدا کا ارسال ہی اس بات کی دلیل ہے کہ رسول پر ضرور ایمان لایا جائے۔ پھر یہ کہ اس کا مطاع ہونا اس پر ایمان لانے کے ضروری ہونے کو اور بھی مستحکم کر دیتا ہے۔

فخر الدین رازی مندرجہ بالا قرآنی آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں: وما أرسلنا من هذا الجنس أحدا إلا كذا و كذا [59]

---

[55] سورۃ النساء، ۴:۶۵

[56] ایضاً، ۴:۱۳۶

[57] سورۃ الحجرات، ۴۹:۱۵

[58] سورۃ النساء، ۴:۶۴

[59] الرازی، فخر الدین محمد بن عمر، مفاتیح الغیب ۔ دار الکتب العلمیة ، بیروت، ۱۹۹۰ء، ج ۹ ص ۱۲۸

" گروہِ انبیاء میں سے کوئی ایک بھی ایسا نہیں مگر ہر ایک کو 'مطاع' بناکر بھیجا گیا ہے"۔

رازی ؒاس آیت سے استدلال کرتے ہوئے مزید لکھتے ہیں :

الآية دالة على أنه لا رسول إلا ومعه شريعة ليكون مطاعا في تلك الشريعة ومتبوعا فيها ...والله تعالىٰ حكم على كل رسول بأنه مطاع۔ 60

"یہ آیت دلالت کرتی ہے کہ ہر رسول ایک شریعت لے کر آتا ہے اور وہ اپنی اس شریعت کے سلسلے میں مطاع ہوتا ہے اور ضروری ہے کہ اطاعت کے ساتھ اس کی اتباع بھی کی جائے اور اللہ تعالیٰ کا یہ فیصلہ بھی ہے کہ ہر رسول مطاع ہوتا ہے"

محمد بدر عالم میر ٹھی لکھتے ہیں:

"رسولوں کا مطاع ہونا قرآن کے نزدیک حق رسالت ہے اور ایک ایسا عام قانون ہے جس سے کبھی کوئی رسول مستثنیٰ نہیں رہا۔ ہر رسول اطاعت ہی کے لئے بھیجا گیا ہے" 61

ضروری ہے کہ تمام انبیاء پر ایمان لایا جائے اور سب کو سچا اور پاکباز مانا جائے، کسی کو ماننا اور کسی کو نہ ماننا یہ کفر ہے، انبیاء میں کوئی تفریق نہیں کی جاسکتی۔ خدا کے مبعوث کردہ انبیاء و رسل علیہم السلام نہ صرف اس کی ہدایت اور صحیفے انسانوں کو پہنچاتے رہے بلکہ ان کے مطابق نمونے کی زندگیاں بسر کر کے دکھاتے رہے کہ خدا کو بندوں سے کیسی زندگی مطلوب ہے اور اسے کیا چیز پسند ہے۔

انبیاء کے ذریعے جو "ہدایت نامے" انسان تک پہنچے ہیں ان میں صحفِ ابراہیم و موسیٰ علیہما السلام کے علاوہ چار بڑی کتابیں معروف ہیں۔

ان کتب کے نام یہ ہیں:

۱۔ تورات ۲۔ زبور ۳۔ انجیل۔ ۴۔ قرآنِ مجید

تورات حضرت موسیٰ علیہ السلام کو، زبور حضرت داؤد علیہ السلام کو، انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اور قرآن مجید آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا فرمایا گیا۔

اوّل الذکر تینوں کتب کی حفاظت ان کے علمبردار نہ کر سکے، بلکہ اُلٹا ان میں تحریف کی گئی۔ آخر کار قرآن مجید کے ذریعے ان کی تعلیمات کو صحیح ترین اور مکمل ترین شکل میں انسانیت کے سامنے رکھ دیا گیا، جسے سیدنا حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم لائے اور صرف لائے ہی نہیں بلکہ اپنی ذات سے لے کر ایک مکمل نظام حیات کے دائرے تک میں اس کے ایک ایک شوشے کو جلوہ گر کر کے دکھا دیا کہ ہدایت یافتہ انسان اور ہدایت یافتہ معاشرے کی ساخت کیا ہونی چاہیے۔

## "ایمان بالرسل" کے تقاضے

اول: اس بات پر ایمان کہ اس رسول کے رسالت اللہ تعالی کی طرف سے حق ہے۔ کسی ایک کا کفر اور انکار تمام رسولوں کا کفر اور انکار ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ 62

---

60 الرازی، مفاتیح الغیب ، ج۹ ص۱۲۹

61 میر ٹھی، محمد بدر عالم ترجمان السنۃ۔ مکتبہ مدینہ، اردو بازار لاہور، (س،ن)، ج۱ ص ۱۵۳

62 سورۃ الشعراء، ۱۰۵:۲۶

نوح کی قوم نے پیغمبروں کو جھٹلایا۔

قومِ نوح کو تمام رسولوں کا جھٹلانے والا فرمایا گیا ہے حالانکہ انہوں نے جب جھٹلایا تھا تو نوح علیہ السلام کے علاوہ اور کوئی نبی یا رسول نہیں تھا۔ بنابریں نصاریٰ جنہوں نے محمد ﷺ کی تکذیب کی اور اتباع نہیں کی وہ مسیح بن مریم علیہما السلام کی بھی تکذیب کرتے ہیں اور ان کی اتباع کرنے والے نہیں ہیں۔ اس وجہ سے کہ مسیح بن مریم علیہما السلام نے نصاریٰ کو محمد ﷺ کی بشارت دی تھی۔

بشارت کا یہی مقصد تو تھا کہ محمد ﷺ ان کی طرف بھیجے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان کے ذریعہ نصاریٰ کو گمراہی سے بچائے گا اور ان کو صراط مستقیم کا راستہ دکھائے گا۔

دوم: جن کے ہم نام جانتے ہیں ان پر نام بنام ایمان لانا۔ جیسے محمد، ابراہیم، موسیٰ، عیسیٰ اور نوح علیہم السلام۔ یہی پانچوں اولوالعزم رسول ہیں۔ جن کا اللہ تعالیٰ نے قرآن میں دو مقام پر تذکرہ فرمایا ہے۔ سورۂ احزاب میں فرمایا ہے:

وَإِذْ أَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّينَ مِيثَاقَهُمْ وَمِنكَ وَمِن نُّوحٍ وَإِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۖ وَأَخَذْنَا مِنْهُم مِّيثَاقًا غَلِيظًا [63]

اور جب ہم نے نبیوں سے عہد لیا اور آپ سے اور نوح اور ابراہیم اور موسیٰ اور مریم کے بیٹے عیسیٰ سے بھی، اور ان سے ہم نے پکا عہد لیا تھا۔

اور سورۂ شوریٰ میں فرمایا ہے:

شَرَعَ لَكُم مِّنَ الدِّينِ مَا وَصَّىٰ بِهِ نُوحًا وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهِ إِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَىٰ ۖ أَنْ أَقِيمُوا الدِّينَ وَلَا تَتَفَرَّقُوا فِيهِ ۚ 64

اور جن کا نام ہمیں معلوم نہیں ہے ان پر ہم اجمالاً ایمان لائیں، اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّن قَبْلِكَ مِنْهُم مَّن قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَمِنْهُم مَّن لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ ۗ 65

اور ہم نے آپ سے پہلے کئی رسول بھیجے تھے بعض ان میں سے وہ ہیں جن کا حال ہم نے آپ پر بیان کر دیا اور بعض وہ ہیں کہ ہم نے آپ پر ان کا حال بیان نہیں کیا۔

سوم: ان کے بارے میں صحیح خبروں کی تصدیق کرنا۔

چہارم: ان میں سے ہماری طرف بھیجے گئے رسول کی شریعت کے مطابق عمل کرنا، اور ان میں سے سب سے آخری رسول محمد ﷺ ہیں جو کہ تمام لوگوں کی طرف بھیجے گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ۔ 66

سو تیرے رب کی قسم ہے یہ کبھی مومن نہیں ہوں گے جب تک کہ اپنے اختلافات میں تجھے منصف نہ مان لیں پھر تیرے فیصلہ پر اپنے دلوں میں کوئی تنگی نہ پائیں اور خوشی سے قبول کریں۔

ایمان بالرسل کے کئی بڑے فائدے ہیں۔

---

[63] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۷

[64] سورۃ الشوریٰ، ۴۲:۱۳

[65] سورۃ الغافر، ۴۰:۷۸

[66] سورۃ النساء، ۴:۶۵

اول: یہ علم ہوتا ہے کہ بندوں کے اوپر اللہ تعالی کی کتنی عنایتیں ہیں کہ اس نے ان کی طرف رسول بھیجے، تاکہ وہ انہیں راہ اہی دکھائیں اور بتائیں کہ اللہ تعالی کی عبادت کیسے کی جاتی ہے۔ کیوں کہ عقل انسانی اس کی معرفت میں استقلال کا ثبوت نہیں دے سکتی ہے۔

دوم: اس عظیم نعمت پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا۔

سوم: رسول حضرات سے محبت اور ان کی تعظیم، ان کے شایان شان منقبت بیان کرنا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں، اور انہوں نے اس کی عبادت، اس کے پیغام کی تبلیغ اور اس کے بندوں کی خیر خواہی اور بھلائی کے فرائض انجام دئے ہیں۔

## حاصل کلام

رسولوں پر ایمان لانے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں تک اپنے احکام پہچانے کے لئے ان ہی میں سے کچھ بندوں کو چن لیا ہے۔ جن کو نبی اور رسول کہتے ہیں۔ نبی اور رسول اللہ تعالی کے بندے اور انسان ہوتے ہیں وہ سچے ہوتے ہیں، کبھی جھوٹ نہیں بولتے، ہر قسم کے صغیرہ و کبیرہ گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے احکام پوری طرح سے پہچادیتے ہیں اور ان میں کمی بیشی نہیں کرتے اور نہ کسی پیغام کو چھپاتے ہیں۔ رسول اس پیغمبر کو کہتے ہیں جس کو نئ شریعت اور کتاب دی گئی ہو اور نبی ہر پیغمبر کو کہتے ہیں خواہ اسے نئ شریعت اور کتاب دی گئی ہو یا نہ دی گئی ہو بلکہ وہ پہلی شریعت اور کتاب کا تابع ہو، پس ہر رسول نبی ہے اور ہر نبی رسول نہیں ہے۔

نبوت اور رسالت اپنے کسب و کوشش سے حاصل نہیں ہوتی۔ بلکہ جس کو اللہ تعالیٰ بنائے وہی بنتا ہے۔ پس یہ مرتبہ اللہ تعالی کی طرف سے عطا کیا جاتا ہے۔ سب نبی مرد ہوئے ہیں کوئی عورت نبی نہیں ہوئی دنیا میں بہت سے رسول اور نبی آئے بعض روایتوں میں ان کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار آئی ہے اور بعض میں ایک لاکھ چونتیس ہزار اور بعض میں دو لاکھ چوبیس ہزار، یہ تعداد قطعی نہیں ہے، غالباً کثرت کے بیان کے لئے ہے، ان کی صحیح تعداد اللہ تعالٰی ہی جانتا ہے ہمیں اور آپ کو اس طرح ایمان لانا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ نے جتنے رسول اور نبی بھیجے ہم اُن سب کو برحق اور رسول اور نبی مانتے ہیں۔ ان میں تین سو تیرہ رسول ہیں۔

حضرت آدم علیہ الاسلام اور حضرت محمد مصطفی ﷺ کے درمیان میں جو پیغمبر آئے ان میں سے بعض کے اسمائے گرامی قرآن مجید و احادیث میں آئے ہیں۔ ان میں سے مشہور نام یہ ہیں حضرت نوحؑ، حضرت شیثؑ، حضرت ابراہیمؑ، حضرت اسحٰقؑ، حضرت اسمٰعیلؑ، حضرت یعقوبؑ، حضرت یوسفؑ، حضرت دائودؑ، حضرت سلیمانؑ، حضرت ایوبؑ، حضرت موسٰیؑ، حضرت ہارونؑ، حضرت زکریاؑ، حضرت یحیٰیؑ، حضرت الیاسؑ، حضرت الیسعؑ، حضرت یونسؑ، حضرت لوطؑ، حضرت ادریسؑ، حضرت ذوالکفلؑ، حضرت صالحؑ، حضرت ہودؑ، حضرت شعیبؑ، حضرت عیسٰی علٰی نبینا و علیہم الصلوت والسلام۔ رسولوں پیغمبروں میں بعض کا مرتبہ بعض سے بڑا ہے ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفی ﷺ تمام انبیاء اور رسولوں سے افضل ہیں اللہ تعالیٰ کے تو آپ بھی بندے اور فرمانبردار ہیں، اللہ تعالیٰ کے بعد آپ کا مرتبہ سب سے بڑھا ہوا ہے۔ سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ الاسلام ہیں اور سب سے آخری رسول حضرت محمد ﷺ ہیں، یعنی آپ ﷺ خاتم النبین ہیں، آپ ﷺ پر رسالت و نبوت ختم ہو گئی ہے آپ قیامت تک تمام انسانوں اور جنوں کے لئے رسول ہیں آپ ﷺ کے بعد قیامت کسی قسم کا کوئی نبی یا رسول نہیں آئے گا۔

## فصلِ دوم: انبیاء کرامؑ کی خصوصیات

اس کائنات کے خالق نے انسان کو اپنی تمام دیگر مخلوقات یہاں تک کہ فرشتوں پر بھی فضیلت عطافرمائی ہے اور اس فضیلت کی سب سے اوّلین بنیادی وجہ اس کا علم ہے اور اپنے رب کی معرفت، اس پر تمام سامی ادیان و مذاہب متفق ہیں، رہا یہ کہ انسان نے علم و معرفت کے دروازوں پر پہلے پہل کب دستک دی اور کب اُس نے زندگی کی مادی ضروریات سے یکسو ہو کر اپنے گردوپیش پر غور و فکر کی عادت ڈالی اس کی ٹھیک ٹھیک نشاندہی کرنادشوار ہے۔تاہم اتنی بات قطعی درست ہے کہ حیاتِ انسانی کے بارہ میں پہلا اور منضبط تصور اس کو انبیاء ہی کے طفیل حاصل ہوا۔یہی وہ پاکباز گروہ ہے جس نے سب سے پہلے انسانی معاشرہ کو عقائد وایمانیات سے روشناس کرایا۔اعمال و کردار کی سمتیں متعین کیں گویا نبوت علم اور اقدار کی طرف پہلا قدم ہے۔یہاں یہ بات واضح رہے کہ نبوت سے یہاں مراد وہ نبوت نہیں جس کا تصور بائبل نے پیش کیا ہے کیونکہ وہ اس درجہ سمٹا ہوا اور محدود ہے کہ اس کو انسان کی رُشد وہدایت کی طویل ترین تاریخ پہ پھیلانا ممکن نہیں۔

اسلام کے علاوہ الہامی مذاہب میں نبوت میں حلول واتحاد اور قرابت وولادت کا نظریہ پایا جاتا ہے کچھ غیر الہامی مذاہب میں تو نبوت کا سرے سے ہی انکار ہے اسلام میں یہودیت و مسیحیت کی طرح انبیاء کو عام انسانوں کی طرح گناہوں میں ملوث نہیں گردانا جاتا بلکہ اسلام خدا کو خدا کے مقام پر اور نبی کو نبی ہی کے مقام پر رکھتا ہے۔عیسائیت کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ وہاں عبدیت اور معبودیت کو آپس میں ملا دیا گیا ہے۔اور جب نبی اور خدا میں التباس پیدا ہوتا ہے تو وہاں ایسی تاویلات کا سہارا لیا جاتا ہے کہ یہ معاملہ فکری اور عقلی کی بجائے ایمان کا بھید قرار پاتا ہے۔عقیدہ اتھاناسس(Athanasis) جو کہ مسیحیت کا بنیادی عقیدہ ہے۔اس میں واضح الفاظ میں مرقوم ہے۔

> خدا میں تین شخص ہیں، باپ 'بیٹا' روح القدس۔خدا اس پاک تثلیث کا پہلا شخص جو بیٹے اور روح القدس کا شروع ہے۔یہ تینوں شخص آپس میں بالکل برابر ہیں۔اور ان میں کچھ فرق نہیں۔اس لئے یہ تینوں یکساں عزت کے لائق ہیں۔یسوع مسیح سچا خدا اور سچا آدمی بھی ہے۔اور مقدسہ مریم سچ مچ خدا کی ماں بنی۔باپ خاص کر قادر مطلق اس لئے نہیں کہلاتا کہ وہ زیادہ قدرت والا ہے۔بلکہ اس لئے کہ پاک نوشتوں میں قدرت باپ کی، دانائی بیٹے کی اور پاکیزگی روح القدس کی کہلاتی ہے۔[1]

جب ان منتشر خیالات پر اعتراض کیا جائے تو اس کی تاویل یوں کی جاتی ہے کہ یہ ایمان کا ایک بھید ہے۔جبکہ اسلام کا تصور نبوت ان تاویلات اور توجیہات کا سہارا نہیں لیتا۔کیونکہ اسلام کہیں بھی خالق و مخلوق کو ذات وصفات کے لحاظ سے نہیں ملنے دیتا۔نبوت کا لفظ جب بولا جاتا ہے تو اس سے مقصود وہ رہنمائی ہوتی ہے جس سے انسان ہمیشہ اور ہر جگہ بہرہ مند رہا ہے اور یہ وہی رہنمائی ہے جس نے انسان کو سورج، چاند، ستاروں کی پرستش کی بجائے خدائے واحد کی عبادت کا سلیقہ سکھایا اور انسان کو اس کی انسانیت کی پہچان کروائی کہ وہ تو اشرف المخلوقات ہے نہ کہ دیگر مخلوقات کے زیرِ دست۔مقصد یہ کہ یہ سب روشنائی انبیاء علیہم السلام کی وساطت سے ہی ملی۔انبیاء علیہم

---

[1] Patrick Navas, Divine Truth or Human Tradition?: A Reconsideration of the Orthodox Doctrine of the Trinity in Light of the Hebrew and Christian ScripturesAuthor House, Bloomington, Indiana, United States,2011,p 227

السلام کا مقام کیا بنا؟ عقیدہ نبوت کا اصل رنگ اور اصل خوشبو کیا ہے؟ یہ بس مذہب اسلام ہی واضح کر سکتا ہے جس کی فوقیت میں ذرہ برابر شک نہیں۔ چنانچہ شاہ ولی اللہ لکھتے ہیں۔

الوجدان الصریح کم بأن العبد عبد و ان ترقی و رب رب و ان تنزل و ان العبد قط لا یتصف بالوجوب او بالصفات اللازمۃ للوجوب۔ 2

وجدان صریح اس بات کا اقرار کرتا ہے کہ بندہ بندہ ہی ہے۔ اور رب رب ہی ہے خواہ وہ بندے کے کتنا ہی قریب کیوں نہ آ جائے۔ اور بندہ کبھی بھی درجہ وجوب یا ان صفات کو جو ذات واجب کے لئے لازم ہیں حاصل نہیں کر سکتا۔

لہٰذا اسلام ہی کی روشنی میں نبوت کے لوازم اور خصوصیات ذیل میں بیان کیے جاتے ہیں۔

## نبوت کے لوازم اور خصوصیات:

نبوت کی شرح حقیقت اور اس کے لوازم اور خصوصیات کے اجمالی بیان کے بعد ضرورت ہے کہ نبوت کی چند اہم خصوصیات پر تفصیل سے گفتگو کی جائے تاکہ وقت کی بہت سی غلط فہمیوں کا سدباب ہو، لیکن ان خصوصیات کے ذکر سے پہلے خود ''خصوصیت'' کو سمجھنا ضروری ہے کہ اس سے مقصود کیا ہے۔

علامہ سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

''دنیا میں ہر نوع اور ہر نوع کے ماتحت ہر صنف میں کچھ نہ کچھ مخصوص صفات ہوتی ہیں، یہ مخصوص صفات اس نوع اور صنف کے ہر فرد میں یکساں پائی جاتی ہیں، ان ہی کو ہم لوازم اور خصوصیات کہتے ہیں، اسی طرح انسانیت کے کچھ خاص لوازم ہیں، دو ہاتھ، دو پاؤں، سیدھا قد، بولنے کی طاقت، سمجھ بوجھ اور غور و فکر کی اہلیت، ایجاد و اختراع کی قوت، انجام بینی اور مآل اندیشی کی صلاحیت وغیرہ اس کے خواص ہیں۔۔۔ ہنیال و نپولین، تیمور و چنگیز، دم کے دم میں آبادی کو ویرانہ اور ویرانہ کو آبادی، پہاڑ کو میدان اور میدان کو پہاڑ بنا سکتے تھے مگر وہ بیٹھ کر فلسفۂ اخلاق پر چند صفحے نہیں لکھ سکتے تھے، افلاطون تنہائی میں بیٹھ کر جمہوریت کا فلسفیانہ خاکہ تیار کر سکتا تھا مگر ایتھنز کے تخت پر بیٹھ کر ایک لمحہ حکمرانی کا فرض انجام نہیں دے سکتا تھا۔ سلطان محمود کے درباری شاعر فردوسی نے اپنی طبیعت کے زور سے سینکڑوں خیالی سومنات کے معرکے فتح کئے لیکن پتھر کی ایک چٹان پر کلہاڑی نہ مار سکا، اس کے برخلاف سلطان محمود فوجوں کے دل بادل کے ساتھ پہاڑوں کو چیرتا، دریاؤں کو پھاڑتا اور ریگستانوں میں پانی بہاتا ہوا غزنی سے چل کر گجرات کے کناروں تک پہنچ گیا اور سومنات کے سنگی قلعہ اور مجسمہ کو چکنا چور کر ڈالا مگر فردوسی کی طرح تنہا بیٹھ کر وہ خیالی شاہنامہ کا ایک معرکہ بھی فتح نہیں کر سکتا تھا۔ ان مثالوں سے یہ ثابت ہے کہ نوعِ انسانی میں اشتراک ہونے کے باوجود اصناف انسانی کی ہزاروں قسمیں ہیں اور ان میں سے ہر قسم و صنف کے الگ الگ خصوصیات، صفات اور لوازم ہیں، انہی مختلف اصنافِ انسانی میں انبیاء علیہم السلام کی بھی ایک صنف ہے اور نوعِ انسانی کی اس مقدس صنف کے بھی چند خاص اوصاف، خصوصیات اور لوازم ہیں، جو ان کو دوسرے اصنافِ انسانی سے علانیہ ممتاز بناتے ہیں۔ 3

---

2 شاہ ولی اللہ، تفہیمات الہیہ، مدینہ برقی پریس، یوپی، ۱۹۴۶ء ج ۱ ص ۱۸۴

3 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انارکلی، لاہور ۲۰۰۲ء، ج ۴ ص ۳۶، ۳۷

سید سلیمان کے اس جامع تجزیہ سے انبیاء ورسل علیہم السلام لی دیلر تمام بنی نوعِ انسان سے حقیقی افضلیت کا اندازہ ہوتا ہے، کہ ان کی بشریت میں تو شک نہیں لیکن ان کی وہبی صلاحیتیں ان کو گوشت پوست کا انسان ہونے کے باوجود دیگر تمام انسانوں سے ممتاز حیثیت عطا کرتی ہیں۔ وہ انسان تو ہوتے ہیں لیکن عام انسان ہرگز نہیں ہوتے، ان کی چال ڈھال اور ان کا حال و قال مکمل طور پر خدائی حفاظتی انتظامات میں پروان چڑھتا ہے۔

حضرت مجدد الف ثانیؒ نبوت کے بارے میں لکھتے ہیں۔

> نبوت توجہ الی الحق اور توجہ الی الخلق کی صفت کے کمال کا نام ہے دوسرے لفظوں میں نبی وہ ذات ہے جو ہر وقت حق تعالیٰ کی طرف متوجہ رہے۔ اور خلق خدا پر بھی نظر رکھے۔ حق کی طرف توجہ کرنے سے خلق خدا کی طرف اس کی توجہ کم نہ ہو۔ اور خلق خدا کا خیال حق کی لگن میں خلل انداز نہ ہو۔ [4]

نبوت کے بارے میں حضرت شاہ ولی اللہ نے حجتہ اللہ البالغہ میں لکھا ہے۔

> جب حکمت الہٰی کا تقاضا ہوتا ہے کہ کسی ایسے مفہم کو مبعوث فرمائے، جو لوگوں کو ظلمات اور تاریکیوں سے نکال کر نور اور روشنی میں لائے، اور گمراہی کے راستے سے منہ موڑ کر ہدایت واصلاح کا راستہ دکھائے۔ تو حق تعالیٰ اپنے بندوں پر لازم اور فرض کر دیتا ہے، کہ وہ اپنے ذہن و قلب کی ساری قوتیں اس کے حوالہ کر دیں اور ملاءِ اعلیٰ میں بھی تاکید ہوتی ہے کہ جو اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرے اس سے خوشنودی اور جو اس کی مخالفت کرے اس اس سے ناخوشی ظاہر کی جائے۔ اور وہ لوگوں کو ان امور سے آگاہ کر دیتا ہے۔ اور اپنی اطاعت و فرمانبرداری لوگوں پر لازم قرار دیتا ہے۔ ایسے مفہم کو نبی اور رسول کہتے ہیں۔ [5]

جس طرح جسمانی مریض کے لئے ضروری ہے کہ وہ صحت کے لئے طبیب کی بات کو مان لے کیونکہ طبیب سے کیوں اور کیسے کی بحث اپنی ہی صحت سے ہاتھ دھونے کے مترادف ہے۔ اسی طرح روحانی اطباء یعنی انبیاءؑ کے ہر حکم کو بے چون چرا تسلیم کرنا ضروری ہے۔ وگرنہ ابدی موت اس کا ثمرہ ہو سکتی ہے۔

اسی بات کی وضاحت امام غزالیؒ نے یوں کی ہے۔

> حق تعالیٰ کی معرفت جہالت کے زہر قاتل کے لئے تریاق ہے، اور ہوائے نفسانی کی مخالفت کرتے ہوئے اللہ جل شانہ کی اطاعت قلبی بیماریوں کی دوائے شافی ہے۔ پھر جس طرح جسمانی امراض کے ازالے کے لئے اطباء کی پیروی اور تقلید ضروری ہے۔ جنہوں نے اس چیز کو انبیاء علیہم السلام سے حاصل کیا اور انبیاء نے ان کے خواص اپنے نور نبوت سے معلوم کئے۔ اسی طرح امراض قلبیہ کے لئے انبیاء علیہم السلام کی اتباع و پیروی ضروری ہے۔ اور اس کا علم صرف نور نبوت سے حاصل ہو سکتا ہے۔ جو شخص ان چیزوں کے اسرار و حکم عقل سے مستنبط کرنا چاہتا ہے، وہ بے وقوفی اور جہالت میں گھرا ہوا ہے۔ [6]

---

[4] مجدد الف ثانی، مکتوبات امام ربانی، سعید کمپنی، ادب منزل کراچی، ۱۹۷۷ء ج ۳ ص ۳

[5] شاہ ولی اللہ، حجتہ اللہ البالغہ، مترجم مولانا خلیل احمد، کتب خانہ شان اسلام، لاہور ۱۲۹

[6] الغزالي، أبو حامد محمد بن محمد الطوسي، المتوفى: ۵۰۵ھ، المنقذ من الضلال، دار الكتب الحديثة، مصر، ص ۲۷

بی الرم ﷺ کا ارشاد ہے۔

أَلَا وَإِنَّ فِي الْجَسَدِ مُضْغَةً إِذَا صَلَحَتْ صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهُ وَإِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهُ أَلَا وَهِيَ الْقَلْبُ۔ [7]

خبر دار ہو جاؤ! کہ بدن میں ایک ٹکڑا گوشت کا ہے، جب وہ سنور جاتا ہے تو تمام بدن سنور جاتا ہے اور جب وہ خراب ہو جاتا ہے تو تمام بدن خراب ہو جاتا ہے، سنو وہ ٹکڑا دل ہے۔

یہ درست ہے کہ انبیاء کو براہ راست جسم اور جسمانیات سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ اور وہ صرف دل کی اصلاح کے لئے تشریف لاتے ہیں۔ لیکن یہ بات بالکل ناممکن اور محال ہے، کہ ایک پاکیزہ اور اصلاح شدہ دل ایک ناپاک اور خراب جسم میں رہے، لہذا قلب کی اصلاح کے ساتھ جسم کی اصلاح خود ہو جاتی ہے۔

## انبیاء کرامؑ کے اوصاف حسنہ

انبیاء کرام اپنے اوصاف و خصائل کے اعتبار سے دیگر انسانوں پر فائق ہوتے ہیں، ایسا نہ ہو تو نبی اور غیر نبی میں امتیاز کیونکر ہو! ناک نقشہ بھی دیگر انسانوں والا، رہن سہن اور چال چلن بھی دیگر انسانوں کی طرح اور سیرت و کردار، عادات و اطوار بھی اگر دیگر انسانوں جیسے ہی ہوں تو ان کی پہچان کا کوئی ذریعہ نہیں رہتا، یہی وجہ ہے کہ اللہ اپنے انبیاء و رسل کی سیرت و کردار کی بطورِ خاص حفاظت فرماتے ہیں۔ معاملات کی سچائی اور صفائی، ہر طرح کے وقار اور شائستگی اور طہارت و تقویٰ کے اوصاف سے مزین فرما کر دنیا والوں کے پاس انہیں بھیجا جاتا ہے تا کہ اللہ کے دین کی دعوت دیتے ہوئے کوئی بھی مدعو، انہیں ان کے کردار پر شرمندہ کرنے کی جرأت نہ کر سکے۔ ان کا وجود ہدایت کا کامل نمونہ ہوتا ہے۔ قول و فعل میں تضاد کی ہلکی سی جھلک بھی ان میں نہیں پائی جاتی، یہی وجہ ہے کہ مخالفین و معاندین کے لشکر ان کے مد مقابل بھی ہوں، تو ان کے کردار پر انگلی اٹھانا ان کے بس میں نہیں ہوتا، اور رزمِ حق و باطل کے کسی مرحلے پر ان کا ضمیر انہیں شرمندہ نہیں کر سکتا۔ قرآنِ کریم نے متعدد مقامات پر بڑی جامعیت کے ساتھ ان کے اوصافِ حسنہ اور مساعی جمیلہ کا ذکر فرمایا ہے، سورۃ الانعام میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

> ”اور ہم نے ابراہیم کو اسحاق اور یعقوب بخشے اور ہر ایک کو ہدایت دی اور نوح کو اس سے پہلے ہدایت دی تھی اور اس کی اولاد میں داؤد اور سلیمان اور ایوب اور یوسف اور موسیٰ اور ہارون (علیہم السلام) کو اور اسی طرح ہم نیکوکاروں کو بدلہ دیتے ہیں اور زکریا اور یحییٰ اور عیسیٰ اور الیاس (علیہم السلام) کو، کہ ہر ایک نیکوکاروں میں سے ہے اور اسمٰعیل اور الیسع اور یونس اور لوط (علیہم السلام) کو ہر ایک کو بزرگی بخشی دنیا والوں پر اور ان کے باپ دادوں اور بھائیوں میں سے، اور ہم نے ان کو چن کر پسند کیا اور ان کو سیدھی راہ پر چلایا، یہ اللہ کی ہدایت ہے اس پر وہ جس کو چاہے چلاتا ہے، اگر وہ شرک کرتے تو ان کا سارا کیا برباد ہو جاتا۔ یہی وہ لوگ ہیں جن کو ہم نے کتاب اور حق و باطل میں فیصلہ کرنا (حکم) اور نبوت دی، تو اگر کوئی ان باتوں کا انکار کرے تو ہم نے ان باتوں پر ایسے دوسرے کو مقرر کیا ہے جو ان کا انکار نہیں کرتے، یہی وہ لوگ ہیں جن کو ہم نے ہدایت دی، اے محمد! تو بھی انہی کی راہنمائی کی پیروی کر اور کہہ میں اپنے کام کی تم سے مزدوری نہیں چاہتا، یہ قرآن تو دنیا والوں کو یاد دہانی ہے“۔ [8]

---

[7] صحیح بخاری، کتاب الإیمان، باب فَضْلِ مَنِ اسْتَبْرَأَ لِدِينِهِ، رقم الحدیث ٥١

[8] سورۃ الانعام، ۶:۸۴-۹۰

مندرجہ بالا آیات میں کم و بیش سترہ انبیاءِ کرام علیہم السلام کے نام لے کر ان کے اوصاف بیان فرمائے گئے ہیں، ان کو یکجا کر دیا جائے تو نبوت و رسالت کے عام اوصاف، خصوصیات اور لوازم واضح ہو جاتے ہیں۔

مولانا شبیر عثمانی اس کی تفسیر میں رقمطراز ہیں۔

تمام انبیاء عقائد اصول دین اور مقاصد کلیہ میں متحد ہیں۔ سب کا دستور اساسی ایک ہے ہر نبی کو اس پر چلنے کا حکم ہے آپ بھی اس طریق مستقیم پر چلتے رہنے کے مامور ہیں۔ گویا اس آیت میں متنبہ کر دیا کہ اصولی طور پر آپ کا راستہ انبیائے سابقین کے راستے سے جدا نہیں۔ رہا فروع کا اختلاف وہ ہر زمانہ کی مناسبت و استعداد کے اعتبار سے پہلے بھی واقع ہوتا رہا ہے اور اب بھی واقع ہو تو مضائقہ نہیں۔ علمائے اصول نے اس آیت کے عموم سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ اگر نبی کریم ﷺ کسی معاملہ میں شرائع سابقہ کا ذکر فرمائیں تو اس امت کے حق میں بھی سند ہے بشر طیکہ شارع نے اس پر کلی یا جزوی طور پر انکار نہ فرمایا ہو۔ [9]

مولانا قاضی ثناءاللہ تفسیر مظہری میں لکھتے ہیں۔

میں کہتا ہوں تمام انبیاء امر خداوندی کے مکلف تھے اگر سابق فروعی مسائل کو اللہ کی طرف سے منسوخ نہیں کیا گیا تو ان فروعی احکام کی تعمیل بھی سب کے لئے ضروری تھی اور اگر متلو یا غیر متلو وحی کے ذریعہ سے گزشتہ احکام جزئیہ کو منسوخ کر کے جدید احکام نازل کر دیئے گئے تو جدید احکام کی تعمیل لازم ہے حاصل یہ کہ تمام انبیاء گزشتہ فروعی احکام کے بھی پابند تھے۔ بشر طیکہ جدید شریعت میں ان کو منسوخ نہ کر دیا گیا ہو۔ پس گزشتہ شریعتوں کے فروعی احکام کی تعمیل بھی ہم پر واجب ہے اگر ہماری شریعت میں اللہ نے ان کو منسوخ نہ کر دیا ہو۔ [10]

قرآن پاک میں متعدد مواقع پر آپ ﷺ کی نسبت یہ فرمایا گیا۔

يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ۭ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔ [11]

جو ان کے پاس تیری آیتیں پڑھے، انہیں کتاب و حکمت سکھائے اور انہیں پاک کرے، یقیناً تو غلبہ والا اور حکمت والا ہے۔

اس مختصر سی آیت میں ان چاروں مذکورہ بالا امور کو یکجا ذکر کیا ہے۔ جاہلوں کو آیاتِ الٰہی پڑھانے اور کتاب و حکمت سکھانے سے پہلے یہ ضروری ہے کہ خود اس کو آیاتِ الٰہی پڑھائی اور کتاب و حکمت سکھائی گئی ہوں اور دوسروں کو پاک و صاف بنانے کے لئے ضروری ہے کہ وہ خود پاک و صاف ہو، کہ ایک جاہل اپنے جیسے دوسرے جاہل کو عالم، اور ایک ناپاک اپنے ہی جیسے دوسرے ناپاک کو پاک نہیں بنا سکتا، ایک دوسرے مقام پر ارشاد ہے:

سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى اِلَّا مَا شَاۗءَ اللّٰهُ ۭ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى فَذَكِّرْ اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى وَيَتَجَنَّبُهَا الْاَشْقَى۔ [12]

---

[9] مولانا شبیر عثمانی، تفسیر عثمانی، دارالاشاعت، کراچی، ص ۵۷۶

[10] قاضی محمد ثناءاللہ پانی پتی، تفسیر مظہری، دارالاشاعت، کراچی، ج ۴ ص ۱۲۶

[11] سورۃ البقرۃ، ۲:۱۲۹

[12] سورۃ الاعلیٰ، ۸۷:۶-۱۱

''ہم جھے پڑھائیں کے تو تو نہیں بھولے گا، مگر جو اللہ چاہے۔ وہ جانتا ہے پکار اور چھپا، اور ہم جھے آہستہ آہستہ آسانی تک پہنچائیں گے، اور تو سمجھا، اگر تیرا سمجھانا فائدہ دے، جس کو خدا کا لحاظ ہو گا وہ سمجھے گا اور جو بدبخت ہو گا وہ اس سے پرہیز کرے گا۔''

ایسا پڑھانا جس میں بھول نہ ہو، پیغمبر کی روحانی تعلیم ہے اور آسانی کی منزل کی طرف اس کو آہستہ آہستہ لے چلنا اور اس کے لئے اس کٹھن منزل کو آسان کر دینا اس کے ذاتی عمل کو کمال کے درجہ تک اس طرح پہنچا دینا ہے کہ تمام امورِ خیر اس سے بسہولت از خود صادر ہونے لگیں، پھر اس کو دنیا کے ''سمجھانے'' پر مامور کرنا، اس رمز کو آشکارا کرنا ہے کہ دوسروں کی تعلیم وتذکیر کا منصب اس کو ملا ہے، آخر میں یہ فرمانا کہ ''متقی اس نصیحت سے فیض پائیں گے، اور بدبخت محروم رہیں گے''۔ اس کی تشریح یہ ہے کہ ناقصوں کی تکمیل اور ذی استعداد لوگوں کو ان کی استعداد کے مطابق پہنچانا بھی اس کا فرض ہے۔

## نبوت محض وہبی نعمت ہے کسبی نہیں!

اس سلسلے میں سب سے پہلی اور اہم بات یہ ہے کہ نبوت عطائے ربانی ہے نہ کہ انسان کی اپنی سعی کا نتیجہ۔ یعنی اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں نبوت سے سرفراز فرما دیتے ہیں کوئی شخص اپنی محنت، ریاضت اور فکر وعبادت کے ذریعے سے مقامِ نبوت پر فائز نہیں ہو سکتا۔

قرآن مجید نے اس بات کو واضح کیا ہے کہ نبوت عطائے ربانی ہے، قرآن پاک میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ۔ 13

''اللہ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے کہ وہ جہاں اپنی رسالت کو رکھتا ہے''۔

ثابت ہوا کہ نبوت کی سب سے پہلی خصوصیت وہبی استعداد ہے۔ نبوت ورسالت کا شرف کسبی نہیں وہبی ہوتا ہے: سو ارشاد فرمایا گیا کہ اللہ خوب جانتا ہے کہ وہ اپنی رسالت وپیغمبری کا کام کس سے لے۔ سو شرف نبوت ورسالت براہِ راست اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا فرمایا جاتا ہے کہ وہی خوب جانتا ہے کہ کون اس شرف ومنصب کے لائق ہے۔ سو اس سے معلوم ہوا کہ نبوت ورسالت کا منصب خود اختیاری نہیں بلکہ یہ وہبی اور محض اللہ پاک کی عطاء وبخشش ہے، سو کوئی انسان اس کو اپنی طلب وتلاش اور محنت ومشقت سے نہیں حاصل کر سکتا۔ بلکہ جن حضرات کو اس سے نوازا گیا ان کو اس سے سرفرازی سے قبل اس کا خیال تک بھی نہ تھا کہ ان کو اس منصب سے سرفراز فرمایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے کہ یہ تاج کس کے سر پر رکھا جائے۔

سید سلیمان ندویؒ لکھتے ہیں:

''سب سے پہلی چیز وہبی استعداد ہے، اس حقیقت سے کون انکار کر سکتا ہے کہ مختلف انسانوں میں مختلف قسم کی فطری استعدادیں پائی جاتی ہیں اور انہی کی طرف ان کا طبعی میلان ہوتا ہے اور جیسے جیسے وہ آگے بڑھتے جاتے ہیں ان کی استعداد اور میلانِ طبع کا جوہر برگ وبار پیدا کرنے لگتا ہے۔ یہاں تک کہ ایک خاص مقررہ مدت میں جا کر وہ پوری طرح ظاہر ہو جاتا ہے جس طرح ہر درخت سے آم کا پھل پیدا نہیں ہو سکتا بلکہ اسی سے ہو گا جس کو خدا نے آم کا درخت بنایا ہے۔ پھر آم کے

---

[13] سورۃ الانعام، ۶: ۱۲۴

درخت کے آثار، خواص، پھل، اس کا مزہ، اس کا رنگ عرص جملہ خصوصیات خود اس درخت میں اسی وقت موجود ہوتے ہیں جب وہ ہنوز تخم کی صورت میں ہوتا ہے۔ وہی تخم پودا بنتا ہے۔ پودا بڑھتا ہے، کونپل اور شاخیں پیدا کرتا ہے اور چند سالوں میں پھل دینے لگتا ہے لیکن اپنی ترقی کے ہر دور میں وہ اپنی مخفی خصوصیات وہی رکھتا ہے جو ایک دن اس سے آخر میں ظاہر ہونے والی ہیں، اور اس پھل کی صفت ہمیشہ اس میں بالقوہ موجود تھی۔ اسی تفصیل کے مطابق یہ سمجھنا چاہئے کہ ہر انسان کوشش سے نبی نہیں ہو سکتا بلکہ وہی ہو سکتا ہے جس کو خدا نے نبی بنا دیا ہے"۔[14]

واضح رہے کہ نبوت کے کسبی ہونے کا نظریہ سب سے پہلے فلاسفہ نے ایجاد کیا اور اس کے بعد بعض صوفیہ نے اس نظریہ کی تائید میں فلاسفہ کے اصولوں کو اپنا کر نبوت کے کسبی ہونے دعویٰ کیا۔ اسی بارے میں شیخ الاسلام ابن تیمیہ لکھتے ہیں۔

ولهذا كان من اصلهم ان النبوة مكتسبة وكان السهروردي المقتول يطلب ان يكون نبيا و كذالك ابن سبعين وغيره۔[15]

اس لئے کہ ان سب کے خیالات کی اصل یہ ہے کہ نبوت ایک کسبی شے ہے۔ اور سہروردی مقتول اور ابن سبعین وغیرہ ساری زندگی یہی خواہش کرتے رہے کہ وہ نبی بن جائیں۔

مفتی شفیعؒ رقمطراز ہیں۔

نبوت اللہ تعالیٰ کی خلافت کا عہدہ ہے، جس کا حاصل کرنا کسی کے اختیار میں نہیں، کتنے ہی کمالات حاصل کر لینے کے بعد بھی کوئی اپنے اختیار سے یا کمال کے زور سے نبوت ورسالت حاصل نہیں کر سکتا وہ خالص عطائے حق جل شانہ ہے، وہ جس کو چاہتے ہیں عطا فرما دیتے ہیں۔ اس سے ثابت ہوا کہ رسالت ونبوت کوئی کسبی اور اختیاری چیز نہیں جس کو علمی، عملی کمالات یا مجاہدہ وریاضت وغیرہ کے ذریعہ حاصل کیا جا سکے، کوئی شخص مقامات ولایت میں کتنی ہی اونچی پرواز کر کے بھی نبوت حاصل نہیں کر سکتا، بلکہ وہ محض فضل خداوندی ہے جو خداوندی علم وحکمت کے ماتحت خاص بندوں کو دیا جاتا ہے ہاں یہ ضروری ہے کہ جس شخص کو حق تعالیٰ کے علم میں یہ مقام اور عہدہ دینا منظور ہوتا ہے اس کو شروع ہی سے اس کے قابل بنا کر پیدا کیا جاتا ہے اس کے اخلاق واعمال کی خاص تربیت کی جاتی ہے۔[16]

مولانا محمد منظور نعمانیؒ فرماتے ہیں:

"نبوت کے متعلق ایک بات یہ بھی جاننے کی ہے کہ وہ وہبی ہے، کسبی نہیں۔ اس کو یوں سمجھئے کہ اس دنیا میں کچھ چیزیں تو ایسی ہیں جن کو کسب وکوشش سے حاصل کیا جاتا ہے۔ مثلاً کوئی خاص علم اور فن حاصل کرنا یا کھیتی کے ذریعہ غلہ حاصل کرنا، یا صنعت وتجارت کے ذریعہ دولت حاصل کرنا چاہے تو ایسی تمام چیزوں کو کسبی کہا جاتا ہے اور کچھ چیزیں وہ ہیں جو محض اللہ کی عطا ہیں اور کسی کوشش اور جدوجہد کو ان کے حاصل کرنے میں کوئی دخل نہیں ہوتا، مثلاً پیدائشی خوبصورتی، فطری ذہانت اور دانشمندی، تو اس قسم کی چیزوں کو وہبی کہا جاتا ہے اور نبوت اسی قسم کی چیز ہے یعنی وہ سعی وکوشش سے حاصل نہیں ہوتی بلکہ وہ محض اللہ کی عطا سے کسی کو ملتی ہے"۔[17]

---

14 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انار کلی، لاہور ۲۰۰۲ء، ج ۴ ص ۳۸، ۳۹

15 ابن تيميه، النبوات، أضواء السلف، الرياض، المملكة العربية السعودية، ۱۴۲۰ھ، ص ۱۷۰

16 مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف کراچی ۲۰۰۵ء، ج ۴ ص ۴۴۳

17 منظور نعمانی، دین وشریعت، مجلس نشریات اسلام کراچی، ص ۸۵

ان عبارات سے واضح ہوا کہ مقامِ نبوت کا حصول کسی انسان کے ارادے واختیار پر موقوف و منحصر نہیں، نہ ہی اس کا تعلق تسبیحات وعبادات اور رکوع و سجود کی کثرت سے ہے، یہ تو محض عنایتِ ربانی ہے، البتہ اس میں شک نہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے جس بندے کو اس مقام پر فائز فرماتے ہیں اسے بعض اوصاف وخصائل کے ذریعے سے اپنے دیگر بندوں سے ممتاز فرمادیتے ہیں۔

## انبیاء کا اخلاق میں کمال انتہا

انبیاء کرام اپنے اخلاق میں سب سے زیادہ کامل ہوتے ہیں۔قرآن مجید نے انبیاء کی اس صفت کا ذکر مختلف مقامات پر کیا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کے بارے میں ارشاد ہے۔

اِنَّ اِبْرٰهِیْمَ لَحَلِیْمٌ اَوَّاهٌ مُّنِیْبٌ۔ 18

یقیناً ابراہیم بہت تحمل والے نرم دل اور اللہ کی جانب جھکنے والے تھے۔

شعیب علیہ السلام کی ایک صاحبزادی نے اپنے والد سے حضرت موسیٰؑ کے بارے میں عرض کیا

قَالَتْ اِحْدٰىهُمَا یٰۤاَبَتِ اسْتَاْجِرْهُ٘ اِنَّ خَیْرَ مَنِ اسْتَاْجَرْتَ الْقَوِیُّ الْاَمِیْنُ۔ 19

ادھر ایک دن ان دونوں لڑکیوں میں سے ایک نے اپنے والد سے کہا کہ اباجان آپ ان کو اپنا نوکر رکھ لیجئے کیونکہ سب سے اچھا شخص جس کو آپ نوکر رکھنا چاہیں وہی ہو سکتا ہے جو طاقتور بھی ہو اور امانت دار بھی۔

آپ ﷺ کے اخلاق کی بلندی یہ تھی کہ آپ طعن و تشنیع کرنے والوں، تمسخر اڑانے والوں، ایذا پہنچانے والوں حتیٰ کہ پتھر مارنے والوں کے حق میں دعائے خیر ہی کرتے رہے۔ پھر ایسے ہی لوگوں کی ہدایت پر آپ اتنے حریص واقع ہوئے تھے کہ اپنی جان تک اس کام میں ہلکان کررہے تھے۔ سیدہ عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ نے کبھی کسی سے اپنی ذات کی خاطر انتقام نہیں لیا پھر جب مکہ فتح ہوا، تو آپ کے سب جانی دشمن آپ کے سامنے بیٹھے ہوئے تھے۔ ان میں وہ بھی جنہوں نے آپ کو گھر بار چھوڑنے پر مجبور کردیا تھا اور آپ کی جان کی قیمت لگادی تھی، پھر کئی بار چڑھ کر مدینہ آتے رہے تاکہ اسلام اور پیغمبر اسلام کو صفحہ ہستی سے نیست ونابود کردیں۔ اور اس وقت آپ ان سے بدلہ لینے کی قدرت و قوت بھی رکھتے تھے۔ لیکن جب آپ کے یہ دشمن آپ کو ملتجیانہ نظروں سے دیکھنے لگے تو آپ نے ایک ہی جملہ لَا تَثْرِیْبَ عَلَیْكُمُ الْیَوْمَ۔ 20 یعنی آج تم پر کوئی مؤاخذہ نہیں۔ کہ کر سب کو معاف فرمادیا کہ جاؤ تم سب کے سب آزاد ہو آپ ﷺ کے اخلاق کی تعریف کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِیْمٍ 21

اور آپ یقیناً اخلاق کے بڑے بلند مرتبہ پر ہیں۔

بعثت نبوی ﷺ کے احسان عظیم کا ذکر کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔ 22

---

[18] سورۃ ہود، ۱۱:۷۵

[19] سورۃ قصص، ۲۸:۲۶

[20] سورۃ یوسف، ۱۲:۹۲

[21] سورۃ القلم، ۶۸:۴

[22] سورۃ توبہ، ۹:۱۲۸

بیشک آچلے تمہارے پاس(اے لو لو!) ایک عظیم الشان رسول خود تم ہی میں سے، جن پر بڑا گراں ہے تمہارا مشقت (و تکلیف) میں پڑنا، جو بڑے حریص ہیں تمہاری فلاح (و بہبود) کے، انتہائی شفیق، اور بڑے مہربان ہیں ایمان والوں پر۔

حضرت ابن شہابؒ سے روایت ہے کہ فتح مکہ کے دن غزوہ کے بعد رسول اللہ ﷺ اپنے ان تمام مسلمانوں کے ساتھ جو آپ ﷺ کے ساتھ تھے حنین کی طرف نکلے حنین میں مسلمانوں نے قتال کیا تو اللہ تعالیٰ نے اپنے دین اور مسلمانوں کی مدد فرمائی اس دن رسول اللہ ﷺ نے صفوان بن امیہ کو سو اونٹ عطا فرمائے پھر سو اونٹ عطا فرمائے پھر صفوان کہتے ہیں۔

وَاللَّهِ لَقَدْ أَعْطَانِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَعْطَانِي وَإِنَّهُ لَأَبْغَضُ النَّاسِ إِلَيَّ فَمَا بَرِحَ يُعْطِينِي حَتَّى إِنَّهُ لَأَحَبُّ النَّاسِ إِلَيَّ 23-

کہ اللہ کی قسم رسول اللہ ﷺ نے مجھے عطا فرمایا جتنا عطا فرمایا اور تمام لوگوں سے زیادہ مجھے مبغوض تھے اور آپ ﷺ ہمیشہ مجھے عطا فرماتے رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ مجھے تمام لوگوں سے زیادہ محبوب ہو گئے۔

## انبیاء کا اعلیٰ حسب و نسب

تمام انبیاء اور رسول بہترین حسب و نسب کے حامل ہوتے ہیں۔ تمام انبیاء ورسول حضرت نوحؑ کے بعد ان کی اولاد سے ہیں، اور تمام انبیاء حضرت ابراہیمؑ کے بعد ان ہی کی اولاد سے ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوحًا وَإِبْرَاهِيمَ وَجَعَلْنَا فِي ذُرِّيَّتِهِمَا النُّبُوَّةَ۔ 24

اور بلاشبہ ہم ہی نے بھیجا (اس سے پہلے) نوح اور ابراہیم کو پیغمبر بنا کر اور ان ہی دونوں کی نسل میں ہم نے نبوت بھی رکھ دی۔

چنانچہ صحیح بخاری کی حدیث ہے۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُعِثْتُ مِنْ خَيْرِ قُرُونِ بَنِي آدَمَ قَرْنًا فَقَرْنًا حَتَّى كُنْتُ مِنْ الْقَرْنِ الَّذِي كُنْتُ فِيهِ۔ 25

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسالت مآب ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ مجھ کو بنی آدم کے بہترین طبقوں میں قرن کے بعد قرن (یعنی ہر قرن میں) پیدا کیا گیا ہے یہاں تک کہ میں اس قرن میں پیدا ہوا جس میں کہ میں ہوں۔

اسی مفہوم میں ایک اور حدیث میں مذکور ہے۔ حضرت عباس بن عبد المطلبؓ سے روایت ہے۔

قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ قُرَيْشًا جَلَسُوا فَتَذَاكَرُوا أَحْسَابَهُمْ بَيْنَهُمْ فَجَعَلُوا مَثَلَكَ مَثَلَ نَخْلَةٍ فِي كَبْوَةٍ مِنْ الْأَرْضِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللَّهَ خَلَقَ الْخَلْقَ فَجَعَلَنِي مِنْ خَيْرِهِمْ مِنْ خَيْرِ فِرَقِهِمْ وَخَيْرِ الْفَرِيقَيْنِ ثُمَّ تَخَيَّرَ الْقَبَائِلَ فَجَعَلَنِي مِنْ خَيْرِ قَبِيلَةٍ ثُمَّ تَخَيَّرَ الْبُيُوتَ فَجَعَلَنِي مِنْ خَيْرِ بُيُوتِهِمْ فَأَنَا خَيْرُهُمْ نَفْسًا وَخَيْرُهُمْ بَيْتًا۔ 26

---

23 صحيح مسلم ،كتاب الفضائل، باب ما سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم شيئا قط فقال لا وكثرة عطائه، رقم الحديث ٢٣١٣

24 سورۃ الحدید، ٥٧: ٢٦

25 صحيح البخاري، كتاب المناقب، باب صفة النبي صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ٣٣٦٤

26 جامع الترمذي ، كِتَاب الدَّعَوَاتِ ، أبواب الْمَنَاقِبِ ، باب في فضل النبي صلى الله عليه وسلم ، رقم الحديث ٣٦٠٧

کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ قریش نے ایک مجلس میں اپنے حسب و نسب کا ذکر کیا تو آپ ﷺ کی مثال کھجور کے ایسے درخت سے دی جو کسی ٹیلہ پر ہو۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے پوری مخلوق کو پیدا فرمایا اور مجھے ان میں سے بہترین جماعت میں پیدا فرمایا۔ پھر دو فریقوں کو پسند فرمایا۔ پھر تمام قبیلوں کو پسندیدہ بنایا اور مجھے بہترین قبیلہ میں رکھا۔ پھر گھروں کو چنا اور مجھے ان میں سے بہترین گھر میں پیدا کیا۔ چنانچہ میں ان سے ذات میں بھی بہتر ہوں۔ اور گھرانے میں بھی۔

## انبیاء ؑ کی ''خواہش نفس'' سے حفاظت

خود نفس انسان بھی اپنی جھوٹی تمناؤں، خود غرضانہ آرزوؤں اور خوش نما خیالوں سے لوگوں کو دھوکا دیتا ہے لیکن انبیاء علیہم السلام اس فریب تمنا سے بھی پاک ہیں، بشریت کے اقتضاء سے یہ تو ممکن نہیں کہ خود اپنے مشن اور جس دعوت حق کو لے کر وہ آتے ہیں۔ اس کی جلد از جلد کامیابی اور لوگوں کے بسرعت قبولِ ایمان کے متعلق ان کے دل میں تمنائیں اور آرزوئیں نہ پیدا ہوتی ہوں، لیکن وہ مصلحتِ الٰہی کے مطابق نہیں ہوتیں۔ اس لیے اللہ تعالیٰ ان خیالات اور تمناؤں کو ان کے دلوں سے نکال دیتا ہے اور اپنے فیصلہ کو قائم رکھتا ہے، فرمایا:

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِيٍّ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ ۚ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ۔ 27

''اور ہم نے تجھ سے پہلے کوئی نبی یا رسول نہیں بھیجا لیکن یہ کہ جب وہ خیال باندھتا ہے تو شیطان اس کے خیال میں کچھ ملا دیتا ہے تو خدا شیطانوں کی ملاوٹ کو مٹا دیتا ہے اور اپنے حکموں کو مضبوط کر دیتا ہے اور خدا دانا اور حکمت والا ہے''۔

اس سے معلوم ہوا کہ انبیائے کرام غلط خیال آرائی کے گناہ سے بھی محفوظ رکھے جاتے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق فرمایا گیا:

مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى۔ 28

''اے مسلمانو! تمہارا صاحب نہ گمراہ ہوا نہ بھٹکا''۔

اس عدم گمراہی اور عدم ضلالت کا تعلق کسی خاص عہد اور وقت سے نہیں ہے، بلکہ اس آیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر عہد سابق اور زمانہ ماضی سے ضلالت اور غوایت کی پوری نفی کی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ آپ کا دامن سدا ان کانٹوں سے پاک رہا۔

## نبی کی بشریت

انبیائے کرام اللہ تعالیٰ کے فرستادہ ہوتے تھے جو اللہ کا پیغام بنی نوع انسان تک پہنچانے کے لئے مبعوث کئے جاتے تھے تاکہ انسان اللہ کی ہدایت کے مطابق روزمرہ کی زندگی گزارے اور دنیا و آخرت میں کامیاب ہو جائے۔ آنحضرت ﷺ اپنی نوع کے لحاظ سے بشر ہیں، اور قرآن کریم کے الفاظ میں "بشر مثلکم" 29 ہیں۔ ہادیٔ راہ ہونے کی حیثیت سے نور اور سراپا نور ہیں۔

علامہ سید سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں:

---

[27] سورۃ الحج، ۲۲:۵۲

[28] سورۃ النجم، ۵۳:۲

[29] سورۃ کہف، ۱۸:۱۱۰

''حقیقت یہ ہے کہ پیغمبروں کے دو رُخ ہوتے ہیں ایک طرف تو وہ بشریت کے جامہ میں ہوتے ہیں اور انسانوں لی طرح کھاتے پیتے، چلتے پھرتے، سوتے جاگتے، شادی بیاہ کرتے اور پیدا ہوتے مرتے ہیں۔ دوسری طرف وہ اپنی روحانیت، بے گناہی، پاکدامنی اور اختصاصِ نبوت میں انسانوں سے بلند تر ہیں۔ یہودیوں کی طرح جن کی نظر ان کے انسانی رُخ پر پڑتی ہے وہ ان کو ہر طرح سے معمولی انسان سمجھتے ہیں اور عیسائیوں کی طرح جن کی نظر ان کے مافوق انسانی خصائص پر پڑتی ہے وہ ان میں الوہیت کے اوصاف ثابت کرنے لگتے ہیں، حالانکہ حق ان دونوں کے بیچ میں ہے۔ وہ اپنے بشری اوصاف کے لحاظ سے بلاشبہ انسان ہوتے ہیں لیکن اس کے ساتھ ساتھ وہ اپنے مافوق البشری خصوصیات کی بناء پر فوق البشر ہوتے ہیں''۔ 30

یہی غلط فہمی اپنے اپنے پیغمبروں کے متعلق کفار کو ہوتی تھی کہ پیغمبر ان کے سامنے جب ان (کے سامنے) اپنی نبوت اور خدا کی طرف سے آنے کا دعویٰ پیش کرتے تھے تو وہ ان کی بشری خصوصیتوں کو دیکھ کر کہتے تھے کہ تم تو ہماری ہی طرح کے آدمی ہو، تم خدا کے قاصد اور پیامبر کیسے ہو سکتے ہو؟ چنانچہ کفار نے بار بار پیغمبروں سے کہا:

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰٓى اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوْلًا۔ 31

''کیا خدا نے بشر کو قاصد (رسول) بنا کر بھیجا ہے؟''

وہ بشریت کو رسالت کے منافی سمجھتے تھے۔ اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کے جواب میں یہ کہنے کا حکم ہوا:

قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا۔ 32

''آپ جواب دیں کہ میرا پروردگار پاک ہے میں تو صرف ایک انسان ہی ہوں جو رسول بنایا گیا ہوں''۔

کفار کو شبہ تھا کہ یہ کیا کہ گمراہ انسانوں کی رہنمائی انسان ہی کر سکتا ہے؟

فَقَالُوْٓا اَبَشَرٌ يَّهْدُوْنَنَا ۡ فَكَفَرُوْا وَتَوَلَّوْا 33

انہوں نے کہہ دیا کہ کیا انسان ہماری رہنمائی کرے گا پس انکار کر دیا، اور منہ پھیر لیا۔

یہ وہی شبہ تھا جس میں پھنس کر عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی انسانیت سے منکر ہوئے کہ موروثی گناہگار انسان کو انسان کا بیٹا کیونکر نجات دے سکتا ہے اور یہ نہیں سمجھے کہ انسان موروثی گناہگار نہیں بلکہ وہ گناہگار بھی ہو سکتا ہے اور بے گناہ بھی۔ بے گناہی اور معصومیت کے لیے انسانیت سے پاک ہونا ضروری نہیں۔

مولانا حفظ الرحمن سیوہارویؒ فرماتے ہیں:

''غرض نبی و رسول، اس ہستی کو کہتے ہیں جو لوازم بشریت کے ساتھ ساتھ اپنے تقدس و طہارت اور اخلاقِ حسنہ و حمیدہ کے اس بلند مقام پر فائز ہو اور اس کی صفات صدق و امانت اس درجہ مسلّم ہوں کہ اس کو ''بشر معصوم'' کہہ سکیں۔ وہ نہ خدا ہوتا ہے اور نہ ابنِ خدا، بلکہ خدا کی جانب سے، ہدایتِ وحی کا حامل، مخلوقِ خدا کے لیے، خدا کا ایلچی اور ان کی ہر قسم کی

---

30 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انار کلی، لاہور ۲۰۰۲ء، ج ۴ ص ۷۰، ۷۱

31 سورۃ بنی اسرائیل، ۱۷: ۹۴

32 ایضاً ۱۷: ۹۳

33 سورۃ التغابن، ۶۴: ۶

رشد وہدایت کا سبیل ہو۔ چونکہ وہ بشر ہے اس لیے افرادِ نسل انسانی سے تعلق رکھتا ہے اور چونکہ وہ ہر قسم کی آلودگیوں اور گناہوں سے پاک اور معصوم ہے اس لیے اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کے ساتھ ہم کلامی کا شرف حاصل ہے"۔[34]

اس کا جواب بیان کیا گیا۔

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ۔ [35]

آپ کہہ دیجئے! کہ میں تم ہی جیسا انسان ہوں مجھ پر وحی نازل کی جاتی ہے۔

بعض علماء کے نزدیک اس موضوع پر عام انسانوں کو گفتگو نہیں کرنا چاہئے، انبیاء کے مقام و مرتبے کے بارے میں عام انسانوں کی گفتگو ایسا ہی ہو سکتا ہے کہ جیسا کوئی حیوان کسی انسان کے مقام پر بات کرے۔

چنانچہ محی الدین عربیؒ لکھتے ہیں۔

فلا ینبغی ان یتکلم فی مقام الرسول الا رسول ولا فی مقام الانبیاء الا نبی ولا ذوق لنا فی مقام الانبیاء حتیٰ نتکلم علیہ۔ [36]

رسول کے مقام کے بارے میں صرف رسول کو اور نبی کے مقام کے بارے میں صرف نبی کو گفتگو کرنا چاہئے، جب انبیاءؑ کے مقام کا ہمیں ذوق اور آشنائی ہی نہیں، تو ہم اس کے بارے میں گفتگو ہی کیا کر سکتے ہیں۔

## علمِ غیب اور انبیاء کرام

علامہ فیروز آبادیؒ علم غیب کا مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

**والغیب ما غاب عنك۔** [37]

غیب ہر وہ چیز ہے جو تجھ سے غائب ہو۔

علامہ الثعالبیؒ نے غیب کے معنٰی یوں بیان کئے ہیں۔

**کل ما غاب عن العیون وکان محصلا فی القلوب فھو غیب۔** [38]

غیب ہر وہ شے ہے۔ جو آنکھوں سے غائب ہوا گرچہ دلوں میں حاصل ہو۔

علامہ سید سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں:

---

[34] سیوہاروی، حفظ الرحمان، قصص القرآن، دارالاشاعت اردو بازار، کراچی، ص۴۹۷

[35] سورۃ فصلت، ۴۱:۶

[36] عبد الوهاب الشعراني ،ا اليواقيت و الجواهر في بيان عقائد الاكابر، دار إحياء التراث العربي ج۲ ص ۴۷

[37] الفیروزآبادی ، مجد الدين أبو طاهر محمد بن يعقوب، المتوفى: ۸۱۷ھ، مؤسسة الرسالة للطباعة والنشر والتوزيع، بيروت – لبنان ۱۴۲۶ھ ،ج۱ ص ۱۱۲

[38] الثعالبیؒ، عبد الملك بن محمد بن إسماعيل أبو منصور ،المتوفى: ۴۲۹ھ، فقه اللغة وسر العربية، إحياء التراث العربي، ۱۴۲۲ھ، فقه الغة، ص۴۳

''پیمبر کو اللہ تعالیٰ جن باتوں سے آگاہ کرتا ہے وہ ان چاروں قسم کے امورِ غیب ہوتے ہیں۔ بعض گزشتہ قوموں اور پیمبروں کے عبرت انگیز اور نصیحت آمیز حالات سے بھی روایات اور تحریر کے ذریعہ کے بغیر وحی کے واسطہ سے ان کو مطلع کرتا ہے۔[39]

جیسا کہ قرآن مجید میں حضرت نوح علیہ السلام کے مختصر قصہ کے بعد فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

تِلْكَ مِنْ أَنْبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهَا إِلَيْكَ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَا أَنْتَ وَلَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هَذَا۔ 40

(اے محمد ﷺ) یہ غیب کی خبریں ہیں جنہیں ہم آپ کی طرف وحی کر رہے ہیں، اس سے پہلے نہ تو آپ ہی جانتے تھے اور نہ آپ کی قوم جانتی تھی، پس صبر کر، کیونکہ بہتر انجام پرہیزگاروں کے لیے ہے۔

حضرت مریم علیہا السلام کے قصہ میں ارشاد ہوتا ہے:

ذَلِكَ مِنْ أَنْبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ إِذْ أَجْمَعُوا أَمْرَهُمْ وَهُمْ يَمْكُرُونَ۔ 41

(اے محمد ﷺ) یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تیرے ہاں بھیجتے ہیں، اور تو ان کے پاس نہیں تھا جب کہ انہوں نے اپنا ارادہ پکا کر لیا اور وہ تدبیریں کر رہے تھے۔

سلیمان ندویؒ مزید لکھتے ہیں:

''ان محسوس واقعات کے علم کا ''طبعی طریقہ'' اس وقت موجود رہ کر دیکھنا اور سننا تھا کہ اس کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نفی کی گئی کہ آپ وہاں یقیناً اس وقت موجود نہ تھے، اب رہ گیا کسی دوسرے انسانی ذریعہ سے سننا اس کی بھی نفی پہلے ہی سے ہے کہ تیری قوم میں سے بھی کسی کو معلوم نہ تھا اور نہ دوسروں سے معلوم کیا، اب اس کا علم جس غیر طبعی طریقہ سے رسول کو دیا گیا وہ وحی کا ذریعہ ہے''۔[42]

شاہ عبدالعزیز دہلویؒ غیب کی تعریف بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

غیب اس چیز کا نام ہے جو ظاہری اور باطنی حاسوں کے ادراک سے غائب ہو، ان سے مستحضر نہ ہو۔ اور نہ اسے مشاہدے سے دریافت کیا جا سکے۔ اس کے اسباب و علامات بھی عقل و فکر کی نظر میں نہ آ سکتے ہوں۔ تاکہ استدلال ہی سے وہ حاصل ہو جائے۔[43]

علامہ نسفیؒ نے غیب کی تعریف میں لکھا ہے۔

غیب وہ ہے کہ جس پر کوئی دلیل نہ ہو، اور کسی مخلوق کو اس پر مطلع نہ کیا گیا ہو۔[44]

---

39 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انار کلی، لاہور، ج ۴ ص ۴۹

40 سورۃ ہود، ۱۱:۴۹

41 سورۃ یوسف، ۱۲:۱۰۲

42 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انار کلی، لاہور، ج ۴ ص ۴۹

43 شاہ عبدالعزیزؒ، فتح العزیز، مترجم حکیم مصباح الدین، افغانی دار الکتب لال کنواں، دہلی، ص ۱۷۲

44 النسفي، أبو البركات عبد الله بن أحمد بن محمود حافظ الدين (المتوفى: ۷۱۰ھ، تفسير النسفي (مدارك التنزيل وحقائق التأويل) دار الكلم الطيب، بيروت ۱۴۱۹ھ، ج ا ص ۸

غیب کی حقیقت بیان کرتے ہوئے علامہ ندوی فرماتے ہیں:

''انسانی علم کے ذریعے وجدان، حواس، عقل اور استدلال وغیرہ ہیں۔ان طبعی ذریعوں سے جو ہر انسان کو ملے ہیں، جو علم حاصل نہیں ہوتا اس کو ''علمِ غیب'' کہتے ہیں۔اسی طرح آئندہ مستقبل میں جو واقعات ہونے والے ہیں ان کو بھی غیب کہا گیا ہے۔ان کا علم دلائل و قیاس کے طبعی ذرائع کے علاوہ غیر طبعی ذریعہ سے ہوا ہو تو اس کو بھی علمِ غیب کہیں گے، قرآن پاک میں ایک موقعہ پر ان کفار کے جواب میں جو نشانیوں کے طالب تھے۔ [45]

چنانچہ انہیں کہا گیا۔

فَقُلْ إِنَّمَا الْغَيْبُ لِلَّهِ فَانْتَظِرُوا ۚ إِنِّي مَعَكُمْ مِنَ الْمُنْتَظِرِينَ۔ [46]

سو آپ انہیں فرما دیجئے کہ غیب کی خبر صرف اللہ کو ہے، سو تم بھی منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ منتظر ہوں۔

اسی طرح قرآن مجید میں متعدد مقامات پر ایسی آیات مبارکہ جن کے ذریعے مستقبل میں دنیا کے فتنوں، اُمتِ محمدیہ کے انقلابات، قیامت کے مناظر اور اس کے بعد پیش آنے والے واقعات کا علم آپ کو دیا گیا، نیز معراج کے موقع پر بعض انبیاء کرام علیہم السلام سے ملاقات، جنت و دوزخ کا مشاہدہ، فرشتوں کی رؤیت، ان تمام امورِ غیب سے اللہ تعالیٰ جس رسول کے لیے جس قدر مناسب اور سزاوار سمجھتا ہے اس کا علم وحی کی مختلف اقسام کے ذریعہ سے اس کو عطا فرماتا ہے۔

دنیا میں جتنے بھی نبی اور رسول تشریف لائے،ان میں سے نہ تو کسی نے دعویٰ کیا کہ وہ عالم الغیب ہے،اور نہ ہی قرآن نے ان کے لئے علم الغیب کا عنوان قائم کیا ہے۔قرآن نے غیب کے بارے میں جو کچھ بیان فرمایا وہ اطلاعی غیب تھا،یعنی کسی غیبی واقعے کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے نبی کو اطلاع دی اور نبی نے وہ بات دوسروں کو بتائی، معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے وحی کرنے سے پہلے پیغمبر کو ان خبروں کا علم نہیں تھا۔جب اللہ تعالیٰ نے بتایا تو ان کو پتہ چلا۔اور مندرجہ بالا بحث سے معلوم ہوا کہ انبیاء کو علم غیب نہیں ہوتا۔اور علم غیب خاصہ خداوندی ہے۔

## انبیاء کے معجزات

امام قرطبیؒ نے اپنی تفسیر کے مقدمے میں انبیاءؑ کے معجزہ کی تعریف بڑے مختصر الفاظ میں یوں بیان فرمائی ہے۔

سميت معجزة لان البشر يعجزون عن الاتيان بمثلها۔ [47]

معجزہ کو معجزہ اس لئے کہتے ہیں کہ انسان اس کی مثل لانے سے عاجز ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے شرح بخاری میں معجزہ کی تعریف یوں کی ہے۔

معجزہ کو معجزہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ جن کے سامنے وہ پیش کیا جاتا ہے وہ اس کے معارضے سے عاجز آجاتے ہیں،اور معجزے میں حرف "ہ" مبالغے کے لئے ہے۔یہ لفظ معجزہ صفت ہے اور اس کا موصوف محذوف ہے [48]۔

---

[45] شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ج۴ ص۴۸

[46] سورۃ یونس، ۱۰:۲۰

[47] قرطبي، الجامع لأحكام القرآن = تفسير القرطبي دار الكتب المصرية القاهرة ،۱۳۸۴ھ،ج۱ ص ۶۹

[48] العسقلاني أحمد بن علي بن حجر فتح الباري شرح صحيح البخاري ، دار المعرفة بيروت، ۱۳۷۹ھ،ج۶ ص ۴۲۴

قاضی عیاض لکھتے ہیں۔

جاننا چاہئے کہ جو خوارق عادت چیز حضرات انبیاء کے ہاتھ پر صادر ہوتی ہے، اس کو اس لئے معجزہ کہتے ہیں، کہ مخلوق اس کے کرنے سے عاجز ہوتی ہے۔[49]

مولانا شبلی نعمانی ؒ معجزہ کے بارے میں رقمطراز ہیں:

''حاملِ رسالت اپنے ابنائے جنس کو جو دعوت دیتا ہے اور دنیا کو جو پیغام پہنچاتا ہے اس کی سچائی کی واضح ترین دلیل یا آیت، اگرچہ خود یہ پیام اور اس کے حامل کا مجسم وجود ہوتا ہے تاہم یہ اقتضائے لیطمئن قلبی یا بہ لحاظ اتمام حجت اس دائمی حق کے تعلق سے کچھ ایسے واقعات ظاہر ہوتے ہیں جو عام حالات میں انسانی دسترس سے باہر نظر آتے ہیں اور ان کی ترجیح و تعلیل سے انسانی عقل اپنے کو درماندہ پاتی ہے...... حضرت ابراہیم علیہ السلام پر آگ سرد ہو گئی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا اژدھا بن گیا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بِن باپ کے پیدا ہوئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چشم زدن میں مسجد حرام سے لے کر مسجد اقصا و سدرۃ المنتہیٰ تک کی سیر کی۔ ان واقعات کی توجیہہ سے چونکہ عقل انسانی عاجز ہے، اس لیے ان میں ایک طرح کا غیب نظر آتا ہے اور جس شخص کے تعلق سے ان کا ظہور ہوتا ہے عالمِ غیب کے ساتھ اس کے روابط کی نشانی و آیت یا تائید غیبی کا کام دیتے ہیں۔ قرآن مجید کی زبان میں اس قسم کے واقعات کا نام بیّنات، براہین یا زیادہ تر آیات یا آیاتِ بیّنات ہے۔ محدثین ان کو ''دلائل نبوت'' سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور حکماء و متکلمین کی اصطلاح میں ان ہی کو معجزات کہا جاتا ہے''۔[50]

مولانا منظور نعمانیؒ فرماتے ہیں:

''کبھی کبھی انبیاء کرام علیہم السلام کے ہاتھوں پر ایسے غیر معمولی واقعات ظاہر ہوتے ہیں جو ان کی اپنی حیثیت اور طاقت سے بالاتر ہوتے ہیں یعنی ان جیسا دوسرا انسان ان کو کر کے نہیں دکھا سکتا۔ ایسے واقعات کو معجزات کہتے ہیں۔''[51]

## معجزہ نبی کا ذاتی فعل نہیں

یہ دعویٰ کہ معجزہ نبی کا فعل ہوتا ہے، شریعت کی رُو سے بالکل بے بنیاد ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ معجزہ ظاہر کرنے والا خدا ہے، وہ یا تو نبی کے ہاتھ سے معجزہ دکھاتا ہے یا اس کی نبوت کی شہادت پر خود اُتارتا ہے۔

اس حقیقت کی تصریح درج ذیل آیات سے واضح ہوتی ہے۔

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَجَعَلْنَا لَهُمْ اَزْوَاجًا وَّذُرِّيَّةً ؕ وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ۔[52]

ہم آپ سے پہلے بھی بہت سے رسول بھیج چکے ہیں اور ہم نے ان سب کو بیوی بچوں والا بنایا تھا، کسی رسول سے نہیں ہو سکتا کہ کوئی نشانی بغیر اللہ کی اجازت کے لے آئے، ہر زمانے کے مناسب خاص خاص احکام ہوتے ہیں۔

---

[49] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية، ١٤٢١ھ، ج١ ص ١١٢

[50] شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ج٣ ص ٧٦، ٧٧

[51] منظور نعمانی، دین وشریعت، مجلس نشریات اسلام کراچی ١٩٩٠ء، ص ٨٥

[52] سورۃ الرعد، ١٣: ٣٨

منکروں کے معجزات پر اعتراضات و مطالبات کا جواب بھی تمام انبیاء علیہم السلام یہی دیتے رہے کہ ہم کب کہتے ہیں کہ ہم بشر نہیں۔ ہم تو صرف یہ کہتے ہیں کہ اللہ نے ہم پر مزید احسان کیا ہے کہ ہمیں علم حق اور بصیرت کاملہ عطا فرمائی ہے۔ اور یہ اللہ کی مرضی ہے کہ اپنے بندوں میں سے جس پر چاہے یہ احسان کرے اور اسی علم حق کی دعوت ہم تمہیں دے رہے ہیں ہمارے اپنے اختیار میں کچھ نہیں۔ نہ ہی ہم اپنی مرضی سے تمہیں کوئی معجزہ دکھانے کی قدرت رکھتے ہیں اور نہ ہی ہم نے کبھی ایسا دعویٰ کیا ہے بلکہ ہم اپنے سب کاموں میں اللہ پر ہی بھروسہ کرتے ہیں۔

چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

قَالَتۡ لَهُمۡ رُسُلُهُمۡ اِنۡ نَّحۡنُ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُكُمۡ وَلٰـكِنَّ اللّٰهَ يَمُنُّ عَلٰى مَنۡ يَّشَآءُ مِنۡ عِبَادِهٖ‌ ؕ وَمَا كَانَ لَنَاۤ اَنۡ نَّاۡتِيَكُمۡ بِسُلۡطٰنٍ اِلَّا بِاِذۡنِ اللّٰهِ‌ ؕ وَعَلَى اللّٰهِ فَلۡيَتَوَكَّلِ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ‏ [53]

رسولوں نے انھیں کہا: "ٹھیک ہے، ہم تمہارے ہی جیسے انسان ہیں مگر اللہ اپنے بندوں میں سے جس پر چاہتا ہے احسان فرما دیتا ہے اور یہ ہماری طاقت نہیں کہ اللہ کے حکم کے بغیر کوئی معجزہ لا سکیں اور ایمان لانے والوں کو اللہ پر ہی بھروسہ کرنا چاہئے۔

مکہ کے شریر اور معاند کافر حضرت رسول اللہ ﷺ سے کہتے تھے کہ اگر آپ سچے نبی ہیں تو فلاں معجزہ دکھایئے۔ فلاں معجزہ دِکھایئے۔ اس کے جواب میں حضرت رسول اللہ ﷺ اللہ کے حکم سے یہی فرماتے تھے کہ معجزے دکھانا میرے اختیار میں نہیں اور نہ میں اس کا دعویٰ کرتا ہوں۔ میرا کام تو صرف اللہ کا پیغام پہنچانا ہے۔

سورہ بنی اسرائیل میں تفصیل سے بیان فرمادیا کہ کافروں نے آپ ﷺ سے کیا کیا معجزے دکھانے کی فرمائش کی اور آخر میں آپ کو خدا کی طرف سے حکم ہے:

قُلۡ سُبۡحَانَ رَبِّىۡ هَلۡ كُنۡتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوۡلًا‏ ۔ [54]

کہہ دو میرا رب پاک ہے میں تو فقط ایک بھیجا ہوا انسان ہوں۔

مطلب یہ ہے کہ میں نے کب دعویٰ کیا ہے کہ ایسے معجزے دکھانا بھی میرے قبضہ میں ہے جو تم مجھ سے ایسی لغو فرمائشیں کرتے ہو۔

## انبیاء کی عصمت و بے گناہی

انبیاء کرام علیہم السلام کے لیے بار بار قرآن نے ''چن کر پسند کرنے'' کا لفظ استعمال کیا ہے، جو سراسر اُن کی عصمت اور گناہوں سے محفوظ و پاک رہنے پر دلالت کرتا ہے۔

مولانا اسماعیل شہیدؒ عصمت کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

انبیاءؑ کی عصمت کے یہ معنیٰ ہیں کہ ان کے اقوال و افعال، عبادات، عادات، معاملات و مقامات، اخلاق و احوال غرضیکہ جس چیز کا بھی ان سے تعلق ہے۔ اللہ تعالی اپنی قدرت کاملہ سے نفس اور شیطان اور خطاء کی مداخلت سے محفوظ فرماتا ہے۔ اور

---

[53] سورۃ ابراہیم، ۱۴: ۱۰، ۱۱

[54] سورۃ بنی اسرائیل، ۱۷: ۹۳

حفاظت کرنے والے فرشتے ان پر تعیین فرماتا ہے۔تاکہ غبار بشریت ان کے پاک دامن کو معمولی سا بھی داغدار نہ کر سکے۔اور نفس بہیمیہ اپنے بعض پوشیدہ امور کو ان پر مسلط نہ کر سکے۔ [55]

قرآن میں ارشادِ ربانی ہے:

اَللّٰهُ يَصْطَفِيْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّمِنَ النَّاسِ۔ 56

"اللہ تعالیٰ ہی فرشتوں اور انسانوں میں سے پیغام رسانی کے لیے انتخاب فرماتا ہے"۔

مفتی شفیع اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کو اختیار ہے رسالت کے لئے جس کو چاہتا ہے منتخب کر لیتا ہے فرشتوں میں سے جن فرشتوں کو چاہے احکام الٰہیہ نبیوں کے پاس پہنچانے والے مقرر فرمادیتا ہے اور اسی طرح آدمیوں میں سے بھی جس کو چاہے عامہ ناس کے لئے احکام پہنچانے والے مقرر کر دیتا ہے یعنی رسالت کا مدار اصطفاء خداوندی پر ہے۔ 57

چند مخصوص پیغمبروں کی شان میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰٓى اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ۔ 58

"بے شک اللہ تعالیٰ نے چن لیا آدم اور نوح علیہما السلام کو، اور آلِ ابراہیم اور آلِ عمران کو دنیا والوں سے"۔

یہاں سے خطاب کا رخ عیسائیوں کی طرف کیا جارہا ہے۔ جس کی ابتدا حضرت آدم، حضرت نوح ،حضرت ابراہیم اور حضرت عیسیٰؑ کے خاندانی حالات سے کی گئی ہے کہ یہ سب انسان تھے تو حضرت عیسیٰؑ کس طرح خدا بن گئے۔ حضرت عیسیٰؑ اور مریمؑ کے بارے میں ان کی غلط فہمیوں کو دور کرنے سے پہلے دنیا کی عظیم ترین شخصیات کا اس لیے حوالہ دیا جارہا ہے کہ عیسیٰؑ اللہ تعالیٰ کے کلمہ اور محبوب پیغمبر ہیں' مگر ان شخصیات سے عظیم تر نہیں بلکہ وہ انہی کے روحانی اور نسبی فرزند ہیں۔

عبدالماجد دریاآبادی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

آل ابراہیم ہی کے تحت میں اسمعیل علیہ السلام اور خاندان اسمعیل علیہ السلام بھی آگئے۔۔ "ال عمران"۔ عمران کے نام کی تاریخی شخصیتیں دو گزری ہیں۔اول۔ایک حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد ماجد عمران بن یصھر۔دوم۔دوسرے انکے کئی صدی بعد حضرت مریم علیہ السلام کے والد ماجد اور حضرت مسیح جد مادری۔عمران بن ماتان۔یہاں مراد دونوں سے ہوسکتی ہے۔لیکن بہ لحاظ سیاق ترجیح عمران ثانی کو ہے۔ 59

خاص حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ۔ 60

---

[55] شاہ اسماعیل شہید، منصب امامت، مترجم حکیم محمد حسین علوی، حاجی حنیف اینڈ سنز لاہور، ۲۰۰۸ء، ص ۸

[56] سورۃ الحج، ۲۲:۷۵

[57] مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف کراچی ۲۰۰۵ء، ج ۶ ص ۲۸۷

[58] سورۃ آل عمران، ۳:۳۳

[59] عبدالماجد دریاآبادی، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور ۲۰۰۷ء، ص ۱۶۱

[60] سورۃ البقرۃ، ۲:۱۳۰

''اور تحقیق ہم نے اسے دنیا میں سے چن لیا''۔

انبیاء کے متعلق اصطفاء کا کو لفظ قرآن مجید میں استعمال ہوا ہے، اس کا معنٰی امام فخر الدین رازیؒ یوں بیان کرتے ہیں۔

ان اللہ اصطفاھم ای صفاھم من الصفات الذمیمة وزینھم بالخصائل الحمیدہ۔ 61

یعنی اللہ تعالیٰ نے انہیں صفات ذمیمہ سے صاف اور خصائل حمیدہ سے مزین فرمادیا۔

کیا اس سے زیادہ بھی ان کی عصمت و بے گناہی کی شہادت ہو سکتی ہے کہ وہ انبیاء علیہم السلام امام و پیشوا اور صالح اور خدا کے پرستار بنائے گئے۔ شقی و سعید اور گناہگار و نیکوکار دونوں کی سیرتوں اور زندگیوں کا فرق اتنا نمایاں ہے کہ انہیں التباس اور اشتباہ ممکن نہیں۔ تاریخ و سیَر سے ثابت ہے کہ انبیاء تو درحقیقت مقتدا اور پیشوا اور نمونہ بن کر اس دنیا میں بھیجے جاتے ہیں۔ نیز ان کی اطاعت واجب ہے: ارشاد ہوا۔

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ 62

''اور نہیں بھیجا ہم نے کوئی رسول مگر یہ کہ اللہ کے حکم سے اس کی اطاعت کی جائے''۔

اور خاص آنحضرت ﷺ کی نسبت تصریح ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی، خدا کا محبوب بننے کی مستحق ٹھہرتی ہے۔

دوسری جگہ ارشاد ہے۔

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ۔ 63

''اے نبی فرمادیجئے! اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری اطاعت کرو، اللہ تم سے محبت کرے گا''۔

دوسرے مقام پر فرمایا۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ۔ 64

''تحقیق تمہارے لئے رسول اللہ کی ذات میں کامل نمونہ موجود ہے''۔

یقینی بات ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تقویٰ وطہارت کے انتہائی بلند مقام پر فائز تھے، جبھی تو اللہ سے محبت رکھنے والوں کو آپؐ کی اطاعت اور پیروی کا حکم دیا جارہا ہے۔ اس جوہر کے بغیر اس حکم کی کوئی حیثیت نہیں ہو سکتی۔

علامہ سید سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں:

''کیا کسی گنہگار اور عصیان کار کی زندگی پیروی، اتباع اور نمونہ بننے کی صلاحیت رکھتی ہے؟ تاریکی سے روشنی کبھی نکلی؟ اور گندگی سے پاکی کبھی پیدا ہوئی؟ اور گناہگاروں کی دعوت سے کبھی نیکوناری پھیلی ہے؟ برائی اور گناہگاروں کا اصل سرچشمہ اور منبع شیطان یا انسان کی خود قوتِ شر ہے لیکن خدا کے خاص بندے اس کے دام فریب سے آزاد ہیں''۔ 65

سورۃ ص میں پیغمبروں کے لئے اصطفاء کے ساتھ خیر کا لفظ بھی استعمال ہوا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

---

61 فخر الدين الرازي، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير، دار إحياء التراث العربي بيروت، ۱۴۲۰ھ، ج۲ ص ۴۳۳

62 سورۃ النساء، ۴: ۶۴

63 سورۃ آل عمران، ۳: ۳۱

64 سورۃ الاحزاب، ۳۳: ۲۱

65 شبلی نعمانی، سلیمان ندوی، سیرت النبی، ادارہ اسلامیات انارکلی ۲۰۰۲ء، لاہور، ج ۴ ص ۶۳، ۶۴

وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ اُولِي الْاَيْدِيْ وَالْاَبْصَارِ، اِنَّآ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ، وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ۔ 66

اور ہمارے بندوں ابراہیم اسحاق اور یعقوب کا بھی ذکر کرو جو کہ بڑی قوتوں والے اور دیدہ ور تھے، بلاشبہ ہم نے ان سب کو برگزیدہ کیا تھا ایک خاص صفت یعنی اس گھر کی یاد کے ساتھ، یہ سب ہمارے نزدیک برگزیدہ اور بہترین لوگ تھے۔

امام رازیؒ ان آیات کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

احتج العلماء بھذہ الآیات فی اثبات عصمة الانبیاء قالو لانہ تعالیٰ حکیم علیم بکونھم اخیارا علی الاطلاق و ھذا یعم حصول الخیریة فی جمیع الافعال والصفات. 67

ہمارے علماء نے ان آیات سے عصمت انبیاء کو ثابت کیا ہے۔ اور کہا ہے کہ حق تعالیٰ نے اس آیت میں ان کے علی لاطلاق خیر حونے کا حکم فرمایا ہے۔ اور یہ تمام افعال اور صفات میں خیر کے حصول کا نام ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اہلِ بیت اور بیویوں کو جو عزت اور شرف حاصل ہے وہ نبوت ورسالت ہی کی نسبت سے ہے۔

ازواجِ مطہرات کی شان میں ہے:

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيْتُنَّ۔ 68

"اے پیغمبر کی بیویو! تم عام عورتوں میں سے کسی ایک کی طرح نہیں ہو، اگر تم تقویٰ اختیار کرو"۔

پھر اہلِ بیت نبوی کو خطاب کرکے فرمایا کہ ارادہ ربانی یہ ہے کہ وہ تم کو برائی سے پاک اور صاف ستھرا بنائے۔

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا۔ 69

"اللہ یہی چاہتا ہے کہ تم سے ناپاکی کو دور کردے اے نبی کے گھر والو! اور تم کو بالکل صاف ستھرا بنادے"۔

ظاہر ہے کہ اگر انبیاء علیہم السلام کے ازواج واولاد کی شرافت کے لیے گناہ اور بدی کی نجاست مخل ہے تو خود انبیاء کا کیا ذکر ہے۔

ایک دوسری آیت میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو تہمت سے بری کرکے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ وَالطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ۚ اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا يَقُوْلُوْنَ ۭ 70

"ناپاک عورتیں ناپاک مردوں کیلئے اور ناپاک مرد ناپاک عورتوں کیلئے، پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کیلئے اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کیلئے، یہ ان کی تہمت سے پاک ہیں"۔

یہاں طیب، پاک اور ستھرے سے ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ کی طرف اشارہ ہے اور اسی ستھرے پن، پاکیزگی، اور طہارت سے ازواجِ مطہرات کے اخلاقی ستھرے پن، پاکیزگی اور طہارت پر استدلال کیا گیا ہے۔

خدا کے خاص بندے شیطان کے وسوسوں سے آزاد ہیں، ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ ۭ وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيْلًا۔ 71

---

[66] سورۃ ص، ۳۸ : ۴۵-۴۷

[67] فخر الدين الرازي ، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير ، ج۲۷ ص ۲۰۲

[68] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۳۲

[69] ایضاً، ۳۳:۳۳

[70] سورۃ النور، ۲۴:۲۶

''یقینا میرے بندوں پر تیرا (اے شیطان) کوئی زور نہیں، تیرا پروردگار (اپنے بندوں کی طرف سے) سب کچھ کر دینے کو بس ہے''۔

کیا انبیائے کرام علیہم السلام سے بڑھ کر کوئی بندہ رب ہو سکتا ہے؟

انسانوں کی گمراہی اور عصیان کاری، وسوسہ شیطانی کا نتیجہ ہوتی ہے، خواہ یہ شیطان خود اپنے دل کے اندر (خناس) چھپا ہو، یا انسان اور جن کی صورت میں ہو۔ ہر ایک کے فتنہ سے اس کی ذات پاک اور بلند ہے۔

آنحضرت ﷺ کو بعض لوگوں نے بعض مشوروں میں پھسلانا چاہا، مگر خدا نے پھسلنے نہ دیا اور فرمایا کہ میری جو رحمت اور مہربانی آپ پر مبذول ہے، وہ ہر وقت آپ کی دستگیر ہے اور گمراہی سے آپ کی نگہبان ہے، اور کتابِ الٰہی اور حکمت و دانائی جو آپ کو عطا ہوئی وہ آپ کی پاسبان ہے۔

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ؕ وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَضُرُّوْنَكَ مِنْ شَيْءٍ ؕ وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا۔ 72

''اور اگر تجھ پر اللہ کا فضل اور مہربانی نہ ہوتی تو ایک گروہ نے تیرے گمراہ کرنے کا ارادہ کیا تھا اور وہ گمراہ نہیں کریں گے لیکن خود اپنے آپ کو، اور تجھے کچھ بھی نقصان نہ پہنچا سکیں گے اور خدا نے تجھ پر کتاب اور حکمت اُتاری ہے اور اس نے وہ سکھایا جو تو نہیں جانتا تھا اور تجھ پر خدا کا بڑا فضل ہے''۔

اور یقینا موقع و محل کی شہادت سے اس سب سے بڑے فضل سے یہاں مراد عصمت ہے۔

ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں۔

العصمة لا تنزيل المختر اى الابتلاء والامتحان يعنى لا تجبره على الطاعة ولا تعجزه عن المعصية بل هى لطف من الله تعالىٰ يحمله على فعل الخير ويزجره على الشر مع بقاء الاختيار تحقيقا للابتلاء ولاختيار۔ 73

عصمت سے امتحان و آزمائش ختم نہیں ہوتی، یعنی یہ نہیں ہوتا کہ عصمت کے ذریعہ نبی طاعات پر مجبور اور نافرمانی سے عاجز ہو جائے، بلکہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک لطف ہوتا ہے۔ جو معصوم کو اختیار کے باقی رہتے ہوئے بھلائی پر آمادہ کرتا اور برائی سے روکتا ہے۔

## خصائص محمدی ﷺ

خالقِ کائنات ربّ رؤف ورحیم نے اپنے محبوب صادق المصدوق ﷺ کے اوصافِ حسنہ کا تذکرہ قرآن مجید میں اس طرح فرمایا ہے:

يَآاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا۔ 74

اے نبی ہم نے آپ کو بلاشبہ گواہی دینے والا اور خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے۔

مفتی محمد شفیع (صاحبِ معارف القرآن) ان آیاتِ مبارکہ کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

---

[71] سورۃ بنی اسرائیل، ۱۷:۶۵

[72] سورۃ النساء، ۴:۱۷

[73] ملا علي القارئ، المتوفى ۱۰۱۴ھ، منح الروض الأزهر شرح الفقه الأكبر، دار البشائر الاسلاميه، بيروت، ۱۴۱۹ھ، ص ۴۷

[74] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۴۵

"شاہد سے مراد یہ ہے کہ آپ ﷺ قیامت کے روز امت کے لیے شہادت دیں گے۔ جیسا کہ احادیث سے بھی ثابت ہے۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت رسول اللہ ﷺ اپنی شہادت کے ذریعہ اپنی امت کی تصدیق و توثیق فرمائیں گے اور امت پر شاہد ہونے کا ایک عام مفہوم یہ بھی ہو سکتا ہے کہ آپ ﷺ اپنی امت کے اچھے برے اعمال کی شہادت دیں گے۔ مبشر کے معنی بشارت دینے والا، مراد یہ ہے کہ آپ اپنی امت کے نیک باشرع لوگوں کو جنت کی خوشخبری سنانے والے ہیں۔ نذیر کے معنی ڈرانے والا، مراد یہ ہے کہ آپ امت کے لوگوں کو در صورت خلاف ورزی و نافرمانی، اللہ کے عذاب سے ڈرانے والے بھی ہیں۔ داعی الی اللہ، سے مراد یہ ہے کہ آپ ﷺ امت کو اللہ تعالی کے وجود اور توحید واطاعت کی طرف دعوت دینے والے ہیں۔ سراج کے معنی چراغ اور منیر کے معنی روشن کرنے والا۔ آنحضرت ﷺ کی پانچویں صفت اس میں یہ بیان فرمائی گئی ہے کہ آپ ﷺ روشن کرنے والے چراغ ہیں۔"[75]

ابوالاعلیٰ مودودیؒ اس آیت مبارکہ میں صفت اول "شاہد" کی تفسیر میں لکھتے ہیں :

"بعض لوگوں نے اس شہادت کو یہ معنی پہنانے کی کوشش کی ہے کہ حضرت نبی کریم ﷺ آخرت میں لوگوں کے اعمال پر شہادت دیں گے اور اس سے وہ یہ استدلال کرتے ہیں کہ حضور ﷺ تمام لوگوں کے اعمال دیکھ رہے ہیں۔ ورنہ بے دیکھے شہادت کیسے دے سکیں گے؟ لیکن قرآن مجید کی رو سے یہ تاویل قطعاً غلط ہے۔ قرآن مجید ہمیں بتاتا ہے کہ لوگوں کے اعمال پر شہادت قائم کرنے کے لئے تو اللہ تعالی نے ایک دوسرا ہی انتظام فرمایا ہے۔ اس غرض کے لئے اس کے فرشتے ہر شخص کا نامہ اعمال تیار کر رہے ہیں۔ رہے انبیاء علیہم السلام تو ان کا کام بندوں کے اعمال پر گواہی دینا نہیں بلکہ اس بات پر گواہی دینا نہیں بلکہ اس بات پر گواہی دینا ہے کہ بندوں تک حق پہنچا دیا گیا تھا۔"[76]

مولانا سلیمان منصور پوریؒ قرآن مجید کے حوالہ سے آپ ﷺ کے خصائص یوں لکھتے ہیں :

"یتلوا علیهم ایته، نبی لوگوں پر اللہ کی آیات پڑھ پڑھ کر سناتا ہے۔ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ جب مسلمان ہوئے تو انہوں نے چاہا کہ خدمتِ اسلام میں وہ کام کریں جو سخت مشکل ہو۔ مسلمانوں نے بتلایا کہ سب سے مشکل کام قریش کو قرآن مجید کا سنانا ہے۔ یہ دھن کے پکے تھے، قریش کے مجمع میں پہنچے اور تلاوت قرآن شروع کر دی۔ تھوڑی دیر کے بعد واپس آئے تو ان کا سارا بدن لہولہان تھا اور زخموں نے چہرہ کو بے پہچان بنا دیا تھا۔ اس واقعہ کے بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اندازہ ہو کہ دشمن اسلام کو قرآن کا پڑھ کر سنانا کس قدر کٹھن کام تھا اور حضرت نبی کریم ﷺ کی یہ خصوصیت ہے کہ اس کٹھن کام کو آپ ﷺ نے کس خوش اسلوبی سے پورا کیا کہ اپنی آواز کو ہر غافل تک پہنچا دیا۔ ہر ایک غفلت زدہ کو خواب سے چونکایا۔ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ۔[77] کا خطاب جملہ اہلِ عالم سے ہے۔ اس میں بتایا گیا ہے کہ نبیؐ کی شان یہ ہے کہ ساری دنیا کو ان علوم کی تعلیم دیں جن سے دنیا ناواقف و بے بہرہ تھی۔"[78]

حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے، آپ ﷺ نے فرمایا:

---

75 مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف، کراچی، ج ۷ ص ۱۷۷

76 مودودی، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن ۱۹۸۴ء، لاہور، ج ۴ ص ۱۰۶، ۱۰۷

77 سورۃ البقرۃ، ۲: ۱۵۱

78 سلیمان منصور پوریؒ، رحمۃ العالمین، ادارہ معارف اسلامی، منصورہ، لاہور، ج ۳ ص ۸۲

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فُضِّلْتُ عَلَى الْأَنْبِيَاءِ بِسِتٍّ أُعْطِيتُ جَوَامِعَ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ وَأُحِلَّتْ لِيَ الْغَنَائِمُ وَجُعِلَتْ لِيَ الْأَرْضُ طَهُورًا وَمَسْجِدًا وَأُرْسِلْتُ إِلَى الْخَلْقِ كَافَّةً وَخُتِمَ بِيَ النَّبِيُّونَ ۔ 79

مجھے چھ چیزیں ایسی دی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی پیغمبر کو نہیں دی گئیں: مجھے جوامع الکلم عطا کیے گئے یعنی میں مختصر بات کرتا ہوں جس کے معنی بہت وسیع ہوتے ہیں۔ مجھے رُعب اور دھاک کے ذریعہ سے فتح و نصرت دی گئی۔ میرے لیے تمام روئے زمین سجدہ گاہ بنائی گئی۔ غنیمت کا مال میرے لیے حلال کیا گیا (اور مجھ سے پہلے کسی کے لیے حلال نہ تھا)۔ مجھے تمام مخلوق کے لیے رسول بنا کر بھیجا گیا مجھے ختم نبوت کا تاج پہنایا گیا۔

اسی طرح ایک حدیث میں حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

كَانَ النَّبِيُّ يُبْعَثُ إِلَى قَوْمِهِ خَاصَّةً وَبُعِثْتُ إِلَى النَّاسِ عَامَّةً ۔ 80

''مجھ سے پہلے ہر نبی خاص طور پر اپنی ہی قوم کی طرف بھیجا گیا لیکن میں تمام انسانوں کے لئے نبی بنا کر بھیجا گیا ہوں۔''

اس امر کی مزید وضاحت اس حدیث مبارکہ سے ہو جاتی ہے جس میں آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں تخلیق آدم سے پہلے ہی خاتم النبیین کے وصف سے متصف تھا۔

حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

إِنِّي عِنْدَ اللّٰهِ فِي أُمِّ الْكِتَابِ لَخَاتَمُ النَّبِيِّينَ، وَإِنَّ آدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِي طِينَتِهِ. 81

''میں اللہ تعالٰی کے ہاں (اس وقت بھی) ام الکتاب میں خاتم النبیین تھا جب آدم ابھی خمیر سے پہلے مٹی میں تھے۔''

پس واضح ہو گیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہ صرف سب سے پہلے منصب نبوت سے سرفراز فرمایا گیا۔ بلکہ آپ ﷺ کو اس وقت خاتم النبیین بنایا گیا جب حضرت آدم علیہ السلام کا پیکر خاکی بھی تیار نہ ہوا تھا۔

انبیاء میں آنحضرت ﷺ کا خاتم ہونا آپؐ کے مخصوص فضائل و کمالات میں سے خود آپؐ کا اپنا ذاتی کمال ہے۔ سابقہ انبیاء کی رسالت مخصوص قوموں، علاقوں کے لئے اور ان کے حالات کے تقاضوں کے مطابق تھی جبکہ نبوت و رسالت محمدی ﷺ تخلیق آدم سے قیامت تک کی ساری مخلوق کے لئے ہے جیسا کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللّٰهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا. 82

''آپ فرما دیجئے کہ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول (بن کر آیا) ہوں۔''

---

[79] صحيح مسلم، كتاب المساجد ومواضع الصلاة، رقم الحديث ۵۲۳؛ سنن الترمذي، كتاب السير عن رسول الله صلى الله عليه وسلم باب ما جاء في الغنيمة، رقم الحديث ۱۵۵۳

[80] صحيح بخاري، كتاب التيمم، باب إذا لم يجد ماء ولا ترابا، رقم الحديث ۳۲۸

[81] أحمد بن حنبل أبو عبدالله الشيباني، مسند الإمام أحمد بن حنبل، مؤسسة قرطبة – القاهرة، رقم الحديث ۱۷۲۰۳ ج ۴ ص ۱۲۸

[82] سورۃ الاعراف، ۷:۱۵۸

## حاصل کلام

نبی کی معصومیت اور اس کی دوسری مقدس خصوصیات کے باوجود اسلام کی تعلیم یہی ہے کہ نبی خدا کا مخلوق، خدا کا بندہ اور آدمی ہوتا ہے۔ وہ خدا، خدا کا اوتار، دیوتا یا فرشتہ نہیں ہوتا بلکہ حقیقت یہ ہے کہ یہ مسئلہ بھی ان مسائل میں سے ہے جن کی اصل حقیقت محمد رسول اللہ ﷺ سے پہلے افراط و تفریط کی تاریکی میں گم تھی۔ اور آپؐ کے فیض علم سے وہ روشن ہوئی۔ اسلام سے پہلے یہودیوں کی طرح ایسے اہلِ مذاہب بھی تھے جو پیغمبروں کی ایک پیشینگوئی کی صفت کے علاوہ ہر حیثیت سے معمولی انسان سمجھے جاتے تھے۔ وہ ہر قسم کے گناہ بھی کرتے تھے۔ وہ بداخلاقیوں کے مرتکب بھی ہوتے تھے۔ وہ کفر بھی کرتے تھے۔ تاہم پیغمبر سمجھے جاتے تھے۔

دوسری طرف عیسائی بھی تھے جو اپنے نجات دہندوں کو انسانیت سے پاک خود خدا یا خدا کا جزو سمجھتے تھے، اور مشرک بھی تھے جو اپنے رہنماؤں کو دیوتا اور اوتار یعنی مجسم خدا یا انسان کے بھیس میں خدا سمجھتے تھے اور جن کو ہر قسم کی خدائی طاقتیں حاصل تھیں۔ اسلام نے اپنی تعلیم ان دونوں کے وسط میں پیش کی وہ ایک طرف رسولوں کو مخلوق محض صرف انسان اور پورا بندہ اور خدا کے حکم کے سامنے عاجز و درماندہ تسلیم کرتا ہے لیکن دوسری طرف وہ ان کو خدا کا برگزیدہ، معصوم، نیک اور خدا کی قدرت سے فیض پا کر برکتوں، سعادتوں اور ہدایتوں کا مرکز اور اس کی اجازت سے عجیب و غریب امور صادر کرنے والا بتاتا ہے اور بے اعتدالی کے ان دونوں خیالات کی جو غلط فہمی پر مبنی ہیں، علانیہ تردید کرتا ہے۔

## فصلِ سوم: عصمت انبیاء کرام اور ازالہ شبہات

اسلامی تعلیمات کا سب سے پہلا اور مستند ترین ذریعہ کتابِ ہدایت قرآن مجید ہے، اور فی الواقع قرآنِ مجید حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور خود صاحبِ قرآن حضرت محمد مصطفی ﷺ کی عصمت کا مبلغ اور مناد ہے۔ اور عصمتِ انبیاء کرامؑ کے عقیدہ کو بلا تفریقِ ملت و مذہب پوری انسانیت کے روبرو منوانا چاہتا ہے، کیونکہ انبیاء کی عصمت سے ایمان اٹھ جائے تو نبوت و رسالت اور وحیِ الٰہی کی تمام بنیادیں معدوم اور منہدم ہو جاتی ہیں۔ ظاہر ہے جب خدا کے پیغام بر کی امانت اور صداقت مشتبہ یا مشکوک ہو جائے تو پیغام کی صحت و صداقت بھی از خود مشکوک ہو جاتی ہے، جیسے جھوٹ کا رسیا شخص ہر معاشرے میں بے وقار ہوتا ہے، ویسے ہی اللہ پر جھوٹ باندھنے والا دنیا میں بے کار اور ناہنجار ہوتا ہے۔ قدرت ایسے شخص کو کبھی پروان نہیں چڑھنے دیتی، صرف سچا، کھرا اور امانت دار شخص ہی اپنے رب کا پسندیدہ ہوتا ہے۔ بناء بر ایں قدرت خود اس کی مدد گار اور پشتیبان ہوتی ہے اور قرآن اس صداقت کا اعلان کرتا ہے۔

قرآن کریم میں عصمتِ انبیاء کرام کا مسئلہ نہایت واضح دلائل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور یہ امتِ مسلمہ کا متفقہ عقیدہ ہے، تاہم قرآن کریم چونکہ اللہ کا کلام ہے اور اہلِ علم جانتے ہیں کہ ''كلام الملوك ملوك الكلام'' بادشاہوں کا کلام کلاموں کا بادشاہ ہوتا ہے اسی وجہ سے قرآنِ کریم کے بعض الفاظ سے بظاہر بعض شبہات وارد ہوتے ہیں، ضروری ہے کہ ان شبہات کا ازالہ قرآن مجید کی دیگر آیات اور مفسرینِ قرآن کی تحریروں سے پیش کر دیا جائے اس فصل میں منتخب انبیاء کرام پر شبہات کا جائزہ پیش کیا جائے گا۔

### عصمتِ آدم علیہ السلام اور قرآن مجید

حضرت آدم علیہ السلام کی خطاء جس کی قرآن اس طرح صراحت کرتا ہے۔

فَاَكَلَا مِنۡهَا فَبَدَتۡ لَهُمَا سَوۡاٰ تُهُمَا وَطَفِقَا يَخۡصِفٰنِ عَلَيۡهِمَا مِنۡ وَّرَقِ الۡجَنَّةِ ‌ وَعَصٰۤى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى ثُمَّ اجۡتَبٰهُ رَبُّهٗ فَتَابَ عَلَيۡهِ وَهَدٰى۔[1]

''پس اس میں سے دونوں نے کھایا پس ان دونوں کی شرمگاہ ظاہر ہو گئیں اور دونوں نے اپنے آپ کو پتوں سے ڈھانپنا شروع کر دیا اور آدم نے اپنے رب کی نافرمانی کی۔ پس گمراہ ہو گیا پس اس کو اس کے رب نے برگزیدہ کیا، پھر آیا اوپر اس کے راہ دکھائی۔''

دوسری جگہ ارشاد ہے۔

فَتَلَقّٰۤى اٰدَمُ مِنۡ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيۡهِ‌ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيۡمُ۔[2]

''اس وقت آدم نے اپنے رب سے چند کلمات سیکھ کر توبہ کی جس کو اس کے رب نے قبول کر لیا کیونکہ وہ بڑا معاف کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔''

سید رشید رضا اس آیت کے متعلق کہتے ہیں:

وأما مسألة عصمة آدم. فالجرى على طريقة السلف يذهب بنا الى أن العصيان والتوبه من المتشابة كسائر ما ورد في القصة مما لا يركن العقل الى ظاهره. ولنا أن تقول: ان تلك مخالفة صورت منه قبل أن يدركه عزم النبوة كما قال جل شانه "فَنَسِيَ وَلَمۡ نَجِدۡ لَهٗ

---

[1] سورة طٰہ، ۲۰:۱۲۱

[2] سورة البقرة، ۲:۳۷

عزمًا" والاتفاق انما ھو علی العصمۃ عن مخالفۃ الاوامر بعد النبوۃ، وقد یکون الذی وقع من ادم نسیانا، فسمی تفخیما لامرہ عصیانا...... والنسیان والسھو مما لا ینافی العصمۃ" 4

"جہاں تک عصمتِ آدم کے مسئلہ کا تعلق ہے تو یہ طریقہ سلف پر جاری ہے جو اس بات پر بنا کرتا ہے کہ عصیان اور توبہ متشابہ ہیں جیسا کہ تمام قصہ میں وارد ہوئے ہیں جس میں عقل ظاہر کی طرف رکن نہیں کرتی اور یہ کہتے ہیں، یہ مخالفت عزمِ نبوت کے ادراک سے قبل صادر ہوتی ہے جیسا کہ جل شانہٗ کا ارشاد ہے، "مگر وہ بھول گیا اور اس میں عزم نہ پایا" اور اتفاق یہ ہے کہ نبوت کے بعد مخالفت اور امر کے بجالانے سے عصمت پر ضرب پڑتی ہے۔ مگر یہاں آدم علیہ السلام سے نسیان واقع ہوتا ہے۔ پس اس حکم عصیان، نسیان اور سہو کا نام دیتے ہیں کہ جو کہ عصمت کی نفی نہیں کرتی"۔

معلوم ہوا کہ حضرت آدم علیہ السلام کی یہ غلطی نہ گناہ تھی اور نہ نافرمانی بلکہ معمولی قسم کی لغزش تھی۔

ارشاد ہے۔ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيۡطٰنُ۔ 5 "شیطان نے ان دونوں سے لغزش کروادی۔"

دوسری جگہ ارشاد ہوا۔ فَوَسۡوَسَ اِلَيۡهِ الشَّيۡطٰنُ 6 لیکن شیطان نے وسوسہ ڈالا۔

حفظ الرحمان سیوہاروی لکھتے ہیں۔

یہ آیات صاف طور پر واضح کرتی ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام نے کسی قسم کا کوئی گناہ نہیں کیا جس حد تک معاملہ پیش آیا اس میں بھی ان کے قصد وارادہ سے خلاف ورزی کا مطلق کوئی دخل نہیں ہے۔ بلکہ وہ ایک وسوسہ تھا جو لغزش کی شکل میں ان سے صادر ہو گیا اور وہ بھی نسیان اور بھول چوک کے ساتھ۔ ہم نے اس جگہ عصیان اور غوایت کے وہ معنی نہیں لیے جو عام بول چال میں بولے جاتے ہیں، یعنی گناہ اور گمراہی۔ 7

باب اول میں اس بات کی وضاحت ہو چکی ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی لغزشیں ان کے "معاصی" اور "ذنوب" درحقیقت زلات کی قسم سے ہوتے ہیں، یعنی معمولی سہو ونسیان...... اور یہ معمولی سہو ونسیان بھی تشریعی امور میں ہرگز نہیں ہوتا بلکہ محض غیر تشریعی امور میں اس کا صدور ممکن ہے۔

اس کے لئے قرآن کریم میں "زلت" کا لفظ استعمال ہوا ہے، جیسے حضرت آدم علیہ السلام اور حوا علیہا السلام کے بارے میں فرمایا گیا ۔ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيۡطٰنُ 8

پھر شیطان نے ان دونوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالا۔

---

3 سورۃ طٰہٰ، ۲۰:۱۱۵

4 رشید رضا، محمد رشید بن علي رضا بن محمد شمس الدين بن محمد بهاء الدين بن منلا علي خليفة القلموني الحسيني ،المتوفى: ۱۳۵۴ھ۔ تفسیر القرآن الحکیم (تفسیر المنار)، الهيئة المصرية العامة للكتاب ج۱ ص ۲۳۲

5 سورۃ بقرۃ، ۲:۳۶

6 سورہ طٰہٰ، ۲۰:۱۲۰

7 حفظ الرحمان سیوہاروی، قصص القرآن، ادارہ اسلامیات، کراچی، ۲۰۰۶ء، ج ا ص ۳۸

8 سورۃ الاعراف، ۷:۲۰

## زلات فرائض رسالت سے غیر متعلق

ابن فارسؒ نے لکھا ہے۔

ہر وہ لفظ جس میں زاء کے بعد لام آتا ہو اس کے بنیادی معنی ہٹنے کو ہوتے ہیں۔ گفتگو میں لغزش کر جانے یا اپنی رائے سے ہٹ جانے نیز غلطی کرنے کے لئے بھی یہ لفظ استعمال ہوتا ہے۔[9]

علمائے اسلام کے نزدیک زلات انبیاء علیہم السلام کے ان افعال میں واقع ہوتی ہیں جن کا تعلق فرائض رسالت سے نہ ہو، بلکہ ترکِ افضل اور ترکِ اولیٰ کی قسم کے امور سے ہو اور ان سے امورِ دین اور افعالِ شریعت میں کوئی لغزش اور خطا واقع نہیں ہوتی جیسا کہ ائمہ اصول نے اس کی تصریح کی ہے۔

قال ائمة الأصول الانبياء عليهم الصلاة والسلام كلّهم معصومون لا صدر عنهم ذنب ولو صغيرة سهوًا ولا يجوز عنهم الخطأ في دين الله قطعًا۔ 10

''ائمہ اصول نے کہا ہے کہ تمام انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں، ان سے کوئی گناہ سہواً بھی صادر نہیں ہوتا اگرچہ وہ صغیرہ ہی کیوں نہ ہو۔ اور ان سے دینی امور میں خطا واقع ہونا ناجائز ہے۔

امام سرخسیؒ نے لکھا ہے۔

زلت میں اصل فعل کا قصد تو پایا جاتا ہے۔ مگر اس کی ذات کا قصد نہیں پایا جاتا۔ اس لئے کہ زلت ( زل الرجل فی الطین) سے ماخوذ ہے، جس کا معنی ہے کہ آدمی گارے میں پھسل گیا۔ 11

اور علامہ شیخ احمد صاوی مالکیؒ نے تفسیر جلالین کے حاشیے میں سورۃ البقرہ کی آیت کریمہ ''فأزلهما الشيطان'' کے ضمن میں لکھا ہے:

إن قلت ذلك ظاهر في حوا لعدم عصمتها وما الحكم في آدم أجيب بأنّه اجتهد فاخطأ فسمّى الله خطأه معصية فلم يقع منه صغيرة ولا كبيرة وإنّما هو من باب حسنات الأبرار سيّئات المقربين فلم يتعمد المخالفة ومن نسب التعمد والعصيان له بمعنى فعل الكبيرة أو الصغيرة فقد كفر۔ 12

''اگر تم کہو کہ یہ لغزش حضرت حوا علیہا السلام کے حق میں تو صحیح ہے کہ ان کو عصمت حاصل نہ تھی لیکن آدم علیہ السلام کے بارے میں کیا حکم ہے؟ (کہ وہ تو معصوم ہیں) تو میرا جواب یہ ہے کہ آدم علیہ السلام نے اجتہاد کیا جس میں ان سے خطا واقع ہوئی پس اللہ تعالیٰ نے ان کی خطا کو معصیت کا نام دیا۔ پس ان سے نہ صغیرہ گناہ صادر ہوا ہے نہ کبیرہ۔ اور یہ اس قبیل سے ہے کہ ''نیکوں کی نیکیاں مقربین کی برائیاں ہیں''۔ پس انہوں نے مخالفت کا قصد نہیں کیا تھا اور جس نے ان کی طرف قصد اور گناہ کو منسوب کیا بایں معنی کہ انہوں نے کبیرہ یا صغیرہ کا ارتکاب کیا تو اس سے وہ کافر ہو گیا''۔

---

[9] ابن فارس، أحمد بن فارس بن زكرياء القزويني الرازي، أبو الحسين، المتوفى: ۳۹۵ھ، معجم مقاييس الغة، دار الفكر، ۱۳۹۹ھ، ص ۴۳۱

[10] عبدالوهاب الشعراني، المتوفى ۹۷۳ھ، اليواقيت والجواهر في بيان عقائد الأكابر، دار إحياء التراث العربي، ج۱ ص۲

[11] السرخسي، محمد بن أحمد بن أبي سهل شمس الأئمة السرخسي، المتوفى: ۴۸۳ھ)، اصول السرخسي، دار المعرفة، بيروت، ج۲ ص ۸۸

[12] الصاوی مالکی، المتوفی۱۲۴۱ھ، حاشية الإمام الصاوى على الجلالين، المطبعة العامرة الشرفية، القاهرة، ج۱ ص۲۱

## حضرت آدم علیہ السلام کی "زُلّتُ"

قرآن کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت آدم و حوا علیہا السلام نے جب شجر ممنوعہ کھالیا تو دونوں کے ستر ایک دوسرے کے سامنے کھل گئے، اس سے پہلے وہ ہر گز بے لباس نہیں تھے، چنانچہ اپنے آپ کو ننگا دیکھ کر پریشان ہو گئے اور گھبرا کر اپنے اوپر جنت کے درختوں کے پتے چپکانے لگے اور حیران رہ گئے کہ یہ کیا ہو گیا۔ اور اس طرح شیطان کے دھوکے میں آکر آدم علیہ السلام شجرہ ممنوعہ کو شجرۃ الخلد سمجھ بیٹھے۔ اور بھولے سے اپنے پروردگار کی نافرمانی اور خلافِ حکم کر بیٹھے۔ پس اس طرح وہ راہِ صواب سے ہٹ گئے اور لغزش کھا گئے۔ قدم تو اٹھایا تھا خلود اور دوام کے لیے، وہ پھسل کر دوسری طرف جا پڑا، جس مقصد کے لیے کھایا تھا وہ پورا نہ ہوا اور بجائے خلود کے اور دوام کے جنت سے اترنا پڑا۔

وَعَصَىٰ آدَمُ رَبَّهُ فَغَوَىٰ۔[13]

اور آدم نے اپنے رب کی نافرمانی کی، پس گمراہ ہو گیا۔

ابن جوزیؒ نے اس قول کی وضاحت میں لکھا ہے۔

في قوله تعالى: "فغوى" قولان: أحدهما: ضل طريق الخلود، حيث أراده من قبل المعصية. والثاني: فسد عليه عيشه؛ لأن معنى الغي: الفساد۔[14]

اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے بارے میں دو اقوال ہیں ایک تو یہ کہ غویٰ کا معنی ہے ضل طریق الخلود یعنی معصیت سے پہلے جس مقصد کے لیے انہوں نے اس درخت کا پھل کھایا کہ ہمیشہ زندہ رہیں گے وہ مطلوب حاصل نہ ہوا۔ فسد علیہ عیشہ انہوں نے اپنی زندگی کا عیش و آرام خود خاک میں ملا دیا کیونکہ غی کا معنیٰ فساد کا ہے۔

لفظ غویٰ سے پہلے جو لفظ عصیٰ حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق استعمال ہوا ہے، قرآن کریم میں اس کی تصریح موجود ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کا یہ فعل سہواً و نسیاناً تھا قصداً اور عمداً نہ تھا۔

وَلَقَدْ عَهِدْنَا إِلَىٰ آدَمَ مِن قَبْلُ فَنَسِيَ وَلَمْ نَجِدْ لَهُ عَزْمًا۔[15]

اور ہم نے اس سے پہلے آدم سے بھی عہد لیا تھا پھر وہ بھول گیا اور ہم نے اس میں پختگی نہ پائی۔

ابن جریرؒ تفسیر طبری میں رقمطراز ہیں۔

قوله (فَنَسِيَ) يقول: فترك عهدي... عن مجاهد في قوله) فَنَسِيَ (قال: ترك أمر ربه... عن قتادة قوله ) :وَلَمْ نَجِدْ لَهُ عَزْمًا ( أي صبرا.. 16

---

[13] سورۃ طٰہ، ۲۰:۱۲۱

[14] ابن الجوزی، جمال الدين عبد الرحمن بن علي بن محمد الجوزي، زاد المسير في علم التفسير، تفسير سورة طه، تفسير قوله تعالى ولقد عهدنا إلى آدم من قبل فنسي ولم نجد له عزما، المكتب الإسلامي، ۱۴۰۴ھ، ج ۵ ص ۳۲۸

[15] سورۃ طٰہ، ۲۰:۱۱۵

[16] الطبری، محمد بن جرير الطبري، تفسير الطبري، تفسير سورة طه، القول في تأويل قوله تعالى " ولقد عهدنا إلى آدم من قبل فنسي ولم نجد له عزما ، دار المعارف، ج ۱۸ ص ۳۸۴

اللہ تعالیٰ کے قول (نسی) کا مفہوم ہے کہ میرا وعدہ بھول گئے۔۔ مجاہد سے روایت ہے کہ اس قول کا مفہوم یہ ہے کہ وہ اپنے رب کا حکم چھوڑ بیٹھے۔۔اور ہم نے ان کا عزم پختہ نہیں پایا یعنی صبر مراد ہے۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام سہواً و نسیاناً بھول کر ایک کام خلافِ حکمِ الٰہی کر بیٹھے۔ معاذاللہ انہوں نے قصداً حکمِ الٰہی کی مخالفت نہیں کی۔ لہٰذا حضرت آدم علیہ السلام کی طرف عصیان کی نسبت محض ظاہر اور صورت کے اعتبار سے ہے ورنہ در حقیقت یہ فعل لغزش تھا معصیت نہ تھا۔

معصیت کے معنی لغت میں خلافِ حکم کسی کام کرنے کے ہیں اور وہ کبھی عمداً اور قصداً ہوتا ہے اور اصل معصیت اور گناہ ایسا ہی فعل ہے جو قصداً ہو اور کبھی عمداً اور قصداً نہیں۔ یہ در حقیقت معصیت اور گناہ نہیں بلکہ غلطی اور لغزش ہے۔ اس کو صورۃً معصیت کہہ دیا جاتا ہے یہاں آیت میں دوسرے معنی مراد ہیں۔

ابنِ قتیبہؒ کہتے ہیں کہ:

فنحن نقول في حق آدم عصى وغوى كما قال الله تعالى عزوجل ولا نقول آدم عاصٍ وغاوٍ كما تقول الرّجل قطع ثوبه وخاطه قد قطعه و خاطه ولا نقول هذا خياط حتى يكون معاودًا لذلك الفعل المعروف به۔[17]

''عطى آدم ربهٗ فغوٰى کہنا تو جائز ہے مگر آدم علیہ السلام کو عاصی اور غاوی کہنا جائز نہیں کیونکہ عاصی اور غاوی عرف میں اسی شخص کو کہا جاسکتا ہے کہ جو فعل معصیت کا عادی اور خوگر ہو گیا ہو مثلاً اگر کوئی شخص اپنے کپڑے کو خود ایک بار سی لے تو یہ کہنا تو صحیح ہے کہ خاط فلان ثوبہ، فلاں شخص نے اپنا کپڑا سی لیا مگر اس کو خیاط (درزی) کہنا صحیح نہیں۔ جب تک وہ کپڑا سینے کو اپنا پیشہ نہ بنالے۔ اور لوگوں میں اس پیشے کے ساتھ معروف و مشہور نہ ہو جائے''۔

ظاہر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام سے یہ فعل ساری عمر میں صرف ایک مرتبہ سرزد ہوا اور وہ بھی بھول سے ہوا قصداً و ارادۃً نہیں کیا۔ اور جو شخص ساری عمر میں کوئی ایک کام غلطی اور بھول چوک سے کر گزرے تو اس کو عاصی اور غاوی نہیں کہا جاسکتا۔ عاصی اس وقت کہا جائے گا کہ جب کوئی کام دیدہ و دانستہ حاکم کے حکم کے خلاف کرے۔ اسی طرح حضرت آدم علیہ السلام کی نسبت یہ کہنا تو جائز ہے کہ انہوں نے خدا کی ایک نافرمانی کی، مگر ان کو نافرمان کہنا کفر ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے جو لغزش ہوئی اور بھول چوک سے جو خطا صادر ہوئی اس کو محض ظاہری صورت کے اعتبار سے معصیت کہا گیا ورنہ در حقیقت وہ معصیت نہ تھی بلکہ در حقیقت وہ زلّت و لغزش تھی، جس کے معنی بھول چوک اور غفلت سے قدم پھسل جانے کے ہیں۔ کہ شیطان نے ان کو دھوکہ دے کر ان کا قدم پھسلا دیا۔ اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام پر ترکِ اولیٰ اور خطائے اجتہادی پر مواخذہ فرماتا ہے اور اس میں کئی شرعی مصالح بھی ہوتے ہیں۔ اکل شجرہ پر حضرت آدم علیہ السلام کو گنہگار کہنا اور ان کی طرف گناہ کی نسبت کرنا باتفاقِ علماءِ اُمتِ محمدیہ حرام ہے اور سنگین مضمرات کا حامل ہے۔

علامہ ابن عابدین شامی نے اپنے رسائل میں قرطبیؒ کے حوالے سے لکھا ہے کہ:

ونقل ایضًا عن القرطبی أنه لا یقال عطی آدم ربه الا فی القرآن۔18

---

[17] ابن الجوزی، جمال الدین عبد الرحمن بن علي بن محمد الجوزي، زاد المسير في علم التفسير، المكتب الإسلامي، ۱۴۰۴ھ، ج ۵ ص ۳۲۹

[18] ابن عابدین شامی، المتوفی ۱۲۵۴ھ مجموعة رسائل ابن عابدين، المکتبہ الازہریہ للتراث، جامع الازہر، ص ۳۱۰

''اور قرطبی سے منقول ہے کہ صرف قرآن میں یہ کہا جائے گا کہ آدم علیہ السلام سے عصیان سرزد ہوا، قرآن کے بغیر ایسا کہنا ممنوع ہے''۔

علامہ صاویؒ نے سورۃ طٰہٰ میں انبیاء علیہم السلام سے خطا اور نسیان واقع ہونے کی مصلحت بیان کرتے ہوئے کہا ہے:

واعلم أن الخطأ والنسیان یقع من المعصومین للتشریع والمصالح کما ھو معھود فی نصوص الشرع وتسمیة الله فی حقھم معصیة من باب حسنات الأبرار سیّئات المقربین۔ 19

''اور جان لے کہ خطا اور نسیان انبیاء علیہم السلام سے شریعت سازی اور شرعی مصلحتوں کی خاطر واقع ہوتے ہیں جیسا کہ شرعی نصوص سے یہ امر معلوم ہوا ہے اور اللہ کی طرف سے انبیاء علیہم السلام کے حق میں اس خطا و نسیان کا نام معصیت رکھنا اس قبیل سے ہے کہ نیکوں کی نیکیاں مقربین کی برائیاں ہیں''۔

علامہ شامی نے امام عبدالوہاب شعرانی کے ''لطائف المنن'' کے حوالے سے ان کا یہ قول نقل کیا ہے:

وقد حرّم المحققون علی الواعظ ذکر شیء من مسمی معصیة الأنبیاء علیھم الصلوٰة والسلام لأن ذنوب الأنبیاء انّما ھی بالنظر لمقامھم کوقوعھم فی خلاف الاولی او المباح مثلاً فسمی ذلك معصیة ولیس المراد بمعاصیھم ارتکابھم شیءًا من المحرمات لأنّھم لو ارتکبوہ لم یکونوا معصومین وقد ثبت عصمتھم۔ 20

''اور محققین نے واعظوں پر یہ حرام کر دیا ہیکہ وہ انبیاء علیہم السلام کے نام نہاد معاصی سے کسی چیز کا ذکر کرتے پھریں کیونکہ انبیاء کے ذنوب ان کے مقام عالی کی نسبت سے ذنوب ہوتے ہیں مثلاً ان سے ایک ایسا فعل صادر ہونا جس کا خلاف ترکِ اولیٰ ہو یا ایک مباح امر ان سے سرزد ہو جائے اور پھر اس ترکِ اولیٰ اور مباح فعل کا نام معصیت رکھا جائے۔ اور معاصی سے یہ مراد قطعاً نہیں کہ انہوں نے کسی حرام چیز کا ارتکاب کیا کیونکہ اگر وہ ایک فعل حرام کا ارتکاب کریں تو وہ معصوم نہیں رہیں گے اور یہ ثابت ہو چکا ہے کہ وہ معصوم ہیں''۔

رہی بات نسیان کی تو نسیان انسان کی طبعی چیز ہے تفسیر ابن کثیر میں لکھا ہے۔

عن ابن عباس قال انما سمی الانسان لانه عھد الیه فنسی۔ 21

ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ نسیان انسان میں موجود ہے کیونکہ اس نے وعدہ کیا اور بھول گیا۔

نسیان نہ عیب ہے نہ گناہ کیونکہ شریعت نے بھی ناسی کو مرفوع القلم قرار دیا ہے۔ اور آدمؑ کا یہ نسیان غفلت کی وجہ سے نہیں بلکہ طبعی اعتبار سے تھا۔

علامہ ابن عابدین شامی اپنے رسائل میں لکھتے ہیں:

ویکفر من أراد بالمعصیة الکبیرة أی بأن قال إن المعصیة التی صدرت من آدم کبیرة فإنه یکفر لأنّه قد خالف الإجماع۔ 22

''اور وہ شخص کافر ہو جاتا ہے جس نے معصیت سے کبیرہ گناہ مراد لیا یعنی کہا کہ آدم علیہ السلام سے جو گناہ صادر ہوا تھا وہ کبیرہ تھا اس سے وہ کافر ہو گیا کیونکہ اس نے اجماعِ اُمت کی مخالفت کی''۔

---

19 الصاوی مالکی، حاشیة الإمام الصاوی علی الجلالین، المطبعة العامرة الشرفیة، القاھرة، ج۳ ص۵۶

20 ابن عابدین شامی، مجموعة رسائل ابن عابدین، ص۳۱۰

21 ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج۳ ص۲۲۴

22 ابن عابدین شامی، مجموعة رسائل ابن عابدین، ص۳۰۷

مدارک التنزیل میں لکھا ہے۔

اللہ تعالیٰ کے تمام پیغمبر ہر قسم کے گناہوں سے پاک ہیں،اور معصوم ہوتے ہیں۔ مگر یہاں یہ شبہ پیدا ہوتا ہے، پھر آدمؑ نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کیسے کی، تو اس کا جواب یہ ہے کہ معصیت اور لغزش میں فرق ہوتا ہے۔ معصیت تو یہ ہے کہ نافرمانی کی نیت سے بالارادہ خدا کے حکم کو ٹھکرایا جائے، اور یہ چیز عصمت کے منافی ہے۔ اور اس کا صدور انبیاءؑ سے ناممکن اور محال ہے۔ اور لغزش وہ فعل ہے۔ جو بلا قصد و ارادہ مخالفت اللہ کے حکم کے بظاہر خلاف سرزد ہو جائے، اور ایسی لغزش کا صدور عصمت کے منافی نہیں۔ اور اس کا وقوع انبیاءؑ سے ممکن ہے۔[23]

## عصمتِ نوح علیہ السلام

حضرت نوح علیہ السلام کے بارے میں قرآن کریم میں آیا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کی قوم کو غرق کرنے کا ارادہ کیا تو آپ کا بیٹا بھی ان کافروں میں شامل تھا والد کی محبت غالب آئی تو آپ نے بارگاہِ ایزدی میں گزارش کیا ور اپنے بیٹے کے متعلق نجات کا سوال کیا۔ جس کا ذکر قرآن کریم میں اس طرح آیا ہے:

وَنَادٰى نُوْحٌ رَّبَّهٗ فَقَالَ رَبِّ اِنَّ ابْنِيْ مِنْ اَهْلِيْ وَاِنَّ وَعْدَكَ الْحَقُّ وَاَنْتَ اَحْكَمُ الْحٰكِمِيْنَ. قَالَ يٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ ۚ اِنَّهٗ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ ۖ فَلَا تَسْـَٔلْنِ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۗ اِنِّيْٓ اَعِظُكَ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ.[24]

"نوح علیہ السلام نے اپنے رب کو پکارا "اے رب! میرا بیٹا میرے گھر والوں میں سے ہے اور تیرا وعدہ سچا ہے اور تو سب حاکموں سے بڑا اور بہتر حاکم ہے۔ (جواب میں) ارشاد ہوا "اے نوح" وہ تیرے گھر والوں میں سے نہیں ہے وہ تو ایک بگڑا ہوا کام ہے، لہٰذا تو اس بات کی مجھ سے درخواست نہ کر جس کی حقیقت تو نہیں جانتا۔ میں تجھے نصیحت کرتا ہوں کہ اپنے آپ کو جاہلوں کی طرح نہ بنا لے۔"

محمود النسفیؒ اس آیت کریمہ کی تفسیر میں ابو منصور کا قول نقل کرتے ہیں۔

كان عند نوح عليه السلام ان ابنه كان على دينه لأنّه كان ينافق، والا لا يحتمل أن يقول: "ابنى من اهلى" ويسأل نجاته وقد سبق منه النهى عن سوال مثله بقوله "ولا تخاطبنى فى الّذين ظلموا إنّهم مغرقون". فكان نوح يسأله على الظاهر الذى عندهٗ كما كان اهل النفاق يظهرون الموافقة لنبيّنا عليه السلام، ويضمرون الخلاف لهٗ، ولم يعلم بذلك حتى أطلعهُ الله تعالىٰ عليه قوله "ليس من اهلك" أى من الذين وعدتُّ النجاة لهم، وهم المؤمنون حقيقةٌ فى السر والظاهر"۔[25]

"حضرت نوح علیہ السلام کا بیٹا اپنے دین پر تھا کیونکہ وہ منافق تھا مگر اس میں احتمال نہیں ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کا یہ کہنا کہ "یہ میرا بیٹا ہے جو کہ میرے اہل سے ہے" اور اس میں سوال نجات کا تھا۔ سوال کی ممانعت سبق آموز ہے۔ "اور مجھ سے ان ظالموں کے بارے میں بات نہ کرو بے شک وہ غرق کیے جائیں گے" پس نوح علیہ السلام اس کے ظاہر پر سوال کرتے ہیں جیسا کہ منافق ہمارے نبی اسے موافقت ظاہر کرتے ہیں اور باطن میں مخالفت رکھتے ہیں اور وہ اس

---

[23] النسفي، تفسير النسفي (مدارك التنزيل وحقائق التأويل)، ج ۱ ص ۴۳

[24] سورۃ ھود، ۱۱: ۴۵، ۴۶

[25] النسفي، تفسير النسفي (مدارك التنزيل وحقائق التأويل) ج ۲ ص ۶۵

بات کو نہیں جانتے یہاں تک کہ اللہ انہیں اس بات سے مطلع کردے اور اللہ کا فرمان ''لیس من اھلک'' یعنی جن لوگوں سے نجات کا وعدہ کیا گیا ہے وہ حقیقت میں ظاہری اور باطنی دونوں طرح سے مومن ہیں''۔

امام قرطبیؒ لکھتے ہیں۔

حضرت نوحؑ نے ظاہر کے اعتبار سے اسے اپنے اہل میں سمجھا، اور اللہ رب العزت کے حضور عرض کیا کہ ان وعدك الحق کہ بیشک تیرا وعدہ حق ہے۔ تو یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ایک پیغمبر دوسرے کافروں کی ہلاکت کا خواہاں ہو اور اپنے کافر بیٹے کی سلامتی کا خواہاں ہو۔[26]

اس کے علاوہ کچھ مفسرین نے ایک اور توجیہ کی ہے کہ کنعان کا کفر ظاہر تھا اور نوحؑ اس کو کافر جانتے تھے چنانچہ روح المعانی میں لکھا ہے۔

وقیل کان یعلم انه کافر الیٰ ذالك الوقت لکنه علیه سلم ظن انه عند مشاهدة تلك الاهوال و بلوغ السیل الربیٰ ینزجر عما کان علیه۔[27]

یعنی نوحؑ کو بیٹے کا کفر تو معلوم تھا لیکن ان کا خیال تھا۔ جب یہ ایسی ہولناکی اور سیلاب دیکھے گا، تو متنبہ ہو کر توبہ کر لے گا، اور ایمان لے آئے گا۔

دوسری بات یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں وضاحت نہ تھی۔

قُلْنَا احْمِلْ فِيهَا مِن كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ وَأَهْلَكَ إِلَّا مَن سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ وَمَنْ آمَنَ ۚ وَمَا آمَنَ مَعَهُ إِلَّا قَلِيلٌ۔[28]

ہم نے کہا کہ کشتی میں ہر قسم کے (جانداروں میں سے) جوڑے (یعنی) دو (جانور، ایک نر اور ایک مادہ) سوار کرا لے اور اپنے گھر کے لوگوں کو بھی، سوائے ان کے جن پر پہلے سے بات پڑ چکی اور سب ایمان والوں کو بھی اس کے ساتھ ایمان لانے والے بہت ہی کم تھے۔

اس میں بیٹے کی صراحت نہ تھی، لہذا پدری شفقت کے اعتبار سے حضرت نوحؑ نے یہ امید لگائی کہ شاید بیٹا متنبہ ہو چکا ہو گا۔ پھر اللہ کی طرف سے وضاحت ہوئی۔

قَالَ يَا نُوحُ إِنَّهُ لَيْسَ مِنْ أَهْلِكَ ۖ إِنَّهُ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ ۖ فَلَا تَسْأَلْنِ مَا لَيْسَ لَكَ بِهِ عِلْمٌ ۖ۔[29]

ارشاد ہوا کہ اے نوح، وہ تمہارے گھر والوں میں سے نہیں ہے، کیونکہ اس کے عمل اچھے نہیں ہیں، پس تم مجھ سے اس بات کی درخواست نہ کرو جس کی حقیقت کا تمہیں علم نہیں۔

اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے بیٹا کھلا کافر نہیں تھا بلکہ اپنے کفر کو چھپائے ہوئے تھا۔ یہی وجہ ہے کہ نوح علیہ السلام نے اس کو کشتی میں سوار ہونے کی دعوت دی اور اس موقع پر اس سے خطاب کرتے ہوئے یہ نہیں فرمایا کہ کافروں میں نہ ہو جا بلکہ فرمایا کافروں کے ساتھ نہ رہ، اور چونکہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ان کے گھر والوں کو بچ لے گا اس لیے وہ اپنے بیٹے کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے فریادی ہوئے مگر اللہ تعالیٰ

---

[26] قرطبي، الجامع لأحكام القرآن: تفسير القرطبي، ج٩ ص ٤٥

[27] الألوسي، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، ج٧ ص ٥٩

[28] سورة هود، ١١: ٤٠

[29] ایضاً ١١: ٤٦

نے انہیں متنبہ فرمایا کہ نہیں حقیقت حال کا علم نہیں ہے اور ایسی صورت میں محض جذبات سے مغلوب ہو کر فریاد کرنا صحیح نہیں جبکہ تمہارے گھر والوں کے سلسلہ میں پہلے ہی یہ استثناء کر دیا گیا تھا کہ بجز ان کے جن کے بارے میں ہمارا فرمان پہلے ہی صادر ہو چکا ہے یعنی تمہارے گھر والوں میں سے بھی وہ افراد نہیں بچا لیے جائیں گے جو ایمان نہیں رکھتے۔

چنانچہ مفتی شفیع لکھتے ہیں۔

> حق تعالیٰ کے اس ارشاد سے دو باتیں معلوم ہوئیں، اول یہ کہ حضرت نوح علیہ السلام کو اس بیٹے کے کفر کا پورا حال معلوم نہ تھا اس کے نفاق کی وجہ سے وہ اس کو مسلمان ہی جانتے تھے، اسی لئے اس کو اپنے اہل کا ایک فرد قرار دے کر طوفان سے بچانے کی دعا کر بیٹھے ورنہ اگر ان کو حقیقت حال معلوم ہوتی تو ایسی دعا نہ کرتے۔۔۔ دوسرا مسئلہ اس سے یہ معلوم ہوا کہ مومن اور کافر کے درمیان اگرچہ رشتہ قرابت کا ہو، مگر دینی اور اجتماعی معاملات میں اس رشتہ داری کا کوئی اثر نہیں ہوگا، کوئی شخص کتنا ہی عالی نسب ہو، کتنے ہی بڑے بزرگ کی اولاد ہو یہاں تک کہ سید الانبیاء(صلی اللہ علیہ وسلم) کی اولاد میں داخل ہونے کا شرف رکھتا ہو، اگر وہ مومن نہیں ہے تو دینی معاملات میں اس کے اس نسب عالی اور قرابت نبوی کا بھی کوئی لحاظ نہ کیا جائے گا، تمام دینی معاملات میں تو مدار کار ایمان اور صلاح و تقوی پر ہے، جو صالح و متقی ہے وہ اپنا ہے جو ایسا نہیں وہ بیگانہ ہے۔[30]

سید محمد آلوسیؒ نے لکھا ہے۔

> ولم يكن عالما بكفره اذ ذاك لانه لم يكن مجاهرا به والا لم يدع له، بل لم يدعه ايضا.[31]
>
> آپ اپنے بیٹے کے کافر ہو جانے سے ناواقف تھے، کیونکہ وہ کھلا کافر نہ تھا، اگر آپ کو اس کے کافر ہونے کا یقینی علم ہوتا تو آپ نہ اس کے لئے دعا کرتے اور نہ اسے کشتی میں پناہ لینے کے لئے بلاتے۔

اسی بات کی وضاحت میں امام رازیؒ لکھتے ہیں۔

> سیدنا نوحؑ سے یہ زلت اس وجہ سے سرزد ہوئی کہ بیٹے کے نفاق کی وجہ سے آپ کو اس کے کفر کا علم نہیں ہو سکا، اس لئے آپ نے اس کے بارے میں اجتہاد کیا کہ یہ مومن ہے مگر آپ اجتہاد میں خطاء کر گئے۔ کیونکہ در حقیقت وہ کافر تھا۔ پس آپ سے اجتہادی لغزش کے سوا کوئی گناہ کبیرہ یا صغیرہ سرزد نہیں ہوا۔[32]

**عصمت ابراہیمؑ :** جہاں تک ابراہیم خلیل اللہ کا تعلق ہے تو اس سلسلے میں جو نصوص کتاب و سنت سے وارد ہوئی ہیں اور وہ ظاہری طور پر عدمِ عصمت کا فائدہ دیتی ہیں اور یہ ظاہر ہے اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ یہ نصوص ایک دوسرے کے متعارض ہیں اور نہ ہی ان نصوص کے درمیان تعلق پیدا کرنا مشکل ہے، جہاں تک پہلی نص کا تعلق ہے تو وہ یہ بتاتی ہے:

---

30 مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف کراچی، ج۴ ص ۶۳۰، ۶۳۱

31 الألوسي ،شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني ،المتوفى: ١٢٧٠هـ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية بيروت ، ١٤١٥هـ ، ج ١١ ص ٤٨٦

32 فخرالدين الرازي ـ أبو عبد الله محمد بن عمر بن الحسن بن الحسين التيمي الرازي الملقب خطيب الري ،المتوفى: ٦٠٦هـ ، مفاتيح الغيب = التفسير الكبير ، دار إحياء التراث العربي بيروت ١٤٢٠هـ ، ج ٦ ص ٣٥٩

فلمّا جنّ علیہ الیل را کوکبا ۚ قال ھذا ربی ۚ فلمّا افل قال لا احبّ الافلین، فلمّا را القمر بازغا قال ھذا ربی ۚ فلمّا افل قال لئن لم یَھدِنِی رَبِّی لَاَکُونَنَّ مِنَ الْقَوْمِ الضَّآلِّینَ، فَلَمَّا رَاَ الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ ھٰذَا رَبِّی ھٰذَآ اَکْبَرُ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَتْ قَالَ یٰقَوْمِ اِنِّی بَرِیٓءٌ مِّمَّا تُشْرِکُونَ، اِنِّی وَجَّھْتُ وَجْھِیَ لِلَّذِی فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ۔[33]

پھر جب رات کی تاریکی ان پر چھا گئی تو انہوں نے ایک ستارہ دیکھا آپ نے فرمایا کہ یہ میرا رب ہے لیکن جب وہ غروب ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ میں غروب ہو جانے والوں سے محبت نہیں رکھتا، پھر جب چاند کو دیکھا تو فرمایا یہ میرا رب ہے لیکن جب وہ غروب ہو گیا تو آپ نے فرمایا اگر مجھ کو میرے رب نے ہدایت نہ کی تو میں گمراہ لوگوں میں شامل ہو جاؤں گا۔ پھر جب آفتاب کو دیکھا چمکتا ہوا تو فرمایا کہ، یہ میرا رب ہے یہ تو سب سے بڑا ہے پھر جب وہ بھی غروب ہو گیا تو آپ نے فرمایا بیشک میں تمہارے شرک سے بیزار ہوں۔ میں اپنا رخ اس کی طرف کرتا ہوں جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا یکسو ہو کر اور میں شرک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔

علامہ زمخشری کے الفاظ جن کا ترجمہ کچھ اس طرح ہے :

''حضرت ابراہیم علیہ السلام کا باپ اور اس کی قوم اصنام کی عبادت کرتی تھی، سورج، چاند اور ستاروں کی۔ پس حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ارادہ کیا کہ اپنی قوم کو اس خطا پر تنبیہ کریں اور ان کی صحیح راستے کی طرف رہنمائی کریں اور ان کی تصحیح کریں کہ جس کو وہ الٰہ سمجھتے ہیں وہ الٰہ نہیں ہے۔ اس سلسلے میں وہ اجرام فلکی کا جائزہ لیتے ہیں۔ سورج کے طلوع اور غروب ہونے، چاند کے روشن اور ختم ہونے کا جائزہ لیتے ہیں اور ان سب کو رب کہہ کر رد کر دیتے ہیں کہ غروب ہونے والا میرا رب نہیں ہو سکتا۔ یعنی میں اس بات کو پسند نہیں کرتا کہ میں ایسے رب کی عبادت کروں جو کہ متغیر حالت میں رہتا ہے اور جگہ بھی بدلتا رہتا ہے۔ پس یہ اجرام کی صفات ہیں اور ابراہیم علیہ السلام کا یہ فرمانا کہ اگر میرا رب مجھے ہدایت نہ دیتا تو میں گمراہ ہو چکا ہوتا یہ ان کی اپنی قوم کی تنبیہ تھی۔ پس حق کی طرف ہدایت اللہ کی توفیق اور اس کے لطف سے تھا۔''[34]

تفسیر مظہری میں قاضی ثناء اللہ لکھتے ہیں۔

قال ہذا ربی تو کہا یہ میرا رب ہے۔ کافر بتوں اور ستاروں کی پوجا اور تعظیم کرتے تھے اور عقیدہ رکھتے تھے کہ تمام کام انہی کے ہاتھ میں ہیں حضرت ابراہیم (علیہ السلام) نے چاہا کہ اس گمراہی پر ان کو متنبہ کریں اور دلیل و برہان کے ساتھ راہ حق دکھائیں اس لئے فرمایا ہذا ربی فرمایا یعنی تمہارے خیال میں یہ میرا رب ہے یا ہذا سے پہلے ہمزہ استفہام محذوف ہے یعنی کیا یہ میرا رب ہے یا ازراہ فرض یہ جملہ فرمایا یعنی بفرض محال یہ میرا رب ہے اوّل مخالفوں کا مفروضہ بیان کیا تاکہ آگے ان کے قول کی تردید کی جائے، صحیح قول یہی ہے (کہ جملہ استفہامیہ یا فرضیہ ہے) کیونکہ ہر پیغمبر ہر وقت موحد ہوتا ہے کبھی کسی وقت مشرک نہیں ہو سکتا ایسا شرکیہ قول اس شخص سے کیسے سرزد ہو سکتا ہے جس کو اللہ نے معصوم و طاہر بنایا تھا اور سن رشد سے پہلے ہی اس کو رشد یافتہ کر دیا تھا۔[35]

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

---

[33] سورۃ الانعام، ۶/۷۶، ۷۹

[34] الزمخشري ، الكشاف عن حقائق غوامض التنزيل، دار الكتاب العربي ، بيروت، ۱۴۰۷ھ، ج ۲ ص ۳۱

[35] قاضی ثناء اللہ، تفسیر مظہری، دار الاشاعت کراچی، ج ۴ ص ۱۲۰

وَتِلْكَ حُجَّتُنَا آتَيْنَاهَا إِبْرَاهِيمَ عَلَى قَوْمِهِ نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَنْ نَشَاءُ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ۔ 36

''یہ تھی ہماری وہ حجت جو ہم نے ابراہیم علیہ السلام کو اس کی قوم کے مقابلہ میں عطا کی ہم جسے چاہتے ہیں بلند مرتبے عطا کرتے ہیں، حق یہ ہے کہ تمہارا رب نہایت دانا اور علیم ہے۔''

اس سلسلے میں ابن العربی کہتے ہیں:

والذى أوتيه ابراهيم عليه السلام من العلم بالحجة...... بظهور دلالة التوحيد، وبيان عصمته ابراهيم عن الجهل بالله تعالى والشك فيه، والاخبار، أن ما جرى بينه وبين قومه إنّما كان احتجاجا، ولم يكن اعتقادا ۔ 37

''حجت کے ساتھ ابراہیم علیہ السلام کو جو علم دیا گیا جس کا دلالتِ توحید پر ظہور ہوتا ہے اور ابراہیم علیہ السلام کی عصمت کا بیان اللہ تعالیٰ کے متعلق جہل کے بارے میں اور اس میں شک کے بارے میں اور خبر یہ کہ جو ابراہیم علیہ السلام اور ان کی قوم کے درمیان جاری ہے، احتجاجاً تھا نہ کہ اعتقاداً۔''

دوسری نص جو کہ ظاہری طور پر عدم عصمت کے متعلق ہے وہ قرآن کریم کی مندرجہ ذیل آیت ہے:

وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلَكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَى كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۔ 38

اور یاد کر جب ابراھیم نے کہا اے میرے پروردگار! مجھ کو دکھا کہ تو مردے کو کس طرح زندہ کرے گا، فرمایا کہ کیا تم یقین نہیں لاتے؟ کہا کیوں نہیں لیکن اس واسطے چاہتا ہوں کہ میرے دل کو تسکین ہو جائے، فرمایا تو چار جانور اڑنے والے پکڑ پھر انہیں اپنے ساتھ مانوس کرلے پھر (انہیں ذبح کرنے کے بعد) ہر پہاڑ پر ان کے بدن کا ایک ایک ٹکڑا رکھ دے پھر ان کو بلا تیرے پاس جلدی سے آئیں گے، اور جان لے کہ بے شک اللہ زبردست حکمت والا ہے۔

تفسیر الکشاف پر ''احمد المنیر'' نے جو حاشیہ دیا ہے اس میں وہ لکھتے ہیں:

أما سؤال الخليل عليه السلام بقوله "كيف تُحيِ الموتى" فليس عن شريك والعاذ بالله في قدرة الله عن الأحياء...... ولكنه سؤال عن كيفية الاحياء ولا يشترط في الايمان الاحاطة بصورتها ۔ فانما هي طلب علم ما لا يتوقف الايمان على علمه ويدل على ذلك ورود السؤال بصيغة (كيف) وموضعها السؤال عن الحال ونظير هذا السؤال، أن يقول القائل: كيف يحكم زيد في الناس؟ فهو لا يشك انهُ يحكم فيهم، ولكنّه سأل عن كيفية حكمه لا ثبوته، ولو كان الوهم قد يتلاعب ببعض الخواطر، فيطرق الى ابراهيم شكا من هذه الاية وقد قطع النبى عليه الصلوٰة والسلام دابر هذا الوهم بقوله "نحن أحق بالشك من ابراهيم" أى ونحن لم نشك ۔ فلأن لا يشك ابراهيم اخرى وأولى وأراد بقوله (أولم تأمن؟) أن ينطق ابراهيم بقوله بلى اٰمنت، ليدفع عنه ذلك الاحتمال اللفظى في الاعبارة الاولى ليكون ايمانه مخلصا نص عليه بعبارة يفهمها كل من يسمعها فهما لا يلحقه فيه شك" ۔ 39

''جہاں تک حضرت خلیل علیہ السلام کے سوال کا تعلق ہے (کیف تحی الموتی) پس اس میں شک نہیں کہ وہ اللہ کی قدرت یعنی اس کے احیاء کے بارے میں شک میں پڑتے، بلکہ یہ سوال کیفیتِ احیاء کے بارے میں تھا اس کی صورت کا احاطہ کرنا ایمان میں شرط نہیں ہے۔ بلکہ یہ طلبِ علم ہے جو کہ علم پر ایمان کا توقف نہیں کرتا ہے اور یہ سوال کے ورود پر

---

[36] سورۃ الانعام ۶: ۸۳

[37] ابن العربي، القاضي محمد بن عبد الله أبو بكر بن العربي المعافري الاشبيلي المالكي، المتوفى: ۵۴۳ھ، احكام القرآن، دار الكتب العلمية، بيروت لبنان، ۱۴۲۴ھ، ج ۲ ص ۲۶۲

[38] سورۃ البقرۃ، ۲: ۲۶۰

[39] الزمخشري، الكشاف عن حقائق غوامض التنزيل، دار الكتاب العربي، بيروت، ۱۴۰۷ھ، ج ۱ ص ۳۹۱

دلالت کرتا ہے کہ صیغہ (کیف) میں کہا گیا ہے اور کس حالت میں کہا گیا ہے؟ قائل یہ کہے، زید لوگوں میں کیسے فیصلہ کرتا ہے؟ تو اس میں شک نہیں ہے کہ وہ لوگوں میں فیصلہ کرتا ہے بلکہ یہ کیفیت پر سوال ہے نہ کہ نبوت کے سلسلے میں۔ اگر یہ وہم ہوتا تو یہ بعض دیگر خواطر میں بھی واقع ہوتا پس ابراہیم علیہ السلام کی طرف اس آیت میں شک واقع ہوا ہے۔ نبی کریم ا نے ابراہیم علیہ السلام سے وہم کو رد کرتے ہوئے فرمایا''ہم ابراہیم سے شک کے زیادہ حق دار ہیں، یعنی اور ہم شک نہیں کرتے، اللہ تعالی کا یہ فرمانا''اولم تومن'' اور جواب میں ابراہیم علیہ السلام کا کہنا، بلیٰ امنت تو یہ چیز پہلی عبارت کے احتمال لفظی کو دور کر دیتی ہے جو اپنے ایمان میں خالص ہے تو اس پر یہ عبارت نص ہے جس کی مکمل طور پر سمجھ آتی ہے پس اس میں شک ملحق نہیں۔''

اسی سے متعلق صحیح بخاری کی ایک حدیث ہے۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَحْنُ أَحَقُّ بِالشَّكِّ مِنْ إِبْرَاهِيمَ إِذْ قَالَ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلَكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي۔ 40

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہم ابراہیم علیہ السلام کی نسبت شک کرنے کے زیادہ مستحق ہیں جب انہوں نے کہا اے پروردگار! مجھے دکھایئے کہ آپ مردوں کو کیسے زندہ کرتے ہیں؟ تو اللہ نے کہا کیا تم ایمان نہیں لائے؟ انہوں نے کہا ایمان تو بے شک لایا لیکن (میں یہ چاہتا ہوں کہ) میرا دل مطمئن ہو جائے۔

امام قرطبیؒ اسی حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں۔

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ اگر حضرت ابراہیمؑ شک کرنے والے ہوتے تو ہم کو شک کرنے میں ان سے آگے بڑھا ہونا چاہئے تھا، حالانکہ ہمیں اس بارے میں کوئی شک نہیں کہ اللہ تعالی مردوں کو زندہ فرمائے گا، اس لئے حضرت ابراہیمؑ کو اس باب میں بطریق اولی کوئی شک نہ تھا۔ 41

اس حدیث کے بارے میں ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں۔

ليس المراد هاهنا بالشك ما قد يفهمه من لا علم له عنده بلا خلاف۔ 42

اس حدیث میں شک سے مراد وہ معنی مراد نہیں ہیں جو جو ایسے لوگ سمجھتے ہیں جن کے پاس کچھ بھی علم نہیں ہے۔

تفسیر در منثور میں ہے۔

عن ابن عباس قال: إن إبراهيم مر برجل ميت -زعموا أنه حبشي- على ساحل البحر، فرأى دواب البحر تخرج فتأكل منه، وسباع الأرض تأتيه فتأكل منه، والطير تقع عليه فتأكل منه، فقال إبراهيم عند ذلك: رب، هذه دواب البحر تأكل من هذا، وسباع الأرض والطير ثم تميت هذه فتبلى، ثم تحييها، فأرني كيف تحيي الموتى. قال: أولم تؤمن يا إبراهيم أني أحيي الموتى؟ قال: بلى يا رب، ولكن ليطمئن قلبي۔ 43

---

40 صحيح البخاري، كتاب أحاديث الأنبياء، باب قوله عز وجل ونبئهم عن ضيف إبراهيم، رقم الحديث ٣١٩٢

41 قرطبي، الجامع لأحكام القرآن: تفسير القرطبي، ج ٣ ص ٢٨٤

42 ابن كثير، تفسير القرآن العظيم، ج ٢ ص ٤٥٥

43 السيوطي، عبد الرحمن بن أبي بكر، جلال الدين، المتوفى: ٩١١هـ، الدر المنثور، دار الفكر — بيروت، ٢٠١٠ء، ج٢ ص ٢١٩

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا مجھ کو یہ بات پہنچی ہے کہ اس درمیان ابراہیم (علیہ السلام) راستے پر جارہے تھے اچانک ایک مردہ گدھا پڑا ہوا تھا، اس پر درندے اور پرندے اس کے گوشت کو نوچ رہے تھے، اور اس کی ہڈیاں باقی رہ گئی تھیں، آپ تعجب کرتے ہوئے کھڑے ہوگئے، پھر فرمایا اے میرے رب! میں جانتا ہوں کہ تو ضرور اس کو جمع کرے گا ان درندوں اور پرندوں کے پیٹوں سے، اے میرے رب مجھ دکھایئے کہ آپ کس طرح مردوں کو زندہ فرمائیں گے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا کیا تجھے یقین نہیں؟ عرض کیا کیوں نہیں یقین ہے لیکن صرف اپنے قلب کا اطمینان چاہتا ہوں۔

یہاں پر یہ سمجھنا کہ حضرت ابراہیمؑ متردد تھے یہ بات درست نہیں کیونکہ حضرت ابراہیمؑ کا اپنا قول ہے۔

إِذْ قَالَ إِبْرَٰهِـۧمُ رَبِّيَ ٱلَّذِي يُحْيِۦ وَيُمِيتُ۔[44]

جب ابراہیم نے (اس سے) کہا کہ "میرا رب تو وہ ہے جو لوگوں کو زندہ کرتا اور مارتا ہے"

مولانا ثناءاللہ امرتسری رقمطراز ہیں۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے جو خواہش کی تھی وہ علم الیقین سے عین الیقین کے درجہ تک ترقی حاصل کرنے کے لئے کی تھی کسی شک کے لئے وہ خواہش نہیں کی کیونکہ انبیاء کی شان اس شک سے بری ہے۔[45]

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق ایک حدیث نقل کی جاتی ہے جس میں کہا گیا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تین باتیں خلافِ واقعہ کہیں، ان میں سے دو کا ذکر قرآنِ پاک میں بھی ہے اس لئے یہ حدیث قرآن کے خلاف ہے۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكْذِبْ إِبْرَاهِيمُ إِلَّا ثَلَاثًا ... قَالَتْ رَدَّ اللَّهُ كَيْدَ الْكَافِرِ أَوْ الْفَاجِرِ فِي نَحْرِهِ وَأَخْدَمَ هَاجَرَ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ تِلْكَ أُمُّكُمْ يَا بَنِي مَاءِ السَّمَاءِ۔[46]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ ابراہیم علیہ السلام نے تین مرتبہ توریہ کیا تھا، دو ان میں سے خالص اللہ عزوجل کی رضا کے لیے تھے۔ ایک تو ان کا فرمانا (بطور توریہ کے) کہ " میں بیمار ہوں " اور دوسرا ان کا یہ فرمانا کہ " بلکہ یہ کام تو ان کے بڑے (بت) نے کیا ہے " اور بیان کیا کہ ایک مرتبہ ابراہیم علیہ السلام اور سارہ علیہا السلام ایک ظالم بادشاہ کی حدود سلطنت سے گزر رہے تھے۔ بادشاہ کو خبر ملی کہ یہاں ایک شخص آیا ہوا ہے اور اس کے ساتھ دنیا کی ایک خوبصورت ترین عورت ہے۔ بادشاہ نے ابراہیم علیہ السلام کے پاس اپنا آدمی بھیج کر انہیں بلوایا اور حضرت سارہ علیہ السلام کے متعلق پوچھا کہ یہ کون ہیں؟ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ میری بہن ہیں۔ پھر آپ سارہ علیہ السلام کے پاس آئے اور فرمایا کہ اے سارہ! یہاں میرے اور تمہارے سوا اور کوئی بھی مومن نہیں ہے اور اس بادشاہ نے مجھ سے پوچھا تو میں نے اس سے کہہ دیا کہ تم میری (دینی اعتبار سے) بہن ہو۔ اس لیے اب تم کوئی ایسی بات نہ کہنا جس سے میں جھوٹا بنوں۔

اگر ہم حدیث کے الفاظ کی بحث میں دیکھیں تو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے جن واقعات پر لفظ کذب کا اطلاق کیا گیا ہے، وہ توریہ اور تعریض کی شرط پر پورا اترتے ہیں نا کہ جھوٹ کی، واضح رہے کہ سچ اور جھوٹ کی تشخیص میں نفس الامر اور متکلم کے قصد اور

---

[44] سورۃ بقرۃ، ۲:۲۵۸

[45] ثناءاللہ امرتسری، تفسیر ثنائی، مکتبہ قدوسیہ لاہور، ۲۰۰۲ء ج ۱ ص ۱۶۸

[46] صحيح البخاري، كتاب أحاديث الأنبياء، باب قول الله تعالى واتخذ الله إبراهيم خليلا، رقم الحديث ۳۱۷۹

ارادہ کو بھی دخل ہے اگر متکلم سچ اور نفس الامر کے مطابق گفتگو کرے لیکن مخاطب کو اندھیرے میں رکھنا چاہے اور اپنے مقصد کو اس پر ظاہر نہ ہونے دے اسے تعریض اور توریہ کہا جاتا ہے۔ یہ متکلم کے لحاظ سے صدق ہے اور تفہیم کے لحاظ سے کذب ہے۔

امام راغب رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔

"تعریض ایسی گفتگو ہوتی ہے، جس کے ہر دو پہلو ہوتے ہیں۔ من وجه صدق اور من وجه کذب۔ جیسے فیما عرضتم به من خطبة النساء سے واضح ہے۔"[47]

صدق اور کذب میں جس طرح واقعے کو دخل ہے، اسی طرح ارادے کو بھی دخل ہے۔ صدق اور کذب کا معنی سمجھ لینے کے بعد ایک تیسری چیز بھی ذہن میں آجانی چاہئے۔ جب متکلم خبر واقع اور مخبر عنہ کے مطابق دے، لیکن اس واقع اور حقیقت کو مخاطب سے مخفی رکھنا چاہے، تو اسے تعریض یا توریہ کہتے ہیں۔ حضرت ابراہیم کا بت شکنی کا ایک مشہور واقعہ ہے اس کا قرآن میں بھی بیان کیا گیا طوالت کی وجہ سے صرف معترض عبارت کا جواب قرآنی آیت سے نقل کیا جارہا ہے۔ اُس نے جواب دیا۔

قَالَ بَلْ فَعَلَهُۥ كَبِيرُهُمْ هَٰذَا فَسْـَٔلُوهُمْ إِن كَانُوا۟ يَنطِقُونَ ۔48

کہابلکہ ان کے اس بڑے نے یہ کیا ہے سو ان سے پوچھ لو اگر وہ بولتے ہیں۔

یہاں یہ اعتراض وارد نہیں ہوتا کہ حضرت ابراہیمؑ نے جھوٹ بولا حقیقتاً یہاں نیت صرف سمجھانے کی تھی کہ وہ غور کریں جب یہ بت بول نہیں سکتے تو ہماری مدد کیا کریں گے لہٰذا اسے خلاف واقعہ بات یا تعریض اور توریہ کہا جائے گا اگر حدیث میں لفظ کذب سے جھوٹ مراد لیا جائے تو پھر یہ اعتراض تو خود قرآن پر بھی وارد ہو سکتا ہے لیکن یہاں آیت میں توریہ یا تعریض ہی مراد لیا جاتا ہے کیونکہ اس طرح قرآن وحدیث دونوں کے مطابق حضرت ابراہیم علیہ السلام پر کوئی آنچ نہیں آتی۔

اسی طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کا یہ کہنا کہ میں بیمار ہوں، مندرجہ بالا حدیث میں دوسرا واقعہ ہے جس پر کذب کا اطلاق کیا گیا ہے یہ واقعہ بھی خود قرآن ہی سے ثابت ہے خلاصہ یہ ہے کہ لوگ کسی تہوار یا اجتماعی کام کے لیے جانا چاہتے تھے، ان کی خواہش تھی حضرت ابراہیم علیہ السلام ان کے ہمراہ چلیں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے سامنے اپنے حلفی بیان کے مطابق بتوں کو توڑنے کا ارادہ موجود تھا۔ ستاروں پر نگاہ ڈال کر فرمایا

فَقَالَ إِنِّى سَقِيمٌ ۔49

پھر کہا بے شک میں بیمار ہوں۔

قوم چھوڑ کر چلی گئی تو حضرت ابراہیمؑ نے پورے بت خانہ کو تہ و بالا کر کے رکھ دیا یہاں سقیم کے اظہار میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے توریہ سے کام لیا، یہ ابہام اور تعریض تھی جو بالکل سچائی اور حقیقت پر مبنی تھی، مگر قوم نے اسے واقعی اہم بیماری سمجھا اب حدیث پر کذب کا اطلاق کرنے سے یہی اعتراض قرآن پر بھی وارد ہو گا جبکہ ایسا نہیں ہے۔

---

[47] الراغب الأصفهاني أبو القاسم الحسين بن محمد ،المتوفى: ۵۰۲ھ، المفردات في غريب القرآن، دار القلم، الدار الشامية دمشق بیروت ،۱۴۲۶ھ، ج ۲ ص ۸۵

[48] سورۃ الانبیاء، ۲۱: ۶۳

[49] سورۃ الصافات، ۳۷: ۸۹

تیسرا واقعہ قرآن میں مذکور نہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ کے متعلق فرمایا کہ یہ میری بہن ہیں اس تیسرے توریہ کے متعلق حدیث اپنی وضاحت آپ کرتی ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی اہلیہ سے کہا کہ میں نے ظالم کے پاس تمہیں اپنی بہن کہا ہے، تم میری تکذیب نہ کرنا، کیونکہ دین کے لحاظ سے تم میری بہن ہو اور اس سرزمین میں تمہارے سوا کسی سے میرا یہ دینی رشتہ نہیں ہے۔ اس تعریض کی حقیقت، ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ سے خود ظاہر فرما دی کہ اس سے دینی اخوت مراد ہے، گو کہ ظالم اس سے بظاہر نسبی اخوت سمجھے گا۔ اس تعریض سے یہی مغالطہ مقصود ہے۔ تاکہ عصمت بھی محفوظ رہے اور شر بھی نہ پہنچ سکے۔ اس کے متعلق حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے فرمایا:

"اس مقام پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ کے سامنے حقیقت کھول دی، ظالم کو مغالطہ میں رکھا تعریض کا یہی مطلب ہے۔"[50]

اس حدیث سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوتی ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے زندگی بھر کبھی توریہ یا تعریض تک نہیں کی ماسوائے ان تین مقامات کے کہ جہاں انہوں نے دعوت و تبلیغ کی خاطر یا عصمت کی حفاظت کی خاطر توریہ کیا۔ ڈیڑھ سو سال سے بھی زائد عرصہ کی زندگی میں فقط تین ناگزیر مقامات کے علاوہ کبھی بھی خلاف واقعہ بات کا نہ کہنا بجائے خود حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بہت بڑی فضیلت اور ان کی سچائی کا ثبوت ہے۔

## عصمتِ یونس علیہ السلام

حضرت یونس علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اہل نینویٰ کی رشد و ہدایت کے لیے مامور کیا۔ یونس علیہ السلام ایک عرصہ تک ان کو دعوت دیتے رہے مگر ان کی قوم نے اعلانِ حق پر کان نہ دھرا بلکہ آپ کا اور آپ کی دعوت کا مذاق اڑاتے رہے۔ تب یونس علیہ السلام ان سے خفا ہو کر عذابِ الٰہی کی بد دعا کر کے اللہ کے حکم کا انتظار کیے بغیر چلے گئے۔ قرآن کریم میں اس واقعہ کا ذکر اس طرح ہے:

وَذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِي الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ۭ وَكَذٰلِكَ نُـْۨجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ۔ 51

"اور ذوالنون (یونس کا معاملہ یاد کرو) جب کہ وہ اپنی قوم سے خفا ہو کر چلے گئے تھے۔ اس نے خیال کیا کہ ہم اس کو تنگی (آزمائش) میں نہیں ڈالیں گے۔ پھر (جب اس کو آزمائش کی تنگی نے آگھیرا تو) اس نے (مچھلی کے پیٹ میں اور دریا کی گہرائی کی) تاریکیوں میں پکارا: "خدایا! تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تیرے لیے ہر طرح کی پاکی ہے، حقیقت یہ ہے کہ میں نے اپنے اوپر بڑا ہی ظلم کیا"۔ تب ہم نے اس کی دعا قبول کی اور اسے غمگینی سے نجات دی اور ہم اسی طرح ایمان والوں کو نجات دیا کرتے ہیں"۔

کچھ معترضین کے نزدیک حضرت یونسؑ اپنے رب سے ناراض ہو کر چلے گئے تھے جو ناممکن ہے، یہ اعتراض بالکل لغو ہے، اسی بارے میں ابن حزمؒ لکھتے ہیں۔

أن یونس ذهب مغاضباً فلم یغاضب ربه قط ولا قال الله تعالى أنه غاضب ربه فمن زاد هذه الزيادة كان قائلاً على الله الكذب وزائداً في القرآن ما ليس فيه هذا لا يحل ولا يجوز أن يظن بمن له أدنى مسكة من عقل أنه يغاضب ربه تعالى فكيف أن يفعل ذلك نبياً من

---

[50] ابن حجر العسقلاني أحمد بن علي بن حجر، فتح الباري شرح صحيح البخاري، دار المعرفة بيروت، 1379ھ، ج٦ ص ٣٥٤

[51] سورة الانبياء، ۲۱: ۸۷، ۸۸

الانبیاء...[52]

حضرت یونسؑ اپنے رب پر غصہ نہیں ہوئے تھے، اور نہ اللہ تعالیٰ نے یہ بات کی ہے کہ وہ اپنے رب پر غصہ ہوئے تھے، وہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بولنے کا مرتکب ہے۔ اور قرآن کے بارے میں ایسی بات کا اضافہ کرتا ہے۔ جو اس میں نہیں ہے، جب کسی بھی باہوش اور باشعور شخص کے لئے جائز نہیں کہ وہ اپنے رب پر غصہ ہو جائے، تو اللہ کے کسی نبی کے بارے میں یہ فضول خیال کیوں آتا ہے۔ یہ تو ایک ایسی بدگمانی ہے۔ جو ہم کمزور مسلمان عورتوں اور مردوں کے بارے میں بھی تسلیم نہیں کرتے چہ جائیکہ کہ اس کی نسبت ایک جلیل القدر نبی کی طرف کی جائے۔

آیت مبارکہ کی وضاحت میں مولانا حفظ الرحمن رقمطراز ہیں:

''بعض مفسرین یہ معنی بیان کرتے ہیں کہ یونس علیہ السلام اپنی قوم سے ناراض ہو کر چلے گئے اور وحی کا انتظار اور خدا کی مرضی معلوم کیے بغیر چلے گئے۔ انہوں نے یہ سمجھ لیا کہ ''ہم ان کی اس جلد بازی پر ان کو آزمائش اور تنگی میں نہ ڈالیں گے'' اس تفسیر کے مطابق ''مغاضبا'' کا تعلق قوم سے ہے اور ''لن نقدر علیہ'' کے معنی ''لن نضیق علیہ'' کے ہیں اور قدر بمعنی ضیق بکثرت مستعمل ہے۔ جمہور کا یہی قول ہے اور ابن عباسؓ، ضحاکؒ، قتادہؒ، حسنؒ سے یہی منقول ہے اور ابن کثیر اور ابن جریر کا یہی مختار قول ہے۔

تفسیر طبریؒ میں لکھا ہے۔

فقال بعضهم: كان ذهابه عن قومه وإياهم غاضب.[53]

بعض کا قول ہے کہ مغاضبا سے مراد ان کا غصے میں اپنی قوم کے پاس سے جانا تھا۔

تفسیر آلوسی میں لکھا ہے۔

اذذهب مغاضبا أي غضبان على قومه لشدة شكيمتهم وتمادي إصرارهم مع طول دعوته إياهم . وكان ذهابه هذا هجرة عنهم لكنه لم يؤمر به.[54]

یعنی اس سے مراد وہ غصے میں چلے گئے اپنے لوگوں پر ناراض ہو کر آپ نے انہیں دعوت کے ذریعے بہت سمجھایا لیکن ان کی ہٹ دھرمی بڑھتی ہی گئی، آپ غصے میں اذن الٰہی کے بغیر وہاں سے ہجرت کر گئے۔

لفظ ''مغاضبًا'' کی صحیح تفسیر تو یہی ہے کہ یونس علیہ السلام قوم پر غضبناک ہو گئے تھے، لیکن بغوی نے ''مدارک التنزیل'' میں اس کی دو توجیہات اور کی ہیں، پہلی یہ کہ یونس علیہ السلام بادشاہِ وقت (حزقیل) پر غضبناک ہوئے تھے، جبکہ دوسری توجیہ یہ ہے کہ آپؑ اپنے رب پر ناراض ہوئے تھے ۔

اس بارے میں مفسر بغوی لکھتے ہیں:

---

[52] ابن حزم ، أبو الفتح محمد بن عبد الكريم بن أبي بكر أحمد الشهرستاني ،المتوفى: ۵۴۸ھ، الملل و النحل، مؤسسة الحلبي، ج ۴ ص ۱۷

[53] تفسير الطبري, تفسير سورة الأنبياء, القول في تأويل قوله تعالى " وذا النون إذ ذهب مغاضبا " ج ۱۸ ص ۵۱۲

[54] تفسير الألوسي، تفسير سورة الأنبياء ،تفسير قوله تعالى وذا النون إذ ذهب مغاضبا فظن أن لن نقدر عليه فنادى، ج ۱۷ ص ۸۳

وقال عروة ابن الزبير وسعيد ابن جبير وجماعة: ذهب عن قومه (مغاضبًا لربه) اذ كشف العذاب عن قومه بعد ما اوعدهم۔ 55

"عروہ بن زبیرؒ، سعید ابن جبیرؒ اور ایک جماعت کی رائے میں حضرت یونس علیہ السلام اللہ پر غصہ ہو کر اپنی قوم کو چھوڑ گئے تھے، اور اللہ پر اس وجہ سے غصے ہو گئے تھے کہ حضرت یونس علیہ السلام نے قوم کو نزولِ عذاب کی دھمکی کا وعدہ کیا تھا اور اللہ نے اُن پر سے عذاب کو اٹھالیا"۔

واضح ہو کہ محققین ائمہ تفسیر اس روایت کو غلط قرار دیتے ہیں جیسا کہ علامہ سید آلوسی نے "بحر المحیط" کے حوالے سے لکھا ہے:

وقيل (مغاضبًا لربه) وحكى في هذه المغاضبة كيفيات وتعقب ذلك في البحر بأنه يجب إطراح هذا القول إذ لا يناسب ذلك لمنصب النبوة۔ 56

"اور یہ کہ "مغاضباً" سے رب تعالیٰ پر غضبناک ہونا مراد ہے تو اس میں بہت سی باتیں کہی گئی ہیں مگر بحر المحیط میں اس کی تردید کرتے ہوئے کہا گیا ہے کہ واجب ہے کہ اس تفسیر کو دیوار پر دے مارا جائے کیونکہ یہ معنی منصبِ نبوت کے شایانِ شان نہیں"۔

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور ائمہ تابعین کے اقوال میں حضرت یونس علیہ السلام کی طرف اس بات کی جو نسبت پائی جاتی ہے کہ وہ اللہ پر غضبناک ہوئے تھے (مغاضبا لربہ)، تو اس کے لئے صاحب "بحر المحیط" نے یہ تاویل پیش کی ہے کہ "لربہ" میں لام مغاضباً کا صلہ نہیں بلکہ تعلیل کے لیے ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ یونس علیہ السلام اللہ کی رضا کے لئے قوم پر غضبناک ہوئے تھے۔ چنانچہ آلوسی لکھتے ہیں:

وينبغي أن يتأول لمن قال ذلك من العلماء كالحسن والشعبي وابن جبير وغيرهم من التابعين وابن مسعود من الصحابة بأن يكون معنى قولهم «لربه» لأجل ربه وحمية دينه فاللام لام العلة لا اللام الموصلة للمفعول به۔ 57

"حسن بصری، امام شعبی، ابن جبیر اور دوسرے تابعین یا عبداللہ ابن مسعود ص سے جو یہ منقول ہے کہ "مغاضباً لربہ" "وہ اپنے رب سے غضبناک ہو گئے تھے" تو چاہیے کہ اس میں یہ تاویل کی جائے کہ "لربہ" میں لام تعلیل کے لیے ہے نہ کہ مغاضباً کا صلہ ہے اور آیت کے معنی یہ ہیں کہ حضرت یونس علیہ السلام اللہ کی رضاجوئی اور دینی حمیت کی بناء پر اپنی قوم پر غصہ ہوئے تھے"۔

خود علامہ آلوسی نے بھی اس معنی کو یہودیوں کا خود ساختہ زعم قرار دیا ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام رب تعالیٰ پر غصہ ہوئے تھے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

و كون المراد (مغاضبًا لربه) عزوجل مقتضى زعم اليهود زعموا أن الله تعالى أمره أن يذهب إلى نينوى وينذر أهلها فهرب من ذلك ولا يخفى أن مثل هذا الهرب مما يجل عنه الأنبياء عليهم السلام واليهود قوم بهت۔ 58

---

55 امام بغوی، معالم التنزيل في تفسير القرآن = تفسير البغوي، دار طيبة للنشر والتوزيع، ١٤١٧ھ، سورة الأنبياء، تفسير قوله تعالى " وأدخلناهم في رحمتنا إنهم من الصالحين " ج ٥ ص ٣٥٠

56 الألوسي، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية، بيروت، تفسير سورة الأنبياء، تفسير قوله تعالى وذا النون إذ ذهب مغاضبا فظن أن لن نقدر عليه فنادى، ج ١٧ ص ٨٣

57 ایضاً

58 ایضاً

''یہ کہنا کہ مغاضباً سے مراد رب تعالیٰ پر غضبناک ہونا ہے زعم یہود کا مقتضا ہے، یہود کہتے ہیں کہ حضرت یوس علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اہلِ نینوا کے پاس جا کر عذابِ الٰہی سے ڈرانے کا حکم کیا تھا مگر وہ حکم کی تعمیل نہ کرتے ہوئے بھاگ گئے۔ لیکن یہ حقیقت کسی سے پوشیدہ نہیں کہ تعمیل حکم سے بھاگ جانا انبیاء کی شایانِ شان نہیں ہے اس سے ان کا مقام بلند ہے اور یہود ایک بہتان تراش قوم ہیں۔''

امام بغوی نے تیسری توجیہ یعنی رب تعالیٰ پر غضبناک ہونے کی تردید پہلی اور دوسری توجیہ یعنی قوم یا بادشاہ پر غضبناک ہونے کو صحیح تسلیم کرنے کے متعلق لکھا ہے۔

والتأويلات المتقدمة أولى بحال الأنبياء من أنه ذهب مغاضبًا لقومه أو للملك. 59

''پہلی دو تاویلیں شانِ انبیاء کے ساتھ مناسب ہیں۔ وہ یہ کہ حضرت یونس علیہ السلام قوم یا بادشاہِ وقت پر غصہ ہو کر چلے گئے تھے''۔

خلاصہ یہ کہ حضرت یونس علیہ السلام کی طرف اس بات کی نسبت صحیح نہیں ہے کہ وہ رب تعالیٰ پر غصہ ہوئے تھے اور نہ ''مغاضباً'' سے اللہ تعالیٰ پر غضب ناک ہونا مراد ہے اور سلف کی عبارتوں میں جو حضرت یونس علیہ السلام کی طرف اس کی نسبت پائی جاتی ہے تو ان میں تاویل کی گئی ہے اور وہ یہ کہ حضرت یونس علیہ السلام اللہ کی رضاجوئی اور دین کی حمایت کے لیے قوم پر غصہ ہوئے تھے جبکہ وہ حضرت یونس علیہ السلام کی دعوت پر ایمان نہیں لائی۔

امام بغوی نے ضحاک کی روایت سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ قول نقل کیا ہے۔امام بغوی کے الفاظ یہ ہیں:

اختلفوا في معناه فقال الضحاك مغاضبًا لقومه وهو رواية العوفي عن ابن عباس. 60

''علماء نے مغاضباً کے معنی میں اختلاف کیا ہے، ضحاک نے کہا ہے کہ مغاضباً سے اپنی قوم پر حضرت یونس علیہ السلام کا غضبناک ہونا مراد ہے۔اس کو عوفی نے ابن عباسؓ سے روایت کیا ہے''۔

علامہ سید آلوسیؒ نے یہ بڑی خوبصورت بات کہی ہے کہ اللہ پر غضبناک ہونے کی بات یہودیوں کے مزعومات کے مطابق ہے کیونکہ یہ یہودیوں کا تراشیدہ بہتان ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اہلِ نینوا کے پاس جا کر عذابِ الٰہی سے ڈرانے کا حکم دیا تھا مگر وہ حکم کی تعمیل نہ کرتے ہوئے بھاگ گئے۔ مگر علامہ آلوسی نے فرمایا کہ بھاگ جانا انبیاء کی شایانِ شان نہیں ہے، اس سے ان کا مقام بلند ہے اور یہود ایک بہتان تراش قوم ہے۔ یہ بات کہ اللہ تعالیٰ پر غضبناک ہونا شانِ انبیاء کے خلاف ہے اس کا ثبوت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے اس مکالمے سے بھی ہوتا ہے جو ان کے درمیان ہوا تھا۔

تفسیر نسفی کے مطابق ایک دن حضرت ابن عباسؓ حضرت معاویہؓ کے پاس تشریف لائے تو حضرت معاویہؓ نے ان سے کہا کہ مجھے قرآن کے سمندر کی موجوں نے گھیر رکھا ہے اور آپ کے سوا مجھے ان سے خلاصی کی کوئی سبیل نظر نہیں آتی۔ حضرت ابن عباسؓ نے کہا وہ کیا مشکل ہے جو آپ کو درپیش ہے؟ انہوں نے یونس علیہ السلام کے متعلق "فظن أن لن نقدر عليه" 61 (یہ اس نے گمان کیا کہ ہم

---

59 امام بغوی، محيي السنة، أبو محمد الحسين بن مسعود البغوي ،المتوفى: ٥١٠ھ، معالم التنزيل في تفسير القرآن = تفسير البغوي، دار طيبة للنشر والتوزيع، ١٤١٧ھ، ج ٣ ص ٢٥٨

60 ایضاً

61 سورۃ انبیاء، ۲۱:۸۷

ان پر قدرت نہ پا سکیں گے، نہ پکڑ سکیں گے) پڑھی اور کہا کہ کیا ایک اللہ کا نبی ایسا گمان کر سکتا ہے کہ اللہ اس پر قدرت نہ پا سکے گا؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ ''لن نقدر'' کا تعلق قدر یعنی تنگی سے ہے، قدرت سے نہیں۔ حضرت یونس علیہ السلام نے یہ گمان کیا کہ اللہ تعالیٰ ان پر تنگی نہیں کریں گے۔ یہ مکالمہ علامہ نسفی نے اپنی تفسیر مدارک التنزیل میں نقل کیا ہے۔

علامہ نسفی کے الفاظ یہ ہیں:

(فظن أن لن نقدر عليه) وعن ابن عباس رضی الله عنه أنه دخل يومًا على معاوية فقال: لقد ضربتني أمواج القرآن البارحة فغرقت فيها فلم أجد لنفسي خلاصًا إلّا بك، قال وما هي يا معاوية؟ فقرأ الأية، فقال أو يظن نبي الله أن لا يقدر عليه؟ قال: هذا من القدر لا من القدرة۔[62]

اس سے ثابت ہوا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے نزدیک حضرت یونس علیہ السلام کو ایسی باتیں منسوب کرنا جو شانِ انبیاء کے خلاف ہے ناجائز ہے اور ظاہر ہے کہ جس طرح یہ بات حضرت یونس علیہ السلام کی شان کے شایان نہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ پر یہ گمان کریں کہ اللہ تعالیٰ ان پر قدرت نہ پا سکیں گے، اسی طرح یہ بات بھی ان کے شایانِ شان نہیں کہ وہ اللہ پر غضبناک ہوں۔ یہی توجہ ہے کہ بحر المحیط، امام بغوی اور علامہ سید آلوسی نے ''مغاضبًا'' کی تفسیر یہ کی ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام اللہ کی رضاجوئی اور دین کی حمایت کے لئے قوم پر غضبناک ہوئے تھے کہ وہ ان کی دعوت پر ایمان نہیں لائی۔ نہ یہ کہ وہ اللہ تعالیٰ پر غضبناک ہو گئے تھے اور ان ائمہ تفسیر کی یہ تاویل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مذاق کے عین مطابق ہے جبکہ حضرت ابن عباس ص اس کی تصریح بھی فرما چکے ہیں جس کا حوالہ پہلے گزر چکا ہے۔

چنانچہ مولانا حفظ الرحمان سیوہاروی لکھتے ہیں۔

اور بعض مفسرین ''مغاضبًا'' کی پہلی تفسیر کے ساتھ اتفاق رکھتے ہوئے ''لن نقدر علیہ'' میں قدر بمعنی ''تقدیر قدرت'' لیتے ہیں اور یہ معنی کرتے ہیں ''یونس نے سمجھا کہ ہم اس کو نہ پکڑ سکیں گے''۔ یہ عطا عوفی کا قول ہے مگر اس تفسیر پر یہ اشکال وارد ہوتا ہے کہ ایسا عقیدہ تو کفر ہے۔ لہٰذا یہ بات جب کہ ایک مسلمان بھی نہیں سمجھ سکتا تو نبی کیسے ایسا گمان کر سکتے ہیں۔ اس اشکال کا جواب مفسرین یہ دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا معاملہ انبیاء مرسلین کے ساتھ عوام وخواص سے بالکل جدا ہے۔ اور جو بات خواص اور صالحین کے حق میں معمولی اور قابل نظر انداز سمجھی جاتی ہے وہ انبیاء علیہم السلام کے حق میں سخت گرفت کا باعث ہو جاتی ہے اور اس بناء پر ان سے اگر معمولی سی لغزش بھی ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے سخت سے سخت تعبیر اور اس کو بہت بڑا جرم ظاہر کرتا ہے تاکہ وہ یہ محسوس کریں کہ ان کی شان اس قدر رفیع اور خدا کے یہاں اس درجہ بلند ہے کہ معمولی سے معمولی لغزش بھی ان کی شان کے نامناسب ہے''۔[63]

## ''ذُنُبِ انبیاء'' کی حقیقت

علامہ آلوسیؒ نے حضرت یونس علیہ السلام کی دعا (انی کنت من الظالمین) کی تفسیر میں لکھا ہے:

---

[62] نسفي، أبو البركات عبد الله بن أحمد بن محمود حافظ الدين النسفي ،المتوفى: ۷۱۰هـ، تفسير النسفي (مدارك التنزيل وحقائق التأويل)، دار الكلم الطيب، بيروت، ۱۴۱۹ھ، ج ۳ ص ۸۷

[63] حفظ الرحمان سیوہاروی، قصص القرآن، ادارہ اسلامیات، کراچی، ج ۲ ص ۱۵۲

وھذا اعتراف منه علیه السلام بذنبه وإظهار لتوبته لیفرج كربته۔ 64

''حضرت یونس علیہ السلام کا یہ قول اپنے گناہ کا اقرار اور توبہ کا اظہار ہے تاکہ اس کی وجہ سے ان کی تکلیف دور ہو جائے''۔

بعض لوگ امام مجاہد کے قول سے بھی حضرت یونس علیہ السلام کا معاذاللہ گنہگار ہونا ثابت کرتے ہیں جبکہ انہوں نے (وھو ملیم) کی تفسیر مذنب سے کی ہے۔ دراصل علامہ سید آلوسی اور امام مجاہد نے آیت ''من الظالمین'' اور ''وھو ملیم'' کے لفظی معنی لکھے ہیں۔ آیت کے لفظی معنی یہی ہو سکتے تھے اور اصولاً ان کا لکھا جانا درست ہی ہے، لیکن بطور مفسر علامہ آلوسیؒ اور حضرت مجاہد قطعاً اس کے قائل نہیں کہ حضرت یونس علیہ السلام سے گناہ کا صدور ہوا تھا یا ان پر گنہگار کے لفظ کا اطلاق ہو سکتا ہے۔ علامہ سید آلوسیؒ نے تو جابجا اپنی تفسیر میں انبیاء علیہم السلام کی گناہوں سے برأت ثابت کی ہے اور جہاں کہیں کسی عبارت میں انبیاء علیہم السلام نے اپنے لئے خود ذنب کا لفظ استعمال کیا ہے یا اللہ تعالیٰ نے ان کے حق میں یہ لفظ استعمال کیا ہے تو اس کے متعلق بھی علامہ آلوسیؒ نے تنبیہاً یہ وضاحت کی کہ ذنب سے اس کا حقیقی مراد نہیں یعنی اس کو حقیقی گناہ نہیں کہا جا سکتا۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"لِّيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِن ذَنبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا"۔ 65

تاکہ آپ کے اگلے اور پچھلے گناہ معاف کر دے اور اپنی نعمت آپ پر تمام کر دے اور تاکہ آپ کو سیدھے راستہ پر چلائے۔

علامہ آلوسیؒ اس آیت کی تفسیر میں آپ لکھتے ہیں:

والمراد بالذنب ما فرط من خلاف الأولى بالنسبة إلى مقامه علیه الصلاة والسلام فهو من قبيل حسنات الابرار سيّئات المقربين وقد يقال: المراد ما هو ذنب فی نظره العالی ﷺ وإن لم يكن ذنبًا ولا خلاف الاولى۔ 66

''ذنب سے مراد ترکِ اولیٰ ہے، کیونکہ آنحضرت ﷺ کے مقام عالی کے اعتبار سے وہ ذنب ہے اگرچہ حقیقتاً وہ ذنب نہیں۔ از قبیل حسنات الابرار سیئات المقربین، یا وہ امور مراد ہیں جنہیں آنحضرت اپنی نظروں میں ذنب (گناہ) سمجھتے تھے اگرچہ وہ حقیقت میں گناہ نہ تھے، بلکہ خلافِ اَولیٰ بھی نہ تھے''۔

حضرت یونس علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اگر ہجرت کرنے کا حکم نہیں دیا گیا تھا تو یہ حکم بھی نہیں دیا گیا تھا کہ جب تک میرا حکم نہ آجائے ہجرت نہ کی جائے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے اجتہاد سے ہجرت کرنے کو مستحسن سمجھا۔ مگر اللہ تعالیٰ نے اس پر گرفت فرمائی۔ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی یہی بات ''بیان القرآن'' میں کہی ہے۔

حضرت تھانویؒ کے الفاظ یہ ہیں:

---

64 الألوسي، شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني ،المتوفى: ١٢٧٠هـ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية ،بيروت، تفسير سورة الأنبياء ،تفسير قوله تعالى وذا النون إذ ذهب مغاضبا فظن أن لن نقدر عليه فنادى، ج ٧ ص ٨٣

65 سورة فتح ٤٨: ٢

66 الألوسي، شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني ،المتوفى: ١٢٧٠هـ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية ،بيروت، تفسير سورة الفتح » تفسير قوله تعالى ليغفر لك الله ما تقدم من ذنبك وما تأخر ويتم نعمته،،ج ٢٦ ص ٩٠

''چونکہ اس فرار کو انہوں نے اجتہاداً جائز سمجھا اس لئے انتظارِ نص اور وحی نہ کیا۔ لیکن چونکہ آمدِ وحی تک وحی کا انتظار انبیاء کے لئے مناسب ہے۔ اس ترکِ مناسب پر ان کو یہ ابتلاء پیش آیا (واقعہ بطن الحوت)''۔ [67]

یہاں پر یہ حقیقت قابلِ غور ہے کہ مچھلی کے پیٹ میں جانا ابتلاء کے طور پر تھا، عقوبت اور سزا کے طور پر نہ تھا، کیونکہ عقوبت اور سزا گناہ کی پاداش میں دی جاتی ہے اور ابتلاء انسان کے رفعِ درجات کے لئے ہوتا ہے۔ چنانچہ اربابِ علم سے عقوبت اور ابتلاء کا فرق مخفی نہیں ہے اس لئے حضرت تھانویؒ نے فرمایا: ''ترکِ مناسب پر ان کو یہ ابتلاء پیش آیا''۔ اور یہ نہ کہا کہ اس کوتاہی پر ان کو یہ عقوبت اور سزا دی گئی۔

امام رازیؒ فرماتے ہیں:

والأقرب فيه وجهان الأوّل أن ذنبه كان لأن الله تعالى وعده انزال الاهلاك بقومه فظن أنّه نازل لا محالة فلأجل هذا الظن لم يصبر على دعائهم فكان الواجب عليه أن يستمرّ على الدعاء۔ 68

''اس میں دو وجوہ زیادہ قریب ہیں۔ ان میں سے پہلی وجہ یہ ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام کی خطا یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ساتھ یہ وعدہ کیا تھا کہ آپ کی قوم پر عذاب نازل ہوگا۔ انہوں نے یہ خیال کیا کہ عذاب لا محالہ نازل ہوگا، پس وہ اپنے اس خیال کی وجہ سے ان کو دعوت دینے پر صبر نہ کر سکے حالانکہ یہ واجب تھا کہ وہ دعوت دینے پر مداومت کرتے''۔

اس عبارت میں بھی حضرت یونس علیہ السلام کے ظن و اجتہاد کی تصریح کی گئی ہے جس کی اساس یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ساتھ یہ وعدہ کیا تھا کہ ان کی قوم ہلاک ہو جائے گی تو اسی وعدہ الٰہی سے انہوں نے یہ استنباط کیا کہ جب وہ قوم وعدہ الٰہی کے مطابق لازماً ہلاک ہونے والی ہے تو انہوں نے ان کو مزید دعوت دینے سے دست کشی اختیار کی اور وہ وعدہ الٰہی سے اس ظاہری مفہوم کے اخذ کرنے میں حق بجانب بھی تھے۔

لیکن جب اللہ تعالیٰ نے ان کے ترکِ دعوت پر عتاب فرمایا تو اس کے بعد معلوم ہوا کہ حضرت یونس علیہ السلام کو قوم کو دعوت دینے پر مصر رہنا چاہیئے تھا تا آنکہ ان کو آخری وحی نہ آجاتی حضرت یونس علیہ السلام سے بر سبیل اجتہاد ترکِ اولیٰ اور ترکِ مناسب کا صدور ہوا اور بطن الحوت کا واقعہ ان کو بطور ابتلاء پیش آیا، نہ کہ عقوبت و سزا کے طور پر، کیونکہ اہل السنت والجماعت کے عقیدے کے مطابق انبیاء علیہم السلام کے زلات پر معصیت اور عقوبت کا اطلاق ناجائز ہے۔

## عصمتِ یوسف علیہ السلام

حضرت یوسف علیہ السلام کے قصے کو قرآن کریم نے ''احسن القصص'' کہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بہت جلال و جمال عطا فرمایا تھا۔ نہ صرف کہ آپ خوب صورت تھے بلکہ خوب سیرت میں بھی اپنی مثال آپ تھے۔ عزیز مصر کی بیوی آپ علیہ السلام پر فریفتہ ہو گئی۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت یوسف علیہ السلام کو عصمت و حیا کی فراوانی عطا کی تھی۔ عزیز مصر کی بیوی نے آپ سے ناجائز خواہش کی۔

---

67 اشرف علی تھانوی، بیان القرآن، مکتبہ رحمانیہ، لاہور، ج۲ ص۵۵

68 فخرالدين الرازي ـ أبو عبد الله محمد بن عمر بن الحسن بن الحسين التيمي الرازي الملقب خطيب الري ،المتوفى: ٦٠٦ھ ، مفاتيح الغيب التفسير الكبير ، دار إحياء التراث العربي بيروت ١٤٢٠ھ، ج٧ ص١٥٧

جس کا ذکر قرآن کریم میں اس طرح ہے:

وَرَاوَدَتْهُ الَّتِي هُوَ فِي بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ وَغَلَّقَتِ الْاَبْوَابَ وَقَالَتْ هَيْتَ لَكَ ۭ قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ مَثْوَايَ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ۔ وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ وَهَمَّ بِهَا لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ ۭ كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْۗءَ وَالْفَحْشَاۗءَ ۭ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ۔[69]

''اور پھسلایا یوسف کو اس عورت نے جس کے گھر میں وہ رہتے تھے، اس کے نفس کے معاملہ میں اور دروازے بند کر دیے اور کہنے لگی آ میرے پاس آ۔ یوسف نے کہ پناہ بخدا بلاشبہ وہ (عزیز مصر) میرا مربی ہے جس نے مجھ کو عزت سے رکھا۔ بلاشبہ ظالم فلاح نہیں پاتا۔ اور البتہ اس عورت نے یوسف سے ارادہ بد کیا اور وہ بھی ارادہ کرتے اگر اپنے پروردگار کے برہان کو نہ دیکھ لیتے۔ اس طرح ہوا تا کہ ہٹائیں ہم اس سے برائی اور بے حیائی کو بے شک وہ ہمارے مخلص بندوں میں سے ہے۔''

تفسیر طبریؒ میں لکھا ہے۔

أبو جعفر: يقول تعالى ذكره: وراودت امرأة العزيز، وهي التي كان يوسفُ في بيتها۔[70]

ابو جعفر کے قول کے مطابق یہاں ارادہ کرنے والی عورت عزیز مصر کی عورت تھی جس کے گھر میں یوسفؑ مقیم تھے۔

یہاں ظاہری طور پر عصمتِ یوسف کی نفی ہو رہی ہے مگر اس کو باریک بینی سمجھنے کی ضرورت ہے۔ اس سلسلے میں حفظ الرحمان سیوہاروی صاحبؒ کہتے ہیں۔

''مفسرین نے آیت ''ولقد همت به وَهمّ بها'' کی مختلف تفسیریں کی ہیں لیکن ہم نے جو معنی بیان کیے ہیں وہی زیادہ موزوں اور مناسب مقام ہیں۔ قرآن عزیز نے اول سے آخر تک اس واقعہ میں عزیز مصر کی بیوی کی شناعت کار اور حضرت یوسف علیہ السلام کی عصمت و جلالت قدر کا تذکرہ فرمایا ہے۔ اس لیے یوسف علیہ السلام کے ''معاذ الله اِنَّهٗ ربّی احسن مثوای انه لا یفلح الظلمون''فرمانے کے بعد یہی معنی بر محل ہو سکتے ہیں کہ یوسف علیہ السلام کی زبان سے برہان رب کو سن لینے کے بعد بھی جب عورت اپنی ہٹ دھرمی سے باز نہ آئی اور اپنے ارادہ پر مصر رہی تو یوسف علیہ السلام نے اس کے ارادہ کو قطعاً رد کر دیا اور برہان رب کے سامنے اس کے ''ھم'' کی مطلق پروانہ کی اور نتیجہ یہ نکلا کہ یوسف اس سے بچنے کے لیے دروازہ کی طرف بھاگے اور عزیز مصر کی بیوی نے ان کا پیچھا کیا۔''بعض مفسرین نے اس تفسیر پر یہ اعتراض کیا ہے کہ عربی گرائمر کا تقاضا ہے کہ ''لو لا'' کلام کے شروع میں استعمال ہو اس لیے کہ وسط کلام میں اس کا استعمال نحوی قاعدہ کے خلاف ہے۔ مگر اس تفسیر کے مطابق ''لو لا'' وسط کلام میں استعمال ہو گا اور تعبیر یہ ہو گی ''وھم بھا لو لا آن رّاٰ برھان ربه'' اور یوسف بھی گناہ کا قصد کر لیتا اگر اپنے رب کے برہان کو نہ دیکھ لیتا۔ مگر یہ اعتراض اس لیے نہیں کہ اس مقام پر بھی ''لولا'' کا استعمال شروع کلام ہی میں ہوا ہے اور نحوی قاعدہ کے مطابق ''دال علی الجواب'' مقدم ہے اور ''لولا'' کا جواب بعد میں مذکور ہوتا، اس دال علی الجواب کی وجہ سے مقدور محذوف ہے اور یہ اس لیے صحیح ہے کہ فصاحت و بلاغت کا تقاضا ہے کہ ایک جانب مناسبت کلام کو قائم رکھا جائے یعنی دونوں کے ارادہ کا ایک ہی جگہ ذکر ہو اور دوسری جانب نحوی قاعدہ کے پیش

---

[69] سورۃ یوسف ۱۲: ۲۳، ۲۴

[70] الطبری، محمد بن جرير الطبري، تفسير الطبري، ، دار المعارف، مصر، تفسير سورة يوسف، القول في تأويل قوله تعالى " وراودته التي هو في بيتها عن نفسه وغلقت الأبواب " ج۱۶ ص ۲۵

نظر ''لولا'' کا جواب اس کے بعد میں آئے اور یہ دونوں باتیں جب ہی ہو سکتی ہیں کہ ''ھم بھا'' کو دال علی الجواب بنا کر ''ہمت'' کے ساتھ ذکر کیا جائے اور ''لولا'' کا جواب ''ھم بھا'' کو مقدر تسلیم کیا جائے۔'' [71]

امام قرطبیؒ نے یہاں لکھا ہے۔

أحمد بن يحيى: أي همت زليخاء بالمعصية وكانت مصرة، وهم يوسف ولم يواقع ما هم به؛ فبين الهمتين فرق.[72]

احمد بن یحیی کا قول ہے کہ زلیخا نے اپنے گناہ کا ارادہ کیا اور وہ اسی پر مصر تھی اور یوسفؑ نے اس کے ساتھ مبتلاء نہ ہونے کا ارادہ کیا چنانچہ دونوں ارادوں میں فرق ہے۔

تفسیر بغوی میں لکھا ہے۔

والهم هو: المقاربة من الفعل من غير دخول فيه. فهمها: عزمها على المعصية والزنا.[73]

یعنی یوسفؑ نے بغیر صحبت کے اس کا ارادہ کیا اور عورت نے گناہ اور زنا کے ارادے سے ان کا ارادہ کیا۔

تفسیر در منثور میں جلال الدین سیوطی نے لکھا ہے۔

عن ابن عباس في قوله: (لولا أن رأى برهان ربه) قال: رأى صورة أبيه يعقوب في وسط البيت عاضا على إبهامه فأدبر هاربا وقال: وحقك يا أبت لا أعود أبدا.[74]

ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے (آیت) ''لولا ان را برھان ربہ'' کے بارے میں فرمایا کہ انہوں نے اپنے والد یعقوب علیہ السلام کو کمرے کے درمیان میں دیکھا کہ آپ اپنے انگوٹھے کو دانت میں کاٹ رہے ہیں یہ دیکھ کر یوسف علیہ السلام پیچھے کی طرف بھاگے اور فرمایا اے میرے والد آپ کے حق کی قسم کہ میں کبھی بھی اس کام کی طرف نہیں لوٹوں گا۔

یوسف علیہ السلام کا اپنا بیان قرآن کے الفاظ میں یوں ہے۔

قَالَ هِيَ رَاوَدَتْنِي عَنْ نَّفْسِي[75]

کہ اس عورت نے مجھے طرح طرح سے پھسلانا چاہا۔

پھر آپ کا یہ دعا فرمانا

قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ مِمَّا يَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ[76]

'' اس نے کہا اے میرے رب! مجھے قید خانہ اس سے زیادہ پسند ہے جس کی طرف یہ مجھے دعوت دے رہی ہیں۔

---

[71] حفظ الرحمان سیوہاروی، قصص القرآن، ادارہ اسلامیات، کراچی، ج ا ص ۲۰۳

[72] القرطبي، الجامع لأحكام القرآن، سورة يوسف عليه السلام، قوله تعالى وراودته التي هو في بيتها عن نفسه وغلقت الأبواب وقالت هيت لك، دار الكتب المصرية القاهرة، ج۹ ص ۱۴۶

[73] امام بغوی، محيي السنة، أبو محمد الحسين بن مسعود البغوي، المتوفى: ۵۱۰ھ، معالم التنزيل في تفسير القرآن = تفسير البغوي، دار طيبة للنشر والتوزيع، ۱۴۱۷ھ، سورة يوسف، تفسير قوله تعالى " ولقد همت به وهم بها لولا أن رأى برهان ربه كذلك لنصرف عنه السوء والفحشاء، ج۴ ص ۲۹۹

[74] السيوطي، عبد الرحمن بن أبي بكر، جلال الدين، المتوفى: ۹۱۱ھ، الدر المنثور، مركز هجر، سعوديه، ۲۰۱۰ء۔ ج۸ ص ۲۲۵

[75] سورة یوسف، ۱۲:۲۶

[76] ایضاً، ۱۲:۳۳

عزیز کی بیوی نے دو بار آپ کے دامن کی پاکی کا اعتراف کیا۔ پہلی مرتبہ اس نے زنانِ مصر کے سامنے کہا

وَلَقَدۡ رَاوَدۡتُّهٗ عَنۡ نَّفۡسِهٖ فَاسۡتَعۡصَمَ ۔ 77

اور بلاشبہ میں نے اسے اس کے نفس سے ورغلایا تھا، مگر یہ بالکل بچ گیا۔

اور دوبارہ جب بادشاہ مصر نے یوسف علیہ السلام کو قید خانہ سے رہا کر کے اپنے دربار میں لے آنے کا حکم دیا تو حضرت یوسف نے اس کی اس دعوت کو قبول نہ کیا بلکہ فرمایا جب تک مجھ پر لگائے ہوئے بہتان کی تحقیق نہ ہو جائے میں جیل سے نکلنے کے لیے تیار نہیں۔ اس وقت زلیخا نے پھر برملا کہا قَالَتِ امۡرَاَتُ الۡعَزِيۡزِ الۡـٰٔنَ حَصۡحَصَ الۡحَـقُّ اَنَا رَاوَدْتُّهٗ عَنۡ نَّـفۡسِهٖ وَاِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ۔ 78

عزیز کی بیوی نے کہا اب تو حق واضح ہو گیا کہ میں نے ہی اسے ورغلایا تھا اور یقیناً وہ سچے لوگوں میں سے ہے۔

اور عزیز مصر نے تو اس وقت ہی کہہ دیا تھا۔

فَلَمَّا رَاٰ قَمِيۡصَهٗ قُدَّ مِنۡ دُبُرٍ قَالَ اِنَّهٗ مِنۡ كَيۡدِكُنَّ‌ ؕ اِنَّ كَيۡدَكُنَّ عَظِيۡمٌ 79

جب اس نے اس کی قمیص پیچھے سے پھٹی ہوئی دیکھی تو اس نے کہا یقیناً یہ تم عورتوں کے فریب ہیں یقیناً تمھارا فریب بہت بڑا ہے۔

اور اس گواہ نے بھی گواہی دی کہ اگر اس کی قمیص پیچھے سے پھٹی ہوئی ہے تو یہ سچا ہے اور سب سے سچا گواہ اللہ جل مجدہ ہے۔ اس نے بھی آپ کی پاکدامنی کی شہادت دی۔ اسی آیت میں اللہ تعالیٰ نے خود فرمایا

كَذٰلِكَ لِنَصۡرِفَ عَنۡهُ السُّوۡۤءَ وَالۡفَحۡشَآءَ‌ ؕ اِنَّهٗ مِنۡ عِبَادِنَا الۡمُخۡلَصِيۡنَ 80

اسی طرح ہوا تاکہ ہم اس سے برائی اور بے حیائی کو ہٹادیں۔ یقیناً وہ ہمارے خالص کیے ہوئے بندوں سے تھا۔

خود ابلیس نے بھی کہا تھا کہ یوسف کا دامن اس داغ سے پاک ہے

قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَاُغۡوِيَنَّهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَۙ‏ اِلَّا عِبَادَكَ مِنۡهُمُ الۡمُخۡلَصِيۡنَ 81

یعنی مجھے تیری عزت کی قسم میں ان سب کو راہ راست سے بھٹکا دوں گا سوائے تیرے ان بندوں کے جنہیں تو نے خالص کر لیا ہے۔

امام رازیؒ اپنی کتاب "عصمۃ الانبیاء" میں لکھتے ہیں۔

اور یوسف بارشاد الٰہی مخلصین میں سے ہیں، اس لیے شیطان کے فریب میں نہیں آسکتے تھے۔ 82

چنانچہ سیوہارویؒ فرماتے ہیں:

''سو یہی وہ ''برہان رب'' تھا جو یوسف علیہ السلام کو عطا ہوا اور جس نے عصمتِ یوسف کو بے داغ رکھا۔ یہی وجہ ہے کہ قرآنِ عزیز نے بڑے شد و مد سے اس کے بعد یہ بیان کیا تاکہ ہم ہٹائیں اس سے برائی اور بے حیائی کو، بے شک

---

77 سورۃ یوسف ۱۲:۳۲

78 ایضاً، ۱۲:۵۱

79 ایضاً، ۱۲:۲۸

80 ایضاً، ۱۲:۲۴

81 سورۃ ص ۳۸:۸۲، ۸۳

82 الرازي، عصمة الأنبياء، مطبعة الشهيد — قم، ص ۸۶ تا ۸۸

وہ ہمارے مخلص بندوں میں سے ہے۔ یعنی حضرت یوسف علیہ السلام کا دامن اس سم کے ''سم'' سے اس لیے پاک رہا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی عصمت و پاکی کا فیصلہ شروع ہی سے کر دیا تھا پھر کیسے ممکن تھا کہ اس کی عصمت و حفاظت کے بعد اس کے خلاف کوئی شائبہ بھی ان میں پایا جائے۔ 83

## حضرت داؤدؑ اور مفسرینِ کرام

بعض نادان افراد اور کوتاہ اندیشوں نے اسرائیلیات کے ذریعے حضرت داؤد علیہ السلام کی طرف اوریا کا واقعہ منسوب کیا ہے جس پر جلیل القدر مفسرین اسلام اور محققین سخت تنقید کر چکے ہیں اور قرآن عزیز کی روشنی میں جو حق بات تھی اسے روشن دلائل اور براہین کے ساتھ واضح کر چکے ہیں، مفسرین نے صاف کہا ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام سے سورہ ''ص'' کی متعلقہ آیات کی تفسیر میں جو داستان منسوب کی گئی ہے وہ از اوّل تا آخر مکمل طور پر من گھڑت اور پُر از بہتان روایتیں ہیں جن کی اسلام میں کوئی جگہ نہیں۔ یہاں حضرت داؤد علیہ السلام کے واقعے کے متعلق محققینِ اسلام کی آراء پیش کی جائیں گی، جن سے اس دعوے کی مکمل تائید ہوتی ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَهَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ ۙ اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى بَعْضٍ فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَلَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَآ اِلٰى سَوَآءِ الصِّرَاطِ ۔ اِنَّ هٰذَآ اَخِيْ ۣ لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِيَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ ۣ فَقَالَ اَكْفِلْنِيْهَا وَعَزَّنِيْ فِي الْخِطَابِ ۔ قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰى نِعَاجِهٖ ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْخُلَطَآءِ لَيَبْغِيْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيْلٌ مَّا هُمْ ۭ وَظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ رَاكِعًا وَّاَنَابَ۔ 84

پھر آپ کو ان مقدمے والوں کی خبر پہنچی ہے جو دیوار پھلانگ کر داؤد کے گھر میں گھس گئے تھے، جب وہ داؤد کے پاس پہنچے تو وہ انہیں دیکھ کر گھبرا گئے انہوں نے کہا ڈریں نہیں ہم دو فریق ہیں جن میں سے ایک نے دوسرے پر زیادتی کی ہے آپ ہمارے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ فرمائیں بے انصافی نہ ہونے پائے اور ہمیں راہ راست بتائیں، (پھر ایک نے صورت مقدمہ بیان کرتے ہوئے کہا کہ) یہ میرا بھائی ہے اس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے پاس صرف ایک ہی دنبی ہے اب یہ کہتا ہے کہ تو وہ بھی میرے حوالے کر دے اور اس نے مجھے دبا لیا گفتگو میں، آپ نے فرمایا! اس کا اپنی دنبیوں کے ساتھ تیری ایک دنبی ملا لینے کا سوال بیشک تیرے اوپر ایک ظلم ہے اور اکثر حصہ دار اور شریک (ایسے ہی ہوتے ہیں کہ) ایک دوسرے پر ظلم کرتے ہیں، سوائے ان کے جو ایمان لائے اور جنہوں نے نیک عمل کئے اور ایسے لوگ بہت ہی کم ہیں اور (حضرت) داؤد علیہ السلام سمجھ گئے کہ ہم نے انہیں آزمایا ہے، پھر تو اپنے رب سے استغفار کرنے لگے اور عاجزی کرتے ہوئے گر پڑے اور پوری طرح رجوع کیا۔

علامہ عماد الدین ابن کثیرؒ اپنی تفسیر میں داؤد علیہ السلام سے متعلق سورہ ''ص'' کی آیت ''وظن داؤد انما فتناہ'' کے بارے میں اپنی گراں قدر تحقیق کا اظہار ان الفاظ میں فرماتے ہیں:

قد ذكر المفسرون هاهنا قصّة أكثرها مأخوذ من الإسرائيليات، ولم يثبت فيها من المعصوم حديث يجب اتباعه. ولكن روى ابن حاتم هنا حديثًا لا يصح سنده، لأنّه من رواية يزيد الرقاشي عن أنس رضي الله عنه، ويزيد وإن كان من الصالحين لكنه ضعيف

---

83 حفظ الرحمان سیوہاروی، قصص القرآن، ادارہ اسلامیات، کراچی، ج ا ص ۲۰۴

84 سورۃ ص، ۳۸:۲۱،۲۴

الحديث عند الائمة، فالاولى ان يقتصر على مجرد تلاوة هذه القصة، وان يرد علمها إلى الله عزوجل، فان القران حق وما تضمن فهو حق أيضًا۔85

''اس جگہ مفسروں نے ایک قصہ بیان کیا ہے جس کا اکثر حصہ بلاشبہ اسرائیلیات سے لیا گیا ہے اور اس بارے میں حضور اکرم ﷺ سے ایک حدیث بھی موجود نہیں ہے کہ جس کی پیروی ضروری ہو جائے۔ لیکن ابن حاتم نے یہاں ایک حدیث روایت کی ہے، جس کی سند صحیح نہیں کیونکہ اس کو یزید رقاشی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔ اور یزید اگرچہ صالحوں میں سے ہیں لیکن وہ ائمہ حدیث کے نزدیک ضعیف الحدیث ہے۔ پس بہتر یہی ہے کہ اس قصے کی صرف تلاوت پر اکتفاء کیا جائے اور اس کا علم اللہ تعالیٰ کے سپرد کیا جائے۔ کیونکہ قرآن حق ہے اور جو کچھ قرآن میں ہے وہ بھی حق ہے''۔

مفتی محمد شفیع لکھتے ہیں۔

مفسرین نے روایات وآثار کی روشنی میں اس امتحان اور آزمائش کو متعین کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس سلسلہ میں ایک عامیانہ روایت تو یہ مشہور ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کی نظر ایک مرتبہ اپنے ایک فوجی افسر اوریا کی بیوی پر پڑ گئی تھی۔ جس سے ان کے دل میں اس کے ساتھ نکاح کرنے کی خواہش پیدا ہوئی، اور انہوں نے اوریا کو قتل کرانے کی غرض سے اسے خطرناک ترین مشن سونپ دیا جس میں وہ شہید ہو گیا اور بعد میں آپ نے اس کی بیوی سے شادی کر لی۔ اس عمل پر تنبیہ کرنے کے لئے یہ دو فرشتے انسانی شکل میں بھیجے گئے۔ لیکن یہ روایت بلاشبہ ان خرافات میں سے ہے جو یہودیوں کے زیر اثر مسلمانوں میں بھی پھیل گئی تھیں۔ یہ روایت دراصل بائبل کی کتاب سموئیل دوم باب نمبر ۱۱ سے ماخوذ ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ بائبل میں کھلم کھلا حضرت داؤد علیہ السلام پر یہ الزام لگایا گیا ہے کہ انہوں نے معاذ اللہ اوریا کی بیوی سے نکاح سے قبل ہی زنا کا ارتکاب کیا تھا۔ اور ان تفسیری روایتوں میں زنا کے جز کو حذف کر دیا گیا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے اس اسرائیلی روایت کو دیکھا اور اس میں سے زنا کے قصے کو نکال کر اسے قرآن کریم کی مذکورہ آیتوں پر چسپاں کر دیا۔ حالانکہ یہ کتاب سموئیل ہی سرے سے بے اصل ہے اور یہ روایت قطعی کذب وافتراء کی حیثیت رکھتی ہے۔ اسی وجہ سے تمام محقق مفسرین نے اس کی سخت تردید کی ہے۔86

علامہ علاؤالدین خازنؒ اپنی تفسیر میں حضرت داؤدؑ کی صفائی میں ایک فصل (فصل فی تنزیہ الداؤد علیہ و الصلوۃ السلام عما لا یلیق بہ) کے عنوان سے لکھتے ہیں اور حضرت علیؓ کا فرمان نقل کرتے ہیں۔

انه قال من حدثكم بحديث داؤد على ما يرويه القصاص الجلدته مائة وستين جلدة وهو حد الفريه على الانبياء۔87

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ جو آدمی آپ کو حضرت داودؑ سے متعلق قصہ گو لوگوں کی روایت بتائے گا۔ تو میں اس کو ایک سو ساٹھ درے ماروں گا۔ اور یہ سزا انبیاءؑ پر جھوٹ باندھنے کی وجہ سے ہے۔

---

85 ابن كثير، أبو الفداء إسماعيل بن عمر بن كثير القرشي البصري ثم الدمشقي، المتوفى: ٧٧٤هـ، تفسير القرآن العظيم (ابن كثير)، دار الكتب العلمية، منشورات محمد علي بيضون، بيروت، ١٤١٩هـ، ج ٤ ص ١٣

86 مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف کراچی، ج ۷ ص ۵۰۰

87 الخازن، تفسير الخازن لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية بيروت ١٤١٥هـ، ج ٤ ص ٣٨

اس سے یہ بھی واضح ہوتا ہے۔ کہ انبیاء پر افتراء پردازی کی سزا دونی ہے، کیونکہ عام آدمی پر بہتان کی اسی درے ہوتی ہے۔

مزید برآں حافظ ابن کثیرؒ اپنی تاریخ ''البدایہ والنہایہ'' میں قصہ داؤد علیہ السلام کے بارے میں اس سے بھی زیادہ زور کے ساتھ فرماتے ہیں:

وقد ذکر کثیر من المفسرین من السلف والخلف ھاھنا قصصًا واخبارًا أکثرھا اسرائیلیات، ومنھا ما ھو مکذوب لامحالة، ترکنا إیرادھا في کتابنا قصدًا اکتفائًا واقتصارًا علی مجرد تلاوة القصة من القرآن العظیم، واللہ یھدی من یشاء إلی صراط مستقیم۔ 88

''اور بہت سے اگلے اور پچھلے مفسرین نے اس مقام پر چند قصے اور حکایتیں نقل کی ہیں۔ ان میں سے اکثر و بیشتر یہودیوں کی من گھڑت روایتیں ہیں اور بعض ان میں سے یقینی طور پر جھوٹی اور باطل ہیں ہم نے اس لیے ان کو قصداً بیان نہیں کیا۔ اور قرآن عظیم نے جس قدر واقعہ بیان کیا ہے صرف اسی قدر بیان کرنے پر اکتفا کیا اور اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے راہِ مستقیم کی ہدایت کرتا ہے''۔

اسی طرح کتاب ''الملل والنحل'' میں حافظ ابو محمد بن حزم حضرت داؤد علیہ السلام سے متعلق آیات کا حوالہ دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

وھذا قول صادق صحیح لا یدل علی شيء مما قالہ المستھزءون الکاذبون المتعلقون بخرافات ولدھا الیھود۔ 89

''اور قرآن کا یہ قول سچا اور صحیح ہے اور یہ کسی طرح بھی اس روایت پر دلالت نہیں کرتا جس کو ان مسخروں، جھوٹوں نے بیان کیا ہے جو ایسی خرافات سے لپٹے رہتے ہیں جن کو یہود نے ایجاد کیا ہے''۔

اور امام ابو حیان اندلسی ''بحر المحیط'' میں فرماتے ہیں:

ویعلم قطعًا ان الأنبیاء علیھم السلام معصومون من الخطایا، لا یمکن وقوعھم في شيء منھا ضرورة، إذ لو جوزنا علیھم شیئًا من ذلك لبطلت الشرائع ولم نثق بشيء مما یذکرون أنہ أوحی اللہ بہ إلیھم۔ فما حکی اللہ تعالیٰ في کتابہ یمر علی ما ارادہ اللہ تعالیٰ، وما حکی القصاص مما فیہ غض من منصب النبوة طرحناہ۔ 90

''اور قطعی طور پر معلوم ہوا کہ بلاشبہ انبیاء علیہم السلام خطاؤں سے معصوم ہیں، ان کا کسی قسم کی خطا میں واقع ہونا ممکن نہیں کیونکہ اگر ہم ان میں سے کسی قسم کی خطا کا واقع ہونا جائز قرار دیں تو احکام شریعت باطل ہو جائیں گے۔ اور وہ ہمیں وحی الٰہی کے ذریعے جو کچھ پہنچاتے ہیں ان پر سے ہمارا اعتماد اُٹھ جائے گا۔ پس اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں جو کچھ بیان کیا ہے وہ اس کے ارادے کے مطابق باقی رہے گی۔ اور جو کچھ قصہ گوؤں نے بیان کیا ہے، اس سے منصبِ رسالت کی تنقیص ہوتی ہے، اس کو ہم نے پھینک دیا ہے''۔

ان کے علاوہ خفاجی نے ''نسیم الریاض'' میں قاضی عیاض نے ''شفاء'' میں، علامہ معین الدین نے ''جامع البیان'' میں اور امام رازیؒ نے ''تفسیر کبیر'' میں اور دیگر محققین نے ان تمام خرافات کو مردود قرار دے کر یہ ثابت کیا ہے کہ اس سلسلے میں پیغمبر ﷺ سے

---

88 ابن کثیر، البدایة والنھایة، ار ھجر للطباعة والنشر والتوزیع والإعلان البدایہ والنہایہ، ج ۲ ص ۱۳

89 ابن حزم، الملل والنحل، مؤسسة الحلبي، ج ۴ ص ۱۴

90 أبو حیان، البحر المحیط في التفسیر، دار الفکر – بیروت، ج ۷ ص ۳۱۳

کوئی تفصیل نہیں ملتی ہے۔ بلکہ انہوں نے قصہ داؤد علیہ السلام کے متعلق سکوت اختیار کر کے اسلامی متانت اور احتیاط کی ایک قابل تقلید مثال قائم کی ہے۔

## حاصل کلام

مسئلہ عصمت الانبیاء نزاعی مسئلہ نہیں ہے بلکہ یہ ان ''اصول موضوعہ'' میں سے ہے جس پر تمام اسلامی مذاہب اور پوری اُمت متفق ہے اور اس کا انکار انبیاء علیہم السلام کے انکار کے مترادف ہے۔اس مسئلے پر گذشتہ صفحات میں پوری شرح وبسط کے ساتھ بحث کی جاچکی ہے اور قرآن وحدیث اور دوسرے علوم شرعی سے بھی یہ ثابت کیا جاچکا ہے کہ انبیاء علیہم السلام ہر قسم کے معاصی سے معصوم ہیں اور جس طرح رسالت و نبوت ان کا ایک دائمی وصف ہے اسی طرح عصمت بھی ان کی صفت خاصہ ہے جو رسالت و نبوت کی طرح کسی وقت بھی ان سے منفک نہیں ہو سکتی۔

یہ بات واضح ہے کہ انبیاءِ کرام **معصوم عن الخطاء** یعنی ہر قسم کے گناہوں اور عیوب سے مبرا و منزہ ہوتے ہیں، البتہ معمولی سہو اور بھول چوک کا صدور ان سے ممکن ہے۔ نیز یہ بھول چوک تشریعی امور میں نہیں بلکہ غیر تشریعی امور میں واقع ہوتی ہے۔ قرآنِ کریم میں بھی متعدد انبیاءِ کرام کی بھول چوک کے واقعات بیان فرمائے گئے ہیں اور اس ضمن میں زلت، خطا، عصیان اور ذنب وغیرہ جو بھی الفاظ ذکر کیے گئے ہیں ان کا منتہی مقصود فقط معمولی سہو و نسیان ہے، اس کے سوا کچھ نہیں اور اس پر جمہور علماءِ اسلام متفق ہیں۔

اُمت کا اس پر اجماع ہے کہ انبیاء علیہم السلام کو عصمت حاصل ہے اور اس میں کوئی نزع نہیں ہے۔ان تصریحات سے ثابت ہوا کہ انبیاء علیہم السلام سے گناہ کی قسم کے امور قطعاً صادر نہیں ہوئے ہیں۔اور جو زَلات واقع ہوئے ہیں تو وہ بھی شرعی مصالح اور تشریع کی خاطر صادر ہوئے ہیں باقی اللہ تعالیٰ کو اپنی خالقیت و مالکیت اور شانِ کبریائی کی بناء پر یہ حق پہنچتا ہے کہ وہ انبیاء علیہم السلام کے زَلات پر معاصی کا نام رکھے لیکن اگر کوئی بندہ اللہ تعالیٰ کے اس حق اور اختیار کو اپنے لئے ثابت کرنے کا دعویٰ کرے اور وہ بھی انبیاء علیہم السلام کے زَلات پر گناہوں کا نام رکھے اور ان کی طرف گنہگاری، نافرمانی، حرص و طمع اور ظلم جیسے افعالِ ذمیمہ منسوب کرے تو اس کی یہ حرکت سخت قابل مذمت اور قابل مواخذہ ہے۔

قرآن مجید سیرت، تاریخ یا معجم کی کتاب نہیں ہے کہ اس میں انبیاء کی سوانح حیات اور ان کے ناموں کی فہرست درج کی جائے بلکہ یہ ہدایت، تعلیم و تربیت، تزکیہ اور تذکر کی کتاب ہے۔ یہ مقصد گزشتہ انبیائے کرام اور کامل انسانوں کے بارے میں اسی قدر نام و حالات درج کرنے سے پورا ہوتا ہے، اگر قرآن مجید میں اس سے زیادہ افراد کے ذکر کرنے کی ضرورت ہوتی، تو ضرور ایسا ہی ہوتا دوسرے الفاظ میں، قرآن مجید نے تعلیم و تربیت کے مقام پر، تاریخ کے اقتباسات سے سنت الٰہی سے اور " نکات و حکمت " کے عنوان سے استفادہ کیا ہے تاکہ اپنی الٰہی تعلیمات کو نفوس میں زیادہ سے زیادہ استحکام اور اثر و رسوخ بخشے اور اس کے اثر کو پائیدار بنائے، قرآن مجید کی مراد تاریخ نویسی نہیں تھی۔ مثال کے طور پر حضرت موسیٰؑ کا نام قرآن مجید میں سو بار سے زیادہ ذکر ہوا ہے۔ اور ان کا قصہ ۲۸ سورتوں میں وسیع پیمانے پر بیان ہوا ہے، لیکن جو حصے صرف تاریخ اور داستان سے متعلق ہیں، جیسے حضرت موسیٰؑ کی تاریخ پیدائش اور وفات وغیرہ کا ذکر نہیں کیا ہے بلکہ صرف داستان کے حساس اور سبق آموز نکات کو بیان کیا ہے اس فصل میں عصمت انبیاء سے متعلق اسلام اور مذاہب ثلاثہ کے مؤقف کا اجمالی اور تجزیاتی جائزہ پیش کیا جائے گا۔

## یہودیت کا تصورِ عصمتِ انبیاء

یہودی مذہب وہ آسمانی مذہب ہے جس کا انحصار زیادہ تر تورات، تلمود اور علماء، مفتیان اور قضاۃ یہود کے فتاویٰ یا فیصلوں پر ہے۔ حالانکہ یہ آسمانی مذہب ہے، لیکن زمانے کے اتار چڑھاؤ اور یہودیوں کی دنیا پرستی کے سبب اتنے زیادہ تاریخی مد و جزر، عروج و زوال سے گزرا ہے کہ تحریفات کا اتنا ضخیم ڈھیر لگ گیا کہ جس کی وجہ سے اصل دین کو پہچاننا بھی مشکل ہو گیا ہے۔ بہر حال موجودہ زمانے میں یہودی مذہب کی جو بھی شکل موجود ہے اس کا گہرا مطالعہ کیے بغیر مذہب یہود کو سمجھنا تقریباً محال ہے۔

یہود اہل کتاب شمار کیے جاتے ہیں اور اپنے مذہب کی ابتداء حضرت ابراہیم علیہ الصلوۃ والسلام سے کرتے ہیں اور حضرت ابراہیم علیہ الصلوۃ والسلام کی شخصیت اتنی زیادہ عظیم اور باوقار ہے کہ دنیا کے تین بڑے مذہب یہودیت، عیسائیت اور اسلام ان کو ابوالانبیاء مانتے ہیں۔ پوری دنیا میں من جانب اللہ مبعوث ہونے والے انبیاء میں سے آدھے سے بھی زیادہ انبیاء و رسل حضرت ابراہیم علیہ الصلوۃ والسلام کی نسل میں سے ہی اللہ تعالیٰ نے مبعوث فرمائے ہیں ابراہیم علیہ السلام بذات خود دسویں پشت میں حضرت نوح علیہ السلام اور ان کے بیٹے حضرت سام سے نسلاً منسوب ہیں۔ ذیل میں یہود کا رسالت کا تصور ملاحظہ ہو۔

یہود کے تصور کے مطابق پیغمبر ایک ایسی ہستی ہے جو مستقبل کو دیکھ سکتی ہے۔ نبوت کا یہ خاصہ ہے کہ پیغمبر مستقبل کو اپنے سامنے دیکھتا ہے۔ بالفاظ دیگر پیغمبر غیب دان ہوتا ہے۔ اور پیغمبر کے پاس مستقبل میں دیکھنے کی صلاحیت عام انسانوں کی نسبت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ یہودی عالم Ronald H. Isaacs پیغمبر کے لفظ کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

The word prophet has had a variety of meanings during different periods of Jewish history. Some of the earliest prophets in the Bible are referred to by four different names in Hebrew: chozeh(חֹזֶה) and ro'eh(רֹאֶה), both meaning a "seer"(חוזה); ish ha'Elohim(איש האלוהים), "man of God"; and navi, "prophet." A seer was a person who

from ordinary human beings.

یہودی تاریخ کے مختلف ادوار کے دوران لفظ نبی کے مختلف مفاہیم کو بیان ہوئے ہیں۔ بائبل میں بعض اولین پیغمبروں کو عبرانی زبان میں چار مختلف ناموں سے جانا جاتا ہے۔Chozehاور Ro'eh یہ دونوں لفظSeerیعنی غیب دان "خدا کا بندہ" اور نبی کے معنی میں ہیں۔Seerیعنی نبی ایک ایسافرد ہوتا ہے جو مستقبل کی پیشین گوئی کی صلاحیت کا حامل ہوتا ہے اوران معلومات کو ظاہر کر سکتا ہے جو عام انسانوں سے چھپی ہوئی ہوتی ہیں۔

اہل یہود کے مطابق پیغمبر در حقیقت خدا کا نمائندہ ہوتا ہے جسے خدا اپنی ترجمانی کے لئے منتخب کرتا ہے۔ چنانچہ پیغمبر خدا کا پیغام بندوں تک پہنچاتا ہے۔ پیغمبر اپنی پرہیزگاری، نبوت کے انعام اور قربِ خداوندی میں مثالی کردار کا حامل ہوتا ہے جو معاشرے کے تمام معیارات کو متعین کرتا ہے۔

یہودی ربیMendy Hecht نبی کی تعریف کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

A prophet is an individual who receives a message from God to transmit to the people. Maimonides counts it as one of the 13 foundations of the Jewish faith that "God communicates to mankind through prophecy." 2

نبی ایک ایسافرد ہے جو خدا سے پیغام وصول کر کے لوگوں تک پہنچاتا ہے۔ میمونیدس(یہودی فلسفی) نے رسالت کے اس عقیدے کو یہودی تیرہ بنیادی ارکان میں سے ایک شمار کیا ہے جس میں خدا غیب دانی کے ذریعے بنی نوع انسان کو پیغام پہنچاتا ہے.

یہودی تصور کے مطابق حضرت ابراہیمؑ کو پہلے عبرانی نبی کے طور مانا جاتا ہے، عہد نامہ قدیم کے مطابق خدا نے ابی ملک سے خواب میں جب پکارا تو اس وقت ابراہیمؑ کو نبی کہ کر مخاطب کیا، ملاحظہ ہو۔

کہ ہاں مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ تو بے گناہ ہے۔اور تیرے ناکردہ گناہ کا تجھے احساس نہ ہونے کی بات کا بھی مجھے علم ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے تیری حفاظت کی ہے۔ میری مرضی کے خلاف تجھے گناہ کرنے کا میں نے موقع ہی نہ دیا۔ اس وجہ سے ابراہیم کی بیوی اس کے حوالے کردے۔ ابراہیم چونکہ نبی ہیں اور وہ تیرے لئے دُعا کریں گے اور تو زندہ رہے گا۔اور اگر تو نے سارہ کو ابراہیم کے حوالے نہ کیا تو میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ تُو اور تیرا سارا خاندان ہلاک ہو جائیں گے۔[3]

یہودی تصور کے مطابق حضرت موسیٰؑ کو بائبل میں دو دفعہ نبی کہ کر پکارا گیا ہے۔ایک مقام پر کتاب استثناء میں لکھا ہے۔

خداوند تمہارا خدا تمہارے پاس اپنا نبی بھیجے گا یہ نبی تمہارے اپنے لوگوں میں سے ہوگا وہ میری طرح ہی ہوگا تمہیں اُس نبی کی بات ماننی چاہئے۔[4]

---

[1] Ronald H. Isaacs, Messengers of God: A Jewish Prophets Who's who, Jason Aronson , Jerusalem, Israel, 1998, p 4

[2] Mendy Hecht, What is Prophecy? (Retrieved on April, 27 2017)
http://www.chabad.org/library/article_cdo/aid/84902/jewish/What-is-Prophecy.htm

[3] پیدائش، ۲۰ : ۷،۸

[4] استثناء، ۱۸ : ۱۵

لیکن اس وقت کے بعد موسیٰ کی طرح کوئی نبی نہیں ہوا۔ خداوند موسیٰ کو روبرو جانتا تھا۔[5]

یہود کے تصور کے مطابق عہد نامہ قدیم کی کتاب استثناء کے مطابق پیغمبری کا سلسلہ کوہ سینا سے شروع ہوا۔ اسرائیلی خدا سے براہ راست پیغام کے حصول میں خوفزدہ تھے اس لئے انہوں نے موسیٰؑ سے کہا کہ

موسیٰ تم نزدیک جاؤ اور خداوند ہمارا خدا جو کہتا ہے سُنو تب وہ سب باتیں ہمیں بتاؤ جو خداوند تم سے کہتا ہے اور ہم لوگ وہ سب کریں گے جو تم کہو گے۔[6]

چنانچہ اس کی تصدیق موسیٰؑ کے اپنے کلام سے بھی ہوتی ہے۔

اس وقت تم کو یہ بتانے کے لئے کہ خداوند نے کیا کہا میں تم لوگوں اور خداوند کے درمیان کھڑا تھا کیوں؟ کیونکہ تم آگ سے ڈر گئے تھے اور تم نے پہاڑ پر جانے سے انکار کر دیا تھا۔[7]

اہل یہود کے لٹریچر سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ موسیٰؑ کو ایک نبی سے زیادہ مصلح اور لیڈر کا درجہ دیتے ہیں چنانچہ حضرت موسیٰؑ کے مقام و مرتبے کو بیان کرتے ہوئے یہودی عالم Ronald H. Isaacs لکھتا ہے۔

Moses became the spokesperson of God to the people. Although Moses certainly spoke for God in a special way, he is still considered more a facilitator in the dissemination of God's Law and a leader of the Israelites, rather than a prophet in the traditional sense.[8]

موسیٰؑ لوگوں کے لئے خدا کے ترجمان بن گئے موسیٰؑ نے یقینی طور پر ایک خاص انداز میں خدا کے لئے بات چیت کی ہے، وہ اب بھی روایتی انداز میں نبی کی بجائے خدا کے قانون کی تبلیغ و پھیلاؤ میں اسرائیلیوں کے لئے ایک مصلح اور لیڈر متصور ہوتے ہیں۔

## عورت کے پیغمبر ہونے کا تصور

عہد نامہ قدیم کے مطابق خدا نے بعض عورتوں جیسے کہ دبورہ اور خلدہ کو نبوّت کرنے کا اعزاز بخشا تھا دلچسپی کی بات تو یہ ہے کہ اسرائیل کے کاہن اور بڑے عہدہ دار مرد بھی صلاح مشورے کے لئے اِن عورتوں کے پاس آتے تھے۔

کتاب قضاۃ میں دبورہ نبیہ کے بارے میں لکھا ہے۔

اس وقت لفیدوت کی بیوی دبورہ نبیہ بنی اسرائیل کا انصاف کرتی تھی، اور وہ افرائیم کے کوہستانی ملک میں رامہ اور بیت ایل کے درمیان دبورہ کے کھجور کے درخت کے نیچے رہتی تھی اور بنی اسرائیل اس کے پاس انصاف کے لئے آتے تھے۔۔[9]

---

[5] استثناء، ۳۴ : ۱۰

[6] استثناء، ۵ : ۲۷

[7] استثناء، ۵ : ۵

[8] Ronald H. Isaacs, Messengers of God: A Jewish Prophets Who's who, Jason Aronson , Jerusalem, Israel, 1998, p 4

[9] قضاۃ، ۴: ۵،۴

تب خلقیاہ کاہن اور اخی قام اور عکبور اور سافن اور عسایاہ خلدہ نبیہ کے پاس گئے جو توشہ خانہ کے داروغہ سلوم بن تقوہ بن خرخس کی بیوی تھی ( یہ یروشلیم میں مشنہ نامہ محلہ میں رہتی تھی ) ۔ سواُنھوں نے اُس سے گفتگو کی۔ اُس نے اُن سے کہا خداوند اسرائیل کا خدا یوں فرماتا ہے کہ تُم اُس شخص سے جس نے تُم کو میرے پاس بھیجا ہے کہنا کہ خداوند یوں فرماتا ہے کہ میں اِس کتاب کی اُن سب باتوں کے مطابق جنکو شاہ یہوداہ نے پڑھا ہے اِس مقام پر اور اِس کے سب باشندوں پر بلا نازل کرونگا۔[10]

تالمود کے مطابق پیغمبروں کی تعداد لاکھوں میں ہے بلکہ پیغمبروں کی تعداد ان چھ لاکھ افراد سے دگنا ہے جنھوں نے مصر کو چھوڑا تھا لیکن ان میں سے بعض نبی صرف اپنی قوم کی طرف نبی بن کر آئے اور بہت سے نبیوں کا ذکر الہامی کتب میں مذکور نہیں ہے۔ یہود کے مطابق پیغمبر کے لئے ضروری نہیں کہ وہ مرد ہی ہو عہد نامہ قدیم کے مطابق پیغمبروں کی تعداد ۵۵ ہے جن میں ۴۸ مرد اور ۷ عورت پیغمبر ہیں۔

اس کی تفصیل تالمود میں یوں ہے۔

Our Rabbis taught: 'Forty eight prophets and seven prophetesses prophesied to Israel, and they neither took away from nor added aught to what is written in the Torah save only the reading of the Megillah'[11]

ہمارے ربیوں نے سکھایا کہ ۴۸ نبی مرد اور ۷ عورتیں نبی تھیں جو اسرائیل کی طرف آئیں۔ انہوں نے نہ تو تورات میں اضافہ کیا نہ کوئی کمی کی۔ انہوں نے صرف کتاب آستر کی تعلیمات کو محفوظ کیا۔

یہودیت کے مطابق عورت نبی ہوسکتی ہے، چنانچہ یہودی لٹریچر میں ۷ خاتون پیغمبروں کی تفصیل بھی موجود ہے۔ جن کے نام بیان کرتے ہوئے ایک یہودی عالمہ Leila Leah Bronner لکھتی ہے۔

Seven prophetesses, Who were these ; Sarah, Miriam,Deborah,Hannah,Abigail,Huldah & Esther.[12]

سات خاتون پیغمبروں میں سارہ، مریم، دبورا، ہنا، ابیگیل، خلدہ اور آستر شامل تھیں۔

بلکہ تالمود کے مطابق حضرت سارہؑ کی پیغمبرانہ صلاحیت حضرت ابراہیمؑ سے بھی برتر ہے۔ چنانچہ کتاب پیدائش میں حضرت سارہ کا ذکر ان الفاظ میں آیا ہے۔

ابرام اور نحور دونوں نے شادیاں کرلیں۔ ابرام کی بیوی کا نام سارائی۔ اور نحور کی بیوی کا نام ملکہ تھا۔ اور یہ حاران کی بیٹی تھی۔ اور حاران ملکہ اور سارائی کا باپ تھا۔[13]

کتاب پیدائش کے مطابق حضرت ابراہیمؑ کو حکم ہوا کہ وہ سارہ کے حکم کے مطابق کام کریں ملاحظہ ہو۔

---

[10] سلاطین دوم، ۲۲: ۱۴،۱۶

[11] Talmud, Megillah 14 a (Bible. The Scroll of Esther "Megillat Esther"

[12] Leila Leah Bronner, From Eve to Esther: Rabbinic Reconstructions of Biblical Women, Westminster John Knox Press, Kentucky,USA,1994. P 221

[13] پیدائش، ۱۱ : ۲۹

اِسحاق ہی تیرے خاندانی سلسلہ کو جاری رکھے گا۔[14]

اسلام کے مطابق کوئی بھی عورت رسول یا نبی نہیں گزری ہے اس بات پر علماء اسلام کا اجماع ہے وجہ یہ ہے کہ نبوت ورسالت جس صلاحیت کو چاہتی ہے وہ صلاحیت واوصاف عورت کے اندر اس کی فطری ساخت کی وجہ سے اس میں پیدا نہیں ہو سکتے نبی جو نازک ذمہ داری اور کٹھن فریضہ لے کر آتا ہے اس میں مشکلات رکاوٹوں اور جسمانی اذیتوں کے راستے سے بہر حال گزرنا پڑتا ہے اور عورت فطری طور پر ایسی ذمہ داریوں سے سبک دوش ہونے کے قابل نہیں ہوتی۔

یہ تو ممکن ہے کہ بعض عورتیں بعض مردوں سے زیادہ طاقتور اور دلیر ہوں لیکن ایسی چند مثالیں ہی ہوتی ہیں۔ اکثر و بیشتر عورتیں مشکل صبر آزما کام کے قابل نہیں ہوتیں اور پھر قدرتی طور پر اسے لاحق بعض جسمانی عوارض بھی نبوت جیسے عظیم بوجھ کو اٹھانے میں رکاوٹ بن سکتے ہیں جیسے حیض' نفاس اور حمل کا عرصہ یا بچے کو دودھ پلانے کی مدت ان عوارض کے دوران تو عورت معمول کے کام کرنے کے قابل بھی نہیں رہتی کجا نبوت جیسی بھاری ذمہ داری کو اٹھا کر قوم کے سامنے آنا۔

اسی طرح رسولوں کو اپنے مخالفین کی جانب سے بعض اوقات انتہائی ذلیل قسم کے ہتھکنڈوں کا سامنا کرنا پڑا۔ اگر عورت نبی ہوتی تو اس کے لئے کردار و پاک دامنی کے تحفظ کے لئے انتہائی نازک صورت حال کا سامنا کرنا پڑتا جب کہ مرد سے اس طرح کا کوئی جبر ممکن ہی نہیں۔ لہٰذا عقلاً یہ منصب مرد ہی کے شایان شان ہے عورت اسے اپنی فطری کمزوریوں کے باعث نہیں نبھا سکتی۔[15]

قرآن کریم میں فرمایا گیا ہے

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِیْٓ اِلَيْهِمْ مِّنْ اَهْلِ الْقُرٰى.[16]

اور تجھ سے پہلے ہم نے جتنے پیغمبر بھیجے وہ سب بستیوں کے رہنے والے مرد ہی تھے۔

یہود میں کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ نبوت محض عطیہ خداوندی نہیں جو خدا کی طرف سے لوگوں کے لئے عطا ہوتی ہے بلکہ یہ کسی بھی فرد کی روحانیت اور اخلاقیات کی انتہا ہے۔ اور جب کوئی فرد اس روحانیت اور اخلاقیات اس مخصوص سطح کو چھو لیتا ہے۔ تب خدا کی ہستی اس مرد یا عورت پر نبوت عطا کر دیتی ہے

---

[14] پیدائش، ۲۱ : ۱۲

[15] واضح رہے کہ أبو الحسن الأشعريؒ والقرطبیؒ وابن حزمؒ کی رائے میں عورت نبی بن سکتی ہے اور ان علماء کی رائے میں حضرت مریمؑ، حواءؑ، سارةؑ، اُمّ موسیٰؑ، ہاجرہؑ اور آسیہؑ نبی ہیں، تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو۔

ابن حجر العسقلاني، فتح الباري، دار المعرفة بيروت، ۱۳۷۹ھ، ج۶ص ۴۴۷، ۴۴۸، ۴۷۳؛

السفاريني، شمس الدين، أبو العون محمد بن أحمد بن سالم الحنبلي ،المتوفى: ۱۱۸۸ھ، لوامع الأنوار البهية وسواطع الأسرار الأثرية لشرح الدرة المضية في عقد الفرقة المرضية، مؤسسة الخافقين ومكتبتها دمشق، ۱۴۰۲ھ، ج ۲ ص ۲۶۶

اسی موضوع پر عربی میں جامع بحث کے لئے یہ لنک ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ http://www.dorar.net/enc/aqadia/2005

[16] سورة يوسف، ۱۰۹:۱۲

Since Prophecy is an intellectual act, it can only come to a person with superior intellectual gifts & discipline needed to perfect them. 17

یعنی اس کا مطلب یہ نکلتا کہ ہے کہ اہل یہود کے ہاں نبوت کسبی ہے عطیہ خداوندی نہیں بلکہ اس کے برعکس ان کا یہ بھی نقطہ نظر ہے کہ اگر پیغمبر اپنے پیغمبرانہ امور کی انجام دہی میں کوتاہی کرتا ہے اور اپنی روحانیت اور اخلاقیات کی مخصوص سطح سے نیچے آجائے تو پیغمبری کا منصب بھی اس سے چھین لیا جاتا ہے۔تالمود کے مطابق الہامی کلام کا دنیا میں اترنا ضروری نہیں جو لوگ بھی دماغی، روحانی اور اخلاقی اعتبار سے اعلیٰ ترین مقام پر ہوں گے وہ پیغمبری کو پا سکتے ہیں۔

یہودیوں کے مطابق سب سے بڑے پیغمبر حضرت موسیٰؑ ہیں ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ موسیٰؑ نے تمام پیغمبروں، الہامی کتب بشمول تورات کو ایک ہی دفعہ میں اکھٹا دیکھا یعنی جو پیغمبر اور کتب ہزاروں سال بعد آئے وہ انہیں پہلے ہی دیکھ چکے تھے۔بعد والی نبوتیں تو اسی چیز کا اظہار تھا جن کا وہ پہلے ہی مشاہدہ کر چکے تھے۔

کتاب استثناء میں لکھا ہے۔

"لیکن اس وقت کے بعد موسیٰ کی طرح کوئی نبی نہیں ہوا خداوند موسیٰ کو روبرو جانتا تھا"۔18

چنانچہ یہود کو یہ سکھایا جاتا ہے کہ کوئی بھی پیغمبر یا کتاب جو اتری ہے وہ حضرت موسیٰؑ کی تعلیم کے متضاد نہیں ہو سکتا کیونکہ وہ اسے پہلے ہی دیکھ چکے تھے۔اور وہ تمام پیغمبروں میں سب سے بڑے ہیں۔

چنانچہ Ronald H. Isaacs اس بارے میں لکھتا ہے۔

Moses was the spiritual architect of the Jewish people. Considered by the rabbis to be the greatest of all the prophets…. Moses helped to deliver the children of Israel from Egyptian bondage, leading them for forty years in the wilderness. There, he received the Ten Commandments atop of Mount Sinai. The sages declared that Moses was equal to all six hundred thousand Israelites. 19

یہودی ربیوں کے مطابق موسیٰ یہودی افراد کے روحانی معمار تھے اور تمام پیغمبروں میں سب سے بڑے پیغمبر ہیں۔۔۔موسیٰؑ نے بنی اسرائیل کو مصریوں کی غلامی سے نکالنے میں مدد دی پھر بیابان میں چالیس برس کے لئے ان کی قیادت کی، وہاں انہیں کوہ سینا کے اوپر احکام عشرہ موصول ہوئے۔علماء کا کہنا ہے کہ کہ موسیٰؑ تمام چھ لاکھ اسرائیلیوں کے برابر تھے۔

اسلام سبھی انبیاء حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفی ﷺ ہر ایمان لانے پر اصرار کرتا ہے۔وہ شخص جو کسی ایک بھی نبی پر ایمان نہ لائے وہ اسلام سے خارج مانا جاتا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

---

[17] Ronald H. Isaacs, Messengers of God: A Jewish Prophets Who's who, Jason Aronson , Jerusalem, Israel, 1998, p 4

[18] استثناء، ۳۴ : ۱۰

[19] Ronald H. Isaacs, Messengers of God, p 65

وَقَالُوا سَمِعۡنَا وَاَطَعۡنَا غُفۡرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيۡكَ الۡمَصِيۡرُ ۔20

رسول نے مان لیا جو کچھ اس پر اس کے رب کی طرف سے اترا ہے اور مسلمانوں نے بھی مان لیا، سب نے اللہ کو اور اس کے فرشتوں کو اور اس کی کتابوں کو اور اس کے رسولوں کو مان لیا ہے، (کہتے ہیں کہ) ہم اللہ کے رسولوں کو ایک دوسرے سے الگ نہیں کرتے، اور کہتے ہیں ہم نے سنا اور مان لیا، اے ہمارے رب تیری بخشش چاہتے ہیں اور تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

جبکہ یہودی مذہب حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر عہد نامہ قدیم کے سب سے آخری نبی ملاکی علیہ السلام تک ہی سب نبیوں پر ایمان لانے کے لیے اصرار کرتا ہے لیکن حضرت زکریا، یحییٰ، عیسیٰ اور حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کے لیے بالکل مصر نہیں۔

جبکہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَزَكَرِيَّا وَيَحۡيٰى وَعِيۡسٰى وَاِلۡيَاسَ ؕ كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِيۡنَ ۔ 21

اور زکریا اور یحییٰ اور عیسیٰ اور الیاس، سب نیکوکاروں میں سے ہیں۔

ایک یہودی کے لیے ان جلیل القدر انبیاء پر ایمان لانا بالکل ضروری نہیں یہودیت کے مطابق حضرت موسیٰ علیہ السلام افضل الانبیاء ہیں اور حضرت ملاکی علیہ السلام ختم الانبیاء ہیں۔

کتاب ملاکی میں لکھا ہے۔

اور اب کاہنو! یہ احکامات تمہارے لئے ہے میری سنو! جو میں کہتا ہوں اس پر دھیان دو۔ میرے نام کی تمجید کرو۔ اگر تم نہیں سنو گے اور میرے نام کی سنجیدگی سے تمجید نہیں کروگے خداوند قادر مطلق فرماتا ہے، تب میں تم پر لعنت بھیجوں گا اور تمہاری دعاؤں کو لعنت میں بدل دوں گا۔[22]

جبکہ اسلام کے مطابق خاتم الانبیاء حضرت محمد ﷺ افضل الانبیاء اور سب سے آخر میں آنے والے ہیں آپ کے بعد نبوت ختم ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

مَّا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَاۤ اَحَدٍ مِّنۡ رِّجَالِكُمۡ وَلٰكِنۡ رَّسُوۡلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَىۡءٍ عَلِيۡمًا ۔23

محمد تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ کے رسول اور سب نبیوں کے خاتمے پر ہیں، اور اللہ ہر بات جانتا ہے۔

## حضرت داؤدؑ اور سلیمانؑ سلاطین یا انبیاء

یہودیت ان دونوں حضرات کو صرف سلاطین مانتی ہے اور انبیاء و رسل کی فہرست سے خارج کرتی ہے۔

حضرت داؤد سے متعلق سلاطین اول میں لکھا ہے۔

---

[20] سورۃ البقرۃ، ۲:۲۸۵

[21] سورۃ الانعام، ۶: ۸۵

[22] ملاکی، ۲ : ۱،۲

[23] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۴۰

حضرت سلیمانؑ سے متعلق لکھا ہے۔

اب سلیمان بادشاہ تھا۔ وہ اپنے باپ داؤد کے تخت پر بیٹھا اور بادشاہت پر ان کا مکمل اقتدار تھا۔25

جبکہ اسلام ان دونوں حضرات کو سلاطین کے ساتھ ساتھ انبیاء کی فہرست میں شمار کرتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت داؤدؑ کے بارے میں فرمایا۔

فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۙ وَ قَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ وَ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَ الْحِكْمَةَ وَ عَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ ؕ وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ ۙ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۔26

پھر اللہ کے حکم سے مومنوں نے جالوت کے لشکروں کو شکست دی اور داؤد نے جالوت کو مار ڈالا، اور اللہ نے سلطنت اور حکمت داؤد کو دی اور جو چاہا اسے سکھایا، اور اگر اللہ کا بعض کو بعض کے ذریعے سے دفع کرا دینا نہ ہوتا تو زمین فساد سے پُر ہو جاتی، لیکن اللہ جہان والوں پر بہت مہربان ہے۔

## موسیٰ علیہ السلام اور تجلی الٰہی

تورات کے مطابق حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اللہ تعالیٰ نے کوہ طور پر ہم کلامی کی اور وہ خدا کو دیکھنے سے ڈر رہے تھے اور انہوں نے مشاہدہ کرنے کی بجائے اپنا منہ ڈھانپ لیا کتاب خروج میں لکھا ہے۔

ایک دن موسیٰ بھیڑوں کو ریگستان کے مغربی جانب لے گیا۔ اور حورِب نام کے پہاڑ کو گیا جو خدا کا پہاڑ تھا۔ خداوند کا فرشتہ موسیٰ پر آگ کی شعلہ کی طرح ایک جھاڑی میں ظاہر ہوا۔ جھاڑی جل رہی تھی لیکن وہ جل کر بھسم نہیں ہو رہی تھی۔ اِس لئے موسیٰ نے فرمایا کہ جھاڑی کے قریب جاؤں گا اور دیکھوں گا کہ بغیر راکھ ہوئے کوئی جھاڑی کیسے جلتی رہ سکتی ہے۔ خداوند نے دیکھا کہ موسیٰ جھاڑی کو دیکھنے جا رہا ہے اِس لئے خدا نے جھاڑی سے موسیٰ کو پُکارا خدا نے کہا" موسیٰ، موسیٰ!" اور موسیٰ نے فرمایا، " ہاں میں یہاں ہوں۔" تب خداوند نے کہا، " قریب مت آؤ اپنی جوتیاں اُتار لو تم مقدّس زمین پر کھڑے ہو۔ میں تمہارے باپ دادا کا خدا ہوں۔ میں ابراہیم کا خدا، اِسحاق کا خدا اور یعقوب کا خدا ہوں۔" موسیٰ نے اپنا منہ ڈھانک لیا کیونکہ وہ خدا کو دیکھنے سے ڈرتا تھا۔[27]

اسلام کے مطابق حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اللہ تعالیٰ کو بذات خود دیکھنے کے اصرار پر تجلی الٰہی کے جبل (طور) پر پڑنے سے پہاڑ ریزہ ریزہ ہو گیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام بے ہوش ہو کر نیچے گر گئے کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ سے فرمایا تھا کہ تم مجھ کو ہرگز نہیں دیکھ سکو گے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَكَلَّمَهٗ رَبُّهٗ، قَالَ رَبِّ اَرِنِيْٓ اَنْظُرْ اِلَيْكَ ۚ قَالَ لَنْ تَرٰىنِيْ وَلٰكِنِ انْظُرْ اِلَى الْجَبَلِ فَاِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ، فَسَوْفَ تَرٰىنِيْ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّآ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَكَ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۔28

---

24 سلاطین اول، ۱ : ۱

25 سلاطین اول، ۲ : ۱۲

26 سورۃ البقرۃ، ۲: ۲۵۱

27 خروج، ۳ : ۱- ۷

28 سورۃ الاعراف، ۷:۱۴۳

دکھا کہ میں تجھے دیکھوں! فرمایا کہ تو مجھے ہر گز نہیں دیکھ سکتا لیکن تو پہاڑ کی طرف دیکھتا رہ اگر وہ اپنی جگہ پر ٹھہرا رہا تو تو مجھے دیکھ سکے گا، پھر جب اس کے رب نے پہاڑ کی طرف تجلی کی تو اس کو ریزہ ریزہ کر دیا اور موسیٰ بے ہوش ہو کر گر پڑے، پھر جب ہوش میں آئے تو عرض کی کہ تیری ذات پاک ہے میں تیری جناب میں توبہ کرتا ہوں اور میں سب سے پہلا یقین لانے والا ہوں۔

## ذبیح اللہ اسماعیلؑ یا اسحاقؑ

یہودیت اسحاق علیہ السلام کو تو بنی اسرائیل کا جد امجد سمجھتی ہے اور نہایت ہی عزت و تکریم بخشتی ہے لیکن حضرت اسماعیل علیہ السلام کو بہت ہی برے اور توہین آمیز الفاظ سے یاد کرتی ہے جیسا کہ توریت کی کتاب پیدائش حضرت سارہ کو حضرت حاجرہ کے خلاف عداوت کا ایک نمونہ بنا کر پیش کر کے بیان کرتی ہے اور وجہ یوں معلوم ہوتی ہے کہ جیسے وراثت کا جھگڑا ہے۔ حالانکہ انبیاء کے گھرانے ایسی رقابتوں سے پاک ہوتے ہیں۔ ملاحظہ ہے۔

"مصر کی لونڈی ہاجرہ کے یہاں ایک لڑکا پیدا ہوا تھا۔ اور ابراہیم اُس کا باپ تھا سارہ نے دیکھا کہ ہاجرہ کا بیٹا کھیل رہا ہے۔ سارہ نے ابراہیم سے کہا کہ اُس لونڈی کو اور اُس کے بچے کو کہیں دُور بھیج دے۔ تاکہ جب ہم دونوں مر جائیں تو ہماری تمام تر جائیداد کا وارث صرف اِسحاق ہی ہو۔ اور میں یہ بھی نہیں چاہتی ہوں کہ لونڈی کا بیٹا اِسحاق کے ساتھ وراثت میں حصّے دار ہو۔"[29]

چنانچہ یہودیت حضرت اسحق علیہ السلام کو اکلوتا بیٹا مانتی ہے۔

کتاب پیدائش میں لکھا ہے۔

"ان تمام باتوں کے بعد خدا نے ابراہیم کو آزمایا۔ خدا نے آواز دی " ابراہیم! " ابراہیم نے جواب دیا، " میں یہاں ہوں۔" تب خدا نے اس سے کہا کہ تیرا بیٹا یعنی تیرا اکلوتا بیٹا اسحاق کو جسے تو پیار کرتا ہے موریاہ علاقے میں لے جا۔ میں تجھے جس پہاڑ پر جانے کی نشاندہی کروں وہاں جا کر اپنے بیٹے کو قربان کر دینا۔"[30]

یہودیت حضرت اسحق علیہ السلام کو ذبیح اللہ مانتی ہے کتاب پیدائش میں اس کی وضاحت یوں ہے۔

"اس کے بعد اپنے بیٹے اسحاق کے ہاتھ پیر جکڑ کر قربان گاہ کے اوپر جو لکڑیاں ترتیب دی گئی تھیں ان کے اوپر لٹا دیا۔ تب اس نے اپنے بیٹے کو قربان کرنے کیلئے چھری اوپر اٹھائی۔ خداوند کا فرشتہ جنت سے پکارا، " ابراہیم، ابراہیم! " ابراہیم نے جواب دیا، "میں یہاں ہوں۔ " خدا کے فرشتے نے کہا کہ تُو اپنے بیٹے کو قربان نہ کر اور نہ ہی اسے کسی قسم کی تکلیف دے۔ اب میں جانتا ہوں کہ تم خدا سے ڈرتے ہو، کیونکہ تم نے اپنے اکلوتے بیٹے کو قربان کرنے میں پس و پیش نہیں کیا۔" جب

---

[29] پیدائش، ۲۱ : ۹،۱۰

[30] ایضاً ، ۲۲ : ۱،۲

وہاں گیا۔اور اُس مینڈھے کو پکڑااور اپنے بیٹے کی جگہ اُس مینڈھے کو قربان کر دیا۔"[31]

اسلام حضرت اسماعیل علیہ السلام کو ذبیح اللہ مانتا ہے،اسلام اسماعیل و اسحاق دونوں کو انبیاء مانتا ہے اور بہت ہی اچھی نظروں سے دونوں کو دیکھتا ہے، جیسا کہ قرآن کریم کی بہت سی آیات سے ثابت ہے اور دونوں کو قابل اتباع اور ہدایت کا نمونہ بتایا ہے۔

رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصَّالِحِينَ.فَبَشَّرْنَاهُ بِغُلَامٍ حَلِيمٍ. فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يَا بُنَيَّ إِنِّي أَرَى فِي الْمَنَامِ أَنِّي أَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرَى ۚ قَالَ يَا أَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۖ سَتَجِدُنِي إِنْ شَاءَ اللَّهُ مِنَ الصَّابِرِينَ۔[32]

اے میرے رب! مجھے ایک صالح (لڑکا) عطا کر۔پس ہم نے اسے ایک لڑکے حلم والے کی خوشخبری دی۔ پھر جب وہ اس کے ہمراہ چلنے پھرنے لگا کہا اے بیٹے! بے شک میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں پس دیکھ تیری کیا رائے ہے، کہا اے ابا! جو حکم آپ کو ہوا ہے کر دیجیے،آپ مجھے ان شااللہ صبر کرنے والوں میں پائیں گے۔

حضرت اسحاقؑ کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَبَشَّرْنَاهُ بِإِسْحَاقَ نَبِيًّا مِنَ الصَّالِحِينَ۔[33]

اور ہم نے اسے اسحاق کی بشارت دی کہ وہ نبی (اور) نیک لوگوں میں سے ہوگا۔

## مقام انبیاء اور یہود

یہودیت نے تقریباً ہر ایک نبی کی عصمت کو داغدار بنادیا ہے عہد نامہ قدیم کی کتاب تخلیق میں حضرت آدمؑ، نوحؑ، ابراہیمؑ، لوطؑ یعقوب کے واقعاتؑ اور کتاب سلاطین اول دوم حضرت داؤد، حضرت سلیمان وغیرہ کے واقعات میں واضح طور توہین آمیز عبارات موجود ہیں۔جن کی تفصیل پہلے ابواب میں گزر چکی ہے۔

اسی بارے میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

وَمَا قَدَرُوا اللَّهَ حَقَّ قَدْرِهِ إِذْ قَالُوا مَا أَنْزَلَ اللَّهُ عَلَىٰ بَشَرٍ مِنْ شَيْءٍ ۗ قُلْ مَنْ أَنْزَلَ الْكِتَابَ الَّذِي جَاءَ بِهِ مُوسَىٰ نُورًا وَهُدًى لِلنَّاسِ ۖ تَجْعَلُونَهُ قَرَاطِيسَ تُبْدُونَهَا وَتُخْفُونَ كَثِيرًا ۖ وَعُلِّمْتُمْ مَا لَمْ تَعْلَمُوا أَنْتُمْ وَلَا آبَاؤُكُمْ ۖ قُلِ اللَّهُ ۖ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِي خَوْضِهِمْ يَلْعَبُونَ۔[34]

اور انہوں نے اللہ کو صحیح طور پر نہیں پہچانا جب انہوں نے کہا کہ اللہ نے کسی انسان پر کوئی چیز نہیں اتاری، ان سے کہو کہ وہ کتاب کس نے اتاری تھی جو موسیٰ لے کر آئے تھے وہ جو لوگوں کے واسطے روشنی اور ہدایت تھی، جسے تم نے ورق ورق کر کے رکھا جو تم دکھاتے ہو اور (اس کی) بہت سی باتوں کو چھپاتے ہو، اور تمہیں وہ چیزیں سکھائیں جنہیں تم اور تمہارے باپ دادا نہیں جانتے تھے، تو کہہ دو کہ اللہ ہی نے اتاری تھی، پھر انہیں چھوڑ دو کہ اپنی بحث میں کھیلتے رہیں۔

اسلام تمام انبیاء کو معصوم مانتا ہے۔

---

[31] پیدائش، ۲۲ : ۸-۱۳

[32] سورۃ الصافات، ۳۷ : ۱۰۰-۱۰۲

[33] ایضاً، ۳۷:۱۱۲

[34] سورۃ الانعام ۶:۹۱

یہ وہ لوگ تھے جنہیں اللہ نے ہدایت دی، سو تو ان کے طریقہ پر چل۔

## مسیحیت کا تصور عصمت انبیاء

واضح رہے کہ عہد نامہ قدیم پر یہودیت اور دونوں کا اتفاق ہے چنانچہ جب مسیحیت کے تصور عصمت کا جب مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ان کے ہاں بھی انبیاء کی عصمت کا تصور مفقود ہے اور مسیحیت کے ہاں انبیاء گناہ گار ہو سکتے ہیں اس سلسلے میں مسیحی لٹریچر کا مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیحیت میں عصمت کا تصور صرف حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ خاص ہے اور باقی انبیاء سے متعلق مسیحیت کے تصور میں عصمت لازم نہیں عیسائی آدم و حوا علیہما السلام اور ان کی نسل کے فرد کو گناہ گار مانتے ہیں۔ حضرت آدمؑ کے بارے میں یہ تصور ہے کہ "انہوں نے اپنی ذمے داریاں نبھانے میں کوتاہی برتی اور آدم و حوا نے ایک دوسرے پر الزام لگایا"۔36 صورتحال کا سامنا کرنے کی بجائے چھپ جانا بہتر سمجھا۔37 سچائی مان لینے کی بجائے بہانہ سازی کا سہارا لیا۔38 حوا کے ساتھ مل کر دنیا میں گناہ کی آمد کا سبب بنا۔39 حضرت نوحؑ کے بارے میں تصور ہے کہ "مے کے نشے میں برہنہ ہوا اور اپنے بیٹوں کے سامنے شرمندگی اٹھائی"۔40 حضرت ابراہیمؑ کے بارے میں کہا گیا ہے۔" شدید دباؤ کے زیر اثر اس نے سچائی کو مسخ کیا"۔[41] یہاں تک کہ حضرت عیسیٰؑ کے علاوہ تمام نبیوں اور رسولوں کے بارے میں بھی ان کا اعتقاد ہے کہ کوئی نبی اور رسول گناہ سے پاک نہیں۔

لوط علیہ السلام، سلیمان علیہ السلام اور بڑے بڑے جلیل القدر انبیاء علیہم السلام پر انہوں نے بدترین گناہوں کا الزام لگایا۔ ان کا عقیدہ یہ ہے کہ گناہ کی ابتدا عورت سے ہوئی۔42 کیونکہ جنت میں خدا کے حکم کی خلاف ورزی کا پہلا گناہ حوا نے کیا۔ پھر آدم کو اس درخت سے کھانے کی ترغیب دی جس کے قریب جانے سے اللہ تعالیٰ نے انہیں روکا تھا۔ جب نسل آدم گناہ گار ٹھہری تو اب نسل انسانی کو گناہ سے نجات دلانے کے لئے ایک ایسی ہستی ہونی چاہئے کہ جو خود گنہگار نہ ہو اور ایسا شخص جو گناہوں سے پاک ہو سوائے مسیح کے دوسرا نہیں ہو سکتا کیونکہ سب آدم و حوا کے بیٹے ہیں۔ صرف مسیح علیہ السلام ابن اللہ ہیں جو خدا کا بیٹا ہونے کی وجہ سے گناہ اور معصیت سے پاک ہیں۔ اس سلسلے میں عیسائی علماء کے مؤقف کا مختصر اجائزہ ذیل میں بیان کیا جا رہا ہے۔

---

35 سورۃ الانعام ۶:۹۰

36 پیدائش ،۳ : ۱۲

37 ایضاً ، ۳ : ۸

38 ایضاً ، ۳ : ۱۰

39 ایضاً ، ۳ : ۱۷

40 ہاورڈ کلارک، کتاب مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی، انار کلی لاہور، ص ۲۴۰۰

41 ایضاً، ص ۲۴۰۳

42 پیدائش ۳ : ۷

A prophet was a prophet only when he was acting as such.43

ایک نبی تبھی نبی ہوتا تھا جب وہ یہ ذمے داری سرانجام دیتا تھا۔

یعنی اس کا مفہوم یہ بنتا ہے کہ جب نبوت کے امور کے علاوہ نبی ایک عام آدمی ہے اور اس وقت وہ ایک عام انسان کی طرح گناہ و خطاء کر سکتا ہے۔ چنانچہ مسیحی چرچ کے علماء کا خیال ہے کہ انبیاء و رسول اور چرچ کے پادری عام انسان ہیں اور باقی تمام انسانوں کی طرح وہ بھی تمام بشری تقاضوں کے حامل ہیں اور صرف حضرت مسیحؑ وہ معصوم ہیں۔

چنانچہ James R. Clark رقمطراز ہے۔

The position is not assumed that the men of the New Dispensation —its prophets, apostles, presidencies, and other leaders—are without faults or infallible, rather they are treated as men of like passions with their fellow men. 44

اس طرح کا کوئی مقام و مرتبہ روز ازل سے انسان کے لئے متصور نہیں خواہ وہ انبیاء، رسول، سربراہان ہو یا دیگر قائدین کہ وہ غلطیوں سے محفوظ اور معصوم ہیں بلکہ انہیں اسی طرح کا عام فرد مانا جاتا ہے جیسا کہ ان کے ماننے والے افراد کے جذبات ہوتے ہیں۔

کچھ مسیحیوں کے نزدیک معصومیت کے تصور کو صرف حضرت عیسیٰؑ تک محدود نہیں رکھا گیا بلکہ اس کو پوپ اور پادری اور چرچ تک وسعت دی گئی، Prof. Dr. Christian Troll 45 اس بارے میں رقمطراز ہے۔

"First and formost , The Church is the people of God, in which all people are of equal value on the basis of their baptism, The purpose of ordained ministery within the Church is to serve the community of the believers….To understand correctly the doctrine of the infallibility of the pope and of the bishops ,one must above all note that

---

[43] Joseph Smith, History of The Church of Jesus Christ of Latter-day Saints, 7 volumes, edited by Brigham H. Roberts, (Salt Lake City: Deseret Book, 1957), Vol 5 P:265

[44] James R. Clark, quoting B. H. Roberts, Messages of the First Presidency, edited by James R. Clark, Vol. 4, (Salt Lake City: Bookcraft, 1970), p. xiv–xv

[45] Christian W Troll SJ (born December 25, 1937 in Berlin ) is a German theologian, an Islamic scholar and Jesuit priest, After studying philosophy and theology in Tübingen and Bonn (1957-1961), he studied Arabic at the University of Saint-Joseph in Beirut (1961-1963).Then he studied at the School of Oriental and African Studies at the University of London from 1966 onwards, earning BA Honors in Urdu literature in 1970 and Ph.D. in 1975 with a work on Modern Islamic Studies Thinking in South Asia. At the same time he learned about Islamic thinking and living in India , Iran and Pakistan through study stays in Southeast Asia . In 2001 he was appointed honorary professor in the Department of Philosophy and Theology at Sankt Georgen in Frankfurt am Main Germany.

entirely reliable and free of error.46

اولین و نمایاں ترین نقطہ یہ ہے کہ کلیسیا میں خدا کی امت خدا کے بندوں سے عبارت ہوتی ہے اور وہاں اپنے بپتسمہ کی بدولت تمام لوگ اپنی حیثیت و قدر کے لحاظ سے برابر قرار پاتے ہیں۔ کلیسیائی اصولوں کے مطابق جن لوگوں کو دین کی خدمت کے لئے مامور کیا جاتا ہے وہ مسیحی برادری کی دینی خدمت اپنا مقصد حصول بنا لیتے ہیں۔۔۔ خطا سے پاک ہونے اور پوپ کے یوں قابل اعتماد ہونے کی بے خطائی والا جو فلسفہ ہے اسے اگر بخوبی سمجھنے کی آرزو ہو تو سب سے پہلے اس بات کو پلّے باندھنا ہوگا کہ یہ خدا ہی کا حکم و کلام ہے جس کا حضرت یسوع کی ذات سے ابلاغ ہوا اصل لاخطائیت اسی کی ہے ایمان کی حد تک جو بھروسے کے لائق ہے اور جو غلطیوں سے پاک ہے وہ ہستی حضرت یسوع مسیح کی ہے۔

ڈاکٹر کرسچن ڈبلیو ٹرال جو فرینکفرٹ یونیورسٹی جرمنی کے پروفیسر ہیں مسیحیت کے نبوت کے نقطہ نظر کو بیان کرتے ہوئے مزید لکھتے ہیں۔

The devine gift of Prophecy is an essential element of the biblical tradition in both old and new testaments….such as the sibylls the presence of the seeds of the word.47

نئے عہد نامہ اور پرانے عہد نامہ دونوں میں مقدس بائبل سے منسوب روایات کے مطابق پیشگوئی کے عطیہ خداوندی کو اہم ترین عنصر کا درجہ حاصل ہے۔ مسیحیت کے نزدیک نبی آنے والے حالات و واقعات سے ہی اپنے عمل کا آغاز کرتا ہے بلکہ انبیاء آنے والے وقتوں میں نجات کی خوشخبری دیتے ہیں۔ حضرت یسوع انسانی شکل میں خود خدا کا کلام ہیں، انجیل مقدس ہیں اور نبی ہیں اتمّ درجے پر اعلیٰ ترین امتیازات کے ساتھ فائز ہیں۔۔۔ نبوت کا تسلسل کلیسا سے قائم ہے اور وقت کے تھم جانے تک یہ نبوی رہتی ہے فقط ان تعلیمات کے زور پر نہیں بلکہ اس کا خدا کے خاص بندوں پر بھی ہے جو روح القدس کے فیض کے صدقے اس صفت سے متصف ہیں تاہم نبوت کی روح، کلیسیا کی دیدنی حدود جن سے سبھی شناسا ہیں ان کی حدود بھی پار کر جاتی جیسا کہ ہمیں پرانے عہد نامہ کے توسط سے معلوم ہوتا کہ ایسی بھی مقدس ہستیاں گزری ہیں جو نبوت کے اتھاہ سمندر کی شناور تھی مثلاً ملکی صادق، ایوب نبی اور ملکہ سبا اور جسٹن شہید( دوم صدی) بہت سے فلسفیوں اور کاہنوں کے پیروکار نبوت کرنے والے غیر یہودیوں سے جو فال نکال کر پیش گوئیاں کرتے تھے، سے کہیں بڑھ کر ممتاز حیثیت کے مالک تھے نتیجہ یہ کہ دیے سے دیا آج بھی چل رہا ہے۔

اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیحیت میں بھی یہود کی طرح کا ہی تصور نبوت ہے جس میں نبی مستقبل کی خبریں دیتا ہے اور سب سے بڑھ کر کر مسیحیت کا یہ تصور کہ دیے سے دیا آج بھی جل رہا ہے سے واضح ہوتا ہے کہ مسیحیت میں بھی یہود کی طرح کوئی بھی فرد ایک خاص مقام تک پہنچ کر نبوت کا کسبی حصول ممکن بنا سکتا ہے۔

"کتاب مقدس مطالعاتی اشاعت" کے نام سے ایک تفسیر ۲۰۰۱ء میں پاکستان بائبل سوسائٹی لاہور کی جانب سے شائع کی گئی۔ یہ اصل میں امریکن بائبل سوسائٹی کی شائع کردہ بائبل The Learning Bible: Contemporary English Version کا اردو ترجمہ ہے اس انگلش ورژن کا مصنف Howard Clark Kee کی ہے جو بوسٹن یونیورسٹی امریکا کے سکول

---

46 Christian W. Troll,SJ Muslims Ask Christians Answer, Translated from the German by David Marshall ,Multimedia Affairs,Sham Nagar,Lahore,2012, P 73

47 Ibid, P 53,54

موجود ہے جنہیں پڑھ کر معلوم ہو گا کہ عصر حاضر کی مسیحیت انبیاء کے بارے میں کیا تصور رکھتی ہے ملاحظہ ہو۔

> کچھ لوگ زندگی میں بآسانی گمراہ ہو جاتے ہیں، چناؤ کا حق ملنے پر وہ ایسی راہ چنتے ہیں جس میں مشکلیں کم سے کم اور آسانیاں زیادہ سے زیادہ ہوں۔ ابراہام کا بھتیجا لوطؑ بھی اسی مزاج کا مالک تھا۔ لوط کے لڑکپن میں ہی اس کا باپ چل بسا تھا۔ اس کے لئے یہ مشکل وقت تھا۔ لیکن اس کے دادا تارح اور چچا ابراہام نے اس مشکل وقت میں اس کی پرورش کی، بائبل مقدس کے ذریعے معلوم ہوتا ہے، کہ لوط ان کی تربیت سے خاطر خواہ فائدہ نہ اٹھا سکا، اپنی ساری زندگی وہ اپنے حال میں اتنا الجھا رہا، کہ اپنے اعمال کے نتائج کا اندازہ ہی نہ کر پایا۔ اگر ابراہام کی انتہائی توجہ اور الہیٰ مداخلت نہ ہوتی، تو معلوم نہیں اس کی زندگی کا کیا حال ہوتا۔ ابراہام سے علیحدگی کے بعد اس کی زندگی نے ایک بھیانک موڑ لیا اس زمانے کے بدکار شہر سدوم کی ثقافت اس میں اس قدر رچ بس گئی کہ وہ اسے چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھا، اس کی بیٹیاں اس کے ساتھ ہمبستر ہوئیں، اور اس کی گمراہی بلاآخر اسے تباہی کی سمت لے گئی۔۔۔ موآب کی پیدائش کی لوط کی ایک بیٹی کے اپنے باپ سے اختلاط کا نتیجہ تھی، موآب کی نسل سے روت نامی عورت تھی جس کا ذکر نئے عہد نامے میں یسوع مسیح کے شجرہ نسب میں موجود ہے۔[48]

مندرجہ بالا عبارت سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ حضرت لوطؑ پر عہد نامہ قدیم میں موجود تہمت کے بارے میں آج کے عیسائیوں کا کیا موٴقف ہے۔ بلکہ اس سے بھی بڑھ کر کے معاذاللہ بیٹی سے اختلاط کے نتیجے میں پیدا ہونے والے موآب کی نسل سے پیدا ہونے والی عورت کا نسب نامہ بھی حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ ثابت کیا گیا ہے۔ بلکہ مزید یہ کہ ان کو نبی کے منصب سے ایک کامیاب کاروباری آدمی قرار دیا جاتا ہے اور ان کی عصمت کی توثیق کے لئے پطرس کا سہارا لیا جاتا ہے۔ بلکہ عیوب و غلطیوں کے عنوان سے انہیں ایک مفاد پرست انسان قرار دیا جاتا ہے ملاحظہ ہو۔

> لوط کی کہانی ہمیں امید دلاتی ہے کہ خدا معاف کرتا ہے اور اکثر بری صورتحال میں سے بھلائی پیدا کرتا ہے۔ آپ کی زندگی کی سمت کیا ہے۔ آپ کس سمت بڑھ رہے ہیں خدا کی سمت یا مخالف سمت؟ اگر آپ بھٹکے ہوئے ہیں تو خدا کی سمت بڑھنے میں مشکل نظر آئے گی لیکن یہی وہ رستہ ہے جو آپ کی زندگی میں موجود تمام الجھنوں کے بھیانک نتائج غیر موٴثر بنا سکتا ہے۔ لوط کی امتیازی حیثیت؛ کامیاب کاروباری آدمی، پطرس اسے راست باز قرار دیتا ہے۔ عیوب و غلطیاں؛ زندگی میں چناؤ کرتے وقت اس نے سہل راستے اختیار کئے، جب چناؤ کرنے کا موقع ملا تو اس نے محض اپنے ہی مفاد کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے سوچا۔[49]

J. Prof. Dr. Christian Troll جن کے زیر اہتمام ایک ویب سائٹ Muslims Ask Christians Answer کے نام سے چل رہی ہے یہ ویب سائٹ جرمن زبان میں ہے لیکن اس کا اردو ترجمہ بھی موجود ہے اس پر مختلف افراد کے پوچھے جانے والے سوالات کے جوابات موجود ہیں اسی ویب سائٹ پر ایک سوال جس کا نمبر ۲۷ ہے اس سوال اور اس کا جواب عصمت انبیاء سے متعلق مسیحی نقطہ نظر کو سمجھنے میں مدد ملے گی سائل کا سوال ملاحظہ ہو۔

---

[48] باورڈ کلارک، مقدس، مطالعاتی اشاعت، پاکستان بائبل سوسائٹی، انارکلی لاہور، ص ۲۴۰۰

[49] ایضاً

درج ہے کہ نبی حضرت لوطؑ اور اُن کی دو بیٹیوں سے جو حرکتِ بد سرزد ہُوئی؟ یہ کیا سانحہ ہُوا؟ معاذاللہ۔ کیا واقعی اِس کے لیے کوئی تاویلات بھی ہیں جو پیش کی جا سکتی ہوں؟ بیٹیوں نے باپ پیغمبر کے ساتھ اختلاط کا کھیل کیوں کھیلا؟ بظاہر یہ وجہ سامنے لائی گئی ہے کہ اُس زمانہ میں مردانہ طاقت سے محروم آدمیوں کی اکثریت تھی بلکہ قحط الرجال تھا اِس سلسلے میں۔ اور یہ بھی رُوداد سامنے لائی گئی ہے کہ سدوم اور عمورہ پر آسمان سے جلتی ہُوئی گندھک کی جب برسات ہُوئی اور دونوں شہر برباد ہو گئے، حضرت ابراہیمؑ نے جلتے سُلگتے ان دیاروں سے اُٹھتا دُھواں دُور سے دیکھا۔ جائے عبرت تھی، پِھر بھی توریت مقدّس میں ہے کہ معمّر حضرت لوطؑ کی بیٹیاں، کسی بھی سبب، ان کا نبی باپ بھی اس بھیانک گناہ کے مرتکب ہوئے، کیوں؟ اور یہ بھی کہ خُدا کا ایک پیغمبر، نبی یا رسُول ایسے گھناؤنے گناہ میں کیوں کر ملوّث ہو سکتا ہے؟۔50

اس سلسلے میں جرمن پروفیسر Prof. Dr. Christian Troll کا جواب ملاحظہ ہو۔

نبی لوط کی بیٹیوں کے بارے میں یہ ہرگز نہیں کہا جا سکتا کہ وُہ تھیں ہی بیہُودگی پسند، سچ تو یہ ہے کہ وُہ اپنی نسل بچانا چاہتی تھیں تاکہ مسلسل چلتی آ رہی اُن کی نسل انھی پر آ کے نہ ختم ہو جائے، بلکہ آگے بھی چلتی رہے۔ آیات جو سنداً پیش کی جاتی ہیں، ان کے مطابِق تو سب کچھ جو ہُوا جائز ہی ہُوا قیاسِ اوّل کا اِظہار یُوں ہے کہ نبی لوط اور اُن کی بیٹیاں ہی تھیں بس جو قیامتِ صغریٰ کی تباہ کاریوں سے بچا دی گئیں، ورنہ باقیوں کے لیے تو تباہی اٹل رہی۔ گنہگاری کی بنا پر جو تباہی و بربادی سدوم کے باسیوں کا مقدر بنی۔ انجیلی تاریخ میں بڑی بڑی شخصیات بھی مذکور ہیں اور ابتدائی بزرگوں اور نبیوں کا ذِکر بھی موجود ہے اور بائبل مقدّس ان لوگوں کے تذکرہ سے بھی خالی نہیں جو خُود اِنسانی کمزوریوں اور گناہوں سے ذرا بھی خالی نہیں۔ اِنسان خطا کا پتلا ہے، آدمی عصیاں میں ناک ناک ڈُوبا ہے، گنہگار ہے۔ وُہی بات ہے، خطا ہو گی تو معافی بھی ہو گی، کوئی گناہ کرے گا تو بخشا جائے گا نا۔ ایک اور حقیقت کا برملا اظہار ضرُوری ہے کہ مسیحی دینیات میں ایسا کوئی درس نہیں دیا جاتا کہ پیغمبر معصوم ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر پاک بائبل میں ایک تفصیلی سرگذشت بیان کی گئی ہے جو نبی بادشاہ داؤد کے گناہِ کبیرہ پر محمول ہے جو اس سے تشابہ زوجہ اوریاہ حِتّی کے ساتھ سرزد ہُوا، بھلے وُہ بالآخر بادشاہ داؤد کی ملکہء عالیہ بنی اگر کوئی گناہوں سے پاک تھا، اور ہے، تو وُہ صرف ایک ہی ہستی ہے.... خُداوند پاک یسُّوع ناصری۔ خُدا کا بیٹا۔ کتاب مقدّس کی الٰہی گواہی کے مطابِق، گناہ اُسے چھو کے نہیں گُذرے، وُہ معصوم ہے۔51

اسی ویب سائٹ پر ایک اور سوال اسی موضوع سے متعلق موجود ہے یہ سوال نمبر ۴۸ ہے۔ جس میں پوچھا گیا ہے کہ اللہ تعالٰی کے فرستادہ پیغمبر اور نبی تو اپنے مثالی کردار کی وجہ سے تقلید کا نمونہ ہوتے ہیں۔ مگر مقدّس کتاب میں حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ کے

---

50 Muslims Ask Christians Answer , J. Prof. Dr. Christian Troll,Colleague Sankt Georgen Offenbacher Landstr. 224, D-60599 Frankfurt, Germany (Retrieved on April 2, 2017)
http://aam.s1205.t3isp.de/die-heilige-schrift-und-das-wort-gottes/fragen-zum-alten-testament/frage-27-seitdem-ich-die-bibel-zu-lesen-begann-beschaeftigt-mich-diese-frage-wie-kann-es-moeglich-sein-was-im-alten-testament-selbst-erzaehlt-wird-naemlich-dass-die-toechter-des-lot-ihren-vater-betrunken-machen-und-mit-ihm-schlafen-und-kinder-empfangen.html?L=8

51 Ibid

پیغمبر تو معصوم ہوتے ہیں۔ جرمن پروفیسر Prof. Dr. Christian Troll کا جواب ملاحظہ ہو۔

پرانے عہد نامہ میں ابتدائی بزرگ، انبیاءاور دُوسری مرکزی شخصیات اور انھیں میں مقدّسہ خواتین جیسے بی بی سارہ، ربیقہ، پاک کنواری ماں مریم، بنی اسرائیل پر جج نبیہ، ڈبورہ، مقدّسہ حنّا، یہودیت، اور استیر۔ کلیسیا کی طرف سے ان سب مقدّسہ ہستیوں کا پہلے بھی احترام کیا جاتا تھا اور اب بھی تعظیم و تکریم کے ساتھ ان کا ذکر کیا جاتا ہے۔ یہ سینٹس ہیں۔ مقدّس ہستیاں ہیں۔ تمام مقدّسین عقیدے کے ترازو پر ہمیشہ پورے اُترتے رہے ہیں۔ کیتھولک تعلیمات اس کی تصدیق کرتی ہیں۔ ان کے بارے میں اس تقدیس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ان میں سے کسی نے بھی کبھی کسی گناہ کا ارتکاب نہیں کیا۔ بنیادی طور پر اس تقدیس کا دارومدار نہ تو غیر معمولی قسم کے کارناموں پر موقوف ہے نہ ہی کرشماتی اعمال اور نیکوکاریوں کی ہر دم جھلکتی کارکردگیوں پر اس کا انحصار ہے۔ بلکہ یہ رتبہءبلند تو ان مقدّسین کا مقدر بنا ہے جنھوں نے مسیحیت کے لیے اپنا سب کچھ تج دیا۔[52]

مندرجہ بالا عبارت پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ ہستیاں تمام تر تقدس کے باوجود مسیحیت کے ہاں گناہ گار ہی ہیں اور اس تقدس کی وجہ ان کے نیک اعمال ہرگز نہیں ہیں بلکہ انہیں یہ مرتبہ اس وجہ سے عطا ہوا کہ انہوں نے مسیحیت کے لئے اپنا سب کچھ قربان کیا۔ بہرحال اسی جواب میں آگے مسیحی اعتراف ملتا ہے کہ مسیحیوں کے ہاں عصمت کے مسلم تصور کو تسلیم کیا جاتا ہے ملاحظہ ہو۔

،اسلامی عقیدہ اور اصول و قواعد کے مطابق پیغمبر اور رسُول تو ہوتے ہی معصوم ہیں۔ بائبل مقدّس اور مسیحی تعلیمات میں معصومیت کسی بھی اِنسان کا خاصہ نہیں۔ نبی، رسُول، ولی الغرض تمام مقدّسین کو گناہوں سے پاک ہونے جیسا کوئی سرٹیفکیٹ حاصل نہیں۔ اسلامی تعلیمات بتاتی ہے ں کہ خُدا کے بھیجے ہوئے نبی سے گناہ سرزد ہو ہی نہیں سکتا۔ وُہ معصوم ہے۔ مسلمانوں کے ایمان اور اپنے دِین سے وفاداری کی یہ انتہا ہے۔ ہم اُن کے عقائد کا احترام کرتے ہیں، مگر بات ہے بہت بڑی کہ ان کے مقدّسین سے خطا سرزد ہو ہی نہیں سکتی۔ وُہ نہ دَغا کر سکتے ہیں اور نہ خُدا اور مذہب سے بے وفائی۔ سُنّتِ نبوی اور شریعتِ اسلام جو ایک دُوسرے کی تائید کرتے ہیں دونوں نے پیغمبروں کو معصوم قرار دیا ہے۔ اُنھیں خاص استحقاق اور امتیاز بخشا گیا ہے۔ وُہ برائیوں اور خطاؤں سے پاک ہیں، مبرا ہیں۔ خُدا خُود ان کی حفاظت کرتا ہے اور گناہوں سے بچاتا ہے۔ ایمان لانے اور مبعوث ہونے سے پہلے والی زندگی میں اُن سے جو گناہ منسوب ہوئے وُہ سب خُدا نے معاف کر دیے، کیوں کہ وُہ سب پیغمبر تھے تو محض اِنسان ہی نا۔[53]

---

[52] Muslims Ask Christians Answer , J. Prof. Dr. Christian Troll, Colleague Sankt Georgen Offenbacher Landstr. 224, D-60599 Frankfurt, Germany (Retrieved on April 2, 2017) http://aam.s1205.t3isp.de/die-heilige-schrift-und-das-wort-gottes/fragen-zum-alten-testament/frage-48-propheten-sind-ja-gesandte-gottes-und-sollen-auch-vorbilder-sein-wenn-man-aber-die-geschichte-davids-und-solomons-liest-sieht-man-dass-beide-sehr-schwere-suenden-begangen-haben-wie-koennen-diese-personen-propheten-sein.html?L=8

[53] Ibid

ہے جو انگریزی تفسیر Fire bible کا اردو ترجمہ ہے۔اس تفسیر کا انگریزی مصنف Donald C. Stamps ہے اس تفسیر میں حضرت لوطؑ کے حوالے سے بائبل کے تفسیری حاشیے میں وہ لکھتا ہے۔

لوط کی بیٹیاں اپنے باپ کے ساتھ جنسی تعلق قائم کرنے کے گناہ کی مرتکب ہوئیں اور لوط نشہ بازی کا مرتکب ہوا۔بے دین سدومیوں کے ساتھ رہنے سے لوط کے بچوں کا اخلاقی معیار خطرناک حد تک گر گیا اور لوط اس کو برداشت کرتا رہا،بے دینی کے رویے کو آنکھیں بند کر کے برداشت کرنے نے لوط کے خاندان کو سخت نقصان پہنچایا یہاں تک کہ اس کی نسل بے دین بن گئی۔لوط کی مثال ایک ایسے ایماندار باپ کی سی ہے جس کا ایمان بس اتنا ہی ہے کہ وہ اپنے آپ کو بچا سکے، لیکن اتنا نہیں کہ وہ اپنے خاندان کو بچا سکے۔یہ بات اس نے بہت دیر سے سیکھی۔کہ حقیقی ایمان میں یہ بات شامل ہے کہ اپنے خاندان کو سکھایا جائے کہ وہ دنیا کی برائی کے اثرات سے بچ سکیں۔[54]

اسی طرح مسیحی اشاعت خانہ لاہور کی جانب سے ولیم میکڈونلڈ کی تفسیر مترجم بشپ سموئیل جو "تفسیر الکتاب" کے نام سے شائع کی گئی ہے۔اس میں حضرت لوطؑ پر یہی الزام عائد کیا گیا ہے ملاحظہ ہو۔

صغر کو چھوڑ کر لوط نے بھاگ کر ایک پہاڑ کی کھوہ میں پناہ لی وہاں اس کی بیٹیوں نے اسے شراب میں مدہوش کیا اور پھر اس سے ہم آغوش ہوئیں۔بڑی بیٹی کے ہاں جو بیٹا پیدا ہوا جس کا اس نے نام موآب رکھا،اور چھوٹی کے ہاں بھی بیٹا پیدا ہوا اور اس نے اس کا نام بن عمی رکھا۔ان سے پیدا ہونے والی نسلیں بنی اسرائیل کے لئے مسلسل دردِ سر بنی رہیں۔یہ موآبی عورتیں تھی جنہوں نے اسرائیلی مردوں کے ساتھ حرامکاری شروع کی۔[55]

مندرجہ بالا تمام عبارات کو ملحوظ خاطر رکھا جائے تو واضح ہوتا ہے کہ عصمت انبیاء سے متعلق مسیحی نقطہ نظر اسلام کے بالکل برعکس ہے جس میں انبیاء کی طرف کبیرہ گناہوں کی نسبت کو معیوب ہی نہیں سمجھا جاتا اور مسیحیت کے ہاں صرف آدمؑ کا گناہ نہیں بلکہ نیابتی طور پر اُن کی ساری ذرّیت و نسل اِس سے متاثر ہوئی۔

سو خدا تعالیٰ نے اپنی محبت میں انسانیت کے لئے یہ ارادہ کیا کہ مسیح جنس بشری کے نمائندہ ہو کر انسان کے لئے کامل عوضی بن جائیں،اِس لئے اُنہیں آدم ثانی کہا جاتا ہے۔آدم اوّل گناہ میں گرے تمام اِنسانوں کی نمائندگی کرتا ہے تو آدم ثانی فدیہ وکفّارہ کے لئے تمام اِنسانوں کے لئے عوضی ہے۔اِس عوضی کے لئے ضروری تھا کہ گناہ کی سزا کو مکمل طور پر ختم کرنے کے لئے مکمل قیمت ادا کرے۔ مسیح نے اِس قیمت کو یوں چکایا کہ صلیب پر اپنی جان دے دی جہاں اُس نے گناہوں کو اپنے اوپر اُٹھالیا۔

اِسی لئے یوحنا رسول نے لکھا ہے کہ :

"اگر ہم نور میں چلیں جس طرح کہ وہ (خدا) نور میں ہے تو ہماری آپس میں شراکت ہے اور اُس کے بیٹے یسوع کا خون ہمیں تمام گناہ سے پاک کرتا ہے۔" [56]

---

[54] ڈونلڈ سی، آتشیں کلام مقدس مطالعاتی اشاعت، لائف پبلشرز انٹرنیشنل، سپرنگ فیلڈ، ریاست ہائے متحدہ امریکا، ص ۶۳

[55] بشپ سموئیل ڈی چند، تفسیر الکتاب، مسیحی اشاعت خانہ ۲۰۱۶ء لاہور، ص ۶٦

[56] یوحنا اول، ۱ : ۱۷

مسیحی علماء پر یہ اعتراض کہ یہودی ایک دھتکاری ہوئی قوم ہیں اس لئے کہ وہ حضرت مسیحؑ کی (مسیحیوں کے بقول) پر تشدد موت میں پوری طرح ملوث تھے تو عصر حاضر کے مسیحیوں کا اس معاملے میں کیا نقطہ نظر ہے اس کا جواب دیتے ہوئے ڈاکٹر کرسچن ٹرال لکھتے ہیں۔

The 2nd Vatican Council (1962-1965) stated emphatically that the sins of all people were ultimately responsible for the death of Jesus.The council refused to assign responsibility for the rejection and killing of Jesus to the descendants of the jews of the time of Jesusor indeed to all Jewish people past and present.[57]

دنیا بھر کے مسیحیوں کی دوسری ویٹی کن مجلس عامہ (۱۹۶۲،۱۹۶۵) نے پر زور الفاظ میں قرار دیا کہ وہ تمام انسانوں کے گناہ ہی تھے جو حضرت یسوع مسیح کی موت کا سبب بنے، ویٹی کن کونسل نے حضرت یسوع کی نبوت سے انکسار کرنے اور پھر قتل کرنے کی ذمے داری حضرت یسوع کے زمانے کے یہودیوں کی موجودہ نسل پر ڈالنے سے انکار کر دیا، بلکہ ماضی و حال کے تمام یہودیوں کو اس جرم قبیح سے بری قرار دے دیا۔

اس عبارت سے معلوم ہوتا کہ یہودیوں کا یہ قبیح ترین فعل جو بقول مسیحیوں کے یسوع کی موت کا سبب تھا وہ یہودی اب مسیحیوں کے نزدیک مجرم ہی نہیں ٹھہرے بلکہ ان یہودیوں کو مسیحیوں کی طرف سے بری الذمہ تک قرار دے دیا گیا ہے۔

## مفسرین اسلام اور عصمت انبیاء

عقیدہ عصمت انبیاء اسلام کا وہ عقیدہ ہے کہ جس پر دین اسلام کی ساری عمارت کھڑی ہے اور امت مسلمہ کا اس مسئلے پر اجماع ہے۔ کہ انبیاء کرام گناہ صغیرہ و کبیرہ اور کفر و شرک سے محفوظ ہیں۔ علماءِ اسلام میں مفسرین کرام کو اس وجہ سے فوقیت حاصل ہے کہ وہ کلام اللہ کی تشریح و تفسیر کی خدمت سر انجام دیتے ہیں اور کلام اللہ یعنی قرآنِ مجید ہی اسلام کا اصل الاصول ہے۔ محدثین اور فقہاءِ اُمت کے بلند مرتبہ سے انکار نہیں کیا جا سکتا تاہم بحیثیتِ طبقہ مفسرین کرام کی دیگر طبقات پر اہمیت کے پیشِ نظر ذیل میں اوّلاً مفسرین کرام کے اقوال پیش کیے جائیں گے بعد ازاں محدثین کرام اور فقہائے اُمت کے ادلّہ سے استدلال کیا جائے گا۔

### پہلی دلیل:

اللہ تعالیٰ ابراہیمؑ کے حق میں فرماتے ہیں:

قَالَ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا ۖ قَالَ وَمِن ذُرِّيَّتِي ۖ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظَّالِمِينَ۔ 58

جب ابراہیم (علیہ السلام) کو ان کے رب نے چند باتوں میں آزمایا اور انہوں نے ان کو پورا کر دیا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں تجھے لوگوں کا امام بناؤں گا ابراہیم نے عرض کی کہ میری اولاد کو بھی فرمایا میرا وعدہ ظالموں سے نہیں ہے۔

اور پیشوا وہی ہوتا ہے جس کی اقتداء کی جاتی ہے۔ پس اگر ابراہیمؑ سے نافرمانی سرزد ہو جاتی تو لوگوں کا اس گناہ میں بھی اقتدا کرنا واجب ہو جاتا اور یہ باطل ہے۔ امام رازیؒ لکھتے ہیں۔

---

[57] Christian W. Troll,SJ Muslims Ask Christians Answer, P 45

[58] سورۃ البقرۃ، ۲:۱۲۴

لوجب علینا الاقتداء به فی ذلك،فیلزم أن یجب علینا فعل المعصیة وذلك محال۔59

یہ آیت دلالت کرتی ہے کہ ابراہیم تمام گناہوں سے معصوم تھے، کیونکہ امام وہی ہوتا ہے جس کی اقتدا کی جائے اگر امام سے معصیت صادر ہو تو اس کی اتباع معصیت میں بھی واجب ہو گی جو کہ محال ہے۔

علامہ سید آلوسی لکھتے ہیں۔

۔فالمتبادر من العهد الامامة ولیست هی هنا الا النبوة۔60

عہد کا متبادر مفہوم امامت ہے اور یہاں امامت سے سوائے نبوت کے اور کچھ مراد نہیں ہے۔

مراد یہ ہے کہ نبوت صالح اور نیک بندوں کو ملتی ہے ظالموں کو نہیں مل سکتی۔

اس لئے کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهِ۔61

پس بعض ان میں سے اپنے نفس پر ظلم کرنے والے ہیں۔

امام فخر الدین رازیؒ اس آیت سے عصمت انبیاء پر استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

الآية تدل على عصمة الأنبياء من وجهين: الأول: أنه قد ثبت أن المراد من هذا العهد: الإمامة، ولا شك أن كل نبي إمام، فإن الإمام هو الذي يؤتم به، والنبي أولى الناس، وإذا دلت الآية على أن الإمام لا يكون فاسقا، فبأن تدل على أن الرسول لا يجوز أن يكون فاسقا فاعلا للذنب والمعصية أولى. الثاني: قال: لا ينال عهدي الظالمين، فهذا العهد إن كان هو النبوة، وجب أن تكون لا ينالها أحد من الظالمين وإن كان هو الإمامة، فكذلك لأن كل نبي لا بد وأن يكون إماما يؤتم به، وكل فاسق ظالم لنفسه فوجب أن لا تحصل النبوة لأحد من الفاسقين..62

یہ آیت دو وجہ سے انبیاء کی عصمت پر دلالت کر رہی ہے، اول یہ کہ اس عہد سے مراد امامت ہے۔اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ہر نبی امام ہوتا ہے کیونکہ امام وہی ہوتا ہے کہ جس کی اقتداء کی جاتی ہے۔اور نبی دوسرے لوگوں سے زیادہ اس اقتداء کا حقدار ہوتا ہے۔اور اس آیت سے ثابت ہوا کہ امام فاسق نہیں ہوتا تو نبی کے لئے اور بھی ضروری ہوا کہ وہ فاسق اور گناہوں کا ارتکاب کرنے والا نہ ہو۔دوم مذکورہ آیت میں اگر عہد سے مراد نبوت ہو تو لازم ہے کہ نبوت ظالموں کو نہ ملے۔اور اگر اس سے امامت مراد ہو تب بھی یہ ظالموں کو نہیں مل سکتی کیونکہ ہر نبی لازمی طور پر امام ہوتا ہے جس کی اقتداء کی جاتی ہے، اور ہر فاسق اپنے نفس پر ظلم کرنے والا ہوتا ہے چنانچہ ضروری ہے کہ نبوت کسی فاسق کو نہ ملے۔

تفسیر بیضاوی نے بھی آیت مذکورہ سے انبیاء کے قبل از بعثت کبائر سے معصوم ہونے پر استدلال کیا ہے۔اور کہا ہے کہ فاسق امامت اور پیشوائی کا اہل نہیں ہوتا، ملاحظہ ہو۔

وفیه دلیل علیٰ عصمة الانبیاء من الکبائر قبل البعثة و ان الفاسق لا یصلح للامامة....وجه الاستدلال علیها ان الآیة

---

59 الرازي، التفسير الكبير أو مفاتيح الغيب، دار إحياء التراث العربي ،بيروت، الطبعة: الثالثة ١٤٢٠ هـ ، سورة البقرة، قوله تعالى وإذ ابتلى إبراهيم ربه بكلمات، ج۱ ص ۳۷

60 الألوسي ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية – بيروت، الطبعة: الأولى، ١٤١٥ هـ ، ج۱ ص ۳۷۷

61 سورة الفاطر، ۳۵ :۳۲

62 رازی، التفسير الكبير أو مفاتيح الغيب ،سورة البقرة، قوله تعالى وإذ ابتلى إبراهيم ربه بكلمات، ج۱ ص ۴۰

السابق۔[63]

اس آیت میں دلیل ہے انبیاء قبل از بعثت کبائر سے معصوم ہوتے ہیں۔اور فاسق امامت اور پیشوائی کا اہل نہیں ہوتا۔استدلال کی وجہ یہ ہے کہ آیت نے اس مر پر دلالت کی کہ امامت ظلم کے ساتھ جمع نہیں ہوسکتی۔پس جب انبیاء کے لئے امام کا محقق ہوناثابت ہواتو معلوم ہوا کہ وہ امامت پر فائز ہونے کے وقت پاک وصاف تھے اور زمانہ سابقہ میں بھی کسی قسم کے ظلم سے متصف نہیں تھے۔

چنانچہ مذکورہ آیت کی وضاحت سے ثابت ہوا کہ انبیاء بعثت سے قبل بھی گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں، کیونکہ گناہ ظلم ہے اور اللہ تعالیٰ کے فرمان کے مطابق ظالم کو عہدہ نبوت نہیں دیا جاسکتا۔

## دوسری دلیل:

اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہو تو پھر ان کی گواھی قابل قبول نہ ھوتی اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ھے:
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا۔ [64]

"اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی سی خبر لے کر آئے تو اس کی تحقیق کیا کرو"۔

اس آیت میں فاسق کے قول کی تحقیق اور اس کی گواہی قبول ہونے سے توقف کا حکم دیا گیا ہے جبکہ انبیاء علیہم السلام کا مردود الشہادۃ ہونا باطل ہے اس لئے کہ جس کی گواہی دنیاوی معاملات میں معتبر نہ ہو تو ان کی گواہی کو کیسے قبول کیا جائے گا ان ادیان کے بارے میں جو قیامت تک باقی رہیں گے، جبکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نبی علیہ السلام قیامت کے دن اپنی امت کے لئے گواہی دیں گے اور یہ امت پہلی امتوں پر گواہی دیں گی۔ارشاد باری ہے:

وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا۔[65]

"اور اسی طرح ہم نے تمہیں برگزیدہ بنایا تاکہ تم اور لوگوں پر گواہ ہو اور رسول تم پر گواہ"۔

اور جو قیامت کے دن سارے انبیاء علیہم السلام کے لئے گواہ ہوں گے تو ان کی گواہی جنت کے بارے میں کیسے قابل قبول نہ ہو گی۔

## تیسری دلیل:

اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہوں تو پھر انہیں تنبیہ کرنا ضروری ہوتا جبکہ انبیاء علیہم السلام کو زجر و توبیخ کرنا حرام ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا۔[66]

---

[63] البيضاوي ،ناصر الدين أبو سعيد عبد الله بن عمر بن محمد الشيرازي ،المتوفى: ٦٨٥هـ،تفسير البيضاوي = أنوار التنزيل وأسرار التأويل ،دار إحياء التراث العربي بيروت،الطبعة: الأولى — ١٤١٨ هـ ، تفسير سورة البقرة ،تفسير قوله تعالى وإذ ابتلى إبراهيم ربه بكلمات فأتمهن قال إني جاعلك للناس إماما قال ومن ذريتي، ج١ ص ١٠٤

[64] سورة الحجرات، ٤٩:٦

[65] سورة البقرة، ٢:١٤٣

[66] سورة الاحزاب، ٣٣:٥٧

اس آیت سے انبیاء علیہم السلام سے گناہ کا صادر ہونا ممتنع ثابت ہوا۔

امام قرطبیؒ لکھتے ہیں۔

فقال الجمهور من العلماء: معناه بالكفر ونسبة الصاحبة والولد والشريك إليه، ووصفه بما لا يليق به، كقول اليهود لعنهم الله: وقالت اليهود: يد الله مغلولة. والنصارى: المسيح ابن الله. والمشركون: الملائكة بنات الله والأصنام شركاؤه... فهي كل ما يؤذيه من الأقوال في غير معنى واحد، ومن الأفعال أيضا. أما قولهم: (فساحر. شاعر. كاهن. مجنون۔ 67

جمہور علماء کا موقف ہے کہ اس سے مراد اللہ کی طرف کفر کی نسبت کرنا، اس کی بیوی، اولاد ثابت کرنا شریک ٹھہرانا اور اللہ کی طرف ایسی بات کی نسبت کرنا جو اس کے لائق نہ ہو جیسے یہود کہتے ہیں کہ اللہ کا ہاتھ بند ہو گیا ہے اور نصاریٰ نے پیغمبر عیسیٰؑ کو اللہ کا بیٹا قرار دیا، اور مشرکوں نے ملائکہ کو اللہ کی بیٹیاں قرار دیا اور جھوٹے معبودوں کو اللہ کے ساتھ شریک کیا۔ اور نبی اکرم ﷺ کو اذیت سے مراد اقوال و اعمال کے ذریعے اذیت دینا جیسے جادو گر، شاعر، کاہن اور مجنوں قرار دینا۔

اس سے واضح ہوا کہ نبی کے لئے تو کسی بھی طرح کے توہین آمیز لفظ یا استعمال کرنا بھی منع ہے چہ جائکہ ان کو زجر و توبیخ کیا جائے۔

## چوتھی دلیل:

اگر نبی اکرم ﷺ سے فسق صادر ہو تو یا ہمیں اس فسق میں ان کی پیروی کا حکم ہو گا اور یہ جائز نہیں، اور یا ان کی اتباع کا حکم نہ ہو گا اور یہ بھی باطل ہے اس لئے کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ 68

ترجمہ: ''کہہ دو اگر تم اللہ کی محبت رکھتے ہو تو میری تابعداری کرو تاکہ اللہ تم سے محبت کرے''۔

اور جب یہ دو باطل قسمیں نبی اسے فسق سرزد ہونے کی صورت میں جنم لیتی ہیں تو ان سے فسق کا سرزد ہونا ہی محال ہو گا۔

## پانچویں دلیل:

اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہوں تو پھر وہ ضرور جہنم کی وعیدات کے مستحق ہوں گے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ۔ 69

ترجمہ: ''اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے اور اس کی حدوں سے نکل جائے اللہ تعالیٰ اسے آگ میں ڈالیں گے یہ اس میں ہمیشہ رہے گا اور اس کے لئے ذلت کا عذاب ہے''۔

---

[67] القرطبي، الجامع لأحكام القرآن، دار الكتب المصرية القاهرة الطبعة: الثانية، ١٣٨٤ھ، سورة الأحزاب، قوله تعالى إن الذين يؤذون الله ورسوله لعنهم الله في الدنيا والآخرة، الجزء الرابع عشر، ص ٢١٥

[68] سورۃ آل عمران، ۳:۳۱

[69] سورۃ النساء، ۴:۱۴

اَلَا لَعۡنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيۡنَ۔70

ترجمہ: ''خبردار! ظالموں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہے''۔

حالانکہ باجماع امت یہ باطل ہے تو انبیاء علیہم السلام سے گناہ کا سرزد ہونا بھی باطل ہے۔

## چھٹی دلیل:

انبیاء علیہم السلام نیکی کرنے اور بدی چھوڑنے کا حکم دیتے تھے، پس اگر وہ نیکی چھوڑ دیتے اور گناہ کا ارتکاب کرتے تو ضرور حق تعالیٰ کے اس ارشاد کے تحت آجاتے۔

ارشاد ربانی ہے:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لِمَ تَقُوۡلُوۡنَ مَا لَا تَفۡعَلُوۡنَ۔ كَبُرَ مَقۡتًا عِنۡدَ اللّٰهِ اَنۡ تَقُوۡلُوۡا مَا لَا تَفۡعَلُوۡنَ۔71

ترجمہ: ''اے ایمان والو! کیوں کہتے ہو جو تم کرتے نہیں اللہ کے نزدیک بڑی ناپسند بات ہے جو کہو اس کو کرو نہیں''۔

اور زجر و توبیخ کے بھی مستحق ہوں گے:

اَتَاۡمُرُوۡنَ النَّاسَ بِالۡبِرِّ وَتَنۡسَوۡنَ اَنۡفُسَكُمۡ وَاَنۡتُمۡ تَتۡلُوۡنَ الۡكِتٰبَ، اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ۔72

کیا لوگوں کو تم نیکی کا حکم کرتے ہو اور اپنے آپ کو بھول جاتے ہو، حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو پھر کیوں نہیں سمجھتے''۔

اور ظاہر ہے کہ یہ طرز عمل انتہائی قبیح ہے، انبیاء علیہم السلام اس سے پاک ہیں۔ جیسا کہ اس طرز عمل سے حضرت شعیبؑ نے یوں برأت کا اعلان کیا ہے:

وَمَاۤ اُرِيۡدُ اَنۡ اُخَالِفَكُمۡ اِلٰى مَاۤ اَنۡهٰٮكُمۡ عَنۡهُ۔73

ترجمہ: '' اور میں یہ نہیں چاہتا کہ جس کام سے تمہیں منع کروں اس کے خلاف کروں۔''

## ساتویں دلیل

اللہ تعالیٰ حضرت ابراہیم علیہ السلام، حضرت اسحاق ویعقوب علیہم السلام کی صفت میں فرماتے ہیں:

اِنَّهُمۡ كَانُوۡا يُسٰرِعُوۡنَ فِى الۡخَيۡرٰتِ وَيَدۡعُوۡنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا۔74

ترجمہ: ''بیشک یہ لوگ نیک کاموں میں دوڑ پڑتے تھے۔''

امام رازیؒ اس آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں۔

---

[70] سورۃ ھود، ۱۱:۱۸

[71] سورۃ الصف، ۶۱:۲

[72] سورۃ البقرہ، ۲:۴۴

[73] سورۃ ھود، ۱۱:۸۸

[74] سورۃ الانبیاء، ۲۱:۹۰

نامناسب فعل کے چھوڑنے کو شامل ہوگا اور یہ اس بات کی واضح دلیل ہے کہ انبیاء علیہم السلام ہر نیکی کو کرنے اور ہر برائی کو چھوڑنے والے تھے اور یہی ہمارا مدعا ہے۔[75]

## آٹھویں دلیل

انبیاء کی عصمت کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَإِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْأَخْيَارِ۔ 76

ترجمہ: ''بیشک وہ ہمارے نزدیک برگزیدہ نیک بندوں میں سے تھے۔''

اس آیت میں یہ دونوں لفظ ''المصطفین الاخیار'' ساری نیکیاں کرنے اور برائیاں چھوڑنے کو شامل ہیں۔ یہ آیت دلالت کرتی ہے کہ انبیاء علیہم السلام زندگی کے ہر شعبے میں برگزیدہ وچنیدہ ہی ہوا کرتے تھے اور صرف یہ نہیں بلکہ اس قسم کے بلند و بالا تعریفی کلمات قرآن کریم میں انبیاء علیہم السلام کے لئے جابجا استعمال کیے گئے ہیں۔

دوسرے مقام پر ارشادِ ربانی ہے:

اللَّهُ يَصْطَفِي مِنَ الْمَلَائِكَةِ رُسُلًا وَمِنَ النَّاسِ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ بَصِيرٌ۔ 77

''فرشتوں اور آدمیوں میں سے اللہ ہی پیغام پہنچانے کیلئے چن لیتا ہے۔''

إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَىٰ آدَمَ وَنُوحًا وَآلَ إِبْرَاهِيمَ وَآلَ عِمْرَانَ عَلَى الْعَالَمِينَ۔ 78

بے شک اللہ نے آدم کو اور نوح کو اور ابرہیم کو اور عمران کی اولاد کو سارے جہاں سے پسند کیا ہے''۔

اور ابراہیمؑ کے حق میں فرمایا گیا:

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنَاهُ فِي الدُّنْيَا ۖ وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ۔ 79

''اور ہم نے تو اسے دنیا میں بھی بزرگی دی تھی بے شک وہ آخرت میں بھی اچھے لوگوں میں سے ہوگا''۔

حضرت موسیٰؑ کو مخاطب کر کے کہا گیا ہے:

قَالَ يَا مُوسَىٰ إِنِّي اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسَالَاتِي وَبِكَلَامِي۔ 80

اے موسیٰ میں نے پیغمبری اور ہم کلامی سے دوسرے لوگوں پر تجھے امتیاز دیا ہے۔

وَاذْكُرْ عِبَادَنَا إِبْرَاهِيمَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ أُولِي الْأَيْدِي وَالْأَبْصَارِ ۔ إِنَّا أَخْلَصْنَاهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ۔ 81

---

[75] فخر الدین رازی، عصمۃ الانبیاء، دار الھدیٰ، الجزائر، ۲۰۰۶ء، ص ۱۱

[76] سورۃ صٓ، ۳۸:۴۷

[77] سورۃ الحج، ۲۲:۷۵

[78] سورۃ آل عمران، ۳:۳۳

[79] سورۃ البقرہ ۲:۱۳۰

[80] سورۃ الاعراف، ۷:۱۴۴

[81] سورۃ صٓ، ۳۸:۴۵،۴۶

ہم نے انہیں ایک خاص فضیلت دی یعنی ذکر آخرت کے لئے چن لیا تھا"۔

امام رازیؒ بیان فرماتے ہیں۔

احتج العماء بهذه الآية فی اثبات عصمة الانبیاء قالو لانه تعالی حکم علیهم بکونهم اختیارا علی الاطلاق وهذا یعم حصول الخیریة فی جمیع الافعال الصفات۔[82]

ہمارے علماء نے اس آیت سے عصمت انبیاء کو ثابت کیا ہے اور کہا ہے کہ حق تعالی نے اس آیت میں ان کے مطلق خیر پر ہونے کا حکم دیا ہے اور یہ تمام افعال اور صفات میں خیر کے حصول کا نام ہے۔

## نویں دلیل:

سورۃ "ص"، میں اللہ تعالیٰ شیطان کی قسم کی حکایت بیان کرتے ہیں:

قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ۔[83]

ترجمہ: "عرض کی کہ تیری عزت کی قسم! میں ان سب کو گمراہ کردوں گا، مگر ان میں سے جو تیرے خالص بندے ہوں گے"۔

تو اس آیت میں ابلیس نے مخلصین ہی کو اپنے اضلال و اغوا سے مستثنیٰ قرار دیا اور کامل مخلص انبیاء علیہم السلام ہی ہوتے ہیں چنانچہ ابراہیم و اسحٰق و یعقوب علیہم السلام کے بارے میں فرمایا گیا ہے۔

إِنَّا أَخْلَصْنَاهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ-[84]

بلاشبہ ہم نے ان سب کو برگزیدہ کیا تھا ایک خاص صفت یعنی اس گھر کی یاد کے ساتھ۔

اور حضرت یوسفؑ کے بارے میں ارشاد فرمایا

إِنَّهُ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِينَ۔[85]

بیشک وہ ہمارے چنے ہوئے بندوں میں سے تھا۔

ابلیس کا یہ اقرار کہ میرے گمراہ کن حربوں سے مخلصین ہی بچ سکتے ہیں اور اللہ تعالی کی یہ گواہی کہ انبیاء علیہم السلام مخلصین میں سے ہی ہیں۔اس سے یہ حقیقت واضح ہوگئی کہ ابلیس کی گمراہ کن تدابیر اور دلفریب وساوس سے انبیاء علیہم السلام محفوظ ہو کر چلے گئے تھے، اور اس سے یہ بات یقینی طور پر سامنے آجاتی ہے کہ ان سے کوئی بھی گناہ سرزد نہیں ہوا تھا۔

## دسویں دلیل:

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَلَقَدْ صَدَّقَ عَلَيْهِمْ إِبْلِيسُ ظَنَّهُ فَاتَّبَعُوهُ إِلَّا فَرِيقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ۔[86]

---

[82] الرازي، مفاتيح الغيب أو التفسير الكبير، دار إحياء التراث العربي – بيروت،۱۴۲۰ھ، ج۷ ص ۲۰۲

[83] سورۃ ص، ۳۸: ۸۲، ۸۳

[84] ایضاً، ۳۸: ۴۶

[85] سورۃ یوسف، ۱۲: ۲۴

[86] سورۃ سبا، ۳۴: ۲۰

ہو گئے"۔

اس آیت کریمہ میں اتباع ابلیس سے بچنے والے گروہ کے متعلق یہی کہا جائے گا کہ وہ انبیاء تھے اس لئے کہ اگر یہ انبیاء کا گروہ نہ ہو تو یہ لوگ انبیاء سے افضل ٹھہرے، جیسا کہ ارشاد ہے:

إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ ۔[87]

ترجمہ: "بے شک زیادہ عزت والا تم سے اللہ کے نزدیک وہ شخص ہے جو تم میں سے زیادہ پرہیز گار ہے"۔

امام رازی لکھتے ہیں۔

یہ بالاجماع باطل ہے کیونکہ انبیاء علیہم السلام سے کوئی بھی افضل نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا اس سے یہ حقیقت واضح ہو گئی کہ جس جماعت نے ابلیس کی اتباع نہیں کی وہ انبیاء علیہم السلام کی ہی جماعت تھی اور جو ابلیس کی اتباع کرے گا وہ گنہگار ہو گا پس یہ دلیل ہے اس پر کہ انبیاء علیہم السلام نے کسی قسم کے گناہ کا ارتکاب نہیں کیا۔[88]

## گیارھویں دلیل:

امام رازی کے مطابق اللہ تعالیٰ نے مکلفین کو دو گروہ میں تقسیم کیا ہے:

۱(حزب الشیطان (شیطان کی جماعت) جیسا کہ ارشاد خداوندی ہے۔

أُولَٰئِكَ حِزْبُ الشَّيْطَانِ ۚ أَلَا إِنَّ حِزْبَ الشَّيْطَانِ هُمُ الْخَاسِرُونَ ۔[89]

ترجمہ: یہی شیطان کا گروہ ہے، خبردار بے شک شیطان کا گروہ ہی نقصان اٹھانے والا ہے۔

۲(حزب اللہ (اللہ کی جماعت) جیسا کہ ارشاد خداوندی ہے:

أُولَٰئِكَ حِزْبُ اللَّهِ ۚ أَلَا إِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۔[90]

ترجمہ: یہی اللہ کا گروہ ہے خبردار بے شک اللہ کا گروہ ہی کامیاب ہونے والا ہے۔

امام رازی اس آیت کے بارے میں لکھتے ہیں۔

بلاشبہ شیطانی گروہ تو وہی ہو گا جو شیطان کی چاہت اور اس کی مرضی کے مطابق چلے گا، پس اگر انبیاء علیہم السلام سے شیطانی عمل سرزد ہو جائے تو وہ بھی (نعوذ باللہ) شیطان کے گروہ میں شمار ہونگے اور ان پر یہ آیت کریمہ صادق ہو گی الا ان حزب الشیطان هم الخسرون۔ اور امت کے نیک عمل لوگوں پر یہ آیت صادق ہو گی، (الا ان حزب الله هم

---

87 سورۃ الحجرات،۴۹: ۱۳

88 فخر الدین رازی، عصمۃ الانبیاء، دار الھدیٰ، الجزائر، ۲۰۰۶ء، ص ۱۳

89 سورۃ المجادلہ،۵۸: ۲۲

90 ایضاً،۵۸: ۱۹

البطلان ہے۔[91]

## بارھویں دلیل

انبیاء علیہم السلام فرشتوں سے بہترین ہیں اور یہ حقیقت دلائل سے ثابت ہے کہ فرشتوں نے کسی قسم کے گناہ کا ارتکاب نہیں کیا۔ پس اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہونا تسلیم کیا جائے تو فرشتوں سے ان کا افضل ہونا ممتنع ہو گا۔

اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِى الْاَرْضِ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ۔92

کیا ہم کر دیں گے ان کو جو ایمان لائے اور نیک کام کئے ان کی طرح جو زمین میں فساد کرتے ہیں، یا ہم پرہیزگاروں کو بدکاروں کی طرح کر دیں گے۔

## تیرھویں دلیل:

اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہوں تو پھر تو امت کے عام گنہگاروں کی بہ نسبت انبیاء علیہم السلام دنیا میں مذمت اور آخرت میں عذاب کے زیادہ مستحق ہوں گے اور یہ باطل ہے تو پھر ان سے گناہ کا صدور بھی باطل ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بندوں کو حق تعالیٰ نے جو نعمتیں عطا فرمائی ہیں ان میں سب سے بڑی نعمت نبوت اور رسالت ہے اور جسے حق تعالیٰ نے نعمتیں زیادہ دی ہوں اس کا نافرمانی کرنا زیادہ گھناؤنا ہے، اس پر صریح عقل کے دلالت کرنے کے ساتھ ساتھ نقل بھی تین طریقوں سے اس کی تائید کرتی ہے۔

ا۔ حق تعالیٰ کا ازواج مطہرات کو ارشاد ہے :

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ۔93

ترجمہ: اے نبی کی بیویو! تم معمولی عورتوں کی طرح نہیں ہو۔

تفسیر کبیر میں لکھا ہے۔

أن عذابهن ضعف عذاب غيرهن وأجرهن مثلا أجر غيرهن۔94

یعنی ان کا عذاب دوسروں سے دگنا ہو گا جیسا کہ ان کا اجر دوسروں سے دگنا ہے۔

اور دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا:

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ مَنْ يَّاْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ يُّضٰعَفْ لَهَا الْعَذَابُ ضِعْفَيْنِ ۭ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ۔95

ترجمہ: ''اے نبی کی بیویو! تم میں سے جو کھلی ہوئی بدکاری کرے تو اسے دوگنا عذاب دیا جائے گا''۔

---

[91] فخر الدین رازی، عصمۃ الانبیاء، دار الھدیٰ، الجزائر، ۲۰۰۶ء، ص ۱۳

[92] سورۃ ص، ۳۸:۲۸

[93] سورۃالاحزاب، ۳۳:۳۲

[94] الرازی، التفسیر الكبير أو مفاتيح الغيب، سورة الأحزاب، قوله تعالى يا نساء النبي لستن كأحد من النساء، ج ۲۵، ص ۲۰۹

[95] سورۃالاحزاب، ۳۳:۳۰

۳۔ غلام پر آزاد کی بہ نسبت آدھی حد جاری کی جاتی ہے۔

لہٰذا ان تینوں دلائل سے یہ بات ثابت ہو گئی کہ اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ صادر ہوں تو پھر وہ امت کے عام گنہگاروں کی بہ نسبت دنیا میں زیادہ مذمت اور آخرت میں زیادہ عذاب کے مستحق ہوں گے، جبکہ یہ بالاجماع باطل ہے اس لئے کہ کوئی بھی یہ کہنا گوارا نہیں کرتا کہ پیغمبر اللہ کے نزدیک تو سب سے اچھی حالت کا حامل ہو اور رتبہ میں ہر ایک سے کمتر ہو یہ انبیاء علیہم السلام سے گناہ سرزد نہ ہونے کی پہلی دلیل ہے۔96

## چودھویں دلیل:

سورۃ الانبیاء میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَلَقَدْ آتَيْنَا إِبْرَاهِيمَ رُشْدَهُ مِن قَبْلُ وَكُنَّا بِهِ عَالِمِينَ۔97

اور ہم نے پہلے ہی سے ابراہیم کو اس کی صلاحیت عطا کی تھی اور ہم اس سے واقف تھے۔

مفسرین نے اس آیت میں رشد سے مراد نبوت لی ہے۔

تفسیر جلالین میں لکھا ہے۔

ولقد آتينا إبراهيم رشده من قبل أي: هداه قبل بلوغه وكنا به عالمين بأنه أهل لذلك۔98

یعنی ہم نے ابراہیم کو ان کے بلوغت سے قبل ہدایت عطا کی تھی، اور ہم اس پر عالم تھے کہ وہ اس کے اہل ہیں۔

تفسیر حقانی میں لکھا ہے۔

رشد سے مراد نبوت ہے جس پر جملہ کنا بہ عالمین دلالت کرتا ہے۔ کیونکہ خدا تعالیٰ نبوت کے ساتھ اس کو مخصوص کرتا ہے جس کو جان لیتا ہے کہ یہ اس عہدہ کو بحفاظت وامانت سرانجام دے گا اور انجام دینے کے قابل ہے۔99

## پندرھویں دلیل

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ اجْعَلْ هَٰذَا الْبَلَدَ آمِنًا وَاجْنُبْنِي وَبَنِيَّ أَن نَّعْبُدَ الْأَصْنَامَ۔100

اور جس وقت ابراہیم نے کہا اے میرے رب! اس شہر کو امن والا کر دے اور مجھے اور میری اولاد کو بت پرستی سے بچا۔

علامہ آلوسی بغدادیؒ اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں۔

والمراد هاهنا طلب الثبات والدوام على التوحيد والبعد من عبادة الأصنام والا فالأنبياء معصومون عن الكفر وعن

---

96 فخر الدین رازی، عصمۃ الانبیاء، دار الھدیٰ، الجزائر، ۲۰۰۶ء، ص ۱۰

97 سورۃ الانبیاء، ۲۱:۵۱

98 السيوطي وجلال الدين عبد الرحمن بن أبي بكر (المتوفى: ۹۱۱هـ)، تفسير الجلالين، دار الحديث — القاهرة، ۲۰۱۰ء تفسير قوله تعالى ولقد آتينا إبراهيم رشده من قبل وكنا به عالمين، ج۱ ص ۳۲۶

99 عبد الحق، مولانا، تفسیر فتح المنان المشہور بہ تفسیر حقانی، میر محمد کتب خانہ، کراچی، ج۵ ص ۱۸۴

100 سورۃ ابراهیم، ۱۴:۳۵

''حضرت ابراہیم علیہ السلام کی مراد یہاں دعا کرنے سے طلب ثبات اور دوام ہے توحید پر، اسی بات پر کہ بتوں کی عبادت سے دور ہیں۔ ورنہ انبیاء کفر اور غیر اللہ کی عبادت سے ویسے بھی معصوم ہیں''۔

ان دونوں عبارتوں سے علامہ آلوسی کا مطلب یہ ہے کہ اگرچہ انبیاء کفر اور شرک سے پاک ہیں لیکن ان کے لئے یہ جائز ہے کہ اللہ تعالیٰ سے توحید پر قائم رہنے کے لئے ثبات و دوام طلب کریں۔ اسی طرح عصمت کی طلب بھی انبیاء کے لئے صحیح ہے کیونکہ عصمت انبیاء کے طبعی امور میں سے نہیں بلکہ اللہ کی دی ہوئی نعمت ہے۔

علامہ آلوسیؒ مزید فرماتے ہیں :

والجواب الصحيح عندی ما قيل ان عصمة الأنبياء ليس لأمر طبعي فيهم بل بمحض توفيق الله تعالى اياهم وبفضله عليهم ولذلك صح طلبها ۔102

''میرے نزدیک صحیح جواب وہ ہے جس میں کہا گیا ہے کہ انبیاء کی عصمت ان کی طبعی چیز نہیں بلکہ یہ خالص توفیق الٰہی اور اس کے فضل سے انہیں عطا ہوئی ہے۔ اور اسی لئے اس کی طلب بھی صحیح ہوگئی''۔

علامہ آلوسیؒ کے اس قول کا مطلب یہ ہے کہ عصمت انبیاء کے طبعی امور میں سے نہیں ہے جو خود بخود انبیاء کو حاصل ہو۔ جس طرح انہیں نبوت رحمتِ الٰہی سے عطا ہوئی ہے اس طرح عصمت بھی انہیں اللہ تعالیٰ کی توفیق اور فضل و کرم ہی سے حاصل ہوئی ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ سے اس کی طلب بھی صحیح ہوگی۔ یعنی نبوت کا منصب اسلام میں اللہ تعالیٰ کا عطا کردہ ہوتا ہے ذاتی محنت اور کوشش سے حاصل نہیں ہو سکتا۔

## عصمت انبیاء پر محدثین کا نقطہ نظر

صحیح مسلم میں ایک حدیث مذکور ہے۔

عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ، قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صلى الله عليه وسلم "مَا مِنْكُمْ مِنْ أَحَدٍ إِلاَّ وَقَدْ وُكِّلَ بِهِ قَرِينُهُ مِنَ الْجِنِّ". قَالُوا وَإِيَّاكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ "وَإِيَّاىَ إِلاَّ أَنَّ اللَّهَ أَعَانَنِي عَلَيْهِ فَأَسْلَمَ فَلاَ يَأْمُرُنِي إِلاَّ بِخَيْرٍ". 103

'' حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم سے کوئی ایسا شخص نہیں ہے جس کے ساتھ ایک شیطان اور ایک فرشتہ ہم نشین مقرر نہ کیا گیا ہو۔ صحابہؓ نے عرض کیا اور یا رسول اللہ آپ کے ساتھ بھی؟ فرمایا: ہاں میرے ساتھ بھی۔ لیکن اللہ نے مجھ کو اس پر غلبہ بخشا ہے پس وہ اسلام لایا ہے اور وہ مجھ کو ہمیشہ نیکی ہی کی ہدایت کرتا ہے''۔

اس حدیث کی تشریح امام نووی اور قاضی عیاض اس طرح کرتے ہیں :

قال الشيخ محي الدين النووي: يروى فأسلم بفتح الميم وضمها ۔ فمن رفع قال: معناه فاسلمُ أنا من شره وفتنته۔ ومن

---

101 الألوسي، شهاب الدين محمود بن عبد الله الحسيني، المتوفى: ١٢٧٠هـ، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، دار الكتب العلمية، بيروت، ج١٣ص٧٠

102 الألوسي، روح المعاني في تفسير القرآن العظيم والسبع المثاني، ج١٣ ص ٢٣

103 صحيح مسلم، كتاب صفة القيامة والجنة والنار، تحريش الشيطان وبعثه سراياه لفتنة الناس وأن مع كل إنسان قرينا، ٢٨١٤

ورجح القاضی عیاض: الفتح قال الشیخ وھو المختار لقولہ فلا یامرنی إلّا بخیر قال قاضی عیاض واعلم ان الامۃ مجتمعۃ علیٰ عصمۃ النبی ﷺ من الشیطان فی جسمہ وخاطرہ ولسانہ۔ 104

" شیخ محی الدین نووی رحمہ اللہ نے کہا کہ لفظ "اسلم" میم کے زبر اور پیش دونوں کے ساتھ پڑھا جاتا ہے۔ پس جو لوگ اس لفظ کو میم کے پیش کے ساتھ پڑھتے ہیں تو ان کے نزدیک اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ میں شیطان کے سر اور فتنے سے امن میں ہوں، اور جو لوگ لفظ "اسلمَ" کے میم کو زبر کے ساتھ پڑھتے ہیں تو ان کے نزدیک اس کے معنی یہ ہیں کہ ہم نشین شیطان نے اسلام قبول کیا ہے، یعنی مومن ہو گیا ہے جو مجھے ہمیشہ نیکی کی ہدایت کرتا ہے۔ خطابی نے کہا کہ صحیح اور مختار پیش سے پڑھنا ہے۔ اور قاضی عیاضؒ نے زبر سے پڑھنے کو ترجیح دی ہے۔ امام نوویؒ کے نزدیک یہی قول مختار ہے اور اس کی دلیل آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ "وہ مجھے ہمیشہ بھلائی ہی کی ہدایت کرتا ہے"۔ قاضی عیاضؒ نے کہا کہ جان لے کہ امت آپ ﷺ کی عصمت پر اجماع کر چکی ہے بایں طور کہ شیطان کے شر سے آپ ﷺ کا جسم مبارک، خیال مبارک اور زبان مبارک ہر چیز معصوم و محفوظ ہے"۔

صحیح مسلم کی یہ حدیث آنحضرت ﷺ کی مکمل اور کامل عصمت پر دلالت کر رہی ہے کیونکہ آپ ﷺ نے خود فرمایا کہ شیطان میرے ساتھ بھی ہے مگر اللہ تعالیٰ نے اس کو میرے لئے مسلمان اور مومن بنا دیا ہے اور وہ مجھے شر اور برائی کے بجائے نیکی اور بھلائی ہی کے لئے کہتا ہے۔ محدثین نے اس حدیث کے ضمن میں یہ بھی تصریح کی ہے کہ اُمت کا اس پر اجماع ہے کہ آنحضرت ﷺ کلی طور پر شیطان کے شر اور اثر سے محفوظ ہیں۔

مشہور محدث ابو جعفر طحاویؒ استغفار کے بارے میں حضور اکرم ﷺ کی ایک حدیث نقل کرتے ہیں۔

عن ابی ھریرۃ قال: سمعت رسول اللہ ﷺ یقول: إنّی لاستغفر اللہ وأتوب إلیہ فی الیوم أکثر من سبعین مرّۃ الخ, قالوا: فھٰذا کان رسول اللہ ﷺ یقولہ لأنّہ معصوم من الذنوب, واما غیرہ فلا ینبغی ان یقول ذلك لانہ غیر معصوم من العود فی ما تاب منہ۔ 105

"حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ فرماتے تھے کہ میں دن میں ستر دفعہ سے زیادہ اللہ سے بخشش طلب کرتا ہوں اور اس کی طرف لوٹتا ہوں۔ علماء نے کہا ہے کہ یہ رسول اللہ ﷺ کی شان ہے کہ وہ اس طرح فرماتے تھے کیونکہ آپ گناہوں سے معصوم ہیں اور آپ کے سوا کسی اور کا یہ مقام نہیں کہ وہ ایسا کہے کیونکہ اس نے جس چیز سے توبہ کی ہے وہ اس کی طرف لوٹنے سے معصوم نہیں ہے"۔

امام طحاویؒ اس حدیث پر اپنا تبصرہ فرماتے ہوئے لکھتے ہیں :

عن عبداللہ قال: قال رسول اللہ ﷺ: التوبۃ من الذنب ان یتوب الرجل من الذنب ثم لا یعود إلیہ فھٰذہ صفۃ التوبۃ, وھذا غیر مامون علیٰ غیر رسول اللہ ﷺ, فانّہ معصوم۔ 106

---

[104] النووي ،يحيي بن شرف أبو زكريا ، شرح النووي على مسلم، دار الخير، سنة النشر: ١٤١٦هـ / ١٩٩٦م، كتاب صفة القيامة والجنة والنار، ٢٩٣

[105] طحاوی، شرح معاني الآثار ، الكراہت ، الاستغفار ، ج ٢ ص ٤٠٤

[106] ایضاً، ج ٢ ص ٤٠٣

طرف نہ لوٹے۔ پس یہ توبہ کی حقیقت ہے اور یہ کسی سے ممکن نہیں بجز رسول اللہ ﷺ کے کہ آپ معصوم ہیں"

علی بن سلطان محمد القاریؒ رقمطراز ہیں۔

عن بعض المشايخ أن القرين من الجن ربما يدعوه إلى الخير-107

بعض مشائخ کے مطابق بسا اوقات انسان کا قرین اسے خیر کی طرف بھی بلاتا ہے۔

تاہم امام طحاوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں۔

وخالفهم في ذلك آخرون، فلم يروا به بأسًا أن يقول الرجل: اتوب إلى الله عزوجل. 108

بعض علماء نے یہ جائز قرار دیا ہے کہ آدمی یہ کہے کہ "میں اللہ کی طرف لوٹتا ہوں"۔

علامہ ابی شکور السالمیؒ مسئلہ عصمت انبیاء پر ایک حدیث کے حوالے سے لکھتے ہیں۔

روی عن رسول الله ﷺ انه سئل: "متى كنت نبيًّا؟" قال: "كنتُ نبيًّا وآدم بين الماء والطين". والمعنى فيه هُو ان العصمة للانبياء قبل الوحي من موجبات الضرورة وبعد الوحي اولى لِأَنه لو لم يكن معصومًا عن الكذب والمعاصي فانه يورث الشبهة وتقع الشبهة في دعواه لأنّهٗ إذا عرف بالكذب او يجوز منه الكذب فصدقه يحمل على الكذب عادةً وطبعًا على ما قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من عرف بالكذب فصدقه يكون كذبًا ولا يجوز انزال الوحي على شخصٍ كاذبٍ مع ظهور الشبهة في دعوٰه ولانه لو ادعى النبوة قبل الوحي كذبا ثم ادعىٰ بعد الوحي صدقًا فانهٗ لا يقبل منه كالاوّل ولانّهٗ لو لم يكن معصومًا عما يوجب العدالة فانه يصير فاسقًا والفاسق ليس من اهل الشهادة لتمكن الشبهة فيه". 109

"رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کہ ان سے پوچھا گیا کہ آپ کب سے نبی ہیں؟ فرمایا: میں اس وقت سے نبی تھا جب آدم (علیہ السلام) پانی اور کیچڑ کے درمیان تھے"۔ اور اس کے معنی یہ ہیں کہ انبیاء کے لئے وحی سے پہلے عصمت حاصل ہونا واجبات اور ضروریات میں سے ہے اور وحی کے بعد تو اور بھی ضروری ہے اور یہ اس لئے کہ اگر پیغمبر جھوٹ اور گناہوں سے معصوم نہ ہو تو اس سے اس کے دعوے میں شک واقع ہو جائے گا کیونکہ جب وہ جھوٹ بولنے میں مصروف ہو جائے یا اس سے جھوٹ بولنا جائز مانا جائے تو پھر اس کا سچ بولنا بھی عادۃً وطبعاً جھوٹ ہی پر محمول ہو گا، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جو شخص جھوٹ بولنے میں مشہور ہوا تو اس کا سچ بھی جھوٹ سمجھا جائے گا" اور جھوٹے آدمی پر جبکہ اس کے دعوے میں شبہ ظاہر ہو گیا ہے وحی کا بھیجنا ناجائز ہے اور اس لئے بھی کہ اگر وہ اسی چیز سے معصوم نہ ہو جو عدالت کو ساقط کر دیتی ہے تو اس سے وہ فاسق ہو جائے گا اور فاسق شہادت دینے کا اہل نہیں ہے کیونکہ اس میں شبہ ہوتا ہے"۔

آپ مزید لکھتے ہیں۔

لأنّه إذا لم يكن من الديانة مقدار ما يمنعه عن الفسق فرُبّما لا يحترز عن الكذب فلهٰذا قلنا انهٗ لا يجوز في الحكمة انزال الوحي على شخص كاذبٍ فاسقٍ فوجب ان يكون معصومًا قبل الوحي من طريق الوجوب لا من طريق الجواز لأنّ كل ما كان في حيز الجواز يستوي فيه المرسل وغيره والامة يجوز ان يكون معصومًا ويجوز ان لا يكون معصومًا فعصمة الانبياء انما ثبت من طريق الوجوب لا من طريق الجواز فاذا كان واجب العصمة قبل الوحي دل انّه نبي لانّ غير النبي لا يجب ان يكون

---

107 علي بن سلطان محمد القاري، مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، دار الفكر بيروت، سنة النشر: ١٤٢٢هـ ج ١ ص ١٣٥

108 ايضاً: ٤٠٤

109 ابو شكور السالمي، محمد بن عبد السيد بن شعيب، التمهيد في بيان التوحيد، مركز الملك فيصل للبحوث والدراسات الاسلامية، الرياض، ص ٧٣

والكبائر لانا لو جوزنا منهم الكبيرة فيجوز منهم الكفر ولو جوزنا منهم الصغيرة فيجوز منهم الكبيرة لأن الصغيرة مع القصد والنية تكون كبيرًا وهٰذا لا يجوز فوجب ان يكونوا معصومين من الصغيرة والكبيرة ومعصومين عن النية بالصغيرة۔110

''اس لئے کہ جب اس میں دیانت کی اتنی مقدار نہ ہو جو اس کو فسق سے روکے تو وہ اکثر جھوٹ سے اجتناب نہیں کرے گا، پس اس لئے ہم نے کہا کہ حکمت کی رُو سے جھوٹے فاسق شخص پر وحی کا بھیجنا جائز نہیں، اس لئے واجب ہوا کہ وہ وحی سے پہلے بطریقِ وجوب معصوم ہو نہ کہ بطریقِ جواز، کیونکہ وہ سب کام جو جواز کے محل میں ہوں ان میں رسول اور غیر رسول برابر ہوتے ہیں اور اُمت کے لئے جائز ہے کہ وہ معصوم ہو اور یہ بھی جائز ہے کہ وہ معصوم نہ ہو، پس انبیاء کی عصمت بطریقِ وجوب ثابت ہوئی نہ کہ بطریقِ جواز۔ پھر جب نبی وحی سے پہلے واجب العصمۃ ہوا تو یہ اس کی دلیل ہے کہ وہ اس وقت بھی نبی ہے کیونکہ غیر نبی کے لئے واجب نہیں کہ وہ معصوم ہو۔ پس جب ثابت ہوا کہ انبیاء علیہم السلام کے حق میں عصمت واجب ہے تو یہ بھی ثابت ہوا کہ وہ کبائر و صغائر سب گناہوں سے معصوم ہوں کیونکہ اگر ہم ان سے کبیرہ گناہوں کا صدور جائز قرار دیں تو پھر ان سے کفر کا صدور بھی جائز ہو جائے گا اور اگر ہم ان سے گناہِ صغیرہ کا صدور جائز قرار دیں تو پھر ان سے گناہِ کبیرہ کا صدور بھی جائز ہو جائے گا۔ کیونکہ صغیرہ گناہ قصد و نیت کے ساتھ کبیرہ بن جاتا ہے اور یہ سب باتیں جائز نہیں۔ پس واجب ہوا کہ انبیاء علیہم السلام صغیرہ اور کبیرہ دونوں سے معصوم ہوں اور صغیرہ کی نیت سے بھی معصوم ہوں''۔

برصغیر کے مشہور شیخ الحدیث عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے اپنی ''شرح مشکوۃ'' میں عصمتِ انبیاء کے مسئلے پر لکھا ہے۔

واجب است آوردن بہمہ انبیاء بے فرق در اصل نبوت و واجب است احترام و تنزیہ ساحت ایشاں از وعصمت نقص و عصمت ایشاں از جمیع گناہاں خورد و بزرگ پیش از نبوت و پس ازوے۔ ہمیں است قول مختار و آنچہ بعضے مفسران و اہل قصص و اخبار از بعض از ایشاں مثل یوسف علیہ السلام و داؤد علیہ السلام نقل کردہ صحیح نیست الی قولہ و آنجہ در قرآن مجید بہ آدم علیہ السلام نسبت عصیان کردہ و عتاب نمودہ مبنی بر علوِ شان قُرب اوست و مالك را می رسد کہ بہ ترکِ اولیٰ و افضل اگرچہ بحد معصیت نرسد بہ بندہ خود ہرچہ خواہد بگوید و عتاب نماید و دیگر را مجال نہ کہ تو اند گفت و اینجا ادبے است کہ لازم است رعایت آں و آں کہ اگر از جانب حضرت الوہیت ببعض انبیاء کہ مقرباں درگاہ اند عتابے و خطابے رودد یا از جانب ایشاں کہ بندگانِ خاص اویند تواضع و ذلتے وانکسارے صادر گردد کہ موہم نقص بومایاں را نباید کہ دخل کنیم و تکلم نمائیم۔111

ترجمہ: ''اصل نبوت میں فرق کئے بغیر یکساں طور پر تمام انبیاء پر ایمان لانا واجب ہے اور ان کے دامن کو ہر قسم کے نقص کے داغ سے پاک سمجھنا اور ان کا احترام کرنا واجب ہے۔ اور ان کو تمام گناہوں سے معصوم سمجھنا بھی واجب ہے، خواہ صغیرہ ہو یا کبیرہ، اور نبوت سے پہلے ہو یا نبوت کے بعد، اور یہی مختار قول ہے۔ اور بعض مفسروں، قصہ گوؤں اور راویوں نے بعض

110 ایضاً، ص ۴۷

111 الدهلوي، عبد الحق بن سيف الدين، لمعات التنقيح شرح مشكاة المصابيح، مكتبه المعارف، لاہور، ج ۱ ص ۳۹

طرف عصیان کی جو نسبت کی گئی ہے اور ان پر عتاب کیا گیا ہے تو یہ دربارِ الٰہی میں ان کے قرب کے علوّ شان پر مبنی ہے۔ اور مالک کو یہ حق پہنچتا ہے کہ ترکِ اولی و افضل پر اگرچہ معصیت کی حد کو نہ پہنچتا ہو اپنے بندے کو جو کچھ چاہے کہہ دے اور عتاب کرے۔ مگر دوسروں کی یہ مجال نہیں کہ وہ بھی وہی کچھ کہہ سکیں۔ اور یہاں ادب کا ایک خاص مقام ہے جس کی رعایت کرنا لازم ہے۔ اور وہ یہ کہ اگر حضرت الوہیت کی جانب سے بعض انبیاء جو اللہ کے مقرب بندے ہیں پر کوئی عتاب اور خطاب ہو جائے یا ان کی طرف سے جو اس کے خاص بندے ہیں کسی قسم کی تواضع، ذلت اور عاجزی ظاہر ہو جائے جس سے ان کی شان میں نقص کا وہم ہوتا ہو، تو ہمیں یہ نہیں چاہیے کہ ہم اس میں دخل کریں اور اس میں بات کرنے کی جسارت رکھیں"۔

امام رازیؒ نے ایک حدیث کی روایت کو بیان کرتے ہوئے استدلال کیا ہے۔

حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ حضور ﷺ کے دعوے کے مطابق گواہی دی جبکہ لین دین کے وقت موجود نہ تھے، اس گواہی پر اعتراض کرنے والوں نے اعتراض کیا، تو انہوں نے کہا کہ جب میں عالم بالا کی خبروں کے بارے میں ان کی تصدیق کر رہا ہوں تو دنیاوی معاملے میں ان کی تصدیق کیوں نہ کروں؟ جب اس کا تذکرہ دربار رسالت ﷺ میں ہوا تو آپ ﷺ نے اس کی تصدیق فرمائی اور ان حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کو ذوالشہادتین (یعنی ان کو گواہی دو کے برابر ہے) کالقب عطا فرمایا تو اگر انبیاء علیہم السلام سے گناہ کرنا جائز ہوتا تو خزیمہ رضی اللہ عنہ کی یہ گواہی ناجائز ہوتی۔[112]

بہر حال احادیث مذکورہ اور ان کی محدثانہ تشریحات سے ثابت ہوا کہ آنحضرت ﷺ معصوم ہیں اور اس حقیقت پر حدیثِ توبہ واستغفار دال ہے۔

## عصمتِ انبیاء پر فقہاء عظام اور متکلمین کے اقوال

عصمتِ انبیاء علیہم السلام کے بارے میں فقہائے عظام کے اقوال ذیل میں پیش کئے جاتے ہیں امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ، امام مالک رحمہ اللہ اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے اصحاب میں سے جمہور فقہاء نے کہا ہے کہ انبیاء علیہم السلام صغائر یعنی چھوٹے گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں۔

وقال جمهور من الفقهاء من أصحاب مالك وأبي حنيفة والشافعي انهم معصومون من الصغائر ۔[113]

جمہور فقہاء میں امام مالکؒ، امام ابو حنیفہؒ اور امام شافعی کا مؤقف ہے، کہ انبیاء صغائر سے بھی معصوم ہوتے ہیں۔

امام ابو حنیفہؒ فرماتے ہیں۔

الانبیاء علیهم الصلاة والسلام کلهم منزهون عن الصغائر و الکبائر و الکفر القبائح ۔[114]

تمام انبیاء کرامؑ کبیرہ و صغیرہ گناہوں سے اور کفر اور قبیح افعال سے معصوم تھے۔

علامہ ابن عابدین شامیؒ نے ایک مستقل رسالہ عصمتِ انبیاء علیہم السلام پر لکھا ہے، اس میں فرماتے ہیں :

---

[112] فخر الدین رازی، عصمۃ الانبیاء، دار الهدیٰ، الجزائر، ۲۰۰۶ء، ص ۱۴

[113] القرطبي، الجامع لأحكام القرآن: تفسير القرطبي، ج ۱ ص ۳۰۸

[114] ابو حنفیه نعمان بن ثابت، الفقه الاکبر، مکتبه الفرقان، الامارات العربیة، ۱۹۹۹ء، ص ۳۷

''انبیاء علیہم السلام نبوت سے پہلے اور نبوت کے بعد کبائر وصغائر دونوں سے قصداً و سہواً معصوم ہیں''۔

امام عبدالوہاب شعرانیؒ لکھتے ہیں :

قال الائمۃ الاصول الانبیاء علیھم الصلوۃ والسلام کلّھم معصومون لا یصدر عنھم ذنبٌ ولا صغیرۃ سھوًا ولا یجوز علیھم الخطأ فی دین اللہ قطعًا وفاقًا للاستاذ ابی اسحٰق الاسفرائنی وابی الفتح الشھرستانی والقاضی عیاض والشیخ تقی الدین سبکی وغیرھم وقال جماعۃ لا ینبغی اجراء الخلاف فی الانبیاء والمرسلین ابدًا۔[116]

''علماءِ اصول نے کہا ہے کہ تمام انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں ان سے کوئی گناہ سہواً بھی صادر نہیں ہوتا خواہ وہ صغیرہ ہی کیوں نہ ہو، اور ان سے اللہ کے دین میں خطا کا واقع ہونا بھی ناجائز ہے، اس پر استاذ ابو اسحاق اسفرائنی، ابو الفتح شہرستانی، قاضی عیاض اور شیخ تقی الدین سبکی وغیرہ سب کا اتفاق ہے اور ایک جماعت نے کہا ہے کہ انبیاء و مرسلین سے امر الٰہی کے خلاف کرنا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ناجائز ہے''۔

امام شعرانیؒ مزید آگے لکھتے ہیں :

وایضًا فانّ الرسول مشرع لنا بجمیع اقوالہ وافعالہ وتقریراتہ فلو انہ صدق علیہ الوقوع فی معصیۃ ما تصدق علیہ تشریع المعاصی ولا قائل بذلك ابدًا وعبارۃ الشیخ محی الدین فی الفتوحات ویشترط فی حق الرسول العصمۃ فی جمیع ما یبلغہ عن اللہ عزوجل۔[117]

''اور یہ بات بھی ہے کہ بے شک رسول ہمارے لئے اپنے اقوال، افعال اور تقریرات کے ذریعے شریعت کی وضاحت فرماتے ہیں، پس اگر وہ ایک گناہ کے واقع ہونے کا بھی مصداق بنے تو یہ ماننا پڑے گا کہ اس سے شریعت کے بیان میں گناہوں کی آمیزش ہو گی اور اس کا ہمیشہ کیلئے کوئی بھی قائل نہیں اور شیخ محی الدین ابو بکر ابن العربی کی ''فتوحاتِ مکیہ'' میں یہ عبارت ہے کہ رسول کے حق میں یہ شرط ہے کہ اس کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے تمام امورِ دین کی تبلیغ میں عصمت حاصل ہو''۔

علاؤالدین عبدالعزیز بن احمدؒ رقمطراز ہیں۔

لا یصح وقوع ما ھو معصیۃ من الانبیاء علیھم السلام فانھم عصمو من الکبائر عند عامۃ المسلمین وعن الصغائر عند اصحابنا ۔۔۔ وان لم یعصموا من الزلات۔[118]

انبیاء کرامؑ سے گناہ کے کاموں کا صدور اور واقع ہونا صحیح نہیں، اس لئے کے عمومی طور پر سارے مسلمان بڑے گناہوں سے ان کی عصمۃ کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ جبکہ ہم اور ہمارے مشائخ یہ بھی کہتے ہیں انبیاء کرامؑ کبھی صغیرہ گناہوں کے بھی مرتکب بھی نہیں ہوئے ہیں البتہ ان سے زلات کا صدور ممکن ہے۔

''امام حافظ الدین نسفی حنفی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب ''شرح العمدۃ'' میں لکھا ہے۔

---

[115] ابن عابدین، محمد امین آفندی، رسائل ابن عابدین الرسالۃ الرابعۃ عشر: ص ۳۰۷

[116] الشعرانی، الیواقیت الجواہر فی بیان عقائد الاکابر، دار الاحیاء التراث العربی، بیروت، لبنان، ج ۲ ص ۲

[117] ایضاً

[118] عبد العزيز أحمد بن محمد البخاري علاء الدين، كشف الأسرار عن أصول فخر الإسلام البزدوي، وبهامشه أصول البزدوي، مطبعة الشركة الصحافية العثمانية، إعادة طبع دار الكتاب العربي — بيروت، ۱۳۰۸ء، افعال النبی ﷺ، ج ۳ ص ۳۷۵

کہ نبی کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے اقوال اور افعال میں ہر اس چیز سے پاک ہو جو اس میں عیب پیدا کرے اور اس کی قدر کو ساقط کرے"۔

"رسالہ قشیریہ" کے باب الکرامات میں لکھا ہے۔

ویجب القول بعصمة الأنبیاء علیهم السلام۔ قال شیخ الإسلام فی شرحها حتّٰی لا یقع منهم کبیرة إجماعًا، ولا صغیرة علی الأصح۔[120]

اور یہ کہنا واجب ہے کہ انبیاء کرام معصوم ہیں۔ شیخ الاسلام نے اس کی شرح میں کہا ہے کہ اس وجوب کا مطلب یہ ہے کہ انبیاء سے کبیرہ واقع نہیں ہوتا اور اس پر اجماع ہے۔ اور صغیرہ بھی واقع نہیں ہوتا اور یہی قول صحیح ہے"۔

ابن عابدینؒ رقمطراز ہیں۔

والذی ینبغی أن یرجع ویعتمد ویصح ما ذهب إلیه القاضی عیاض وغیره من انهم معصومون عن الصغائر والکبائر قبل النبوة وبعدها عمدًا وسهوًا۔ [121]

"اور جو قول کہ قابل اعتماد اور صحیح ہے وہ وہی ہے جس کی طرف قاضی عیاضؒ اور دوسرے آئمہ کر گئے ہیں اور وہ یہ کہ انبیاء صغائر و کبائر سب گناہوں سے قصداً و سہواً نبوت سے پہلے اور نبوت کے بعد ہر حالت میں معصوم ہیں"۔

علامہ تفتازانیؒ لکھتے ہیں۔

انهم معصومون عن الکفر قبل الوحی وبعده بالاجماع، و کذا عن تعمد الکبائر عند الجمهور۔ [122]

انبیاء کرامؑ جمہور کے نزدیک بالاتفاق ارتکاب کفر اور عمداً کبائر کے ارتکاب سے نبوت ملنے سے پہلے اور بعد بالکل پاک صاف ہوتے ہیں۔

علامہ شامیؒ لکھتے ہیں۔

"فظهر مما ذکرنا ان الأنبیاء کلّهم علیهم الصلوة والسلام لم تقع منهم معصیة قط، لا قبل النبوة ولا بعدها، وان ساحتهم منزهة عنها۔ کیف ولو صدر منهم ذلك للزم استحقاقهم العذاب واللعن واللوم والذم لدخولهم تحت قوله تعالیٰ: (ومن یعص الله ورسوله)، وقوله تعالیٰ: (الا لعنة الله علی الظالمین)، وقوله تعالیٰ: (أتأمرون الناس بالبرّ وتنسون انفسکم)۔ وکل ذٰلك منتف باجماع الثقاة لکونه من أعظم المنفرات۔ فاتضح ان القول الصریح والوجه الصحیح، ان شاء الله تعالیٰ: تنزههم عن کل عیب، وعصمتهم عن کل ما یوجب الریب"۔ [123]

"ہمارے ذکر کردہ مسائل سے یہ ظاہر ہوا کہ تمام انبیاء سے ہر گز گناہ واقع نہیں ہوا ہے، نہ نبوت سے پہلے اور نہ نبوت کے بعد، اور یہ کہ ان کا دامن گناہوں سے پاک ہے۔ اور یہ ہو کیسے سکتا ہے کیونکہ اگر ان سے گناہ سرزد ہو جائے تو وہ (معاذ اللہ) عذاب، لعنت و ملامت اور مذمت کے مستحق ہوں کیونکہ وہ ان آیات کریمہ کے مصداق بنیں گے۔ آیت (اور جس نے اللہ

---

[119] ابن عابدین، محمد امین آفندی، رسائل ابن عابدین الرسالة الرابعة عشر: ص ۳۰۸

[120] ایضاً

[121] ایضاً: ص ۳۱۲

[122] تفتازانی، سعد الدین، شرح العقیده النسفیه، المتوفی ۷۹۲ھ، محقق مصطفی مرزوق، دار الهدیٰ عین ملیلة، الجزائر، ص ۱۰۲

[123] ابن عابدین، محمد امین آفندی، رسائل ابن عابدین الرسالة الرابعة عشر: ص ۳۱۲

حکم کرتے ہو اور اپنے آپ کو بھولتے ہو)۔ اور یہ تمام باتیں ثقہ علمائے امت کے اجماع کے مطابق انبیاء سے متنفی ہیں کیونکہ مذکورہ سب باتیں نفرت دلانے والی ہیں۔ پس واضح ہوا کہ صریح قول اور صحیح وجہ انشاءاللہ تعالیٰ یہی ہے کہ انبیاء ہر عیب سے پاک ہیں، اور شک پیدا کرنے والی ہر چیز سے معصوم ہیں''۔

علامہ ابی شکور السالمیؒ التمهيد في بيان التوحيد میں عصمت انبیاء پر لکھتے ہیں۔

وقال اهل السنّة والجماعة انّ الانبياء صلوات الله عليهم قبل الوحى كانوا انبياء معصومين واجب العصمة والرسول قبل الوحى كان رسولًا نبيًّا مامونًا و كذٰلك بعد الوفات والدليل عليه قولهٗ سبحانهٗ وتعالىٰ خبرًا عن عيسىٰ بن مريم صلوات الله عليه تصديقًا لهٗ حيث كان فى المهد صبيًّا "قال إنّى عبدالله اٰتنى الكتٰب وجعلنى نبيًّا" ومعلومًا ان الوحى لا يكون للصبيان والاطفال والكتب لا يكون الّا النبى مرسل وهٰذا نصٌ من غير تاويل ولا تعريض ومن انكر ذلك فانّهٗ يصير كافرًا۔ 124

''اہل السنۃ والجماعۃ کا قول ہے کہ انبیاء کرام نزولِ وحی سے پہلے بھی انبیاءِ معصوم اور واجب العصمۃ تھے، اور رسول بھی وحی سے پہلے رسول ہی تھا اور نبی اور مامون تھا۔ اسی طرح بعد از وفات بھی (مقام و مرتبے کے اعتبار سے) وہ رسول ہی ہوگا، اس دعوے پر دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے جس میں سیدنا عیسیٰ (علیہ السلام) سے خبر دی گئی ہے جبکہ وہ گھوارے میں تھے: ''کہا اس نے بے شک میں اللہ تعالیٰ کا بندہ ہوں مجھے کتاب دی گئی ہے اور مجھے نبی بنایا گیا ہے'' اور معلوم ہے کہ وحی لڑکوں اور بچوں کو نہیں بھیجی جاتی اور کتاب نہیں دی جاتی مگر نبیّ مرسل کو، اور یہ نص ہے جس میں تاویل اور تعریض جائز نہیں، اور جو اس سے انکار کرے گا کافر ہو جائے گا''۔

حافظ ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں۔

ان الانبياء صلوات الله عليهم معصومون فيما يخبرون به عن الله سبحانه و فى تبليغ رسالاته باتفاق الامة ولهذا وجب الايمان بكل ما اوتوه۔ 125

انبیاء کرامؑ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جس دین اور وحی کی خبر دیتے ہیں۔ اس میں اور اللہ تعالیٰ کے پیغامات پہنچانے میں امت کے اتفاق رائے سے وہ معصوم ہیں۔ اس لئے وہ جو بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے لاتے ہیں اس پر ایمان لانا فرض ہے۔

امام عبدالوہاب شعرانی ''الیواقیت والجواہر'' میں فرماتے ہیں۔

فإنّ الرسول مشرع لنا بجميع أقواله وأفعاله وتقريراته فلو أنّه صدق عليه الوقوع فى معصية لصدق عليه تشريع المعاصى ولا قائل بذٰلك ابدا وعبارة الشيخ محى الدين فى الفتوحات ويشترط فى حق الرسول العصمة فى جميع ما يبلغه عن الله عزوجل۔ 126

''بے شک رسول ہمارے لئے اپنے اقوال وافعال اور تقریرات کے ذریعے شریعت بناتے ہیں اور اگر وہ کسی بھی گناہ کے واقع ہونے کا مصداق بنے تو یہ ماننا پڑے گا کہ اس سے شریعت سازی میں گناہوں کی آمیزش ہو گئی، اور اس کا ہمیشہ کے لیے کوئی

---

124 ابو شکور السالمی، التمهيد في بيان التوحيد، مركز الملك فيصل للبحوث والدراسات الاسلامية، الرياض، ٤٣

125 ابن تيمية، مجموع فتاوى شيخ الإسلام ابن تيمية، المتوفى ٧٢٨ھ، محقق عامر الجزار، دار الوفاء، الاسكندرية جمهورية مصر العربية، ج ٦٢ ص ١٥٥

126 الشعرانى، عبدالوہاب بن احمد بن على، اليواقيت الجواہر فى بيان عقائد الاكابر، دار الاحياء التراث العربي، بيروت، لبنان، ج ٢ ص ٢

طرف سے تمام امورِ دین کی تبلیغ میں عصمت حاصل ہو''۔

## حاصل کلام

اس فصل میں یہودیت و مسیحیت کا بنیادی تصور بیان کر دیا گیا ہے کہ یہودیت میں انبیاء کی طرف معصیت کی نسبت کی گئی ہے اور اسی طرح مسیحیت کا تصور بھی انبیاء سے متعلق ایسا ہی ہے کہ گناہ کبائر کی نسبت انبیاء کی طرف کی جاتی ہے جبکہ اسلام کا تصور قرآن حکیم، تفاسیر، احادیث، محدثین کے اقوال، اور متکلمین کے علم کلام سے اس بات کی وضاحت کی گئی ہے کہ انبیاء صغائر و کبائر یعنی چھوٹے بڑے ہر قسم کے گناہوں سے خواہ قصداً ہو یا سہواً نبوت سے پہلے ہو یا نبوت کے بعد ہر حالت میں معصوم اور محفوظ ہوتے ہیں۔ البتہ بعض انبیاء سے ''زلات'' واقع ہوئے ہیں لیکن علمائے امت کے اجماع کے مطابق زلات سے ترکِ اولیٰ اور ترکِ افضل کی قسم کے امور مراد ہیں اور یہ کہ ان پر کسی معنی میں بھی گناہ کا اطلاق نہیں ہے معصیت تو یہ ہے کہ نافرمانی کی نیت سے بالارادہ اللہ کے حکم کو ٹھکرایا جائے یعنی معصیت اس گناہ کو کہتے ہیں جو قصداً کیا جائے۔

اس سے معلوم ہوا کہ جو گناہ قصد اور نیت کے بغیر صادر ہو جائے اس پر سرے سے گناہ کا اطلاق ہی نہیں ہو سکتا، اسی طرح عاصی یا گنہگار وہ ہے جو قصد اور رغبت کے ساتھ گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرے۔ اس قسم کا فعل عصمت کے منافی ہے اور اس کا صدور انبیاء علیہم السلام سے ناممکن اور محال ہے اور زلت یا لغزش وہ فعل ہے جو قصد اور ارادہ مخالف کے بغیر بظاہر خلاف سرزد ہو جائے اور یہ بظاہر خلاف فعل بھی ان امور میں صادر ہوتا ہے جو ترکِ اولیٰ اور ترکِ افضل کی قسم کے ہوں جن پر باتفاق علمائے اُمت عصیان اور معصیت کا اطلاق ناجائز ہے، ایسی لغزش کا صدور عصمت کے منافی نہیں اور نہ اس کے لئے عصمت اٹھانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس معنی میں لغزشوں کا صدور انبیاء علیہم السلام سے ممکن ہے لیکن انبیاء علیہم السلام کو ان لغزشوں پر پھر بھی قائم نہیں رہنے دیا جاتا اور انہیں فی الفور متنبہ کر دیا جاتا ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے جو لغزش سرزد ہوئی اس کے صدور میں ان کے قصد وارادۂ خلاف کو قطعاً کوئی دخل نہیں تھا۔

## فصل اول: عقیدہ ناموس رسالت

ناموس سے مراد" آبرو، عزت، شہرت، عظمت اور شان" ہے۔ناموسِ رسالت سے مراد "رسول کی آبرو، عزت، شہرت، عظمت اور شان" ہے۔اور تحفظِ ناموسِ رسالت سے مراد ہے کہ کسی بھی رسول کی آبرو، شہرت، عزت، عظمت یا شان کا لحاظ کرنا۔ہر قسم کی عیب جوئی اور ایسے کلام سے پرہیز کرنا جس میں بے ادبی ہو۔[1] ان تمام امور کا لحاظ رکھنا فرض ہے اور مخالفت کرنا کفر ہے۔

منصبِ رسالت پر فائز ہونے کے بعد رسول اکرم ﷺ نے اپنی اُمت تک دین پہنچانے کے لیے جس صبر و تحمل، عفو و در گزر اور شفقت و رحمت کا طرز عمل اختیار فرمایا وہ آپ ﷺ کی سیرت طیبہ کا ایک ایسا عظیم الشان پہلو ہے جس کی رفعتوں اور بلندیوں کا ادراک کرنا کسی انسان کی بس کی بات نہیں ہے۔چالیس سال کے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو منصبِ نبوت سے سرفراز فرمایا، عمر کا یہ وہ حصہ ہوتا ہے جس میں ہر انسان اپنی عزت اور احترام کے معاملے میں بہت حساس ہوتا ہے، چالیس سال تک صادق اور امین کہلانے کے بعد جب آپ ﷺ کو لوگ جھوٹا، مجنوں، شاعر، کاہن، اور جادو گر کہا گیا لیکن تاریخ شاہد ہے کہ آپ ﷺ ان گالیوں اور طعنوں کے جواب میں کبھی بھی ایک غلط لفظ تک زبان سے نہیں نکالا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ وَأَنْذِرْ عَشِيرَتَكَ الْأَقْرَبِينَ صَعِدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الصَّفَا فَجَعَلَ يُنَادِي يَا بَنِي فِهْرٍ يَا بَنِي عَدِيٍّ لِبُطُونِ قُرَيْشٍ حَتَّى اجْتَمَعُوا فَجَعَلَ الرَّجُلُ إِذَا لَمْ يَسْتَطِعْ أَنْ يَخْرُجَ أَرْسَلَ رَسُولًا لِيَنْظُرَ مَا هُوَ فَجَاءَ أَبُو لَهَبٍ وَقُرَيْشٌ فَقَالَ أَرَأَيْتَكُمْ لَوْ أَخْبَرْتُكُمْ أَنَّ خَيْلًا بِالْوَادِي تُرِيدُ أَنْ تُغِيرَ عَلَيْكُمْ أَكُنْتُمْ مُصَدِّقِيَّ قَالُوا نَعَمْ مَا جَرَّبْنَا عَلَيْكَ إِلَّا صِدْقًا قَالَ فَإِنِّي نَذِيرٌ لَكُمْ بَيْنَ يَدَيْ عَذَابٍ شَدِيدٍ فَقَالَ أَبُو لَهَبٍ تَبًّا لَكَ سَائِرَ الْيَوْمِ أَلِهَذَا جَمَعْتَنَا فَنَزَلَتْ تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ وَتَبَّ مَا أَغْنَى عَنْهُ مَالُهُ وَمَا كَسَبَ۔[2]

جس دن یہ آیت اتری وَأَنْذِرْ عَشِيرَتَكَ الْأَقْرَبِينَ۔[3] اور اپنے قریب کے رشتہ داروں کو ڈرا۔آنحضرت ﷺ نے کوہ صفا پر جاکر لوگوں کو آواز دیکر بلایا اہل قریش نے جمع ہو کر پوچھا کیا بات ہے؟ آپ نے فرمایا اے اہل قریش اگر میں تم سے یہ کہوں کہ ایک دشمن صبح شام میں تم پر حملہ کرنے کا ارادہ کر رہا ہے تو کیا تم میری بات کو سچا سمجھو گے ؟سب نے جواب دیا بیشک ! پھر آپ ﷺ نے فرمایا اچھا تو میں تم کو اس عذاب سے ڈراتا ہوں جو آنے والا ہے یہ بات سن کر ابولہب نے کہا تو ہلاک ہو گیا تو نے ہم کو اسی لئے یہاں بلایا تھا اس وقت اللہ تعالیٰ نے سورت تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ الخ نازل فرمائی۔

تین سال تک خفیہ دعوت کے بعد آپ ﷺ نے علانیہ دعوت کا علان فرمایا تو رسول اکرم ﷺ نے تمام قبائل کو جمع فرما کر توحید کی دعوت پیش کی، آپ ﷺ کے چچا ابو لہب نے آپ ﷺ کی سخت توہین کی اور یہ کہہ کر ڈانٹ دیا تیرے ہاتھ ٹوٹ جائیں کیا تو نے ہم کو اس لیے جمع کیا ہے""" آپ ﷺ نے چچا کے اس ہتک آمیز رویہ پر مکمل خاموشی اختیار فرمائی ۔ مکی دور میں نبی اکرم ﷺ کی

---

[1] تعریف و معنی ناموس (استرجاعها في ۲۲ مارس ۲۰۱۷ )

https://www.almaany.com/ar/dict/ar-ar/ناموس/

[2] صحيح البخاري كِتَاب تَفْسِيرِ الْقُرْآنِ سُورَةُ الشُّعَرَاءِ بَاب وَأَنْذِرْ عَشِيرَتَكَ الْأَقْرَبِينَ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ أَلِنْ جَانِبَكَ، رقم الحديث ۴۴۹۲

[3] سورۃ الشعراء، ۲۶:۲۱۴

سب سے زیادہ توہین کرنے والا بدبخت ابو لہب تھا دورِ نبوی کا یہ واحد کافر ہے جس کا قرآن میں نام آیا ہے اور اللہ نے اس کے حق میں شدید وعید بیان فرمائی ہے۔

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ. مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ. سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ۔ [4]

"ٹوٹ جائیں ابو لہب کے دونوں ہاتھ اور وہ ہلاک ہوا، نہ تو اس کا مال ہی اس کے کچھ کام آیا اور نہ وہ جو اس نے کمایا، وہ جلد بھڑکتی ہوئی آگ میں داخل ہوگا"۔

## توہین رسالت کی ابتداء اور ابلیس

یہ ایک ناقابلِ تردید حقیقت ہے کہ توہینِ رسالت کے جرم کا سلسلہ نبوت و رسالت کے ساتھ ہی شروع ہو گیا تھا۔ اس سلسلے میں قرآنِ حکیم کی گواہی لوحِ کائنات پر ثبت ہے کہ سب سے پہلے انسان اور سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام کے بارے میں ابلیس لعین نے گستاخی کرتے ہوئے کہا تھا:

قَالَ اَرَاَيْتَكَ هٰذَا الَّذِيْ كَرَّمْتَ عَلَيَّ لَئِنْ اَخَّرْتَنِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَاَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهٗٓ اِلَّا قَلِيْلًا۔ [5]

"کہا بھلا دیکھ تو یہ شخص جسے تو نے مجھ سے بڑھایا، اگر تو مجھے قیامت کے دن تک مہلت دے تو میں بھی سوائے چند لوگوں کے اس کی نسل کو قابو میں کر کے رہوں گا"۔

گستاخ طبیعتوں کیلئے کس قدر عبرت کا مقام ہے کہ آدم علیہ السلام نبی اول کی گستاخی کا جرم ابلیس نے حاصل کیا، جسے تمام آسمانی مذاہب و ادیان لعین شیطان اور رحمان کے نافرمان کے طور پر جانتے ہیں۔ بس یہیں سے یہ سلسلہ شروع ہوا جو آج تک کسی نہ کسی صورت میں چلتا آ رہا ہے۔

انبیاء علیہم السلام کے ساتھ گستاخی کے حوالے سے قرآن حکیم نے ہمیں آگاہ کیا کہ:

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ۔ [6]

"اور اسی طرح ہم نے ہر نبی کے دشمن بنا دیے انسانوں اور جنوں میں سے شیطان، جو دھوکا دینے کے لئے ایک دوسرے کو دلفریب باتیں سُجھاتے رہتے ہیں، اور اگر تمہارا رب چاہتا تو وہ ایسا نہ کرتے، تو چھوڑ دو ان کو اور اس کو جو کچھ یہ گھڑتے ہیں"۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ دنیا میں تمام انسانوں کو اللہ نے امتحان کے لئے بھیجا ہے۔ ایک طرف نبی ﷺ سے محبت کا رستہ ہے جس میں نبی کی اطاعت کرتے ہوئے شریعت کی پابندی کے ساتھ زندگی گزارنی ہے۔ دوسری طرف شریعت کی پابندیوں سے بچنے کے لئے آسان راستہ ہے کہ شریعت کی راہ دکھانے والے نبی ﷺ ہی کے دشمن بن جاؤ۔ یقیناً گستاخی وہی لوگ کرتے ہیں جن کو آخرت میں محاسبہ پر یقین نہیں۔ اسی لیے سورۃ الانعام میں اگلی آیت میں فرمایا گیا:

---

[4] سورۃ اللہب، ۱۱۱: ۱-۳

[5] سورۃ بنی اسرائیل، ۱۷: ۶۲

[6] سورۃ الانعام، ۶: ۱۱۲

وَلِتَصْغٰۤی اِلَیْهِ اَفْـِٕدَةُ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَلِیَرْضَوْهُ وَلِیَقْتَرِفُوْا مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ۔ 7

''اور (ہم یہ اس لیے کرنے دیتے ہیں) تاکہ مائل ہوں ان باتوں کی طرف دل ان لوگوں کے جو ایمان نہیں رکھتے آخرت پر، اور پسند کرلیں اس کو، اور یہ اس لیے بھی تاکہ کرتے رہیں وہ (بُرے کام) جو وہ کر رہے ہیں''۔

دشمنی، بغض وعداوت، سب وشتم اور گستاخی کا یہ رویہ تمام انبیاء کرام سے روا رکھا گیا، جیسا کہ سورۃ الفرقان میں اللہ تعالیٰ کے ارشادِ عالی سے معلوم ہوتا ہے:

وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِیْنَ وَ كَفٰى بِرَبِّكَ هَادِیًا وَّ نَصِیْرًا ۔ 8

''اور اسی طرح ہم نے مجرموں میں سے ہر نبی کے دشمن بنادیے اور (اے نبی) آپ کا رب ہدایت دینے اور مدد کرنے کو کافی ہے''۔

یعنی نبی کے دشمن لوگوں کو گمراہ کرنے کرنے کی کوشش کرتے رہیں گے لیکن اللہ کافی ہے ہدایت دینے کے اعتبار سے اور نبی کے مددگار ہونے کے اعتبار سے، اللہ کا فیصلہ ہے کہ نبی کو ایذا دینے والے دنیا و آخرت میں ذلیل ورُسوا ہو کر رہیں گے۔ اس وقت توہین رسالت کا جرم کرنے والے آزادی اظہارِ رائے کی پُر فریب بات یعنی ''زخرف القول'' کو اپنے جرم کا جواز بنا کر پیش کر رہے ہیں۔

## عقیدہ ناموس رسالت اور قرآن مجید

وہ لوگ جو اس برگزیدہ، معصوم اور منزہ عن الخطا اور محبوب کبریا ہستی کو ذہنی یا جسمانی کسی قسم کی بھی اذیت پہنچائیں ان کے بارے میں قرآن مجید کا واضح حکم موجود ہے:

اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَةِ وَ اَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِیْنًا ۔ 9

''بلاشبہ جو لوگ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دیتے ہیں ان پر دنیا اور آخرت میں اللہ کی طرف سے پھٹکار ہے اور ان کے لیے رسوا کن عذاب مہیا کر دیا گیا ہے۔''

قرآن مجید میں ہر اس تکلیف اور محرومی کو جو انسان کے مکافات عمل کا نتیجہ ہے اور ہر ایسی سزا کو جو فرد یا قوموں کو دنیا اور آخرت میں پاداش جرم میں دی جائے، عذاب کہا گیا ہے۔

مشرکینِ مکہ بیت اللہ کے سائے میں بھی نبی کریم ﷺ کی شان میں گستاخیاں کرتے رہے۔ وہ آپ ﷺ پر طنز کے تیر برساتے رہے اور بار بار جسمانی اعتبار سے بھی مجروح کرنے کا جرم کرتے رہے۔ قرآن حکیم میں اس توہین کا ذکر کئی بار آیا ہے:

وَ اِذَا رَاٰكَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اِنْ یَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ؕ اَهٰذَا الَّذِیْ یَذْكُرُ اٰلِهَتَكُمْ ۚ وَ هُمْ بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ۔ 10

''اور (اے نبی!) جب بھی کافر آپ کو دیکھتے ہیں تو ہنسی کرتے ہیں، کیا یہی ہے وہ شخص جو تمہارے معبودوں کا ذکر (انکار) کیا کرتا ہے؟ حالانکہ وہ خود رحمن کے ذکر سے انکاری ہیں''

دوسری جگہ مشرکین کا قول نقل کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

---

[7] سورۃ الانعام، ۶:۱۱۳

[8] سورۃ الفرقان، ۲۵:۳۱

[9] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۵۷

[10] سورۃ الانبیاء، ۲۱:۳۶

وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ۔ 11

"اور انہوں نے کہا کہ کیوں نازل نہیں کیا گیا یہ قرآن دو بستیوں کے کسی عظیم آدمی پر"

ایک اور مقام پر مشرکین کا ایک اور قول نقل فرمایا:

وَعَجِبُوْٓا اَنْ جَاۗءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ ۡ وَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ۔ 12

"اور انہوں نے تعجب کیا کہ ان کے پاس انہی میں سے ایک خبر دار کرنے والا آیا، اور کافر کہنے لگے کہ یہ جادو گر اور بہت بڑا جھوٹا ہے"۔

جس شخص کی معاشرے میں شروع ہی سے کوئی عزت نہ ہو، اگر کوئی اس کی زیادہ توہین کر دے تو وہ اس کا اتنا اثر نہیں لے گا۔ لیکن نبی کریم ﷺ کو ظہورِ نبوت سے قبل لوگ "الصادق" اور "الامین" کہتے تھے، آپ ﷺ سے اپنے تنازعات کا فیصلہ کرواتے تھے۔ جب آپ ﷺ نے انہیں دنیا و آخرت کی فلاح کی طرف دعوت دینی شروع کی تو وہ آپ ﷺ کے دشمن ہو گئے اور طرح طرح سے آپ ﷺ کی توہین کرنے لگے۔ اس پر آپ ﷺ کو شدید دُکھ تھا۔ اللہ نے آپ ﷺ کو ان الفاظ میں تسلی دی:

اِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ الَّذِيْنَ يَجْعَلُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰــهًا اٰخَرَ ۚ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّكَ يَضِيْقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُوْلُوْنَ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ۔ 13

"(اے نبی!) یقیناً ہم کافی ہیں آپ کی طرف سے ان مذاق اڑانے والوں کے خلاف۔ یہ وہ ہیں جنہوں نے اللہ کے ساتھ اور معبود بنا لیے ہیں۔ پس یہ عنقریب جان لیں گے (آپ کی توہین اور اللہ کے ساتھ شرک کا انجام) اور ہم نے جان لیا ہے کہ ان کی باتوں سے آپ کا سینہ تنگ ہوتا ہے۔ سو آپ اپنے پروردگار کی تسبیح کیجئے اس کی حمد کے ساتھ اور ہو جایئے سجدہ کرنے والوں میں سے۔ اور اپنے پروردگار کی عبادت کرتے رہئے یہاں تک کہ آپ کے پاس یقینی شے (یعنی موت) آ جائے"۔

مکہ مکرمہ میں اسلام کا ابتدائی دور مسلمانوں کی مظلومیت کا دور تھا۔ اسلام کو ابھی قوت و شوکت اور حکومت و سلطنت حاصل نہیں ہوئی تھی، اس لئے کفار و مشرکین کی گستاخانہ کارروائیوں سے صرف نظر کیا جاتا رہا۔ یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ اور آپ کے اصحاب ہجرت فرما کر مدینہ میں جا آباد ہوئے، مدنی دور میں منافقین اور یہودی رسول اللہ ﷺ کی توہین میں پیش پیش تھے۔ قرآن حکیم میں اس کا ذکر کئی مقامات پر ہوا۔ ملاحظہ ہو:

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوْلِ رَاَيْتَ الْمُنٰفِقِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْكَ صُدُوْدًا ۔ 14

"اور جب انہیں کہا جاتا ہے کہ آؤ اس کی طرف جو اللہ نے نازل فرمایا اور رسول کی طرف تو آپ دیکھتے ہیں کہ منافق آپ کے پاس آنے سے کتراتے ہیں"۔

ایک اور جگہ فرمایا:

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نُهُوْا عَنِ النَّجْوٰى ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَيَتَنٰجَوْنَ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَمَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ ۡ وَاِذَا جَاۗءُوْكَ

---

[11] سورۃ الزخرف، ۳۱:۴۳

[12] سورۃ ص، ۴:۳۸

[13] سورۃ الحجر، ۱۵:۹۵،۹۹

[14] سورۃ النساء، ۴:۶۱

حَيَّوْكَ بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ وَيَقُوْلُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ لَوْ لَا يُعَذِّبُنَا اللّٰهُ بِمَا نَقُوْلُ ۭ حَسْبُهُمْ جَهَنَّمُ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۚ فَبِئْسَ الْمَصِيْرُ۔ 15

''کیا تم نے نہیں دیکھا ان لوگوں کو جنہیں خفیہ سرگوشی کرنے سے منع کیا گیا تھا؟ مگر وہ وہی کرتے ہیں جس سے انہیں منع کیا گیا تھا اور باہم سرگوشیاں کرتے ہیں گناہ اور معصیت اور زیادتی کے کاموں اور رسول ﷺ کی نافرمانی کے لئے اور جب (منافقین) آپ کے پاس آتے ہیں تو آپ کے بارے میں ایسے کلمات کہتے ہیں جو اللہ نے آپ کے لئے نہیں کہے اور اپنے دلوں میں کہتے ہیں کہ جو کچھ ہم کہتے ہیں اس پر اللہ ہمیں عذاب کیوں نہیں دیتا؟ ان کے لئے جہنم کافی ہے، وہ اس میں ڈالے جائیں گے، اور وہ لوٹنے کی بہت بُری جگہ ہے''۔

اللہ تعالیٰ نے سورۃ التوبۃ میں منافقین کی ان گستاخیوں کی سزا یوں بیان فرمائی:

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ۭ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۭ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ۔ 16

تو ان کے لیے بخشش مانگ یا نہ مانگ اگر تو ان کے لیے ستر دفعہ بھی بخشش مانگے گا تو بھی اللہ انہیں ہرگز نہیں بخشے گا، یہ اس لیے کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول سے کفر کیا، اور اللہ نافرمانوں کو راستہ نہیں دکھاتا۔

اللہ تعالیٰ نے سورۂ انفال میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرنے والوں کے لیے قتال کا حکم صادر فرمایا ہے:

فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَاۗقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۚ وَمَنْ يُّشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ۔ 17

''پس تم ان کی گردنوں پہ اور جوڑ جوڑ پر ضرب لگاؤ (یہ حکم) اس لیے دیا گیا کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دی اور جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دے گا تو یاد رکھو اللہ سخت سزا دینے والا ہے۔''

سورۃ الاحزاب میں حق سبحانہ تعالیٰ ذات رسالت مآب ﷺ پر اپنی اور اپنے ملائکہ کی طرف سے تحیت و سلام کے ذکر جمیل کے ساتھ ہی اہلِ ایمان کو ان کی بارگاہ قدس میں درود و سلام بھیجنے کا حکم دینے کے بعد فرمایا:

اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا۔ 18

جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں ان پر اللہ نے دنیا اور آخرت میں لعنت کی ہے اور ان کے لیے ذلت کا عذاب تیار کیا ہے۔

مفسرین کے ایک گروہ کی رائے میں وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت پہنچانے کی سزا میں زندان لعنت میں گرفتا رہوں، وہ رحمت الٰہی سے محروم ہو جاتے ہیں۔ اس لیے شریعت کی رو سے وہ ''مباح الدم''، یعنی واجب القتل قرار پائیں گے۔ اسی سورہ مبارکہ میں اس گروہ کی نشاندہی فرمائی جو اللہ کے رسول کی ایذائیں دیتا اور آپ پر زبان طعن دراز کرتا، آپ ﷺ کے اور پیروان حق کے خلاف اسلامی ریاست مدینہ میں افواہیں پھیلایا کرتا تھا۔ اس کے بارے میں بتلا دیا کہ اس کا انجام کار کیا ہو گا:

لَىِٕنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُوْنَ فِي الْمَدِيْنَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوْنَكَ فِيْهَآ اِلَّا قَلِيْلًا۔

---

15 سورۃ المجادلہ، ۵۸:۸

16 سورۃ التوبہ، ۹:۸۰

17 سورۃ الانفال، ۸:۱۲،۱۳

18 سورۃ الاحزاب، ۳۳:۵۷

مَّلْعُوْنِيْنَ ۚ اَيْنَمَا ثُقِفُوْٓا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا ۔ سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا -19

"اگر منافقین اور وہ لوگ جن کے دلوں میں خرابی ہے اور وہ لوگ جو مدینہ میں ہیجان انگیز افواہیں پھیلاتے ہیں اپنی حرکتوں سے باز نہ آئے، تو ہم ان کی خلاف کاروائی کرنے کے لیے آپ ﷺ کو اٹھا کھڑا کریں گے۔ پھر وہ اس شہر میں مشکل ہی سے آپ ﷺ کے ساتھ رہ سکیں گے۔ ان پر ہر طرف سے لعنت کی بوچھاڑ ہو گی۔ (پھر یہ لوگ) جہاں کہیں بھی مل جائیں اور پکڑے جائیں ان کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائیں۔ یہ اللہ کی سنت (قانون) ہے، جو ایسے لوگوں کے معاملے میں پہلے سے چلی آرہی ہے اور تم اللہ کی سنت (قانون) میں کوئی تبدیلی نہیں پاؤ گے۔

اس میں یہ سزا ان لوگوں کے لیے تجویز کی گئی ہے جو اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرتے ہیں لیکن در اصل پیروان طاغوت ہیں، جنہیں اسلامی اصطلاح میں منافق کہا جاتا ہے۔

سورۃ توبہ میں اللہ کے رسول کو ایذا پہنچانے والوں کو دردناک عذاب سے خبر دار کیا گیا ہے فرمایا:

وَمِنْهُمُ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ النَّبِيَّ وَيَقُوْلُوْنَ هُوَ اُذُنٌ ۭ قُلْ اُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ ۭ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۔ 20

اور ان ہی (منافقوں) میں (وہ لوگ بھی) ہیں جو اللہ کے نبی ﷺ کو (اپنی بد گوئی سے) اذیت پہنچانا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں یہ شخص تو بہت سننے والا (یعنی کان کا کچا ہے) اے پیغمبر! کہہ کیجیے کہ ہاں وہ بہت سننے والا ہے مگر تمہاری بہتری کے لیے۔ وہ اللہ پر یقین رکھتا ہے اور وہ مومنوں کی بات پر بھی یقین رکھتا ہے۔ اور وہ ان کے لیے سراسر رحمت ہے جو تم میں سے ایمان لائے ہیں اور جو لوگ اللہ کے رسول ﷺ کو آزار پہنچانا چاہتے ہیں، ان کے لیے عذاب ہے دردناک عذاب!"

اس آیت کریمہ میں یہ نکتہ قابل توجہ ہے کہ حضور ﷺ کی مخالفت اور دشمنی میں آپ ﷺ کو کوئی جسمانی تکلیف یا اذیت نہیں پہنچائی جارہی ہے بلکہ صرف کانوں کا کچا کہہ کر جو لوگ آپ ﷺ کو قلبی اور ذہنی اذیت پہنچاتے ہیں، وہ بھی گستاخی اور توہین رسالت کا ارتکاب کرتے ہیں اور ان کے لیے بھی دردناک عذاب کی وعید ہے۔ پیروانِ اسلام پر تو حضور رسالت مآب ﷺ کا ادب و احترام فرض ہے لیکن منکرینِ رسالت ﷺ کو بھی حکم دیا گیا کہ وہ بھی دربار رسالت ﷺ کے آداب کو ملحوظ رکھیں اور انہیں ایسے ذو معنی الفاظ کے استعمال سے بھی روک دیا گیا جس میں خیر کے علاوہ شر کا معنوی پہلو بھی پوشیدہ ہو۔ چنانچہ وہ بدبخت یہودی جو شرارتاً اور بدنیتی سے ذو معنی الفاظ استعمال کرتے تھے، ان کے لیے یہ سخت وعید نازل ہوئی۔

مدینہ میں منافقین کے علاوہ یہود بھی رسول اللہ ﷺ کی توہین کا جرم کرتے رہتے تھے۔ انہیں حسد تھا کہ آخری نبی یہود میں سے کیوں نہیں آئے۔ اس ضد کی وجہ سے وہ آپ ﷺ سے دشمنی رکھتے تھے۔ اللہ نے ان کے خبثِ باطن اور ان کے خلاف وعیدوں کا ذکر اس طرح کیا:

بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ اَنْ يَّكْفُرُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بَغْيًا اَنْ يُّنَزِّلَ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۚ فَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ عَلٰي غَضَبٍ ۭ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۔ 21

---

[19] سورۃ الاحزاب، ۳۳: ۶۰، ۶۲

[20] سورۃ توبہ، ۹: ۶۱

[21] سورۃ بقرۃ، ۲: ۹۰

"بری ہے وہ شے جس کے بدلے میں انہوں نے سودا کیا اپنی جانوں کا کہ انہوں نے کفر کیا اس کلام کا جو اللہ نے نازل کیا محض اس بات سے جل کر کہ اللہ تعالیٰ بندوں میں سے جس پر چاہتا ہے اپنی مہربانی سے (وحی) نازل فرماتا ہے۔ تو وہ غضب در غضب کے مستحق ہوئے اور کافروں کے لیے ذلیل کرنے والا عذاب ہے"۔

یہودیوں کے دین کو بدل دینے کا تذکرہ یوں فرمایا گیا ہے:

مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ وَّرَاعِنَا لَيًّا بِاَلْسِنَتِهِمْ وَطَعْنًا فِي الدِّيْنِ ۭ وَلَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاسْمَعْ وَانْظُرْنَا لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَقْوَمَ ۙ وَلٰكِنْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ۔ 22

بعض یہود کلمات کو ان کی ٹھیک جگہ سے ہیر پھیر کر دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم نے سنا اور نافرمانی کی اور سن اس کے بغیر کہ تو سنا جائے، اور ہماری رعایت کر (لیکن اس کہنے میں) اپنی زبان کو پیچ دیتے ہیں اور دین میں طعنہ دیتے ہیں اور اگر یہ لوگ کہتے کہ ہم نے سنا اور ہم نے فرمانبرداری کی آپ سنیے ہمیں دیکھیے تو یہ ان کے لئے بہت بہتر اور نہایت ہی مناسب تھا، لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کے کفر سے انہیں لعنت کی ہے پس یہ بہت ہی کم ایمان لاتے ہیں۔

ایک اور جگہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَكْفُرُ بِبَعْضٍ ۙ وَّيُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ۔ 23

"یقیناً جو لوگ اللہ سے اور اس کے پیغمبروں سے کفر کرتے ہیں اور اللہ اور اس کے پیغمبروں میں فرق کرنا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم بعض کو مانتے ہیں اور بعض کو نہیں مانتے اور ایمان اور کفر کے بیچ میں ایک راہ نکالنا چاہتے ہیں، وہ بلاشبہ پکے کافر ہیں، اور کافروں کے لئے ہم نے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے"۔

ان آیات میں جس "عذاب الیم" اور "عذاب مھین" کی خبر دی جا رہی ہے وہ دنیا میں قتل اور آخرت میں جہنم کے سوا کچھ نہیں۔ چنانچہ اس جرم کا ارتکاب کرنے والے دورِ رسالت مآب ﷺ سے اسی سزا کے مستحق سمجھے جاتے رہے ہیں۔

## ناموسِ رسالت حدیث کی روشنی میں

توہینِ رسولؐ کے جرم کا ارتکاب کرنے والے بد نصیبوں کیلئے قتل کی سزا دورِ رسالت مآب ﷺ میں نافذ رہی، اور متعدد واقعات خود رسول اللہ ﷺ کے ارشاد اور حکم کے ذریعے پیش آئے کہ اس جرم کے مرتکبین کو خود آپ ﷺ کے حکم پر جہنم واصل کیا گیا۔ اس کی متعدد مثالیں آئندہ صفحات میں موجود ہیں۔ نیز صحابہ کرامؓ کے سامنے اگر کوئی گستاخِ رسول کا ارتکاب کرتا تو ان کی دینی حمیت اور رسول اللہ ﷺ سے بے پایاں محبت کی بناء پر اس کا بچ رہنا محال تھا، اس سلسلے میں سیدنا ابن عباسؓ اور سیدنا علی المرتضیٰؓ جیسے جلیل القدر صحابہ کرامؓ کی گواہی موجود ہے۔

---

22 سورۃ النساء، ۴:۴۶

23 ایضاً، ۴:۱۵۰

فتح مکہ کے موقع پر قریش کے لوگوں کو خطاب کرتے ہوئے آپ ﷺ نے فرمایا کہ آج تم پر کوئی سرزنش نہیں، تم سب آزاد ہو، البتہ ایسے نو افراد کو معاف نہیں کیا گیا جو آپ ﷺ کی توہین کرتے تھے، ان کے بارے میں حکم دیا گیا کہ اگر وہ کعبہ کے پردے کے پیچھے بھی پائے جائیں تو انہیں قتل کر دیا جائے۔

حضرت مصعب بن سعد اپنے والد محترم (حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے بیان فرماتے ہیں:

قَالَ: لَمَّا كَانَ يَوْمُ فَتْحِ مَكَّةَ أَمَّنَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ، إِلَّا أَرْبَعَةَ نَفَرٍ وَامْرَأَتَيْنِ وَقَالَ: «اقْتُلُوهُمْ، وَإِنْ وَجَدْتُمُوهُمْ مُتَعَلِّقِينَ بِأَسْتَارِ الْكَعْبَةِ، عِكْرِمَةُ بْنُ أَبِي جَهْلٍ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ خَطَلٍ وَمَقِيسُ بْنُ صُبَابَةَ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ أَبِي السَّرْحِ»، فَأَمَّا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ خَطَلٍ فَأُدْرِكَ وَهُوَ مُتَعَلِّقٌ بِأَسْتَارِ الْكَعْبَةِ فَاسْتَبَقَ إِلَيْهِ سَعِيدُ بْنُ حُرَيْثٍ وَعَمَّارُ بْنُ يَاسِرٍ فَسَبَقَ سَعِيدٌ عَمَّارًا، وَكَانَ أَشَبَّ الرَّجُلَيْنِ فَقَتَلَهُ، وَأَمَّا مَقِيسُ بْنُ صُبَابَةَ فَأَدْرَكَهُ النَّاسُ فِي السُّوقِ فَقَتَلُوهُ، وَأَمَّا عِكْرِمَةُ فَرَكِبَ الْبَحْرَ، فَأَصَابَتْهُمْ عَاصِفٌ، فَقَالَ أَصْحَابُ السَّفِينَةِ: أَخْلِصُوا، فَإِنَّ آلِهَتَكُمْ لَا تُغْنِي عَنْكُمْ شَيْئًا هَاهُنَا. فَقَالَ عِكْرِمَةُ: وَاللَّهِ لَئِنْ لَمْ يُنَجِّنِي مِنَ الْبَحْرِ إِلَّا الْإِخْلَاصُ، لَا يُنَجِّينِي فِي الْبَرِّ غَيْرُهُ، اللَّهُمَّ إِنَّ لَكَ عَلَيَّ عَهْدًا، إِنْ أَنْتَ عَافَيْتَنِي مِمَّا أَنَا فِيهِ أَنْ آتِيَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى أَضَعَ يَدِي فِي يَدِهِ، فَلَأَجِدَنَّهُ عَفُوًّا كَرِيمًا، فَجَاءَ فَأَسْلَمَ، وَأَمَّا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ أَبِي السَّرْحِ، فَإِنَّهُ اخْتَبَأَ عِنْدَ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ، فَلَمَّا دَعَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ إِلَى الْبَيْعَةِ، جَاءَ بِهِ حَتَّى أَوْقَفَهُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، بَايِعْ عَبْدَ اللَّهِ، قَالَ: فَرَفَعَ رَأْسَهُ، فَنَظَرَ إِلَيْهِ، ثَلَاثًا كُلَّ ذَلِكَ يَأْبَى، فَبَايَعَهُ بَعْدَ ثَلَاثٍ، ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَى أَصْحَابِهِ فَقَالَ: «أَمَا كَانَ فِيكُمْ رَجُلٌ رَشِيدٌ يَقُومُ إِلَى هَذَا حَيْثُ رَآنِي كَفَفْتُ يَدِي عَنْ بَيْعَتِهِ فَيَقْتُلُهُ» فَقَالُوا: وَمَا يُدْرِينَا يَا رَسُولَ اللَّهِ مَا فِي نَفْسِكَ، هَلَّا أَوْمَأْتَ إِلَيْنَا بِعَيْنِكَ؟ قَالَ: «إِنَّهُ لَا يَنْبَغِي لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ خَائِنَةُ أَعْيُنٍ».[24]

جس دن مکہ مکرمہ فتح ہوا، رسول اللہ ﷺ نے چار مردوں اور دو عورتوں کے سوا تمام لوگوں کو امان دے دی۔ آپ نے فرمایا: ''اگر تم ان کو کعبہ شریف کے پردوں سے لٹکا ہوا پاؤ، تب بھی قتل کر دو۔'' (وہ چار مرد یہ تھے:) عکرمہ بن ابی جہل، عبد اللہ بن خطل، مقیس بن صبابہ اور عبد اللہ بن سعد بن ابی سرح۔ عبد اللہ بن خطل کعبے کے پردوں سے لٹکا ہوا پایا گیا۔ حضرت سعید بن حریث اور حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کی طرف لپکے۔ سعید عمار سے پہلے پہنچ گئے کیونکہ وہ عمار کی نسبت جوان تھے۔ انہوں نے اسے قتل کر دیا۔ مقیس بن صبابہ کو لوگوں نے بازار میں پکڑ لیا اور قتل کر دیا۔ عکرمہ بھاگ کر سمندر میں کشتی پر سوار ہو گیا۔ بہت تیز ہوا چل پڑی۔ (کشتی طوفان میں پھنس گئی۔) کشتی والے کہنے لگے: اب خالص اللہ تعالیٰ کو پکارو کیونکہ تمہارے معبود (بت وغیرہ) یہاں (طوفان میں) تمہیں کوئی فائدہ نہیں دے سکتے۔ عکرمہ نے کہا: اگر سمندر میں خالص اللہ تعالیٰ کو پکارنے کے علاوہ نجات نہیں تو خشکی میں بھی خالص اللہ تعالیٰ کو پکارے بغیر نجات نہیں مل سکتی۔ اے اللہ! میں تجھ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر تو مجھے اس مصیبت سے، جس میں میں پھنس چکا ہوں، بچا لے تو میں ضرور حضرت محمد ﷺ کے پاس جا کر اپنا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دے دوں گا اور مجھے یقین ہے کہ میں انہیں بہت زیادہ معاف کرنے والا اور احسان کرنے والا پاؤں گا۔ پھر وہ آئے اور مسلمان ہو گئے۔ باقی رہا عبد اللہ بن ابی سرح! تو وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس چھپ گیا۔ جب رسول اللہ ﷺ نے لوگوں کو بیعت کے لیے بلایا تو حضرت عثمان اسے لے کر آئے حتیٰ کہ اسے بالکل آپ کے پاس کھڑا کر دیا اور عرض کی: اے اللہ کے رسول! عبد اللہ سے بیعت لے لیں۔ آپ سر اٹھا کر اسے دیکھنے لگے۔ تین بار حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہی گزارش کی۔ آپ ہر دفعہ (عملاً) انکار فرما رہے تھے۔ آخر تیسری بار کے بعد آپ نے بیعت لے لی، پھر آپ اپنے صحابہ کی طرف متوجہ ہوئے اور

---

[24] سنن النسائي ،كتاب تحريم الدم ، الحكم في المرتد، رقم الحديث ٤٠٦٧

فرمایا: ''کیا تم میں کوئی سمجھ دار شخص نہیں تھا کہ جب تم دیکھ رہے تھے کہ میں نے اس کی بیعت لینے سے ہاتھ روک رکھا ہے تو کوئی شخص اٹھتا اور اسے قتل کر دیتا۔'' انہوں نے عرض کی: اے اللہ کے رسول! ہمیں معلوم نہ تھا کہ آپ کے دل میں کیا ہے؟ آپ آنکھ سے ہلکا سا اشارہ فرما دیتے۔ آپ نے فرمایا: ''نبی کے لائق نہیں کہ اس کی آنکھ خائن ہو۔

حضرت ابن عباسؓ سے ایک حدیث مروی ہے کہ ایک نابینا صحابیؓ کی ایک لونڈی، جو اس کے بچے کی ماں تھی نبی ﷺ پر سب وشتم کرتی تھی۔ وہ نابینا صحابی اسے اس سے روکتے تھے لیکن وہ باز نہ آتی تھی۔ ایک شب، جب وہ حسبِ معمول رسولِ پاک ﷺ کو گالیاں دے رہی تھی، اس نابینا صحابی نے چھری اٹھائی اور اس کے پیٹ میں گھونپ کر اسے قتل کر ڈالا، اور پھر رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہو کر واقعہ کی اطلاع دی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لوگو گواہ ہو جاؤ اس کا خون رائیگاں گیا ملاحظہ ہو۔

عَنْ عِكْرِمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ أَنَّ أَعْمَى كَانَتْ لَهُ أُمُّ وَلَدٍ تَشْتُمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقَعُ فِيهِ فَيَنْهَاهَا فَلَا تَنْتَهِي وَيَزْجُرُهَا فَلَا تَنْزَجِرُ قَالَ فَلَمَّا كَانَتْ ذَاتَ لَيْلَةٍ جَعَلَتْ تَقَعُ فِي النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَشْتُمُهُ فَأَخَذَ الْمِغْوَلَ فَوَضَعَهُ فِي بَطْنِهَا وَاتَّكَأَ عَلَيْهَا فَقَتَلَهَا فَوَقَعَ بَيْنَ رِجْلَيْهَا طِفْلٌ فَلَطَّخَتْ مَا هُنَاكَ بِالدَّمِ فَلَمَّا أَصْبَحَ ذُكِرَ ذَلِكَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَمَعَ النَّاسَ فَقَالَ أَنْشُدُ اللَّهَ رَجُلًا فَعَلَ مَا فَعَلَ لِي عَلَيْهِ حَقٌّ إِلَّا قَامَ فَقَامَ الْأَعْمَى يَتَخَطَّى النَّاسَ وَهُوَ يَتَزَلْزَلُ حَتَّى قَعَدَ بَيْنَ يَدَيْ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَنَا صَاحِبُهَا كَانَتْ تَشْتُمُكَ وَتَقَعُ فِيكَ فَأَنْهَاهَا فَلَا تَنْتَهِي وَأَزْجُرُهَا فَلَا تَنْزَجِرُ وَلِي مِنْهَا ابْنَانِ مِثْلُ اللُّؤْلُؤَتَيْنِ وَكَانَتْ بِي رَفِيقَةً فَلَمَّا كَانَ الْبَارِحَةَ جَعَلَتْ تَشْتُمُكَ وَتَقَعُ فِيكَ فَأَخَذْتُ الْمِغْوَلَ فَوَضَعْتُهُ فِي بَطْنِهَا وَاتَّكَأْتُ عَلَيْهَا حَتَّى قَتَلْتُهَا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا اشْهَدُوا أَنَّ دَمَهَا هَدَرٌ۔ 25

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ ایک نابینا کی ام ولد (وہ باندی جس نے مالک کا بچہ جنا ہو) رسول ﷺ کو برا بھلا کہا کرتی تھی اور آپ کی برائی میں (نَعُوذُ بِاللہ) مشغول رہتی تھی۔ وہ نابینا اسے اس سے منع کرتا تھا تو وہ باز نہ آتی تھی اور وہ اسے ڈانٹتا تھا لیکن وہ اس کی ڈانٹ نہیں سنتی تھی۔ راوی کہتے ہیں کہ ایک رات جب وہ رسول اللہ ﷺ کی ہجو میں پڑی تھی اور آپ کو برا بھلا کہہ رہی تھی تو اس کے نابینا مالک نے خنجر لیا اور اس کے پیٹ پر رکھ دیا اور اس پر تکیہ لگا لیا اور اسے قتل کر دیا۔ اس عورت کی ٹانگوں کے درمیان بچہ پڑا ہوا تھا تو وہ وہاں پر خون سے لتھڑ گیا صبح کو جب رسول اللہ ﷺ کے سامنے اس کا تذکرہ ہوا تو آپ نے لوگوں کو جمع کیا اور کہا کہ میں اس شخص کو جس نے اپنے اوپر میرا حق رکھتے ہوئے یہ فعل کیا ہے اللہ کی قسم دیتا ہوں کہ وہ کھڑا ہو جائے تو وہ نابینا کھڑا ہو گیا اور لوگوں کی گردنیں پھلانگتا لرزتا کانپتا ہوا آیا اور رسول اللہ ﷺ کے سامنے بیٹھ گیا، اور کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ میں اس عورت کا ساتھی ہوں وہ آپ کو برا بھلا کہتی تھی اور آپ کی برائی میں پڑی رہا کرتی تھی میں اسے منع بھی کرتا تھا تو وہ باز نہ آئی تھی اور اسے ڈانٹا ڈپٹا تو اس پر اس کا کوئی اثر نہ ہوا اور اس سے میرے دو موتیوں جیسے بیٹے ہیں اور وہ میری بڑی اچھی ساتھی تھی گذشتہ رات وہ آپ کو برا بھلا کہنے لگی اور آپ کے بارے میں ایسی ویسی بات کہنے لگی تو میں نے خنجر لے کر اس کے پیٹ پر رکھا اور اس پر تکیہ لگا دیا۔ (زور لگایا) یہاں تک کہ میں نے اسے قتل کر دیا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ خبردار گواہ رہو اس کا خون ہدر (بیکار اور لغو) ہے اس کا قصاص نہیں لیا جائے گا۔

اسی طرح حضرت علیؓ سے مروی ہے۔

عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ يَهُودِيَّةً كَانَتْ تَشْتُمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقَعُ فِيهِ فَخَنَقَهَا رَجُلٌ حَتَّى مَاتَتْ فَأَبْطَلَ رَسُولُ اللَّهِ

---

25 سنن أبي داود، كتاب الحدود، باب الحكم فيمن سب النبي صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ۴۳۶۱

صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَمَهَا ۔26

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک یہود عورت رسول اللہ ﷺ کو برا بھلا کہتی تھی اور آپ کی برائی میں پڑی رہتی تھی ایک آدمی نے اس کا گلا گھونٹ دیا حتی کہ وہ مر گئی اور رسول اللہ ﷺ نے اس (عورت) کا خون ہدر (ضائع قرار) دے دیا۔(یعنی اس کے ورثاء کو قصاص یا دیت کا حق دار نہیں سمجھا گیا)۔

حضرت عرفہ بن حارث رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

عن غَرَفَةَ بْنِ الْحَارِثِ ،وَكَانَتْ لَهُ صُحْبَةٌ، أَنَّهُ مَرَّ نَصْرَانِيٌّ مِنْ أَهْلِ مِصْرَ يُقَالُ لَهُ الْمَنْدَقُونُ، فَدَعَاهُ إِلَى الْإِسْلَامِ ،فَذَكَرَ النَّصْرَانِيُّ النَّبِيَّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -فَتَنَاوَلَهُ ،فَرَفَعَ ذَلِكَ إِلَى عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ، فَأَرْسَلَ إِلَيْهِ فَقَالَ : قَدْ أَعْطَيْنَاهُمُ الْعَهْدَ، فَقَالَ غَرَفَةُ : "مَعَاذَ اللَّهِ أَنْ نَكُونَ أَعْطَيْنَاهُمُ الْعُهُودَ وَالْمَوَاثِيقَ عَلَى أَنْ يُؤْذُونَا فِي اللَّهِ وَرَسُولِهِ، إِنَّمَا أَعْطَيْنَاهُمْ عَلَى أَنْ نُخَلِّ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ كَنَائِسِهِمْ ، يَقُولُونَ فِيهَا مَا بَدَا لَهُمْ ، وَأَنْ لَا نُحَمِّلَهُمْ مَا لَا طَاقَةَ لَهُمْ بِهِ ، وَأَنْ نُقَاتِلَ مِنْ وَرَائِهِمْ ،وَأَنْ يُخَلَّى بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ أَحْكَامِهِمْ إِلَّا أَنْ يَأْتُوا فَنَحْكُمَ بَيْنَهُمْ بِمَا أَنْزَلَ اللَّهُ" ،فَقَالَ عَمْرُو بْنُ الْعَاصِ : صَدَقْتَ. ۔27

انہوں نے ایک نصرانی کو اسلام کی دعوت دی، جس پر نصرانی نے رسول اللہ ﷺ پر سب وشتم شروع کر دیا۔اس نصرانی کو گرفتار کر کے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ والی مصر کی عدالت میں لایا گیا، تو انہوں نے فرمایا ہم نے ان سے معاہدہ کیا ہوا ہے۔حضرت عرفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا، معاذ اللہ کیا ہم نے ان سے یہ معاہدہ کیا ہوا ہے کہ یہ ہمیں اللہ اور رسولؐ کے بارے میں اذیت دیں گے؟ ہم نے تو اس بات کا ذمہ لیا ہے کہ ان پر ان کی استطاعت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالیں گے اور ان کی جان و مال اور عبادتگاہوں کی حفاظت کریں گے مگر یہ کوئی مقدمہ لائیں گے تو ان کے درمیان اللہ کے احکام کے مطابق فیصلہ کریں گے۔حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا، ''صدقت'' آپؓ نے سچ فرمایا۔

علامہ سہارنپوریؒ اس حدیث کے تحت فرماتے ہیں :

ولذا افتی اکثرھم (ای الحنفیة) بقتل من اکثر من سبّ النبی ﷺ من اھل الذمة وان اسلم بعد اخذہ 28

''اس بناء پر علماءِ احناف کی اکثریت نے نبی کریمؐ پر سب کرنے والے ذمی کو بھی قتل کی سزا کا فتویٰ دیا ہے۔اگرچہ وہ گرفتاری کے بعد اسلام ہی کیوں نہ قبول کرلے''۔

یہودیوں میں کعب بن اشرف وہ شخص تھا جسے اسلام اور اہل اسلام سے نہایت سخت عداوت تھی یہ نبی ﷺ کو اذیتیں پہنچایا کرتا تھا اور آپ ﷺ کے خلاف جنگ کی کھلم کھلا دعوت دیتا پھرتا تھا یہ مسلمانوں کی ہجو اور دشمنان اسلام کی مدح سرائی کرتا تھا اس نے اپنی زبان درازی و بدگوئی کے ذریعے آپ ﷺ کو سخت اذیت پہنچائی،یہی حالات تھے جن سے تنگ آکر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کون ہے جو کعب بن اشرف سے نمٹے؟ کیونکہ اس نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دی ہے اسی بارے میں قتیبہ سفیان عمرو بن دینار حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ لِكَعْبِ بْنِ الْأَشْرَفِ فَإِنَّهُ قَدْ آذَى اللَّهَ وَرَسُولَهُ قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ أَتُحِبُّ أَنْ أَقْتُلَهُ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَأَتَاهُ فَقَالَ إِنَّ هَذَا يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ عَنَّانَا وَسَأَلَنَا

---

26 سنن أبي داود، كتاب الحدود، باب الحكم فيمن سب النبي صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ٤٣٦٢

27 الطبراني، أبو القاسم سليمان بن أحمد، المتوفى ٣٦٠ھ ، المعجم الكبير، باب الغين، من اسمه غرفة، غرفة بن الحارث الأزدي الكندي، مكتبة ابن تيمية القاهرة ،رقم الحديث ٦٥٤

28 خليل أحمد سهارنپوری، بذل المجهود في حل أبي داود ، ندوة العلماء بالهند تصوير دار الكتب العلمية، ج ٢ ص ١٢٥

الصَّدَقَةَ قَالَ وَأَيْضًا وَاللَّهِ لَتَمَلُّنَّهُ قَالَ فَإِنَّا قَدْ اتَّبَعْنَاهُ فَنَكْرَهُ أَنْ نَدَعَهُ حَتَّى نَنْظُرَ إِلَى مَا يَصِيرُ أَمْرُهُ قَالَ فَلَمْ يَزَلْ يُكَلِّمُهُ حَتَّى اسْتَمْكَنَ مِنْهُ فَقَتَلَهُ۔ 29

کہ رسالت مآب ﷺ فرمایا کہ کعب بن اشرف کو قتل کرنے کا ذمہ کون لیتا ہے؟ کیونکہ اس نے اللہ کو اور رسول ﷺ کو بہت تکلیف دی ہے تو محمد بن مسلمہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! ﷺ پسند کرتے ہیں کہ میں اس کو قتل کردوں؟ جس پر آپ ﷺ نے فرمایا ہاں جابر نے کہا کہ محمد بن مسلمہ نے اس کے پاس جا کر کہا کہ اس نبی نے ہم کو پریشان کردیا ہے ہم سے صدقہ مانگتے ہیں تو اس نے جواب دیا کہ اللہ کی قسم تم بھی ان کو پریشان کرو اس پر محمد نے کہا کہ ہم تو ان کی پیروی کا اقرار کر چکے ہیں انہیں چھوڑ نہیں سکتے بس ہم تو اس بات کے منتظر ہیں کہ ان کا انجام کار کیا ہوتا ہے اور وہ اسی طرح اس سے باتیں کرتے رہے حتیٰ کہ قابو پاکر کعب کو تہ تیغ کردیا۔

آپ ﷺ رحمتہ للعالمین بن کر اس کائنات میں تشریف لائے، آپ ﷺ نے تو اپنے دشمنوں کو بھی معاف کردیا تھا! اس بات میں کوئی شک نہیں کہ آپ ﷺ کی ذات اس کائنات میں رحمت بن کر تشریف لائی جنہوں نے فتح مکہ کے موقع پر اپنے سخت سے سخت مخالفین کے لئے بھی عام معافی کا اعلان کیا لیکن فتح مکہ کے دن جب نبی اکرم ﷺ مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے جبکہ آپ ﷺ نے سرِ اقدس پر لوہے کا خود پہنا ہوا تھا۔ اس وقت آپ ﷺ نے توہین کے مرتکب چند افراد کے نام لے لے کر فرمایا:

اقْتُلُوهُمْ وَإِنْ وَجَدْتُمُوهُمْ مُتَعَلِّقِينَ بِأَسْتَارِ الْكَعْبَةِ عِكْرِمَةُ بْنُ أَبِي جَهْلٍ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ خَطَلٍ وَمَقِيسُ بْنُ صُبَابَةَ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ أَبِي السَّرْحِ۔۔ 30

اِنہیں قتل کر دو چاہے تم انہیں غلافِ کعبہ سے چمٹے ہوئے ہی کیوں نہ پاؤ۔ ان میں عکرمہ بن ابی جہل، عبداللہ بن خطل مقیس بن صبابۃ اور عبداللہ بن سعد ابی سرح تھا۔

اور اُنہی میں سے ایک یہ ابن خطل بھی تھا۔ ایک آدمی آیا اور اس نے آپ ﷺ کی خدمت میں یہ خبر پہنچائی کہ ابن خطل غلافِ کعبہ سے چمٹا ہوا ہے۔ نبی ﷺ نے حکم فرمایا کہ اسے وہیں قتل کردو۔ چنانچہ حضرت ابو برزہ گئے اور اُنہوں نے اس کا پیٹ چاک کردیا۔ اس ابن خطل کے کئی جرائم تھے: نبی ﷺ نے اسے صدقہ کے مال کا انچارج بنایا اور خدمت کے لئے ایک ساتھی بھی مہیّا کیا۔ یہ اپنے اس خادم ساتھی پر ناراض ہوا اور اسے قتل کردیا۔ اب اسے اپنے اس جرمِ قتل کی پاداش میں پکڑے اور قتل کیے جانے کا خوف لاحق ہوا لہٰذا مرتد ہوگیا۔ جاتے ہوئے صدقے کے اونٹ ہانک کرلے گیا۔ یہ شاعر تھا اور اپنے اشعار میں نبی ﷺ کی ہجو اور توہینِ رسالت کا ارتکاب کیا کرتا تھا۔ یہ اپنی کنیزوں سے کہا کرتا تھا کہ نبی اکرم ﷺ کی ہجو پر مبنی میرے ان اشعار کو لوگوں کے سامنے گا کر سنایا کرو۔

اس کے ان جرائم میں سے قتل، ارتداد اور نبی ﷺ کی توہین و ہجو تینوں ہی اسے واجب القتل بناتے تھے، لیکن اسے خصوصاً صرف توہینِ رسالت کی وجہ سے قتل کردیا گیا تھا، کیونکہ قتل میں وارث معاف بھی کرسکتے ہیں اور ارتداد کی توبہ بھی ہے مگر اس کے قتل کا یہ سخت حکم اس کے جرمِ توہین رسالت اور گستاخیٔ رسول ﷺ کی وجہ سے تھا کہ وہ اپنے شعروں میں نبی ﷺ کو سبّ و شتم کیا کرتا تھا۔

---

29 صحيح البخاري، كِتَاب الْجِهَادِ وَالسِّيَرِ بَاب الْكَذِبِ فِي الْحَرْبِ، رقم الحديث ٢٨٦٧

30 سنن النسائي كِتَاب تَحْرِيمِ الدَّمِ اقتلوهم وإن وجدتموهم متعلقين بأستار الكعبة، رقم الحديث ٤٠٦٧

سرور کونین ﷺ کا گستاخ کافر و مرتد ہو جاتا ہے۔ گستاخ رسول ہرگز مسلمان نہیں رہتا۔ وہ اپنی کلمہ گوئی کی اہانت رسول کے باعث خود ہی نفی کر دیتا ہے۔ وہ اسلام کے دائرے سے باہر اور ایمان کی دولت سے محروم ہو جاتا ہے۔ اس کے تمام اعمال برباد ہیں، مرتد واجب القتل ہے۔ خود حضور اکرم ﷺ نے اپنی گستاخی کرنے فرد کے خون کو رائیگاں قرار دیا اور اس کے قتل کا کوئی بدلہ نہیں دلوایا گیا لہذا ثابت ہوا کہ گستاخ رسول واجب القتل ہے۔

## گستاخ رسول صحابہ کرامؓ کی نظر میں

متعدد روایات میں واضح ہوتا ہے کہ صحابہ کرام نے نبی اکرم ﷺ کی عصمت و حرمت کو داغدار کرنے والوں کے ساتھ کوئی رعایت کا معاملہ نہیں کیا تھا، ذیل کی روایات میں یہ بات واضح ہے۔

### صدیق اکبرؓ اور توہین رسالت ﷺ

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو والی یمن حضرت مہاجر بن امیہ کے متعلق خبر ملی کہ وہاں (یمن میں) ایک عورت تھی جو حضور اکرم ﷺ کی توہین میں اشعار گاتی تھی تو حضرت مہاجر رضی اللہ عنہ نے اس کے ہاتھ کاٹ دیئے اور اس کے اگلے دانت نکال دیئے۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر تم نے اسے یہ سزا نہ دی ہوتی تو تمہیں حکم دیتا کہ اس عورت کو قتل کر دو۔ کیونکہ انبیاء کرام کی گستاخی کی حد دوسرے لوگوں کی (گستاخی کی) حدود کے مشابہ نہیں ہوتی ۔[31]

### حضرت عمرؓ اور توہین رسالت ﷺ

حضرت مجاہدؒ سے مروی ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پاس ایک ایسے آدمی کو لایا گیا جس نے سرور کونین ﷺ کو گالی دی تھی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کر دیا پھر فرمایا اللہ تعالیٰ یا کسی نبی کو گالی دے تو اسے قتل کر دو۔[32]

### حضرت علیؓ اور توہین رسالت ﷺ

امام عبدالرزاق ابن تیمی سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو شخص حضور اکرم ﷺ کی طرف جھوٹ منسوب کرے اسے قتل کر دیا جائے گا۔[33]

### حضرت حسینؓ اور توہین رسالت ﷺ

حضرت علی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جو کسی نبی کو گالی دے اسے قتل کر دو اور جو میرے صحابہ کو گالی دے اسے کوڑے مارو۔[34]

---

[31] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية بيروت، ص ٢٢٢

[32] يوسف بن إسماعيل/النبهاني، جواهر البحار في فضائل النبي المختار، دار الكتب علميه بيروت، لبنان، ج ٣ ص ٢٤٠

[33] عبد الرزاق الصنعاني، أبو بكر عبد الرزاق بن همام بن نافع الحميري اليماني الصنعاني، المتوفى: ٢١١هـ، المكتب الإسلامي بيروت، ج ٥ ص ٣٠٦، ٣٠٧

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ اور توہین رسالت ﷺ

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کے پاس ایک عیسائی راہب گزرا جس کے بارے میں لوگوں نے کہا کہ یہ حضور اکرم ﷺ کی شان اقدس میں گستاخی کرتا ہے۔ حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر میں اس سے گستاخانہ کلمات سن لیتا تو اس کی گردن اڑا دیتا۔[35]

حضرت سعد ابن معاذؓ اور توہین رسالت ﷺ

حضرت سعد ابن معاذ رضی اللہ عنہ نے یہود سے فرمایا کہ اگر تم نے دوبارہ بارگاہ رسالت ﷺ میں "راعنا" کا لفظ بولا تو میں تمہیں قتل کر دوں گا۔[36] کیونکہ اس لفظ میں توہین رسالت ﷺ کا شبہ پایا جاتا ہے۔

## گستاخِ رسول آئمہ کرامؒ کی نظر میں

تمام ائمہ فقہ، امام ابو حنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمد بن حنبلؒ، امام داؤدؒ، امام ابن حزمؒ، امام ابن تیمیہ (رحمہم اللہ تعالیٰ) اور ان کے سارے صاحبِ علم و فضل شاگرد اس بات پر متفق ہیں کہ شاتم رسول واجب القتل ہے اور یہ سزا اس بطور حد دی جائے گی۔

امام قرطبیؒ تفسیر قرطبی میں لکھتے ہیں

اکثر علماء نے فرمایا کہ ذمی جب حضور اکرم ﷺ کو گالی دے یا کسی بھی طریقے سے آپ ﷺ کی قدر و منزلت کم کرے تو اس کو قتل کیا جائے گا۔[37]

امام مالکؒ کا فرمان ہے۔

من سب رسول اللہ او شتمہ او عابہ او تنقصہ قتل مسلما او کافرا ولا یستتاب۔[38]

جس شخص نے آپ ﷺ کو گالی دی یا آپ ﷺ کی طرف عیب منسوب کیا، یا آپ ﷺ کی شان میں تحقیر و تنقیص کا ارتکاب کیا، خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر، اسے قتل کیا جائے گا، اور اس کی توبہ بھی قبول نہ کی جائے گی۔

امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں۔

کل من شتم النبی او تنقصہ مسلما کان او کافرا فعلیہ القتل۔[39]

ہر وہ مسلمان جو آپ ﷺ کو سب و شتم کرے، یا آپ ﷺ کی تنقیص و تحقیر کرے، خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر اس کو قتل کرنا واجب ہے۔

---

[34] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية، بيروت، ج ٢ ص ١٢٢

[35] ابن العربي، أحكام القرآن، ج ٣ ص ٨٥؛ يوسف بن إسماعيل/النبهاني، جواهر البحار في فضائل النبي المختار، دار الكتب علميه بيروت، لبنان، ج ٣ ص ٢٢١

[36] الخازن، تفسير الخازن لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية –بيروت، ج ١ ص ٧٢

[37] ابن العربي، أحكام القرآن، ج ٨ ص ٨٣

[38] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية، بيروت، ج ٢ ص ١٣٤

[39] ابن تيمية، الصارم المسلول على شاتم الرسول، دار ابن حزم، بيروت، لبنان: ص ١٢

فتاویٰ قاضی خان میں امام قاضی فرماتے ہیں۔

کسی شئے میں حضور اکرم ﷺ پر عیب لگانے والا کافر ہوجائے گا۔ اسی طرح بعض علماء نے فرمایا اگر کوئی شخص آپ ﷺ کے بال مبارک کو شعر کی بجائے شعیر (بصیغہ تقصیر) کہے تو وہ کافر ہوجائے گا اور ابو حفص الکبیر سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص حضور اکرم ﷺ کے کسی بال مبارک کی طرف بھی عیب منسوب کرتا ہے تو وہ بھی کافر ہو جائے گا۔[40]

حضرت علامہ امام شہاب الدین خفاجیؒ فرماتے ہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ایک روایت پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ جو بھی حضور اکرم ﷺ کو گالی دے اس کے قتل کرنے پر تمام صحابہ کرام کا اجماع ہے۔[41]

امام محمد ابن سحنونؒ ہیں۔

اس پر تمام علماء کا اجماع ہے کہ حضور اکرم ﷺ کو گالی دینے والا کافر ہے اور اس پر اللہ تعالیٰ کے عذاب کی وعید ہے۔ پوری امت کے نزدیک اس کا حکم قتل ہے اور جو اس کے کفر میں شک کرے وہ خود کافر ہے۔[42]

امام ابن ہمام حنفی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

جو شخص حضور اکرم ﷺ سے اپنے دل میں بغض رکھے وہ مرتد ہے اور آپ ﷺ کو گالی دینے والا بدرجہ اولیٰ مرتد ہوگا پھر ہمارے نزدیک اسے بطور حد (سزا) قتل کیا جائے۔[43]

عثمان بن کنانہ سے مبسوط مروی ہے۔

مسلمانوں میں سے جو بھی حضور اکرم ﷺ کو گالی دے (نازیبا الفاظ استعمال کرے) اسے قتل کیا جائے گا یا زندہ سولی پر لٹکایا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہ کی جائے گی۔[44]

امام ابو بکر احمد بن علیؒ فرماتے ہیں:

اس مسئلہ میں کسی مسلمان کا اختلاف نہیں کہ جس شخص نے بھی حضور اکرم ﷺ کی توہین کی اور آپ ﷺ کو اذیت پہنچانے کا قصد کیا اور وہ مسلمان کہلاتا ہو، وہ مرتد ہے اور مستحق قتل ہے۔[45]

علامہ امام ابن عابدین شامی علیہ الرمہ فرماتے ہیں

---

[40] قاضي خان، فخر الدين الحسن بن منصور الاوزجندي الفرغاني، المتوفى ۵۹۲ھ ،فتاوى قاضي خان (الفتاوى الخانية) دار النوادر الكويتية، ج۴ ص ۸۸۳

[41] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية ،بيروت، ج۴ ص ۴۸۵

[42] الخفاجي ،أحمد محمد عمر المصري شهاب الدين ، نسيم الرياض في شرح شفاء القاضي عياض ، دار الكتب العلمية، بيروت، ج ۴ ص ۳۳۸

[43] الشوكاني ، فتح القدير للشوكاني، دار ابن كثير، دار الكلم الطيب دمشق، بيروت ، ج ۳ ص ۴۰۷

[44] علي القاري، شرح الشفا للقاضي عياض، دار الكتب العلمية ،بيروت، ج ۳ ص ۲۱۶

[45] ابن العربي، أحكام القرآن ، ج ۳ ص ۱۰۶

محیط میں ہے کہ بعض مشائخ کے نزدیک اگر کسی نے حضور ﷺ کے شعر (بال) مبارک کو توہین کی نیت سے شعیر کہا تو وہ کافر ہو جائے گا اور بعض مشائخ کے نزدیک اگرچہ توہین کی نیت نہ بھی ہو تو تب بھی قائل کافر ہو جائے گا۔[46]

امام احمد ابن حنبل علیہ الرحمہ فرماتے ہیں

جو شخص بھی حضور اکرم ﷺ کو گالی دے یا آپ کی شان میں گستاخی کرے، وہ مسلمان ہو یا کافر، اسے قتل کیا جائے گا۔ میرا خیال ہے کہ اس سے توبہ کا کا مطالبہ کئے بغیر قتل کر دیا جائے گا۔[47]

## گستاخ رسول کی سزا سے متعلق تین مؤقف

ہندوستان کے حکمران اورنگ زیب عالمگیر رحمہ اللہ کے دور میں جو فقہ مدون ہوئی تھی "فتاویٰ عالمگیریہ" کے نام سے آج بھی موجود ہے اور برٹش راج سے قبل برصغیر ہند میں قانون ملکی کے طور پر نافذ رہی ہے۔ اس میں بھی وہ جزئیات تفصیلاً بیان کر دی گئی ہیں جن سے توہینِ رسالت کا ارتکاب ہوتا ہے اور اس کا مرتکب تکفیر کی زد میں آتا ہے۔

مثلاً اگر کسی نے (معاذاللہ) یہ کہا "محمد درویشک بود یا جامہ پیغمبر یمناک بود" یعنی محمد (علیہ الصلوٰۃ والسلام) ایک حقیر درویش تھے یا ان کے کپڑے پیپ سے بھرے ہوئے تھے، تو بعض فقہاء کے نزدیک مطلقاً اس کی تکفیر کی جائے گی۔ یعنی اتنا کہہ دینے سے وہ مستوجب سزا ہو جائے گا۔ مگر بعض فقہاء تکفیر کے لئے نیت کی شرط لازمی قرار دیتے ہیں۔ اس سلسلہ میں ایک مثال سے اس بات کو واضح کیا گیا ہے کہ ایک شخص نے جس کا نام "محمد" یا "احمد" ہے، اسے کوئی یہی نام لے کر گالی دے اس کی نیت اور اس کا مقصود توہینِ رسالت مآب (ﷺ) ہو تو ایسے شخص کی تکفیر کی جائے گی۔ اس کے لئے محیط کا حوالہ دیا گیا ہے البتہ اکراہ یعنی جبر کی صورت میں کسی نے حضور ﷺ کو برا بھلا کہا تو اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی کیونکہ کسی شخص کو کلمۂ کفر کہنے پر مجبور کیا جائے اور اس نے اس جبر و اکراہ کی وجہ سے کہا ہو تو وہ دائرہ اسلام سے خارج نہیں ہو گا۔[48]

گستاخ رسول کی سزا اور اس کی توبہ کی قبولیت اور عدم قبولیت کے حوالے سے تین موقف پائے جاتے ہیں:

### پہلا مؤقف:

موقف اوّل یہ ہے کہ اہانت رسالت مآب کا مرتکب بہر صورت واجب القتل ہے اور اس کی توبہ مطلقاً کسی صورت میں قبول نہیں کی جائے گی خواہ وہ قبل الأخذ یعنی مقدمے کے اندراج یا گرفتاری سے پہلے توبہ کرے یا بعد الأخذ مقدمے کے اندراج یا گرفتاری کے بعد تائب ہو، ہر صورت برابر ہے۔ کسی صورت میں بھی قطعاً قبولیت توبہ کا اعتبار نہیں کیا جائے گا۔ اس موقف پر دلائل درج ذیل ہیں۔ قرآن مجید میں ہے:

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ ۭ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ٥ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ

---

[46] ابن عابدين شامي، مجموعة رسائل ابن عابدين، مكتبه الوقفيه، ص ٣٢٦

[47] ابن تيمية، الصارم المسلول على شاتم الرسول، ج٣ ص ٢٩٦

[48] نظام حسن بن منصور الأوزجندي فخر الدين، الفتاوى العالمكيرية المعروفة بالفتاوى الهندية وبهامشه فتاوى قاضي خان والفتاوى البزازية، المطبعة الكبرى الأميرية بولاق – مصر، ج٣ ص ٦٤

اِیْمَانِکُمْ ۔ 49

''اور اگر آپ ان سے دریافت کریں تو وہ ضرور یہی کہیں گے کہ ہم تو صرف (سفر کاٹنے کے لیے) بات چیت اور دل لگی کرتے تھے۔ فرما دیجیے: کیا تم اللہ اور اس کی آیتوں اور اس کے رسول (ﷺ) کے ساتھ مذاق کر رہے تھے۔ (اب) تم معذرت مت کرو، بے شک تم اپنے ایمان (کے اظہار) کے بعد کافر ہو گئے ہو۔''

مفسرین کرام اس آیت مبارکہ کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

{قَدْ كَفَرْتُمْ} قد أظهرتم الكفر بإيذاء الرسول والطعن فيه. 50

''تم کافر ہو چکے ہو یعنی تمہارا کفر حضور ﷺ کو اذیت و تکلیف دینے، آپ ﷺ کی شان اقدس میں طعن و تشنیع کرنے کی وجہ سے ظاہر ہو چکا ہے۔''

دیگر مفسرین کرام کی اکثریت نے بھی یہی موقف اپنایا ہے۔ سورہ احزاب کی آیت مبارکہ میں ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا۔ 51

''بے شک جو لوگ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو اذیت دیتے ہیں اللہ ان پر دنیا اور آخرت میں لعنت بھیجتا ہے اور اُس نے ان کے لیے ذِلّت آمیز عذاب تیار کر رکھا ہے۔''

اس آیت کریمہ سے علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ استدلال کرتے ہیں:

ان المسلم يقتل اذا سب من غير استتابة وان اظهر التوبة بعد اخذه كما هو مذهب الجمهور. 52

''کوئی بھی مسلمان (جو حضور ﷺ کی بے ادبی و گستاخی کرے گا) اسے توبہ کا موقع دیئے بغیر قتل کر دیا جائے۔ اگرچہ وہ گرفتاری کے بعد توبہ کرلے یہی مذہب جمہور ہے۔''

امام صادی مالکی رحمہااللہ حاشیہ علی الشرح الصغیر میں فرماتے ہیں:

''یہ جو نبی کو ''سب'' کرنے والے کا حکم بیان کیا جا رہا ہے اس میں سب کا لفظ گالی کو بھی شامل ہے اور ہر بُرے کلام کو بھی۔ تو اب آپ ﷺ پر تہمت، آپ کی شان کو ہلکا سمجھنا، آپ پر عیب لگانا........ یہ ساری صورتیں ''سب'' کے لفظ میں داخل ہیں، اور ''ساب'' کا حکم یہ ہے کہ اگر وہ مکلّف (عاقل بالغ) ہے تو اسے قتل کر دیا جائے گا۔[53]

علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ مزید بیان کرتے ہیں، نسبت رسول ﷺ یہ ثابت ہے، شان رسالت مآب ﷺ میں گستاخی و بے ادبی کا ارتکاب کرنے والے کی سزا توبہ کا موقع دیئے بغیر اسے قتل کرنا ہے۔ حدیث رسول ﷺ سے یہی بات سامنے آتی ہے:

---

49 سورة التوبة۹:۶۵،۶۶

50 بيضاوى ،عبد الله بن عمر ، أنوار التنزيل وأسرار التأويل،دارالفكر، بيروت، لبنان، ج ۳ ص ۱۵۵ ؛ أبو السعود محمد بن محمد، تفسير أبو السعود، دار احياء التراث العربي، بيروت، لبنان: ، ج ۴ ص ۸۰ ؛ آلوسي، روح المعاني، دارا حياء التراث العربي بيروت، لبنان، ج ۱۰ ص ۱۳۱

51 سورة الاحزاب ۳۳:۵۷

52 ابن تيمية، الصارم المسلول على شاتم الرسول، ج ۳ ص ۳۵

53 أحمد الصاوي، أبو العباس أحمد بن محمد الخلوتي، الشهير بالصاوي المالكي ،المتوفى: ۱۲۴۱ھ ،حاشية الصاوي على الشرح الصغير =بلغة السالك لأقرب المسالك، دار المعارف، ج ۴ ص ۹۳۴

فانه امر بقتل الذی کذب علیه من غیر استتابه.[54]

''حضور ﷺ نے اس شخص کے بارے میں بغیر توبہ کا موقع دیئے قتل کا حکم صادر فرمایا جس نے آپ ﷺ کی طرف جھوٹ منسوب کیا۔''

فتنہ اہانت رسول میں مسلم وغیر مسلم کا امتیاز روا نہیں رکھا جائے گا۔ دونوں پر حد کا اجراء ہوگا، کوئی بھی اس سے مستثنیٰ ومبراء نہ ہوگا۔ امام مالک رحمہ اللہ نے اسی چیز کو واضح کرتے ہوئے فرمایا:

من سب رسول الله أو شتمه أو عابه أو قتل مسلما کان أو کافر أولا یستتاب.[55]

''جس شخص نے رسول اللہ ﷺ کو گالی دی یا عیب لگایا یا آپ کی تنقیص کی تو وہ قتل کیا جائے گا خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر اور اس کی توبہ بھی قبول نہیں کی جائے گی۔

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے فرمایا ہر وہ شخص جس نے حضور ﷺ کو گالی دی یا تنقیص واہانت کا مرتکب ہوا خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر اس جسارت پر سزائے قتل اس پر لازم ہو جائے گی۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے صاحبزادے فرماتے ہیں ایک روز میں نے والد گرامی سے پوچھا جو شخص ﷺ کی بے ادبی وگستاخی کرے آپ کی شان اقدس میں دشنام طرازی کا ارتکاب کرے تو ایسے شخص کی توبہ قبول کی جائے گی؟ اس پر آپ نے ارشاد فرمایا:

قد وجب علیه القتل ولا یستتاب... اری ان یقتل ولا یستتاب.[56]

''سزائے قتل اس پر واجب ہو چکی ہے اس کی توبہ بھی قبول نہیں ہوگی، ہ میری رائے یہ ہے کہ اسے توبہ کا موقع دیئے بغیر قتل کر دیا جائے۔''

جو شخص حضور ﷺ کی بے ادبی وگستاخی کا مرتکب ہو کیا اس کی توبہ قبول کی جائے گی؟ اس کے بارے میں امام زین الدین ابن نجیمؒ حنفی فرماتے ہیں کہ ایسا شخص جو حضور ﷺ کے ساتھ قلبی طور پر بغض وعداوت رکھتا ہے وہ مرتد ہے جبکہ کھلم کھلا آپ ﷺ کو گالی دینے والا بطریق اولیٰ کافر ومرتد ہے۔

یقتل عندنا حدا فلا تقبل توبته فی إسقاطه القتل.[57]

''ہمارے نزدیک (یعنی مذہب احناف کے مطابق) اسے حداً قتل کر دیا جائے گا اور حد قتل کو ساقط کرنے کے حوالے سے اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی۔''

امام ابن عابدین شامی حنفیؒ شان رسالت مآب ﷺ میں اہانت وگستاخی کے مرتکب کی سزا کے متعلق فرماتے ہیں:

فإنه یقتل حداً ولا تقبل توبته لأن الحد لا یسقط بالتوبة وأفاد أنه حکم الدنیا وأما عند الله تعالیٰ فهی مقبولة.[58]

---

[54] ابن تیمیة، الصارم المسلول علی شاتم الرسول، ج ۳ ص ۶۳۸

[55] ایضاً، ج ۳ ص ۵۷۲

[56] ایضاً، ج ۳ ص ۵۵۱

[57] ابن نجیم، البحر الرائق، دار المعرفة، بیروت، لبنان، ج ۵ ص ۱۳۶

[58] ابن عابدین، رد المحتار، دار الفکر بیروت، لبنان، ج ۴ ص ۲۳۱

اسے حداً قتل کردیا جائے گا۔اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی اس لئے کہ حد توبہ سے ساقط ومعاف نہیں ہوتی، یہ حکم اس دنیا سے متعلق ہے جبکہ آخرت میں اللہ رب العزت کے ہاں اس کی توبہ مقبول ہوگی۔"

محمد بن علی بن محمد علاؤالدین حصنی دمشقی المعروف حصکفیؒ فرماتے ہیں:

الكافر بسب نبي من الأنبياء فإنه يقتل حدا ولا تقبل توبته مطلقا ولو سب الله تعالىٰ قبلت لأنه حق الله تعالىٰ والأول حق عبد لا يزول بالتوبة ومن شك في عذابه و كفره كفر.[59]

"انبیاء علیہم السلام میں سے کسی نبی کی توہین کرکے جو شخص کافر ہوا اسے حداً قتل کردیا جائے گا اور اس کی توبہ کسی صورت میں قبول نہیں ہوگی۔اگر اس نے شان الوہیت میں گستاخی کی (پھر توبہ کی) تو اس کی توبہ قبول ہوجائے گی۔اس لئے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا حق ہے (جو توبہ سے معاف ہوجاتا ہے) جبکہ حضور ﷺ کی شان میں گستاخی یہ حق عبد ہے جو توبہ سے زائل نہیں ہوتا اور جو شخص اس کے عذاب اور کفر میں شک کرے تو وہ کافر ہوجاتا ہے۔"

ابن تیمیہؒ الصارم والمسلول میں لکھتے ہیں۔

سب (برا بھلا کہنا) کی لغت کی زبان میں اور نہ شریعت کی اصطلاح میں کوئی تعریف کی گئی ہے۔بلکہ اس میں اصل میں دارومدار لوگوں کے عرف کا ہے۔عرف اور رواج میں جسے گالی کہا جائے گا وہ اللہ کے رسول کے لئے بھی گالی سمجھی جائے گی۔لہذا لوگ جسے گالی، نازیبا جملہ یا توہین تصور کریں، وہ لفظ اگر کسی سے اللہ کے رسول کی شان میں سرزد ہوگا، تو شاتم رسول ہونے کے سبب اس کی سزا قتل ہوگی۔[60]

## دوسرا موقف

دوسرا موقف یہ ہے کہ گستاخ رسول ﷺ کی سزا حداً قتل ہی ہے لیکن قبولیت توبہ کے امکان کے ساتھ بایں طور پر اگر وہ قبل الأخذ گرفتاری یا مقدمے کے اندراج سے پہلے تائب ہو تو یہ توبہ لاسقاط الحد ہوگی۔اس توبہ سے قتل کی سزا اٹھ جائے گی۔اکثر شوافع اور بعض احناف نے اس موقف کو اختیار کیا ہے۔

امام ابویوسف نے فرمایا کوئی بھی شخص جس نے حضور ﷺ کو گالی دی یا آپ ﷺ کی تکذیب اور عیب جوئی کی یا آپ کی شان اقدس میں تنقیص واہانت کا مرتکب ہوا تو وہ کافر ہوجائے گا اور بیوی سے اس کا نکاح بھی ٹوٹ جائے گا۔

فإن تاب وإلا قتل [61]

"اگر وہ توبہ کرے تو درست وگرنہ اسے قتل کردیا جائے گا۔"

امام ابن عابدین شامی نے امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا دوسرا قول اس طرح بیان کیا ہے:

إن كان مسلما يستتاب فإن تاب وإلا قتل كالمرتد.[62]

---

[59] حصكفي، الدر المختار، دارالفكر، بيروت، لبنان، ج ۴ ص ۲۳۱، ۲۳۲

[60] ابن تيمية، الصارم المسلول على شاتم الرسول، ج ۴ ص ۳۹۶

[61] ابن عابدين، رد المحتار، ج ۴ ص ۲۳۴

[62] ايضاً، ج ۴ ص ۲۳۳

"اگر کوئی مسلمان (شانِ رسالت مآب ﷺ میں گستاخی کرے تو اس سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے گا۔ پھر اگر وہ توبہ کرے تو بہتر ورنہ مرتد کی طرح قتل کر دیا جائے گا۔"

احناف میں سے بعض ائمہ نے قبل الأخذ توبہ کی جو صورت بیان کی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے گستاخ رسول ﷺ کو بھی عام مرتدین کی صف میں شامل کرتے ہوئے اس پر بھی ارتداد کے احکام جاری کیے ہیں۔ چونکہ احناف کے نزدیک مرتد کو توبہ کا موقع دیا جاتا ہے۔ اتمام حجت کے لئے اس پر بھی توبہ پیش کی جاتی ہے۔ مگر اس کے باوجود اسے تعزیراً قید بھی کیا جاتا ہے۔ غرضیکہ بعض ائمہ احناف نے حد ساقط کرنے کے لئے قبول توبہ کا جو قول کیا ہے اس میں سبب اختلاف ٹھہرا کہ ان کے نزدیک حضور ﷺ کی بے ادبی و گستاخی اور اہانت و تنقیص ایسا کفر ہے جو باعث ارتداد ہے۔ اس لئے انہوں نے ارتداد کی صورت میں قبولیت توبہ کے احکام کا گستاخ رسول پر بھی اطلاق کر دیا ہے۔

بنابریں ان کے نزدیک اس کے لئے توبہ کی گنجائش پیدا ہو گئی ہے جبکہ بعض ائمہ نے تطبیق پیدا کرتے ہوئے فرمایا کہ امر واقعہ یہ ہے جو شخص حضور اکرم ﷺ کی گستاخی و اہانت کے سبب کافر و مرتد ہوا ہے وہ عام مرتدین سے مستثنیٰ ہے۔ عام مرتدین کے لئے اتمام حجت کے طور پر قبولیت توبہ کے معاملات ہوں گے جبکہ شاتم رسول کے لئے قبولیت توبہ کی کوئی صورت ہی نہیں۔ اسی چیز کو امام الشیخ زین الدین ابن نجیم حنفی رحمہ اللہ "البحر الرائق" میں یعرض الاسلام علی المرتد (مرتد کو اسلام پیش کیا جائے) کے تحت عام مرتدین کے احکام بیان کرتے ہوئے حضور ﷺ کی اہانت کی بنا پر جو مرتد ہوا اسے اس سے مستثنیٰ قرار دیتے ہیں۔ ساتھ ہی کچھ اور مستثنیات کا بھی ذکر کرتے ہیں۔

يستثنى منه مسائل الأولى الردة بسب النبي صلى الله عليه وآله وسلم. والثانية الردة بسب الشيخين أبي بكر وعمر. والثالثة لا تقبل توبة الزنديق في ظاهر المذهب والحق ان الذي يقتل ولا تقبل توبته هو المنافق والرابعة توبة الساحر.[63]

"ارتداد کے احکام میں سے چند مسائل مستثنیٰ ہیں، اس میں پہلا مسئلہ حضور نبی اکرم ﷺ کو سب و شتم کرنے کی وجہ سے مرتد ہونا ہے۔ دوسرا شیخین، حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما کو گالی دے کر مرتد ہونا ہے۔ تیسرا زندیق۔ ظاہر مذہب میں ان کی توبہ قبول نہ ہو گی۔ اور درست بات یہی ہے کہ جسے قتل کیا جائے گا اور جس کی توبہ قبول نہ ہو گی وہ منافق ہے۔ چوتھا جادوگر کہ اس کی توبہ قبول نہیں ہو گی۔"

امام حصکفی رحمہ اللہ بھی عام مرتدین کے احکام سے گستاخ رسول ﷺ کو مستثنیٰ قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

كل مسلم ارتد فتوبته مقبولة إلا الكافر بسب نبي من الانبياء فإنه يقتل حداً ولا تقبل توبته مطلقا.[64]

"ہر مسلمان جو مرتد ہوا اس کی توبہ قبول ہو گی سوائے اس کافر کے جو انبیاء علیہم السلام میں سے کسی نبی کی گستاخی کے باعث کافر ہوا اسے حداً قتل کر دیا جائے گا اور مطلقاً (قبل الاخذ اور بعد الاخذ) اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی۔"

---

[63] ابن نجيم، البحر الرائق، دار المعرفة، بيروت، لبنان، ج ۵ ص ۱۳۶،۱۳۵

[64] حصكفي، الدر المختار، دار الفكر، بيروت، لبنان، ج ۴ ص ۲۳۲،۲۳۱

## تیسرا موٴقف

تیسرا موٴقف پہلے موٴقف کی ہی تائید ہے۔ سزائے قتل حداًواجب ہے۔ توبہ بھی قبول نہیں، فرق صرف اتناہے کہ موٴقف ثانی کے مطابق قبل الأخذ قبولیت توبہ کا مفہوم ان کے ہاں عنداللہ مقبولیت کا ہے، عندالناس قبولیت مراد نہیں۔ اس کی توبہ سے آخرت کی سزا وعقوبت تو مرتفع ہو جائے گی۔ مگر توبہ سے حد قتل قطعاً ساقط نہیں ہو گی۔ یہ بات ذہن نشین رہے کہ موقف ثالث کے مطابق قبل الأخذ عنداللہ قبولیت توبہ سے اس شخص کو یہ فائدہ ہوگا کہ سزائے موت کے بعد اس پر احکام اسلام کا اجراء ہوگا، نماز جنازہ ادا کی جائے گی، تکفین وتدفین میں بھی اس کے ساتھ مسلمانوں جیسا سلوک کیا جائے گا۔

علامہ درویز مالکی رحمہ اللہ شرح صغیر میں فرماتے ہیں۔

> کسی متفق علیہ نبی کو گالی دینے والا قتل کر دیا جائے گا۔ نہ اس سے توبہ طلب کی جائے گی، اور نہ اس کی توبہ قبول ہے۔ اگر وہ توبہ بھی کر لے تب بھی اسے بطور سزا قتل کیا جائے گا، یہ بُرا کہنے والا نہ جہالت کی وجہ سے معذور ہو گا کیونکہ کفر میں جہل کوئی عذر نہیں، نہ نشہ کی وجہ سے معذور ہو گا بشر طیکہ وہ نشہ حرام ہو۔ نہ لاپرواہی کی وجہ سے معذور ہو گا کہ بلا سوچے سمجھے کثرتِ کلام کی وجہ سے اس میں مبتلا ہو گیا ہے، اسی طرح سبقت لسانی کا عذر بھی قبول نہیں کیا جائے گا نہ غصہ کی وجہ سے معذور ہو گا، بلکہ اگر شدید غصہ میں گالی دے، تب بھی قتل کیا جائے گا۔ یا تاویل کر کے یہ کہے کہ میری مراد تو کچھ اور تھی جیسے کسی کے سامنے رسول اللہ ﷺ کے حق کا ذکر کیا گیا، اس نے لعنت کی اور پھر کہنے لگا میں نے تو تجھ پر لعنت کی تھی۔ کیونکہ اسے بھی کاٹنے کے لئے اللہ نے بھیجا ہے۔ ان سب صورتوں میں توبہ قبول نہیں اور قتل لازمی ہے ہاں اگر بُرا کہنے والا کافر اصل تھا پھر مسلمان ہو گیا تو قتل نہ کیا جائے گا، کیونکہ اسلام پُرانے سب گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔ باقی رہا وہ شخص جو بد گو مسلمان تھا پھر کسی اور وجہ سے مرتد ہو گیا اور پھر اسلام لے آیا تو اس کا قتل ساقط نہ ہو گا اور یہی حکم ہے اللہ تعالیٰ کو بُرا کہنے والے کا، کہ یہ اگر مسلمان نہ ہو تو قتل کر دیا جائے گا۔ البتہ اگر مسلمان ایسی حرکت کرے تو اس سے توبہ کروانے میں اختلاف ہے کہ کیا توبہ کروا کے توبہ قبول کرنے کے بعد قتل معاف کر دیا جائے گا یا توبہ کے باوجود قتل کر دیا جائے گا، اس صورت میں راجح قول پہلا ہے۔[65]

فتاویٰ بزازیہ" اور "تنبیہ الولاۃ" جو فقہ حنفی کی معروف کتابیں ہیں، انکی رُو سے شاتم رسول ﷺ کو سزائے موت بطورِ حد دی جائے گی۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور کوفہ کے دیگر فقہاء کا اس پر اتفاق ہے اور یہی مذہب مشہور اور مذہب جمہور ہے۔ البتہ چند فقہائے حنفیہ کا اگر کچھ اختلاف ہے تو وہ اس بات پر ہے کہ اگر شاتمِ رسول قبل الاخذ یعنی گرفتاری سے پہلے توبہ کر لے تو یہ حد ساقط ہو جائے گی اور وہ سزائے موت سے بچ جائے گا؟ اس بارے میں بھی علمائے احناف کی اکثریت کا فتویٰ ہے کہ قبل الاخذ توبہ سے حد ساقط نہیں ہو گی اور شاتمِ رسول مستوجب سزائے موت ہو گا۔ بعد الاخذ یعنی گرفتاری کے بعد معافی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

فقہ حنفی کے مستند امام ابن عابدین کا ردالمحتار حاشیہ دُرّ مختار میں حسب ذیل فتویٰ درج ہے:

---

[65] أحمد الصاوي، أبو العباس أحمد بن محمد الخلوتي، الشهير بالصاوي المالكي ،المتوفى: ١٢٤١هـ ،حاشية الصاوي على الشرح الصغير =بلغة السالك لأقرب المسالك، دار المعارف، ج ٤ ص ٩٣٤

"کافر کو سب و شتم نبی (ﷺ) کی وجہ سے بطورِ حد قتل کیا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی کیونکہ حد توبہ سے ساقط نہیں ہوتی"۔ 66

ابن الہمام فتح القدیر کی شرح میں لکھتے ہیں :

"جس نے رسول ﷺ سے دل میں بغض رکھا وہ مرتد ہو گیا اور شاتمِ رسول تو اس سے بھی بدتر ہے۔ ہمارے نزدیک واجب القتل ہے اور اس کی توبہ سے سزائے موت موقوف نہیں ہو گی اور یہ مذہب اہل کوفہ اور امام مالکؒ کا بھی ہے اور یہ حکم حضرت ابو بکرؓ سے منقول ہے۔ صدر الشہید حنفی، امام خیر الدین رملیؒ، ابو اللیث سمر قندیؒ، امام نصرؒ کے علاوہ اکثر فقہائے احناف کا اس پر اتفاق ہے۔ 67

نعمان عبد الرزاق السامری نے اپنی کتاب "احکام المرتد فی الشریعة الاسلامیہ" میں فقہ حنفی کے ایک بہت بڑے عالم علامہ محی الدین کی کتاب "السیف المشہور علیٰ الزندیق اصحاب الرسول" میں شاتمِ رسول کے بارے میں علمائے احناف کی تحقیق کا مکمل اقتباس درج کیا ہے جہاں تک احناف کا تعلق ہے، وہ مرتد کی توبہ کے قائل نہیں اسی طرح وہ گستاخِ رسول کی توبہ کو بھی رد کرتے ہیں کیونکہ ان کے نزدیک توہینِ رسالت ارتداد سے بھی سنگین جرم ہے۔ اس سلسلہ میں وہ علامہ محی الدین کی تحریر کو من و عن نقل کرتے ہوئے اسے بطور سند پیش کرتے ہیں۔

"شاتمِ رسول کے بارے میں فتاویٰ بزازیہ سے واضح ہے کہ جو شخص نبی کریم ﷺ یا انبیاء میں سے کسی کی شان میں گستاخی کرے اور انہیں برا بھلا کہے تو ایسے شخص کو بطورِ حد سزائے موت دی جائے گی اور کسی صورت میں بھی اس کی توبہ قابل قبول نہیں خواہ وہ گرفتار کر کے عدالت میں لایا جائے یا وہ خود توبہ کر کے عدالت میں پیش ہو جائے کیونکہ حد اس پر واجب ہو چکی ہے، اس لئے توبہ سے وہ ساقط نہیں ہو گی"۔ اس کا تصور نہیں کیا جا سکتا کہ کوئی شخص اس کے خلاف رائے دے گا کیونکہ یہ ایک ایسا حق ہے جو اللہ تعالیٰ کے علاوہ بندہ سے بھی متعلق ہے۔ بایں وجہ وہ توبہ سے زائل نہیں ہو گا جیسا کہ تمام حقوق العباد کا معاملہ ہے۔ قذف کی حد توبہ سے ساقط نہیں ہو جاتی، یہی مذہب ہے حضرت ابو بکر صدیقؓ اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ اور ان کے اصحاب کا اور اسی کی روشنی میں علمائے روم آج تک فتویٰ دیتے آئے ہیں۔ آل عثمان سے قبل بھی اسی فتویٰ پر عملدر آمد ہوتا رہا ہے۔ اس فتویٰ کی علت سرکارِ رسالت مآب ﷺ کی ایذا رسانی ہے۔ یہ دراصل انسانی حق ہے اور اس کی بدولت ایک نظام کی حفاظت ہوتی ہے اور یہ سزا ارتداد سے بھی روکتی ہے۔" 68

---

[66] ابن عابدين، محمد أمين بن عمر بن عبد العزيز عابدين الدمشقي الحنفي ،المتوفى: ۱۲۵۲ھ، رد المحتار على الدر المختار، دار الفكر بيروت، ۱۴۱۲ھ، ج۳ ص ۹۹۲

[67] ابن الهمام ،محمد بن عبد الواحد السيواسي السكندري كمال الدين ، شرح فتح القدير على الهداية شرح بداية المبتدي، دار الكتب العلمية ، ج۴ ص ۴۰۷

[68] نعمان عبد الرزاق السامرائي ، أحكام المرتد في الشريعة الإسلامية دراسة مقارنة ، دار العلوم للطباعة والنشر —الرياض، ۱۴۰۳ھ، ص ۱۰۷

خلاصہ یہ ہے کہ نبی ﷺ کو گالی دینے والے کے کفر اور اس کے مستحق قتل ہونے میں کوئی شک و شبہ نہیں۔چاروں آئمہ (ابو حنیفہ، مالک، شافعی اور احمد بن حنبل رحمہم اللہ) سے یہی منقول ہے۔

اسی بات کو علامہ ظفر عثمانی رحمہ اللہ نے قدرے تفصیل سے بیان فرمایا ہے:

وحاصله: ان عقد الذمة ولو كان مطلقا غير مشروط بالشروط يقتضي ترك ايذاء المسلمين في الله ورسوله وفي دينهم فاذا خالفوا ذٰلك انتقض العهد وهذا ما افتى به المتاخرون منّا وَلاَكْثر مؤيّدهم وهو نص في الباب۔ 69

ان عباراتِ فقہاء سے ثابت ہوا کہ علانیہ یا بار بار توہینِ رسالت ﷺ کا مرتکب شخص خواہ مسلمان ہو یا ذمی احناف کے نزدیک بھی مستحقِ قتل ہے۔ بالخصوص موجودہ دور میں جبکہ شرعی عہد ذمہ کی بجائے محض معاہدات طے ہوتے ہیں۔ اور عہد ذمہ اور معاہدہ محضہ کے احکام ایک نہیں ہیں۔

برصغیر پاک وہند کے نامور عالم دین علامہ انور شاہ کشمیریؒ نے " اکفار الملحدین" میں لکھا ہے:

"شاتمِ رسول کافر و مرتد قرار دیا جائے گا اور اس کا قتل واجب ہے اسے کوئی معافی نہیں دی جائے گی اور علماء کا اس پر اتفاق ہے اور جو شخص گستاخِ نبوت کے کفر و عذاب میں شک کرے وہ بھی سرحدِ کفر میں داخل ہو جائے گا"۔ اسی سلسلہ میں شاہ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کو یہ حق حاصل تھا کہ وہ اپنے گستاخ کو معاف فرمادیں یا قتل کردیں، چنانچہ یہ دونوں باتیں واقع ہوئی ہیں لیکن امت پر شاتمِ رسول کا قتل واجب ہے اور شاتمِ رسول کی توبہ قابل قبول نہیں ہے"۔ 70

ایک مسلمان کے لئے تو توہینِ رسالت کے مرتکب کو معاف کرنے کا کوئی جواز نہیں، یہ اس کی اپنی ذات کا معاملہ نہیں کہ وہ مجرم کو معاف کر کے سیرتِ نبوی کی پیروی کرے یہ تو اس کے ذمے اللہ، اس کے رسول اور دینِ اسلام کا حق ہے کہ وہ مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچائے۔ علامہ ابن تیمیہؒ نے اسی بات کو ان مختصر الفاظ میں سمو دیا ہے، فرماتے ہیں:

إنّ النبى ﷺ كان له ان يعفوا عمّن شتمهٗ وسبّهٗ في حياته وليس لِاُمَّتهٖ أن يعفو عن ذالك۔ 71

یعنی "نبی کریم ﷺ کو تو یہ اختیار حاصل تھا کہ وہ اپنے سامنے سب و شتم کرنے والوں سے درگزر کرلیں لیکن آپ کی اُمت کیلئے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اس جرم کو معاف کردے"۔

اس ساری بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ در حقیقت تیسرا موقف بھی پہلا موقف ہی ہے۔ بایں وجہ اس میں بھی قبولیت توبہ کو اسقاط قتل کے ساتھ متعلق نہیں کیا گیا بلکہ قبولیت توبہ کا تعلق عند اللہ مقبولیت کے ساتھ خاص ہے اور اس کے وقت موت، مسلم و غیر مسلم ہونے کے ساتھ مختص ہے کیونکہ اس بناء پر ہی تو فیصلہ کیا جائے گا کہ کیا اس کا نماز جنازہ پڑھا جائے اور اس کی تکفین و تدفین کی جائے یا نہ کی جائے۔ پہلے اور تیسرے موقف میں یہی بات قدرے مشترک ہے کہ سزائے موت کسی بھی صورت میں مرتفع نہ ہو گی۔ بہر صورت اس کا نفاذ ہو گا سو اس اعتبار سے تیسرا موقف بھی حقیقتاً پہلا موقف ہی قرار پاتا ہے۔

---

69 ظفر أحمد العثماني التهانوي، إعلاء السنن، إدارة القرآن والعلوم الإسلامية –كراتشي، ۱۴۱۸ھ، ج ۱۱ ص ۵۳۰

70 الكشميري ،محمد أنور شاه بن معظم شاه الهندي ،المتوفى: ۱۳۵۳ھ، إكفار الملحدين في ضروريات الدِّين المجلس العلمي ، باكستان، ۱۴۲۴ھ ، ص ۱۴، ۱۵

71 ابن تيمية، الصارم المسلول على شاتم الرسول، ص ۱۹۵

امام ابن عابدین شامی تیسرے موقف کے حوالے سے گستاخ رسول کی مطلقاً عدم قبولیت توبہ اور اس پر بہر صورت حد قتل کے اجراء و نفاذ اور بعد از توبہ اس پر مسلمانوں کے احکام جاری کرنے کے متعلق فرماتے ہیں :

فیجب قتل هؤلاء الأشرار الکفار تابوا أو لم یتوبوا، لأنهم إن تابوا وأسلموا قتلوا حداً علی المشهور وأجری علیهم بعد القتل احکام المسلمین وإن بقوا علی کفرهم وعنادهم قتلوا کفراً وأجری علیهم بعد القتل أحکام المشرکین[72]

"(شان رسالت مآب ﷺ میں گستاخی و بے ادبی کرنے والے) ایسے شریر و گستاخ کفار کو قتل کرنا واجب ہے خواہ یہ توبہ کریں یا نہ کریں۔ اس لئے کہ اگر یہ (گستاخی و اہانت کے بعد) توبہ کر لیں اور دوبارہ مسلمان ہو بھی جائیں تو انہیں مذہب مشہور کے مطابق حداً قتل کر دیا جائے گا۔ (توبہ اور دوبارہ اسلام قبول کرنے کی وجہ سے) قتل کے بعد ان پر مسلمانوں کے احکام (تدفین و تکفین) جاری کیے جائیں گے اور اگر یہ اپنے کفر اور عداوت و دشمنی پر قائم رہیں تو انہیں کفر وارتداد کی وجہ سے قتل کر دیا جائے گا۔ اور قتل کے بعد ان پر مشرکین کے احکام جاری کیے جائیں گے۔"

گویا شان رسالت مآب ﷺ میں کوئی فرد جس لمحے ادنی سی گستاخی و بے ادبی، اہانت واستخفاف اور تحقیر و تنقیص کا مرتکب ہو۔ اس پر اسی وقت حد قتل لازم ہو جائے گی، یہ کسی بھی صورت میں ٹل نہیں سکتی۔ ناموس رسالت مآب ﷺ پر حملہ کرنے والے کی توبہ مطلقاً قبول نہ ہو گی۔ ہاں صرف اس حد تک اسے فائدہ پہنچے گا کہ اگر حد قتل کے اجراء سے قبل اس نے صدق دل سے توبہ کر لی تو اسے توبہ کے نتیجے میں بعد از اجراء حد اس کے ساتھ مسلمانوں جیسا ہی سلوک جائے گا۔ اس کی تدفین و تکفین اور نماز جنازہ بھی پڑھی جائے گی۔ اس کے برعکس اگر وہ گستاخی رسول پر حد قتل کے اجراء تک قائم رہے یوں ہمیشہ کیلئے اپنی تباہی و بربادی کا سامان بھی کرتا رہے اور اہانت رسالت مآب ﷺ پر بھی مصر رہے تو ایسے گستاخ کے ساتھ کفار و مشرکین جیسا ہی سلوک کیا جائے گا اور اسے قتل کرنے کے بعد مٹی کا گڑھا کھود کر دفن کر دیا جائے گا۔

باقی جہاں تک بات ہے کہ اہل مغرب کی طرف سے گستاخی کے جو واقعات پیش آتے ہیں اس پر امام ابن تیمیہؒ کی یہ اقتباس بہترین تبصرہ پیش کرتا ہے۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے لکھا ہے:

"ہمیں اہلِ علم وفقہ اور اہلِ تجربہ نے اپنے مجرب و آپ بیتے واقعات بتائے ہیں کہ ہم نے شام کے ساحلی شہروں اور قلعوں کا محاصرہ کیا اور اندر رومی قلعہ بند تھے۔ کبھی کبھی ہم کسی شہر یا قلعہ کا مہینہ بھر یا اس سے بھی زیادہ عرصہ محاصرہ کیے رکھتے مگر کامیابی نہ ہوتی حتیٰ کہ ہم مایوس ہونے لگتے۔ اسی اثنا میں قلعہ میں محصور لوگوں کی طرف سے نبی ﷺ کی شان میں گستاخی کی خبر ملتی کہ وہ ناموسِ رسالت کے درپے ہوئے ہیں تو ہمیں اس کے بعد دو ایک دن میں جلد ہی اور آسانی سے فتح حاصل ہو جاتی بلکہ ہم جب محصور لوگوں کی طرف سے شانِ رسالت میں گستاخیوں کی خبر سنتے تو اسے فتح کے لئے پیشگی خوشخبری شمار کرتے تھے۔ اگرچہ اس سے ہمارے دل ان کے خلاف غیظ و غضب سے بھی بھر جاتے تھے۔ اسی طرح ہمارے بعض ثقہ احباب نے ہمیں بتایا ہے کہ اہلِ مغرب مسلمانوں کے ساتھ بھی نصاریٰ کے مقابلے میں ایسی ہی صورتِ

---

[72] ابن عابدین، تنقیح الفتاوی الحامدیة، دار الفکر، بیروت، لبنان، ج۱ ص ۱۰۳

حال رونما ہوتی ہے اور یہ قانونِ قدرت ہے کہ وہ کبھی تو اپنے دشمنوں کو خود ہی عذاب میں مبتلا کر دیتا ہے اور کبھی اپنے مؤمن بندوں کے ہاتھوں اُنہیں سزا دلواتا ہے۔ [73]

## حاصل کلام

توہینِ رسالت کے موقع پر چشم پوشی اور بزدلی دکھانے کیلئے سیرت کا حوالہ وہ لوگ دیتے ہیں جو خود اپنی ذات پر ایک لفظ برداشت کرنے کیلئے تیار نہیں ہوتے اور اپنی توہین و تنقیص کا انتقام لینے کیلئے بسااوقات ہزاروں انسانوں کی زندگیاں آگ میں جھونک دیتے ہیں حالانکہ حقیقت بین نگاہوں سے دیکھا جائے تو اپنی ذات پر تکالیف اور توہین برداشت کرنا سیرتِ نبوی کا تقاضہ ہے نہ کہ اپنے پیارے نبی ﷺ کی ذاتِ اقدس پر، اس بناء پر مسلمانوں کو بھی اپنے طرزِ عمل میں مثبت تبدیلی کی ضرورت ہے۔

حضور نبی اکرم ﷺ کی ادنیٰ سی گستاخی و بے ادبی، توہین و تنقیص، تحقیر و استخفاف، صریح ہو یا بانداز اشارہ و کنایہ تو اس کا مرتکب کافر و مرتد اور واجب القتل ہے۔ اب رہی بات کہ گستاخ رسول کا تعین اور سزا کو کون کرے گا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ریاست اور قانون کے ہوتے ہوئے کسی فرد واحد یا جماعت کو قانون ہاتھ میں لینے کی اجازت ہر گز نہیں ہے۔ ہاں اگر عدالتیں انصاف مہیا نہ کر رہی ہوں تو بحیثیت قوم سب کا فرض بنتا ہے کہ قانون کے نفاذ کی جدوجہد کریں مگر یہ اعتراض کرنا غلط ہے کہ عدالتیں انصاف مہیا نہیں کرتیں تو قانون کو ہاتھ میں لے لیا جائے۔

---

[73] ابن تیمیة، الصارم المسلول علی شاتم الرسول، ص ۱۱۷

## فصل دوم: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا منصب رسالت اور اس کے لوازم

حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان کا مطلب یہ ہے کہ اس بات کو دل و جان سے ماننا اور تسلیم کیا جائے کہ اللہ تعالیٰ نے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نبی ورسول بنا کر بھیجا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام انبیاء ورُسل کے سردار ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثتِ سعید سے لے کر قیامت تک آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہی دورِ نبوت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تبلیغ کا حق ادا فرمادیا۔ کوئی ایک چھوٹی سے چھوٹی بات کی بھی تبلیغ کرنے سے دریغ نہیں فرمایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بغض رکھنے والا کافر ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان تمام مخلوق سے اعلیٰ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں ذرا سی بھی گستاخی ایمان سے خارج کردیتی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے خطا کبھی بھی سرزد نہیں ہوئی، بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو "معصوم عن الخطاء" ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سید البشر ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان کا تقاضا یہ ہے کہ تمام کائنات سے زیادہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کی جائے اور اس محبت اور پیار کو دل کی دھڑکن بنایا جائے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

عَنْ أَنَسٍ عَنْ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتَّى يُحِبَّ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ۔ 1

"تم میں سے کوئی اس وقت تک ایماندار نہیں ہو سکتا جب تک میں اس کے نزدیک اس کی اولاد، والدین اور سارے لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں"۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت قیامت تک کی تمام انسانیت کے لئے ہوئی ہے اور آپ کی لائی ہوئی کتاب جامع اور مکمل ہونے کے ساتھ ساتھ تحریف کے تمام خطرات سے محفوظ کردی گئی ہے۔ پس یہ کتاب آخری کتاب ہے اور اس کے لانے والے آخری رسول محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔

### مقامِ نبوت ورسالت امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قرآن کریم کی شرح وتفسیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرضِ منصبی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اللہ ربّ العزت نے قرآن کریم نازل کیا اور یہ اللہ ربّ العزت کا کلام اور اس کی وحی ہے۔ اللہ کا اپنے بندوں کے نام پیغام ہے اور امام الانبیا کے بارے میں اللہ عزوجل نے فرمایا

كِتَٰبٌ أَنزَلۡنَٰهُ إِلَيۡكَ لِتُخۡرِجَ ٱلنَّاسَ مِنَ ٱلظُّلُمَٰتِ إِلَى ٱلنُّورِ۔ 2

"یہ کتاب ہم نے تیری طرف بھیجی ہے تاکہ تو لوگوں کو اندھیروں سے روشنی کی طرف نکالے۔"

لوگوں کو قرآنِ مجید پڑھانا، سنانا، سمجھانا، اور اس کی شرح اور وضاحت کرنا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بطور رسول منصبی فرض ہے۔ امام الانبیا معلم کائنات ہیں اور قرآن میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا یوں مذکور ہے:

رَبَّنَا وَابۡعَثۡ فِيهِمۡ رَسُولًا مِّنۡهُمۡ يَتۡلُواْ عَلَيۡهِمۡ ءَايَٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ ٱلۡكِتَٰبَ وَٱلۡحِكۡمَةَ وَيُزَكِّيهِمۡۖ إِنَّكَ أَنتَ ٱلۡعَزِيزُ ٱلۡحَكِيمُ۔ 3

اے ہمارے رب! اور ان میں ایک رسول انہیں میں سے بھیج جو ان پر تیری آیتیں پڑھے اور انہیں کتاب اور دانائی سکھائے اور انہیں پاک کرے، بے شک تو ہی غالب حکمت والا ہے۔

---

1 صحيح البخاري كِتَاب الْإِيمَانِ بَاب مِنْ الْإِيمَانِ أَنْ يُحِبَّ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ، رقم الحديث ١٣

2 سورۃ ابراہیم، ١:١٤

3 سورۃ البقرۃ، ١٢٩:٢

اس آیت میں اللہ تعالی نے اپنے رسول ﷺ کو بطورِ معلمِ کتاب و حکمت اور تزکیہ کرنے والے مربی کی حیثیت سے متعارف کرایا ہے۔ یہ دعا حضرت ابراہیمؑ اور انکے بیٹے حضرت اسمٰعیلؑ دونوں نے مانگی کہ ہماری جماعت میں ایک جماعت فرمانبردار اپنی پیدا کر اور ایک رسول ان میں بھیج جو ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دے اور ایسا نبی جو ان دونوں کی اولاد میں ہو بجز سرور کائنات ﷺ کوئی نہیں آیا۔

سورۃ آل عمران میں ارشاد ہے۔

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۚ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ۔ [4]

اللہ نے ایمان والوں پر احسان کیا ہے جو ان میں انہیں میں سے رسول بھیجا (وہ) ان پر اس کی آیتیں پڑھتا ہے اور انہیں پاک کرتا ہے اور انہیں کتاب اور دانش سکھاتا ہے، اگرچہ وہ اس سے پہلے صریح گمراہی میں تھے۔

یعنی ایسے اولوالعزم پیغمبر کی بعثت مومنوں پر اللہ کا ایک زبردست احسان ہے اس نعمت کو قدر نہ کرنے والوں کو قرآن کہتا ہے

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ بَدَّلُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ كُفْرًا وَّاَحَلُّوْا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَارِ۔ [5]

کیا تو نے انہیں نہیں دیکھا کہ جنہوں نے اللہ کی نعمت کے بدلے میں ناشکری کی اور اپنی قوم کو تباہی کے گھر میں اتارا۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی حضرت محمد ﷺ کو تمام عالم کے لئے رحمت بنا کر اور کل لوگوں کے لئے نعمت بنا کر بھیجا ہے جس نے اس رحمت و نعمت کی قدر دانی کی وہ جنتی ہے اور جس نے ناقدری کی وہ جہنمی ہے۔

تفسیر طبری میں لکھا ہے۔

غيروا ما أنعم الله به عليهم من نعمه، فجعلوها كفرا به، وكان تبديلهم نعمة الله كفرا في نبي الله محمد صلى الله عليه وسلم، أنعم الله به على قريش۔ [6]

یعنی انہوں (کفار مکہ) نے اللہ کی نعمت کو کفر میں بدل دیا اور یہ نعمت محمد ﷺ کی تھی جس کا انہوں نے کفر کیا جس کا انعام قریش پر کیا گیا تھا۔

تفسیر قرطبیؒ میں بھی لکھا ہے کہ یہاں اللہ کی نعمت سے مراد حضرت محمد ﷺ ہیں۔

أي جعلوا بدل نعمة الله عليهم الكفر في تكذيبهم محمدا-صلى الله عليه وسلم-[7]

یعنی محمد ﷺ کی تکذیب کر کے اللہ کی نعمت کو کفر میں تبدیل کر دیا۔

دوسرے مقام پر ارشاد ہے۔

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيَاتِنَا وَيُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا

---

[4] سورۃ آل عمران، ۳: ۱۶۴

[5] سورۃ ابراہیم، ۱۴: ۲۸

[6] الطبري، محمد بن جرير، تفسير الطبري، تفسير الطبري» تفسير سورة إبراهيم» القول في تأويل قوله تعالى "ألم تر إلى الذين بدلوا نعمة الله كفرا" ج۱۷ ص ۵

[7] قرطبي، محمد بن أحمد الأنصاري، الجامع لأحكام القرآن، سورة إبراهيم، قوله تعالى ألم تر إلى الذين بدلوا نعمة الله كفرا وأحلوا قومهم دار البوار، دار الفكر، ج۹ ص ۳۱۹

تعلَمُوْنَ۔[8]

جیسا کہ ہم نے تم میں ایک رسول تم ہی میں سے بھیجا جو تم پر ہماری آیتیں پڑھتا ہے اور تمہیں پاک کرتا ہے اور تمہیں کتاب اور دانائی سکھاتا ہے اور تمہیں سکھاتا ہے جو تم نہیں جانتے تھے۔

ان آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ امام الانبیاء کی یہ حیثیت اتنی واضح ہے کہ قرآنِ کریم نہ تو رسول اللہ ﷺ کی تلاوت کے بغیر پڑھا جاسکتا ہے اور نہ آپ کی تشریحات کے بغیر سمجھا جاسکتا ہے۔ قرآن کریم سے جو حکمت و دانائی کے عملی پہلو لئے جاسکتے ہیں، امام الانبیاء کی تعلیم کے بغیر وہ بھی حاصل نہیں کئے جاسکتے، اور دل و دماغ کی طہارت بھی حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کے بتائے ہوئے طریقہ کو چھوڑ کر نہیں کی جاسکتی۔ نبی اکرم ﷺ جہاں اللہ کے نبی ہیں، وہیں اللہ تعالی کی عطا کردہ حکمت و دانائی (جو محمد رسول اللہ ﷺ کو دی گئی) کے معلم اور دل کی صفائی کرنے والے بھی ہیں اور یہ صرف امام الانبیا کی ایک حیثیت ہے۔ اور یہ کہ وہ اس کتاب کے مضامین کی امت کو تعلیم دیں، اور اس کے مقاصد کو بیان فرمائیں، نیز یہ کہ وہ کتاب کے ساتھ حکمت کی تعلیم دیں، یہ مضمون قرآن کریم کی متعدد آیتوں میں تقریباً ایک ہی عنوان سے آیا ہے۔

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَإِن كَانُوا مِن قَبْلُ لَفِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ۔[9]

وہی ہے جس نے ناخواندہ لوگوں میں ان ہی میں سے (محمد ﷺ) کو پیغمبر (بنا کر) بھیجا جو ان کے سامنے اس کی آیتیں پڑھتے اور ان کو پاک کرتے اور (خدا کی) کتاب اور دانائی سکھاتے ہیں۔ اور اس سے پہلے تو یہ لوگ صریح گمراہی میں تھے۔

تفسیر طبری میں قتادہؒ سے روایت ہے۔

عن قتادة (هو الذی بعث فی الأمیین رسولا منهم) قال: كان هذا الحی من العرب أمة أمية، ليس فيها كتاب يقرءونه، فبعث الله نبيه محمدا رحمة وهدى يهديهم به.[10]

اس آیت میں اُمیّین (ان پڑھ) عرب کو کہا جن میں علم و ہنر کچھ نہ تھا نہ کوئی آسمانی کتاب تھی معمولی لکھنا پڑھنا بھی بہت کم آدمی جانتے تھے پس اللہ تعالیٰ نے ان کی ہدایت کے لئے آپ ﷺ کو مبعوث فرمایا۔

امام رازی لکھتے ہیں۔

الأمی منسوب إلى أمة العرب، لما أنهم أمة أميون لا كتاب لهم، ولا يقرءون كتابا ولا يكتبون۔[11]

امی کی نسبت اہل عرب کی طرف ہے۔ کہ جن کے پاس نہ کتاب تھی نہ وہ پڑھنا جانتے تھے نہ لکھنا جانتے تھے۔

معلوم ہوا کہ رسول کے فرائضِ منصبی میں صرف اتنا ہی داخل نہیں کہ وہ قرآن لوگوں تک پہنچا دیں، بلکہ اس کی تعلیم اور تبیین بھی رسول کے ذمہ ہے، اور یہ بھی ظاہر ہے کہ رسولِ کریم ﷺ کے مخاطب عرب کے فصحاء و بلغاء تھے، ان کے لئے قرآن

---

[8] سورۃ البقرۃ ۲:۱۵۱

[9] سورۃ الجمعہ ۶۲:۲

[10] الطبري ،محمد بن جرير ، تفسير الطبري، تفسير سورة الجمعة، القول في تأويل قوله تعالى "هو الذي بعث في الأميين رسولا منهم يتلو عليهم آياته ويزكيهم، دار المعارف، ج ۲۳ ص ۳۷۲

[11] الرازي، لإمام فخر الدين الرازي أبو عبد الله محمد بن عمر بن حسين، التفسير الكبير أو مفاتيح الغيب، سورة الجمعة، قوله تعالى هو الذي بعث في الأميين رسولا منهم، دار الكتب العلمية بيروت، ج ۱۱ ص ۵

کریم کی تعلیم کے یہ معنی تو نہیں ہو سکتے کہ محض الفاظِ قرآنی کے لغوی معنی ان کو سمجھائے جائیں، کیونکہ وہ سب خود بخود ان کو بخوبی سمجھتے تھے، بلکہ اس تعلیم و تبیین کا مقصد صرف یہی تھا اور یہی ہو سکتا ہے کہ قرآن کریم نے ایک حکم مجمل یا مبہم انداز میں بیان فرمایا، اس کی تشریح اور تفصیل رسولِ کریم ﷺ نے اس وحی کے ذریعہ سے لوگوں تک پہنچائی جو قرآن کے الفاظ میں نہیں آئی، بلکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کے قلب مبارک میں ڈالی جیسا کہ نماز کے معاملہ میں قیام، رکوع اور سجدہ کا ذکر بھی آیا تو وہ بھی بالکل مبہم ہے ان کی کیفیات کا ذکر نہیں، رسولِ کریم ﷺ کو جبریل امین نے خود آ کر اللہ کے حکم سے ان تمام اعمال اور ارکان کی تفصیلی صورت عمل کر کے بتلائی، اور آپ ﷺ نے اسی طرح قول و عمل کے ذریعہ اُمت کو پہنچادیا۔

## آپ ﷺ کی تعظیم و توقیر

تعظیم رسالت ایک ایسا مسئلہ ہے جسے قرآن پاک نے بڑی اہمیت دی ہے اور اسے ایسے ایمان افروز اسلوب میں بیان کیا ہے جس سے حسین تر اور معنی خیز اسلوب کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

تاجدارِ نبوت کے بارے میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ ۭ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا۔ [12]

"اے نبی! ہم نے آپ کو شاہد و بشیر اور نذیر بنا کر بھیجا ہے تا کہ اے لوگو تم اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان لاؤ، اس کی تعظیم و توقیر کرو اور صبح و شام اپنے رب کی پاکی بیان کرتے رہو"۔

اس واضح ترتیب میں ایمان کے بعد اولیت تعظیم و توقیر کو دی گئی ہے۔ یہ بڑا اہم اور ایمان افروز نکتہ ہے کہ نصرت و اطاعت رسول اللہ ﷺ ان دو تقاضوں کے بعد مذکور ہیں۔ اس ترتیب سے یہ حقیقت بھی سمجھ لینی چاہئے کہ دعوت و تبلیغِ دین کا فریضہ جو فی الحقیقت نصرت رسول ﷺ ہے، قرآنی منشاء کے مطابق اس وقت تک موثر، نتیجہ خیز اور موجب ثمرات نہیں بنتا جب تک پہلے دین لے کر آنے والے رسول ﷺ کے ساتھ تعظیم و توقیر کے دو تعلق استوار نہ ہو جائیں۔ اللہ کا وہ قانون جس کی پیروی کا حکم دیا گیا ہے، انسان تک اس کے پہنچنے کا ذریعہ صرف اس کا رسول ہے۔ رسول ہی خدا کی طرف سے اس کے احکام اور اس کی ہدایات انسانوں کو پہنچاتا ہے اور اپنے قول اور عمل سے ان احکام و ہدایات کی تشریح کرتا ہے۔ پس رسول انسانی زندگی میں خدا کی قانونی حاکمیت کا نمائندہ ہے اور اس بناء پر اس کی اطاعت لازمی ہے۔

آپ ﷺ کی شانِ رسالت میں تنذیر و تبشیر کو اس لیے یک جا کر دیا گیا کہ دونوں کی اصل ایسی شفقت و رحمت ہے جو ساری انسانیت کے دامنِ مراد کو ایمان کی دولت لازوال سے بھرنے کے لیے مضطرب اور بے قرار ہے اور اہلِ ایمان کے لیے پیغمبر کا وجود سراپا رحمت ہے، اسی لیے فرمایا:

لَقَدْ جَاۗءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔ [13]

---

[12] سورۃ الفتح، ۴۸: ۸، ۹

[13] سورۃ التوبہ، ۹: ۱۲۸

"تمہارے پاس اللہ کا رسول آ گیا ہے جو تم ہی میں سے ہے، تمہارا رنج و کلفت میں پڑنا اس پر بہت شاق گزرتا ہے، وہ تمہاری بھلائی کا خواہش مند ہے اور مومنوں کے لیے شفقت رکھنے والا اور رحمت والا ہے"۔

جو ہستی اہلِ ایمان پر اس قدر شفیق اور مہربان ہے بلاشبہ مومنین بھی تبھی مومنین شمار ہوں گے جب وہ اس عظیم شفیق اور مہربان ہستی کے مقام و مرتبہ کو ہمیشہ مد نظر رکھیں گے، اور اپنے ماں باپ، آل و اولاد اور ساری دنیا سے بڑھ کر آپ اسے محبت کریں گے۔

تفسیر قرطبیؒ میں لکھا ہے۔

تعظموه. والتوقير: التعظيم والتزين أيضا. والهاء فيهما للنبي- صلى الله عليه وسلم -. وهنا وقف تام، ثم تبتدئ وتسبحوه أي تسبحوا الله بكرة وأصيلا أي عشيا. وقيل: الضمائر كلها لله تعالى.[14]

کہ تعزروہ اور توقروہ میں ضمیر مفعول کا مرجع حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذات والا صفات ہے۔ یہاں وقف تام ہے اور تسبحود سے نیا کلام شروع ہوتا ہے اور یہاں مفعول کا مرجع اللہ تعالیٰ کی ذات ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی تسبیح کیا کرو بعض علماء نے تمام افعال میں مفعول کی ضمیروں کا مرجع اللہ تعالیٰ کی ذات کو قرار دیا ہے ۔

نصرت و اطاعتِ رسول ﷺ دونوں کا تعلق عقائد، نظریات اور جذبات سے زیادہ اعمال و افعال کے ساتھ ہے۔ جبکہ اول الذکر دونوں تقاضے ایمانی کیفیت، تعلق کی نوعیت اور عقیدے کی طہارت کے معیار کو ظاہر کرتے ہیں۔ ایمان کی توثیق و تصدیق تبھی ہوتی ہے جب تعظیم رسول ﷺ سے ایمان کو پرکھا جاتا ہے کیونکہ تعظیم، ایمان پر گواہی کا درجہ رکھتی ہے۔ جب تک کوئی شخص نبی پاک ﷺ کے ادب اور تعظیم کو بدرجہ اتم اپنے دل میں جاگزیں نہ کرے اس کا ایمان کامل نہیں ہوتا۔ ایمان کی تکمیل کے بعد ہی اطاعت و نصرت کی کاوشیں مقبول اور باثمر ہوں گی۔ توقیر بھی تعظیم سے ہے لیکن باعتبار مخلوق یہ ادب و احترام کا وہ بلند درجہ ہے جو شرعاً آنحضور ﷺ کا حق ہے۔

قرآن پاک نے دوسری جگہ ٹوٹ کر محبت کرنے اور تعظیم و توقیر کا یہی عمل اختیار کرنے والوں کو دنیا اور آخرت میں کامیابی کی بشارت دی ہے۔

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَه مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِه وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَه اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔[15]

وہ لوگ جو اس رسول کی پیروی کرتے ہیں جو اُمی نبی ہے جسے اپنے ہاں تورات اور انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں، وہ ان کو نیکی کا حکم کرتا ہے اور برے کام سے روکتا ہے اور ان کے لیے سب پاک چیزیں حلال کرتا ہے اور ان پر ناپاک چیزیں حرام کرتا ہے اور ان پر سے ان کے بوجھ اور وہ قیدیں اتارتا ہے جو ان پر تھیں، سو جو لوگ اس پر ایمان لائے اور اس کی حمایت کی اور اسے مدد دی اور اس کے نور کے تابع ہوئے جو اس کے ساتھ بھیجا گیا ہے، یہی لوگ نجات پانے والے ہیں۔

---

[14] القرطبي، محمد بن أحمد الأنصاري، الجامع لأحكام القرآن، سورة الفتح، قوله تعالى إنا أرسلناك شاهدا ومبشرا ونذيرا دار الفكر، ج۱۶ص ۲۶۴

[15] سورۃ الاعراف، ۷: ۱۵۷

دونوں آیات میں حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم کا حکم دینے کے لئے لفظ "تعزیر" لایا گیا ہے جو اپنی جگہ بڑا معنی خیز ہے۔یہ لفظ عام قسم کی تعظیم و تکریم کے لئے نہیں بولا جاتا بلکہ تعظیم کی اس حالت پر بولا جاتا ہے جو تعظیم کی انتہائی حدوں کو چھو لے۔

تعظیم حبیب ﷺ کا حکم تو خود رب کریم نے اپنے پاک کلام میں دیا ہے اس کے ساتھ ساتھ نصوص قرآنیہ سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جو کوئی نبی پاک ﷺ کی بے ادبی کرتا ہے تو وہ دراصل اللہ تعالیٰ کی بے ادبی کرتا ہے۔اور جو نبی پاک ﷺ کی اطاعت سے منہ موڑتا ہے تو وہ دراصل اللہ عزوجل کی اطاعت سے منہ موڑتا ہے۔اسی طرح نبی پاک ﷺ کو اذیت دینا دراصل اللہ کریم کو اذیت دینا ہے اور اللہ کریم کو اذیت دینے کا مطلب اس کے غضب کو دعوت دینا ہے۔یہ تو ایسی بارگاہ ہے جہاں حکم عدولی کی تو کیا گنجائش ہوتی، یہاں اونچی آواز سے بولنا بھی ایمان کو ختم کر دیتا ہے۔سورۃ الحجرات کی ابتدائی چار آیات میں آنحضور ﷺ کے ادب و احترام کے مختلف پہلو واضح فرمائے گئے ہیں:

يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ، يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْـهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَــهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَـطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ، اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ۭ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ، اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَاۗءِ الْحُـجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ، وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ 16

"اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول کے سامنے پیش قدمی نہ کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو، بلاشبہ اللہ سب کچھ سنتا جانتا ہے۔اے ایمان والو! اپنی آوازیں نبی کی آواز سے بلند نہ کرو اور نہ ہی ان کے سامنے اس طرح اونچی آواز سے بولو جیسے تم ایک دوسرے سے بولتے ہو۔ کہیں تمہارے اعمال برباد نہ ہو جائیں اور تمہیں اس کی خبر بھی نہ ہو۔بلاشبہ جو لوگ رسول اللہ ﷺ کے حضور اپنی آوازیں پست رکھتے ہیں، یہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے تقویٰ کے لئے پرکھ لیا ہے، ان کے لئے بخشش اور اجر عظیم ہے۔(اے نبی ﷺ) جو لوگ تم کو حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں، ان میں سے اکثر بے عقل ہیں۔ اگر یہ لوگ صبر کرتے یہاں تک کہ تم ان کی طرف خود نکلتے تو یہ ان کے حق میں بہتر تھا اور اللہ بخشنے والا رحم فرمانے والا ہے۔"

سن ٦ ہجری کو جب کفار مکہ نے حدیبیہ کے مقام پر مسلمانوں کو عمرہ کرنے سے روک دیا تو اس وقت مسلمانوں اور کافروں کے درمیان صلح نامہ طے پایا۔اس موقع پر عروہ بن مسعود نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں کفار کا وکیل بن کر آیا۔[17] اس نے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو حضور ﷺ کی بے حد تعظیم کرتے ہوئے دیکھا اور جو اس نے محبت و ادب رسول ﷺ کے حیران کن مناظر دیکھے تو واپس جا کر اپنے ساتھیوں کے سامنے ان کی منظر کشی کی۔

عروة بن مسعود حتى أتى قريشا فقال: يا قوم، إني قد وفدت على الملوك، على كسرى وهرقل والنجاشي، وإني والله ما رأيت ملكا قط أطوع فيمن هو بين ظهرانيه من محمد في أصحابه، والله ما يشدون إليه النظر، وما يرفعون عنده الصوت، وما يكفيه

---

[16] سورۃ الحجرات،۴۹: ۱-۵

[17] علی محمد عمر، طبقات ابن سعد، الطبقة الثالثة من المهاجرين والأنصار ممن شهد الخندق وما بعدها ، مكتبه الخانجي قاهره، ج۵، ص ۱۷۵،۱۷٦

إلا ان يشير إلى امر فيفعل۔ [18]

اے قوم! خدا کی قسم میں بڑے بڑے بادشاہوں کے درباروں میں وفد لے کر گیا ہوں۔ میں قیصر و کسریٰ اور نجاشی جیسے بادشاہوں کے درباروں میں حاضر ہوا ہوں لیکن خدا کی قسم! میں نے کوئی ایسا بادشاہ نہیں دیکھا جس کے درباری اس کی اس طرح دل سے تعظیم کرتے ہوں جیسے محمد ﷺ کے اصحاب ان کی تعظیم کرتے ہیں کوئی ان کی طرف نظر اٹھا کر نہیں دیکھتا کوئی ان سے آواز بلند نہیں کرتا اور وہ سب ان کے اشارے کے منتظر ہوتے ہیں۔"

## رسول اللہ ﷺ کا ادب واحترام

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔ [19]

اے ایمان والو! تم (نبی ﷺ کو) "راعنا" نہ کہا کرو، بلکہ "انظرنا" کہو یعنی ہماری طرف دیکھئے اور سنتے رہا کرو اور کافروں کے لئے دردناک عذاب ہے۔

رسول اللہ ﷺ سے بغض رکھنے والے بعض یہودی اور منافقین آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے تو ظاہری احترام کو برقرار رکھتے ہوئے بھی ان کی یہ کوشش ہوا کرتی کہ وہ کسی طرح آپ کی شان میں بے ادبی کر سکیں۔

'راعنا' ایک ذو معنی لفظ تھا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آنحضور ﷺ کی گفتگو سنتے ہوئے اگر کبھی کوئی بات سمجھ نہ پاتے تو آپ سے رعایت کی درخواست کرتے ہوئے یہ لفظ بول کر بات کو دوہرانے کے لئے کہتے۔اس لفظ کو ذرا لچکا کر بولا جائے تو یہ ایک اہانت آمیز لفظ بن جاتا۔اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان کو اس لفظ کے استعمال سے روک دیا اور انہیں حکم دیا کہ وہ ایسے موقع پر 'انظرنا' یعنی ہم پر نظر فرمائیے کہہ کر آپ کی توجہ حاصل کریں۔ ہونا تو یہ چاہیے کہ وہ بات کو پہلے ہی توجہ سے سنیں تا کہ اس کی نوبت نہ آئے۔اس حکم کو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کا حصہ بنا دیا۔

اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ کی عزت و حرمت کے معاملے کو کتنی اہمیت دی ہے۔ نبی کریم ﷺ کی جو حیثیت اللہ کے نزدیک ہے، اس کو مد نظر رکھتے ہوئے یہ ضروری ہے آپ کی ذات والا صفات کا انتہائی درجے میں ادب و احترام کیا جائے اور کوئی ایسا لفظ نہ بولا جائے اور نہ ہی ایسا عمل کیا جائے جس سے آپ کی شان میں ادنی درجے میں بھی گستاخی کا کوئی شائبہ ہو اور یہی رویہ دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام کے بارے میں اختیار کرنا چاہیے۔

آپ کے صحابہ کرامؓ کو حضور سے جو والہانہ محبت تھی اسی کا نتیجہ تھا کہ وہ ہر اس کام کو کرنے کی کوشش کرتے جو حضور ﷺ نے کیا ہوتا۔ ان کو وہی کھانا پسند ہوتا جو آپ کو پسند ہوتا جس مقام پر آپ تشریف فرما ہوتے یا نماز پڑھ لیتے، وہ جگہ بھی واجب الاحترام ہو جاتی اور اس مقام پر وہی عمل انجام دینا وہ اپنی سعادت جانتے، جیسا کہ بخاری شریف کی ایک روایت ہے کہ:

حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ عُقْبَةَ قَالَ رَأَيْتُ سَالِمَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ يَتَحَرَّى أَمَاكِنَ مِنَ الطَّرِيقِ فَيُصَلِّي فِيهَا وَيُحَدِّثُ أَنَّ أَبَاهُ كَانَ يُصَلِّي فِيهَا

---

[18] الواقدي، محمد بن عمر بن واقد السهمي الأسلمي بالولاء، المدني، أبو عبد الله، الواقدي، المتوفى: ٢٠٧هـ، مغازي الواقدي، دار الأعلمي، بيروت، ج١ ص٢٢٩

[19] سورة البقرة، ٢: ١٠٤

وَانَّهُ رَاى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي فِي تِلْكَ الْاَمْكِنَةِ وَحَدَّثَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ انَّهُ كَانَ يُصَلِّي فِي تِلْكَ الْاَمْكِنَةِ ۔ 20

موسیٰ بن عقبہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے سالم بن عبداللہ بن عمر کو دیکھا کہ وہ دورانِ سفر راستے میں بعض مقامات تلاش کرتے تھے اور وہاں نماز پڑھتے تھے کیونکہ انہوں نے اپنے والد عبداللہ کو اور انہوں نے اپنے والد عمرؓ کو وہاں نماز پڑھتے دیکھا تھا اور عمر وہاں اس لئے نماز پڑھتے تھے کہ انہوں نے آنحضور ﷺ کو وہاں نماز پڑھتے دیکھا تھا۔

## رسول ﷺ بحیثیتِ مطاع

اللہ تعالیٰ ہی کا یہ حکم ہے کہ رسول ﷺ کے اوامر و نواہی اور آپ ﷺ کے فیصلوں کو بے چون وچرا تسلیم کیا جائے حتیٰ کہ ان پر دل میں ناگواری پیدا نہ ہو۔ چنانچہ ارشاد ہے۔

مَّن يُطِعِ ٱلرَّسُولَ فَقَدۡ أَطَاعَ ٱللَّهَ۔ 21

"جو شخص رسول کی فرمانبرداری کرے گا تو بے شک اس نے اللہ کی فرمانبرداری کی۔"

قرآنِ پاک میں متعدد مقامات میں وارد ہے کہ آپ ﷺ کی اطاعت اسی طرح سے فرض ہے جس طرح اللہ تعالیٰ کی اطاعت فرض ہے۔ فرمایا:

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ ٱتَّقُواْ ٱللَّهَ وَقُولُواْ قَوۡلٗا سَدِيدٗا يُصۡلِحۡ لَكُمۡ أَعۡمَٰلَكُمۡ وَيَغۡفِرۡ لَكُمۡ ذُنُوبَكُمۡۗ وَمَن يُطِعِ ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ فَقَدۡ فَازَ فَوۡزًا عَظِيمًا۔ 22

"مومنو! اللہ سے ڈرو اور بات سیدھی کہا کرو؛ وہ تمہارے اعمال درست کر دے گا اور تمہارے گناہ بخش دے گا اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرے گا تو بے شک بڑی مراد پائے گا۔"

پھر فرمایا:

وَمَآ ءَاتَىٰكُمُ ٱلرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَىٰكُمۡ عَنۡهُ فَٱنتَهُواْۚ وَٱتَّقُواْ ٱللَّهَۖ إِنَّ ٱللَّهَ شَدِيدُ ٱلۡعِقَابِ۔ 23

"جو کچھ رسول تمہیں دیں اسے لے لو اور جس چیز سے روکیں اس سے باز رہو اور اللہ سے ڈرو، اللہ سخت سزا دینے والا ہے"

یہ سب انتظام اس کا کیا گیا کہ کل کو کوئی شخص یہ نہ کہنے لگے کہ ہم تو صرف اُن احکام کے مکلف ہیں جو قرآن میں آئے ہیں، جو احکام ہمیں قرآن میں نہ ملیں اُن کے ہم مکلف نہیں، رسول کریم ﷺ پر غالباً یہ منکشف ہو گیا تھا کہ کسی زمانے میں ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو رسولؐ کی تعلیمات اور تشریحات سے گلو خلاصی حاصل کرنے کے لئے یہی دعویٰ کریں گے کہ ہمیں کتاب اللہ کافی ہے، عبیداللہ بن رافع اپنے والد سے آپ ﷺ کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں۔

عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا أُلْفِيَنَّ أَحَدَكُمْ مُتَّكِئًا عَلَى أَرِيكَتِهِ يَأْتِيهِ الْأَمْرُ مِنْ أَمْرِي مِمَّا أَمَرْتُ بِهِ أَوْ نَهَيْتُ عَنْهُ

---

[20] صحيح البخاري، كتاب الصلاة، أبواب استقبال القبلة، باب المساجد التي على طرق المدينة والمواضع التي صلى فيها النبي صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ۴۶۹

[21] سورۃ النساء، ۴:۸۰

[22] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۷۰،۷۱

[23] سورۃ الحشر، ۵۹:۷

فَيَقُولُ لَا نَدْرِي مَا وَجَدْنَا فِي كِتَابِ اللَّهِ اتَّبَعْنَاهُ ۔ 24

"ایسا نہ ہو کہ میں تم سے کسی کو ایسا پاؤں کہ وہ اپنی مسند پر تکیہ لگائے ہوئے بے فکری سے بیٹھے ہوئے میرے امر و نہی کے متعلق یہ کہہ دے کہ ہم اس کو نہیں جانتے ہمارے لئے تو کتاب اللہ کافی ہے، جو کچھ اس میں پاتے ہیں اس کا اتباع کر لیتے ہیں"۔

خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالی کی اطاعت کے ساتھ جگہ جگہ رسول کی اطاعت کا بار بار ارشاد اور پھر مختلف عنوانات سے رسول کے دیئے ہوئے احکام کو ماننے کی ہدایات یہ سب اسی خطرہ کے پیشِ نظر ہیں کہ کوئی شخص ذخیرۂ احادیث میں رسول اللہ ﷺ کی بیان کی ہوئی تفصیلات احکام کو قرآن سے الگ اور اطاعتِ خدا تعالیٰ سے جدا سمجھ کر انکار نہ کر بیٹھے کہ وہ در حقیقت الگ نہیں۔

حضرت رسالت مآب ﷺ کے فیصلے کو بھی اسی لئے واجب الاتباع قرار دیا گیا ہے، اور قرآنِ حکیم میں اس کی متعدد مثالیں موجود ہیں۔ ان میں سے ایک اہم مثال بشر نامی منافق کی ہے۔ جس کی تفصیلات ہمیں سورۃ النساء کی آیات ۶۰ تا ۶۵ میں معلوم ہوتی ہیں۔

واقعہ کی تفصیل یہ ہے کہ بشر نامی ایک منافق کا ایک یہودی کے ساتھ جھگڑا ہو گیا، یہودی نے کہا کہ چلو محمد (ﷺ) کے پاس، ان سے فیصلہ کراتے ہیں، مگر بشر منافق نے اس کو قبول نہ کیا، بلکہ کعب بن اشرف یہودی کے پاس جانے اور اس سے فیصلہ کرانے کی تجویز پیش کی۔

تفسیر قرطبیؒ میں لکھا ہے۔

كان بين رجل من المنافقين ورجل من اليهود خصومة. فدعا اليهودي المنافق إلى النبي صلى الله عليه وسلم؛ لأنه علم أنه لا يقبل الرشوة. ودعا المنافق اليهودي إلى حكامهم؛ لأنه علم أنهم يأخذون الرشوة في أحكامهم۔ 25

سو مدینے میں ایک یہودی اور ایک منافق کہ ظاہر میں مسلمان تھا کسی امر میں دونوں جھگڑ پڑے۔ پڑے یہودی جو سچا تھا اس نے کہا کہ چل محمد ﷺ کے پاس کیونکہ اسے معلوم تھا کہ آپ ﷺ رشوت قبول نہیں کرتے۔ جبکہ اور منافق جو جھوٹا تھا اس نے کہا کہ چل کعب بن اشرف کے پاس جو یہودیوں میں عالم اور سردار تھا کیونکہ وہ جانتا تھا کہ یہود فیصل خصومات میں رعایت و رشوت کے عادی تھے۔

کعب بن اشرف یہود کا ایک سردار اور رسولِ کریم ﷺ اور مسلمانوں کا سخت دشمن تھا، یہ عجیب بات تھی کہ یہودی تو اپنے سردار کو چھوڑ کر آنحضرت ﷺ کا فیصلہ پسند کرے اور اپنے آپ کو مسلمان کہنے والا بشر آپؐ کی بجائے یہودی سردار کا فیصلہ اختیار کرے، مگر راز اس میں یہ تھا کہ ان دونوں کو اس پر یقین تھا کہ رسولِ کریم ﷺ حق و انصاف کا فیصلہ کریں گے، اس میں کسی کی رُو رعایت یا غلط فہمی کا اندیشہ نہیں اور چونکہ اس جھگڑے میں یہودی حق پر تھا، اس لئے اس کو اپنے سردار کعب بن اشرف سے زیادہ اعتماد

---

[24] سنن أبي داود ،كِتَاب السُّنَّةِ ، لا ألفين أحدكم متكئا على أريكته يأتيه الأمر من أمري مما أمرت به أو نهيت عنه فيقول لا ندري ما وجدنا في كتاب الله اتبعناه، رقم الحديث ۴۶۰۵

[25] القرطبي ،محمد بن أحمد الأنصاري ، الجامع لأحكام القرآن، سورة النساء، قوله تعالى ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك ،دار الفكر، ج ۵ ص ۲۶۸

آ حضرت ﷺ پر تھا، اور بشر منافق سمی اور ناحق پر تھا، اس لئے جانتا تھا کہ آپ کا فیصلہ میرے خلاف ہو گا، اگرچہ میں مسلمان کہلاتا ہوں اور یہ یہودی ہے۔

ان دونوں میں باہمی گفتگو کے بعد یہ انجام ہوا کہ دونوں اسی پر راضی ہو گئے کہ آنحضرت ﷺ کے پاس حاضر ہو کر آپؐ ہی سے اپنے مقدمہ کا فیصلہ کرائیں، مقدمہ آنحضرت ﷺ کے پاس پہنچا، آپؐ نے معاملہ کی تحقیق فرمائی تو حق یہودی کا ثابت ہوا۔ اسی کے حق میں فیصلہ دے دیا، اور بشر کو جو بظاہر مسلمان تھا ناکام کر دیا، اس لئے وہ اس فیصلہ پر راضی نہ ہوا، اور ایک نئی راہ نکالی کہ کسی طرح یہودی کو اس بات پر راضی کر لیا جائے کہ ہم حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے پاس فیصلہ کرانے چلیں، یہودی نے اس کو قبول کر لیا۔ راز اس میں یہ تھا کہ بشر نے یہ سمجھا ہوا تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کفار کے معاملہ میں سخت ہیں، وہ یہودی کے حق میں فیصلہ دینے کے بجائے میرے حق میں فیصلہ دیں گے۔ بہر کیف یہ دونوں اب حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے

> فقال اليهودي لعمر - رضي الله تعالى عنه -: قضى لنا رسول الله - صلى الله تعالى عليه وسلم - فلم يرض بقضائه، فقال للمنافق: أكذلك؟ قال: نعم، فقال عمر: مكانكما حتى أخرج إليكما، فدخل عمر فاشتمل على سيفه ثم خرج فضرب عنق المنافق حتى برد، ثم قال: هكذا أقضي لمن لم يرض بقضاء الله تعالى ورسوله - صلى الله عليه وسلم۔ [26]

> ، یہودی نے حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کے سامنے پورا واقعہ بیان کر دیا، کہ اس مقدمہ کا فیصلہ جنابِ رسول اللہ ﷺ فرما چکے ہیں، مگر یہ شخص اس پر مطمئن نہیں اور آپ کے پاس مقدمہ لایا ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بشر سے پوچھا کہ کیا یہی واقعہ ہے؟ اس نے اقرار کیا، حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا اچھا ذرا ٹھہرو، میں آتا ہوں۔ گھر میں تشریف لے گئے، اور ایک تلوار لے کر آئے۔ اور اس منافق کا کام تمام کر دیا، اور فرمایا: "جو شخص رسول اللہ ﷺ کے فیصلہ پر راضی نہ ہو اس کا یہی فیصلہ ہے"۔

چنانچہ اسی بارے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

> اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ وَقَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ يَّكْفُرُوْا بِهٖ ۭ وَيُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا۔ [27]

> کیا تم نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو دعویٰ تو یہ کرتے ہیں کہ جو (کتاب) تم پر نازل ہوئی اور جو (کتابیں) تم سے پہلے نازل ہوئیں ان سب پر ایمان رکھتے ہیں اور چاہتے یہ ہیں کہ اپنا مقدمہ ایک سرکش کے پاس لے جا کر فیصلہ کرائیں حالانکہ ان کو حکم دیا گیا تھا کہ اس سے اعتقاد نہ رکھیں اور شیطان (تو یہ) چاہتا ہے کہ ان کو بہکا کر رستے سے دور ڈال دے۔

یعنی کہ اس شخص کو دیکھو جو یہ دعویٰ کرتا ہے کہ میں پچھلی کتابوں تورات اور انجیل پر بھی ایمان لایا تھا اور جو کتاب (قرآن) آپؐ پر نازل ہوئی اس پر بھی ایمان لاتا ہوں، یعنی پہلے اہلِ کتاب میں داخل تھا، پھر مسلمانوں میں داخل ہو گیا، لیکن یہ مسلمانوں میں داخل ہونا محض زبانی ہے، دل میں وہی کفر بھرا ہوا ہے جس کا ظہور جھگڑے کے وقت اس طرح ہو گیا ہے کہ آنحضرت ﷺ کو چھوڑ کر یہودی سردار کعب ابن اشرف کی طرف رجوع کرنے کی تجویز پیش کی، اور اس کے بعد جب آنحضرت ﷺ نے ایک واضح اور حق

---

[26] آلوسی، شهاب الدين السيد محمود الألوسي، تفسير الألوسي، تفسير سورة النساء، تفسير قوله تعالى ألم تر إلى الذين يزعمون أنهم آمنوا بما أنزل إليك، ج ۵ ص ۶۸

[27] سورۃ النساء، ۴:۶۰

فیصلہ دے دیا تو اس پر راضی نہ ہوا۔ لفظ طاغوت کے لغوی معنی سر کشی کرنے والے کے ہیں اور عرف میں شیطان کو طاغوت کہا جاتا ہے، اس آیت میں کعب بن اشرف کی طرف مقدمہ لے جانے کو شیطان کی طرف لے جانا قرار دیا ہے۔

نیز بتلا دیا کہ باہمی خصومت اور جھگڑے کے وقت رسولِ کریم ﷺ کے شرعی فیصلہ سے اعراض کرنا کسی مسلمان کا کام نہیں ہو سکتا، ایسا کام کرنے والا منافق ہی ہو سکتا ہے، اور جب اس منافق کا کفر عملاً اس طرح کھل گیا کہ آنحضرت ﷺ کے فیصلہ پر راضی نہ ہوا تو فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کا اس کو قتل کرنا صحیح ہو گیا، کیونکہ اب وہ منافق نہ رہا بلکہ کھلا کافر ہو گیا۔

اس آیت میں ایک عام ضابطہ بتلایا کہ ہم نے جو رسول بھیجا وہ اسی لئے بھیجا کہ سب لوگ فرمانِ خداوندی کے موافق اس کے احکام کی اطاعت کریں، تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ جو شخص رسول ﷺ کے احکام کی مخالفت کرے اس کے ساتھ کفار جیسا معاملہ کیا جائے گا اس لئے حضرت عمرؓ نے جو عمل کیا وہ صحیح ہوا، اس کے بعد ان کو خیر خواہانہ مشورہ دیا گیا ہے کہ یہ لوگ تاویلات باطلہ اور جھوٹی قسموں کی بجائے اپنے قصور کا اعتراف کر لیتے اور آپ کے پاس حاضر ہو کر خود بھی اللہ تعالیٰ سے معافی مانگتے، اور رسول اللہ ﷺ بھی ان کی مغفرت کی دعا کرتے، تو اللہ تعالیٰ ضرور ان کی توبہ قبول فرما لیتے۔

سورۃ النساء میں ارشاد ہے۔

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ أَطِيعُواْ ٱللَّهَ وَأَطِيعُواْ ٱلرَّسُولَ وَأُوْلِي ٱلۡأَمۡرِ مِنكُمۡۖ فَإِن تَنَٰزَعۡتُمۡ فِي شَيۡءٖ فَرُدُّوهُ إِلَى ٱللَّهِ وَٱلرَّسُولِ إِن كُنتُمۡ تُؤۡمِنُونَ بِٱللَّهِ وَٱلۡيَوۡمِ ٱلۡأٓخِرِۚ ذَٰلِكَ خَيۡرٞ وَأَحۡسَنُ تَأۡوِيلًا ۔ 28

"مؤمنو! اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرو اور جو تم میں صاحبِ حکومت ہیں، ان کی بھی اور اگر کسی بات میں تم میں اختلاف واقع ہو تو اگر اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہو تو اس میں اللہ اور اس کے رسول ( کے حکم ) کی طرف رجوع کرو، یہ بہت اچھی بات ہے اور اس کا مآل بھی اچھا ہے۔"

کتنے ہی مقامات ہیں جہاں محمد رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کو اللہ نے اپنی اطاعت کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ قرآن کریم میں ۴۰ مقامات پر اللہ تعالیٰ نے رسول ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا ہے، حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا مقام و مرتبہ اور آپ کی حیثیت مبہم نہیں۔ اس میں بھی کوئی اشکال نہیں کہ نبی ﷺ جہاں نبی اور رسول ہیں، شارح اور شارع ہیں؛ وہاں آپ ﷺ مطاع بھی ہیں جیسے اللہ کی اطاعت فرض ہے ویسے ہی محمد رسول اللہ ﷺ کی اطاعت بھی فرض ہے۔

اطاعت رسول ﷺ کرنے والوں پر آخرت میں اجر و ثواب کے بارے میں فرمایا۔

وَمَن يُطِعِ ٱللَّهَ وَٱلرَّسُولَ فَأُوْلَٰٓئِكَ مَعَ ٱلَّذِينَ أَنۡعَمَ ٱللَّهُ عَلَيۡهِم مِّنَ ٱلنَّبِيِّـۧنَ وَٱلصِّدِّيقِينَ وَٱلشُّهَدَآءِ وَٱلصَّٰلِحِينَۚ وَحَسُنَ أُوْلَٰٓئِكَ رَفِيقٗا ۔ 29

"اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے ہیں وہ ( قیامت کے روز ) ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے بڑا فضل کیا، یعنی انبیا اور صدیق، شہید اور نیک لوگوں کے ساتھ۔ اور ان لوگوں کی رفاقت بہت ہی خوب ہے۔"

---

[28] سورۃ النساء، ۴:۵۹

[29] ایضاً، ۴:۶۹

## رسول اللہ ﷺ کی تشریعی حیثیت

قرآنِ کریم کی نصوص کے مطابق حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا ایک اور مقام و مرتبہ اور حیثیت ثابت ہوتی ہے۔ تشریع کا حق اللہ تعالیٰ کا حق ہے، قانون بنانا شریعت بنانا اللہ تعالیٰ کا حق ہے جس میں کوئی اختلاف نہیں ہے البتہ نبی ﷺ کے شارع ہونے میں لوگ افراط و تفریط کا شکار ہیں۔ کچھ تو ایسے ہیں جو نبی ﷺ کو شارع حقیقی سمجھتے ہیں، یہ بھی حد سے تجاوز ہے اور کچھ لوگ نبی ﷺ کو تشریع کا ذرا بھی حق دینے کے لیے تیار نہیں ہیں۔ تشریع کا حق اللہ کے پاس ہے لیکن اللہ نے حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا مقام و مرتبہ بیان کرنے کے لئے اور آپ ﷺ کی حیثیت اُمت پر واضح کرنے کے لئے بلکہ آپ ﷺ کی حیثیت اجاگر کرنے کے لئے تشریع کے بعض حصے امام الانبیا کی طرف منسوب کئے ہیں اور کئی جگہ تحلیل و تحریم کی نسبت محمد رسول اللہ ﷺ کی طرف بھی کی ہے، تاکہ لوگوں کو پتہ چل جائے کہ یہ صرف پیغام رساں نہیں ہیں بلکہ اس کے آگے بھی بہت کچھ ہیں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ۔ 30

"ان لوگوں سے جنگ کرو جو اللہ پر ایمان نہیں لاتے اور نہ روزِ آخرت پر یقین رکھتے ہیں اور نہ ان چیزوں کو حرام سمجھتے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول نے حرام کی ہیں۔"

اللہ تعالیٰ نے جو حرام کیا ہے، وہ بھی اسی طرح ہے جیسے محمد رسول اللہ ﷺ نے حرام کیا ہے۔ امام الانبیا کی تحریم بھی اللہ کی تحریم کی طرح ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ۚ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔ 31

"وہ لوگ جو محمد رسول اللہ کی، جو نبی اُمی ہیں، پیروی کرتے ہیں، جن (کے اوصاف) کو وہ اپنے ہاں تورات اور انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں، وہ اُنہیں نیک کام کا حکم دیتے ہیں اور برے کام سے روکتے ہیں اور پاک چیزوں کو ان کے لئے حلال کرتے ہیں اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام ٹھہراتے ہیں اور ان پر سے بوجھ اور طوق جو ان (کے سر اور گردنوں) پر تھے اُتارتے ہیں، تو جو لوگ ان پر ایمان لائے اور ان کی رفاقت اختیار کی اور اُنہیں مدد دی اور جو نور ان کے ساتھ نازل ہوا ہے، اس کی پیروی کی، تو وہی مراد پانے والے ہیں۔"

تحلیل و تحریم کا اختیار اگرچہ اللہ تعالیٰ کے پاس ہے لیکن آپ ﷺ کا مقام و مرتبہ اور حیثیت بتانے کے لیے {وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ} میں تحلیل و تحریم نسبت آپ ﷺ کی طرف بھی کی گئی ہے۔ گویا امام الانبیا جہاں شارح ہیں، وہاں شارع بھی ہیں، لہٰذا ایمان کی تکمیل کے لئے رسول اللہ ﷺ کا یہ مقام بھی تسلیم کرنا پڑے گا۔

---

30 سورۃ توبہ، ۹:۲۹

31 سورۃ الاعراف، ۷:۱۵۷

## سنت رسول ﷺ کی اتباع

اللہ اور رسول کا حکم قرآن کریم کی رو سے وہ بالا تر قانون ہے جس کے مقابلہ میں اہلِ ایمان صرف اطاعت ہی کا رویہ اختیار کر سکتے ہیں جن معاملات میں خدا اور رسول اپنا فیصلہ دے چکے ہیں ان میں کوئی مسلمان خود آزادانہ فیصلہ کرنے کا مجاز نہیں ہے اور اس فیصلے سے انحراف ایمان کی ضد ہے۔ چنانچہ فرمایا:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ إِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُه، اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَه، فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا۔ [32]

اور کسی مومن مرد اور مومن عورت کو لائق نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی کام کا حکم دے تو انہیں اپنے کام میں اختیار باقی رہے، اور جس نے اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کی تو وہ صریح گمراہ ہوا۔

قرآن کے بعد سنت اسلامی شریعت کا دوسرا مأخذ ہے اور قرآن کے بعد اس کا درجہ آتا ہے، کیونکہ سنت اپنی اصل حیثیت سے قرآن کے اجمال کی تفصیل اور اس کے اشکال کی توضیح و تفسیر ہے۔

قرآن مجید سے مرتبہ میں موٴخر ہونے کے باوجود حدیث مبارکہ ایک جہت سے بجائے خود ایک مستقل مصدر قانون ہے، کیونکہ سنت میں ایسے احکام بھی وارد ہوئے ہیں جن پر قرآن خاموش ہے مگر اس لحاظ سے مستقل قانون سازی کا منبع ہونے کے باوجود سنت قرآن کے تابع ٹھہرتی ہے، کیونکہ وہ قرآن کا بیان و تفسیر ہونے کے علاوہ، قرآن کے مبادی اور اس کے قواعد عامہ سے متجاوز نہیں ہوتی۔

سنت کی حیثیت دین میں مستند اور حجت ہے اور ہر ثابت شدہ سنت اور ہر وہ ارشاد یا عمل جس کی رسول ﷺ کی طرف نسبت ہو اور وہ قرآنی معیار اور اصول روایت و درایت کی رو سے ظن غالب بھی صحیح ٹھہرے تو وہ جمہور امتِ مسلمہ کے عقیدے میں واجب التسلیم ہے۔

یہ بات ایسی نہیں جس کے لئے کسی قسم کی باریک بینی اور علم و بصیرت کی ضرورت ہو، بلکہ ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ خدا مان لینے کے بعد اس کی فرماں برداری ضروری ہو جاتی ہے، کیونکہ عقل تک اس بات کو جائز اور ممکن نہیں سمجھتی کہ رسول مان لینے کے بعد رسول کے ہر قول اور ہر عمل کو رضائے الٰہی کی یقینی اور واحد کلید باور کرنا ضروری ہے۔ رسول پر ایمان بھی اپنے اندر رسول کی اطاعت و اتباع کا مطالبہ رکھتا ہے۔ خواہ رسول کا جسمانی وجود بھی ہو یا اس کا صرف ارشاد یا طریقِ عمل سامنے ہو۔

جیسا کہ قرآن مجید میں تاکید اور تکرار سے ہدایت کی گئی ہے۔ پورے قرآن میں بار بار اس کا تکرار اسی طرح ہے کہ جہاں اللہ تعالیٰ کی اطاعت کا حکم ہوتا ہے وہیں اطاعتِ رسول ؐ کا بھی ذکر مستقلاً ہے، قرآن حکیم کے یہ متواتر اور مسلسل ارشادات ایک انسان کو اسلام اور ایمان کے بنیادی اصول کی طرف متوجہ کر رہے ہیں کہ ایمان کا پہلا جُزء خدائے تعالیٰ کے وجود، اس کی وحدانیت اور اس کی بندگی اور اس کی اطاعت کا اقرار کرنا ہے، تو دوسرا جزء ''رسول'' کی تصدیق اور اس کی اتباع ہے۔

---

[32] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۳۶

## رسول اللہ ﷺ بحیثیت قاضی

اس کے علاوہ آپ قاضی بھی ہیں بلکہ اس کائنات کے قاضی القضاۃ ہیں۔یعنی قاضی بھی ایسے کہ اس سے بڑھ کر کوئی قاضی نہیں اور اس کے فیصلے کو چیلنج نہیں کیا جاسکتا، کیونکہ جہاں چیلنج کرنا ہے، اسی نے تو انہیں قاضی بنایا ہے۔اس لیے محمد ﷺ حکم بھی ہیں جب تک امام الانبیاء کو حکم اور فیصل نہیں مانا جائے گا، اس وقت تک امام الانبیا پر ایمان کی تکمیل نہیں ہو سکتی۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا۔ [33]

"تمہارے پروردگار کی قسم! یہ لوگ جب تک اپنے تنازعات میں تمہیں منصف نہ بنائیں اور جو فیصلہ تم کرو اس سے اپنے دل میں تنگ نہ ہوں بلکہ اس کو خوشی سے مان لیں تب تک مؤمن نہیں ہوں گے۔"

مسلمانوں کو آپ ﷺ کے فیصلے کے بارے میں دل کے اندر ملال کی بھی اجازت نہیں بلکہ دل کے اندر کسی قسم کی تنگی بھی نہیں ہونی چاہیے۔پھر آپ حکم اور فیصل بھی ایسے ہیں کہ ان کے فیصلہ سے پہلے بھی اور بعد میں بھی بولنے کی اجازت نہیں ہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُقَدِّمُوا بَيْنَ يَدَيِ اللَّهِ وَرَسُولِهِ وَاتَّقُوا اللَّهَ۔ [34]

"مؤمنو! کسی بات کے جواب میں اللہ اور اس کے رسول سے پہلے نہ بول اُٹھا کرو۔"

یہاں یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہیے کہ جو آپ کے فیصلوں کو تسلیم نہیں کرتا، اس کو اللہ تعالیٰ نے منافق کہا ہے اور مؤمن وہی ہے جو اللہ کے رسول ﷺ کے فیصلے کو من و عن مانتا ہے:

وَإِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِّنْهُم مُّعْرِضُونَ، وَإِن يَكُن لَّهُمُ الْحَقُّ يَأْتُوا إِلَيْهِ مُذْعِنِينَ، أَفِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ أَمِ ارْتَابُوا أَمْ يَخَافُونَ أَن يَحِيفَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ وَرَسُولُهُ بَلْ أُولَٰئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ، إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِينَ إِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ أَن يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ۔ [35]

"اور جب ان کو اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلایا جاتا ہے تاکہ (رسول اللہ) ان کا قضیہ چکادیں تو ان میں سے ایک فرقہ منہ پھیر لیتا ہے اور اگر (ان کا) حق نکلتا ہو تو ان کی طرف مطیع ہو کر چلے آتے ہیں۔کیا ان کے دلوں میں بیماری ہے یا (یہ) شک میں ہیں یا ان کو یہ خوف ہے کہ اللہ اور اس کا رسول ان کے حق میں ظلم کریں گے؟ (نہیں) بلکہ یہ خود ظالم ہیں، مؤمنوں کی تو یہ بات ہے کہ جب اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلائے جائیں تاکہ وہ ان میں فیصلہ کریں تو کہیں کہ ہم نے (حکم) سن لیا اور مان لیا یہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔"

یہاں ایمان اور نفاق کے درمیان حدِ فاصل بیان ہوئی ہے، یعنی امام الانبیا کے فیصلوں کے بارے میں بحث کرنا نفاق کی علامت ہے، جب کہ امام الانبیا کے فیصلوں کو سو فیصد تسلیم کر لینا ایمان کی علامت ہے۔غرض اللہ تعالیٰ نے بتادیا کہ نبی کریم ﷺ فیصل اور قاضی بھی ہیں، حکم اور حاکم بھی ہیں۔مفسرین کے بقول ارشادِ قرآنی پر عمل آنحضرت ﷺ کے عہدِ مبارک کے ساتھ مخصوص نہیں، آپ ﷺ کے بعد آپ کی شریعت مطہرہ کا فیصلہ خود آپؐ ہی کا فیصلہ ہے، اس لئے یہ حکم قیامت تک اس طرح جاری ہے کہ آپؐ کے

---

[33] سورۃ النساء، ۴:۶۵

[34] سورۃ الحجرات، ۴۹:۱

[35] سورۃ النور، ۲۴:۴۸،۵۱

زمانہ مبارک میں خود بلاواسطہ آپ اسے رجوع کیا جائے، اور آپ کے بعد آپ ﷺ کی شریعت کی طرف رجوع کیا جائے جو در حقیقت آپ ہی کی طرف رجوع ہے۔

## رسول اللہ ﷺ بحیثیت حکم

آنحضرت ﷺ بحیثیتِ رسول، خود اُمت کے حاکم اور ہر پیش آنے والے جھگڑے کا فیصلہ کرنے کے ذمہ دار ہیں، آپ کی حکومت اور آپ ؐ کا فیصلہ کسی کے حکم بنانے پر موقوف نہیں، پھر اس آیت میں مسلمانوں کو حکم بنانے کی تلقین اس لیے فرمائی گئی ہے کہ حکومت کے مقرر کردہ حاکم اور اس کے فیصلہ پر تو بہت سے لوگوں کو اطمینان نہیں ہوا کرتا، جیسا اپنے مقرر کردہ ثالث یا حکم پر ہوتا ہے، مگر آنحضرت ﷺ صرف حاکم نہیں بلکہ رسولِ معصوم بھی ہیں، رحمۃ اللعالمین بھی ہیں، اُمت کے شفیق و مہربان باپ بھی ہیں، اس لئے تعلیم یہ دی گئی کہ جب بھی کسی معاملہ میں یا کسی مسئلہ میں باہم اختلاف کی نوبت آئے تو فریقین کا فرض ہے کہ رسولِ کریم ﷺ کو حکم بنا کر اس کا فیصلہ کرائیں اور پھر آپ ؐ کے فیصلہ کو دل و جان سے تسلیم کر کے عمل کریں۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا۔ [36]

"سو قسم ہے تیرے رب کی وہ مومن نہ ہوں گے یہاں تک کہ تجھ کو ہی منصف جانیں اس جھگڑے میں جو اُن میں اٹھے پھر نہ پاویں اپنے جی میں تنگی تیرے فیصلہ سے اور قبول کریں خوشی سے"۔

اس آیت میں رسولِ کریم ﷺ کی عظمت اور علوّ مرتبت کے اظہار کے ساتھ آپ ﷺ کی اطاعت جو بے شمار آیاتِ قرآنیہ سے ثابت ہے اس کی واضح تشریح بیان فرمائی ہے۔ اس آیت میں قسم کھا کر حق تعالیٰ شانہٗ نے فرمایا کہ کوئی آدمی اس وقت تک مؤمن یا مسلمان نہیں ہو سکتا جب تک وہ آنحضرت ﷺ کے فیصلہ کو ٹھنڈے دل سے پوری طرح تسلیم نہ کرے کہ اس کے دل میں بھی اس فیصلہ سے کوئی تنگی نہ پائی جائے۔

## آپ ﷺ کی رسالت کی عمومیت

گویا امام الانبیا کو دینی زندگی کے کسی شعبہ اور کسی پہلو سے آپ دیکھیں گے تو آپ کو حضرت محمد ﷺ کی کوئی نئی حیثیت ہی نظر آئے گی۔ قرآن نے امام الانبیا کی اتنی حیثیتیں بتادی ہیں اور ہر ایک حیثیت میں آپ ﷺ کامل نمونہ ہیں، اس لئے اللہ تبارک و تعالیٰ نے آپ ﷺ کا ایک جامع مقام بیان فرمادیا

لَّقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ۔ [37]

"تمہارے لئے اللہ کے رسول ﷺ میں بہترین نمونہ ہے۔"

---

[36] سورۃ النساء، ۴:۶۵

[37] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۲۱

زندگی گزارنی ہو اور اسے کامیاب بنانا ہو تو وہ محمد رسول اللہ ﷺ کی زندگی کے مطابق گزار کر ہی کامیاب ہو سکتی ہے۔ اور اگر محمد رسول اللہ ﷺ کی زندگی کے مطابق نہیں ہو گی تو پھر کامیابی کی کوئی ضمانت نہیں، نہ دنیا سنورے اور نہ آخرت سنورے گی۔ جس کو دنیا کی فکر ہے اسے بھی آپ ﷺ کی زندگی کو نمونہ بنانا پڑے گا، اس کے بغیر کوئی اُسوہ نہیں ہے۔

اور اسکے ساتھ یہ بھی بتادیا کہ مشرق سے لے کر مغرب تک، جنوب سے لے کر شمال تک امام الانبیا کے زمانہ سے لے کر قیامت تک امام الانبیاکا رسالت میں کوئی شریک نہیں ہے:

قُلْ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ إِنِّى رَسُولُ ٱللَّهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا۔ 38

"(اے محمد ﷺ !) کہہ دو کہ لوگو میں تم سب کی طرف اللہ کا بھیجا ہوا (یعنی رسول) ہوں۔"

تاقیامت جتنے لوگ عہدِ نبویؐ کے بعد آتے رہیں گے، ان کے لئے آپؐ کی نبوت ورسالت جاری وساری رہے گی اور آپؐ ان کے لئے بھی حجت ہوں گے۔ اس کی وضاحت کے لئے مزید فرمایا:

وَّءَاخَرِينَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوا۟ بِهِمْ ۚ وَهُوَ ٱلْعَزِيزُ ٱلْحَكِيمُ۔ 39

''اور ان میں سے دوسرے لوگوں کی طرف بھی ان کو بھیجا ہے جو ابھی اُن سے نہیں ملے اور وہ غالب حکمت والا ہے۔"

اس کا مطلب یہ ہے کہ محمد رسول اللہ ﷺ سراپادین ہیں، آپ کی شخصیت بھی دین ہے اور آپ کے اقوال وافعال اور تقریرات ومختارات سب دین کا حصہ ہیں۔ جب تک امام الانبیا کی ساری حیثیتیں نہ مانی جائیں، نہ دین مکمل ہو سکتا ہے، نہ دین پر ایمان مکمل ہو سکتا ہے، اور نہ ہی بالواسطہ اللہ پر ایمان مکمل ہو سکتا ہے۔

## محبت رسول ﷺ ایمان کالازمی تقاضہ

قرآن مجید میں جابجا اطاعتِ رسول کی تاکید کی گئی ہے۔ اتباعِ رسول ﷺ حُبِّ الٰہی کا ذریعہ ہے۔ اطاعتِ رسول ا ہی اطاعتِ الٰہی ہے۔ نیز دین ودنیا میں کامیابی کی ضمانت ہے۔ لہٰذا اطاعتِ رسول واتباعِ رسول کے لئے حدیث وسنت ضروری ہے۔ ارشادِ ربانی ہے:

قُلْ إِن كُنتُمْ تُحِبُّونَ ٱللَّهَ فَٱتَّبِعُونِى يُحْبِبْكُمُ ٱللَّهُ۔ 40

''اے نبی! کہہ دو کہ اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری پیروی کرو، اللہ تم سے محبت کرے گا''۔

اور جگہ فرمایا:

وَمَن يُطِعِ ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيمًا۔ 41

''اور جس نے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی تو بے شک اس نے بہت بڑی کامیابی حاصل کی''۔

اسی طرح سورۂ محمد میں ارشادِ ربانی ہے:

---

[38] سورۃ الاعراف، ۷:۱۵۸

[39] سورۃ الجمعہ، ۶۲:۳

[40] سورۃ آل عمران، ۳:۳۱

[41] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۷۱

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْٓا اَعْمَالَكُمْ۔ 42

"اے ایمان والو! اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو اور اپنے اعمال کو ضائع مت کرو"۔

ایک اور جگہ تو اس تفریق کو یکبارگی اٹھا دیا اور فرمایا:

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ۔ 43

"اور جس نے رسول کی اطاعت کی تو بے شک اس نے اللہ کی اطاعت کی"۔

غور کرنے کی ضرورت ہے کہ اگر صرف اللہ ہی کی اطاعت کافی تھی یا محض قرآن ہی ہمارے لئے کافی تھا تو یہ "اطیعوا الرسول" کا اتنی بار حکم کیوں دیا گیا؟ اس تاکید کی وجہ یہ ہے کہ آپ ﷺ جو کچھ بھی فرماتے تھے اللہ تعالیٰ ہی کے حکم کے مطابق فرماتے تھے۔ چنانچہ حکم باری تعالیٰ ہے:

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى۔ 44

"وہ میری مرضی کے سوا بولتے بھی نہیں"۔

رسولِ کریم" ﷺ جو کچھ فرماتے ہیں وہ سب باذنِ خداوندی ہوتا ہے، اپنی طرف سے کچھ نہیں ہوتا۔ قرآن کریم کا ارشاد ہے:

اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى۔ 45

یعنی "رسولِ کریم ﷺ جو کچھ بولتے ہیں وہ کسی اپنی خواہش سے نہیں کہتے، بلکہ وہ سب اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی ہوتی ہے"۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ 46

یعنی "اللہ اور رسول کی اطاعت کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے"۔

چنانچہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتّٰى أَكُونَ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ وَالِدِهِ وَوَلَدِهِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ۔ 47

"رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس پاک ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ تم میں سے کوئی ایماندار نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے باپ اور اس کی اولاد سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں"۔

رحمتِ خداوندی کے لئے جس طرح اللہ تعالیٰ کی اطاعت کو ضروری اور لازم قرار دیا ہے رسول اللہ ﷺ کی اطاعت و محبت کو بھی اسی طرح لازم اور ضروری قرار دیا ہے۔

---

42 سورۃ محمد، ۴۷: ۳۳

43 سورۃ النساء، ۴: ۸۰

44 سورۃ النجم، ۵۳: ۳

45 ایضاً، ۵۳: ۴

46 سورۃ آل عمران، ۳: ۱۳۲

47 صحيح البخاري، كتاب الإيمان، باب حب الرسول صلى الله عليه وسلم من الإيمان، رقم الحديث ۱۵

## آدابِ دربارِ رسالت نبوی ﷺ

وہ ہستی جو ساری انسانیت کے لیے واجب الاحترام ہے اس کے ادب و احترام، گفتگو اور تخاطب کے آداب بھی قرآن مجید نے اہلِ ایمان کو سکھلائے ہیں جو تاابد دربارِ رسالت میں قائم و دائم رہیں گے۔ آپ ﷺ کی مخالفت اور دشمنی تو صریحاً کفر ہے لیکن آپ ﷺ کی شان میں کسی قسم کے سوءِ ادبی بھی غارت گرِ اعمال اور اعلانِ کفر ہے۔

يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوا لَهُ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَنْ تَحْبَطَ أَعْمَالُكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ. إِنَّ الَّذِينَ يَغُضُّونَ أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ أُولَئِكَ الَّذِينَ امْتَحَنَ اللَّهُ قُلُوبَهُمْ لِلتَّقْوَى لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ عَظِيمٌ۔ 48

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنی آواز کو نبی علیہ السلام کی آواز سے بلند نہ کرو، اور نہ نبی ﷺ کے ساتھ اونچی آواز کے ساتھ بات کیا کرو جس طرح کہ تم آپس میں ایک دوسرے سے بات کرتے ہو، کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال غارت ہو جائیں اور تمہیں خبر بھی نہ ہو۔ جو لوگ رسول کریم ( ﷺ ) کے حضور بات کرتے ہوئے اپنی آواز پست رکھتے ہیں وہ درحقیقت وہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے تقویٰ کے لیے جانچ لیا ہے، ان کے لیے مغفرت ہے اور اجر عظیم"۔

سورۃ الحجرات کی اس آیت میں علامہ آلوسی بغدادیؒ فرماتے ہیں :

ولا تخاطبوه باسمه و كنيته كما يخاطب بعضكم بعضا... ومعلوم أن حكم النهي الحذر مما يتوقع في ذلك من إيذاء النبي صلى الله تعالى عليه وسلم، والقاعدة المختارة أن إيذاءه عليه الصلاة والسلام يبلغ مبلغ الكفر المحبط للعمل باتفاق فورد النهي عما هو مظنة لأذى النبي صلى الله تعالى عليه وسلم سواء وجد هذا المعنى أولا۔

یعنی آپ ﷺ کو ان کا نام لے کر یا ان کی کنیت سے مخاطب مت کرو جیسے تم آپس میں ایک دوسرے کو مخاطب کرتے ہو۔ کیونکہ ایسا کرنا آپ ﷺ کو اذیت کے مترادف ہے۔ اور یہ قاعدہ ہے کہ آپ ﷺ کو اذیت دینا کفر تک پہنچا دیتا ہے، اور تمام اعمال اکارت کر دیتا ہے۔ چنانچہ اس معاملے میں نہی وارد ہو گئی خواہ کلام میں آپ ﷺ کو اذیت کا مفہوم موجود ہو یا نہ ہو۔ 49

تفسیر قرطبیؒ میں لکھا ہے۔

لا تخاطبوه: يا محمد، ويا أحمد. ولكن: يا نبي الله، ويا رسول الله، توقيرا له ۔ 50

کہ آپ ﷺ کو یا محمد اور یا احمد کہہ کر مت پکارو بلکہ اے اللہ کے نبی اور اے اللہ کے رسول کہہ کر عزت سے پکارو۔

چنانچہ صحیح مسلم کی روایت ہے کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ إِلَى آخِرِ الْآيَةِ جَلَسَ ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ فِي بَيْتِهِ وَقَالَ أَنَا مِنْ أَهْلِ النَّارِ وَاحْتَبَسَ عَنْ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

---

48 سورۃ الحجرات، ۴۹:۲،۳

49 الألوسي، شهاب الدين السيد محمود ، تفسير الألوسي، تفسير سورة الحجرات، تفسير قوله تعالى يا أيها الذين آمنوا لا ترفعوا أصواتكم فوق صوت النبي، دار إحياء التراث العربي، ج۲۶ ص ۱۳۵، ۱۳۶

50 القرطبي ،محمد بن أحمد الأنصاري ، الجامع لأحكام القرآن، سورة الحجرات، قوله تعالى يا أيها الذين آمنوا لا ترفعوا أصواتكم فوق صوت النبي۔ دار الفكر، ج۱۶ ص ۲۷۷

سَعْدَ بْنَ مُعَاذٍ فقال یا ابا عمرٍو مَا شَانُ ثَابِتٍ اشتکی قال سَعْدٌ إِنَّهُ لَجَارِي وَمَا عَلِمْتُ لَهُ بِشَكْوَى قال فأتاه سَعْدٌ فذكر له قول رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ثَابِتٌ أُنْزِلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ وَلَقَدْ عَلِمْتُمْ أَنِّي مِنْ أَرْفَعِكُمْ صَوْتًا عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَنَا مِنْ أَهْلِ النَّارِ فَذَكَرَ ذَلِكَ سَعْدٌ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَلْ هُوَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ۔ 51

کہ جب یہ آیت کریمہ نازل ہوئی اے ایمان والو! اپنی آواز کو نبی ﷺ کی آواز پر بلند نہ کرو کہیں تمہارے اعمال برباد ہو جائیں اور تم کو خبر بھی نہ ہو تو حضرت ثابت بن قیس ؓ اپنے گھر ہی میں بیٹھ گئے اور سمجھنے لگے کہ میں دوزخی ہوں اور نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر نہ ہوئے تو نبی ﷺ نے حضرت سعد بن معاذ ؓ سے پوچھا اے ابو عمرو! ثابت کا کیا حال ہے کیا وہ بیمار ہو گئے؟ حضرت سعد ؓ سے عرض کیا کہ وہ میرے ہمسائے ہیں اور مجھے ان کے بیمار ہونے کا علم نہیں، حضرت سعد ؓ حضرت ثابت ؓ کے پاس آئے اور رسول اللہ ﷺ کے پوچھنے کا ذکر کیا تو حضرت ثابت نے فرمایا کہ یہ آیت نازل ہوگئی اور تم جانتے ہو کہ میری آواز رسول اللہ ﷺ کے سامنے تم سب سے زیادہ بلند ہوتی ہے پس میں دوزخی ہوں حضرت سعد نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ نے فرمایا وہ تو جنتی ہیں (دوزخی نہیں)۔

صحابہ کی تو شان ہی منفرد تھی کہ بارگاہ رسالت میں اتنا ادب واحترام موجود تھا ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ۭ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ۔ 52

بے شک جو لوگ اپنی آوازیں رسول اللہ کے حضور دھیمی کر لیتے ہیں یہی لوگ ہیں کہ اللہ نے ان کے دلوں کو پرہیزگاری کے لیے جانچ لیا ہے، ان کے لیے بخشش اور بڑا اجر ہے۔

اس آیت میں ایسے اہلِ ایمان کا ذکر ہے جو بارگاہِ رسالت میں بات کرتے ہوئے ادب واحترام کے پیش نظر اپنی آواز کو پست رکھتے ہیں۔ ان کے بارے میں ارشاد ہوا کہ یہی وہ لوگ ہیں جو امتحان اور آزمائش کے دشوار مراحل سے گزر کر معیارِ تقویٰ پر پورے اُترے ہیں۔ نزولِ کتاب کا مقصود ہی اہلِ تقویٰ کی ہدایت اور رہنمائی ہے اور اللہ کے نزدیک مستحق تکریم اور لائق عزوشرف صرف وہی شخص ہے جو صاحبِ تقویٰ ہے۔ جس سے معلوم ہوا کہ انسان کا معیارِ فضیلت یا معیارِ تقویٰ ادب واحترام رسول ﷺ ہے۔ اور وہ لوگ جو ادب واحترامِ رسول اکو شعوری یا غیر شعوری طور پر ملحوظ نہیں رکھتے، وہ متاعِ ایمان وتقویٰ سے محروم ہو جاتے ہیں۔ اس لیے وہ پھر کسی عزت وتکریم کے مستحق نہیں ہوتے بلکہ بارگاہِ خداوندی میں ذلیل اور رُسوا ہوتے ہیں۔

اس سے قبل یہ ارشاد فرمایا:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُـقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ۔ 53

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ اور اس کے رسول ؐ کے آگے پیش قدمی نہ کرو، اللہ سے ڈرو، اللہ سب کچھ سننے اور جاننے والا ہے"۔

تفسیر بغوی میں قتادہؒ کا قول منقول ہے۔

قال قتادة: نزلت الآية في ناس كانوا يقولون: لو أنزل في كذا، أو صنع في كذا و كذا، فكره الله ذلك. 54

---

51 صحیح مسلم، کتاب الإیمان، باب مخافة المؤمن أن يحبط عمله، رقم الحديث ١١٩

52 سورة الحجرات ٤٩:٣

53 ایضاً، ٤٩:١

یعنی یہ آیت ایسے لو لوں کے بارے میں نازل ہو ئی جو کہتے تھے کہ ا گر ایسے نازل ہوتا یا ایسا ہو جاتا تو اللہ تعالی نے اس پر تنبیہ فرمائی۔

تفسیر قرطبیؒ میں لکھا ہے۔

فالسورة في الأمر بمكارم الأخلاق ورعاية الآداب. 55

"سورۃ الحجرات" کے آغاز سے ہی اہلِ ایمان کو دربارِ رسالت کے آداب کی تعلیم دی گئی ہے۔

سب سے پہلے مسلمانوں کو واضح طور پر یہ حکم دیا جارہا ہے کہ وہ اللہ کے رسول ا کو دل و جان سے اپنا رہنما بنا کر ان کی پیروی کرتے ہوئے ان کے پیچھے پیچھے چلیں۔ اللہ تبارک و تعالٰی نے اپنی اطاعت کے ساتھ اہلِ ایمان کو اطاعتِ رسول کا پابند کر دیا اور اطاعتِ رسول ﷺ کو اطاعتِ الٰہی قرار دیا۔ اطاعتِ رسول ﷺ کا اولین تقاضا یہ ہے کہ ہر ہر قدم پر آپ کے ادب واحترام کو ملحوظ رکھا جائے۔ وگرنہ آپ ﷺ کی جناب میں کسی قسم کی بے ادبی بارگاہِ الوہیت میں بے ادبی تصور ہو گی۔ جب کسی مسلمان سے ادب واحترامِ رسول ختم ہو جائے تو اس کے بعد نہ اس کا ایمان باقی رہے گا اور نہ ہی اس کا عمل۔ اس طرح اس کے سارے اعمال غارت ہو جائیں گے اور وہ سرحدِ کفر میں داخل ہو جائے گا۔

سورۃ الحجرات کی یہ آیات اہلِ ایمان کو دربارِ نبوت میں نرم دم گفتگو ہونے کی تعلیم دیتے ہوئے یہ وعید بھی سنا رہی ہیں کہ حضور رسالت مآب ﷺ سے ارتفاعِ صوت اور بلند کلامی کا انجام کار "حبوطِ اعمال" ہے، جو کفر اور شرک کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ قرآن مجید میں واضح طور پر یہ بتلایا گیا ہے کہ کفر اور شرک دراصل نتیجہ ہیں حبوطِ اعمال کا۔ چنانچہ سورۃ المائدہ میں فرمایا:

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ ۔ 56

"اور جو کسی نے ایمان کی روش پر چلنے سے انکار کیا تو اس کا سارا کارنامہ زندگی ضائع ہو جائے گا اور وہ آخرت میں دیوالیہ ہو گا"۔

معلوم ہوا کہ جناب رسالت مآب ﷺ میں تیز اور بلند آواز سے گفتگو غیر شعوری طور پر بھی بے ادبی ہے جو غارت گرِ اعمال ہونے کے سبب کفر اور شرک ہے۔

امام ابن تیمیہؒ اس آیت مبارکہ کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"جب ایسی تکلیف واستخفاف جو بلا قصد ہونے کے باوجود سوءِ ادب اور کفر میں داخل ہے تو پھر جو استخفاف اور تکلیف جو عمداً اور بالقصد کی جائے تو اس کے صریحاً کفر ہونے میں کیا شبہ رہ جاتا ہے یہ تو بطریق اولی کفر شمار ہوگا"۔ 57

---

54 البغوي، الحسين بن مسعود ، تفسير البغوي، سورة الحجرات، تفسير قوله تعالى " يا أيها الذين آمنوا لا تقدموا بين يدي الله ورسوله واتقوا الله إن الله سميع عليم، دار طيبة، ج٧ ص ٣٣٠

55 القرطبي، محمد بن أحمد الأنصاري ، الجامع لأحكام القرآن، سورة الحجرات، قوله تعالى يا أيها الذين آمنوا لا تقدموا بين يدي الله ورسوله، ج١٦ ص ٢٧٣

56 سورۃ المائدہ، ٥:٥

57 ابن تيميه، الصارم المسلول على شاتم الرسول، الحرس الوطني السعودي، ١٤٠٣ھ، ص ٥٦

آپ ﷺ کی زبان مبارک سے نکلے ہوئے الفاظ کو آج بھی وہی حرمت و عظمت حاصل ہے جو کہیں آپ علیہ السلام کی حیاتِ طیبہ میں حاصل تھی۔ نطقِ پیغمبر چونکہ وحی الٰہی ہے اس لیے آپ ﷺ کا کلام بھی قرآن مجید کے کلام کی طرح قابلِ احترام ہے۔ اسی آیت کی روشنی میں علمائے تفسیر وحدیث ہمیں بتلاتے ہیں کہ جب کبھی اور جہاں کہیں بھی آپ ﷺ کا کوئی حکم یا آپ ﷺ کی کوئی حدیث سنائی جائے اسے خاموشی اور احترام سے سنا جائے اور ایسی محفل میں تیز اور بآواز بلند گفتگو سے احتراز کیا جائے۔

سورۃ نور میں پیغمبر ﷺ کے حفظِ مراتب اور آدابِ گفتگو کی تعلیم دیتے ہوئے حکم دیا گیا:

لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا ۔ 58

"تم لوگ اپنے درمیان رسول کے بلانے کو آپس میں ایک دوسرے کی طرح بُلانا نہ سمجھ بیٹھو"۔

اس آیت کی رو سے مسلمانوں پر واجب ہے کہ پیغمبر ﷺ کی عزت و تکریم، تعظیم و توقیر کے معاملے میں حساس اور محتاط رہیں، آپ ﷺ کے حفظِ مراتب کا خیال رکھیں اور آپ علیہ السلام کی موجودگی میں اپنی آوازوں کو پست رکھیں اور آپ علیہ السلام کو نام لے کر مخاطب کرنے کی بجائے نبی اور رسول اللہ جیسے الفاظ سے مخاطب کریں۔

اس حکم کی تعمیل سے انحرف کو بھی توہینِ نبوت اور کفر قرار دیا گیا ہے۔ ایمان لانے کا اقرار کرنے کے بعد اللہ اور اس کے رسول اور آیاتِ الٰہی سے استہزاء کرنے والوں کو قرآن نے کافر قرار دیا ہے۔ چنانچہ ان گستاخانِ نبوت سے پوچھا جارہا ہے:

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ ؕ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ۔ 59

اگر آپ ان سے پوچھیں تو صاف کہہ دیں گے کہ ہم تو یونہی آپس میں ہنس بول رہے تھے۔ کہہ دیجئے کہ اللہ اس کی آیتیں اور اس کا رسول ہی تمہارے ہنسی مذاق کے لئے رہ گئے ہیں۔

اس آیت مبارکہ کی تفسیر کرتے ہوئے شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ تحریر فرماتے ہیں:

"اس آیت سے یہ ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ، آیاتِ الٰہی اور اس کے رسول اکے ساتھ تمسخر اور استہزاء کفر ہے، تو پھر وہ سب و شتم جو حضور ﷺ کی شان میں قصداً ہو وہ تو کھلا کفر ہے اور یہ آیت اس امر پر قطعی طور پر دلالت کرتی ہے کہ جس کسی نے بھی جنابِ رسالت مآب ﷺ کی تنقیص واہانت قصداً کی یا ہنسی مذاق میں کی، بہر صورت وہ کفر ہے"۔ 60

## رسالتِ محمدی ﷺ کی خاتمیت

نبوت محمدی ﷺ کی خاتمیت نے آپ ﷺ کی سیرت طیبہ کو کائنات انسانی کی آخری پیغمبرانہ سیرت بنادیا ہے۔ باری تعالیٰ نے ہر چند آپ ﷺ کو خلقاً اوّل الانبیاء بنایا مگر آپ ﷺ بعثاً آخر الانبیاء قرار دیئے گئے گویا آپ ﷺ نبوت کے ملنے میں سب سے مقدم کئے گئے مگر نبوت کے ظاہر کرنے میں سب سے موخر کئے گئے تاکہ اولین وآخرین کے تمام فضائل و کمالات آپ کے دامن نبوت میں سمٹ جائیں۔ چونکہ آپ ﷺ کو خاتم الانبیاء بنایا گیا اس لئے آپ ﷺ کی سیرت طیبہ کو وہ کمال و دوام اور حسن و مقام عطا کیا گیا۔

---

[58] سورۃ النور، ۲۴:۶۳

[59] سورۃ التوبہ، ۹:۶۵

[60] ابن تیمیه، أحمد بن عبد الحليم بن عبد السلام بن تيمية الحراني، الصارم المسلول على شاتم الرسول، الحرس الوطني السعودي، ۱۴۰۳ھ، ص ۱۶۵

آپ ﷺ کی آمد سے نظام نبوت کے برپائے جانے کا مقصد پورا ہو گیا، آپ ﷺ کی بعثت سے سلسلہ رسالت کے قیام کی غرض وغایت مکمل ہو گئی سو ضروری تھا کہ اب باب رسالت کسی بھی نئی بعثت کے لئے بند کر دیا جائے اور ختم نبوت کا دائمی اعلان کر دیا جائے تا کہ قیامت کے دن تک جملہ ادوار و زمن نبوت و رسالت محمدی ﷺ کے زیر سایہ رہیں اور آئندہ تمام انسانی نسلیں فیضان سیرت محمدی ﷺ سے پرورش پائیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

مَّا كَانَ مُحَمَّدٌ أَبَآ أَحَدٍ مِّن رِّجَالِكُمْ وَلَٰكِن رَّسُولَ ٱللَّهِ وَخَاتَمَ ٱلنَّبِيِّـۧنَ وَكَانَ ٱللَّهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيمًا۔ [61]

محمد تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ کے رسول اور سب نبیوں کے خاتمے پر ہیں، اور اللہ ہر بات جانتا ہے۔

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے۔

حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الرِّسَالَةَ وَالنُّبُوَّةَ قَدْ انْقَطَعَتْ فَلَا رَسُولَ بَعْدِي وَلَا نَبِيَّ۔ [62]

رسول اکرم ﷺ فرمایا رسالت و نبوت کا سلسلہ ختم ہو گیا میرے بعد اب کوئی رسول ہے اور نہ نبی۔

حضرت ابو ھریرۃؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ مَثَلِي وَمَثَلَ الْأَنْبِيَاءِ مِنْ قَبْلِي كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنَى بَيْتًا فَأَحْسَنَهُ وَأَجْمَلَهُ إِلَّا مَوْضِعَ لَبِنَةٍ مِنْ زَاوِيَةٍ فَجَعَلَ النَّاسُ يَطُوفُونَ بِهِ وَيَعْجَبُونَ لَهُ وَيَقُولُونَ هَلَّا وُضِعَتْ هَذِهِ اللَّبِنَةُ قَالَ فَأَنَا اللَّبِنَةُ وَأَنَا خَاتِمُ النَّبِيِّينَ۔ [63]

آنحضرت ﷺ نے فرمایا میری اور مجھ سے پہلے گزرے ہوئے انبیاء کی مثال ایسی ہے جیسے ایک شخص نے ایک عمارت بنائی اور خوب حسین و جمیل بنائی مگر ایک کونے میں ایک اینٹ کی جگہ چھوٹی ہوئی تھی لوگ اس عمارت کے گرد پھرتے اور اظہارِ حیرت کرتے اور کہتے تھے کہ اس جگہ ایک اینٹ نہیں رکھی گئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو وہ اینٹ میں ہوں اور میں خاتم النّبیین ہوں یعنی میرے آنے کے بعد اب کوئی جگہ باقی نہیں ہے نبوت کی عمارت مکمل ہو چکی ہے۔

محمد بن جبیرؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں۔

مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيهِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِي خَمْسَةُ أَسْمَاءٍ أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَحْمَدُ وَأَنَا الْمَاحِي الَّذِي يَمْحُو اللَّهُ بِي الْكُفْرَ وَأَنَا الْحَاشِرُ الَّذِي يُحْشَرُ النَّاسُ عَلَى قَدَمِي وَأَنَا الْعَاقِبُ۔ [64]

آنحضرت ﷺ نے فرمایا میں محمد ہوں میں احمد ہوں میں ماحی ہوں کہ میرے ذریعے سے کفر محو کیا جائے گا میں حاشر ہوں کہ میرے بعد لوگ حشر میں جمع کئے جائیں گے یعنی میرے بعد اب بس قیامت ہی آنی ہے اور میں عاقب ہوں اور عاقب وہ ہے جس کے بعد کوئی نبی نہ ہو۔

چنانچہ قرآن مجید نے بعثت محمدی ﷺ کے جملہ مقاصد کی تکمیل کا اعلان ان الفاظ میں کیا ہے:

اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ ۙ

---

[61] سورۃ الاحزاب، ۳۳:۴۰

[62] سنن الترمذي، كتاب الرؤيا عن رسول الله صلى الله عليه وسلم، باب ذهبت النبوة وبقيت المبشرات، رقم الحديث ٢٢٧٢

[63] صحيح البخاري » كتاب المناقب » باب خاتم النبيين صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ٣٣٤٢

[64] صحيح البخاري، كتاب المناقب، باب ما جاء في أسماء رسول الله صلى الله عليه وسلم، رقم الحديث ٣٣٣٩

فَاِنَّ اللّٰہَ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ۔65

"آج میں نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لئے اسلام کو (بطور) دین (یعنی مکمل نظام حیات کی حیثیت سے) پسند کر لیا"

قاضی سلیمان منصور پوریؒ نے آپ کی نبوت کی مجموعی شان بیان کرتے ہوئے "رحمۃ اللعالمین" میں لکھا ہے۔

وقت واحد میں آپ ﷺ حضرت موسیٰؑ کی طرح صاحب حکومت بھی تھے اور ہارونؑ کی طرح صاحب امامت بھی،ذات مبارکہ ﷺ میں نوحؑ کی سی گرمی، ابراہیمؑ جیسی نرم دلی، یوسفؑ جیسا درگزر، داؤدؑ جیسی فتوحات، یعقوبؑ کا سا صبر، سلیمانؑ کی سطوت، عیسیٰؑ کی خاکساری، یحیٰؑ کا سا زہد، اسماعیلؑ کی سی سبک روحی کامل ظہور بخش تھی خورشید رسالت میں اگرچہ تمام مقدس رنگ موجود تھے لیکن "رحمۃللعالمین" کا وہ نور تھا جس نے تمام رنگتوں کو اپنے اندر لے کر دنیا کو ایک برگزیدہ و چیدہ روشنی سے منور کر دیا ہے۔66

## حاصل کلام

یہ ایک واضح اور منطقی بات ہے کہ جب آپ ﷺ کی نبوت کسی مخصوص قوم یا مخصوص علاقے کے لئے نہیں، بلکہ پورے بنی نوع انسان کے لئے ہے، آپ کے بعد کسی اور نبی کو بھی نہیں آنا تھا، تو آپ کو دین بھی وہ عطا کیا جاتا جو ہر لحاظ سے مکمل ہوتا جس میں عالم گیریت کی شان بھی ہوتی اور اَبدیت کی خوبی بھی، اسلام میں یہ شان اور خوبی ہے۔اس میں تمام انسانوں کی ہدایت کا سامان ہے، چاہے وہ دنیا کے کسی بھی علاقے میں آباد ہوں اور اس کے اصول بھی ابدی اور ناقابل تغیر ہیں لیکن وہ احوال و حوادث کے تغیرات کے باوجود قابل عمل ہیں ان میں تبدیلی کی ضرورت نہیں۔

ختم نبوت کے الوہی اعلان کے بعد اب کسی شخص کا مدعی نبوت ہونا حقیقت میں قرآن و حدیث کا منکر اور دین اسلام سے مرتد ہونے کے علاوہ باری تعالیٰ کے عظیم منصوبہ ہدایت کا کھلا باغی ہونا بھی تصور کیا جائے گا کیونکہ اس نے اپنے اعلان سے فی الواقع نبوت و رسالت محمدی ﷺ کی خاتمیت کی الوہی حکمت اور حقیقی عظمت کو رد کر دیا ہے اور معاذ اللہ تکمیل سلسلہ ہدایت کے الوہی منصوبہ کو ناکافی و ناقص سمجھتے ہوئے اسے اپنے تئیں مکمل کرنے کی گمراہانہ کوشش کی ہے۔اور یہ حقیقت فراموش کر دی ہے کہ اگر علم الٰہی میں آپ ﷺ کے بعد کسی نئے نبی یا رسول کی بعثت کی ضرورت و گنجائش ہوتی تو آنحضور ﷺ کی تعلیمات (قرآن و سنت) کو حرفاً حرفاً محفوظ رکھنے کا اس قدر غیر معمولی اور عدیم المثال اہتمام نہ کیا جاتا اور باری تعالیٰ ان کی حفاظت کا خود ذمہ دار نہ بنتا، اس کا مقصد واضح طور پر انسانوں کو یہ باور کروانا تھا کہ اب اس نبی آخر الزمان ﷺ کے بعد حسب سابق کوئی نبی یا رسول مبعوث نہیں ہوگا اب قیامت تک یہی کتاب اور سیرت تمہارے کام آئے گی۔

---

[65] سورۃ المائدہ، ۵:۳

[66] قاضی محمد سلیمان منصور پوری، رحمۃ اللعالمین، مکتبہ اسلامیہ لاہور، ۲۰۱۳ء ص ۵۵

قرآن حق و باطل کے لیے میزان اور فرقان اور تمام سلسلۂ وحی پر ایک " مهیمن" ہے یہ خدا کے آخری پیغمبر ﷺ پر نازل ہوا ہے۔ یہ اِس لیے نازل کیا گیا ہے کہ دین و شریعت کے معاملے میں لوگوں کے مابین تمام اختلافات کا فیصلہ کر دے اور اِس کے نتیجے میں وہ ٹھیک حق پر قائم ہو جائیں۔ قرآن نے اپنی یہ حیثیت اپنے لیے خود بیان فرمائی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ یہ میزان اور فرقان ہے اور پہلی کتابوں کے لیے اِس کی حیثیت ایک مهیمن کی ہے۔ جو محافظ اور نگران کے معنی میں آتا ہے۔ مدعا یہ ہے کہ کتابِ الٰہی کا اصل قابلِ اعتماد نسخہ قرآن ہی ہے، لٰہذا دین کے معاملے میں ہر چیز کے رد و قبول کا فیصلہ اب اِسی کی روشنی میں کیا جائے گا۔

قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے:

وَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ وَ مُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ-1

اور (اے پیغمبر)، ہم نے یہ کتاب تمھاری طرف حق کے ساتھ اتاری ہے، اُس کتاب کی تصدیق میں جو اِس سے پہلے موجود ہے اور اُس کے لیے مہیمن بنا کر، اِس لیے تم اِن کے درمیان اُس ہدایت کے مطابق فیصلہ کرو جو اللہ نے نازل کی ہے اور اُس حق کو چھوڑ کر جو تمھارے پاس آ چکا ہے، اِن کی خواہشوں کی پیروی نہ کرو۔

یہی حقیقت ایک دوسرے مقام پر اِس طرح بیان ہوئی ہے:

وَاِنَّهٗ لَكِتٰبٌ عَزِيْزٌ، لَّا يَاْتِيْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا مِنْ خَلْفِهٖ، تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ حَمِيْدٍ 2

اور اِس میں کوئی شبہ نہیں کہ یہ ایک بلند پایہ کتاب ہے۔ اِس میں باطل نہ آگے سے داخل ہو سکتا ہے نہ اِس کے پیچھے سے یہ ایک صاحبِ حکمت اور ستودہ صفات ہستی کی طرف سے نہایت اہتمام کے ساتھ اتاری گئی ہے۔

قرآنِ کریم کی بعض آیات سے ظاہر ہوتا ہے کہ منکرینِ رسالت مآب ﷺ، جن میں یہود و نصاریٰ، مستشرقین وغیرہ بھی شامل ہیں، بعض شبہات اور اعتراضات حضرت رسولِ اکرم ﷺ پر وارد کرتے ہیں، اس سے ان کا مقصد آپ ؐ کی نبوت و رسالت اور عصمت کو جہلاء اور کم علم لوگوں کی نظروں میں مشکوک بنانا ہوتا ہے ذیل میں تمہیدی بحث کے بعد ایسے ہی چند شبہات کا جائزہ لیا جائے گا اور ساتھ ساتھ قرآن و سنت اور مفسرین کے ذریعے ان کا جواب بھی پیش کیا جائے گا۔

مسلمانوں کا متفقہ عقیدہ ہے کہ قرآن حکیم اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب ہے جو تمام خامیوں و عیوب سے پاک ہے۔ اس کی ہر بات سچی ہے اور اس میں کسی بھی طرح کی تحریف ممکن نہیں۔ پھر یہ بھی کہ محمد ؐ اللہ کے بندے اور آخری رسول ہیں۔ آپ ﷺ انسانوں میں سب سے معتبر شخصیت ہیں۔ لہذا قرآن کی ہر بات قابل یقین اور تمام احادیث قابل تقلید ہیں۔ اسلام میں تمام رسولوں پر ایمان لانا ضروری ہے۔ جو شخص کسی رسول پر ایمان نہ لائے گا وہ کافر ہو گا خواہ وہ باقی رسولوں کو مانتا ہو۔

آپ ؐ میں اور دوسرے پیغمبروں میں کیا فرق ہے! تو اس کو تین امور سے دیکھا جا سکتا ہے۔

۱) آپ ؐ تا قیامت نبی بنا کر بھیجے گئے ہیں۔

---

1 سورۃ المائدۃ، ۵: ۴۸

2 سورۃ حٰم السجدۃ، ۴۱: ۴۱، ۴۲

۳) دیگر انبیاء کی تعلیمات مکمل نہیں تھیں، احکام و قوانین میں ترمیم و اضافہ ہوتا رہا، لیکن آپ ؐ کو ایسی تعلیمات دی گئیں جو ہر حیثیت سے مکمل ہیں اور آپ ؐ کے بعد تمام انبیاء کی شریعتیں منسوخ ہو گئیں۔

## دیگر رسولوں پر ایمان، اسلام کا بنیادی تقاضہ

اسلام میں تمام انبیاء پر ایمان لانا ضروری ہے جن کے نام معلوم ہیں ان پر تفصیلاً اور جن کے نام وغیرہ معلوم نہیں ان پر اجمالاً ایمان لانا ضروری ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣلَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ۔ 3

رسول (خدا) ﷺ اس کتاب پر جو ان کے پروردگار کی طرف سے ان پر نازل ہوئی ایمان رکھتے ہیں اور مومن بھی۔ سب خدا پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے پیغمبروں پر ایمان رکھتے ہیں (اور کہتے ہیں کہ) ہم اس کے پیغمبروں سے کسی میں کچھ فرق نہیں کرتے۔

اسلام تمام انبیاء پر ایمان لانے کی دعوت دیتا ہے اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء کا ذکر قرآن میں بیان نہیں فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ 4

اور ہم نے آپ سے پہلے کئی رسول بھیجے تھے بعض ان میں سے وہ ہیں جن کا حال ہم نے آپ پر بیان کر دیا اور بعض وہ ہیں کہ ہم نے آپ پر انکا حال بیان نہیں کیا

رسولوں پر ایمان ان چار امور پر مشتمل ہے۔

اول: اس بات پر ایمان کہ ان کی رسالت برحق اور اللہ تعالیٰ کی جانب سے تھی، پس جس نے ان رسولوں میں سے کسی بھی رسالت کا انکار کیا تو اس نے ان سب کا انکار کیا جیسا کہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد سے واضح ہے:

كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوْحِ ِۨ الْمُرْسَلِيْنَ۔ 5

ترجمہ: نوح کی قوم نے رسولوں کو جھٹلایا۔

واضح ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت نوح علیہ السلام کی قوم کو تمام رسولوں کو جھٹلانے والی قوم قرار دیا، حالانکہ جس وقت انہوں نے تکذیب کی تھی اس وقت تک نوح علیہ السلام کے سوا کوئی دوسرا رسول ان کے ہاں نہ آیا تھا۔ اسی طرح جن عیسائیوں نے حضرت محمد ﷺ کو جھٹلایا اور ان کی پیروی نہیں کی، تو گویا انہوں نے حضرت عیسی بن مریم کو بھی جھٹلایا اور وہ ان کی اتباع کرنے والوں میں سے بھی نہ رہے، کیونکہ حضرت عیسی علیہ السلام نے ان عیسائیوں کو حضرت محمد ﷺ کی آمد کی بشارت دی تھی اور اس بشارت کا مطلب اس کے

---

[3] سورۃ البقرۃ، ۲: ۲۸۵

[4] سورۃ الغافر، ۴۰: ۷۸

[5] سورۃ الشعراء، ۲۶: ۱۰۵

گمراہیوں سے محفوظ فرمائے گا اور انہیں سیدھی راہ دکھائے گا۔

دوم: ان رسولوں پر ایمان لانا جن کے نام ہمیں معلوم ہیں مثلاً حضرت محمد (ﷺ)، ابراہیمؑ، موسیٰؑ، عیسیٰؑ اور نوحؑ یہ پانچ اولوالعزم رسول ہیں، اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں دو مقامات پر ان کا تذکرہ فرمایا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَإِذْ أَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّينَ مِيثَاقَهُمْ وَمِنكَ وَمِن نُّوحٍ وَإِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ۔ [6]

ترجمہ: اور جب ہم نے نبیوں سے عہد لیا اور آپ سے اور نوح اور ابراھیم اور موسیٰ اور مریم کے بیٹے عیسیٰ سے بھی۔

مزید ارشاد الٰہی ہے:

شَرَعَ لَكُم مِّنَ الدِّينِ مَا وَصَّىٰ بِهِ نُوحًا وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهِ إِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَىٰ أَنْ أَقِيمُوا الدِّينَ وَلَا تَتَفَرَّقُوا فِيهِ۔ [7]

تمہارے لیے وہی دین مقرر کیا جس کا نوح کو حکم دیا تھا اور اسی راستہ کی ہم نے آپ کی طرف وحی کی ہے اور اسی کا ہم نے ابراھیم اور موسیٰ اور عیسیٰ کو حکم دیا تھا کہ اسی دین پر قائم رہو اور اس میں پھوٹ نہ ڈالنا۔

سوم: ان کی خبروں کی تصدیق کرنا۔

چہارم: ان رسولوں میں سے جو رسول ہمارے پاس تشریف لائے، ان کی شریعت پر عمل کرنا، اور بلاشبہ وہ خاتم الرسل حضرت محمد ﷺ ہیں جو تمام انسانوں کی طرف بھیجے گئے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا۔ [8]

تمہارے پروردگار کی قسم یہ لوگ جب تک اپنے تنازعات میں تمہیں منصف نہ بنائیں اور جو فیصلہ تم کردو اس سے اپنے دل میں تنگ نہ ہوں بلکہ اس کو خوشی سے مان لیں تب تک مومن نہیں ہوں گے۔

## سابقہ انبیاء کی عصمت پر ایمان: شریعت محمدی ﷺ کا تقاضہ

قرآن کریم کی متعدد آیات سے مستفاد ہوتا ہے کہ انبیاء کرام ہر گناہ، خطاو لغزش سے معصوم (محفوظ) ہوتے ہیں، ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ هَدَى اللَّهُ فَبِهُدَاهُمُ اقْتَدِهْ۔ [9]

" (یہی وہ لوگ ہیں) جن کو خدا نے ہدایت کی ہے، تو تم انہیں کی راہ چلو۔"

یعنی یہی وہ لوگ یعنی پیغمبرانِ خدا ہیں جنہیں اللہ نے ہدایت فرمائی ہے پس اے رسولِ آخر الزمان ﷺ آپ ان کے فضیلت والے سب طریقوں کو اپنی سیرت میں جمع کر کے ان کی پیروی کریں تاکہ آپ کی ذات میں ان تمام انبیاء و رسل کے فضائل و کمالات یکجا ہو جائیں) اس آیت شریف سے پہلے اللہ تعالیٰ نے اٹھارہ انبیاء کرام کے اسماء کا ذکر کیا ہے، اس کے بعد ارشاد ہوتا ہے: ’’میں نے ان کے

---

[6] سورۃ الاحزاب، ۳۳: ۷

[7] سورۃ الشوریٰ، ۴۲: ۱۳

[8] سورۃ النساء، ۴: ۶۵

[9] سورۃ الانعام، ۶: ۹۰

انہیں کی راہ )سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ عمومی ہدایت نہیں ہے،بلکہ ایک ایسی ہدایت ہے جو صرف انبیاء علیہم السلام سے مخصوص ہے، لہٰذا اس ہدایت اور امتیاز کے ہوتے ہوئے کوئی نبی گناہ نہیں کر سکتا،اور نہ وہ ہدایت کے راستے سے گمراہ ہو سکتا ہے۔

چنانچہ دوسری آیت میں صراحت کے ساتھ ارشاد ہوا:

وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّضِلٍّ۔ 10

"اور جسے اللہ ہدایت دے اسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا۔"

مذکورہ دونوں آیتوں کا مفہوم یہ ہوتا ہے کہ تمام انبیاء و مرسلین کی ہدایت و راہنمائی اللہ تعالیٰ نے کی ہے،اور ہدایت بھی ایسی کی ہے کہ گناہ صغیرہ کا بھی کوئی نبی و رسول ارتکاب نہیں کر سکتا،لہٰذا جب ضلالت ، گمراہی اور گناہ ان سے سرزد نہیں ہو سکتا تو اب دوسرے لوگوں کے لئے ضروری ہے کہ ان برگزیدہ افراد کی پیروی کریں۔اب رہا ضلالت ، گمراہی،معصیت اور نافرمانی کسے کہتے ہیں، تو قرآن میں اس کی بھی نشان دہی کی گئی ہے۔

ارشاد ہوتا ہے:

اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ ۚ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ۔ 11

"اے اولاد آدم! کیا میں نے تم سے عہد نہ لیا تھا کہ تم شیطان کی پیروی نہیں کرو گے ؟ یقیناًوہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔"

اس آیت میں شیطان کی پرستش اور پیروی کو گمراہی کہا گیا ہے، یعنی ہر وہ گمراہی اور معصیت جو شیطان کی وجہ سے وجود میں آئے اسے قرآن کی زبان میں ضلالت و گمراہی کہا جاتا ہے، لہٰذا تینوں آیتوں کا مفہوم یہ ہو گا: انبیاء و مرسلین ہر اس گمراہی اور معصیت سے محفوظ ہوتے ہیں جسے ضلالت کہا گیا ہے ۔

لہذا خلاصہ یہ ہوا:

- انبیاء و رسول انہیں کو منتخب کیا جاتا ہے جن کو خدا نے اپنی خاص ہدایت سے نوازہ ہو۔
- انبیاء و مرسلین میں ضلالت و گمراہی کا شائبہ بھی نہیں پایا جا سکتا، کیونکہ وہ خاص ہدایت سے نوازے گئے ہیں۔
- قرآن مجید کی اصطلاح میں ہر وہ معصیت اور انحراف جو خدائے تعالیٰ کے حکم کے مقابلہ میں ہو اسے ضلالت اور گمراہی کہا جاتا ہے۔

مذکورہ مطالب کی روشنی میں نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اسلامی تعلیمات کی روشنی میں تمام انبیاء و مرسلین پاک و پاکیزہ اور معصوم ہوتے ہیں،اور ان سے کوئی خطا اور گناہ سرزد نہیں ہو سکتا تو یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ اسلام دیگر انبیاء کرام کی توہین یا تنقیص کو برداشت کر لے جب دیگر انبیاء کی اہانت قابل قبول نہیں تو آپ ﷺ کی ذات بابرکت کی اہانت تو ناقابل برداشت ہے کیونکہ آپ ﷺ کی ذات تو خود تمام انبیاء کی عصمت کی محافظ ہے۔اب ان شبہات کا جائزہ پیش کیا جا رہا ہے جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذات پر مستشرقین اور جہلاء کی طرف سے کئے جاتے ہیں۔

---

[10] سورۃ الزمر، ۳۹: ۳۷

[11] سورۃ یٰس، ۳۶: ۶۰

اللہ تعالیٰ قرآنِ کریم میں ارشاد فرماتے ہیں:

يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ۭ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ۔ 12

" اے رسول جو کچھ بھی آپ کی طرف آپ کے رب کی جانب سے نازل کیا گیا ہے پہنچا دیجئے۔ اگر آپ نے ایسا نہ کیا تو آپ نے اللہ کی رسالت ادا نہیں کی، اور آپ کو اللہ تعالیٰ لوگوں سے بچالے گا، بیشک اللہ تعالیٰ کافر لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا"۔

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے کسی موقعہ پر اللہ کا حکم اس کے بندوں تک پہنچانے میں کوتاہی کی، جس کی وجہ سے یہ آیت نازل ہوئی؟ اور اگر کسی موقعہ پر آپ سے کوتاہی ہوئی تو یہ شان نبوت و منصب رسالت کے لائق نہیں۔

## اس شبہ کی حقیقت

اس آیت کریمہ میں ایک طرف تو اس حقیقت کو واضح فرمادیا گیا کہ پیغمبر کی اصل حیثیت اللہ تعالیٰ ہی کے پیغام کو جوں کا توں اور بلا کم وکاست پہنچا دینے والے کی ہوتی ہے اسی لئے یہاں پر ان کو خطاب بھی الرسول کے وصف ہی کے ساتھ فرمایا گیا ہے جسکے معنی پیغام خداوندی کو پہنچا دینے والے کے ہوتے ہیں۔ اور اسکے ساتھ ہی اس حقیقت کی تاکید مزید کیلئے یہ تصریح بھی فرمائی گئی کہ اگر اس ضمن میں کوئی کوتاہی کی گئی تو یہ عین اس منصب میں کوتاہی ہوگی جس کی ادائیگی ہی کیلئے اللہ تعالیٰ کسی کو اپنا رسول مقرر فرماتا ہے۔

ابن کثیر اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ: (يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ مِنْ رَبِّكَ) قَالَ: "يَا رَبِّ، كَيْفَ أَصْنَعُ وَأَنَا وَحْدِي؟ يَجْتَمِعُونَ عَلَيَّ". فَنَزَلَتْ (وَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ) وَرَوَاهُ ابْنُ جَرِيرٍ مِنْ طَرِيقِ سُفْيَانَ -وَهُوَ الثَّوْرِيُّ- بِهِ. وَقَوْلُهُ: (وَاللَّهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ) أَيْ: بَلِّغْ أَنْتَ رِسَالَتِي، وَأَنَا حَافِظُكَ وَنَاصِرُكَ وَمُؤَيِّدُكَ عَلَى [ص: 152] أَعْدَائِكَ وَمُظَفِّرُكَ بِهِمْ، فَلَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ، فَلَنْ يَصِلَ أَحَدٌ مِنْهُمْ إِلَيْكَ بِسُوءٍ يُؤْذِيكَ. 13

حضرت مجاہد فرماتے ہیں جب یہ حکم نازل ہوا کہ جو کچھ اترا ہے سب پہنچا دو تو حضور ﷺ نے فرمایا اللہ میں اکیلا ہوں اور یہ سب مل کر مجھ پر چڑھ دوڑتے ہیں، میں کس طرح کروں تو دوسرا جملہ اترا کہ اگر تو نے نہ کیا تو تو نے رسالت کا حق ادا نہیں کیا۔ پھر فرمایا تجھے لوگوں سے بچالینا میرے ذمہ ہے۔ تیرا حافظ و ناصر میں ہوں، بے خطر رہئیے نہ خوف کریں نہ غمگیں ہوں، وہ کوئی تیرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔

تفسیر طبری میں اس آیت کے ذیل میں لکھا ہے۔

وَهَذَا أَمْرٌ مِنَ اللَّهِ تَعَالَى ذِكْرُهُ لِنَبِيِّهِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِإِبْلَاغِ هَؤُلَاءِ الْيَهُودِ وَالنَّصَارَى مِنْ أَهْلِ الْكِتَابَيْنِ الَّذِينَ قَصَّ اللَّهُ تَعَالَى قَصَصَهُمْ فِي هَذِهِ السُّورَةِ وَذَكَرَ فِيهَا مَعَايِبَهُمْ وَخُبْثَ أَدْيَانِهِمْ وَاجْتِرَاءَهُمْ عَلَى رَبِّهِمْ وَتَوَثُّبَهُمْ عَلَى أَنْبِيَائِهِمْ

12 سورۃ المائدہ ۵:۶۷

13 ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم ابن کثیر، دار الکتب العلمیہ، بیروت، تفسیر سورۃ المائدۃ، تفسیر قولہ تعالی "یا أیھا الرسول بلغ ما أنزل إلیك من ربك" ج ۳ ص ۱۵۲

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ذکر تو آپ ﷺ کا کیا ہے، لیکن ابلاغ در حقیقت یہود و نصاریٰ سے ہے، جن کے بارے میں اسی سورت میں کئی قصے اور واقعات مذکور ہیں، اللہ تعالیٰ نے ان یہود و نصاریٰ کے عیوب اور ان کے دینی خبث اور اللہ تعالیٰ پر ان کی جرات کا ذکر کیا گیا ہے۔ جنہوں نے انبیاء پر نازل ہونے والی کتب رد وبدل اور تحریف کر دی، اور اطاعت الٰہی کو رد کر دیا۔

علامہ قرطبیؒ اس آیت کے بارے میں لکھتے ہیں ۔

قِيلَ: مَعْنَاهُ أَظهر التَّبْلِيغَ، لِأَنَّهُ كَانَ فِي أَوَّلِ الْإِسْلَامِ يُخْفِيهِ خَوْفًا مِنَ الْمُشْرِكِينَ، ثُمَّ أُمِرَ بِإِظْهَارِهِ فِي هَذِهِ الْآيَةِ ۔ 15

اس آیت کا مفہوم یہ ہے کہ تبلیغ کا اظہار فرمائیں، کیونکہ اوائل اسلام میں مشرکین کے خوف کی وجہ سے مخفی دعوت دی جاتی تھی، لیکن پھر اس آیت میں اس کا اظہار کھل کر کرنے کا حکم ہوا ہے۔

تفسیر ابن کثیر میں لکھا ہے۔

يَقُولُ تَعَالَى مُخَاطِبًا عَبْدَهُ وَرَسُولَهُ مُحَمَّدًا صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاسْمِ الرِّسَالَةِ، وَآمِرًا لَهُ بِإِبْلَاغِ جَمِيعِ مَا أرسله الله به، وقد امتثل عليه أفضل الصلاة والسلام ذَلِكَ، وَقَامَ بِهِ أَتَمَّ الْقِيَامِ ۔ 16

اپنے نبی ﷺ کو رسول کے پیارے خطاب سے آواز دے کر اللہ تعالیٰ حکم دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کل احکام لوگوں کو پہنچادو۔ حضور ﷺ نے بھی ایسا ہی کیا۔

رسول اللہ ﷺ کی پوری زندگی کا مطالعہ کرنے سے کسی بھی ایسے واقعہ کا سراغ نہیں ملتا، جو اس آیت کا پسِ منظر سمجھا جائے۔ آپ تو تمام انبیاء کرام کے سید اور امام ہیں، کسی بھی نبی سے یہ ممکن نہیں کہ وہ رسالت میں کوتاہی کا ارتکاب کرے۔ اللہ تعالیٰ جن کو اپنی رسالت کا تاج پہناتا ہے، ان کو اس عیب سے محفوظ رکھتا ہے۔ بالفاظِ دیگر جن لوگوں میں یہ عیب پایا جاتا ہو یا وہ کسی سے ڈر کر یا دب کر کتمانِ حق کے جرم میں مبتلا ہو سکتے ہوں اللہ علیم و خبیر کبھی ان کو نبوت و رسالت کے منصب کیلئے منتخب نہیں کرتا۔ جہاں تک نفسِ شبہ کا تعلق ہے اس سلسلہ میں اُم المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا ارشادِ گرامی ہے :

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ إِسْمَاعِيلَ عَنْ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهَا قَالَتْ مَنْ حَدَّثَكَ أَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَمَ شَيْئًا مِمَّا أَنْزَلَ اللَّهُ عَلَيْهِ فَقَدْ كَذَبَ وَاللَّهُ يَقُولُ يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ الْآيَةَ۔ 17

حضرت مسروق حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں، فرماتی ہیں کہ (اگر) کوئی شخص آپ سے یہ بات کہہ دے کہ رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل کردہ میں سے کچھ چھپایا ہے تو (یقین کرلو کہ) اس نے جھوٹ بولا، پھر اس آیت کو پڑھا: یاایھاالرسول بلغ۔۔

---

14 الطبري، محمد بن جرير ، تفسير الطبري، تفسير سورة المائدة، القول في تأويل قوله تعالى " يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك " ج ۱۰ ص ۴۶۷

15 القرطبي، محمد بن أحمد الأنصاري ، الجامع لأحكام القرآن، سورة المائدة، قوله تعالى يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك، دار الفكر، ج ٦ ص ١٧٩

16 ابن كثير، تفسير القرآن العظيم ابن كثير، دار الكتب العلميه، بيروت، تفسير سورة المائدة، تفسير قوله تعالى "يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك "ج ۳ ص ۱۵۱

17 صحيح البخاري، كتاب تفسير القرآن، سورة المائدة، باب يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك، رقم الحديث ۴۳۳۶

بھی ملحوظ رہنا چاہیے کہ اس تاکید شدید میں جو شدت ہے اس کا خطاب اگرچہ بظاہر آنحضرت ﷺ ہی سے ہے لیکن حقیقت میں اس کا اصل رخ منکرین و معاندین کی طرف ہے، جو آپ ﷺ سے وحی الٰہی کے اندر ترمیم و تغییر کے مطالبے کرتے تھے۔تاکہ اس طرح ان کی خواہشات کا بھی لحاظ رکھا جائے۔ سو ان کو براہ راست خطاب کرنے کے بجائے پیغمبر کے توسط سے ان کو اس حقیقت سے آگاہ فرمایا گیا جس میں بلاغت کا یہ اسلوب کارفرما ہے کہ یہ لوگ براہ راست خطاب کے قابل نہیں ہیں۔اس لئے ان پر بالواسطہ طور پر یہ نکیر فرمائی جاتی ہے، سو پیغمبر کا اصل کام، اور ان فرض منصبی یہی ہوتا ہے کہ وہ اللہ کی وحی کو بتمام و کمال، جوں کا توں اور بلا کسی کمی بیشی کے آگے پہنچا دیں، پس ان کا کام ابلاغ اور اتباع ہوتا ہے جیسا کہ دوسرے مقام پر اسکی تصریح فرمائی گئی ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ آيَاتُنَا بَيِّنَاتٍ ۙ قَالَ الَّذِينَ لَا يَرْجُونَ لِقَاءَنَا ائْتِ بِقُرْآنٍ غَيْرِ هَٰذَا أَوْ بَدِّلْهُ ۚ قُلْ مَا يَكُونُ لِي أَنْ أُبَدِّلَهُ مِن تِلْقَاءِ نَفْسِي ۖ إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ ۖ إِنِّي أَخَافُ إِنْ عَصَيْتُ رَبِّي عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ۔ [18]

اور جب ان کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں، جو بالکل صاف صاف ہیں تو یہ لوگ جن کو ہمارے پاس آنے کی امید نہیں یوں کہتے ہیں کہ اس کے سوا کوئی دوسرا قرآن لائیے، یا اس میں کچھ ترمیم کر دیجئے آپ ﷺ یوں کہہ دیجئے کہ مجھے یہ حق نہیں کہ میں اپنی طرف سے اس میں ترمیم کر دوں، بس میں تو اس کی پیروی کرونگا جو میرے پاس وحی کے ذریعے پہنچا ہے اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں تو میں ایک بڑے دن کے عذاب کا اندیشہ رکھتا ہوں

آپ ﷺ کا ادائے رسالت و تبلیغ میں کماحقہٗ کوشش کا یہ نتیجہ تھا کہ حضرات صحابہ کرام نے جو کچھ آپ ﷺ سے سنا اس کو ذمہ داری کے ساتھ بھاری امانت سمجھ کر اوروں تک پہنچایا، اگر کسی خاص سبب یا مجبوری سے کسی خاص حدیث کو لوگوں سے بیان نہیں کیا تو اپنی وفات سے پہلے دو چار آدمیوں کو ضرور سنا دیا تاکہ وہ اس امانت سے سبکدوش ہو جائیں۔

حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں۔

انہ ﷺ لو ترك ابلاغ البعض كان كمن لم يبلغ شيئا مما انزل الله وحاشا رسول الله ﷺ ان يكتم شيئا مما اوحى اليه۔ [19]

اگر آپ ﷺ تبلیغ رسالت میں تھوڑی سی چیز بھی چھوڑ دیتے، تو ایسا ہو گا کہ کچھ بھی نہ پہنچایا۔یعنی گویا تبلیغ رسالت کی ہی نہیں، اور یہ کبھی نہیں ہو سکتا کہ آپ ﷺ کو وحی کی جائے اور آپ اس میں سے کچھ چھپا کر رکھیں۔

قَالَ الزُّهْرِيُّ: مِنَ اللَّهِ الرِّسَالَةُ وَعَلَى الرَّسُولِ الْبَلَاغُ وَعَلَيْنَا التَّسْلِيمُ، وَقَدْ شَهِدَتْ له أمته بإبلاغ الرِّسَالَةِ وَأَدَاءِ الْأَمَانَةِ، وَاسْتَنْطَقَهُمْ بِذَلِكَ فِي أَعْظَمِ الْمَحَافِلِ فِي خُطْبَتِهِ يَوْمَ حَجَّةِ الْوَدَاعِ وَقَدْ كان هناك من أصحابه نَحْوٌ مِنْ أَرْبَعِينَ أَلْفًا۔ [20]

حضرت زہریؒ کا فرمان ہے کہ اللہ کی طرف سے رسالت ہے اور پیغمبر کے ذمے تبلیغ ہے اور ہمارے ذمہ قبول کرنا اور تابع فرمان ہونا ہے۔ حضور ﷺ نے اللہ کی سب باتیں پہنچادیں، اس کی گواہ آپ کی تمام امت ہے کہ فی الواقع آپ نے امانت کی پوری ادائیگی کی اور سب سے بڑی مجلس جو تھی، اس میں سب نے اس کا اقرار کیا یعنی حجتہ الوداع خطبے میں، جس وقت آپ کے سامنے چالیس ہزار صحابہ کا گروہ عظیم تھا"۔

---

[18] سورۃ یونس ۱۰: ۱۵

[19] الخازن، لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية، بيروت، ۱۴۱۵ھ، ج ۱ ص ۵۱۲

[20] ابن كثير، تفسير القرآن العظيم ابن كثير، دار الكتب العلميه، بيروت، تفسير سورة المائدة، تفسير قوله تعالى " يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك "ج ۳ ص ۱۵۲

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي خُطْبَتِهِ يَوْمَئِذٍ: "أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّكُمْ مَسْئُولُونَ عَنِّي، فَمَا أَنْتُمْ قَائِلُونَ؟" قَالُوا: نَشْهَدُ أَنَّكَ قَدْ بَلَّغْتَ وَأَدَّيْتَ وَنَصَحْتَ. فَجَعَلَ يَرْفَعُ إِصْبَعَهُ إِلَى السَّمَاءِ وَيَقْلِبُهَا إِلَيْهِمْ وَيَقُولُ: "اللَّهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ، اللَّهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ"۔ 21

کہ "آپ نے اس خطبہ حجۃ الوداع میں لوگوں سے فرمایا تم میرے بارے میں اللہ کے ہاں پوچھے جاؤ گے تو بتاؤ کیا جواب دو گے؟سب نے کہا ہماری گواہی ہے کہ آپ نے تبلیغ کر دی اور حق رسالت ادا کر دیا اور ہماری پوری خیر خواہی کی، آپ نے سر آسمان کی طرف اٹھا کر فرمایا اے اللہ! کیا میں نے تیرے تمام احکامات کو پہنچا دیا، اے اللہ! کیا میں نے پہنچا دیا؟۔

مطلب کہ چشم دید گواہ ہیں صحابہ کرام انہوں نے وضاحت کر دی کہ آپ ﷺ نے ابلاغ و رسالت میں کوئی کوتاہی نہیں کی۔

اب رہتی ہے بات کہ پھر یہ حکم عبث ہوگا، تو اس سلسلہ میں عرض یہ ہے۔

روی عن الحسن أنّ الله تعالی بعث رسولهٗ ﷺ ضاق ذرعا وعرف أنّ من الناس من يُّكَذِّبُهٗ فأنزل هٰذه الاية۔ 22

اللہ تعالی نے جب آپ ﷺ کو مبعوث فرمایا تو بتقاضہ بشریت آپ ﷺ نے تنگی محسوس کی اور محسوس کیا کہ کچھ لوگ آپ کو جھٹلائیں گے تب یہ آیت نازل ہوئی۔

تو اس حکم کا مقصد ہمت دلانا ہے نہ کہ کوتاہی کی نشاندہی کرنا۔اس حکم کے بعد آپ ﷺ کو تسلی دی جاتی ہے **واللہ یعصمك من الناس** یعنی لوگ آپ کا کچھ نہ بگاڑ سکیں گے۔اللہ تعالی خود آپ کی حفاظت فرمائیں گے۔

مولانا شبیر عثمانیؒ لکھتے ہیں۔

بلاشبہ نبی کریم ﷺ کے حق میں فریضہ تبلیغ کی انجام دہی پر بیش از بیش ثابت قدم رکھنے کے لئے اس سے بڑھ کر کوئی موثر عنوان نہ ہو سکتا تھا۔ آپ ﷺ نے بیس بائیس سال تک جس بے نظیر اولوالعزمی، جانفشانی، مسلسل جدوجہد اور صبر و استقلال سے فرض رسالت و تبلیغ کو ادا کیا، وہ اس کی واضح دلیل تھی کہ آپ کو دنیا میں ہر چیز سے بڑھ کر اپنے فرض منصبی (رسالت وبلاغ) کی اہمیت کا احساس ہے۔ حضور ﷺ کے اس احساس قوی اور تبلیغی جہاد کو ملحوظ رکھتے ہوئے وظیفہ تبلیغ میں مزید استحکام و متثبت کی تاکید کے موقع پر موثر ترین عنوان یہ ہی ہو سکتا تھا کہ حضور (ﷺ) کو يَاأَيُّهَا الرَّسُوْلُ سے خطاب کر کے صرف اتنا کہہ دیا جائے کہ اگر بفرض محال تبلیغ میں ادنی سی کوتاہی ہوئی تو سمجھو کہ آپ اپنے فرض منصبی کے ادا کرنے میں کامیاب نہ ہوئے۔اور ظاہر ہے کہ آپ ﷺ کی تمام تر کوششوں اور قربانیوں کا مقصد وحید ہی یہ تھا کہ آپ ﷺ خدا کے سامنے فرض رسالت کی انجام دہی میں اعلیٰ سے اعلیٰ کامیابی حاصل فرمائیں۔ لہذا یہ کسی طرح ممکن ہی نہیں کہ کسی ایک پیغام کے پہنچانے میں بھی ذراسی کوتاہی کریں۔ 23

علامہ قرطبیؒ فرماتے ہیں۔

قَوْلُهُ تَعَالَى: وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ فِيهِ دَلِيلٌ عَلَى نُبُوَّتِهِ؛ لِأَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ أَخْبَرَ أَنَّهُ مَعْصُومٌ، وَمَنْ ضَمِنَ سُبْحَانَهُ لَهُ الْعِصْمَةُ

---

[21] صحيح مسلم كِتَاب الْحَجِّ باب حَجَّةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، رقم الحديث ١٢١٨

[22] الخازن، لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية، بيروت،١٤١٥ھ، ج٢ ص ٥١١

[23] مولانا شبیر عثمانی، تفسیر عثمانی، پاک کمپنی لاہور، ص ١٦٠

اللہ تعالیٰ کے اس قول (آپ کو اللہ تعالیٰ لوگوں سے بچالے گا) میں آپ ﷺ کی نبوت کی عصمت کی دلیل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ آپ ﷺ معصوم ہیں اور جس عصمت کی گواہی اللہ تعالیٰ نے خود دی تو کسی کے لئے جائز نہیں کہ اس حکم کو ترک کرے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے آیا۔[24]

## دوسرا شبہ

سورۃ الانعام میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے۔

وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ ۭ مَا عَلَيْكَ مِنْ حِسَابِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ وَّمَا مِنْ حِسَابِكَ عَلَيْهِمْ مِّنْ شَيْءٍ فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ 25

" اور ان لوگوں کو نہ نکالئے جو صبح شام اپنے پروردگار کی عبادت کرتے ہیں، خاص اس کی رضامندی کا قصد رکھتے ہیں۔ ان کا حساب ذرا بھی آپ کے متعلق نہیں اور آپ کا حساب ذرا بھی ان کے متعلق نہیں کہ آپ ان کو نکال دیں۔ ورنہ آپ ظلم کرنے والوں میں سے ہو جائیں گے "۔

اس سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ سے امراءِ مکہ نے غرباء فقراء کو مجلس سے دور کرنے کا مطالبہ کیا تو آپ نے ان مسلمان فقراء کو کفار کے کہنے پر ہٹانے، دھتکارنے کا ارادہ کیا اس لئے آپ کو روکا گیا، تو مسلمانوں کو اس طرح اس وجہ سے دھتکارنا گناہ ہے۔

## اس شبہ کی حقیقت

آیت کریمہ سے یہ ثابت بالکل نہیں ہوتا کہ آپ ﷺ نے ان مساکین وضعیف مسلمانوں کو دور کر رکھا تھا۔ یعنی یہ بے سہارا اور غریب مسلمان، جو بڑے اخلاص سے رات دن اپنے رب کو پکارتے ہیں یعنی اس کی عبادت کرتے ہیں، آپ مشرکین کے اس طعن یا مطالبہ سے اے محمد ﷺ تمہارے ارد گرد تو غربا و فقرا کا ہی ہجوم رہتا ہے ذرا انھیں ہٹاؤ تو ہم بھی تمہارے پاس بیٹھیں، ان غربا کو اپنے سے دور نہ کرنا، بالخصوص جب کہ آپ کا کوئی احسان ان کے متعلق نہیں اور اگر ایسا کریں گے تو یہ ظلم ہو گا جو آپ کی شایان شان نہیں۔ مقصد امت کو سمجھانا ہے کہ بے وسائل لوگوں کو حقیر سمجھنا یا ان کی صحبت سے گریز کرنا اور وابستگی نہ رکھنا، یہ نادانوں کا کام ہے۔ اہل ایمان کا نہیں۔ اہل ایمان تو اہل ایمان سے محبت رکھتے ہیں چاہے وہ غریب اور مسکین ہی کیوں نہ ہو۔

اور ابن جریرؒ نے تفسیر طبریؒ میں عکرمہؒ سے روایت کیا ہے۔

جَاءَ عُتْبَةُ بْنُ رَبِيعَةَ وَشَيْبَةُ بْنُ رَبِيعَةَ وَمُطْعِمُ بْنُ عَدِيٍّ وَالْحَرْثُ بْنُ نَوْفَلٍ وَقَرَظَةُ بْنُ عَبْدِ عَمْرِو بْنِ نَوْفَلٍ فِي أَشْرَافٍ مِنْ بَنِي عَبْدِ مَنَافٍ مِنَ الْكُفَّارِ إِلَى أَبِي طَالِبٍ، فَقَالُوا: يَا أَبَا طَالِبٍ، لَوْ أَنَّ ابْنَ أَخِيكَ يَطْرُدُ عَنْهُ مَوَالِيَنَا وَحُلَفَاءَنَا، فَإِنَّمَا هُمْ عَبِيدُنَا وَعُسَفَاؤُنَا، كَانَ أَعْظَمَ فِي صُدُورِنَا وَأَطْوَعَ لَهُ عِنْدَنَا وَأَدْنَى لِاتِّبَاعِنَا إِيَّاهُ وَتَصْدِيقِنَا لَهُ، قَالَ: فَأَتَى أَبُو طَالِبٍ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَحَدَّثَهُ بِالَّذِي كَلَّمُوهُ بِهِ، فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ: لَوْ فَعَلْتَ ذَلِكَ حَتَّى تَنْظُرَ مَا الَّذِي يُرِيدُونَ وَإِلَامَ يَصِيرُونَ مِنْ قَوْلِهِمْ، فَأَنْزَلَ اللهُ

---

[24] القرطبي ، الجامع لأحكام القرآن، سورة المائدة، قوله تعالى يا أيها الرسول بلغ ما أنزل إليك من ربك، دار الفكر، ج٦ص ١٧٩

[25] سورۃ الانعام، ٦:٥٢

عتبہ بن ربیعہ، شیبہ، مطعم بن عدی، حارث بن نوفل، عبد مناف کے شرفاء ابوطالب کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ اگر تمہارا بھتیجا اپنے پاس سے ان غلاموں کو ہٹادے تو وہ ہمارے دلوں میں بہت محترم ہے اور ہم اس کی خوشی اور اطاعت کے بہت قریب ہیں، ابوطالب نے اس چیز کا رسول اکرم صلی اللہ علیہ والہ وسلم سے تذکرہ کیا، اس پر حضرت عمر فاروقؓ بولے اگر آپ ایسا کرلیں تو پھر دیکھیے کیا برتاؤ آپ کے ساتھ کریں گے، اس پر اللہ تعالی نے یہ آیات نازل فرمائیں، اور یہ مسلمان غلام حضرت بلالؓ، عمار بن یاسرؓ، سالم مولی ابی حذیفہؓ، صالح مولی اسیدؓ، ابن مسعودؓ، مقداد بن عبد اللہؓ، اور واقد بن عبد اللہؓ تھے، اس کے بعد عمر فاروقؓ حاضر ہوئے اور انہوں نے قول سے معذرت طلب کی توان کے بارے قرآن کریم کی یہ آیت "۔ **واذا جاءك الذين يؤمنون** "۔ نازل ہوئی۔

تفسیر البغوی میں لکھا ہے۔

قَالَ سَلْمَانُ وَخَبَّابُ بْنُ الْأَرَتِّ: فِينَا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ، جَاءَ الْأَقْرَعُ بْنُ حَابِسٍ التَّمِيمِيُّ وَعُيَيْنَةُ بْنُ حِصْنٍ الْفَزَارِيُّ وَذَوُوهُمْ مِنَ الْمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمْ، فَوَجَدُوا النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدًا مَعَ بِلَالٍ وَصُهَيْبٍ وَعَمَّارٍ وَخَبَّابٍ فِي نَاسٍ مِنْ ضُعَفَاءِ الْمُؤْمِنِينَ، فَلَمَّا رَأَوْهُمْ حَوْلَهُ حَقَّرُوهُمْ، فَأَتَوْهُ فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللَّهِ لَوْ جَلَسْتَ فِي صَدْرِ الْمَجْلِسِ وَنَفَيْتَ عَنَّا هَؤُلَاءِ وَأَرْوَاحَ جِبَابِهِمْ - وَكَانَ عَلَيْهِمْ جِبَابُ صُوفٍ لَمْ يَكُنْ عَلَيْهِمْ غَيْرُهَا - لَجَالَسْنَاكَ وَأَخَذْنَا عَنْكَ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَهُمْ: "مَا أَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِينَ" قَالُوا فَإِنَّا نُحِبُّ أَنْ تَجْعَلَ لَنَا مِنْكَ مَجْلِسًا تَعْرِفُ بِهِ الْعَرَبُ فَضْلَنَا، فَإِنَّ وُفُودَ الْعَرَبِ تَأْتِيكَ فَنَسْتَحِي أَنْ تَرَانَا الْعَرَبُ مَعَ هَؤُلَاءِ الْأَعْبُدِ، فَإِذَا نَحْنُ جِئْنَاكَ فَأَقِمْهُمْ عَنَّا، فَإِذَا فَرَغْنَا فَاقْعُدْ مَعَهُمْ إِنْ شِئْتَ، قَالَ: نَعَمْ، قَالُوا: اكْتُبْ لَنَا عَلَيْكَ بِذَلِكَ كِتَابًا، قَالَ: فَدَعَا بِالصَّحِيفَةِ وَدَعَا عَلِيًّا لِيَكْتُبَ، قَالُوا وَنَحْنُ قُعُودٌ فِي نَاحِيَةٍ إِذْ نَزَلَ جِبْرِيلُ بِقَوْلِهِ: (وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيدُونَ وَجْهَهُ)۔ 27

حضرت سلمان فارسیؓ اور خباب بن الارتؓ نے بیان فرمایا۔ یہ آیت ہمارے بارے میں نازل ہوئی۔ اقرع بن یابس تمیمی اور عیینہ بن حصن فزاری اور دوسرے لوگ جو مؤلفہ القلوب میں سے تھے۔ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے (یہ لوگ اپنے قبیلوں کے رؤساتھے) جب یہ آئے تو دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ بلالؓ، صہیبؓ، عمارؓ، خبابؓ اور بعض دیگر صحابہؓ کے ساتھ تشریف فرماہیں یہ وہ صحابہ تھے جنہیں دنیاوی اعتبار سے کمزور سمجھا جاتا تھا۔ آنے والے رؤسانے جب ان کو آپ کے پاس بیٹھا ہوا دیکھا توان پر حقارت کی نظریں ڈالیں اور رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ اچھا ہوتا آپ ممتاز جگہ پر بیٹھتے اور ان لوگوں کو ہم سے دور کردیتے۔ ان کے کپڑوں میں بو آرہی ہے ان سے ہم محفوظ ہو جاتے ان حضرات کے اس وقت اونی کپڑے تھے۔ ان کے علاوہ دوسرے کپڑے موجود نہ تھے۔ ان رؤسانے کہا کہ اگر ان کہ ہٹا دیں اور اپنے سے دور کردیں تو ہم آپ کے ساتھ بیٹھیں اور کچھ حاصل کریں آپ نے فرمایا میں مومنین کو دور کرنے والا نہیں ہوں۔ انہوں نے کہا تو آپ یوں کیجیے کہ ہمارے لیے کوئی مجلس خاص مقرر فرمادیجیے تاکہ عرب لوگ ہماری فضیلت جان لیں آپ کے پاس عرب کے وفد آتے ہیں۔ ہمیں اس بات سے شرم آتی ہے کہ عرب کے لوگ ہمیں ان لوگوں کے

---

[26] ابن جرير، محمد بن جرير الطبري، تفسير الطبرى، دار المعارف، تفسير سورة الأنعام» القول في تأويل قوله تعالى " ولا تطرد الذين يدعون ربهم بالغداة والعشي "، ج۱۱ ص ۳۸۰

[27] البغوى، الحسين بن مسعود البغوي، تفسير البغوي، سورة الأنعام، تفسير قوله تعالى، ولا تطرد الذين يدعون ربهم بالغداة والعشي، ج۳ ص ۱۴۶

تشریف رکھیں آپ نے فرمایاہاں! یہ کر سکتا ہوں کہنے لگے اس بات کی توثیق کے لیے ہمیں لکھ کر دیجیے آپ نے کاغذ منگوایا اور حضرت علیؓ کو لکھنے کے لیے بلوایا۔ حضرت سلیمانؓ اور خبابؓ فرماتے ہیں کہ اس وقت ہم ایک گوشے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اسی وقت جبرائیل علیہ السلام آیت کریمہ (وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُمْ) لے کر نازل ہوئے۔

صحیح مسلم میں حضرت سعدؓ سے ایک حدیث روایت ہے۔

كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سِتَّةَ نَفَرٍ فَقَالَ الْمُشْرِكُونَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اطْرُدْ هَؤُلَاءِ لَا يَجْتَرِئُونَ عَلَيْنَا قَالَ وَكُنْتُ أَنَا وَابْنُ مَسْعُودٍ وَرَجُلٌ مِنْ هُذَيْلٍ وَبِلَالٌ وَرَجُلَانِ لَسْتُ أُسَمِّيهِمَا فَوَقَعَ فِي نَفْسِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا شَاءَ اللَّهُ أَنْ يَقَعَ فَحَدَّثَ نَفْسَهُ فَأَنْزَلَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيدُونَ وَجْهَهُ۔ 28

کہ ہم چھ آدمی نبی ﷺ کے ساتھ تھے تو مشرک لوگوں نے نبی ﷺ سے کہا آپ ﷺ ان لوگوں کو اپنے پاس سے ہٹا دیں تو یہ ہم پر جرات نہیں کر سکیں گے حضرت سعدؓ فرماتے ہیں کہ میں اور حضرت ابن مسعودؓ اور ہذیل کا ایک آدمی اور حضرت بلال اور دو آدمی جن کا نام نہیں جانتا تھا تو رسول اللہ کے دل میں جو اللہ نے چاہا واقع ہوا اور آپ ﷺ نے اپنے دل ہی میں باتیں کیں تو اللہ عزوجل نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی ان لوگوں کو دور نہ کرو جو اپنے رب کو صبح شام پکارتے ہیں اور اس کی رضا چاہتے ہیں۔

تفسیر کبیر میں امام رازیؒ اس آیت کے ذیل میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت بیان کرتے ہیں۔

رُوِيَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّهُ قَالَ: مَرَّ الْمَلَأُ مِنْ قُرَيْشٍ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهُ صُهَيْبٌ وَخَبَّابٌ وَبِلَالٌ وَعَمَّارٌ وَغَيْرُهُمْ مِنْ ضُعَفَاءِ الْمُسْلِمِينَ، فَقَالُوا: يَا مُحَمَّدُ أَرَضِيتَ بِهَؤُلَاءِ عَنْ قَوْمِكَ؟ أَفَنَحْنُ نَكُونُ تَبَعًا لِهَؤُلَاءِ؟ اطْرُدْهُمْ عَنْ نَفْسِكَ، فَلَعَلَّكَ إِنْ طَرَدْتَهُمُ اتَّبَعْنَاكَ. فَقَالَ عَلَيْهِ السَّلَامُ: "مَا أَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِينَ" فَقَالُوا: فَأَقِمْهُمْ عَنَّا إِذَا جِئْنَا، فَإِذَا أَقَمْنَا فَأَقْعِدْهُمْ مَعَكَ إِنْ شِئْتَ. فَقَالَ: "نَعَمْ" طَمَعًا فِي إِيمَانِهِمْ. وَرُوِيَ أَنَّ عُمَرَ قَالَ لَهُ: لَوْ فَعَلْتَ حَتَّى نَنْظُرَ إِلَى مَاذَا يَصِيرُونَ. ثُمَّ أَلَحُّوا وَقَالُوا لِلرَّسُولِ عَلَيْهِ السَّلَامُ: اكْتُبْ لَنَا بِذَلِكَ كِتَابًا فَدَعَا بِالصَّحِيفَةِ وَبِعَلِيٍّ لِيَكْتُبَ فَنَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ. فَرَمَى الصَّحِيفَةَ 29.

یہ آیت قریش کے بعض مغرور اور متکبر سرداروں کے بارہ میں نازل ہوئی ایک مرتبہ سرداران قریش نے نبی پاک ﷺ کے پاس یہ پیغام بھیجا کہ آپ کی مجلس میں ہمیشہ فقیر اور غلام ہوتے ہیں جیسے بلال اور صہیب اور عمار اور مقداد اور ابن مسعود رضی اللہ عنہم اجمعین، ہمارا دل چاہتا ہے کہ ہم آپ کے پاس آکر بیٹھیں اور آپ کی باتیں سنیں لیکن آپ کے پاس رذیل لوگ بیٹھتے ہیں اور ہم اشراف قریش ہیں ہمارا ان کے ساتھ مل کر بیٹھنا ہمارے لیے عیب اور عار ہے اس لیے ہم جب آپ کے پاس آیا کریں تو آپ اپنی مجلس سے ان لوگوں کو اٹھا دیا کریں نبی ﷺ کا خیال اس طرف ہوا کہ سرداران قریش کی یہ درخواست منظور کرلی جائے شاید اس بہانہ سے یہ لوگ اسلام میں داخل ہو جائیں اور حضرت عمر نے بھی یہی مشورہ دیا کہ یارسول اللہ ایسا کر کے دیکھیے تو سہی کہ سرداران قریش اس کے بعد کیا کرتے ہیں یعنی امتحان کے طور پر ان کی یہ درخواست منظور کرلی جائے، اس سے درویشاں اسلام اور فقراء مسلمین کی تحقیر مقصود نہ تھی بلکہ روسا قریش کی تالیف قلب بامید

---

28 صحيح مسلم، كتاب فضائل الصحابة، باب في فضل سعد بن أبي وقاص رضي الله عنه، رقم الحديث ۴۴۳۴

29 الرازی، التفسير الكبير، دار الكتب العلمية ببيروت، سورة الأنعام، قوله تعالى ولا تطرد الذين يدعون ربهم بالغداة والعشي يريدون وجهه، ج ۴ ص ۱۹۳

درجہ میں تھی کہ عمل کی نوبت ہی نہیں آئی تھی کہ اس بارہ میں یہ آیتیں نازل ہو گئی اور اللہ کی طرف سے ممانعت آگئی کہ آپ ہر گز ایسا نہ کریں۔

علامہ بغویؒ تفسیر خازن میں لکھتے ہیں :

ان النبی ﷺ ما طردھم ولا ھمّ بطردھم لأجل الاستخفاف بھم والاستنکاف من فقرھم وانما کان ھذا الھم لمصلحۃ وھو التلطف بھؤلاء الاشراف فی ادخالھم فی الاسلام فکان ترجیح ھذا الجانب اولی وھو اجتھاد منہ فاعلمہُ اللہ تعالی ان ادناء ھٰؤلاء الفقراء اولی من الھم بطردھم۔ 30

''آپ ﷺ نے ان فقراء مسلمین کو ان کے فقر کی وجہ سے معمولی سمجھ کر یا نفرت کرتے ہوئے نہ دھتکار اتھا نہ دھتکار نے کا ارادہ کیا تھا، آپ ﷺ کا ارادہ ایک مصلحت کا تھا وہ ان امراء ور ؤساء مکہ کے ساتھ کچھ نرمی کا تھا تا کہ وہ اسلام میں داخل ہو جائیں، پس اس جانب آپ نے ترجیح اولی سمجھی یہ آپ کا اجتہاد تھا، لیکن اللہ تعالیٰ نے آپ کو معلوم کروایا کہ ان فقراء کو قریب رکھنا اس ارادہ سے بھی اولی ہے۔

تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے ان مساکین کو دھتکار نے کا ارادہ بھی نہیں کیا تھا۔البتہ یہ ہو سکتا ہے آپ ﷺ نے روساء مشرکین کے ساتھ جدا وقت میں الگ مجلس قائم کرنے کیلئے سوچا ہو، اس کو مجازاً طرد سے تعبیر فرمادیا گیا ہو، کہ ایسا کرنا بھی آپ کے شانِ عالی کے منافی ہے۔

صاحب روح المعانی لکھتے ہیں۔

وانما وظیفتك حسب ماھو شان منصب الرسالۃ النظر الی ظواھر الامور واجراء الاحکام علی موجبھا وتفویض البواطن و حسابھا الی اللطیف الخبیر، وظواھر ھؤلاء دعاء ربھم بالغدٰوۃ والعشی اہ الی ان قال (وما من حسابك علیھم من شی عطف علی ما قبلہٗ وجی بہ مع ان الجواب قد تم بذالك مبالغۃ فی بیان کون انتفاء حسابھم علیہ السلام بنظمہ فی سلك مالا شبھۃ فیہ اصلاً وھو انتفاء کون حسابہ علیہ الصلوٰۃ والسلام)۔ 31

یہ تقدیر اس صورت میں ہے جبکہ حسابھم اور علیھم کی ضمیریں (اَلَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ) کی طرف راجع ہوں اور بعض مفسرین نے ان ضمیروں کو رؤسا مشرکین کی طرف راجع کیا ہے اور آیت کا یہ مطلب بتایا ہے کہ یہ لوگ ایمان لائیں یا نہ لائیں آپ غرباء مسلمین کے مقابلہ میں ان کی پرواہ نہ کریں کیونکہ ان کے حساب کی ذمہ داری آپ پر نہیں جیسا کہ آپ کے حساب کی ذمہ داری ان پر نہیں۔اگر یہ ذمہ داری آپ پر ہوتی یعنی ان کے مسلمان نہ ہونے پر آپ سے مواخذہ ہوتا تو اس صورت میں آپ ان کی وجہ سے غرباء مسلمین کو مجلس سے ہٹا سکتے تھے اور جب ایسا نہیں تو ان غرباء کو مجلس سے ہٹانا بے انصافی ہے۔(فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ) میں اسی بے انصافی کو بیان فرمایا۔

امام قرطبیؒ اس آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں۔

فَإِنْ فَعَلْتَ كُنْتَ ظَالِمًا. وَحَاشَاهُ مِنْ وُقُوعِ ذَلِكَ مِنْهُ، وَإِنَّمَا هَذَا بَيَانٌ لِلْأَحْكَامِ، وَلِئَلَّا يَقَعَ مِثْلُ ذَلِكَ مِنْ غَيْرِهِ مِنْ أَهْلِ السَّلَامِ

30 الخازن ، لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية ،بيروت،١٤١٥ه ،ج٢ ص ١١٦

31 الآلوسی ،تفسير الألوسي- روح المعاني، دار إحياء التراث العربي،ج٧ ص ١٦٠

اگر آپ ایسا کریں تو آپ ظلم کا ارتکاب کریں گے۔ پناہ بخدا! کہ ایسا فعل حضور سرور عالم ﷺ سے صادر ہو۔ یہ تو محض احکام الٰہی کا بیان ہے تاکہ حضور ﷺ کے علاوہ کسی فرزند اسلام سے بھی ایسی حرکت صادر نہ ہو۔ اور اس کی مثال اللہ تعالی کے اس قول کی سی ہے۔" کہ اگر تو نے شرک کیا تو بلاشبہ تیرا عمل ضائع ہو جائے گا اور بالیقین تو زیاں کاروں میں سے ہو جائے گا"۔ جبکہ اللہ کے علم میں ہے کہ نہ وہ شرک کریں گے اور نہ ان کے اعمال ضائع ہوں گے۔

واضح رہے کہ انبیاء سے شرک کا صدور محال ہے۔ کیونکہ وہ جن مقاصد کے لئے مبعوث کئے جاتے ہیں ان میں اولین مقصد شرک کی بیخ کنی اور توحید کی ترویج ہوتا ہے۔ اسی بات پر وہ خود قائم رہتے اور دوسروں کو دعوت دیتے ہیں۔ یہاں جو آپ کو مخاطب کر کے یہ بات کہی گئی ہے۔ تو اس سے شرک کی انتہائی مذمت مقصود ہے۔ خطاب اگرچہ نبی ﷺ سے ہے جو شرک سے پاک بھی تھے اور آئندہ کے لئے محفوظ بھی۔ کیونکہ پیغمبر اللہ کی حفاظت و عصمت میں ہوتا ہے ان سے ارتکاب شرک کا کوئی امکان نہیں تھا، لیکن دراصل امت کے لئے تعریض اور اس کو سمجھانا مقصود ہے۔

باقی یہ بات کہ فتکون من الظالمین فرمایا گیا یعنی اسکو ظلم سے تعبیر کیا گیا، تو اسکا جواب یہ ہے۔

فان الظلم فی اللغة وضع الشی فی غیر موضعہ فیکون المعنی ان اولئك الفقراء الضعفاء یستحقون التعظیم والتقریب... 33

ظلم کے لغوی معنی بے جا اور بے موقعہ کام کرنے کے ہیں پس مطلب ہو گا کہ ان فقراء و مساکین کو قریب رکھنا ان کا حق ہے، اس لحاظ سے خلافِ اولی کو ظلم کہا گیا ہے، رہی بات یہ کہ بعض روایات سے یہ ثابت ہوتا ہے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی ایسا مشورہ دیا تھا، پھر حضرت عمرؓ نے عذر بھی کیا تھا تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ روایت صحیح نہیں ہے۔

## تیسرا شبہ اور اس کا جواب

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ أَسْرَىٰ حَتَّىٰ يُثْخِنَ فِي الْأَرْضِ ۚ۔ 34

"نبی کو نہیں چاہیے کہ قیدیوں کو اپنے ہاں رکھے، جب تک خوب خونریزی نہ کرلے ملک میں"

ان آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ قتل عام کیئے بغیر قیدیوں کو رکھنا درست نہ تھا۔

جنگ بدر میں ستر کفار قتل کئے گئے اور ستر قیدی بنائے گئے، ان قیدیوں کے سلسلہ میں آپ ﷺ نے حضرات صحابہ کرام سے مشورہ لیا تھا حضرات صحابہ کرام کی اکثریت نے قیدی بنانے اور فدیہ لے کر چھوڑ دینے کی تجویز دی تھی، اگر قید نہ کرنے بلکہ قتل کرنے کا کوئی نص ہوتا تو یقیناً آپ ﷺ مشورہ نہ لیتے۔ لہٰذا اس عمل کو کسی بھی طرح گناہ نہیں کہا جا سکتا۔ جنگ بدر میں ستر کافر مارے

---

32 قرطبي، تفسير القرطبي، دار الفكر، سورة الأنعام» قوله تعالى ولا تطرد الذين يدعون ربهم بالغداة والعشي يريدون وجهه، ج٦ ص ٣٤٠

33 الخازن، لباب التأويل في معاني التنزيل، دار الكتب العلمية، بيروت، ١٤١٥ھ، ج٢ ص ١١٦

34 سورۃ الانفال ٨: ٦٧

کی بابت احکام پوری طرح واضح نہیں تھے چنانچہ نبی ﷺ نے ان ستر قیدیوں کے بارے میں مشورہ کیا کہ کیا کیا جائے ؟ان کو قتل کر دیا جائے یا فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے ؟جواز کی حد تک دونوں ہی باتوں کی گنجائش تھی۔اس لئے دونوں ہی باتیں زیر غور آئیں۔

علامہ قرطبیؒ لکھتے ہیں۔

هَذِهِ الْآيَةُ نَزَلَتْ يَوْمَ بَدْرٍ، عِتَابًا مِنَ اللَّهِ عَزَّ وَجَلَّ لِأَصْحَابِ نَبِيِّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. وَالْمَعْنَى: مَا كَانَ يَنْبَغِي لَكُمْ أَنْ تَفْعَلُوا هَذَا الْفِعْلَ الَّذِي أَوْجَبَ أَنْ يكون للنبي، صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَسْرَى قَبْلَ الْإِثْخَانِ «1». وَلَهُمْ هَذَا الْإِخْبَارُ بِقَوْلِهِ" تُرِيدُونَ عَرَضَ الدُّنْيا". وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَأْمُرْ بِاسْتِبْقَاءِ الرِّجَالِ وَقْتَ الْحَرْبِ، وَلَا أَرَادَ قَطُّ عَرَضَ الدُّنْيَا، وَإِنَّمَا فَعَلَهُ جُمْهُورُ مُبَاشِرِي الْحَرْبِ، فَالتَّوْبِيخُ وَالْعِتَابُ إِنَّمَا كَانَ مُتَوَجِّهًا بِسَبَبِ مَنْ أَشَارَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِأَخْذِ الْفِدْيَةِ. هَذَا قَوْلُ أَكْثَرِ الْمُفَسِّرِينَ، وَهُوَ الَّذِي لَا يَصِحُّ غَيْرُهُ. 35

یہ آیت بدر کے روز نازل ہوئی اس میں اللہ تعالی کی طرف سے صحابہ پر عتاب فرمایا جا رہا ہے آیت کا مطلب یہ ہے کہ تمہارے لیے یہ ہرگز مناسب نہ تھا کہ تم کفار کی قوت کو پوری طرح کچل دینے سے پہلے انہیں قیدی بناتے اور ان سے فدیہ وصول کرتے۔ تم دنیا کے سامان کا ارادہ رکھتے تھے۔ نبی کریم ﷺ نے نہ کفار کو قید کرنے کا حکم دیا اور نہ متاع دنیا کو کبھی لائق اعتناء سمجھا یہ غلطی عام مجاہدین سے سرزد ہوئی پس یہ عتاب انہیں لوگوں پر ہے جنہوں نے فدیہ لینے کا مشورہ دیا۔ علامہ قرطبی رحمۃ اللہ علیہ آخر میں فرماتے ہیں: اکثر مفسرین کا یہی قول ہے۔اور اس کے بغیر اس آیت کی کوئی توجیہ درست نہیں۔

مسند امام احمد میں ہے۔

عَنْ أَنَسٍ وَذَكَرَ رَجُلًا عَنِ الْحَسَنِ قَالَ اسْتَشَارَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ فِي الْأُسَارَى يَوْمَ بَدْرٍ فَقَالَ إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ قَدْ أَمْكَنَكُمْ مِنْهُمْ قَالَ فَقَامَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ اضْرِبْ أَعْنَاقَهُمْ قَالَ فَأَعْرَضَ عَنْهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثُمَّ عَادَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ اللَّهَ قَدْ أَمْكَنَكُمْ مِنْهُمْ وَإِنَّمَا هُمْ إِخْوَانُكُمْ بِالْأَمْسِ قَالَ فَقَامَ عُمَرُ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ اضْرِبْ أَعْنَاقَهُمْ فَأَعْرَضَ عَنْهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثُمَّ عَادَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِلنَّاسِ مِثْلَ ذَلِكَ فَقَامَ أَبُو بَكْرٍ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنْ تَرَى أَنْ تَعْفُوَ عَنْهُمْ وَتَقْبَلَ مِنْهُمْ الْفِدَاءَ قَالَ فَذَهَبَ عَنْ وَجْهِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا كَانَ فِيهِ مِنْ الْغَمِّ قَالَ فَعَفَا عَنْهُمْ وَقَبِلَ مِنْهُمْ الْفِدَاءَ قَالَ وَأَنْزَلَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ لَوْلَا كِتَابٌ مِنْ اللَّهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيمَا أَخَذْتُمْ إِلَى آخِرِ الْآيَةِ. 36

بدر کے قیدیوں کے بارے میں رسول مقبول ﷺ نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے مشورہ لیا کہ اللہ نے انہیں تمہارے قبضے میں دے دیا ہے بتاؤ کیا ارادہ ہے ؟ حضرت عمر بن خطاب نے کھڑے ہو کر عرض کیا کہ ان کی گردنیں اڑا دی جائیں آپ نے ان سے منہ پھیر لیا پھر فرمایا اللہ نے تمہارے بس میں کر دیا ہے یہ کل تک تمہارے بھائی بند ہی تھے۔ پھر حضرت عمر نے کھڑے ہو کر اپنا جواب دوہرایا آپ نے پھر منہ پھیر لیا اور پھر وہی فرمایا اب کی دفعہ حضرت ابو بکر صدیقؓ کھڑے ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ ہماری رائے میں تو آپ ان کی خطا سے در گزر فرمالیجئے اور انہیں فدیہ لے

---

[35] قرطبی، الجامع لأحكام القرآن، دارالفكر، سورة الأنفال، قوله تعالى ما كان لنبي أن يكون له أسرى حتى يثخن في الأرض، ج۷ ص۴۰۳

[36] أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد، مسند الإمام أحمد، باقي مسند المكثرين، مسند أنس بن مالك رضي الله عنه، رقم الحديث ۱۳۱۴۳

عزو جل نے یہ آیت اتاری۔

بعض دفعہ جواز اور عدم جواز سے قطع نظر حالات و ظروف کے اعتبار سے زیادہ بہتر صورت اختیار کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن جواز کو سامنے رکھتے ہوئے کم تر صورت اختیار کر لی گئی، جس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے عتاب نازل ہوا۔

حضرت علیؓ سے مروی ہے۔

عَنْ عَلِيٍّ -رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ- قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ- فِي الْأُسَارَى يَوْمَ بَدْرٍ: إِنْ شِئْتُمْ قَتَلْتُمُوهُمْ، وَإِنْ شِئْتُمْ فَادَيْتُمُوهُمْ، وَاسْتَمْتَعْتُمْ بِالْفِدَاءِ، وَاسْتُشْهِدَ مِنْكُمْ بِعِدَّتِهِمْ. فَكَانَ آخِرَ السَّبْعِينَ ثَابِتُ بْنُ قَيْسٍ، اسْتُشْهِدَ بِالْيَمَامَةِ. 37

ان بدری قیدیوں کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اے صحابیو اگر چاہو تو انہیں قتل کر دو اور اگر چاہو ان سے زر فدیہ وصول کر کے انہیں رہا کر دو لیکن اس صورت میں اتنے ہی آدمی تمہارے شہید کئے جائیں گے۔ پس ان ستر شہیدوں میں سب سے آخر حضرت ثابت بن قیسؓ تھے جو جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔

مشورے میں حضرت عمر وغیرہ نے مشورہ دیا کہ کفر کی قوت و شوکت توڑنے کے لئے ضروری ہے کہ ان قیدیوں کو قتل کر دیا جائے، کیونکہ یہ کفر اور کافروں کے سرغنے ہیں، یہ آزاد ہو کر اسلام اور مسلمانوں کے خلاف زیادہ سازشیں کریں گے۔ جبکہ حضرت ابو بکر کی رائے اس سے برعکس تھی کہ فدیہ لے کر انہیں چھوڑ دیا جائے اور اس مال سے آئندہ جنگ کی تیاری کی جائے نبی ﷺ نے بھی اسی رائے کو پسند فرمایا جس پر یہ اور اس کے بعد کی آیات نازل ہوئیں۔ جب کفر کا غلبہ ختم ہو گیا تو قیدیوں کے بارے میں امام وقت کو اختیار دے دیا گیا کہ وہ چاہے تو قتل کر دے، فدیہ لے کر چھوڑ دے یا مسلمان قیدیوں کے ساتھ تبادلہ کر لے اور چاہے تو ان کو غلام بنا لے، حالات کے مطابق کوئی بھی صورت اختیار کرنا جائز ہے۔

صحیح مسلم میں حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے۔

قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَلَمَّا أَسَرُوا الْأُسَارَى قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ مَا تَرَوْنَ فِي هَؤُلَاءِ الْأُسَارَى فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ يَا نَبِيَّ اللَّهِ هُمْ بَنُو الْعَمِّ وَالْعَشِيرَةِ أَرَى أَنْ تَأْخُذَ مِنْهُمْ فِدْيَةً فَتَكُونُ لَنَا قُوَّةً عَلَى الْكُفَّارِ فَعَسَى اللَّهُ أَنْ يَهْدِيَهُمْ لِلْإِسْلَامِ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا تَرَى يَا ابْنَ الْخَطَّابِ قُلْتُ لَا وَاللَّهِ يَا رَسُولَ اللَّهِ مَا أَرَى الَّذِي رَأَى أَبُو بَكْرٍ وَلَكِنِّي أَرَى أَنْ تُمَكِّنَّا فَنَضْرِبَ أَعْنَاقَهُمْ... 38

حضرت ابن عباسؓ نے کہا جب قیدیوں کو گرفتار کر لیا تو رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے فرمایا تم ان قیدیوں کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہو حضرت ابو بکر نے عرض کیا اے اللہ کے نبی ﷺ وہ ہمارے چچا زاد اور خاندان کے لوگ ہیں میری رائے یہ ہے کہ آپ ﷺ ان سے فدیہ وصول کر لیں اس سے ہمیں کفار کے خلاف طاقت حاصل ہو جائے گی اور ہو سکتا ہے کہ اللہ انہیں اسلام لانے کی ہدایت عطا فرما دیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے ابن خطاب آپ کی کیا رائے ہے؟ میں نے عرض کیا نہیں! اللہ کی قسم اے اللہ کے رسول میری وہ رائے نہیں جو حضرت ابو بکر کی رائے ہے بلکہ میری رائے یہ ہے کہ آپ ﷺ انہیں ہمارے سپرد کر دیں تا کہ ہم ان کی گردنیں اڑا دیں۔۔۔ پس رسول

---

37 البيهقي، أبو بكر أحمد بن الحسين بن علي، كتاب السنن الكبرى، دار المعرفة، كتاب قسم الفيء والغنيمة، جماع أبواب تفريق القسم، باب ما جاء في مفاداة الرجال منهم بالمال، رقم الحديث ١٢٤٨٧

38 صحيح مسلم، كتاب الجهاد والسير، باب الإمداد بالملائكة في غزوة بدر وإباحة الغنائم، رقم الحديث ٣٣٠٩

ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو رسول اللہ ﷺ اور ابو بکرؓ دونوں بیٹھے ہوئے تھے میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول مجھے بتائیں تو سہی کس چیز نے آپ ﷺ کو اور آپ ﷺ کے دوست کو رلا دیا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں اس وجہ سے رو رہا ہوں جو مجھے تمہارے ساتھیوں سے فدیہ لینے کی وجہ سے پیش آیا ہے تحقیق مجھ پر ان کا عذاب پیش کیا گیا جو اس درخت سے بھی زیادہ قریب تھا اللہ کے نبی ﷺ کے قریبی درخت سے بھی اور اللہ رب العزت نے یہ آیت نازل فرمائی (مَا كَانَ لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ) "یہ بات نبی کی شان کے مناسب نہیں ہے کہ اس کے قبضے میں قیدی رہیں کافروں کو قتل کر کے زمین میں کثرت سے خون نہ بہائے"۔ سے اللہ عزوجل کے قول "پس کھاؤ جو مال غنیمت تمہیں ملا ہے کہ وہ تمہارے لئے حلال طیب ہے۔" پس اللہ نے صحابہ رضی اللہ تعالی عنہم کے لئے غنیمت حلال کر دی۔

جاننا چاہئے کہ عذاب نازل نہیں ہوا بلکہ محض آپ کے سامنے پیش کیا گیا ھا اور فقط آپ کو دکھلایا گیا تھا جیسا کہ مندرجہ بالا روایت میں آیا ہے تا کہ آں حضرت ﷺ قریب سے اس عذاب کو دیکھ لیں اور لوگوں کو بتلا دیں کہ اگر تمہاری اس غلطی پر عذاب نازل ہوتا تو ایسا ہوتا مقصود محض عذاب کا دکھلانا تھا نہ کہ اس کا نازل کرنا اور اتارنا محبین کی تنبیہ کے لیے اتنا ہی کافی تھا۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ سے مروی ہے۔

أَخْبَرَنَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُعْطِيتُ خَمْسًا لَمْ يُعْطَهُنَّ أَحَدٌ قَبْلِي نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ مَسِيرَةَ شَهْرٍ وَجُعِلَتْ لِي الْأَرْضُ مَسْجِدًا وَطَهُورًا فَأَيُّمَا رَجُلٍ مِنْ أُمَّتِي أَدْرَكَتْهُ الصَّلَاةُ فَلْيُصَلِّ وَأُحِلَّتْ لِي الْمَغَانِمُ وَلَمْ تَحِلَّ لِأَحَدٍ قَبْلِي وَأُعْطِيتُ الشَّفَاعَةَ وَكَانَ النَّبِيُّ يُبْعَثُ إِلَى قَوْمِهِ خَاصَّةً وَبُعِثْتُ إِلَى النَّاسِ عَامَّةً۔ [39]

حضور ﷺ فرماتے ہیں مجھے پانچ چیزیں دی گئیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دی گئیں مہینے بھر کے فاصلے تک میری مدد رعب سے کی گئی۔ میرے لیے پوری زمین مسجد پاکی اور نماز کی جگہ بنادی گئی مجھ پر غنیمتیں حلال کی گئیں جو مجھ سے پہلے کسی پر حلال نہ تھیں، مجھے شفاعت عطا فرمائی گئی ہر نبی خاصتہ اپنی قوم کی طرف ہی بھیجا جاتا تھا لیکن میں عام لوگوں کی طرف پیغمبر ﷺ بنا کر بھیجا گیا ہوں۔

اللہ کے یہاں یہ امر طے شدہ ہے کہ کسی سے نادانستہ عمل پر مواخذہ نہیں کرتا یا یہ کہ اللہ تعالیٰ نے اہل بدر سے مغفرت کا وعدہ فرمایا لیا ہے اور ان سے یہ کہہ دیا ہے اعملوا ماشئتم فقد غفرت لکم ۔ کہ اے اہل بدر تم جو چاہے کرو تم جو غلطی کرو گے وہ معاف ہے۔ اس لیے کہ بدر کے میدان میں صحابہؓ نے جو جاں نثاری اور جان بازی دکھلائی تھی اس کے صلہ میں ان کی سب خطائیں معاف ہیں۔ چنانچہ تفسیر ابن کثیر میں لکھا ہے۔

سبق منه ألا يعذب أحدا شهد بدرا. وروى نحوه عن سعد بن أبي وقاص، وسعيد بن جبير، وعطاء. وقال شعبة، عن أبي هاشم عن مجاهد: (لولا كتاب من الله سبق) أي: لهم بالمغفرة ونحوه عن سفيان الثوري، رحمه الله. وقال علي بن أبي طلحة، عن ابن عباس في قوله): لولا كتاب من الله سبق (يعني: في أم الكتاب الأول أن المغانم والأسارى حلال لكم، [40]

---

[39] صحيح البخاري، كتاب التيمم، رقم الحديث ٣٢٨

[40] ابن كثير، تفسير القرآن العظيم، دار طيبة، تفسير سورة الأنفال» تفسير قوله تعالى " ما كان لنبي أن يكون له أسرى حتى يثخن في الأرض "ج ۴ ص ۹۱

ہے۔ لولا کتاب من اللہ سبق یعنی ان کے لیے مغفرت کی تحریر ہو چکی ہے اور یہی قول سفیان ثوریؒ کا ہے۔ علی بن طلحہ اور حضرت عباسؓ کا قول ہے۔ ام الکتاب میں تمہارے لیے مال غنیمت کی حلت لکھی جا چکی ہے۔ پس مال غنیمت تمہارے لیے حلال طیب ہے شوق سے کھاؤ پیو اور اپنے کام میں لاؤ۔

جبکہ سورۃ الانفال کی ایک آیت بھی اس پر واضح دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے وعدہ کر لیا ہے کہ رسول کے ہوتے ہوئے کوئی عذاب نازل نہیں کرے گا۔

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ ۚ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ۔ 41

اور اللہ ایسا نہ کرے گا کہ انہیں تیرے ہوتے ہوئے عذاب دے، اور اللہ عذاب کرنے والا نہیں حالانکہ وہ بخشش مانگتے ہوں۔

اس کتاب کے من اللہ یعنی اس نوشتہ خداوندی کے بارے میں مفسرین کا اختلاف ہے کہ اس سے کیا مراد ہے سو اس سے۔

مولانا مودودیؒ اسی آیت کے ضمن میں رقمطراز ہیں۔

"میرے نزدیک اس مقام کی صحیح تفسیر یہ ہے کہ جنگ بدر سے پہلے سورۃ محمد ﷺ میں جنگ کے متعلق جو ابتدائی ہدایات دی گئی تھیں ان میں یہ اشارہ ہوا تھا کہ فاذا لقیتم الذین کفروا فضرب الرقاب حتی اذا اثخنتموھم فشدوا الوثاق فاما منا بعد واما فداء حتی تضع الحرب اوزارھا۔ اس ارشاد میں جنگی قیدیوں سے فدیہ وصول کرنے کی اجازت تو دے دی گئی تھی لیکن اس کے ساتھ شرط یہ لگائی گئی تھی کہ پہلے دشمن کی طاقت کو اچھی طرح کچل دیا جائے پھر قیدی پکڑنے کی فکر کی جائے۔ اس فرمان کی رو سے مسلمانوں نے بدر میں جو قیدی گرفتار کیے اور اس کے بعد ان سے جو فدیہ وصول کیا وہ تھا تو اجازت کے مطابق مگر غلطی یہ ہوئی کہ دشمن کی طاقت کو کچل دینے کی جو شرط مقدم رکھی گئی تھی اسے پورا کرنے میں کوتاہی کی گئی۔ جنگ میں جب قریش کی فوج بھاگ نکلی تو مسلمانوں کا ایک بڑا گروہ غنیمت لوٹنے اور کفار کے آدمیوں کو پکڑ پکڑ کر باندھنے میں لگ گیا اور بہت کم آدمیوں نے دشمن کا کچھ دور تک تعاقب کیا حالانکہ اگر مسلمان پوری طاقت سے ان کا تعاقب کرتے تو قریش کی طاقت کا اسی روز خاتمہ ہو گیا ہوتا۔ اسی پر اللہ تعالیٰ عتاب فرما رہا ہے۔ اور یہ عتاب نبی ﷺ پر نہیں بلکہ مسلمانوں پر ہے"۔ 42

واضح رہے کہ تورات کا قانون ایسے موقع پر یعنی غنیم کے شہر پر قبضہ ہو جائے تو حسب ذیل ہے:

"جب خداوند تیرا خدا اسے تیرے قبضہ میں کر دیوے تو وہاں کے ہر ایک مرد کو تلوار کی دھار سے قتل کر، مگر عورتوں اور لڑکوں اور مواشی کو اور جو کچھ اس شہر میں ہو، اس کا سارا لوٹ اپنے لئے لے،" 43

---

41 سورۃ الانفال ۸:۳۳

42 مولانا مودودی، تفہیم القرآن، ادارہ ترجمان القرآن، ج ۲ ص ۱۵۹

43 استثناء ، ۲۰ : ۱۳، ۱۴

آپ ﷺ نے فدیہ لے کر کفار کو چھوڑ دیا۔

"تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ۭ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ" 44

تم تو دنیا کے مال چاہتے ہو اور اللہ کا ارادہ آخرت کا ہے اور اللہ زور آور باحکمت ہے۔

اور اس سے اگلی آیت میں اس فعل کی مذمت کی جاتی ہے۔ اور لَوْلَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيْمَآ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۔ 45

اگر پہلے ہی سے اللہ کی طرف سے بات لکھی ہوئی نہ ہوتی، تو جو کچھ تم نے لے لیا ہے اس بارے میں تمہیں کوئی بڑی سزا ہوتی۔

اس سے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ گناہ تھا۔

## اس شبہ کا جواب

اگر یہ عمل غلط اور خطا ہوتا تو اللہ تعالیٰ اسکو ضرور کالعدم قرار دیتے اور قیدیوں کے قتل اور فدیہ کے واپس کرنے کا حکم صادر فرماتے لیکن ایسا ہوا نہیں، در حقیقت بات یہ تھی کہ اگر بدر کے قیدیوں کو قتل کیا جاتا تو کافروں پر مزید ہیبت بڑھ جاتی، اور اسلام کی قوت کا مظاہرہ ہوتا لیکن مسلمانوں نے یہ بات دھیان میں نہ رکھی بلکہ انہوں نے یہ خیال کیا کہ اگر معاوضہ لے کر قیدیوں کو آزاد کر دیا جائے گا تو ہو سکتا ہے کہ ان قیدیوں میں سے کچھ آئندہ مسلمان ہو جائیں اور ساتھ ہی مال بھی مل جائیگا تو مال ملنے سے مسلمانوں کی جہادی قوت بہت ہی مضبوط ہو جائی گی۔ یہ تھا ان حضرات کا اجتہاد اور یہ ان کی اجتہادی غلطی تھی اسی طرف اس آیت میں اشارہ ہے لولا کتٰبٌ مّن اللہ سبق۔۔۔الایۃ یعنی اگر اللہ تعالیٰ نے پہلے سے لوحِ محفوظ میں یہ نہ لکھ دیا ہوتا کہ اجتہادی غلطی کرنے والوں پر عذاب نہیں ہو گا تو عذاب آ جاتا۔

لہٰذا یہ عمل گناہ کے زمرہ میں نہیں آتا کیونکہ اجتہادی غلطی معافی کے زمرہ میں ہے۔

نیز اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ۔فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ 46

پس جو کچھ حلال اور پاکیزہ غنیمت تم نے حاصل کی ہے، خوب کھاؤ پیو، اور اللہ سے ڈرتے رہو، یقیناً اللہ غفور رحیم ہے۔

اس آیت میں غنیمت اور فدیہ کو حلال و طیب کہہ کر کھانے اور استعمال کرنے کا حکم دیا جاتا ہے، اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ سے اس فیصلہ میں کسی قسم کی کوئی غلطی سرزد نہیں ہوئی تھی۔ آپ ﷺ اس سلسلہ میں توبہ واستغفار کی طرف بھی متوجہ نہ ہوئے، تو یہ واضح دلیل ہے کہ آپ کا کوئی گناہ نہ تھا۔

یہاں یہ واضح رہے کہ جنگی قیدیوں کو آزاد کرنے پر ناپسندیدگی کا یہ اظہار جنگ بدر کے وقت مذکورہ مصلحت کی بناپر کیا گیا تھا، بعد میں سورۂ محمد میں اللہ تعالیٰ نے واضح فرمایا کہ اب چونکہ کفار کی جنگی طاقت ٹوٹ چکی ہے اس لئے اب نہ صرف فدیہ لے کر بلکہ بغیر فدیہ کے، محض احسان کے طور پر بھی جنگی قیدیوں کو آزاد کیا جا سکتا ہے۔

---

44 سورۃ الانفال، ۸:۶۷

45 ایضاً، ۸:۶۸

46 ایضاً، ۸:۶۹

اَوۡزَارَهَا ۛ ذٰلِكَ ۛ وَلَوۡ يَشَآءُ اللّٰهُ لَانۡتَصَرَ مِنۡهُمۡ وَلٰـكِنۡ لِّيَبۡلُوَا۟ بَعۡضَكُمۡ بِبَعۡضٍ‌ ؕ وَالَّذِيۡنَ قُتِلُوۡا فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ فَلَنۡ يُّضِلَّ اَعۡمَالَهُمۡ۔ 47

تو جب کافروں سے تمہاری مڈ بھیڑ ہو تو گردنوں پر وار مارو۔ اور جب ان کو اچھی طرح کچل ڈالو تو اب خوب مضبوط قید و بند سے گرفتار کرو، (پھر اختیار ہے) کہ خواہ احسان رکھ کر چھوڑ دو یا فدیہ، لے کر چھوڑ دو یہی حکم ہے اور، اگر اللہ چاہتا تو (خود) ہی ان سے بدلہ لے لیتا، لیکن اس کا منشایہ ہے کہ تم میں سے لے لے، جو لوگ اللہ کی راہ میں شہید کر دیے جاتے ہیں اللہ ان کے اعمال ہر گز ضائع نہ کرے گا۔

رسول اللہ ﷺ نے اس حکم کی تعبیر میں طرح فدیہ لینے کی گنجائش نکالی تھی۔ یہ دراصل قانون کی تشریح و تعبیر کا معاملہ ہے۔ جیسا کہ سورۃ الزمر میں ارشاد ہے:

الَّذِيۡنَ يَسۡتَمِعُوۡنَ الۡقَوۡلَ فَيَتَّبِعُوۡنَ اَحۡسَنَهٗ ؕ اُولٰٓـئِكَ الَّذِيۡنَ هَدٰٮهُمُ اللّٰهُ وَاُولٰٓـئِكَ هُمۡ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ۔ 48

جو بات کو کان لگا کر سنتے ہیں۔ پھر جو بہترین بات ہو اس پر عمل کرتے ہیں۔ یہی ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے ہدایت کی اور یہی عقلمند بھی ہیں۔

یعنی وہ لوگ جو کسی بات کو سن کر پیروی کرتے ہیں اس میں سے بہترین کی اور اس کے اعلیٰ ترین درجہ تک پہنچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ چنانچہ اس قانون کی تعبیر میں بھی ایسے ہی ہوا۔ چونکہ مذکورہ حکم کے اندر یہ گنجائش یا رعایت موجود تھی اس لیے حضور ﷺ نے اپنی طبیعت کی نرمی کے سبب اس کو اختیار فرما لیا۔ آیت زیر نظر کے اندر سے بھی یہی اشارہ ملتا ہے کہ سورۂ محمد ﷺ میں نازل شدہ حکم میں رعایت کی یہ گنجائش موجود تھی ' اسی لیے تو اس حکم کا حوالہ دے کر فرمایا گیا کہ اگر وہ حکم پہلے نازل نہ ہو چکا ہوتا تو جو بھی تم نے فدیہ وغیرہ لیا ہے اس کے باعث تم پر بڑا عذاب آتا۔

مولانا شبیر عثمانی لکھتے ہیں۔

روایات سے حضور ﷺ کی نسبت صرف اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ محض صلہ رحمی اور رحم دلی کی بناء پر آپ کا رجحان اس رائے کی طرف تھا۔ البتہ صحابہ میں بعض صرف مالی فوائد کو پیش نظر رکھ کر اور اکثر حضرات دوسری مصالح دینیہ اور اخلاقی داعیہ کے ساتھ مالی ضروریات کو بھی ملحوظ رکھتے ہوئے یہ رائے پیش کر رہے تھے۔ گویا صحابہ کے مشورہ میں کلاً یا جزءً مالی حیثیت ضرور زیر نظر تھی کسی درجہ میں مالی فوائد کے خیال سے "البغض فی اللہ" میں کوتاہی کرنا اور اصل مقصد "جہاد" سے غفلت برتنا اور ستر مسلمانوں کے قتل کیے جانے پر اپنے اختیار سے رضامند ہو جانا صحابہ جیسے مقربین کی شان عالی اور منصب جلیل کے منافی سمجھا گیا۔ اسی لیے ان آیات میں سخت عتاب آمیز لہجہ اختیار کیا گیا ہے۔ 49

تفسیر خازن میں لکھا ہے۔ لو کان حراما فی علم اللہ لَمَنَعَهُم مِنۡ اخذہٖ مُطۡلَقًا۔ 50

"اگر یہ فدیہ اللہ کے علم میں حرام ہوتا تو ضرور ان کو منع کرتا"۔

---

47 سورۃ محمد، ۴:۴۷

48 سورہ الزمر، ۱۸:۳۹

49 مولانا شبیر عثمانی، تفسیر عثمانی، پاک کمپنی لاہور، ص ۲۴۶

50 الخازن، لباب التأویل في معاني التنزیل، ج ۲ ص ۲۱۰

تھا اور اجتہادی خطا قابل مواخذہ نہیں ہوتی اس لئے اس بناء پر ان کی کوئی گرفت نہیں فرمائی گئی۔

## پانچواں شبہ

غزوۂ تبوک کے موقعہ پر بعض منافقین نے آپ ﷺ سے شریک جہاد نہ ہونے کی اجازت طلب کی تو آپ نے انہیں اجازت دے دی، اس کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔

عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ ۚ لِمَ اَذِنْتَ لَهُمْ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَتَعْلَمَ الْكٰذِبِيْنَ۔ 51

’’اللہ تجھے معاف فرمادے، تو نے انہیں کیوں اجازت دے دی؟ بغیر اس کے کہ تیرے سامنے سچے لوگ کھل جائیں اور تو جھوٹے لوگوں کو بھی جان لے۔

آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے ان منافقوں کو اجازت دے کر غلطی کی تھی، اللہ تعالیٰ کی طرف سے عفو و در گزر کرنا آپ ﷺ سے گناہ کے صادر ہونے پر دلالت کر رہا ہے۔

## اس شبہ کی حقیقت

غزوہ تبوک کیلئے اس سفر کے موقع پر جہاد سے فرار کیلئے منافق لوگ طرح طرح کے بہانے پیش کر کے آپ ﷺ سے پیچھے رہنے، اور اپنے گھروں میں بیٹھے رہنے کیلئے اجازت مانگتے، تو آپ ﷺ س اپنی عظیم الشان کریم النفسی اور چشم پوشی کی بناء پر ایسے لوگوں سے در گزر فرماتے اور ان کو اجازت دے دیتے، سو اس طرح ایسے لوگ آنحضرت ﷺ کی اس بے مثال کریم النفسی اور چشم پوشی سے ناجائز فائدہ اٹھاتے اس لئے اس ارشاد ربانی سے آپ ﷺ کو اس بارے متنبہ فرمایا گیا اور یہ تنبیہ بھی نہایت لطیف اور دلنواز انداز میں فرمائی گئی۔ کہ بات کا آغاز ہی عفو و در گزر کے ذکر سے فرمایا گیا۔ تاکہ اس سے یہ حقیقت واضح ہو جائے کہ اس خطاب سے مقصود سرزنش اور عتاب نہیں۔ بلکہ اصل مقصود توجہ دلانا ہے، تاکہ منافق لوگ آپ کی کریم النفسی سے آگے ناجائز فائدے نہ اٹھا سکیں، اور ان کی مکاری کا دروازہ بند ہو جائے۔ سورۃ النور میں رخصت کی اجازت خود اللہ تعالیٰ نے مرحمت فرمائی، یعنی ان میں سے کوئی اگر آپ سے اپنے کسی کام اور شغل کی وجہ سے اجازت چاہے تو آپ جسے چاہیں اجازت دے سکتے ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

فَاِذَا اسْتَاْذَنُوْكَ لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ فَاْذَنْ لِّمَنْ شِئْتَ مِنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللّٰهَ ۚ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ 52

پھر جب تجھ سے اپنے کسی کام کے لیے اجازت مانگیں تو ان میں سے جسے تو چاہے اجازت دے اور ان کے لیے اللہ سے بخشش کی دعا کر، اللہ بخشنے والا نہایت رحم والا ہے۔

تفسیر ابن کثیرؒ میں لکھا ہے۔

نزلت هذه الآية في أناس قالوا: استأذنوا رسول الله، فإن أذن لكم فاقعدوا، وإن لم يأذن لكم فاقعدوا. ولهذا قال تعالى: ( حتى يتبين لك الذين صدقوا ) أي: في إبداء الأعذار، (وتعلم الكاذبين) يقول تعالى: هلا تركتهم لما استأذنوك، فلم تأذن لأحد منهم في القعود، لتعلم الصادق منهم في إظهار طاعتك من الكاذب، فإنهم قد كانوا مصرين على القعود عن الغزو وإن

---

51 سورۃ توبہ، ۹:۴۳

52 سورۃ النور، ۲۴:۶۲

القعود عن الغزو (الذين يؤمنون بالله واليوم الآخر أن يجاهدوا بأموالهم وأنفسهم)؛ لأن أولئك يرون الجهاد قربة، ولما ندبهم إليه بادروا وامتثلوا. (والله عليم بالمتقين إنما يستأذنك) أي: في القعود ممن لا عذر له (الذين لا يؤمنون بالله واليوم الآخر) أي: لا يرجون ثواب الله في الدار الآخرة على أعمالهم، (وارتابت قلوبهم) أي: شكت في صحة ما جئتهم به، (فهم في ريبهم يترددون) أي: يتحيرون، يقدمون رجلا ويؤخرون أخرى، وليست لهم قدم ثابتة في شيء، فهم قوم حيارى هلكى، لا إلى هؤلاء ولا إلى هؤلاء، ومن يضلل الله فلن تجد له سبيلا. 53

یہ آیت ان کے بارے میں اتری ہے جن لوگوں نے آپس میں طے کر لیا تھا کہ حضور ﷺ سے اجازت طلبی تو کریں اگر اجازت ہو جائے تو اور اچھا اور اگر اجازت نہ بھی دیں تو بھی ہم اس غزوے میں جائیں گے تو نہیں۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر انہیں اجازت نہ ملتی تو اتنا فائدہ ضرور ہوتا کہ سچے عذر والے اور جھوٹے بہانے بنانے والے کھل جاتے۔ نیک و بد میں ظاہری تمیز ہو جاتی۔ اطاعت گذار تو حاضر ہو جاتے۔ نافرمان باوجود اجازت نہ ملنے کے بھی نہ نکلتے۔ کیونکہ انہوں نے تو طے کر لیا تھا حضور ﷺ ہاں کہیں یا نہ کہیں ہم تو جہاد میں جانے کے نہیں۔ اسی لئے جناب باری نے اس کے بعد کی آیت میں فرمایا کہ یہ ممکن ہی نہیں کہ سچے ایماندار لوگ راہ حق کے جہاد سے رکنے کی اجازت تجھ سے طلب کریں وہ تو جہاد کو موجب قربت الہیہ مان کر اپنی جان واملاک کے فدا کرنے کے آرزومند رہتے ہیں اللہ بھی اس متقی جماعت سے بخوبی آگاہ ہے۔ بلا عذر شرعی بہانے بنا کر جہاد سے رک جانے کی اجازت طلب کرنے والے تو بے ایمان لوگ ہیں جنہیں دار آخرت کی جزا کی کوئی امید ہی نہیں ان کے دل آج تک تیری شریعت کے بارے میں شک شبہ میں ہی ہیں یہ حیران وپریشان ہیں ایک قدم ان کا آگے بڑھتا ہے تو دوسرا پیچھے ہٹتا ہے انہیں ثابت قدمی اور استقلال نہیں یہ ہلاک ہونے والے ہیں یہ نہ ادھر کے ہیں نہ ادھر کے یہ اللہ کے گمراہ کئے ہوئے ہیں تو ان کے سنوارنے کا کوئی رستہ نہ پائے گا۔

چنانچہ یہ کلمات کسی گناہ کی معافی کا ذکر کرنے کے لیے نہیں بلکہ اظہار تعظیم و تکریم کے لیے ہیں۔ اہل عرب کا یہ دستور تھا کہ جب کسی کی عزت و توقیر کا اظہار مقصود ہوتا تو اس کے ساتھ گفتگو کا آغاز ایسے ہی کلمات سے کیا کرتے تھے۔

امام رازیؒ اس آیت کے ذیل میں اسی بات کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

إِنَّ ذَلِكَ يَدُلُّ عَلَى مُبَالَغَةِ اللَّهِ فِي تَعْظِيمِهِ وَتَوْقِيرِهِ. 54

یعنی ان کلمات سے اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کی تعظیم و توقیر میں بڑے مبالغہ کا اظہار فرمایا ہے۔

سو اس بناء پر آپ ﷺ کو یہ ہدایت فرمائی گئی کہ آپ ﷺ ان لوگوں کو اس وقت تک پیچھے رہنے کی اجازت نہ دیں جب تک کہ آپ کے سامنے یہ بات واضح نہ ہو جائے کہ ان میں سے سچے کون ہیں، اور جھوٹے کون، کون صحیح اعذار والے ہیں، اور کون دھوکہ دہی سے کام لینا چاہتے ہیں۔

---

[53] ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، دار طیبة، تفسیر سورة التوبة» تفسیر قوله تعالى " عفا الله عنك لم أذنت لهم حتى يتبين لك الذين صدقوا وتعلم۔ ج ۴ ص ۱۵۹

[54] الرازی، التفسیر الکبیر، دار الکتب العلمیة، بیروت، التفسير الكبير أو مفاتيح الغيب، سورة التوبة، قوله تعالى عفا الله عنك لم أذنت لهم، ج ۱۶ ص ۶۰

وَهَذَا عِتَابُ تَلَطُّفٍ إِذْ قَالَ: " عَفَا اللَّهُ عَنْكَ". وَكَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ أَذِنَ مِنْ غَيْرِ وَحْيٍ نَزَلَ فِيهِ. 55

یہ پر لطف خطاب ہے۔ کہ اللہ آپ کو معاف کرے، کیونکہ آپ ﷺ نے وحی کے نزول کے بغیر اجازت مرحمت فرمادی تھی۔

دراصل تنبیہ تو یہ کرنی تھی کہ آپ ﷺ نے منافقین کو جہاد سے الگ رہنے کی اجازت کیوں دی؟ لیکن یہ محبت بھرا انداز ملاحظہ فرمائیے کہ تنبیہ کرنے سے پہلے ہی معافی کا اعلان فرمادیا۔ کیونکہ اگر پہلے تنبیہ کی جاتی اور معافی کا اعلان بعد میں آتا تو اس درمیانی وقت میں آپ پر نہ جانے کیا کیفیت گذر جاتی۔ بہر حال ! مطلب یہ ہے کہ ان منافقین کو جہاد میں جانا تو تھا ہی نہیں۔ اور جیسا کہ آگے آیت فرمایا گیا ہے،

لَوْ خَرَجُوْا فِيْكُمْ مَّا زَادُوْكُمْ اِلَّا خَبَالًا وَّلَاۡاَوْضَعُوْا خِلٰلَكُمْ يَبْغُوْنَكُمُ الْفِتْنَةَ ۚ وَفِيْكُمْ سَمّٰعُوْنَ لَهُمْ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ۔ 56

اگروہ تمہارے اندر شامل ہو کر نکلتے بھی تو تمہارے اندر خرابی کے سوا اور کسی چیز کا اضافہ نہ کرتے، اور وہ ضرور دوڑ دھوپ کرتے تمہارے درمیان فتنہ پردازی کی، اور اب تمہارے درمیان ان کے لئے سننے والے موجود ہیں، اور اللہ خوب جانتا ہے ایسے ظالموں کو۔

اللہ تعالیٰ بھی نہیں چاہتا تھا کہ یہ لشکر میں شامل ہو کر فساد مچائیں، لیکن اگر آپ انہیں جہاد سے الگ رہنے کی اجازت نہ دیتے تو یہ بات کھل کر سامنے آجاتی کہ یہ نافرمان لوگ ہیں۔ بحالت موجودہ جبکہ یہ لوگ اجازت لے چکے ہیں۔ ایک طرف تو یہ مسلمانوں سے کہیں گے کہ ہم تو باقاعدہ اجازت لے کر مدینہ منورہ میں رہے، اور دوسری طرف اپنے لوگوں سے شیخی بگھاریں گے کہ دیکھوں ہم نے مسلمانوں کو کیسا دھوکا دیا۔

قاضی عیاض نے شفاء میں لکھا ہے

اس جگہ عفو کے معنی مغفرت نہیں ہیں بلکہ در گذر کرنے اور لازم نہ کرنے کے ہیں گناہ معاف کر دینے کا قائل اس آیت میں وہی ہو سکتا ہے جو عربی کلام سے ناواقف ہو۔ آیت میں مراد تو یہ ہے کہ اللہ نے تمہارے لئے اس فعل کو گناہ نہیں قرار دیا اور بات بھی یہی تھی۔ اللہ کی طرف سے عذر کو قبول کرنے کی کوئی ممانعت بھی نہیں آئی تھی کہ اس کے خلاف کرنے کو گناہ قرار دیا جائے' نہ اللہ نے اس کو گناہ قرار دیا بلکہ اہل علم نے تو اس کو عتاب بھی نہیں کہا۔ جس شخص نے اس کو گناہ یا عتاب کہا ہے' اس نے غلطی کی۔ نفطویہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ کو عذر قبول کرنے نہ کرنے میں سے ہر بات کا اللہ کی طرف سے اختیار تھا' اللہ نے آپ کو مخالفت اور گناہ سے محفوظ رکھا۔ لِمَ اَذِنۡتَ لَهُمۡ سے یہ مراد ہے کہ آپ نے توقف کیوں نہیں کیا' جب انہوں نے جہاد پر نہ جانے کی آپ سے اجازت طلب کی تو آپ نے فوراً اجازت کیوں دے دی۔ 57

---

[55] القرطبی، الجامع للاحکام القرآن، دار الفکر، سورۃ براءۃ، قوله تعالى عفا الله عنك لم أذنت لهم، ج۸، ص ۸۴

[56] سورۃ توبہ ۹:۴۷

[57] الملا علی قاری، المتوفی ۱۰۱۴ھ، محقق عبداللہ الخامیلی، شرح الشفاء للقاضی عیاض، دار الکتاب العربي، ۱۴۰۴ھ، ج ۱ ص ۷۵

آنحضور ﷺ نے ایک جماعت کو یہ اجازت دے دی تھی کہ سفر تبوک میں ساتھ ہونے سے بچھڑے رہے۔ پس یہ کلام نازل ہوا اور اس میں عفو کو مقدم کر دیا تا کہ آنحضور ﷺ کا دل مطمئن رہے...... مطلب یہ بنا "اللہ تجھے عفو کرے، یہ بات تجھے نہ چاہیے تھی کہ تو نے مخالفین کو اجازت دے دی قبل اس کے کہ تجھ پر مومن و منافق ظاہر ہوں۔ مفسر نے یہی قول اختیار کیا کہ آیت میں آنحضور ﷺ کو عتاب ہے۔ عون سے روایت ہے کہ اپنے شاگردوں سے کہتے تھے کہ بھلا تم نے اس سے بہتر کوئی معاتیب دیکھی کہ عفو کرنے کو پہلے ہی فرما دیا، پھر عتاب کیا......خطیب نے ذکر کیا کہ مفسرین نے اختلاف کیا کہ اس میں آنحضور ﷺ کو عتاب ہے یا نہیں۔ پس عمرو بن میمون نے کہا کہ دو باتیں آنحضرت ﷺ نے بلا اجازت کہیں ایک تو اہلِ بدر کا فدیہ لینا اور دوم منافقوں کو تخلف کرنے کی اجازت دینا، پس اللہ تعالیٰ نے عتاب فرمایا"۔ سفیان بن عینیہؒ نے کہا: "اس لطف کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ نے عتاب سے پہلے عفو کو بیان فرمادیا پس عتاب مشمول لطف ہے"۔[58]

مفتی شفیعؒ رقمطراز ہیں۔

رسول کریم ﷺ کے منصب و مقام اور آپ کے تعلق مع اللہ پر نظر رکھنے والے حضرات نے فرمایا ہے کہ آنحضرت ﷺ کو جو غایت تعلق حضرت حق جل شانہ کے ساتھ تھا اس کے پیش نظر آپ کا قلب مبارک اِس کا تحمل ہی نہ کر سکتا تھا کہ حق تعالیٰ کی طرف سے کسی معاملہ میں آپ سے جواب طلب کیا جائے، اگر شروع میں لِمَ اَذِنۡتَ لَهُمۡ کے الفاظ ذکر فرمادیئے جاتے جن میں صورۃ جواب طلبی کا عنوان ہے تو آنحضرت ﷺ کا قلب مبارک اس کا تحمل نہ کر سکتا، اس لئے اس سے پہلے عَفَا اللّٰهُ عَنۡكَ فرما کر ایک طرف تو اس پر مطلع کر دیا کہ کوئی ایسا کام ہو گیا ہے جو اللہ کے نزدیک پسندیدہ نہ تھا، دوسری طرف اس کی معافی کی اطلاع پہلے دے دی تاکہ اگلا کلام قلب مبارک پر زیادہ شاق نہ ہو۔ اور لفظ معافی سے یہ شبہ نہ کیا جائے کہ معافی تو جرم و گناہ کی ہوا کرتی ہے، اور رسول اللہ ﷺ گناہ سے معصوم ہیں تو پھر معافی کے یہاں کیا معنی ہو سکتے ہیں وجہ یہ ہے کہ معافی جیسے گناہ کی ہوتی ہے ایسی ہی خلاف اولیٰ اور ناپسندیدہ چیز کے لئے بھی معافی کا استعمال کیا جاسکتا ہے، اور وہ عصمت کے منافی نہیں۔[59]

اللہ تعالیٰ نے یہاں ان لوگوں کو اجازت دینے پر ناراضی کا اظہار فرمایا جنھوں نے آپ سے اجازت مانگی اور انھیں اللہ اور یوم آخرت پر ایمان نہ رکھنے والے بتایا جو جہاد میں نکلنا ہی نہیں چاہتے تھے۔ اور سورۂ نور میں فرمایا : اِنَّ الَّذِيۡنَ يَسۡتَاۡذِنُوۡنَكَ اُولٰٓئِكَ الَّذِيۡنَ يُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوۡلِهٖ ۚ[60]

"بے شک جو لوگ تجھ سے اجازت مانگتے ہیں وہی لوگ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہیں۔"

وہاں مراد یہ ہے کہ منافقین اجتماعی کام مثلاً جہاد وغیرہ میں آئے ہوئے ہوں تو بغیر پوچھے کھسک جاتے ہیں، اجازت مانگتے ہی نہیں، جب کہ اہل ایمان ضرورت کے وقت بھی آپ سے پوچھے بغیر نہیں جاتے۔

---

[58] سید امیر علی ملیح آبادی، جامع البیان تفسیر مواہب الرحمان، مطبع منشی نول کشور، لکھنو، ۱۹۴۸ء ج ۳ ص ۱۲۹، ۱۳۰

[59] مفتی شفیع، معارف القرآن، ادارۃ المعارف کراچی، ج ۴ ص ۳۸۵

[60] سورہ النور، ۲۴: ۶۲

منافقین بارگاہ رسالت میں حاضر ہوتے اور جہاد میں شرکت نہ کرنے کے لیے عذر بیان کرتے۔ حضور ﷺ اپنی کریم النفسی کے باعث انہیں پیچھے رہنے کی اجازت فرما دیتے حالانکہ حقیقت یہ تھی کہ اگر انہیں رخصت نہ دی جاتی تو بھی وہ اس مہم میں شرکت سے انکار کر دیتے۔ بہتر یہی تھا کہ ان کی معذرتوں کو ٹھکرا دیا جاتا تاکہ جب وہ پیچھے رہ جاتے تو ان کے نفاق کا حال سب کو معلوم ہو جاتا۔ یہ دریافت کرنے سے پیشتر کہ اے محبوب! تو نے انہیں پیچھے رہنے کی اجازت کیوں دی یعنی ان کو ننگا کیوں نہ ہونے دیا۔ اتنا فرمانے سے پہلے عفا اللہ عنک کے الفاظ ارشاد فرمائے۔ یہاں یہ کلمات کسی گناہ کی معافی کا ذکر کرنے کے لیے نہیں بلکہ اظہار تعظیم و تکریم کے لیے ہیں۔ اہل عرب کا یہ دستور تھا کہ جب کسی کی عزت و توقیر کا اظہار مقصود ہوتا تو اس کے ساتھ گفتگو کا آغاز ایسے ہی کلمات سے کیا کرتے۔ [61]

عبد الماجد دریا آبادی لکھتے ہیں ۔

ذکر ان منافقین کا ہے، جو رسول اللہ ﷺ سے اجازت لے کر وطن میں رہ گئے تھے۔ آیت کا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ کی اجازت ملنے پر ان لوگوں کو جو گونہ بے فکری ہو گئی، یہ نہ ہوتی، بلکہ اگر آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے بغیر اجازت یہ رہ جاتے تو ان کی خباثت اور زیادہ کھل کر رہتی (آیت) " الذین صدقوا "۔ سے مراد مومنین صادقین ہیں جن کے پاس واقعی کوئی عذر تھا۔ (آیت) " لم اذنت لهم "۔ اجازت سے مراد ہے جنگ میں شریک نہ ہونے اور وطن میں رہ جانے کی اجازت۔ یہ اجازت دے دینا کوئی معصیت نہ تھی، البتہ حالات وقت کے لحاظ سے اجازت نہ دینا بہتر تھا۔ [62]

## چھٹا شبہ اور اس کا جواب

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں :

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ فِيْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ قُلُوْبُ فَرِيْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔ [63]

اللہ تعالیٰ نے پیغمبر کے حال پر توجہ فرمائی اور مہاجرین اور انصار کے حال پر بھی جنہوں نے ایسی تنگی کے وقت پیغمبر کا ساتھ دیا اس کے بعد ان میں سے ایک گروہ کے دلوں میں کچھ تزلزل ہو چلا تھا پھر اللہ نے ان کے حال پر توجہ فرمائی۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ ان سب پر بہت ہی شفیق مہربان ہے۔

یہاں توبہ کا لفظ استعمال ہوا ہے توبہ تو گناہ و معصیت کی وجہ سے ہوتی ہے آپ ﷺ معصیت سے معصوم ہیں پھر ان کی توبہ کا کیا مطلب؟ اور حضرات صحابہ بھی ایسی مشقت والے سفر میں آپ ﷺ کے ساتھ جہاد کیلئے نکل پڑے تو ان کا کون سا قصور جرم تھا، جس کی انہوں نے توبہ کی۔

اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ تاب یتوب کا اصل معنی رجوع کرنے کا ہے بندہ اللہ کی طرف گناہ کے بعد رجوع کرتا ہے اس لیے اسے تائب اور تواب کہتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر مہربانی کے ساتھ متوجہ ہوتا ہے۔ مہربانی فرماتا ہے اسی لیے لفظ تواب اللہ تعالیٰ کی

---

[61] پیر کرم شاہ، تفسیر ضیاء القرآن، ضیاء القرآن پبلیکیشنز، لاہور، ج ۲ ص ۲۱۵

[62] عبد الماجد دریا آبادی، تفسیر ماجدی، پاک کمپنی، لاہور، ص ۴۴۱

[63] سورۃ توبہ ۹:۱۱۷

شامل ہے۔

صاحب قاموس لکھتے ہیں۔

وَتَابَ اللَّهُ عَلَيْهِ : وَفَّقَهُ لِلتَّوْبَةِ ، أَوْ رَجَعَ بِهِ مِنَ التَّشْدِيدِ إِلَى التَّخْفِيفِ ، أَوْ رَجَعَ عَلَيْهِ بِفَضْلِهِ وَقَبُولِهِ ، وَهُوَ تَوَّابٌ عَلَى عِبَادِهِ۔ 64

تاب اللہ عَلَیْہِ کا معنی ہے اللہ تعالیٰ نے اسے توبہ کی توفیق دی اور اس سے سختی کو ہٹا کر آسانی کر دی یا اپنے فضل و قبولیت کے ساتھ اس پر توجہ فرمائی اور وہ اپنے بندوں کے لیے تواب ہے۔

لفظ تاب کا جو ترجمہ اوپر کیا گیا ہے اس میں اس مفہوم کو سامنے رکھا گیا ہے۔ لہٰذا اب یہ اشکال نہ رہا کہ رسول اللہ ﷺ سے اور ان مہاجرین و انصار سے کون سا گناہ ہوا تھا جنہوں نے غزوہ تبوک میں شرکت کی اور گناہ کی وجہ سے توبہ کی اور وہ توبہ قبول ہوئی، تَابَ کے مفہوم میں فضل فرمانا۔ معاملہ میں آسانی دینا، توبہ کی توفیق فرمانا یہ سب کچھ آتا ہے۔ یہ کوئی گناہ نہ تھا، نہ آپ ﷺ کا اور نہ آپ کے ساتھیوں حضرات صحابہ کرام کا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی مہربانی سے ان کو اس مشقت والے سفر جنگ تبوک میں بے سروسامانی کی حالت میں نکلنے کی توفیق دے کر نافرمانی اور گناہ سے بچا دیا۔ اسی کو توبہ کے نام سے تعبیر کیا گیا ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے ان پر مہربانی کی، رحم کیا یا یہ کہ ان سب حضرات کو اللہ تعالیٰ نے تواب بنا دیا، اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ توبہ کی حاجت و ضرورت سے کوئی بھی شخص مستغنی نہیں ہے، یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ اور ان کے اصحاب بھی چنانچہ سورۃ النور میں ارشاد ہے۔

وَتُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔ 65

اور اے مسلمانو! تم سب اللہ کے سامنے توبہ کرو تا کہ تم نجات پاؤ۔

آپ ﷺ ایک مجلس میں ستر سے زیادہ مرتبہ استغفار پڑھ کر اٹھتے تھے، حالانکہ آپ کا کوئی گناہ نہیں، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ استغفار و توبہ بلندی مراتب و تقرب الٰہی کا ذریعہ ہے اور یہی بندگی کی شان ہے۔

تفسیر قرطبیؒ میں اس آیت کے ذیل میں لکھا ہے۔

فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: كَانَتِ التَّوْبَةُ عَلَى النَّبِيِّ لِأَجْلِ إِذْنِهِ لِلْمُنَافِقِينَ فِي الْقُعُودِ دَلِيلُهُ قَوْلُهُ:" عَفَا اللَّهُ عَنْكَ لِمَ أَذِنْتَ لَهُمْ" [التوبة: 43] وَعَلَى الْمُؤْمِنِينَ مِنْ مَيْلِ قُلُوبِ بَعْضِهِمْ إِلَى التخلف عنه۔ 66

حضرت عبد اللہ ابن عباسؓ کے مطابق یہاں توبہ کا لفظ آپ ﷺ کے حق میں جو استعمال ہوا وہ جہاد میں شرکت نہ کرنے والے منافقین کو آپ ﷺ کی اجازت کی وجہ سے تھا۔ ''اللہ تجھے معاف فرما دے، تو نے انہیں کیوں اجازت دے دی؟" اور مومنین کے حق میں یہ توبہ کچھ اہل ایمان کے ابتدا میں وسوسوں سے متعلق ہے۔

اس آیت میں منافقین کی مذمت اور سستی سے رہ جانے والے مسلمانوں کی معافی کا ذکر کرنے کے بعد مسلمانوں کی اس اکثریت کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے شاباش دی جا رہی ہے جنہوں نے انتہائی کٹھن حالات میں خندہ پیشانی کے ساتھ تبوک کی مہم میں حصہ

---

64 الفیروزآبادي ، القاموس المحيط ، باب الباء ،فصل التاء، ج١ ص ٧١

65 سورۃ النور ۲۴:۳۱

66 القرطبي ، الجامع لأحكام القرآن ، دار الفكر ، سورة براءة ، قوله تعالى لقد تاب الله على النبي والمهاجرين والأنصار ج٨ ص ١٩٧

لائے۔ البتہ کچھ حضرات ایسے بھی تھے کہ شروع میں ان مشکلات کی وجہ سے ان کے دل میں وسوسے آئے۔ لیکن آخر کار انہوں نے دل و جان سے مہم میں حصہ لیا۔

غزوہ تبوک کے موقع پر اہل ایمان سے جو قصور سرزد ہوئے تھے ان پر پچھلی آیات میں سخت گرفت کی گئی ہے۔ لیکن جب ان میں اپنی غلطی کا احساس پیدا ہو گیا اور انہوں نے معافی مانگ لی تو انہیں قبولیت توبہ کی بشارت سنائی گئی اور اس بشارت کا دائرہ اتنا وسیع ہوا کہ جو قصور بھی اس سے پہلے سرزد ہوئے تھے ان سب کے لیے معافی کا اعلان ہو گیا۔ یہ گویا باران رحمت تھی جس نے گرم فضا کو خوش گوار بنا دیا۔

نبی ﷺ سے غزوہ تبوک کے موقع پر جو بھول ہوئی تھی کہ جن لوگوں نے استطاعت کے باوجود جنگ میں شریک نہ ہونے کی اجازت طلب کی تھی آپ نے ان کو محض نرم دلی اور اپنے کریمانہ اخلاق کی بنا پر اجازت دے دی تھی اور جب اللہ تعالیٰ نے مہاجرین و انصار پر نظر رحمت فرمائی تو سب سے پہلے وہ اپنی رحمت کے ساتھ اپنے نبی کی طرف متوجہ ہوا۔

تفسیر ابن کثیر میں لکھا ہے۔

قَالَ مُجَاهِدٌ وَغَيْرُ وَاحِدٍ: نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ فِي غَزْوَةِ تَبُوكَ وَذَلِكَ أَنَّهُمْ خَرَجُوا إِلَيْهَا فِي شِدَّةٍ مِنَ الْأَمْرِ فِي سَنَةٍ مُجْدِبَةٍ وَحَرٍّ شَدِيدٍ وَعُسْرٍ مِنَ الزَّادِ وَالْمَاءِ. قَالَ قَتَادَةُ: خَرَجُوا إِلَى الشَّامِ عَامَ تَبُوكَ فِي لَهَبَانِ الْحَرِّ عَلَى مَا يَعْلَمُ اللَّهُ مِنَ الْجَهْدِ، أَصَابَهُمْ فِيهَا جَهْدٌ شَدِيدٌ حَتَّى لَقَدْ ذُكِرَ لَنَا أَنَّ الرَّجُلَيْنِ كَانَا يَشُقَّانِ التَّمْرَةَ بَيْنَهُمَا، وَكَانَ النَّفَرُ يَتَدَاوَلُونَ التَّمْرَةَ بَيْنَهُمْ يَمُصُّهَا هَذَا ثُمَّ يَشْرَبُ عَلَيْهَا ثُمَّ يَمُصُّهَا هَذَا ثُمَّ يَشْرَبُ عَلَيْهَا، فَتَابَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ وَأَقْفَلَهُمْ مِنْ غَزْوَتِهِمْ. 67

مجاہد وغیرہ فرماتے ہیں کہ یہ آیت جنگ تبوک کے بارے میں اتری ہے اس جنگ میں جانے کے وقت سال بھی قحط کا تھا، گرمیوں کا موسم تھا، کھانے پینے کی کمی تھی، راستوں میں پانی نہ تھا۔ شام کے ملک تک کا دور دراز کا سفر تھا۔ سامان رسد کی اتنی کمی کہ دو دو آدمیوں میں ایک ایک کھجور بٹتی تھی۔ پھر تو یہ ہو گیا تھا کہ ایک کھجور ایک جماعت کو ملتی یہ چوس کر اسے دیتا وہ اور کو اور ایک ایک چوس کر پانی پی لیتا۔ پس اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت ان پر لازم کر دی اور انہیں واپس لایا۔

تفسیر طبری میں لکھا ہے۔

الْقَوْل فِي تَأْوِيل قَوْله تَعَالَى: يَقُول تَعَالَى ذِكْره: لَقَدْ رَزَقَ اللَّه الْإِنَابَة إِلَى أَمْره وَطَاعَته نَبِيّه مُحَمَّدًا صَلَّى اللَّه عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَالْمُهَاجِرِينَ دِيَارهمْ وَعَشِيرَتهمْ إِلَى دَار الْإِسْلَام، وَأَنْصَار رَسُوله فِي اللَّه، الَّذِينَ اِتَّبَعُوا رَسُول اللَّه فِي سَاعَة الْعُسْرَة مِنْهُمْ مِنَ النَّفَقَة وَالظَّهْر وَالزَّاد وَالْمَاء. 68

اس کی توجیہ یہ ہے کہ صحابہ کرام مہاجرین وانصار نے اس جنگ میں شدت کی گرمی میں راستہ کی تکلیف اور عدم خوراک و قلت پانی و قلت سواری کی طرح طرح کی تکالیف برداشت کیں، ایسی حالت میں انسان کا مقتضیٰ طبعی ہے کہ اس کے دل میں کچھ وساوس فاسدہ گذریں جیسا کہ آیت میں ایسا اشارہ بھی ہے۔ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ قُلُوْبُ فَرِيْقٍ

---

67 ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، تفسیر سورة التوبة، تفسیر قوله تعالى " لقد تاب الله على النبي والمهاجرين والأنصار الذين اتبعوه ، ج ۴ ص ۲۲۹

68 محمد بن جرير الطبري ، تفسير الطبري، تفسير سورة التوبة» القول في تأويل قوله تعالى " لقد تاب الله على النبي والمهاجرين والأنصار الذين اتبعوه في ساعة العسرة من بعد ما كاد يزيغ قلوب فريق منهم " طبری ج ۱۴ ص ۵۳۹

کریں، یہاں جو قلوب کا زیغ بیان کیا گیا ہے اس سے مراد دین سے انحراف نہیں ہے بلکہ موسم کی گرمی اور اسباب کی قلت اور لمبے سفر کی مشقت کی وجہ سے ہمت ہار دینا مراد ہے، اس قسم کے وساوس جو حضرات صحابہ کرام کے دل میں آئے ان کو گناہ تصور کر کے توبہ واستغفار کرنے لگے، یہ خیالات اگرچہ گناہ نہیں لیکن پیغمبر کے صحبت یافتہ مقربین صحابہ کرام برداشت نہ کر سکے۔ رہی یہ بات کہ آپ ﷺ کا دل تو اس وسوسہ سے پاک صاف تھا تو ان کی توبہ کا کیا مطلب؟ تو اس سلسلہ میں علماء فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ کا ذکر تبرکاً ہے صحابہ کرام کا دل خوش کرنے کیلئے، اس طرف اشارہ کیا گیا جو خصوصی عنایات آپ ﷺ پر متوجہ ہوں گی، ان سے تم لوگ بھی محروم نہیں رہو گے۔

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے۔

حضرت عمرؓ سے کسی نے پوچھا کہ سختی کی وہ کیا گھڑی تھی جس کا قرآن مجید میں ذکر ہے؟ اس پر انہوں نے جواب دیا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تبوک کی طرف روانہ ہوئے سخت گرمی کا زمانہ تھا ایک منزل پر اترے تو ہمیں سخت پیاس لگی۔ پیاس کی شدت کا یہ عالم تھا کہ ہم یہ سمجھتے تھے کہ ہماری گردنیں ابھی کٹ کر گر پڑیں گی۔ اگر کوئی شخص قضائے حاجت کے لیے بھی جاتا تھا تو واپس آنے میں پیاس کی شدت کی وجہ سے یہ سمجھ لیتا تھا کہ میری گردن کٹ کر گر جانے والی ہے۔ پیاس کی شدت کی وجہ سے بعض اشخاص نے یہاں تک کیا کہ اونٹ کو ذبح کر کے اس کی اوجھری کو نچوڑ کر پیا اور ترائی حاصل کرنے کے لیے اسے اپنے پیٹ پر رکھا۔ حضرت ابو بکر صدیقؓ سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ نے آپ کو دعا کرنے کا عمل عطا فرمایا ہے آپ اللہ تعالی سے دعا کیجیے۔ آپ نے مبارک ہاتھ اٹھائے اور دعاء کی۔ ابھی آپ نے ہاتھ نیچے نہیں کیے تھے کہ بارش ہونی شروع ہو گئی اور خوب بارش ہوئی۔ جس سے حاضرین نے اپنے سارے برتن بھر لیے۔ پھر ہم نے آگے بڑھ کر دیکھا کہ بارش کہاں تک ہے تو معلوم ہوا کہ وہ لشکر کے حدود سے آگے نہیں بڑھی۔[70]

مولانا شبیر احمد عثمانیؒ لکھتے ہیں۔

خدا کی مہربانیاں پیغمبر ﷺ پر بیشمار ہیں۔ اور آپ کی برکت سے مہاجرین و انصار پر بھی حق تعالی کی مخصوص توجہ اور مہربانی رہی ہے کہ ان کو ایمان و عرفان سے مشرف فرمایا۔ اتباع نبوی، جہاد فی سبیل اللہ اور عزائم امور کے سرانجام دینے کی ہمت و توفیق بخشی۔ پھر ایسے مشکل وقت میں جبکہ بعض مومنین کے قلوب بھی مشکلات اور صعوبتوں کا ہجوم دیکھ کر ڈگمگانے لگے تھے اور قریب تھا کہ رفاقت نبوی ﷺ سے پیچھے ہٹ جائیں۔ حق تعالی نے دوبارہ مہربانی اور دستگیری فرمائی کہ ان کو اس قسم کے خطرات و وساوس پر عمل کرنے سے محفوظ رکھا اور مومنین کی ہمتوں کو مضبوط اور ارادوں کو بلند کیا۔[71]

---

69 سورۃ توبہ ۹:۱۱۷

70 الهيثمي ،أبو الحسن نور الدين علي بن أبي بكر بن سليمان ،المتوفى: ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، مكتبة القدسي، القاهرة، ۱۴۱۴ھ، ج ۲ ص ۱۹۴

71 مولانا شبیر عثمانی، تفسیر عثمانی، پاک کمپنی لاہور، ص ۲۷۲، ۲۷۳

ایک اور مقام پر ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا، لِّيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِن ذَنبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا۔ [72]

''یقیناہم نے آپ کو شاندار فتح عطافرمائی ہے تاکہ دور فرمادے آپ کے لیے اللہ تعالیٰ جوالزام آپ پر ہجرت سے پہلے لگائے گئے اور جو ہجرت کے بعد لگائے گئے اور مکمل فرمادے اپنے انعام کو آپ پر اور چلائے آپ کو سیدھی راہ پر اور تاکہ اللہ تعالیٰ آپ کی ایسی مدد فرمائے جو زبردست ہے''۔

پیر کرم شاہؒ آیت مبارکہ کی تفسیر کے سلسلہ میں کہتے ہیں:

''اگرچہ بعض روایات میں اس فتح مبین سے مراد فتح مکہ بیان کی گئی ہے اور بعض حضرات نے اس سے فتح خیبر مرادلی ہے لیکن صحیح قول یہ ہے کہ اس فتح مبین سے مراد صلح حدیبیہ ہے''۔ بظاہر اس آیت کا مفہوم یہ معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کریم اکے اگلے پچھلے گناہ معاف فرمادیے ہیں۔ عفو غفران کا مژدہ بجا، لیکن اس سے تو یہ ثابت ہو گیا کہ آنحضور اسے گناہوں کا صدور پہلے بھی ہوتا رہا اور بعد میں بھی ہوتا رہے گا (العیاذ باللہ) حالانکہ اس عقیدہ پر اُمت کا اجماع ہے کہ ہر نبی خصوصاً نبی الانبیاء، سید المرسلین ﷺ معصوم ہیں، حضور اکے دامن عصمت پر گناہ کا کوئی داغ نہیں۔ [73]

قاضی ثناءاللہ نے اس آیت کے ذیل میں عطاء خراسانی کا قول نقل کیا ہے۔

ماتقدم سے مراد ہیں: حضرت آدم اور حضرت حواء کی غلطیاں اور ماتاخر سے مراد ہیں امت کے گناہ یعنی آپ کی برکت سے اللہ آدم وحواء کی غلطیاں اور آپ کی دعاء سے آپ کی امت کے گناہ معاف کردے۔ [74]

جلال الدین سیوطیؒ لکھتے ہیں۔

بلغنا في قول الله ليغفر لك الله ما تقدم من ذنبك وما تأخر قال: "ما تقدم" ما كان في الجاهلية "وما تأخر": ما كان في الإسلام ما لم يفعله بعد. [75]

کہ (آیت) ''لیغفر لک اللہ ماتقدم'' سے مراد ہے تاکہ اللہ تعالیٰ وہ الزام دور فرمادیں جو آپ پر زمانہ جاہلیت میں لگائے گئے (آیت) ''وماتاخر'' اور جو زمانہ اسلام میں لگائے گئے۔

اس خوشخبری کے بعد بھی نبی ﷺ کے عبادت میں انہماک کا عالم یہ تھا کہ آپ کے پاؤں قیام لیل سے متورم ہو جاتے۔ جب صحابہ نے آپ سے پوچھا کیا آپ کے اگلے پچھلے قصور معاف نہیں کر دئے گئے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا، کیا میں شکر گزار بندہ نہ بن جاؤں؟"

چنانچہ بخاری میں یہ روایت مذکور ہے، کہ مغیرہ بن شعبہؓ سے مروی ہے۔

كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي حَتَّى تَرِمَ أَوْ تَنْتَفِخَ قَدَمَاهُ فَيُقَالُ لَهُ فَيَقُولُ أَفَلَا أَكُونُ عَبْدًا شَكُورًا۔ [76]

---

[72] سورۃ الفتح ۴۸:۱،۲

[73] پیر کرم شاہ، تفسیر ضیاءالقرآن، ضیاءالقرآن پبلیکیشنز، لاہور، ج ۴ ص ۵۳۱

[74] قاضی ثناءاللہ، تفسیر مظہری، دارالاشاعت کراچی، ج ۱۰ ص ۳۳۸

[75] السيوطي، عبد الرحمن بن أبي بكر، جلال الدين، المتوفى: ۹۱۱ھ، الدر المنثور، دار الفكر—بيروت، ۲۰۱۰ء، ج ۱۳ ص ۴۶۶

[76] صحيح البخاري، كتاب التهجد، باب قيام النبي صلى الله عليه وسلم الليل حتى ترم قدماه، رقم الحديث ۱۰۷۸

آپ سے کہا جاتا کہ آپ اس قدر تکلیف کیوں اٹھاتے ہو آپ فرماتے کہ میں اللہ کا شکر گزار بندہ نہ بنوں۔

پیر کرم شاہ صاحب اسی آیت کے ذیل میں مفسرین کے کچھ اقوال نقل کئے ہیں :

یہاں گناہ سے مراد گناہ صغیرہ ہے۔ یہاں گناہ سے مراد خلافِ اولیٰ ہے اور ''حسنات الابرار سیئات المقربین'' کے قاعدے کے مطابق خلافِ اولیٰ کو گناہ کہا گیا ہے۔ وہ فعل اگرچہ نہ گناہ صغیرہ ہے نہ خلافِ اولیٰ لیکن حضور ﷺ کی نگاہ عالی میں وہ نہیں جچتا اس لیے حضور ﷺ کے مقامِ رفیع کے باعث اسے ذنب کہہ دیا گیا ہے۔ بعض علماء نے غفر کا معنی بچا لینا اور محفوظ کر لینا کیا ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہر قسم کے گناہوں سے محفوظ اور معصوم رکھا ہے۔ اس حفاظت ربانی کے باعث نہ پہلے آپ سے کوئی گناہ سرزد ہوا اور نہ آئندہ کبھی کوئی گناہ سرزد ہو گا۔ بعض علماء نے توجیہہ یہ کی ہے کہ آیت کا مقصد یہ ہے کہ مغفرت عامہ کی بشارت دے کر حضورا کے قلب مبارک کو مطمئن کر دیا جائے۔ یعنی پہلے تو آپ سے کوئی غلطی سرزد ہی نہیں ہوئی بالفرض اگر کوئی سہواً سرزد ہو گئی ہو تو بھی اس سے عفو و در گزر کا مژدہ سنایا جاتا ہے تاکہ کسی قسم کی خلش یا مواخذے کا اندیشہ نہ رہے۔ ذنب کے لفظ پر اگر غور کیا جائے تو یہ مشکل آسان ہو جائے گی۔ ذنب کا معنی عام طور پر گناہ کیا جاتا ہے۔ گناہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ کے کسی حکم کی نافرمانی کو، مگر اہلِ لغت ذنب کو الزام کے معنی میں بھی استعمال کرتے رہتے ہیں۔ قرآن کریم میں یہاں ''ذنب'' کا لفظ الزام کے معنی کے طور پر استعمال ہوا ہے۔[77]

انبیاء کرام کے لیے ذنب کا لفظ بھول چوک اور عصیاں کے لیے استعمال ہوتا ہے نہ کہ گناہ کے لیے اور ضلال کا مطلب بھول چوک کے بھی ہیں اور گمراہ کے بھی۔ مگر انبیاء کے لیے بھول چوک کے لیے استعمال ہوا ہے۔ انبیاء کرام کی عصمت کے ضمن میں ان کی چھوٹی چھوٹی لغزشوں کو بیان کر دیا گیا ہے جن پر ان کے لیے اللہ کی طرف سے تنبیہ ہوئی ہے۔ کچھ انبیاء کرام کے بارے میں مفسرین نے یہ کہا ہے کہ یہ نبوت سے پہلے کی ان کی لغزش تھی جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔ مگر ہم ان کو بھی گناہ میں شمار نہیں کر سکتے۔ نبوت کی سابقہ اور لاحقہ زندگیوں میں عظیم الشان فرق ہے۔ غرض یہ کہ نبوت سے پہلے کا زمانہ ان کی ضلالت اور بعد کا زمانہ ان کی ہدایت کا کہلاتا ہے مگر اس سے عصمتِ انبیاء پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔

اللہ تعالیٰ نے خود فرق کو واضح فرمایا ہے :

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ ۖ وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ۔[78]

''ہم آپ کو بہترین قصہ سناتے ہیں کیونکہ ہم نے آپ کی طرف یہ قرآن اُتارا اگرچہ اس قرآن کی وحی سے پہلے آپ بے خبروں میں سے تھے''۔

## حاصل کلام

مندرجہ بالا تمام شبہات اور ان کے ازالے سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی ذات معصوم ہے اور ناقص فہمی یا کم علمی کی بنیاد پر اگر کسی کے ذہن میں کوئی شبہ پیدا ہوتا ہے تو اس کی کوئی حقیقت نہیں ہے، یہ اس فرد کی اپنی ہی کوتاہ نظری ہو سکتی ہے، ان

---

[77] پیر کرم شاہ، تفسیر ضیاء القرآن، ضیاء القرآن پبلیکیشنز، لاہور، ج ۴ ص ۵۳۲

[78] سورۃ یوسف، ۱۲: ۳

اور اس کے دفاع میں مفسرین کی تشریحات و توضیحات سے واضح ہوتا ہے کہ اس مسئلے میں امت کے علماء کا اجماع ہے کہ آپ ﷺ کی ذات معصومیت کے وصف سے متصف ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں بہترین انسانوں کو نبوت کے لیے منتخب فرماتے ہیں ان سے ویسے گناہ سرزد نہیں ہوتے جیسے دیگر انسانوں سے ہوتے ہیں بلکہ ان سے اگر چھوٹی سی لغزش بھی واقع ہو جائے تو اس پر بھی ان کو تنبیہ کر دی جاتی ہے اور ان کو لمحہ بہ لمحہ ہدایت ملتی رہتی ہے۔ اس لیے ہم دیگر مذاہب کی طرح نبی کو پیشین گو کہہ کر ان پر رکیک الزام نہیں لگاتے بلکہ اسلام نے تمام انبیاء کرام علیہم السلام کی ذات مبارکہ کی حفاظت کی ہے اور تمام الزامات سے انہیں بچایا ہے کیونکہ اگر رہبر ہی غلطیاں کرنے لگے تو اس کاررواں کا کیا حال ہو گا! ۔ لہٰذا انبیاء کرامؑ کے متعلق ایسا سوچنا کہ انہوں نے معاذ اللہ کوئی گناہ کیا تھا اس کو بھی کبیرہ گناہ میں شمار کیا جائے گا اور ایسا فرد اللہ تعالیٰ کے غضب کا مستحق ٹھہرے گا۔

## فصل اول: غیر مسلم ممالک میں قوانین توہینِ مذاہب و رسل، ایک جائزہ

اکثر مشرقی اور یورپی ملکوں میں بلاس فیمی لاء کسی نہ کسی صورت قابل مواخذہ جرم رہا ہے، آسمانی صحائف کو ماننے والی اقوام جہاں بھی حکمران رہی ہیں وہاں توہینِ رسالت کی سزا، سزائے موت پر عمل درآمد ہوتا رہا ہے۔ یورپی یونین کی بنیادی حقوق کی عدالت اکثر موقع پر آزاد اور جمہوری معاشرے کے نام پر اظہار رائے کی آزادی پر زور دیتی ہے، لیکن یہ ایک واضح حقیقت ہے کہ یورپ کے کئی ممالک میں اب بھی (Blashphemy Law) توہین مذہب پر مشتمل قوانین موجود ہیں، آسٹریلیا، ڈنمارک، فن لینڈ، یونان، اٹلی اور آئرلینڈ میں اب بھی توہین مذہب کا قانون موجود ہے۔

جبکہ دیگر بہت سے ممالک میں توہین کو (Offense) یعنی جرم قرار دیا جاتا ہے۔ ان ممالک میں سائپرس، چیک ریپبلک، ڈنمارک، سپین، فن لینڈ، جرمنی، اٹلی، نیدرلینڈ، پولینڈ اور پرتگال شامل ہیں۔ اگرچہ مغرب میں ان قوانین کا اطلاق بہت کم ہوتا ہے، لیکن اس کی سزائیں قید اور جرمانے پر مشتمل ہیں۔ مغربی ممالک میں توہین مسیح جیسے جرم کی سزا سزائے موت کی صورت میں نافذ رہی ہے جو کچھ ممالک میں عمر قید کی صورت میں اب بھی موجود ہے۔ مغربی ممالک اقلیتوں کے نام پر مسلمان ممالک میں آپ ﷺ کی اہانت سے متعلق قوانین کو ختم کروانے میں سرگرم رہتے ہیں۔ اس فصل میں پہلے بائبل کی روشنی میں اہانت سے متعلق قوانین کا جائزہ لیا جائے گا اور پھر پوری دنیا کے منتخب غیر مسلم ممالک کے توہین رسالت اور مذہب سے متعلق قوانین کو پیش کیا جا رہا ہے کوشش کی گئی ہے کہ ہر براعظم کے معروف ممالک کو لے کر ان کے قوانین کا جائزہ پیش کیا جائے، سب سے پہلے "بلاسفمی" کا مفہوم ملاحظہ ہو۔

David Lawton اپنی کتاب "Blasphemy" میں اس لفظ کے مفہوم کے بارے میں رقمطراز ہے

> The words 'blasphemy' and 'blaspheme' are late Greek and remain largely inactive until they are used in the Septuagint to translate the Hebrew verbs 'nakob' and 'oilier , 'to pronounce aloud' and 'to curse' in the classic formulation of the Mosaic law of blasphemy in Leviticus 24. The word 'blasphemy' combines two roots - 'to hurt' and 'to speak' (-pheme as in 'fame', so 'defame') hence 'to harm by speaking' as in Leviticus 24 (a hurt sometimes conceptualised in highly physical terms).[1]

لفظ بلاسفمی یا بلاسفم یونانی الفاظ ہیں جو کافی عرصہ غیر مستعمل رہے ہیں حتیٰ کہ انہیں بائبل کے یونانی نسخے میں اس وقت استعمال کیا گیا جب عبرانی الفاظ 'nakob' بمعنیٰ اونچی آواز میں پکارنا، اور 'oilier' بمعنیٰ لعنت کرنا کا ترجمہ یونانی زبان میں 'blasphemy' کے لفظ کے ساتھ کیا گیا۔ کلاسیکی شکل میں عہد نامہ قدیم کی کتاب احبار کے باب ۲۴ میں یہ لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ لفظ 'بلاسفمی' کی بنیاد لفظ pheme بمعنیٰ defame یعنی بدنام کرنا یعنی زبان کے استعمال سے کسی کو تکلیف دینا جس کی انتہائی سخت جسمانی سزا کتاب احبار باب ۲۴ میں مذکور ہے۔

Leonard Williams Levy اس لفظ کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

> "Blasphemy" as a word meaning "speaking evil" can in the loosest sense apply to defamation of a church—that is, one may speak evil about a

[1] David Lawton, Blasphemy, University of Pennsylvania Press,1993 ,USA, P.14

church or its ministers—but the history of the matter is that blasphemy meant speaking evil of God, Christ, the Bible, or Christianity.[2]

لفظ Blasphemy کا مفہوم یہ ہے کہ الفاظ کے ذریعے برائی کرنا کم سے کم درجے میں یہ لفظ چرچ کی بے حرمتی میں استعمال ہوتا ہے کہ کوئی چرچ یا اس کے وزراء کے بارے میں برے الفاظ استعمال کرے لیکن تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ Blasphemy کا مفہوم خدا کے بارے میں، یسوع مسیحؑ کے بارے میں، بائبل کے بارے میں یا مسیحیت کے بارے میں توہین آمیز الفاظ استعمال کرنا ہے۔

## بائبل میں توہینِ رسالت کی سزا

بائبل میں کتاب احبار کے باب ۲۴ میں ایک واقعہ مذکور ہے۔

"اور اسرائیلی عورت کے بیٹے نے پاک نام پر کفر بکا اور لعنت کی تب لوگ اسے موسی کے پاس لے گئے۔ اسکی ماں کا نام سلومیت تھا جو دبری کی بیٹی تھی جو دان کے قبیلہ کا تھا۔ اور انہوں نے اسے حوالات میں ڈال دیا تا کہ خداوند کی جانب سے اس بات کا فیصلہ ان پر ظاہر کیا جائے۔ تب خداوند نے موسی سے کہا کہ اس لعنت کرنے والے کو لشکر گاہ کے باہر نکال کر لے جا اور جتنوں نے اسے لعنت کرتے سنا وہ سب اپنے اپنے ہاتھ اسکے سر پر رکھیں اور ساری جماعت اسے سنگسار کرے۔ اور تو بنی اسرائیل سے کہہ دے کہ جو کوئی اپنے خدا پر لعنت کرے اسکا گناہ اسی کے سر لگے گا۔ اور وہ جو خداوند کے نام پر کفر بکے ضرور جان سے مارا جائے۔ ساری جماعت اسے قطعی سنگسار کرے خواہ وہ دیسی ہو یا پردیسی جب وہ پاک نام پر کفر بکے تو وہ ضرور جان سے مارا جائے اور موسی نے یہ بنی اسرائیل کو بتایا۔ پس وہ اس لعنت کرنے والے کو نکال کر لشکر گاہ کے باہر لے گئے اور اسے سنگسار کر دیا سو بنی اسرائیل نے جیسا خداوند نے موسی کو حکم دیا تھا ویسا ہی کیا۔"[3]

بائبل مقدس میں شریروں اور ٹھٹھہ مارنے والوں کا بہت ذکر آیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ یہ خدا کے ناپسندیدہ لوگ ہوتے ہیں۔ پھر خدا نے ایسے لوگوں کے لیے جو سزا مقرر کی ہے اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہ شریر اور ٹھٹھہ مارنے والے لوگ کس طرح کے ہوتے ہیں اور خدا نے ایسے لوگوں کے لیے کیا سزا مقرر کی ہے۔ زبور میں داؤد علیہ السلام کے حوالے سے درج ہے:

"شریروں نے میرے لیے پھندا لگایا تو بھی میں تیرے قوانین سے نہیں بھٹکا"۔[4]

اسی طرح امثال میں درج ہے:

"ناگہانی دہشت سے خوف نہ کھانا اور نہ شریروں کی ہلاکت سے جب وہ آئے"۔[5]

---

[2] Leonard Williams Levy, Blasphemy: Verbal Offense Against the Sacred, from Moses to Salman Rushdie, The University of North Carolina Press,Chapel Hill & London, 1995 P.242

[3] احبار ۲۴: ۱۰ - ۲۳:۱۶

[4] زبور ، ۱۱۹ : ۱۰۷

[5] امثال ، ۲۵ : ۳

گویا شریر ایسے لوگ ہوتے ہیں جو ہمیشہ نبیوں اور پیغمبروں کو اذیتیں دیتے ہیں اور ہلاک کرنے کی فکر میں رہتے ہیں۔ یہ ٹھٹھہ مارنے والے لوگ کس طرح کے ہوتے ہیں انجیل لوقا میں مذکور ہے۔

"جو لوگ یسوع کو پکڑے ہوئے تھے اس کو ٹھٹھوں میں اڑاتے اور مارتے تھے اور اس کی آنکھیں بند کر کے اس سے پوچھتے تھے کہ نبوت سے بتا تجھے کس نے مارا"۔ [6]

اسی طرح کتاب تواریخ میں لکھا ہے۔

"اور تم اپنے باپ دادا اور اپنے بھائیوں کی طرح مت ہو جنہوں نے خداوند اپنے باپ دادا کے خدا کی نافرمانی کی یہاں تک کہ اس نے ان کو چھوڑ دیا کہ برباد ہو جائیں جیسا تم دیکھتے ہو۔۔۔ سو ہرکارے (اسی طرح لوگوں کو عذابِ الٰہی سے ڈراتے ہوئے) افرائیم اور منسی کے ملک میں شہر بہ شہر ہوتے ہوئے زبولون تک گئے پر انہوں نے (یعنی شہر کے لوگوں نے) ان کا تمسخر کیا اور ان کو ٹھٹھوں میں اُڑایا"۔ [7]

گویا ٹھٹھے مارنے والے لوگ وہ ہوتے ہیں جو نبیوں کا اور ان لوگوں کا مذاق اڑاتے ہیں جو انہیں نیکی اور بھلائی کی طرف بلاتے ہیں۔ سب نبیوں کے ساتھ اور خدا کے عذاب سے لوگوں کو خوف زدہ کرنے والوں کے ساتھ ایسا ہی ہوا۔ اس سے معلوم ہوا کہ بائبل کے مطابق نبیوں کی توہین کرنے والے دو طرح کے لوگ ہوتے ہیں، ایک وہ جو نبیوں کو قتل کرنے کی فکر میں رہتے ہیں یعنی شریر اور دوسرے وہ جو نبی کا مذاق اڑاتے ہیں۔ اس کی نبوت پر شک کرتے ہیں اور نبی کو جھوٹا ثابت کرنے کے لیے ایڑھی چوٹی کا زور لگا دیتے ہیں یعنی ٹھٹھہ باز۔ بائبل میں ان دونوں طرح کے توہینِ رسالت کے مرتکب مجرموں کے لیے کیا سزا تجویز کی گئی ہے ملاحظہ ہو۔

"شریروں کے گھر پر خداوند کی لعنت ہے، لیکن فروتنوں کے مسکن پر اس کی برکت ہے۔ یقیناً وہ ٹھٹھہ بازوں پر ٹھٹھہ مارتا ہے لیکن فروتنوں پر فضل کرتا ہے۔ دانا جلال کے وارث ہوں گے لیکن احمقوں کی ترقی شرمندگی ہوگی"۔ [8]

اب جس پر خدا ہی لعنت بھیج دے اور اس کا مذاق اڑانے اور ذلیل وخوار کرنے پر راضی ہو جائے تو اس شخص کا حامی و مددگار کون ہو سکتا ہے۔ کون اس کی حفاظت کر سکتا ہے اور مصیبتوں اور پریشانیوں سے بچا سکتا ہے ان لوگوں کا حال کیا ہوگا جن پر خدا لعنت بھیج دے اور ٹھٹھہ اڑائے یعنی ان کی حفاظت سے آزاد ہو جائے۔

اگر درج بالا بائبل کی عبارات کے اس حصے پر غور کریں کہ "دانا جلال کے وارث ہوں گے لیکن احمقوں کی ترقی شرمندگی ہوگی" تو سزا کی شدت کا مزید احساس ہوتا ہے کیونکہ اس میں دانا لوگوں کے لئے جلال کی وراثت یعنی بادشاہت و حکمرانی کی خوشخبری ہے۔ اب دانا ظاہر ہے وہی ہے جو نبی کی بات کو غور سے سنتا ہے اور اس کا مذاق نہیں اڑاتا۔

جیسا کہ بائبل میں بھی درج ہے

"لیکن دانا نصیحت کو سنتا ہے"۔ [9]

---

[6] لوقا، ۲۲: ۶۳، ۶۴

[7] تواریخ ،۳۰ : ۷-۱۰

[8] امثال ، ۳ : ۳۳، ۳۴

[9] امثال ، ۱۱ : ۱۶

جب احمقوں کی سزا یہ بتائی گئی ہے کہ وہ ذلت میں ترقی کریں گے یعنی ان کی کسی چیز میں ترقی ہوگی تو وہ ذلت ہوگی اور کچھ نہیں۔

اب ظاہر ہے احمق وہی ہے جو نبی سے شرارت کرتا ہے اور نبی کا مذاق اڑاتا ہے۔

جیسا کہ بائبل میں خود بھی درج ہے۔

"احمق کے لیے شرارت کھیل ہے۔"[10]

نبی کی بات سننے والوں یعنی داناؤں اور نبی کا مذاق اڑانے والوں یعنی احمقوں کے لئے بائبل میں اور بھی خوشخبریاں اور سزائیں ہیں۔ مثلاً:

"راست باز آدمی کی یادگار مبارک ہے۔ لیکن شریروں کا نام سڑ جائے گا۔ دانا دل فرمان بجالائے گا پر بکواسی احمق پچھاڑ کھائے گا"۔[11]

لیکن آخر شریروں کا نام کس طرح سڑے گا اور نبی کی توہین کرنے والا احمق کس طرح مار کھائے گا۔ کتاب امثال میں لکھا ہے:

"شریر محض سرکشی کا جویان ہے۔ اس کے مقابلے میں سنگدل قاصد بھیجا جائے گا۔"[12]

گویا سرکش لوگوں کا مقابلہ کرنے کے لئے اللہ ایسے لوگوں کو بھیجے گا جو ان کی توہین کرنے والے شریروں اور ٹھٹھہ بازوں کے مقابلے میں سنگدلی سے کام لیں گے اور ان کو صفحہ ہستی سے مٹا دیں گے۔ ایلیاہ غالباً ایسے ہی لوگوں میں سے ایک تھے ان کی قوم نے ان کی بڑی توہین کی۔ لہٰذا انہوں نے سنگدلی سے کام لیتے ہوئے اپنی قوم کو صفحہ ہستی سے مٹا دیا۔ تاہم بعد میں توبہ کرنے پر باقی ماندہ لوگوں کو معاف بھی کر دیا۔ بائبل ایلیا نبی کا ذکر یوں کرتی ہے:

راست باز کی دعا کے اثر سے بہت کچھ ہو سکتا ہے۔ ایلیا ہمارا ہم طبیعت انسان تھا۔ اس نے بڑے جوش سے دعا کی کہ بارش نہ برسے۔ چنانچہ ساڑھے تین برس تک زمین پر مینہ نہ برسا۔ پھر اس نے دعا کی تو آسمان سے پانی برسا اور زمین میں پیدا ہوئی۔[13]

## بائبل میں توہین مذہب کی سزا

مجموعی طور پر بائبل میں بھی توہین مذہب "جس میں خدا اور اس کے رسول بھی شامل ہیں۔" کی سزا سزائے موت ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ:

"اور جو خداوند کے نام پر کفر بکے ضرور جان سے مارا جائے۔ ساری جماعت اسے قطعی سنگسار کرے خواہ وہ دیسی ہو یا پردیسی۔۔۔ جب پاک نام پر کفر بکے تو ضرور جان سے مارا جائے۔"[14]

---

[10] امثال ، ۱۲ : ۱۶

[11] امثال ، ۱۰ : ۸۷

[12] امثال ، ۱۱ : ۱۷

[13] یعقوب کا عام خط ۵:۱۶،۱۷

[14] احبار ، ۲۴ : ۱۶

توہین خدا یا رسالت تو بڑی دور کی بات جو شخص کاہن اور قاضی کے سامنے گستاخی سے پیش آئے تو از روئے بائبل اس کے رویے کی سزا بھی سزائے موت ہے۔ بائبل تو انبیائے کرامؑ کے ان خدام کی توہین پر قتل کی سزا دیتی ہے، جو انبیائے کرامؑ کی ماتحتی میں دینی خدمات سرانجام دیتے رہے ہیں۔

جیسا کہ بائبل کی کتاب استثناء میں درج ہے کہ

> ”شریعت کی جو بات وہ تجھ کو سکھائیں اور جیسا فیصلہ تجھ کو بتائیں اسی کے مطابق کرنا اور وہ جو کچھ فتویٰ دیں اس سے دائیں یا بائیں نہ مڑنا اور اگر کوئی شخص گستاخی سے پیش آئے تو اس کاہن کی بات جو خداوند تیرے خدا کے حضور خدمت کے لیے کھڑا رہتا ہے یا اس قاضی کا کہنا نہ سنے تو وہ شخص مار ڈالا جائے اور تو اسرائیل سے ایسی برائی کو دور کر دینا اور سب لوگ ڈر جائیں گے اور پھر گستاخی سے پیش نہیں آئیں گے۔“ [15]

اسی طرح بائبل کی کتاب خروج کے مطابق ہفتہ کے مقدس دن کام کرنے کی سزا بھی موت ہی تجویز کی گئی ہے جس کے الفاظ یوں ہیں کہ

> ”اور موسیٰ نے بنی اسرائیل کی ساری جماعت کو جمع کر کے کہا کہ جن باتوں پر عمل کرنے کا حکم خداوند نے تم کو دیا ہے وہ یہ ہیں۔۔۔ چھ دن کام کاج کیا جائے لیکن ساتویں دن تمہارے لیے روز مقدس یعنی خداوند کے آرام کا سبت ہو۔ جو کوئی اس دن میں کام کرے وہ مار ڈالا جائے، تم سبت کے دن اپنے گھروں میں کہیں آگ بھی نہ جلانا۔“ [16]

ممکن ہے یہاں یہ کہہ دیا جائے کہ ”استثناء“ اور ”خروج“ بائبل کے اس حصے کی کتاب ہیں جو عہد نامہ قدیم کہلاتا ہے اور اس کا تعلق موسوی شریعت سے ہے۔

لیکن یہ بات بے فائدہ ہوگی اس لیے کہ عہد نامہ جدید یعنی مسیحی شریعت کی کتاب ”متی کی انجیل“ کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے واضح طور پر اعلان فرمایا ہے کہ

> ”یہ نہ سمجھو کہ میں توریت یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں، منسوخ کرنے نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں۔ کیونکہ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ جب تک آسمان اور زمین ٹل نہ جائیں ایک نقطہ یا ایک شوشہ توریت سے ہرگز نہ ٹلے گا جب تک سب کچھ پورا نہ ہو جائے۔“ [17]

گویا عہد نامہ قدیم کے یہ احکام مسیحی شریعت کا بھی بدستور حصہ ہیں۔ یہودیت اور عیسائیت میں ارتداد ایک ناقابل معافی جرم ہے اور یہودیت میں عملاً آج کے دن تک اس کی سزا موت مقرر ہے۔ عیسائی تاریخ میں بھی ارتداد کی سزا موت ہی ہے۔ بالخصوص عیسائی تاریخ محض علمی اختلاف رکھنے پر قتل و غارت گری کے واقعات سے بھری پڑی ہے مگر عیسائی اپنے تاریخی اور مذہبی حقائق سے پردہ پوشی کر کے محض مغرب پسندی کا ثبوت دے رہے ہیں اور قانونِ توہین رسالت کو اقلیتوں کے حقوق کے خلاف قرار دے رہے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ عیسائی تعلیمات میں یہ کہاں لکھا ہے کہ دوسرے مذاہب کے بانیوں اور مذہبی شعار کی تحقیر و تذلیل ان کے بنیادی حقوق میں شامل ہے؟ حیران کن بات یہ ہے کہ عیسائی علماء کو اسلام کا توہینِ رسالت پر سزائے موت کا فتویٰ تو قابل اعتراض اور انسانی حقوق کے

---

[15] استثناء ، ۱۷ : ۱۲،۱۳

[16] خروج ، ۳۵: ۲،۳

[17] متی، ۵ : ۱۷،۱۸

خلاف نظر آتا ہے ملر ان کی اپنی مقدس کتاب بائبل میں کاہن اور قاضی کی توہین پر قتل کے فتوے اعتراض سے بالاتر نظر آتے ہیں۔ عیسائی اور یہودی علماء کو اپنے بیانات کی بنیاد مغربیت کی بجائے بائبل کی تعلیمات پر رکھنی چاہیئے یہی قانون عیسائیت اور یہودیت میں شروع سے چلا آرہا ہے، توہینِ خدااور رسالت تو بڑی دور کی بات ہے.

توہینِ رسالت کے متعلق اسلامی قانون کا منشا بھی یہی ہے کہ اس جرم کے مرتکبین کو اگر مقدس ہستی کے ادب واحترام کا پاس واحساس نہیں ہے تو انہیں اس سزا کے مرحلے سے گزارا جائے تاکہ معاشرے میں انار کی پیدا نہ ہو۔ بائبل کے قوانین کے جائزے کے بعد مختلف مغربی ممالک میں اسی موضوع سے متعلقہ قوانین کا جائزہ پیش کیا جائے گا ان میں سے کچھ قوانین توہین مسیح سے متعلق، کچھ توہین مذہب اور مقدس ہستیوں کی بے حرمتی سے متعلق ہیں۔

## برطانیہ:۔

انگلینڈ، شمالی آئرلینڈ، اسکاٹ لینڈ اور ویلز :انگلستان چار دستور ساز ملکوں پر مشتمل ایک وحدانی خود مختار ریاست ہے۔انگلینڈ اور ویلز میں" توہین رسالت "اور توہین آمیز (libel) کے قوانین کو ۲۰۰۸ء میں ختم کر دیا گیا تھا. تاہم اسی طرح کے قوانین اسکاٹ لینڈ میں اور شمالی آئرلینڈ میں قوانین کی کتابوں پر موجود ہیں۔تاریخی طور پر توہین رسالت کا قانون صرف عیسائیت کی توہین کے لئے بنایا گیا تھا برطانیہ میں توہین رسالت کا قانون خاص طور پر عیسیٰ علیہ اسلام کی توہین کے خلاف موجود ہے۔

قرون وسطی کے دور میں "توہین رسالت" کی سزاموت تھی۔۱۸۴۱ء میں ایک شاعر Edward Moxon کو اس جرم کا مرکب پایا گیا،اور اسے جیل کی سزا سنائی گئی۔۱۹۴۹ء میں Denning نے اعلان کیا کہ "توہین رسالت" اب ایک "مردہ خط" قانون ہے۔تاہم ۱۹۷۷ء میں ایک اور توہین آمیز نظم کی اشاعت پر اس قانون کا احیاء ہوا۔[18]

۱۹۷۷ء میں James Kirkup کی ایک نظم بعنوان The Love That Dares to Speak Its Name جس میں یسوع مسیح کا کردار( معاذ اللہ) جنس زدہ کے طور پیش کیا گیا۔ ڈینس لیمون جنس پرستوں کے میگزین Gay News کا ایڈیٹر تھا جس نے اس نظم کو شائع کیا۔

توہین رسالت کے قانون کے تحت سزا مریم وائٹ ہاؤس کے استغاثہ کی وجہ سے تھا جس نے ڈینس لیمون کے خلاف ۱۹۷۷ء میں عدالت میں درخواست دی تھی۔ڈینس لیمون اسی اخبار کا ایڈیٹر تھا اور اس کے اخبار نے ایک متنازعہ نظم شائع کی تھی اس نظم میں حضرت عیسیٰؑ کے خلاف توہین آمیز الفاظ استعمال کیے تھے۔[19]

---

[18] Blashphemy Law in United Kingdom (Retrieved on March 25, 2016) http://end-blasphemy-laws.org/countries/europe/united-kingdom/

[19] Kamran Hashemi, Religious Legal Traditions, International Human Rights Law and Muslim States, Martinus Nijhoff Lublisher,Leiden, 2008, P 45

اس جرم میں یمون کو ۵۰۰ پونڈ جرمانہ ۹ ماہ کی معطلی کی سزا دی گئی۔ Gay News پر جرمانہ ایک ہزار پونڈ علاوہ ازیں عدالت کے اخراجات کے دس ہزار پونڈ ادا کرنا پڑا گیا تھا، ڈینس لیمون بعد ازاں ایڈز کی بیماری کا شکار ہوا اور ۱۹۸۲ء میں اس نے اخبار بیچ ڈالا جو ۱۹۸۳ء میں بند ہو گیا اور ۱۹۹۴ء میں اس کا انتقال ہو گیا۔[20]

اس فیصلے کے بعد شکایت کرنے والی خاتون میری وائٹ ہاؤس نے کہا تھا کہ میں بہت خوش ہوں کیونکہ اب مجھے لگتا ہے کہ دوبارہ کوئی ایسی توہین آمیز حرکت نہ کرے گا، لیکن اس کی یہ بات سچ ثابت نہ ہوئی۔

برطانوی اخبار ٹیلیگراف کے مطابق اس کے بعد ۲۰۰۲ء میں اسی نظم کو ہم جنس پرستوں کے ایک گروہ نے دانستہ طور پر توہین رسالت کے قانون کے خلاف احتجاج کرتے ہوئے بلند آواز سے لندن کے چرچ سینٹ مارٹن ان فیلڈز کی سیڑھیوں پر اسی گستاخانہ نظم The Love That Dares to Speak Its Name کو دہرایا یہ احتجاج بغیر کسی بڑے رد عمل کے یہ اعلان کر کے ختم ہو گیا کہ توہین مسیح کے اس قانون کو ختم کیا جائے۔ ایک بار پھر سینٹ مارٹن ان دی فیلڈ چرچ نے مقدمہ کی پیروی تو کی مگر سزا دلانے میں ناکام رہا۔[21]

یہ قانون ایک بار ۲۰۰۷ء میں اس وقت حرکت میں آیا جب ایک بنیاد پرست عیسائی گروپ کریسچین وائس نے نجی طور پر BBC کے خلاف مقدمہ درج کروایا یہ مقدمہ بی بی سی پر ایک پروگرام نشر کرنے پر چلایا گیا جس میں عیسائی عقیدہ کے خلاف مواد شامل تھا۔ بی بی سی کے خلاف مقدمہ ویسٹ منسٹر کے مجسٹریٹ نے خارج کر دیا۔ کرسچین وائس نے مجسٹریٹ کے فیصلہ کے خلاف عدالت عالیہ میں اپیل بھی کی۔ ہائی کورٹ نے بھی اپیل خارج کر دی۔ ہائی کورٹ نے اپنے فیصلے میں لکھا کہ توہین رسالت قانون کا اطلاق تھیٹر ایکٹ ۱۹۶۸ء کے تحت نہیں ہوتا۔[22]

۵ مارچ ۲۰۰۸ء کو" Criminal Justice and Immigration Act 2008 میں ترمیم کی گئی۔

> According to the section 79, The offences of blasphemy and blasphemous libel under the common law of England and Wales are abolished. Extend to England and Wales only.[23]

انگلینڈ اور ویلز کے کامن لاء میں سیکشن ۷۹ کے تحت توہین رسالت کو ختم کر دیا گیا۔ ۸ مئی ۲۰۰۸ء کو اس پر شاہی دستخط کے بعد یہ ترمیم قانون کی شکل اختیار کر گئی۔

---

[20] BBC News, Gay paper guilty of blasphemy,1977. (Retrieved on March 27, 2016)
http://news.bbc.co.uk/onthisday/hi/dates/stories/july/11/newsid_2499000/2499721.stm

[21] The Telegraph, Erotic poem challenges blasphemy law. Retrieved on March 27, 2016)
http://www.telegraph.co.uk/news/1401051/Erotic-poem-challenges-blasphemy-law.html

[22] BBC News, Springer case dismissed by Lords (Retrieved on March 27, 2016)
http://news.bbc.co.uk/2/hi/entertainment/7279182.stm

[23] Great Britain, Criminal Justice and Immigration Act 2008, Part 4, The Stationery Office,London, 01-May-2008, P 59

## امریکہ:

امریکہ میں پہلے تو توہین رسالت کی سزا موت تھی مگر اب یہ سزا ناپید ہو چکی ہے۔ بیسویں صدی میں امریکا میں توہین رسالت کے قوانین کو غیر موئثر کرنے پر کام شروع ہوا۔ اور کہا گیا کہ یہ قوانین امریکی قوانین کی خلاف ورزی کرتے ہیں۔ اس قانون کو غیر موئثر کرنے کے لئے مندرجہ ذیل شق کا سہارا لیا جاتا ہے۔

> Congress shall make no law respecting an establishment of religion, or prohibiting the free exercise thereof; or abridging the freedom of speech, or of the press; or the right of the people peaceably to assemble, and to petition the Government for a redress of grievances.[24]

کانگریس ایسا کوئی قانون نہیں بنائے گی جو کہ مذہب کے قیام اور احترام سے متعلق ہو۔ یا جو آزادی اظہار پر قدغن لگاتی ہو۔ لوگوں کا حق ہے، کہ وہ اپنے موقف کے اظہار کے لئے پر امن اجتماع کر سکیں۔ اور شکایات کے ازالے کے لئے حکومت کو درخواست کر سکیں۔

ماساچوسٹ، مشی گن، اوکلوہاما، ساؤتھ کیرولینا، ویومنگ اور پینسویلینا میں توہین رسالت کی سزا کا حوالہ ملتا ہے۔ کچھ ریاستوں میں ابتدائی دور کا قانون بھی کتابوں میں موجود ہے۔ مثال کے طور پر ماساچوسٹ (Massachusetts) کے جنرل لاء ۲۷۲ کے سیکشن ۳۶ کے تحت آج بھی توہین رسالت کا قانون موجود ہے۔

> Whoever wilfully blasphemes the holy name of God by denying, cursing or contumeliously reproaching God, his creation, government or final judging of the world, or by cursing or contumeliously reproaching Jesus Christ or the Holy Ghost, or by cursing or contumeliously reproaching or exposing to contempt and ridicule, the holy word of God contained in the holy scriptures shall be punished by imprisonment in jail for not more than one year or by a fine of not more than three hundred dollars, and may also be bound to good behavior.[25]

خدا کی ذات پر بہتان دھرنا، خدا کی تخلیق اس کے اختیار، یا یوم آخرت کے بارے میں لعنت و ملامت یا الزام لگانا اور گالی گلوچ کرنا، حضرت عیسیٰؑ پر الزام تراشی، ان کی کتاب کو بُرا بھلا کہنا قانونی جرم ہے اور اس کی زیادہ سے زیادہ سزا ایک سال ہے۔ اور زیادہ سے زیادہ جرمانہ ۳۰۰ ڈالر ہے۔ اور یہ سزا بھی اچھے رویے کے ساتھ مشروط ہے۔

میری لینڈ ریاست میں ۱۹۳۰ء کے ترمیمی ایکٹ کے تحت ایسے کسی بھی قانون کے اجراء کی ممانعت ہے جو ۱۸۷۹ء کی کوڈیفیکیشن میں جس کے مطابق توہین رسالت سے باز رکھا گیا ہے۔

ایکٹ ۲۷ سیکشن ۱۸۹ کے مطابق

---

[24] Cornell University Law School (Retrieved on March 28, 2017)
https://www.law.cornell.edu/constitution/first_amendment

[25] The 190th General Court of The Commonwealth of Massachusetts (Retrieved on March 28, 2017)
https://malegislature.gov/Laws/GeneralLaws/PartIV/TitleI/Chapter272/Section36

If any person, by writing or speaking, shall blaspheme or curse God, or shall write or utter any profane words of and concerning our Saviour, Jesus Christ, or of and concerning the Trinity, or any of the persons thereof, he shall, on conviction, be fined not more. Than one hundred dollars, or imprisoned not more than six months,or both fined and imprisoned as aforesaid, at the discretion of the court.[26]

اگر کوئی شخص تحریری یازبانی ایسے الفاظ کا استعمال نہیں کر سکتا جس میں خدا یا حضرت عیسیٰ کی توہین کا عنصر نمایاں ہو۔یاایسا شخص ایسے الفاظ لکھے یا بولے جس میں حضرت عیسیٰؑ یاعقیدہ تثلیث کی بے حرمتی کی گئی ہو۔تو توہین رسالت کے مرتکب ایسے شخص کو زیادہ سے زیادہ سوڈالر جرمانہ اور ایک سال قید کی سزادی جاسکتی ہے عدالت کوئی ایک یادوسزائیں دینے کی مجاز ہوگی۔

امریکا میں Abner Kneeland نامی ایک شخص کو ۱۸۳۸ء میں توہین رسالت کے قانون میں جیل بھیجا گیا تھا،اس پر الزام تھا کہ اس نے خدا کے وجود کا انکار کر کے اصنام پرستی Pantheism کے فلسفے پر خطوط شائع کئے ہیں۔اوراس میں یسوع مسیح کے کی توہین اور انکار بھی شامل ہے۔Abner Kneeland نے اپنے دفاع میں تین نکات اٹھائے پہلا یہ کہ وہ ملحد نہیں ہے کیونکہ اس نے خدا کے وجود کا کبھی انکار نہیں کیا،دوسرا یہ کہ توہین رسالت کا یہ کیس میساچوسٹس آئین کی عطا کردہ مذہبی آزادی کے خلاف ہے۔اور تیسرا یہ کہ یہ قانون پریس کے آزادی کے متضاد ہے۔عدالت نے ان تمام نکات کو مسترد کر دیا اور کہا کہ اس کا پہلا نکتہ بدنیتی پر مبنی ہے،دوسرا نکتہ یہ کہ عدالت نے ریاست کے تمام قوانین کا مطالعہ کیا ہے۔اور توہین رسالت کا قانون بذات خود مذہبی آزادی کا ضامن ہے۔اور تیسرے نکتے کا جواب یہ ہے کہ پریس کو لامحدود آزادی حاصل نہیں ہے۔چنانچہ Kneelan کو ساٹھ دن کی قید کی سزاسنائی گئی۔[27]

امریکا میں آخری کیس اس سلسلے میں ۱۹۲۸ء میں ایک ملحد Charles Lee Smith کے خلاف ہوا،اس نے امریکا کی ایک ریاست آرکنساس کے سب سے زیادہ آبادی والے شہر لٹل راک میں ایک سٹور کرائے پر لے کر وہاں ملحدانہ لٹریچر رکھا،جب اس کے خلاف کیس چلا تو اس نے عدالت میں خدا کے نام پر حلف لینے سے بھی انکار کر دیا اور کہا کہ وہ دہریہ ہے۔تب جج نے اس کو فحش گوئی،بہتان اور توہین آمیز لٹریچر کی تشہیر کے الزام میں ۲۵ڈالر کا جرمانہ اور چھبیس دن جیل کی قید سنائی۔[28]

---

[26] Archieves of Marry Land Online (Retrieved on March 28, 2017) http://msa.maryland.gov/megafile/msa/speccol/sc2900/sc2908/000001/000388/pdf/am388--824.pdf

[27] Leonard Williams Levy, Blasphemy in Massachusetts: freedom of conscience and the Abner Kneeland case: A documentary record, Da Capo Press, University of Michigan, 1973, P 45-50

[28] "Smith, Charles Lee" in Gordon Stein, editor, The Encyclopedia of Unbelief, Amherst, NY: Prometheus Books, 1985. P 633–634

### کینیڈا:۔

(Blasphemous Libel) کے عنوان سے کینیڈا میں توہین سے متعلق قانون موجود ہے کریمینل کوڈ آف کینیڈا کے مطابق بھی گستاخی یا توہین ایک جرم ہے۔ مگرCharter of rights and freedoms کو اس پر فوقیت حاصل ہے۔آخری بار اس سلسلہ میں 1935 میں کارروائی کی گئی۔اگرچہ انسانی حقوق اور آزادی کو عام طور پر کینیڈا میں برقرار رکھا جاتا ہے۔اور بنیادی حقوق کو مظبوط آئینی تحفظ کی وجہ سے شاید قید کی سزا بھی ناقابل عمل ہے لیکن بہر حال قانون موجود ہے۔آرٹیکل ۲۹۶ کے مطابق

> Every one who publishes a blasphemous libel is guilty of an indictable offence and liable to imprisonment for a term not exceeding two years….No person shall be convicted of an offence under this section for expressing in good faith and in decent language, or attempting to establish by argument used in good faith and conveyed in decent language, an opinion on a religious subject.[29]

ہر وہ شخص جو کوئی توہین آمیز مواد شائع کرنے کا واضح مرتکب پایا جائے،تو اسے دو سال تک قید کی سزا سنائی جاسکتی ہے۔ اس حقیقت کی نشاندھی کی جائے گی کہ وہ مواد گستاخانہ ہے یا نہیں۔اس آرٹیکل کا نفاذ ایسے فرد پر نہ ہوگا جو اپنے عقیدے کا اظہار اچھے انداز اور مناسب الفاظ کے ساتھ کرے،اور اپنے عقیدے کے اظہار کے لئے اپنے دلائل کو مناسب زبان میں پیش کرے،اور ایک رائے کے طور پر پیش کرے۔

کینڈا کے موجودہ وزیر اعظم Justin Trudeau اور ان کی جماعت لبرل پارٹی مذہبی رواداری کے حوالے بہت اچھی شہرت کے حامل ہیں۔ برطانوی اخبار Independent ۲۵ مارچ ۲۰۱۷ کے مطابق کینیڈین پارلیمنٹ نے اسلام کو بدنام کرنے کے خلاف قرارداد بھاری اکثریت سے منظور کی یہ قرارداد لبرل پارٹی کی مسلمان رکن پارلیمنٹ اقراء خالد کی جانب سے پیش کی گئی۔اس قرارداد پر پارلیمنٹ میں دوروز تک بحث جاری رہی، غیر ملکی میڈیا کے مطابق قرارداد میں کینیڈین حکومت سے مطالبہ کیا گیا تھا کہ اسلام فوبیا،مذہبی امتیاز اور نسلی تفریق جیسے معاملات کی مذمت کی جائے، کنزرویٹو پارٹی نے اس قرارداد کی بھرپور مخالفت کی تاہم اس کے باوجود ۲۰۱ ووٹوں کے ساتھ یہ قرارداد منظور کرلی گئی جبکہ اس کی مخالفت میں ۹۱ ووٹ ڈالے گئے۔30

### فرانس:۔

فرانس میں Blashphemy کی تعریف کو فرانسیسی ماہرین اخلاقیات کے ایک طویل مباحثے کے بعد تیرہویں صدی میں متعارف کیا گیا۔St. Thomas Aquinas نے اس تعریف کو متعین کیا اور اسے A Sin of language یعنی زبان کا گناہ

---

[29] Canadian Penal Code, Justice Laws Website, Government of Canada, (Retrieved October 5, 2016) http://lawslois. justice.gc.ca/eng/acts/C-46/page-150.html#h-89.

[30] Harry Cockburn, Independent News, Canadian parliament passes anti-Islamophobia motion (Retrieved on March 25, 2017) http://www.independent.co.uk/news/world/americas/canada-parliament-anti-islamophobia-motion-pass-muslim-irqa-khalid-david-anderson-racism-faith-a7647851.html

قرار دیا۔فرانس کلیسائی دشمنی، مذہبیت کے منکر ملک اور آزادی اظہار کے حوالے سے جانا جاتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود یہاں Blashphemy Law ۲۰۱۶ء تک موجود رہا ہے۔

۱۹۵۸ء کے دستور کے مطابق فرانس ایک کٹر سیکولر ریاست ہے۔ لیکن اس کے باوجود سیکولرازم کا نفاذ فرانس کے تمام علاقوں پر ایک جیسا نہیں رہا ہے کیونکہ Alsace-Moselle السیس موسیلے کے نام سے معروف علاقہ جو فرانس کا مشرق میں ہے اور اس کی سرحد جرمنی سے ملحق ہے۔(Metz) میٹز اور (Strasbourg) سٹراسبرگ یہاں کے معروف شہر ہیں۔۱۹۰۵ء میں یہ علاقہ جرمن سلطنت کے ماتحت تھا۔اس علاقے میں کیتھولک، لوتھرن، کیلونسٹ، اور یہودی گروپوں کے اراکین اپنے مذہبی گروپ کو انکم ٹیکس مختص کرنے کے لئے انتخاب کا حق رکھتے ہیں۔ جبکہ مقامی حکومتیں بھی مذہبی عمارتوں کی تعمیر کے لئے مالی مدد فراہم کر سکتے ہیں۔اسی علاقے میں مذہبی توہین کا قانون آرٹیکل ۱۶۶،۱۶۷ مقامی پینل کوڈ کے مطابق ۲۰۱۶ء تک موجود تھا، اکتوبر ۲۰۱۶ء میں توہین رسالت کی دفعات کو سینٹ کی طرف سے منسوخ کیا گیا۔[31]

فرانس میں ۱۹۰۵ء میں ہی The separation of church and state کا قانون پاس ہوا تھا۔اور ۱۹۴۵ء میں اسے آئین کا مستقل حصہ بنادیا گیا۔اس کے مطابق حکومت اور تمام انتظامی اداروں کو مذہب اور اس کے ہر طرح کے اظہار سے باز رہنا تھا۔ لیکن عام شہریوں اور تنظیموں کو اس قانون کے مطابق مکمل آزادی ہے کہ وہ جیسے بھی چاہیں اپنی پسند کے مذہب کے اظہار کے لئے آزاد ہیں۔[32]

میگزین چارلی ہیبڈو کے توہین آمیز خاکوں کی اشاعت کے بعد فرانسیسی مسلمانوں نے Alsace-Moselle کے قانون کے مطابق ہی ۲۰۱۴ء میں میگزین کے خلاف دعویٰ کیا تھا۔ سیکولرایکٹیوسٹ حلقوں نے اسی قانون کو ختم کرنے کے لئے مہم بھی چلائی تھی ۔

۷ جنوری ۲۰۱۵ء کو Saïd اور Chérif Kouachi دو بھائیوں نے رائفلز اور دیگر ہتھیاروں سے لیس ہو کر فرانسیسی میگزین چارلی ہیبڈو کے دفاتر پر حملہ کیا، جس سے ۱۲ افراد ہلاک اور ۱۱ زخمی ہوگئے۔القاعدہ کی یمن شاخ نے اس حملے کی ذمے داری قبول کی۔ال ڈی فرانس کے علاقے میں اسی سے ملتے جلتے حملے میں مزید ۱۵ افراد مارے گئے۔[33]

**ڈنمارک:** ڈنمارک میں "توہین رسالت" کا قانون، موجود ہے، اور چار ماہ کی قید کی سزا کے ساتھ شاذ و نادر ہی استعمال کیا جاتا ہے اگرچہ 'توہین رسالت' کے لئے ایک پراسیکیوشن ۲۰۱۷ء میں لایا گیا تھا۔یہاں توہین رسالت کا قانون ضابطہ فوجداری پر مشتمل ہے، ڈنمارک کے ضابطہ فوجداری کا سیکشن ۱۴۰ ملاحظہ ہو۔

---

[31] Blashphemy Law in France (Retrieved on April 5, 2017)
http://end-blasphemy-laws.org/countries/europe/france/

[32] Official Laws of French Government (Retrieved on April,8 2016)
https://www.legifrance.gouv.fr/affichTexte.do?cidTexte=JORFTEXT000000508749

[33] BBC News, Charlie Hebdo attack: Three days of terror. (Retrieved on April,8 2016)
http://www.bbc.com/news/world-europe-30708237

Any person who, in public, ridicules or insults the dogmas of worship of any lawfully existing religious community in this country shall be liable to a fine or to imprisonment for any term not exceeding four months.[34]

اس ملک میں کوئی بھی شخص جو عوام میں قانونی طور پر تسلیم شدہ مذہب، عقیدہ یا عبادات کی توہین یا تمسخر کرے۔ تو اس کی خلاف ورزی کی صورت میں اس پر جرمانہ اور جیل میں چار ماہ کی سزا کا اطلاق ہو سکتا ہے۔

فروری ۲۰۱۷ء میں، تقریبا ۵۰ سال کے وقفہ کے بعد پبلک پراسیکیوٹرز نے 'توہین رسالت' قانون کے تحت ایک شخص پر الزام عائد کیا جس نے قرآن مجید کا ایک نسخہ جلانے کی اپنی ویڈیو پوسٹ کی۔ یہ 'توہین رسالت' کے لیے ڈنمارک میں چوتھا استغاثہ تھا۔[35]

پہلا واقعہ ۱۹۷۱ء میں پیش آیا تھا، جب ڈنمارک ریڈیو اسٹیشن کے دو پروڈیوسرز پر مسیحیت کا مذاق اڑانے والا ایک گانا نشر ہونے کے بعد الزام عائد کیا گیا تھا، لیکن اسے بری کر دیا گیا تھا۔ دیگر مقدمات میں استغاثہ کی طرف سے غور کیا گیا لیکن کوئی کاروائی عمل میں نہیں لائی گئی۔[36]

ڈنمارک میں پینل کوڈ کا پیرا گراف نمبر ۱۴۰ جو توہین کے بارے میں ہے۔ یہ پیرا گراف ۱۹۳۸ء سے استعمال نہیں کیا گیا۔ اس کوڈ کا پیرا گراف نمبر (۲۶۶-بی) نفرت انگیز تقریر کے بارے میں ہے، اس پیرا گراف کو ایک تسلسل کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ ۲۰۰۴ء میں گستاخی سے متعلقہ کلاز کو ختم کرنے کی کوشش کی گئی لیکن کثرت رائے سے اسے مسترد کر دیا گیا۔

۲۰۰۶ء میں اخبار Jyllands-Posten سے تفتیش کی گئی تھی جس نے گستاخانہ خاکوں کے ایک مجموعے کو "The Face of Mohamed" کے عنوان کے تحت شائع کیا، لیکن کسی پر کوئی بھی فرد جرم عائد نہیں کی گئی تھی۔

. ۲۰۱۴ء میں، ڈینش ایرانی آرٹسٹ Firoozeh Bazrafkan نے "Blashphemy" کے عنوان سے ایک آرٹ نمائش منعقد کی۔ جس میں قرآن مجید کی گستاخی پر مبنی مواد پیش کیا گیا۔ اس نے اس موقع پر کہا کہ میں لوگوں کو یاد دلانا چاہتی ہوں کہ اختلاف میں کوئی مسئلہ نہیں۔ اس واقعہ پر اور اس کے بعد بھی اس کے دیگر گستاخانہ منصوبوں پر جس میں اس نے مذہب کی مذمت و ملامت کی لیکن 'توہین رسالت' کا الزام عائد نہیں کیا گیا ۔[37]

---

[34] (Denmark Criminal Code) Order No. 909 of September 27, 2005, as amended by Act Nos. 1389 and 1400 of December 21, 2005, P 43. (Retrieved on March 30, 2017)

https://www.unodc.org/tldb/pdf/Denmark_Criminal_Code_2005.pdf

[35] Denmark reactivates 'blasphemy' law to charge man who burned Quran (Retrived on April 1,2017)

http://end-blasphemy-laws.org/2017/02/denmark-reactivates-blasphemy-law-to-charge-man-who-burned-quran/

[36] Ibid

[37] Mark Tapson, Danish-Iranian Artist Shreds The Koran (Retrived on April 1,2017)

http://www.frontpagemag.com/fpm/225819/danish-iranian-artist-shreds-koran-mark-tapson

۲۰۱۷ء سے پہلے بھی عدالت میں توہین رسالت کے مقدمات کی کوششوں کو استغاثہ کی طرف سے آزادی اظہار کے نام پر مسترد کر دیا گیا۔

جبکہ واضح رہے کہ ڈنمارک کے قانون ضابطہ فوجداری کے سیکشن ۲۶۰ بی کے مطابق کسی فرد کو ایسی توہین کی اجازت نہیں، ملاحظہ ہو

> Any person "who, publicly or with the intention of wider dissemination, makes a statement or imparts other information by which a group of people are threatened, insulted or degraded on account of their race, colour, national or ethnic origin, religion, or sexual inclination shall be liable to a fine or to imprisonment for any term not exceeding two years.[38]

اگر کوئی شخص عوامی طور پر کوئی ایسا بیان یا معلومات کی نشر واشاعت کرے جس میں لوگوں کے کسی گروہ کو دھمکی دی جا رہی ہو، یا زبان رنگ نسل، قوم اور مذہب کی بنیاد پر توہین کی جا رہی ہو، یا جنسی ترغیب دی جائے تو ایسا فرد جرمانے اور دو سال تک کی قید کا مستحق ہو گا۔

## ناروے

ناروے میں بھی توہین رسالت کا قانون موجود تھا۔ ناروے کے پینل کوڈ کے سیکشن ۱۴۲ کے مطابق

> Any person who by word or deed publicly insults or in an offensive or injurious manner shows contempt for any creed whose practice is permitted in the realm or for the doctrines or worship of any religious community lawfully existing here,shall be liable to fines or to detention or imprisonment for a term not exceeding six months.[39]

کوئی بھی شخص جو کسی لفظ یا عمل کے ذریعے عوامی سطح پر توہین کرے، جو کہ دوسروں کے کئے ناگوار یا نقصان دہ ہو، کسی بھی مذہب کی توہین کو ظاہر کرتا ہے، جس پر پریکٹس کی اس ملک میں اجازت ہو۔ یا کسی کمیونٹی کے عقائد یا عبادت کی توہین ہو جس کو قانون کے مطابق یہاں رہنے کی اجازت ہو، ایسے شخص کو قید یا چھ ماہ تک جرمانے کی سزا ہو گی۔

۱۹۱۲ء میں ایک صحافی Arnfred Olsen توہین رسالت کا مجرم پایا گیا تھا؛ اس پر فری تھنکر میگزین میں ایک آرٹیکل لکھنے کا الزام تھا۔ جس میں عیسائیت کی توہین کی گئی تھی۔ ۱۹۳۳ء میں ناروے میں ایک مصنف اور سماجی کارکن Arnulf Øverland کے خلاف اسی قانون کے تحت آخری ٹرائل کیا گیا تھا، اس پر الزام تھا کہ اس نے نارویجن سٹوڈنٹس سوسائٹی کو ایک لیکچر دیتے ہوئے

---

[38] (Denmark Criminal Code) Order No. 909 of September 27, 2005, as amended by Act Nos. 1389 and 1400 of December 21, 2005, P 68. (Retrieved on March 30, 2017)
https://www.unodc.org/tldb/pdf/Denmark_Criminal_Code_2005.pdf

[39] General Civil Penal Code of Norway,P.42. (Retrieved on April 1, 2017)
http://www.un.org/depts/los/LEGISLATIONANDTREATIES/PDFFILES/NOR_penal_code.pdf

عیسائیت کو Christianity, the Tenth Plague ''یعنی "عیسائیت، دسویں طاعون" قرار دیا تھا۔ سین بعد میں اسے بری کر دیا گیا۔ 40

ناروے کی پارلیمینٹ میں توہین رسالت کے اس قانون کے خلاف ۲۰۰۹ء میں ووٹنگ کی گئی تھی، لیکن یہ تبدیلی قانونی طور نافذ نہیں ہوئی تھی۔ پیرس میں چارلی ہیبڈو قتل عام کے بعد ے جنوری ۲۰۱۵ء کو کنزرویٹو پارٹی کے رکن Anders B اور پروگریس پارٹی کے رکن Jan Arild Ellingsen کی طرف سے اس قانون کو آزادی اظہار رائے کے خلاف قرار دیتے ہوئے پارلیمنٹ میں ترمیم کا بل پیش کیا گیا تھا۔ بالآخر مئی ۲۰۱۵ء میں اس قانون کو مستقل طور پر ختم کر دیا گیا۔

چنانچہ اب ناروے کے قانون پینل کوڈ ۱۹۰۲ء کے مطابق اب سیکشن ۱۴۲ پر ترمیم کے بعد آفیشل ویب سائٹ پر ڈینش زبان میں یہ جملہ لکھا ہوا ہے۔

S 142.(Opphevet ved lov 29 mai 2015 nr. 35.) [41]

یعنی سیکشن ۱۴۲ کو ۲۹ مئی ۲۰۱۵ء کو ترمیم نمبر ۳۵ سے ختم کر دیا گیا۔

## اسرائیل:۔

اسرائیل میں پینل کوڈ کی شق ۱۷۰ اور ۱۷۳ توہین سے متعلق ہیں۔ اسرائیل کے "بنیادی قانون" میں مذہب یا عقیدے، اور اظہار کی آزادی کے لئے، پینل کوڈ وسیع انداز میں مذہبی معاملات پر آزادی اظہار کو محدود کرتا ہے۔ جرم خواہ توہین آمیز مطبوعات سے متعلق ہو یا "بھونڈے انداز" میں دوسروں کے مذہبی عقیدے یا جذبات کی توہین" سے ہو۔ اسرائیل کا "بنیادی قانون" ایک "یہودی اور جمہوری ریاست" کے طور پر اس ملک کے نام کو بیان کرتا ہے۔ قطع نظر مذہبی وابستگی کے اسرائیلی قانون مذہبی آزادی اور مکمل سماجی اور سیاسی مساوات کا وعدہ کرتا ہے لیکن فلسطینیوں کے ساتھ ظلم و ستم اس قانون کی کھلم کھلا خلاف ورزی ہے۔ اسرائیل کے آرٹیکل ۱۷۰ بعنوان "کسی کے مذہبی معاملات میں مداخلت" کے مطابق عبرانی زبان میں یوں مذکور ہے۔

הנכנס שלא ברשות למקום פולחן או קבורה או למקום שיוחד לצרכי לוויית המת או לשמירת עצמותיו של מת, או נוהג במת שלא בכבוד, או גורם הפרעה לאנשים שנתקהלו ללוויית המת, והכל בכוונה לפגוע ברגשותיו של אדם או לבזות דתו, או כשהוא יודע שהדבר עשוי לפגוע ברגשותיו של אדם או לבזות דתו, דינו – מאסר שלוש שנים[42].

---

[40] Wendy Zeldin, Norway: Blasphemy Provision to Be Removed from Penal Code, Library of Congress. (Retrieved on April 1, 2017)
http://www.loc.gov/law/foreign-news/article/norway-blasphemy-provision-to-be-removed-from-penal-code/

[41] Ordinary civil Penal (Penal Code Norway). Part II. Crimes. ( Retrieved on April 2, 2017)
https://lovdata.no/dokument/NLO/lov/1902-05-22-10/KAPITTEL_2-6#KAPITTEL_2-6

[42] Official, The 150th session of the Thirteenth Knesset, Wednesday, November 24, 1993. Jerusalem.( Retrieved on April 2, 2017)

اگر کوئی شخص کسی ایسی جگہ کو تباہ کرتا یا نقصان پہنچاتا یا توہین کرتا ہے، جو افراد کے کسی گروہ کے لئے مقدس ہو۔اور توہین کے مرتکب فرد کا مقصد و نیت ان افراد کے دین کو گالی ہو، یا اپنے علم کے نام پر ان کی توہین ہو، تو ایسے فرد کو تین سال تک قید کی سزادی جائے گی۔

جبکہ آرٹیکل ۱۷۳ بعنوان

"مذہبی احساسات و جذبات کو مجروح کرنا" کے مطابق

העושה אחת מאלה, דינו – מאסר שנה אחת:

(1)מפרסם פרסום שיש בו כדי לפגוע פגיעה גסה באמונתם או ברגשותיהם הדתיים של אחרים;

(2)משמיע במקום ציבורי ובתחום שמיעתו של פלוני מלה או קול שיש בהם כדי לפגוע פגיעה גסה באמונתו או ברגשותיו הדתיים.[43]

جو شخص بھی مندرجہ ذیل جرم کا مرتکب ہو گا وہ ایک سال تک کی قید کا ذمے دار ہو گا۔

اول: جو شخص بھی ایسے مواد کی اشاعت یا تشہیر کرے جس میں دوسروں کے مذہبی جذبات و عقائد کو مجروح کیا جارہا ہو۔

دوم: کسی بھی عوامی مقام پر کوئی ایسا لفظ یا جملہ لوگوں کا سنانا جو کسی بھی دوسرے مذہب کے مرد و عورت کے مذہبی احساسات پر حملہ متصور ہو۔

## آسٹریلیا:۔

آسٹریلیا کی مختلف ریاستوں، علاقوں، دولت مشترکہ آف آسٹریلیا میں گستاخی کی سزا دینے کا معاملہ یکساں نہیں ہے کچھ حصوں میں گستاخی کرنا جرم ہے جبکہ دیگر میں ایسا نہیں ہے۔

نسلی اور مذہبی رواداری ایکٹ ۲۰۰۱ء کے Offence of serious religious vilification کے عنوان کے مطابق

> A person (the offender) must not, on the ground of the religious belief or activity of another person or class of persons, intentionally engage in conduct that the offender knows is likely.
>
> (a) to incite hatred against that other person or class of persons; and
>
> (b) to threaten, or incite others to threaten, physical harm towards that other person or class of persons or the property of that other person or class of persons.[44]

---

http://knesset.gov.il/tql/knesset_new/knesset13/HTML_27_03_2012_06-21-01-PM/19931124@19931124008@008.html

[43] Ibid

[44] Victorian Current Acts, Racial And Religious Tolerance Act 2001 - SECT 25 ( Retrieved on April 2, 2017)

http://www.austlii.edu.au/au/legis/vic/consol_act/rarta2001265/s25.html

سی دوسرے س یا طبقے کے مذہبی عقیدے یا سر لرمی لی بنیاد پر ایک س مجرم ہیں ہونا چاہئے، ہاں ا لر وہ جان بوجھ لر ایسے عمل میں مشغول ہو کہ جس میں وہ جانتا ہو۔ اول: کہ دوسرے شخص یا افراد کے طبقے کے خلاف نفرت ابھارنے کے لئے۔ دوم: یا دھمکی دینے، یا دوسرے گروہ یا شخص کے طبقے کو مشتعل کرنا یا جسمانی نقصان پہنچانا۔

واضح رہے کہ اس مواد میں انٹرنیٹ اور ای میل کا منفی استعمال بھی شامل ہے۔ سیکشن ۸ کے مطابق

A person must not, on the ground of the religious belief or activity of another person or class of persons, knowingly engage in conduct with the intention of inciting serious contempt for, or revulsion or severe ridicule of, that other person or class of persons In this case, imprisonment for 6 months or 60 penalty units or both.[45]

مذہبی عقیدہ یا سرگرمیوں کی بنیاد پر ایک شخص کو ایسا نہیں ہونا چاہیے کہ افراد کے کسی دوسرے شخص یا طبقے کے خلاف جان بوجھ کر ایسے طرز عمل میں مشغول ہو۔ کہ وہ سنگین توہین کے ارادے سے دوسروں کو بھڑکائے۔ یا دوسرے فرد یا گروہ کے خلاف نفرت اور شدید تضحیک مقصود ہو تو خلاف ورزی کی صورت میں، ۶ ماہ یا ۶۰ پینلٹی یونٹس یا دونوں سزائیں اکھٹی بھی دی جاسکتی ہیں۔

آسٹریلیا میں The Racial and Religious Tolerance Act 2001 کے عنوان سے وکٹوریہ کی طرف سے پاس کیا گیا قانون مذہب پر تنقید کرنے والے لوگوں کے خلاف کئی بار قانونی کارروائی کرنے کے لئے استعمال کیا گیا ہے۔

## جرمنی:۔

جرمنی کا آئین اگرچہ ریاست کو مذہب سے الگ کرتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود بعض مذہبی کمیونٹیز اور دو سرکاری چرچ وسیع طور پر مراعات اور فوائد حاصل کر رہے ہیں۔ جرمنی میں "Verleumdung der Religionen" کے عنوان سے یعنی "مذاہب کی توہین" پر قانون ممکنہ طور پر قید کی سزا کے ساتھ بہت وسیع اور قابل سزا ہے۔ ضابطہ فوجداری کی دفعہ ۱۶۶ اب بھی "توہین رسالت" کے قانون پر مشتمل ہے۔ جو کہ مذہبی معاملات میں تنقید اور توہین کے خلاف مؤثر ڈھال ہے۔ اس کے تحت اگر کسی عمل سے امن وامان کی صورتحال خراب ہوتی ہو تو قانون حرکت میں آسکتا ہے۔

سیکشن ۱۶۶ Defamation of religions, religious and ideological associations کے عنوان سے جرمن زبان میں ان الفاظ کے ساتھ موجود ہے۔

(1) Wer öffentlich oder durch Verbreiten von Schriften (§ 11 Abs. 3) den Inhalt des religiösen oder weltanschaulichen Bekenntnisses anderer in einer Weise beschimpft, die geeignet ist, den öffentlichen Frieden zu stören, wird mit Freiheitsstrafe bis zu drei Jahren oder mit Geldstrafe bestraft. (2) Ebenso wird bestraft, wer öffentlich oder durch Verbreiten von Schriften (§ 11 Abs. 3) eine im Inland bestehende Kirche oder andere Religionsgesellschaft oder Weltanschauungsvereinigung, ihre

---

[45] Katharine Gelber, Adrienne Sarah Ackary Stone, Hate Speech and Freedom of Speech in Australia, Federation Press, 2007, P 175

Einrichtungen oder Gebräuche in einer Weise beschimpft, die geeignet ist, den öffentlichen Frieden zu stören.[46]

اول۔ جو کوئی بھی عوامی سطح پر کسی بھی زریعے سے ایسے تحریری مواد کو پھیلائے، یا مذہب یا دوسروں کے نظریات کو ایسے انداز سے بدنام کرے جس سے عوامی امن میں نقص پیدا ہوتا ہو۔ دفعہ ۱۱ تین کے تحت تین سال تک کی قید اور جرمانے کا ذمے دار ہوگیا۔

دوم۔ جو شخص عوامی طور پر یا تحریری مواد کی اشاعت کے ذریعے چرچ یا دیگر کسی مذہبی ادارے کو بدنام کرے۔ یا جرمنی کی حدود میں نظریاتی تنظیم کرے۔ یا اداروں اور روایات کی ایسی توہین کرے، جس کی وجہ سے نقص امن کا خدشہ پیدا ہو۔ تو ایسے فعل کے مرتکب فرد کو بھی مندرجہ بالا سزا کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## آسٹریا:۔

آسٹریا میں آئین اور دیگر قوانین اور پالیسیوں میں عام طور پر اظہار رائے، ضمیر اور مذہب کی آزادی کی ضمانت ہے۔ اس کے باوجود جن الفاظ سے مذہبی جذبات کی توہین ہو سکتی ہے ،اس پر وہاں بھی پابندیاں موجود ہیں۔ آسٹرین ضابطہ فوجداری کی دفعہ ۱۸۸ بعنوان "Vilification of Religious Teachings" مذہبی تعلیمات کو بدنام کرنا جرم ہے۔

Whoever publicly disparages or mocks a person or a thing, respectively, being an object of worship or a dogma, a legally permitted rite, or a legally permitted institution of a church or religious society located in Austria, in a manner capable of giving rise to justified annoyance, is liable to imprisonment for a term not exceeding six months or to a fine.[47]

لہذا جو شخص بھی عوامی سطح پر ہتک کرے یا کسی شخص یا کسی چیز مضحکہ اڑائے، یا کسی عقیدے یا عبادت کا مزاح کرے، یا کسی بھی قانونی طور پر اجازت کردہ رسم کی توہین کرے، یا چرچ اور ایسے مذہبی ادارے کی توہین کرے جو آسٹریا کی حدود میں واقع ہو۔ جس کی وجہ سے واضح طور پر لوگوں میں ناراضگی پیدا ہو تو ایسے جرم کی سزا چھ ماہ تک کی قید اور جرمانہ ہے۔

آسٹریا میں پینل کوڈ کی دو شقیں توہین رسالت سے متعلق ہیں۔

(۱) ۱۸۸: مذہبی تعلیمات کی تذلیل کرنا۔

(۲) ۱۸۹: مذہبی عبادات / معاملات میں خلل پیدا کرنا۔

---

[46] Strafgesetzbuch "German Criminal Code" (Retrieved on April 2, 2017) https://www.gesetze-im-internet.de/stgb/__166.html

[47] Austrian Entire legislation for the 1975 Criminal Procedure Code, Amended version of 04.10.2016, P 81 Blasphemy and Related Laws, Library of Congress. (Retrieved on April 3, 2017) https://www.loc.gov/law/help/blasphemy/index.php#_ftn72

## برازیل:۔

پینل کوڈ کی شق 208 کے تحت برازیل میں مذہبی شخصیات، اعمال اور عبادات کی کھلے عام توہین کرنا قابل سزا جرم ہے۔ اس کی سزا ایک ماہ سے لے کر ایک سال تک قید یا جرمانہ ہو سکتی ہے۔ پرتگیزی زبان میں آرٹیکل ۲۰۸ ان الفاظ کے ساتھ موجود ہے۔

Escarnecer de alguém publicamente, por motivo de crença ou função religiosa; impedir ou perturbar cerimônia ou prática de culto religioso; vilipendiar publicamente ato ou objeto de culto religioso: Pena - detenção, de um mês a um ano, ou multa. Parágrafo único - Se há emprego de violência, a pena é aumentada de um terço, sem prejuízo da correspondente à violência.[48]

آرٹیکل ۲۹۸ کے مطابق عوامی سطح پر کسی مذہبی عقیدے یا تقریب میں مزاح کرنا، کسی کے مذہب اور عقیدے کی وجہ سے اس کی تضحیک کرنا، مذہبی تقریب میں رکاوٹ پیدا کرنا یا کسی مرد اور عورت کو اس کے عقیدے پر پریشان کرنا، کسی کی مذہبی عبادت پر اعتراض کرنا۔ اس کی سزا ایک ماہ قید سے ایک سال تک کی سزا ہے۔ اور اگر اس مسئلے میں تشدد موجود ہو تو بغیر کسی تعصب کے جرمانہ اور سزا میں ایک تہائی کا اضافہ ہو سکتا ہے۔

## آئر لینڈ:۔

آئین اور دیگر قوانین اور پالیسیاں خیالات کی آزادی، ضمیر اور مذہب، اسی طرح اظہار، اسمبلی اور ایسوسی ایشن کی آزادی کی ضمانت دیتا ہے۔ یہاں کیتھولک چرچ بااثر ہے۔ عام طور پر مذہب کے لئے متعدد مراعات موجود ہیں، اور توہین رسالت کے قوانین حال ہی میں 2009 کے طور پر کے طور پر متعارف کرائے گئے. آئین کا آرٹیکل ۴۰، مذہب اور شعور کی آزادی کی حفاظت کی بات کرتا ہے۔ لیکن گستاخی کی اجازت نہیں دیتا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

"The publication or utterance of blasphemous, seditious, or indecent matter is an offence which shall be punishable in accordance with law."[49]

کسی بھی گستاخانہ کلام کی اشاعت یا توہین آمیز جملے، اور باغیانہ یا نامناسب جملے ایک جرم ہے، جس میں قانون کے مطابق تعزیری کاروائی کی جائے گی۔

Defamation Act 2009. کے مطابق اگر کوئی شخص گستاخی کرتا ہے۔ تو اس ایکٹ کی دفعہ "۳۶ ایک" کے مطابق

---

[48] Brazilian Presidency of the Republic Civil House Sub-Office for Legal Affairs Legislative Decree, 1940 December. Chapter I Crimes Against Religious Feeling (Retrieved on Aoril 3, 2017)

http://www.planalto.gov.br/ccivil_03/decreto-lei/Del2848compilado.htm

[49] Constitution of Ireland, GOVERNMENT PUBLICATIONS SALE OFFICE SUN ALLIANCE HOUSE, MOLESWORTH STREET, DUBLIN II, P 160

http://www.taoiseach.gov.ie/eng/Historical_Information/The_Constitution/February_2015_-_Constitution_of_Ireland_.pdf

A person who publishes or utters blasphemous matter shall be guilty of an offence and shall be liable upon conviction On indictment to a fine not exceeding 25,000/.[50]

جو شخص کوئی توہین آمیز کلام کی اشاعت یا کہنے کا مرتکب ہوگا، تو عدالتی کاروائی میں فرد جرم ثابت ہونے کے بعد اس کو زیادہ سے زیادہ پچیس ہزار پونڈ تک جرمانے کے سزا سنائی جائے گی۔

چنانچہ آئرلینڈ میں توہین رسالت آئینی طور پر جرم ہے یہ قانون ۹ جولائی ۲۰۰۹ کو پاس ہوا اور یکم جنوری ۲۰۱۰ کو نافذ کیا گیا۔

## یونان:۔

یونان میں پینل کوڈ کی شق ۱۹۸، ۱۹۹ اور ۲۰۱ توہین کو جرم قرار دیتی ہے۔ شق ۱۹۸ کے مطابق

"1۔ اگر کوئی دانستہ طور پر سرعام کسی بھی طرح سے خدا کی توہین کرے تو اسے توہین پر سزا دی جائے گی جو دو برس سے زائد نہیں ہوگی۔

2۔ پیراگراف ایک سے ہٹ کر اگر کوئی سرعام خدا کے احترام میں کمی کا مرتکب ہو تو اسے 3 ماہ سے زائد قید کی سزا نہیں دی جاسکتی۔

آرٹیکل 199 "Blasphamemy concerning religions" کے مطابق اگر کوئی سرعام دانستہ طور پر کسی بھی طرح Greek orthodox church یا کسی بھی پرامن مذہب کی توہین کرے گا تو اسے سزا دی جائے گی جو سال سے زیادہ نہیں ہوگی۔

حالیہ برسوں میں گریس میں توہین رسالت کے مقدمات کی ایک بڑی تعداد کو یہاں دیکھا گیا ہے۔ یونانی پینل کوڈ کا آرٹیکل ۱۹۸ کہتا ہے کہ

"1. One who publicly and maliciously and by any means blasphemes God shall be punished by imprisonment for not more than two years; 2. Anyone, except as described in par.1, who displays publicly with blasphemy a lack of respect for things divine, is punished with up to 3 months in prison."[51]

اول۔ جو شخص بھی عوامی سطح پر بدنیتی کے ساتھ کسی بھی طرح سے خدا کے بارے میں کفر بکے۔ اسے زیادہ سے زیادہ ۲ سال تک سزا دی جائے گی۔ دوم۔ جو شخص بھی عوامی سطح پر توہین رسالت کرتا ہے، اور الہامی ہستیوں کے لئے پورا احترام نہیں دکھاتا۔ اسے تین ماہ قید کی سزا سنائی جائے گی۔

جبکہ آرٹیکل ۱۹۹ کے مطابق

"One who publicly and maliciously and by any means blasphemes the Greek Orthodox Church or any other religion tolerable in Greece shall be punished by imprisonment for not more than two years." Similarly, the country outlaws any speech or acts that "insults public sentiment" or "offends people's religious sentiments."[52]

---

[50] Ireland Defamation Act 2009, PART 5, Criminal Liability, P 26 http://www.irishstatutebook.ie/eli/2009/act/31/enacted/en/pdf

[51] Talia Naamat, Nina Osin, Dina Porat, Legislating for Equality: A Multinational Collection of Non-Discrimination, Martinus Nijhoff Publishers, Leiden, Netherlands, 2012, P 191.

[52] Greek Penal Code,Library of Congress. (Retrieved on April 4, 2017) https://www.loc.gov/law/help/blasphemy/index.php#_ftn72

بس جس نے عوامی طور پر بدنیتی کی وجہ سے یا کسی بھی وجہ سے یونانی آرتھوڈوکس چرچ یا کسی دوسرے مذہب کو جو یونان میں موجود ہے کسی طرح کی توہین کی، تو اسے زیادہ سے زیادہ دو سال تک کی سزا دی جاسکتی ہے۔

اسی طرح یونان میں کوئی بھی تقریر یا عمل جو عوامی جذبات کی توہین کرے یا مذہبی لوگوں کے جذبات کو مجروح کرے وہ غیر قانونی ہے۔یونانی آئین کے آرٹیکل ۱۳ کے مطابق ارتداد بھی ایک جرم ہے۔

The practice of rites of worship is not allowed to offend public order or the good usages. Proselytism is prohibited.[53]

عبادات کی رسومات کے دوران پبلک آرڈر میں خلل اندازی کی اجازت نہیں ہے، اور ارتداد ممنوع ہے۔

جون ۲۰۱۲ء میں یونان میں ایک ڈرامہ Corpus Christi کے تین اداکاروں کو توہین رسالت کے الزام میں گرفتار کیا گیا، پائریس کے یونانی آرتھوڈوکس بشپ Seraphim کی طرف سے یہ مقدمہ دائر کیا گیا تھا، نیو نازی گولڈن ڈان پارٹی کے ارکان بھی بشپ کے ساتھ عدالت میں موجود تھے۔اس کے بعد، نومبر میں، ایتھنز پبلک پراسیکیوٹر کے منتظمین، پروڈیوسر پر توہین رسالت کا الزام عائد کیا گیا. الزام کے ثابت ہونے کی صورت میں انہیں کئی ماہ کی سزا کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

برطانوی اخبار رائٹرز کی خبر کے مطابق

Actors and the producer and director of an American play in Greece that depicted Jesus Christ and his apostles as gay have been charged with blasphemy, court officials said on Friday.[54]

یونان میں ایک امریکی ڈرامہ یسوع مسیح اور ان کے ساتھیوں پر دکھایا گیا ہے جس کے ایکٹر، پروڈیوسر اور اداکاروں پر توہین رسالت کا الزام عائد کیا گیا ہے، جس میں (معاذاللہ) حضرت عیسیٰ اور ان کے ساتھیوں کی توہین کی گئی ہے۔

مارچ ۲۰۱۳ میں یونانی آرٹسٹ Dionysis Kavalieratos کو توہین رسالت مین عدالت کا سامنا کرنا پڑا، اس نے عیسائیت پر مبنی تین کارٹون بنائے تھے جو ایک نجی ایتھنز آرٹ گیلری میں دکھائے گئے تھے. اس مقدمے میں گیلری کا مالک بھی مدعا علیہ تھا۔[55]

---

[53] Constitution of Greece,Article 13, Para 2, P 28
http://www.hellenicparliament.gr/UserFiles/f3c70a23-7696-49db-9148-f24dce6a27c8/001-156%20aggliko.pdf

[54] Karolina Tagaris, Blasphemy charges filed over gay Jesus play in Greece. Fri Nov 16, 2012 ( Retrieved on April 4, 2017)
http://uk.reuters.com/article/us-greece-blasphemy-idUKBRE8AF0MU20121116

[55] Evan T , Greek artist acquitted of blasphemy charges, 19 April 2013, (Retrieved on April 4, 2017)
https://onthewaytoithaca.wordpress.com/2013/04/19/greek-artist-acquitted-of-blasphemy-charges/

**مالٹا:۔**

مالٹا میں توہین رسالت کے خلاف قوانین کے بجائے مذہب کی توہین اور غیر اخلاقیات کے خلاف قوانین ہیں۔مالٹا کے پینل کوڈ کا آرٹیکل ۱۶۳اور ۱۶۴ جو ۱۹۳۳ء میں بنے تھے ،جو رومن کیتھولک مذہب کی توہین کی روک تھام کرتا ہے۔ یہ دونوں آرٹیکل ۲۰۱۶ء تک نافذ رہے ہیں۔جن کے مطابق رومن کیتھولک مذہب کی توہین کی سزا ایک ماہ سے لے کر چھ ماہ تک ہو سکتی تھی۔

آرٹیکل ۱۶۳ کے مطابق

> "Whosoever by words, gestures, written matter, whether printed or not, or pictures or by some other visible means, publicly vilifies the Roman Catholic Apostolic Religion which is the religion of Malta, or gives offence to the Roman Catholic Apostolic Religion by vilifying those who profess such religion or its ministers, or anything which forms the object of, or is consecrated to, or is necessarily destined for Roman Catholic worship, shall, on conviction, be liable to imprisonment for a term from one to six months. 56

جو شخص بھی الفاظ کے ذریعے ،اشاروں ،تحریری مواد خواہ طبع شدہ ہو یا نہیں ،یا تصاویر یا کسی اور دستیاب ذرائع سے مالٹا کے سرکاری مذہب رومن کیتھولک کی توہین کرتا ہے۔یا رومن کیتھولک مذہب کے ماننے والوں کی توہین کرتا ہے۔یا کوئی توہین آمیز چیز بناتا ہے۔یا رومن کیتھولک عبادت کا تقدس مجروح کرتا ہے تو وہ ایک سے چھ ماہ تک کی مدت کے لئے قید کا ذمہ دار ہو گا.

آرٹیکل ۱۶۴ کے مطابق "کسی بھی مذہب کی توہین پر تین ماہ تک قید کی سزا ہو سکتی ہے۔

> Article 164: Whosoever commits any of the acts referred to in the last preceding article against any cult tolerated by law, shall, on conviction, be liable to imprisonment for a term from one to three months". [57]

یعنی جو شخص بھی کسی ایسے علاوہ ازیں کسی فعل کا ارتکاب کرے گا، جو مندرجہ بالا بیان ہوئے ہیں یا وہ کسی مذہب کی توہین کرتا ہے جسے مالٹا کے قانون میں اجازت ہے تو ایسا شخص ایک سے تین ماہ تک کی قید کا سامنا کرے گا۔

لیکن ۲۰۱۶ء میں ان دونوں آرٹیکلز کو منسوخ کر دیا گیا ہے۔اور اپریل ۲۰۱۶ میں آرٹیکل ۱۶۵ میں ترمیم کر کے توہین کے قانون کو اب ان الفاظ میں بدل دیا گیا ہے۔آرٹیکل ۱۶۵ کی دو دفعات کے مطابق

> (1)Whosoever impedes or disturbs the performance of any function, ceremony or religious service of any religion tolerated by law, which is carried out with the assistance of aminister of religion or in any place of worship or in any public place or place open to the public shall, if the

---

[56] Malta, Blashphemy Law, Vilification of the Roman Catholic Apostolic Religion. Added by: XXVIII. 1933.2.（Retrieved on April 5, 2017）
http://end-blasphemy-laws.org/countries/europe/malta/

[57] Vilification of other cults tolerated by law In Malta. Added by :XXVIII.1933.2 Ibid

> impediment or disturbance causes no serious danger to public order be liable to apunishment of up to six months imprisonment and if such a serious danger results the punishment shall be increased by one degree.(2) Any act amounting to threat or violence against the person is committed, the punishment shall be imprisonment for a term from six months to two years.[58]

جو کوئی بھی قانون کی طرف سے منظور کردہ کسی بھی تقریب یا مذہبی پروگرام میں رکاوٹ پیدا کرتا ہے یا تنگ کرتا ہے۔ جو مذہبی منتظم کی معاونت سے ہو رہا ہو۔ یا عبادت کی کسی بھی جگہ پر یا کسی عوامی مقام پر رکاوٹ یا خلل اندازی کرتا ہے۔ اور یہ رکاوٹ یا خلل عوام کے لئے اور امن عامہ کے لئے کوئی سنگین خطرہ کا سبب نہیں بنتا ہے تو مرتکب فرد چھ ماہ تک کی سزا کا مستحق ہو گا۔ اور امن عامہ کو سنجیدہ خطرے کی صورت میں سزا دگنا دی جائے گی۔ اور اسی معاملے میں کسی فرد کو دھمکی اور تشدد کی صورت میں سزا چھ ماہ سے دو سال تک دی جائے گی۔

واضح رہے کیہ مالٹا کے قانون میں آرٹیکل 338(bb) نشے کی حالت میں توہین کو بھی سزا کا مستحق قرار دیتا ہے۔

ملاحظہ ہو۔

> Even though in a state of intoxication, publicly utters any obscene or indecent words, or makes obscene acts or gestures, or in any other manner not otherwise provided for in this Code, offends against public morality, propriety or decency.[59]

حتی کہ اگر کوئی شخص نشے کی حالت میں سر عام کوئی بھی بد تمیزی غیر اخلاقی لفظ یا بد تمیزی پر مبنی اشارہ یا عمل یا کوئی بھی ایسا طریقہ جس کا ذکر نہیں آسکا اور جو عوامی اخلاقیات و شرف کے خلاف ہو، جو جرم قرار پائے گا۔

آرٹیکل ۳۴۲ کے مطابق

> where the act consists in uttering blasphemous words or expressions, the minimum punishment to be awarded shall in no case be less than a fine (ammenda) of eleven euro and sixty-five cents (11.65) and the maximum punishment may be imprisonment for a term of three months.[60]

---

[58] Malta Criminal Code, the Penal Laws and the Laws of Criminal Procedure. CRIMES AGAINST THE RELIGIOUS SENTIMENT, Obstruction of Religious services. Added by: XXVIII. 1933.2.Amended by :XXXVII. 2016.4 ,Page 75 Retrieved on April 5, 2017

http://www.justiceservices.gov.mt/DownloadDocument.aspx?app=lom&itemid=8574

[59] Malta Criminal Code, the Penal Laws and the Laws of Criminal Procedure. Page 178 (Retrieved on April 5, 2017)

http://www.justiceservices.gov.mt/DownloadDocument.aspx?app=lom&itemid=8574

[60] Malta Criminal Code, Page 181

Ibid

جب اظہار رائے لستاخانہ الفاظ پر سمل ہو تو اس آرٹیکل کے مطابق توہین لی سزا 11.65 یورو جرمانہ سے م اور ین ماہ قید کی سزا سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔

مالٹا میں قانون کا نفاذ موجود ہے، مالٹا کے معروف اخبار Malta Independent کے مطابق ۲۰۰۹ء میں دو آدمیوں پر توہین کا الزام عائد کیا گیا۔ ایک پر کارنیول (کیتھولک عیسائیوں کی عید) پر یسوع مسیح جیسا لباس پہننے اور دوسرے شخص پر ایک میوزک فیسٹیول میں DJ کا کام کرتے ہوئے ایسے تصاویر کی نمائش کا الزام تھا، جس ایک برہنہ عورت اور پوپ جان پال دوئم کی تصاویر شامل تھیں۔[61]

## زمبابوے

۱۹۸۰ء میں آزادی کے بعد افریقی ملک زمباوے میں ZANU-PF (زمباوے افریقن نیشنل یونین) پارٹی کا غلبہ ہے، ملک کے صدر رابرٹ موگابے ہیں۔ یہاں توہین رسالت قید کی سزا کے ساتھ موجود ہے۔ یہ پروٹسٹنٹ عیسائیوں پر مشتمل اکثریتی ملک ہے۔ زمباوے کے آئین میں دو مرتبہ خدا کی ذات کا حوالہ موجود ہے، تمہید کے مطابق

> Acknowledging the supremacy of Almighty God, in whose hands our future lies… And, imploring the guidance and support of Almighty God.[62]

" ہم خدا کی بالادستی تسلیم کرتے ہیں جس کے ہاتھ میں ہمارا مستقبل "ہے۔۔۔ اور "خدا تعالی کی رہنمائی اور مدد طلب "کرتے ہیں۔

زمباوے کے پینل کوڈ میں سیکشن ۴۲ دفعہ اول میں سب سے پہلے مذہب کی تعریف کے بعد ان تمام ذرائع کو بیان کیا گیا ہے جو کسی طرح کی توہین کے لئے استعمال کئے جا سکتے ہیں۔

> "Creed or Religion" means any system of beliefs associated with practices of worship that is adhered to by any significant body of persons in Zimbabwe or any other country; "film", "picture", "publication", "record" and "statue" have the meanings assigned to those terms by section 2 of the Censorship and Entertainments Control Act [Chapter 10:04]; (a) making the statement in a public place or any place to which the public or any section of the public have access; (b) publishing it in any printed or electronic medium for reception by the public; "statement" includes any act, gesture or form of expression,

---

[61] Malta Independent, Malta Among dwindling number of EU states still with blasphemy laws, Sunday, 2 December 2012. ( Retrieved on April, 5 2017)
http://www.independent.com.mt/articles/2012-12-02/news/malta-among-dwindling-number-of-eu-states-still-with-blasphemy-laws-470450177/

[62] Zimbabwe's Constitution of 2013, PDF generated: March 28, 2017, P. 15 (Retrieved on April, 5 2017)
https://www.constituteproject.org/constitution/Zimbabwe_2013.pdf

whether verbal, written or visual, but does not include any film, picture, publication, statue or record that is of a bona fide literary or artistic character.[63]

عقیدہ یا مذہب کی تعریف کے مطابق عقائد کا نظام جو عبادات کے طریقوں سے منسلک ہو، جو زمباوے یا کسی دوسرے ملک کے افراد کے کسی بھی گروہ سے منسوب ہو۔ "فلم"، "تصویر"، "اشاعت"، "ریکارڈ" اور "مجسمہ" جس کے معانی اور شرائط سیکشن ۲ سنسر شپ اور تفریحات کنڑول ایکٹ میں بیان کی گئی ہیں۔ (الف) عوامی جگہ میں کوئی بیان دینا یا کسی بھی ایسی جگہ پر جہاں عوام کو رسائی حاصل ہے۔ (ب) کسی بھی پرنٹ یا الیکٹرانک ذریعے میں اس کی اشاعت کرنا۔ ایسا بیان جو کسی ایکٹ میں شامل ہو، کوئی بھی ایسا اشارہ یا اظہار خواہ وہ زبانی، تحریری یا بصری ہو، کسی بھی فلم، تصویر، اشاعت، مورتی یا ریکارڈ میں ہو جو مستند ادبی یا فنکارانہ کردار ہو۔

پھر اسی سیکشن ۴۲ کی دفعہ دوم میں اس کی سزا تجویز کی گئی ہے۔

Any person who publicly makes any insulting or otherwise grossly provocative statement that causes offence to persons of a particular race, tribe, place of origin, colour, creed or religion, intending to cause such offence or realising there is a real risk or possibility of doing so, shall be liable to a fine not exceeding level six or imprisonment for a period not exceeding one year or both.[64]

کوئی بھی شخص جو عوامی سطح پر کوئی توہین آمیز حرکت کرے یا وہ توہین کسی خاص قبیلے، گروہ، علاقے، رنگ و نسل یا مذہب کے افراد کو مشتعل کرے، یا اشتعال کا امکان و اندیشہ موجود ہو۔ ایسے جرم کا مرتکب شخص درجہ چھ کے جرمانے اور ایک سال تک کی قید کا ذمے دار ہوگا۔

## حاصل کلام

غیر مسلم ممالک میں مندرجہ بالا قوانین کے مطالعے سے یہ بات واضح ہے کہ ان ممالک میں بھی توہین مذہب و رسالت کو ایک جرم تصور کیا جاتا ہے، اس میں سزا کس درجے کی ہے یا عملی طور پر سزا کا نفاذ کم یا زیادہ یہ نہ ہونے کے برابر بھی ہو، تب بھی اسے جرم تو تصور کیا جا رہا ہے۔ ایسے میں جب خود ان ممالک میں اس طرح کے جرائم پر قوانین اور سزاؤں کی نظائر موجود ہیں، تو مسلم ممالک اور خاص طور پر پاکستان میں پائے جانے والے توہین رسالت کے قانون کی مخالفت غیر منصفانہ معلوم ہوتی ہے۔

اسلامی قانون و شریعت کا امتیاز یہ ہے کہ یہ بنیادی طور پر غیر سرکاری قانون ہے جس کے بنانے، مرتب کرنے اور توسیع دینے میں کبھی بھی کسی حکومت، ریاست، طاقت ور طبقہ کی مداخلت نہیں رہی۔ یہ عوامی عمل کے ذریعے مرتب ہوا۔ امام ابو حنیفہ قانون و تاریخ کے عظیم ترین دماغوں میں ایک تھے جن کی تعبیر قانون کو مسلمانوں کا دو تہائی کے قریب حصہ تسلیم کرتا ہے۔ وہ کسی حکومتی قانون ساز

---

[63] Zimbabwe: Criminal Law (Codification and Reform) Act, (Publisher) National Legislative Bodies , CHAPTER IV CRIMES AGAINST PUBLIC ORDER, Section 42, Causing offence to persons of a particular race, religion, P 23 (Retrieved on April, 5 2017) http://www.refworld.org/docid/4c45b64c2.html

[64] Ibid

ادارے کے رکن نہیں تھے۔ امام احمد بن حنبل جن کے سبھی اقوال کو آج سعودی عرب میں قانون کی حیثیت حاصل ہے، ان کو کسی بادشاہ نے قانون سازی کے لیے مقرر نہیں کیا تھا۔

چنانچہ اسلام کے قانون میں توہین رسالت کی سزا گزشتہ الہامی کتابوں کے عین مطابق ہے، یہ کسی فرد واحد یا حکومت کا فیصلہ نہیں ہے۔ اس فصل کے آغاز میں توہین رسالت کے جرائم کی سزا کو بائبل کے اقتباسات سے ذکر کر کے ثابت کیا گیا ہے کہ یہ سزا الہامی قوانین میں ہمیشہ موجود رہی ہے چنانچہ ان سزاؤں کا نفاذ انصاف کے تقاضوں کے عین مطابق ہے چنانچہ خود ان ملکوں میں ایسے قوانین کی موجودگی جو توہین مذہب، توہین مسیح اور مقدس ہستیوں سے متعلق ہوں نیز سزاؤں کی نظائر بھی ملتی ہوں تو ایسے میں مغربی ممالک کے کی طرف سے انسانی حقوق کے نام پر توہین رسالت کے قانون کی مخالفت اور اس کی منسوخی کی کوششیں انصاف کے تقاضوں کے خلاف ہیں۔

## فصل دوم: مسلم ممالک میں قانون توہین مذاہب ورسالت، ایک جائزہ

اسلامی ممالک میں توہین مذہب اور رسالت سے متعلق قوانین موجود ہیں، عمومی طور پر مغربی ملکوں کی طرف سے اسلامی ممالک میں پائے جانے والے قوانین پر تنقید جاری رہتی ہے۔اور ان قوانین کے خاتمے کے لئے مغربی ممالک، مسلم ممالک میں لابنگ بھی کرتے ہیں اور سیکولر عناصر کوشہ دیتے ہیں کہ وہ ان قوانین کے خاتمے کے لئے اپنا اثرورسوخ بروئے کار لائیں۔ایسے حالات میں عوام الناس کی طرف سے رد عمل کی مسلسل مزاحمت اس طرح کے منصوبوں کی راہ میں رکاوٹ بنتی ہے۔دوسرا یہ بھی ہے کہ جب قوانین موجود نہ ہوں گے تو لوگ نبی کی عصمت کی توہین اور تنقیص کرنے والے افراد کو خود سزا دیں گے اور قانون ہاتھ میں لے لیں گے یہ بذات خود حکام وقت کے لئے بہت بڑا مسئلہ ہے۔ضروری ہے کہ وہ ایسی صورتحال اور حالات کی پیشگی روک تھام کریں اور یہ تبھی ممکن ہے جب کہ اس مقصد کے لئے ضروری قوانین موجود ہوں۔

چنانچہ اس سلسلے میں قوانین کی عدم موجودگی ان واقعات میں اضافے کا سبب بن سکتی ہے کہ جن میں کسی فرد واحد کی جانب سے قانون کو ہاتھ میں لے کر گستاخ فرد کو موت کے گھاٹ اتارا گیا۔جب بھی ایسا کوئی واقعہ پیش آتا ہے تو مغربی ممالک کی جانب سے توہین رسالت و مذہب کے قوانین کے خلاف نئی مہم کا آغاز ہو جاتا ہے۔مسلم ممالک میں ان قوانین کے خاتمے کے لئے مغربی ممالک کی اتنی زیادہ دلچسپی ایسا ثابت کرتی ہے کہ وہ ایسے افراد کی حوصلہ افزائی کرنا چاہتے ہیں جو کہ توہین رسالت کریں اور ان کی گستاخی کے بعد مغربی ممالک ان کی سرپرستی کریں! تسلیمہ نسرین، سلمان رشدی [1] جیسے افراد کی مغربی ممالک کی طرف سے تحفظ کی فراہمی مزید شکوک و شبہات پیدا کرتی ہے ان ملعون لوگوں کو مزید گستاخی کرنے اور اسلام کو بدنام کرنے کا موقع ملتا ہے۔

اگر یہ بات سچ ہے تو پھر خود ان ممالک میں پائے جانے والے توہین مسیحؑ اور توہین مذہب سے متعلق قوانین کا خاتمہ کیوں نہیں کیا جاتا؟ اگرچہ کوئی مسلمان کسی بھی نبی کی توہین کا سوچ بھی نہیں سکتا کیونکہ یہ اسلام کے بنیادی ارکان میں سے ہے کہ وہ سابقہ تمام کتب و انبیاء کی تصدیق اور ان کی عصمت و عظمت کا اقرار کرے۔اس فصل میں ہر براعظم میں موجود منتخب مسلم ممالک کے توہین رسالت سے متعلق قوانین کا جائزہ پیش کیا جائے گا جس سے ثابت ہو گا کہ توہین رسالت کا مسئلہ امت مسلمہ کا اجماعی مسئلہ ہے اور یہ کسی فرد واحد کا بنایا ہوا قانون نہیں ہے۔

---

[1] سلمان رشدی بھارتی برطانوی ناول نگار اور مضمون نگار اور گستاخ اسلام ہے ۱۹۴۷ء میں بمبئی میں پیدا ہوا ۱۹۶۵ء میں کیمبرج یونیورسٹی میں گیا۔۱۹۸۸ء میں اسکا چوتھا ناول، شیطانی آیات (The Satanic Verses) ایک بڑے تنازع کا مرکز بنا جس میں اس نے قرآن مجید اور اسلامی شعائر کی بے حرمتی کی جس نے کئی ممالک میں مسلمانوں کو احتجاج پر اکسایا۔ ۱۴ فروری ۱۹۸۹ء کو آیت اللہ خمینی کی طرف سے جاری ایک فتوی میں سلمان رشدی موجب قتل قرار دیا گیا.۲۰۰۷ء میں ملکہ الزبیتھ نے اپنی سالگرہ کے اعزازات کی لسٹ میں ناول نگار سلمان رشدی کو ادب کی خدمات کے صلے میں 'نائٹ ہوڈ' یعنی سر کا خطاب عطا کیا ہے۔سن ۲۰۰۰ء سے وہ نیویارک میں امریکی حکومت کی حفاظت میں مقیم ہے۔

Catherine Cundy, Salman Rushdie, Manchester University Press, P. xvi

## سعودی عرب اور قانون توہینِ رسالت

سعودی عرب واضح طور پر ایک اسلامی ریاست ہے، ریاست اور مذہب کے درمیان کوئی تفریق نہیں ہے، سعودی عرب کے بنیادی آئین کے آرٹیکل 1 کے مطابق

> The Kingdom of Saudi Arabia is a sovereign Arab Islamic State. Official Religion is Islam, Constitution: The Holy Qur'an and the Prophet's Sunnah (traditions).[2]

''سعودی عرب ایک خود مختار عرب اسلامی ریاست ہے، جس کا سرکاری مذہب اسلام ہے۔ خدا کی کتاب اور اس کے رسول ﷺ کی سنت اس کے آئین ہیں''۔

سعودی عرب میں اسلامی قانون نافذ ہے ملکی قوانین شرعی قوانین پر مبنی ہیں، یہاں توہین رسالت ﷺ کے مرتکب افراد کو موت کی سزا تک دی جاتی ہے۔ سزا کے لئے مجرم کا سر قلم کیا جاتا ہے یا پھانسی بھی دی جاتی ہے۔ سزا کا فیصلہ ملکی مفتیان کی کونسل کرتی ہے۔ سعودی عرب میں کوئی ایک تحریری پینل کوڈ نہیں ہے، شریعت کی وضاحت کے لئے ججوں کی تشریحات پر انحصار کرتا ہے، جرائم کی نوعیت کا تعین اسی تشریح پر منحصر ہے۔ جرائم اور ان نوعیت کی تعریف اور سزاؤں کی شدت ہر معاملے میں مختلف ہو سکتے ہیں۔ ارتداد کی سزا موت ہے۔ سعودی عرب میں ''توہینِ رسالت'' کو اسلام سے انحراف کے طور پر سمجھا جاتا ہے، اور توہینِ رسالت کے مرتکب فرد پر مرتد کی طرح سلوک کیا جاتا ہے۔ سعودی عرب میں ارتداد کے جرم پر حدود کے قوانین کے مطابق سزائے موت ہے لیکن زیادہ تر عام سزائیں قید، جرمانے اور کوڑوں پر مشتمل ہیں۔

سعودی قوانین کو تین اقسام میں تقسیم کیا گیا ہے:

(۱) حدود اللہ

وہ جرائم جس کی سزائیں متعین ہیں اور ان سزاؤں میں کوئی کمی بیشی بھی ممکن نہیں۔

(۲) قصاص

نجی حقوق کی خلاف ورزی سے متعلق فوجداری قوانین جن کو قصاص کا نام دیا گیا ہے۔

(۳) تعزیر

صوابدیدی سزائیں جو دیگر تمام فوجداری جرائم کے لئے نافذ ہوں گی۔

آئین میں باب اول کے آرٹیکل ۱۱ کے مطابق

> The Saudi society shall hold fast to the Divine Rope. Its citizens shall work together to foster benevolence, piety and mutual assistance; and it avoids dissension.[3]

---

[2] Saudi Arabia's Constitution of 1992 with Amendments through 2005, P 3 (Retrieved on April 8, 2017) https://www.constituteproject.org/constitution/Saudi_Arabia_2005.pdf

[3] Ibid., p. 4

سعودی معاشرے کی بنیاد الہی قوانین پر ہو گی۔ اچھے اعمال اور تقویٰ اور باہمی تعاون پر مبنی معاشرہ لازم و ملزوم ہو گا۔ اسے فتنہ وفساد سے محفوظ رکھا جائے گا۔

آرٹیکل ۲۳ کے مطابق

> The State shall protect the Islamic Creed and shall cater to the application of Shari'ah. The State shall enjoin good and forbid evil, and shall undertake the duties of the call to Islam. [4]

ریاست اسلامی عقیدے کی حفاظت کرے گی، اور شریعت کے نفاذ کے لئے تمام تقاضوں کی تکمیل کرے گی، اور اسلام کے فرائض کی تکمیل کے لئے امر بالمعروف ونہیں عن المنکر کا فریضہ سرانجام دے گی۔

آرٹیکل ۴۸ کے مطابق

> Courts shall apply the provisions of Islamic Shari'ah to cases brought before them, according to the teachings of the Holy Qur'an and the Prophet's Sunnah as well as other regulations issued by the Head of State in strict conformity with the Holy Qur'an and the Prophet's Sunnah. [5]

عدالتوں میں جو مقدمات پیش کیے جائیں گے، ان میں قرآن اور آپ ﷺ کی سنت کے قوانین لاگو ہوں گے۔ اور حکمران کی طرف سے فرمان جاری جو کتاب یا سنت سے متصادم نہ ہو بلکہ اس کے مطابق ہو وہ بھی آئین متصور ہو گا۔

۴ فروری ۲۰۱۴ سعودی عرب کے انسداد دہشت گردی کے نئے قانون، جسے ۱۶ دسمبر، ۲۰۱۳ کو وزراء کی سعودی کونسل کی طرف سے منظور کیا گیا تھا، اور بعد میں شاہ عبداللہ بن عبدالعزیز کی طرف سے دستخط کے بعد ۲ فروری ۲۰۱۴ کو مؤثر بن گیا۔

ایمینسٹی انٹرنیشنل کی رپورٹ ۲۰۰۹ء کے مطابق

> At least 102 men and women, 39 of them foreign nationals, were executed in 2008. Many were executed for non-violent offences, including drug offences, "sodomy", blasphemy and apostasy. Most executions were held in public. 6

۱۰۲ مرد وزن کو جن میں سے ۳۹ سعودی عرب سے باہر کے باشندے تھے انہیں منشیات جرائم، 'بدفعلی' توہین رسالت اور ارتداد کے جرائم میں سزائے موت دی گئی، زیادہ تر سزائیں عوام کے سامنے دی گئیں۔

---

[4] Ibid P 6

[5] Ibid P 8

[6] Amnesty International Report Saudia Arab 2009. (Retrieved on April 8, 2017) https://web.archive.org/web/20090724104756/http://thereport.amnesty.org/en/regions/middle-east-north-africa/saudi-arabia

ایمنسٹی انٹرنیشنل کی رپورٹ ۲۰۱۷ء کی رپورٹ کے مطابق سعودی شہر Abha میں فلسطینی شاعر اور مصور اشرف فیاض کو اس کی ۲۰۱۵ء میں تحریری توہین پر ارتداد کے الزام کی بنیاد پر موت کی سزا سے تبدیل کر کے اسے ۸۰۰ کوڑوں اور آٹھ سال قید کی سزا سنائی گئی۔ 7

## ایران اور قانونِ توہینِ رسالت

۱۹۷۹ء کے انقلاب کے بعد ایران کا نیا آئین اسلامی نظریے کی بنیاد پر وجود میں آیا، جس کے مطابق ایران ایک اسلامی ملک ہے۔ توہین رسالت کے خلاف قوانین شریعت سے اخذ کرتا ہے۔ توہین رسالت کے خلاف قانون، اسلامی حکومت پر تنقید کے خلاف قانون، اسلام کی توہین کے خلاف قانون اور خلاف اسلام مواد کی اشاعت کے خلاف قوانین موجود ہیں۔ ایران کی انسانی حقوق کی دستاویزی مرکز (IHRDC) اسلامی جمہوریہ ایران کے "اسلامی تعزیرات کی کتاب پانچ" کے ترجمے کی پہلی سرکاری جامع انگریزی ترجمے کی (اشاعت ۲۰۱۳ء) میں قوانین بیان کیے گئے ہیں۔

"Book Five" کتاب پانچ "پینل کوڈ کا صرف ایک حصہ ہے جسے مستقل طور پر اپنایا گیا ہے۔ ۲۲ مئی ۱۹۹۶ء کو منظور شدہ یہ کتاب تعزیری جرائم اور عبرت انگیز سزاؤں، قومی سلامتی کے خلاف جرائم، جائیداد کے خلاف جرائم اور عوام کے خلاف جرائم کی سزاؤں پر مشتمل ہے۔ کتاب پانچ چوری، دھوکہ دہی، جعل سازی، توہین اور دیگر جرائم کو بیان کرتا ہے۔ اگرچہ تعزیرات میں جنوری ۲۰۱۲ء میں ترمیم کی گئی ہے اور ۲۰۱۳ء میں منظور شدہ نئے ورژن میں کتاب پانچ نظرثانی سے مشروط نہیں تھا، لہٰذا نئے اور پرانے مسودے میں کوئی تبدیلی نہیں ہے۔

اسلامی جمہوریہ ایران کے نئے پینل کوڈ کے تحت، توہینِ رسالت کے قانون کو نیا باب بنایا گیا ہے جس میں موت کی سزا باقی ہے۔ ایران کے پینل کوڈ باضابطہ طور پر ۲۰۱۲ء میں تبدیل کیا گیا۔ "ارتداد" اور "توہین رسالت" کے جرائم نافذ العمل ہیں اور جس کی سزا موت ہے۔ ایرانی قانون میں توہین پر "مفسد فی الارض" قرار دے کر کارروائی کی جاتی ہے۔

ایران کے پینل کوڈ کی خاص بات یہ ہے کہ یہ انبیاء کے علاوہ ۱۲ اماموں اور حضرت فاطمہؓ کی توہین پر بھی وہی قانون نافذ کرتا ہے۔ باب دوم کا عنوان "توہین مقدس مذہبی اقدار اور قومی حکام پر مجرمانہ حملے" کے عنوان سے ہے۔ اس باب میں آرٹیکل ۵۱۳ کے مطابق

> Anyone who insults the sacred values of Islam or any of the Great Prophets or [twelve[ Shi'ite Imams or the Holy Fatima, if considered as Saab ul-nabi [as having committed actions warranting the hadd punishment for insulting the Prophet], shall be executed; otherwise, they shall be sentenced to one to five years' imprisonment. [8]

---

7 Amnesty International Report Saudia Arab 2016/2017 (Retrieved on April 8, 2017) https://www.amnesty.org/en/countries/middle-east-and-north-africa/saudi-arabia/report-saudi-arabia/

8 Islamic Penal Code of the Islamic Republic of Iran – Book Five, Incorporating all amendments up to January 2012 , Iran Human Rights Documentation Center,New haven, USA. P 4

جو کوئی بھی اسلام کے مقدس اقدار کی یا عظیم انبیاء میں سے کسی کی، یا بارہ شیعہ اماموں یا حضرت فاطمہ (رضی اللہ عنہا) کی توہین کا مرتکب ہوگا اور سب النبی ﷺ کا مرتکب قرار پائے گا تو اسے پھانسی دے دی جائے گی، یا دوسری صورت میں مرتکب فرد کو ایک سے پانچ سال قید کی سزا دی جائے گی۔

اسی باب کے آرٹیکل ۵۱۴ کے مطابق

> Anyone who, by any means, insults Imam Khomeini, the founder of the Islamic Republic, and/or the Supreme Leader shall be sentenced to six months to two years' imprisonment. [9]

: کوئی بھی شخص جو کسی بھی طرح سے، اسلامی جمہوریہ ایران کے بانی، یا سپریم لیڈر امام خمینی کی توہین کا مرتکب ہوگا اسے دو سال قید کی سزا چھ ماہ قید کی سزا دی جائے گی۔

مئی ۲۰۰۷ میں ایرانی حکام نے تہران کی امیر کبیر یونیورسٹی میں آٹھ طلباء گرفتار کئے، ان طلباء پر الزام تھا کہ وہ یونیورسٹی کے ایسے سٹوڈنٹ نیوز پیپر سے منسلک تھے، جس نے ایسے مضامین شائع کئے تھے کہ جس میں آپ ﷺ کی عصمت کا انکار کیا گیا تھا۔ نیویارک ٹائمز نے ان الفاظ میں اسے رپورٹ کیا۔

> Eight student leaders at Tehran's Amir Kabir University, the site of one of the few public protests against Mr. Ahmadinejad, disappeared into Evin Prison starting in early May. Student newspapers had published articles suggesting that no humans were infallible, including the Prophet Muhammad and Iran's supreme leader, Ayatollah Ali Khamenei. [10]

تہران کے امیر کبیر یونیورسٹی میں آٹھ طالب علم رہنماؤں کو غائب کر دیا گیا، یہ یونیورسٹی احمدی نژاد کے خلاف عوامی مظاہروں میں سے ایک اہم مقام ہے۔ سٹوڈنٹ نیوز پیپر نے کچھ مضامین شائع کئے تھے جس میں تجویز کیا گیا تھا کہ آپ ﷺ اور آیت اللہ خمینی سمیت کوئی بھی انسان معصوم نہیں ہے۔

فروری ۲۰۰۹ء میں ایرانی حکومت نے ایک شیعہ عالم محمد مجتہد شابستری خلاف اس کے روشن خیالی پر مبنی تصورات کی وجہ سے اس کی ایک تقریر میں توہین رسالت کے الزام میں کاروائی کا آغاز کیا۔ [11]

اسی سلسلے میں ایک ہائی پروفائل کیس میں ایک ایرانی گلوکار اور موسیقار محسن نامجو کو اس کی غیر حاضری میں جون ۲۰۰۹ء میں ۵ سال جیل کی قید سنائی گئی تھی۔ اس پر اس کے ایک گانے میں کتاب قرآن مجید کی توہین اور قرآن مجید کا مذاق اڑانے کا الزام لگایا گیا۔ نامجو نے دعوی

---

[9] Ibid

[10] NEIL MacFARQUHAR, Iran Cracks Down on Dissent,The New York Times, June 24 2017. ( Retrieved on April 9,2017)

http://www.nytimes.com/2007/06/24/world/middleeast/24iran.html?_r=1

[11] Abbas Djavadi, In Today's Iran, Anything Else Is "Blasphemy" 28/02/2009 (Retrieved on April 9,2017)

https://web.archive.org/web/20090313000216/http://www.djavadi.net/2009/02/28/in-todays-iran-anything-else-is-blasphemy/

کیا کہ اس کی اجازت کے بغیر یہ گانا نیٹ پر جاری کیا گیا تھا۔ اس سلسلے میں اس نے اپنی والدہ، ایرانی مذہبی رہنماؤں اور ایرانی عوام کو معافی کا خط بھی لکھا۔ محسن نامجو اس وقت آسٹریا کے شہر ویانا میں مقیم ہے۔ [12]

## متحدہ عرب امارات :۔

متحدہ عرب امارات جزیرہ نمائے عرب کے جنوب مشرقی ساحلوں پر واقع ایک ملک ہے جو سات امارات: ابو ظہبی، عجمان، دبئی، فجیرہ، راس الخیمہ، شارجہ اور ام القوین پر مشتمل ہے۔ ۱۹۷۱ء سے پہلے یہ ریاستیں ریاستہائے ساحل متصالح (Trucial States) کہلاتی تھیں متحدہ عرب امارات کی سرحدیں عُمان اور سعودی عرب سے ملتی ہیں۔ متحدہ عرب امارات کے تمام شہری (غیر ملکی رہائشی اور تارکین وطن میں کام کرنے والے افراد کے علاوہ) صرف مسلمان سمجھے جاتے ہیں قانون سازی کا بنیادی ذریعہ اسلامی شریعت ہے۔

متحدہ عرب امارات کے پینل کوڈ کا آرٹیکل ۳۱۲ کے مطابق

"It is punishable by imprisonment and a fine — or one of these two punishments — whoever commits any of the following offences:
.1Abuse towards any of the rituals or practices of Islam.
.2Insult of any of the divine, recognized religions.
.3Condoning or encouraging sin, publicizing it, or acting in a way that tempts other to partake in it.
.4A Muslim who knowingly eats pork.
If any of these are committed publicly, the punishment is imprisonment for no less than one year, or a fine". [13]

جو کوئی مندرجہ ذیل جرائم میں سے کسی کا ارتکاب کرتا ہے تو قید اور جرمانے کی بیک وقت سزا کا کوئی ایک سزا دی جاسکتی ہے۔

- اسلام کے کسی بھی روایت یا طرز عمل کے خلاف گالی کا ارتکاب۔
- کسی بھی آسمانی تسلیم شدہ مذہب کی بے حرمتی۔

---

[12] Iran singer gets jail for "ridiculing Quran" Alarabiya News, Tuesday, 14 July 2009. (Retrieved on April 9,2017)
https://www.alarabiya.net/articles/2009/07/14/78694.html

[13] (UAE) FEDERAL LAW NO (3) OF 1987 ON ISSUANCE OF THE PENAL CODE (Retrieved on April 9,2017)
http://www.icla.up.ac.za/images/un/use-of-force/asia-pacific/UnitedArabEmirates/Penal%20Code%20United%20Arab%20Emirates%201987.pdf

- غیر اخلاقی طرز میں یا گناہ کی حوصلہ افزائی، اسے نشر کرنا، یا اس طرح سے توہین آمیز کام کرنا جس میں اس کام میں حصہ لینے کی کوشش کی جائے۔
- ایک مسلمان جو جان بوجھ کر سور کھاتا ہے۔
- اگر ان میں سے کسی کام کا ارتکاب کیا جاتا ہے، تو سزا ایک سال سے کم نہیں ہو گی یا جرمانہ ہو گا۔ "

آرٹیکل ۳۱۵ کے مطابق

> Article (315) Whoever profanes any of the sacred beliefs or rites in the other religions, so far as such sacred beliefs and rites are respected according to the teachings of Islamic Law, shall be punished by detention and by a fine or by either of these two penalties.[14]

جو کوئی بھی مقدس عقائد کی بے حرمتی کرے یا دوسرے مذاہب کے مقدسات کی توہین کرے جبکہ ایسے عقائد اور رسم و رواج کے احترام کی اجازت اسلامی تعلیمات میں موجود ہو تو ایسے فرد کو قید اور جرمانہ کی سزا یا دونوں میں سے ایک سزا دی جائے گی۔

متحدہ عرب امارات میں اسلام کو چھوڑ کر کسی اور مذہب کو اختیار کرنے کی ممانعت ہے یعنی مذہب کی تبدیلی کی اجازت نہیں اگرچہ عملی طور پر عدالت میں ایسے فعل کے مرتکب کے لئے کوئی معروف مقدمہ یا قانونی سزا کی کوئی مثال نہیں ہے۔

## بنگلہ دیش:۔

سرکاری طور پر بنگلہ دیش ایک سیکولر ملک ہے۔ بنگلہ دیش کے پینل کوڈ اور دیگر مختلف قوانین کے ذریعہ سے توہین رسالت کرنے اور مذہبی جذبات مجروح کرنے کی حوصلہ شکنی کی گئی ہے۔ مذہب سے متعلقہ جرائم کے بارے میں سیکشن ۲۹۵ میں لکھا ہے۔

> Whoever destroys, damages or defiles any place of worship, or any object held sacred by any class of persons with the intention of thereby insulting the religion of any class of persons or with the knowledge that any class of persons is likely to consider such destruction, damage or defilement as an insult to their religion, shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to two years, or with fine, or with both.[15]

جو کوئی بھی کسی عبادت گاہ کو تباہ کرتا یا نقصان پہنچاتا یا بے حرمتی کرتا ہے، اور اس کا مقصد افراد کے کسی گروہ کے مذہب کی توہین ہے اور وہ یہ جانتا ہے کہ اس کا یہ فعل ان کے مذہب کی توہین کا سبب بنے گا۔ تو ایسے فرد کو جرمانے اور دو سال تک کی قید دی جاسکتی ہے۔

---

[14] Ibid

[15] Bangladesh, The Penal Code, 1860,Chapter 15, Section 295. Legislative and Parliamentary Affairs Division Ministry of Law, Justice and Parliamentary Affairs 2010.( Retrieved on April 9, 2017)

http://bdlaws.minlaw.gov.bd/sections_detail.php?id=11&sections_id=3115

جبکہ پینل لوڈ کے سیکشن ۲۹۵اے کے مطابق

> Whoever, with deliberate and malicious intention of outraging the religious feelings of any class of the citizens of Bangladesh, by words, either spoken or written, or by visible representations insults or attempts to insult the religion or the religious beliefs of that class, shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to two years, or with fine, or with both.[16]

جو کوئی بھی جان بوجھ کر بنگلہ دیش کے شہریوں کے کسی بھی طبقے کے مذہبی جذبات کی بے حرمتی کرے۔خواہ الفاظ سے، زبان سے۔ تحریر سے یا کسی بھی واضح طریقے سے توہین کرے یا مذہب کو برا بھلا کہے۔یا کسی گروہ کے مذہبی جذبات کو مجروح کرے تو ایسے فرد کو جرمانہ اور دو سال تک کی قید یا ایک ہی وقت میں دونوں سزاؤں کا سامنا کرپڑ سکتا ہے۔

مشہور گستاخ عورت تسلیمہ نسرین کا تعلق بنگلہ دیش سے ہی ہے۔وہ ۲۵ اگست ۱۹۶۲ء کو بنگلہ دیش میں پیدا ہوئی انتہائی ذہن و فطین تھی چند کلاسیں پڑھنے کے بعد ہی تحریر کے میدان میں آ گئی۔ نظم و نثر لکھنا شروع کر دی۔ ناول لکھے، اخبارات میں مختلف موضوعات پر کالم اور مضامین لکھے اور خوب نام کمایا پیشے کے لحاظ سے وہ ایک ڈاکٹر ہے۔۱۹۸۶ء سے ۱۹۹۳ء تک اس کی نصف درجن کتب بھی شائع ہوئیں، لیکن ۱۹۹۳ء میں لکھے ناول ''لجا'' یعنی '' بے شرمی'' نے اس کی زندگی بدل دی۔اپنے ناول ''لجا'' میں اس نے ایک ہندو خاندان کو مسلمانوں کے ظلم و ستم کا نشانہ بنتا دکھایا اور مسلمانوں اور اسلام کو ظلم و جابر ثابت کیا اور شعائر اسلامی کو بدلنے کی رائے دی اور نبی اکرم ﷺ کے بارے میں نازیبا الفاظ کہے۔

اس نے قرآن کریم پر (نعوذ باللہ) نظرثانی اور مروجہ عالمی نظام و قوانین کے حوالہ سے اللہ تعالیٰ کی کتاب میں ضروری ترامیم کرنے کی تجویز پیش کی تھی اس ناول کی اشاعت کے بعد اس کے خلاف بنگلہ دیش میں سیکشن ۲۹۵ کے تحت ''توہین مذہب'' کا مقدمہ درج ہوا۔[17] اس کے خلاف دینی حلقوں نے عوامی سطح پر احتجاج کا اہتمام کیا صورتحال جب بگڑنے لگی تو اسے روپ بدل کر انتہائی خفیہ طور پر سویڈن روانہ کر دیا گیا اس وقت وہ امریکا میں روپوشی کی زندگی گزار رہی ہے۔

۲۰۱۳ء میں بنگلہ دیش کی وزیر اعظم شیخ حسینہ واجد نے بی بی سی سے ایک انٹرویو میں ملک میں توہینِ مذہب کے نئے قانون کے مطالبات پر کہا کہ ملک میں پہلے سے موجود قانون کافی ہے اور اسے بدلنے کا حکومت کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ شیخ حسینہ واجد نے مزید کہا کہ 'ملک میں پہلے ہی ایسے مناسب قوانین موجود ہیں جن کی رو سے کسی مذہب کی توہین کرنے والے کو سزا دی جاسکتی ہے'۔ ہمارا ملک ایک سیکولر جمہوری ملک ہے اس لئے ہر مذہب کے ماننے والوں کو اختیار ہے کہ وہ کھل کر اپنی عبادات کریں لیکن کسی کے مذہبی احساسات کو

---

[16] Bangladesh, The Penal Code, 1860,Chapter 15, Sections 295A was inserted by section 2 of the Criminal Law (Amendment) Act, 1927 (Act No. XXV of 1927) (Retrieved on April 9, 2017)

http://bdlaws.minlaw.gov.bd/sections_detail.php?id=11&sections_id=3116

[17] Maitrayee Mukhopadhyay, Gender Justice, Citizenship and Development, Zubaan, an imprint of Kali for women, New Delhi ,India 2007, P .159

سیس پہنچانا سچ نہیں ہے۔ہاں مذہبی جماعتوں نے توہین رسالت کے قانون میں تبدیلی کا مطالبہ کیا ہے لیکن ہمارا کوئی ارادہ ہے نہ ہی ابھی اسکی ضرورت ہے۔انہوں نے اس بات کو بھی رد کیا کہ بنگلہ دیش اپنی سیکولر بنیاد سے ہٹ رہا ہے۔[18]

بنگلہ دیش میں مذہبی جماعتیں کافی عرصے سے توہینِ مذہب کے قانون کو بدلنے کا مطالبے کر رہی ہیں جس کے پسِ منظر میں بعض بلاگرز کی جانب سے کی جانے والی توہینِ مذہب ہے۔روزنامہ دنیا پاکستان لاہور کے مطابق ۲۰۱۴ء میں چار بنگلہ دیشی بلاگرز کو سات سال قید کی سزا سنائی گئی ہے جن پر اسلام اور رسول پاک ﷺ کی شان کے خلاف مواد شائع کرنے کا الزام ہے۔چاروں مجرم اس بات سے انکاری ہیں جبکہ لوگوں کا مطالبہ ہے کہ ان کو سزائے موت دی جائے۔ڈھاکہ کورٹ کے جج ظہیر الحق کا کہنا ہے کہ ان کو کسی اسلامی قانون کے بجائے انٹرنیٹ کے قوانین کی رو سے سزا دی گئی ہے۔وہ اسلام اور پیغمبر اسلام ﷺ کے ساتھ ساتھ دوسرے مذاہب کو بھی نشانہ بناتے تھے اور جج کے سامنے لادین ہونے کا دعویٰ کر چکے ہیں۔[19] الجزیرہ نیوز کے مطابق بنگلہ دیش میں ۲۰۱۵ء میں چار بلاگرز کو توہین رسالت کے الزام میں قتل کیا گیا۔[20] بی بی سی نیوز کے مطابق ۳۰اپریل ۲۰۱۶ء کو توہین رسالت کے الزام میں بنگلہ دیش میں ایک ہندو کا قتل کیا گیا۔ پولیس کے مطابق ابھی یہ تحقیقات کی جارہی ہیں کہ آیا اس قتل کا تعلق اُس شکایت سے ہے، جس میں کہا گیا تھا کہ اس ہندو درزی نے پیغمبر اسلام کے بارے میں گستاخانہ کلمات ادا کیے ہیں۔پولیس افسر عبدالجلیل کے مطابق اس شکایت کے بعد یہ ہندو درزی چند ہفتوں کے لیے جیل میں بھی رہا تھا تاہم پھر یہ شکایت واپس لے لی گئی تھی اور اُسے رہا کر دیا گیا تھا۔ ضلعی پولیس چیف صالح محمد تنویر کے مطابق اگرچہ اس واقعے کا پس منظر ابھی واضح نہیں ہے لیکن یہ قتل ہوا اُسی انداز میں ہے، جس میں اس سے قبل ایک یونیورسٹی ٹیچر اور سیکولر بلاگر کو اسی الزام میں قتل کیا گیا ہے۔[21]

---

[18] BBC News, April 8, 2013. (Retrieved on April 9, 2017)
http://www.bbc.com/urdu/world/2013/04/130407_haseena_wajid_interview_tim

[19] Roznama DunyaPakistan. ( Retrieved on April 9, 2017)
http://www.dunyapakistan.com/2238/#.WOmtX2-GPIU

[20] Aljazeera News 8 August 2015, Fourth secular Bangladesh blogger hacked to death (1) August 6 - Niloy Chatterjee, blogger, hacked to death at his home in Dhaka. (2) May 12 - Ananta Bijoy Das, blogger for Mukto-Mona website, killed while on his way to work in the city of Sylhet.(3) March 30 - Washiqur Rahman Babu, blogger, hacked to death by three men in Dhaka.(4) February 26 - Avijit Roy, a prominent Bangladeshi-American blogger, killed while walking with his wife outside Dhaka University.
. Retrieved on April 9, 2017
http://www.aljazeera.com/news/2015/08/fourth-secular-bangladesh-blogger-hacked-death-150807102408712.html

[21] BBC News , Bangladesh: Hindu tailor hacked to death in Tangail, April 30, 2016.
(Retrieved on April 9, 2017)
http://www.bbc.com/news/world-asia-36177810

## انڈونیشیا:۔

کریمنل کوڈ کے آرٹیکل 156a کے تحت دانستہ طور پر سر عام کسی مذہب کے خلاف جارحانہ ، نفرت آمیز اور توہین پر مبنی جذبات کے اظہار یا مذہب کی توہین قابل سزا جرم ہے۔اور اس کی سزا زیادہ سے زیادہ پانچ سال قید ہے۔ مسلم اکثریت، آرتھوڈکس اور دیگر اقلیتیں قانونی کارروائی کے لئے کریمنل کوڈ، صدارتی حکم اور وزارتی ہدایات کو استعمال کرتی ہے۔

انڈونیشیاء کے آئین کی تمہید میں لکھاہے۔

> Indonesia shall be formulated into a constitution of the Republic of Indonesia which shall be built into a sovereign state based on a belief in the One and Only God. [22]

انڈونیشیاءایک ایسے دستور کے تحت ہوگا جہاں خود مختار ریاست کا تصور ایک عقیدہ اور ایک خدا پر ہی مرتب ہوگا۔

اگرچہ انڈونیشیاء کا دستور آزادی اظہار کی اجازت دیتا ہے لیکن مذہب پر تنقید اور الحاد کے فروغ پر زبردست پابندی موجود ہے۔توہین رسالت قانون کا استعمال نہ صرف مذہبی تنقید، بلکہ الحادی عقائد کا فروغ بھی اسی قانون کے تحت جرم تصور کیا جاتا ہے۔ کتابوں اور فلموں پر سنسر شپ کا اطلاق کافی عام ہے۔خلاف ورزی پر توہین کی سزا کا اطلاق ہوتا ہے۔

ضابطہ فوجداری کی دفعہ ۱۵۶اے کے مطابق

> By a maximum imprisonment of five years shall be punished any person who deliberately in public gives expression to feelings or commits an act, (a). which principally have the character of being at enimity with, abusing or staining a religion, adhered to in Indonesia; (b). with the intention to prevent a person to adhere to any religion based on the belief of the almighty God. [23]

کسی بھی شخص کو جو جان بوجھ کر عوام میں ایسے احساسات کو اظہار رائے دیتا ہے یا اس ایکٹ کی خلاف ورزی کرتا ہے۔اول وہ شخص انڈونیشیاء میں پائے جانے والے مذہب کو گالی دے یا اس کی توہین کرے۔دوم: خدا تعالی کی ذات پر اعتقاد رکھنے والے کسی بھی مذہب پر عمل کرنے والے شخص کو روکنے کے لئے ارادے کے ساتھ توہین کرے۔تو خلاف ورزی کے مرتکب فرد کو زیادہ سے زیادہ پانچ سال تک کی قید کی سزا دی جائے گی۔

جنوری ۲۰۱۲ء میں مغربی سماٹرا کے صوبے میں Alexander Aan نامی ایک انڈونیشی سرکاری ملازم کو عوام کے ایک ہجوم کے حملے کے بعد گرفتار کر لیا گیا تھا۔ہجوم کا یہ رد عمل الیگزینڈر آن کی فیس بک پر اسلام پر تنقید اور اس کے اس اعلان کے بعد ہوا تھا جس میں اس نے اسلام کو چھوڑنے اور دہریہ بننے کا اعلان کیا تھا۔پولیس نے آن الیگزینڈر پر فرد جرم میں تین دفعات کا نفاذ کیا۔ایک:

---

[22] The 1945 Constitution of the Republic of Indonesia Department of Information Republic of Indonesia 1989, P 1 (Retrieved on April 9, 2017)
http://www.wipo.int/edocs/lexdocs/laws/en/id/id048en.pdf

[23] Penal Code of Indonessia Directorate General of law & Lagistation, Indonessia.Amended by May 1999, Ministery of Justice.Jakarta, P 42

مذہب کی توہین بس کے مطابق ۵ سال تک کی سزا ہے۔ دوم: ہتک آمیز تبصرے کی الیکٹرانک ٹرانسمیشن بس کے مطابق ۶ سال تک کی سزا ہے۔ اور سوم: سرکاری فارم پر غلط رپورٹنگ کا الزام جس کی سزا بھی ۶ سال کی قید ہے۔ اور حتمی الزام فیس بک پر اسکی اسلام پر تنقید سے متعلق تھا جس میں کہا گیا کہ اس نے سرکاری ملازمت کے حصول کے دوران شناخت کے اندراج میں جھوٹ بولا کہ وہ مسلمان تھا، حالانکہ وہ ایک دہریہ ہے۔[24]

جکارتہ پوسٹ کے مطابق ۱۴ جون ۲۰۱۲ء کو ایک ضلعی عدالت نے "مذہبی منافرت اور دشمنی پر اکسانے" کے الزام میں ملحد الیگزینڈر آن کو دو سال اور چھ ماہ تک کی قید سنائی اور سو ملین انڈونیشین روپیہ (دس ہزار چھ سو امریکی ڈالر) کا جرمانہ عائد کیا۔ فروری ۲۰۱۴ء میں اسے رہا کر دیا گیا۔[25]

## مصر:۔

مصر کا دستور سرکاری مذہب اسلام کو قرار دیتا ہے۔ مصر کی اکثریت سنی ہے یہاں پر بھی توہین رسالت اور مذہبی اقدار کی توہین کے متعلق قانون موجود ہے۔ کئی مرتبہ یہ قانون دوسری اقلیتوں اور مسالک کے خلاف بھی استعمال کئے جانے کا الزام ہے۔

مصر کے پینل کوڈ کے آرٹیکل ۹۸ ایف کے مطابق

> Detention for a period of not less than six months and not exceeding five years, or paying a fine of not less than five hundred pounds and not exceeding one thousand pounds shall be the penalty inflicted on whoever exploits and uses the religion in advocating and propagating by talk or in writing, or by any other method, extremist thoughts with the aim of instigating sedition and division or disdaining and contempting any of the heavenly religions or the sects belonging thereto, or prejudicing national unity or social peace.[26]

جو شخص بھی گفتگو یا تحریری طور پر کی طرف سے، یا کسی بھی دوسرے طریقہ سے، وکالت اور تبلیغ میں مذہب کا استعمال کرتے ہوئے کسی کو برانگیختہ کرتا ہے۔ یا بغاوت کے ارادے سے انتہا پسندی کو فروغ دیتا اور اکساتا ہے۔ یا آسمانی مذاہب کی تقسیم یا تحقیر کرتا ہے، یا اس سے متعلقہ فرقوں کی توہین کرتا ہے۔ اور قومی اتحاد اور سماجی امن کو خطرے میں ڈالتا ہے۔ تو ایسے

---

[24] JOE COCHRANE, Embrace of Atheism Put an Indonesian in Prison, The New York Times, May 3,2014 ( Retrieved on April 9, 2017)
https://www.nytimes.com/2014/05/04/world/asia/indonesian-who-embraced-atheism-landed-in-prison.html?_r=0

[25] The Jakarta Post, January 31, 2014 Atheist Alexander Aan gets of prison
Retrieved on April 9, 2017
http://www.thejakartapost.com/news/2014/01/31/atheist-alexander-aan-gets-prison.html

[26] Egypt: Penal Code [Egypt], No. 58 of 1937, August 1937. (Rretrieved on Retrieved on April 9, 2017)
http://www.refworld.org/docid/3f827fc44.html

جرم کے مرتکب فرد لوم سے م چھ ماہ لی مدت اور زیادہ سے زیادہ پانچ سال کے لئے حراست اور م از م پانچ سو پونڈ اور زیادہ سے زیادہ ایک ہزار پونڈ جرمانہ ہوگا۔

واضح رہے کے مصری قانون ابراہیمی ادیان ہی کا آسمانی ادیان قرار دیتا ہے، جس میں یہودیت، مسیحیت اور اسلام شامل ہیں۔ دستور کے مطابق قانون سازی کا ماخذ اسلام پر مبنی ہے۔

۱۹۸۱ء کے تعلیمی ایکٹ کے مطابق پبلک اور پرائیویٹ تعلیمی اداروں میں مذہبی تعلیم لازم ہے۔ جس کے مطابق تمام طلباء کا قرآن مجید کی آیات کا سیکھنا ضروری ہے۔[27]

ارتداد کے خلاف ایک مقدمہ ۱۹۹۶ء میں ایک مسلم اسکالر نصر ابوزید پر ارتداد ایکٹ کا نفاذ کیا گیا۔ جس کے مطابق عدالت کے فیصلے کی بنیاد پر اس کی شادی کو باطل قرار دیا گیا۔[28]

مصری پینل کوڈ ۹۸ ایف کے مطابق ہی ایک مرتد کو سزا سنائی گئی کہ اس نے آسمانی مذہب کی توہین کی ہے۔ مئی ۲۰۰۷ء میں ایک سابقہ مسلمان مبلغ اور دعوت و تبلیغ کے رکن Bahaa El-Din El-Akkad بہاء الدین أحمد حسین العقاد نامی شخص کو "اسلام کے خلاف توہین رسالت" کے جرم میں عیسائیت قبول کرنے کے بعد دو سال کے لئے جیل بھیج دی گیا یہ شخص ۲۰ سال سے زیادہ مصر میں دعوت و تبلیغ کا کام کرتا رہا ہے۔[29]

## سوڈان :۔

سوڈان میں سنی اسلام ریاستی مذہب ہے۔ یہاں کی ۷۰ فیصد آبادی مسلمانوں پر مشتمل ہے۔ سوڈان کے کریمنل ایکٹ کے سیکشن ۱۲۵ کے تحت مذہب کی توہین یہاں تک کہ کسی کی دل آزاری اور عقائد کے خلاف تک بات کرنا قابل دست اندازی جرم ہے توہین کے مرتکب افراد کو قید اور جرمانہ کی سزا دی جا سکتی ہے۔ اس کے علاوہ زیادہ سے زیادہ چالیس کوڑوں کی سزا بھی دی جا سکتی ہے۔

سوڈان کے پینل کوڈ باب ۱۳ کی دفعہ ۱۲۵ بعنوان Offences Relating to Religions Insulting religious creeds کے مطابق

> Whoever, by any means, publicly abuses, or insults any of the religions, their rites, or beliefs, or sanctities or seeks to excite feelings, of contempt and disrespect against the believers thereof, shall be punished,

---

[27] Kevin Boyle,Freedom of Religion & Belief, Routledge, 1997, P 30

[28] Maurits S. Berger, Apostasy and Public Policy in Contemporary Egypt: An Evaluation of Recent Cases from Egypt's Highest Courts, HUMAN RIGHTS QUARTERLY, Vol. 25, Number 4, November 2003, The Johns Hopkins University Press, P 720

[29] Laws Criminalizing Apostasy, Library of Congress, Egypt. (Rretrieved on Retrieved on April 9, 2017)

http://www.loc.gov/law/help/apostasy/index.php#_ftnref19

with imprisonment, for a term, not exceeding one year, or with fine, or with whipping which may not exceed forty lashes. [30]

جو شخص، کسی بھی طرح، عوامی طور کسی مذہب کی توہین، یا مذہبی رسومات کی توہین، یا عقائد، یا مقدسات یا احساسات کو برانگیختہ کرنے کی کوشش کرے، یا کسی کے عقیدے کی تحقیر اور مومنین کے خلاف بد تہذیبی دکھائے۔ تو ایسے جرم کے مرتکب فرد کو ایک سال تک کی قید جرمانے اور ۴۰ کوڑوں تک کی سزا کا سامنا کرنا پڑے گا۔

اسی باب کی دفعہ ۱۲۶ بعنوان ارتداد کے مطابق

There shall be deemed to commit the offence of apostasy, every Moslim, who propagates for renunciation of the creed of Islam or publicly declares his renouncement thereof, by an express statement, or conclusive act.Whoever commits apostasy, shall be given a chance to repent, during a period to be determined by the court; where he insists upon apostasy, and not being a recent convert to Islam, he shall be punished with death. The penalty provided for apostasy shall be remitted whenever the apostate recants apostasy before execution. [31]

ایسا شخص ارتداد کا مجرم سمجھا جائے گا جو اسلام کے عقیدے سے دستبرداری کی تشہیر کرے یا اعلانیہ کسی بیان یا طرز عمل کے ذریعے اس کا اظہار کرے۔ جو شخص بھی ارتداد کا مرتکب ہوگا، اس کو عدالت کے دیئے گئے وقت میں توبہ کا موقع دیا جائے گا۔ اور اگر وہ پھر بھی ارتداد پر مصر رہے اور اسلام کی اس حالیہ دعوت پر نہ پلٹے، تو اس کو موت کی سزا دی جائے گی۔ پھانسی سے قبل جب بھی وہ اپنے ارتداد سے رجوع کرلے تو مرتد کی اس سزا کو معاف کیا جائے گا۔

برطانوی اخبار گارڈین ۲ فروری ۲۰۱۵ کے مطابق سوڈانی دار الحکومت خرطوم میں عدالت نے ایک عیسائی عورت مریم ابراہیم کو سزا سنائی، اس نے ایک عیسائی مرد سے شادی کی تھی، اس کے خلاف زنا اور ارتداد کے الزامات تھے، اس کیس کو اس کے اپنے خاندان کے ارکان کی طرف سے دائر کیا گیا تھا۔ جرم ثابت ہونے پر عدالت کی طرف سے ایک سو کوڑے اور پھانسی کی ذریعے سے موت کی سزا سنائی گئی تھی۔ پھر عدالت نے دو سال کے لئے اس سزا کے نفاذ کو معطل کر دیا کیونکہ مریم ابراہیم حاملہ تھی۔ تاکہ وہ بچے کو جنم دے کر دو سال تک دودھ پلا سکے۔ تاہم ۲۰۱۵ء میں سوڈانی حکام نے شدید بین الاقوامی دباؤ کے بعد مریم ابراہیم کو آزاد کر دیا ہے اور اب یہ اپنے خاوند اور بیٹی کے ساتھ امریکہ میں نیو ہیمپشائر میں ہے۔[32]

---

[30] Sudan: The Criminal Act 1991, Arab Law Quarterly, Vol. 9, No. 1 (1994), Published by: Brill, P. 32,80

[31] Ibid

[32] The Guardian February 2, 2015, Meriam Ibrahim on her escape from death row.
(Rertieved on April 9, 2017)
https://www.theguardian.com/world/2015/feb/02/meriam-ibrahim-pregnant-death-row-sudan-your-questions

## قازقستان:

قازقستان ایک مسلم ملک ہے۔ آئینی طور ایک سیکولر ریاست ہے۔ قازقستان ۱۹۹۱ء میں سوویت یونین کی تحلیل کے بعد آزادی کا اعلان کرنے والی سوویت ریاستوں میں سے آخری ملک تھا۔ ۲۰۰۹ء میں منعقدہ مردم شماری کے مطابق آبادی کا ۷۰ فیصد مسلمان ہے، جبکہ ۲۶ فیصد عیسائی آبادی ہے۔[33]

اظہار رائے کی آزادی پر وسیع آئینی ضمانت کے باوجود قازقستان میں دینی معاملات پر اظہار رائے کی آزادی لامحدود نہیں ہے۔ ضابطہ فوجداری کے آرٹیکل ۱۶۴، حصہ ۱ میں شرائط واضح اور وسیع پیمانے پر بیان کی گئی ہیں۔

> "Deliberate actions aimed at the incitement of social, national, clan, racial, or religious enmity or antagonism, or at offence to the national honour and dignity, or religious feelings of citizens, as well as propaganda of exclusiveness, superiority, or inferiority of citizens based on their attitude towards religion, or their genetic or racial belonging, if these acts are committed publicly or with the use of the mass information media, Religious discord or hatred are punished by a fine in the amount up to one thousand monthly calculation indices or with the corrective labor for a period up to two years, or with the deprivation of liberty for a period up to seven years.".[34]

> " جان بوجھ کر ایسے اعمال کرنا جن میں سماجی، قومی، قبیلہ، نسلی یا مذہبی دشمنی یا عداوت پر اکسانے کا مقصد ہو، یا قومی عزت و وقار کو خطرے میں ڈالنا، یا شہریوں کے مذہبی جذبات کو مجروح کرنا۔ اس کے ساتھ ساتھ کے پروپیگنڈے کے طور پر علیحدگی پسند رجحانات کا یا احساس کمتری کا فروغ جس میں ان کے مذہب کو نشانہ بنایا جائے، جینیاتی یا نسلی بنیاد پر کسی کو نشانہ بنایا، اگر یہ تمام جرائم عوامی طور پر سرزد ہوں، یا اس کے لئے ذرائع ابلاغ کا وسیع استعمال کیا جائے۔ مذہبی اختلاف یا نفرت کے پھیلاؤ پر ماہانہ اعتبار سے ایک ہزار کے جرمانے اور دو سال کی قید بامشقت اور سات سال تک کی آزادی سے محرومی کی صورت میں دی جاسکتی ہے۔

۱۴ مارچ ۲۰۱۴ کو قازقستان میں ملحد قلمکار Aleksandr Kharlamov کو "مذہبی منافرت پر اکسانے" کے الزام میں گرفتار کیا گیا تھا۔ اس کے خلاف فرد جرم عائد کی گئی کہ اس نے "اخبارات اور انٹرنیٹ اپنے مضامین میں ذاتی آراء کے

---

[33] The Agency of Statistics of the Republic of Kazakhstan,The Results of The national Population 2009. (Retrieved on April 9, 2017) https://web.archive.org/web/20110722142449/http://www.eng.stat.kz/news/Pages/n1_12_11_10.aspx

[34] Criminal Code of the Republic of Kazakhstan, Code of the Republic of Kazakhstan dated July 16, 1997 No. 167. ( Retrieved on April 9, 2017) http://adilet.zan.kz/eng/docs/K970000167_

نام پر عوام کے اکثریتی خیالات اور عقیدے کو مجروح کیا،اور انہیں مذہب دشمنی پر آمادہ کیا۔ Kharlamov مذہب پر اس کی آراءاور تحریروں کی وجہ سے "نفسیاتی تشخیص" کے لئے ایک نفسیاتی ہسپتال میں قید کیا گیا تھا.اسے پانچ ماہ تک نفسیاتی قید کے ایک ماہ سمیت حراست میں لے لیا گیا تھا، بعد ازاں اسے ضمانت پر رہا کر دیا گیا ۔[35]

## ترکی:

مشہور سیکولر آئین کے باوجود ترکی میں "توہین رسالت" قوانین کے تحت خاص طور موجودہ حکومت مختلف اوقات میں قانونی کاروائی کرتی رہی ہے۔اس وقت حکمران جماعت AKP (Turkish Adalet ve Kalkınma Partisi) ہے۔جو جسٹس اینڈ ڈویلپمینٹ پارٹی کے نام سے معروف ہے Tayyip Erdoğan طیب اردگان اسی جماعت کے بانی اور ترکی کے موجودہ صدر ہیں، یہ جماعت ۲۰۰۲ء میں اقتدار میں آنے والی اسلام پسند جماعت ہے۔ترکی میں توہین رسالت کے خلاف مخصوص قانونی دفعات موجود ہیں۔جو مذہب کی توہین کو ممنوع قرار دیتی ہیں۔پینل کوڈ کا آرٹیکل ۲۱۶ سیکشن ۳ مذہبی عقائد کی توہین پر مجرم قرار دیتا ہے۔

> Any person who openly humiliates another person just because he belongs to different social class, religion, race, sect, or comes from another origin, is punished with imprisonment from six months to one year. Any person who openly disrespects the religious belief of group is punished with imprisonment from six months to one year if such act causes potential risk for public peace.[36]

> کوئی بھی شخص جو عوام کے سامنے کسی دوسرے شخص کی اس بنیاد پر توہین کرتا ہے کہ وہ مختلف سماجی طبقے، مذہب، نسل، فرقے یا علاقے سے تعلق رکھتا ہے۔تو اسے چھ ماہ سے ایک سال تک قید کی سزا دی جاتی ہے۔جو شخص افراد کے کسی گروہ کے مذہبی عقیدے کی توہین کرے گا جو عوامی امن کے لئے ممکنہ خطرے کا سبب بنتا ہے تو چھ ماہ سے ایک سال تک کی قید دی جائے گی۔

ترکی کے معروف اخبار حریت ڈیلی نیوز کے مطابق ۲۰۱۳ء میں ترکی میں اس سلسلے میں معروف کیس ایک پیانو بجانے والے ملحد شخص Fazıl Say کے خلاف مذہبی بیانات پر توہین کی وجہ سے مقدمہ چلایا گیا۔اس کے ٹویٹر پیغامات میں اس پر اسلامی اقدار کی توہین کا الزام عائد کیا گیا تھا۔ استنبول پبلک پراسیکیوٹر کے دفتر نے اس پر توہین رسالت کا الزام لگایا۔اس نے اپنے دفاع میں کہا کہ اس نے گیارہویں صدی کے معروف ایرانی شاعر عمر خیام کی شاعری کو بیان کیا ہے جس میں آخرت کی زندگی کے بارے میں مزاح کیا گیا ہے۔لیکن عدالت نے اسے ۱۵ اپریل ۲۰۱۳ء کو ۱۰ ماہ کی جیل کی سزا سنا دی۔اس نے عدالت میں دوبارہ سماعت کی اپیل کی اور سزا کی

---

[35] Mushfig Bayram, Kazakhstan: Atheist and Pastor still detained with little evidence to convict either. (Retrieved on April 9,2017)

https://www.ecoi.net/local_link/254112/378627_de.html

[36] Criminal Code of Turkey, Passed On 26.09.2004, (Official Gazette No. 25611 dated 12.10.2004), P 52

http://euthanasia.procon.org/sourcefiles/turkey-criminal-code.pdf

منسوخی کی درخواست کی۔ ستمبر ۲۰۱۳ء میں عدالت نے سزا کو باقی رکھا، سیئن ملحد نے سپریم کورٹ میں اپیل کردی۔ ۲۶ اکتوبر ۲۰۱۵ء کو سپریم کورٹ کے آٹھویں فوجداری چیمبر کی اکثریت نے فیصلہ دیا کہ ٹویٹر پر خیال اور اظہار رائے کی آزادی ہے، اوراس بنیاد پر سزا نہیں دی جاسکتی۔[37]

## پاکستان:

پاکستان میں مذہب سے متعلق جرائم کی سزاؤں کی ابتدا برٹش انڈیا، جس میں وہ علاقے بھی شامل ہیں جو آج پاکستان ہیں، کے نوآبادیاتی دور میں ہوئیں۔اس کا جواز یہ تھا کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان مذہبی تشدد کو روکا جاسکے۔ ان میں سیکشن ۲۹۵، ۲۹۶، ۲۹۷اور ۲۹۸ شامل تھے جو ۱۸۶۰ء میں متعارف کروائے گئے ۲۹۵-اے بعد میں ۱۹۲۷ء میں شامل کیا گیا تھا۔

مجموعہ تعزیرات پاکستان کا بنیادی ماخذ تعزیرات ہند ہے یہ فوجداری قوانین کا ایک جامع مجموعہ ہے جس کا مقصد قانون فوجداری کے تمام اہم مسائل کااحاطہ کرنا ہے۔اس قانون کا مسودہ ۱۸۶۰ء میں تیار کیا گیا تھا جس کے پیچھے برطانوی بھارت کے پہلے قانونی کمیشن کی سفارشات کارفرما تھیں۔ یہ کمیشن ۱۸۳۴ء میں چارٹر ایکٹ ۱۸۳۳ء کے تحت تھامس بابنگٹن میکالے کی صدارت میں قائم ہوا تھا۔[38]

تقسیم سے قبل آریہ سماج کے بانی دیانند سرسوتی نے اپنی تحریروں میں نہ صرف سکھ ازم، بدھ ازم اور جین ازم پر تنقید کی بلکہ حضرت موسیٰؑ، حضرت عیسیٰؑ اور حضرت محمد ﷺ کو بھی ہدف تنقید بنایا۔[39] دیانند کی تحریروں نے اس وقت پنجاب کے پُرامن ماحول پر بالخصوص اور دیگر علاقوں کے حالات پر بالعموم منفی اثرات مرتب کیے۔ نتیجتاً ہندو مسلم تعلقات شدید اختلافات کا شکار ہو گئے۔[40] دیانند نے "ستیار تھ پرکاش"[41] کے نام سے جو کتاب تصنیف کی اُس میں اناجیل کے حوالے سے ۱۳۰ اعتراضات کئے اور بعد ازاں چودھویں باب میں قرآن حکیم کے مختلف مقامات پر ۱۵۹ اعتراضات کئے۔ جو باسٹھ سورتوں کے مختلف مقامات سے متعلق تھے۔اس کتاب نے ہندو مسلم تعلقات کی خرابی میں جلتی پر تیل کا کام دیا۔[42] مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ نے اس کتاب کے جواب میں "حق پرکاش"

---

[37] HurriyetDailyNews, ISTANBUL, Turkish pianist Fazıl Say acquitted of blasphemy charges after four-year legal battle. Retrieved on April 9, 2017

http://www.hurriyetdailynews.com/turkish-pianist-fazil-say-acquitted-of-blasphemy-charges-after-four-year-legal-battle.aspx?pageID=238&nID=103664&NewsCatID=339

[38] Gaurac Mehta, Universal's Judicial Service Examination, Universal Law Publishing.New Delhi, India, P. 2.

[39] Tara Chand, History of the Freedom Movement in India, Publication Division, Ministry of Information and Broadcasting, India, 1983, Vol. II, P. 423

[40] Khan, B.A. The Polemical History of Twentieth Century Punjab, in challenges to Religions and Islam. Ed. Hamid Naseem Rafiabadi, Sarup & Sons, New Delhi, 2007, Vol. II, p. 996.

[41] سوامی دیانند سرسوتی، ستیار تھ پرکاش، اردو مترجم چمپوپتی ایم اے، مہاشہ کرشن منتری، گوردوت بھون، لاہور، ۱۹۴۶ء

[42] خواجہ، حسن نظامی. اسلام اور آریہ سماج کی ترازو. روہڑی پریس، دہلی، ص ۲۷

تحریر فرمائی اور مذکورہ بالا تمام اعتراضات کا نمبر وار جواب دیا۔[43] آپ نے " حق" لی سرخی کے ساتھ اعتراضات لولفظ بلفظ نقل فرمایا اور پھر " مدقق" کے عنوان سے جواب لکھا۔ آپ کے ان مدلل اور مسکت جوابات سے تمام شکوک کاازالہ ہو گیا۔[44]

لیکن لاہور میں ہی ایک ہندو پبلشر راج پال نے "رنگیلا رسول"[45] کے نام سے کتاب شائع کی[46] جس کا نام ہی توہین آمیز تھا، اسے برداشت نہیں کیا گیا اور غازی علم الدین شہیدؒ نے اسے موت کے گھاٹ اتار دیا اس کتاب میں نبی کریم ﷺ کی ذات بابرکات پر نہایت رکیک، کمینے اور غیر مہذب اعتراضات کئے گئے تھے۔ اس کتاب کے بازار میں آتے ہی مسلمانوں میں انتہائی اشتعال پیدا ہو گیا اور اس کا جواب لکھنے کے مطالبے سامنے آنے لگے۔ چنانچہ مولانا ثناءاللہ امرتسری میدان میں آئے اور (مقدس رسول ﷺ) کے نام سے اس کا نہایت متین، معقول، محققانہ اور قاطع جواب لکھا۔ اور اس کتاب میں موجود جہالتوں اور حماقتوں کا نہایت متانت اور سنجیدگی سے جواب دیا۔[47]

اسلامی قانون کی روسے توہینِ رسالت کا مرتکب سزائے موت کا مستحق ہے اور اس مسئلہ پر تمام صحابہ کرامؓ وتابعینؒ اور فقہائے اُمت متفق ہیں۔ انگریز کے دورِ اقتدار میں ناموسِ رسالت کے تحفظ کے لئے قانون نہیں تھا، جس سے ان افراد کو شہ ملتی تھی جو پیغمبر ﷺ کے بارے میں گستاخی اور آپ کی عزت و حرمت کے حوالے سے بے حرمتی کرتے تھے، چنانچہ متحدہ ہندوستان میں جب راجپال جیسے ازلی بدبختوں نے آنحضرت ﷺ کی عزت وناموس پر ناپاک حملے کئے اور وہ غازی علم الدین شہید جیسے فدائیانِ رسالت کے ہاتھوں کیفرِ کردار کو پہنچے۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے انگریز کو ہر ایک کے مذہبی ہستیوں کی عزت وناموس کے تحفظ کے لئے قانون وضع کرنا پڑا واضح رہے کہ پاکستان کا قانون توہین رسالت کوئی نیا نہیں، بلکہ یہ قانون انگریزی دور سے رائج اور نافذ چلا آرہا ہے یہ دوسری بات ہے کہ پہلے یہ قانون اتنا سخت نہیں تھا بعد ازاں بتدریج اسے کسی قدر اضافہ جات کیساتھ مدون و مرتب کر کے موثر انداز میں نافذ کیا گیا ہے۔ انڈین پینل کوڈ ۱۸۶۰ء میں "مذہب سے متعلقہ جرائم" کو دفعہ ۲۹۵ میں ان الفاظ میں بیان کیا گیا تھا۔

> Whoever destroys, damages, or defiles any or an place place of worship, or any object held sacred by any class of persons, with the intention of thereby insulting the religion of any class of persons, or with the knowledge that any class of persons is likely to consider such destruction, damage, or defilement as an insult to their religion shall be

---

[43] امرتسری، مولانا ثناءاللہ، حق پرکاش، نعمانی کتب خانہ، اردو بازار لاہور، ۲۰۰۱، ص ۱۱

[44] ڈاکٹر غلام علی خان. بیسویں صدی کی بنیاد پرست ہندو تحریکیں، پاکستان جرنل آف اسلامک ریسرچ، ۲۰۱۱ء، ص ۱۴۱

[45] سوامی پنڈ چمپو متی ایم اے، ناشر مہاشے راجپال، ۱۹۲۷، لاہور۔

[46] معروف ہے کہ راج پال اس کا مصنف تھا لیکن یہ درست نہیں بلکہ اس کا مصنف ایک آریہ سماجی پنڈت چموپتی ایم اے یا کرشن پرشاد پرتاب ہے جس نے ۱۹۲۷ء میں اسے پہلی بار شائع کیا۔ مسلمانوں نے اس کتاب پر اپنا سخت ردعمل دکھایا، مسلمانوں کی شکایت پر اس کتاب کے پبلشر راج پال کو گرفتار کر لیا گیا لیکن پانچ سال بعد اپریل ۱۹۲۹ء کو اسے رہا کر دیا گیا ۔ کئی ناکام حملوں کے بعد، بالآخر غازی علم دین نام کے ایک نوجوان نے ۶ اپریل ۱۹۲۹ء کو راج پال کو خنجر سے قتل کر دیا۔

[47] امرتسری، ابوالوفا ثناءاللہ، مقدس رسول، مکتبہ الفہیم، مؤناتھ بھنجن، یوپی، انڈیا

punished with imprisonment of either description for a term which may extend to two years, or with fine, or with both.[48]

جو کوئی بھی کسی بھی عبادت گاہ یا کسی ایسی چیز کی جو افراد کے کسی گروہ کے لئے تقدس کا درجہ رکھتی ہے، کو تباہ کرتا، نقصان پہنچاتا، یا بے حرمتی کرتا ہے، اس ارادے کے ساتھ کہ وہ کسی مخصوص افراد کے مذہب کی توہین کرے۔ یا پھر وہ جانتے بوجھتے ہوئے ایسا نقصان، توہین یا ان کے مذہب کی بے حرمتی کرے۔ تو ایسے فرد کو دو سال تک قید یا جرمانے کی سزا، یا بیک وقت دونوں سزائیں دی جائیں گی۔

۱۹۲۷ء کی تعزیرات ہند میں دفعہ ۲۹۵-الف کا اضافہ کیا گیا یہی قانون مجموعہ تعزیرات پاکستان ۱۹۶۲ء میں الفاظ کی تبدیلی کے ساتھ یوں مذکور ہے:

Whoever, with deliberate and malicious intention of outraging the 'religious feelings of any class of the citizens of Pakistan, by words, either spoken or written, or by visible representations insults the religion or the religious beliefs of that class, shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to ten years, or with fine, or with both.[49]

جو کوئی شخص ارادۃً اور اس عداوتی نیت سے کہ پاکستان کے شہریوں کی کسی جماعت کے مذہبی احساسات کو بھڑکائے بذریعہ الفاظ زبانی یا تحریری اشکال یا کسی بھی اظہار میں۔ اس جماعت کے معتقدات مذہبی کی توہین کرے یا توہین کرنے کا اقدام کرے۔ اس کو دونوں قسموں میں سے کسی قسم کی قید کی سزا دی جائے گی جس کی میعاد دو برس تک ہو سکتی ہے یا جرمانے کی سزا یا دونوں سزائیں دی جائیں گی۔"

اسی قانون کی ۲۹۵ سیکشن بی میں قرآن مجید کی توہین کی سزا مذکور ہے۔

295- B. Defiling, etc., of Holy Qur'an: Whoever wilfully defiles, damages or desecrates a copy of the Holy Qur'an or of an extract therefrom or uses it in any derogatory manner or for any unlawful purpose shall be punishable with imprisonment for life.[50]

جو کوئی بھی قرآن مجید کی جان بوجھ کر بے حرمتی کرے۔ یا نقصان پہنچائے یا اہانت کرے قرآن مجید کے کسی کے نسخے کی، یا قرآن مجید کے کسی اقتباس کو لے کر کسی غیر قانونی مقصد کے لئے اس کی بے حرمتی کرے۔ تو ایسے شخص کو عمر قید کی سزا دی جائے گی۔

---

[48] John D Mayne, Commentaries on the Indian Penal Code (Act XLV of 1860), Criminal law,Higginbotham & Co, 1874 , Madras, P 229

[49] Pakistan Penal Code (Act XLV of 1860),Amended by: Protection of Women (Criminal Laws Amendment) Act, 2006,Criminal Laws (Amendment) Act, 2004 (I of 2005),Criminal Law (Amendment) Ordinance (LXXXV of 2002),Criminal Laws (Reforms) Ordinance (LXXXVI of 2002). P 79

http://www.fmu.gov.pk/docs/laws/Pakistan%20Penal%20Code.pdf

[50] Ibid

چونکہ دفعہ ۲۹۵-الف میں بیان کردہ توہین رسالت کے جرم کی سزا بالکل ناکافی تھی، اس لئے جنرل محمد ضیاء الحق کے دورِ حکومت ۱۹۸۴ء میں تعزیرات پاکستان میں دفعہ ۲۹۵۔سی بعنوان " نبی کریم ﷺ کی شان میں اہانت آمیز کلمات کا استعمال "کا اضافہ کیا گیا اور اس کے ذریعے اس جرم کی سزا، سزائے موت یا عمر قید مع جرمانہ تجویز کی گئی۔اس دفعہ کا متن حسب ذیل ہے:

> 295- C. Use of derogatory remarks, etc., in respect of the Holy Prophet: Whoever by words, either spoken or written, or by visible representation or by any imputation, innuendo, or insinuation, directly or indirectly, defiles the sacred name of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him) shall be punished with death, or imprisonment for life, and shall also be liable to fine. [51]

> "جو شخص الفاظ کے ذریعے خواہ زبان سے ادا کئے جائیں یا تحریر میں لائے گئے ہوں، یاد کھائی دینے والی تمثیل کے ذریعے یا بلا واسطہ یا بالواسطہ تہمت یا طعن یا چوٹ کے ذریعے نبی کریم حضرت محمد ﷺ کے مقدس نام کی بے حرمتی کرتا ہے، اس کو موت یا عمر قید کی سزا دی جائے گی اور وہ جرمانہ کا بھی مستوجب ہوگا"۔

پاکستان میں امتناعِ توہینِ رسالت کا قانون مغربی طبقہ کے پیدا کردہ شبہات اور اعتراضات کی مسلسل زد میں ہے اسی سلسلے میں A. Tyler پاکستانی پینل کوڈ ۲۹۵ سی کو بیان کرنے کے بعد لکھتا ہے۔

In Pakistan…Various Human rights organizations lament that falsified charges of Blasephemy against Ahmadis,Christians,Hindus & even other Muslims are not uncommon.[52]

> پاکستان میں ۔۔۔انسانی حقوق کی بہت سی تنظیمیں نوحہ کناں ہیں کہ توہین رسالت کے الزامات قادیانوں عیسائیوں اور ہندؤوں اور حتی کہ مسلمانوں پر بھی عام معمول ہیں۔

آج پاکستان کے پینل قانون میں توہین سے متعلق قوانین میں سیکشن ۲۹۵۔اے (مذہبی جذبات ابھارنے، غم و غصہ پھیلانے)، ۲۹۵۔بی (قرآن کی بے حرمتی کرنا)، ۲۹۵۔سی (پیغمبر اسلام کے نام کی بے حرمتی) اور ۲۹۸۔اے (پیغمبر اسلام کے خاندان، ان کے ساتھیوں یا کسی بھی خلیفہ کی بے حرمتی) ہیں ان میں سے اکثر قوانین کے تحت جب الزام عائد کیا جاتا ہے تو پولیس کو اختیار ہے کہ وہ ملزم کو گرفتار کر سکتی ہے کسی وارنٹ کے بغیر اور اپنی تحقیقات مجسٹریٹ کی عدالت کے حکم کے بغیر تحقیقات کا آغاز کر سکتی ہے۔جنرل محمد ضیاء الحق کے دور میں وفاقی شرعی عدالت ۱۹۸۰ء میں قائم کی گئی تاکہ وہ جائزہ لے سکے اور اس بات کا فیصلہ کر سکے کہ کوئی قانون یا اس کا پہلو اسلامی تعلیمات کے خلاف تو نہیں ہے۔جب تک حکومت سپریم کورٹ کی شریعت ایپلیٹ کورٹ میں کامیاب اپیل نہیں کرتی، وفاقی شرعی عدالت کے فیصلے حتمی ہیں۔وفاقی شرعی عدالت نے ۱۹۹۰ء میں جماعت اسلامی کی ایک درخواست کے جواب میں فیصلہ دیا کہ ۲۹۵۔سی کے قانون کے تحت سزائے موت لازم ہے اس وقت وزیر اعظم نواز شریف کی حکومت نے اس فیصلے کے خلاف اپیل نہیں کی تھی جس سے یہ پاکستان کی تمام عدالتوں میں لازم قرار پائی تھی۔

---

[51] Ibid

[52] A. Tyler, Islam, the West, and Tolerance: Conceiving Coexistence, Springer, New York City, 2008, P 131

۸ مارچ ۲۰۱۷ء کو اسلام آباد ہائی کورٹ کے جج جسٹس شوکت عزیز صدیقی نے پاکستانی حکام کو سوشل میڈیا پر موجود تمام مذہب مخالف، مقدس ہستیوں کے بارے میں توہین آمیز مواد فوراً بلاک کرنے کا حکم دیا ہے انہوں نے سوشل میڈیا پر گستاخانہ خاکوں کے معاملے پر مشترکہ تحقیقاتی کمیٹی بنانے اور ذمہ داروں کا نام ای سی ایل میں ڈالنے کا حکم دے دیا کیس پر عدالتی کارروائی کے دوران جسٹس شوکت عزیز نے سوال کیا کہ مقدس ہستیوں کی گستاخی میں ملوث گناہ گاروں کے خلاف ریاست نے کیا اقدام اٹھایا؟ اگر ریاست ایکشن نہیں لیتی تو لوگ خود ہی کوئی قدم اٹھائیں گے۔ سیکرٹری داخلہ عارف احمد خان نے عدالت کو بتایا کہ کچھ مشتبہ افراد کو گرفتار کیا گیا ہے جبکہ متعدد مشتبہ افراد کی نگرانی کی جا رہی ہے اُنھوں نے کہا کہ فیس بک سے گستاخانہ مواد ہٹانے کی ہر ممکن کوشش کی جا رہی ہے اور ضمن میں خفیہ اداروں سے بھی میں مدد حاصل کی جا رہی ہے اُنھوں نے کہا کہ اس ضمن میں مقدمہ بھی درج کیا گیا ہے جس میں انسداد دہشت گردی کی دفعات کے ساتھ ساتھ توہین مذہب کے قانون کے دفعات بھی لگائی گئی ہیں۔[53]

واضح رہے کہ عدالتی حکم کے بعد حکومتی ادارے متحرک ہوئے وفاقی حکومت نے وزیر اعظم نواز شریف کی ہدایت پر گستاخ بلاگرز کے خلاف بڑے کریک ڈاؤن کا فیصلہ کیا کہ سوشل میڈیا پر توہین آمیز مواد اپ لوڈ کرنے والوں کو ہر صورت گرفتار کیا جائے گا جبکہ بیرون ملک فرار ہونے والے گستاخ بلاگرز کو وطن واپس لانے کیلئے بھی فوری حکمت عملی اختیار کی جائے گی۔

۲۲ مارچ ۲۰۱۷ء کو کراچی میں فیڈرل انویسٹی گیشن ایجنسی (ایف آئی اے) نے سوشل میڈیا پر توہین آمیز مواد اپ لوڈ کرنے والے دو گستاخوں کو گرفتار کر کے ان کے خلاف مقدمہ درج کر لیا، ایاز نظامی عرف عبدالوحید اور رانا نعمان نے رئیل سٹک ڈاٹ کام، پاکستانی فری تھنکرز، ٹرپل اے پی، سچائی ڈاٹ کام، جہان سینسنز اور سی ای ایم بی نامی سوشل میڈیا پیجز بنا رکھے تھے جن پر وہ گستاخانہ مواد اپ لوڈ کرتے تھے ملزمان کو اس شرمناک کام کیلئے ہالینڈ، برطانیہ، کینیڈا اور امریکہ سے تکنیکی و مالی امداد ملتی تھی ملزمان گرفتاری سے بچنے کیلئے ہالینڈ کی موبائل سم استعمال کرتے تھے۔[54]

اس واقعہ میں بیرونی ممالک کی تکنیکی حمایت مغربی ممالک کی منافقت کو عیاں کرتی ہے کیونکہ مغربی حکومتیں اور ادارے توہین سے متعلق قانون کو صرف تنقید کا نشانہ نہیں بنا رہے بلکہ اسے منسوخ کرانے کے لیے ایک عرصہ سے سرگرم عمل ہیں اور گستاخی کرنے والے افراد کے سرپرست بھی ہیں اسی لئے پاکستان پر یہ دباؤ مسلسل بڑھایا جا رہا ہے کہ وہ اس قانون کو ختم کر دے یا ترامیم کے ذریعہ غیر مؤثر بنا دے۔ ملک کے اندر بعض سیکولر حلقوں اور دانش وروں کا موقف بھی یہی ہے اور وہ اسے ختم کرانے کی مہم میں بین الاقوامی سیکولر حلقوں کے ساتھ شریک و معاون ہیں۔

---

[53] BBC Urdu (Retrieved on April 12, 2017)

http://www.bbc.com/urdu/pakistan-39349215

[54] Blasphemy crackdown: FIA arrests 2 Blogers from Karachi

(Retrieved on April 12, 2017)

http://nation.com.pk/national/24-Mar-2017/blasphemy-crackdown-fia-arrests-2-suspects-from-karachi

ڈاکٹر حسن مدنی اس سلسلے میں رقمطراز ہیں۔

> یہ لوگ چاہتے ہیں کہ اگر اہانتِ رسول کا کوئی قانون اسلام میں موجود ہو بھی، تب بھی اس کو ریاستی سطح پر 'جرم' کی بجائے مغرب کی طرح یہاں بھی محض مذہبی بنیاد پر 'ایک گناہ' کی حیثیت تک محدود کر دیا جائے اور ان قوانین کی تنفیذ سے ریاست کو کوئی سروکار نہیں ہونا چاہئے۔ جبکہ دوسری طرف یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ پاکستان کا وجود ہی کلمہ طیبہ کا مرہونِ منت ہے۔ قرار دادِ مقاصد کی منظوری اور اس کے بعد ۱۹۷۳ء کے متفقہ آئین میں پاکستان میں کئی ایک اسلامی قوانین متعارف کرائے گئے ہیں قرار دادِ مقاصد کے ذریعے قیامِ پاکستان کی جدوجہد کے حقیقی رخ اور اہداف و مقاصد کا دستوری تعین کیا جاچکا ہے جس کو بعد میں آئین پاکستان ۱۹۷۳ء میں واضح تر الفاظ میں کئی ایک قانونی دفعات کی بھی شکل دے دی گئی۔[55]

سیکولر عناصر کے لگاتار دباؤ اور عالمی قوتوں کے پر زور اصرار کا مقصد یہ ہے کہ پاکستان میں قانون توہین رسالت کو کتابِ قانون سے حذف یا کم از کم غیر مؤثر کر دیا جائے۔ جبکہ ایک اسلامی ریاست ہونے کے ناطے حکومت کا یہ بنیادی فرض بنتا ہے کہ یہاں براہِ راست کتاب وسنت کو نافذ کر کے پاکستان کے مقصدِ وجود کے مطابق ضروری اقدامات کئے جائیں۔

## حرمت انبیاء کانفرنس منعقدہ مدینہ منورہ ۲۰۱۳ء کا اعلامیہ

اس سلسلے میں مدینہ منورہ میں ۲۶ نومبر ۲۰۱۳ء میں منعقد ہونے والی تین روزہ ''حرمتِ انبیاء کانفرنس'' کا اعلامیہ بہت اہمیت کا حامل ہے، مدینہ منورہ میں منعقدہ تین روزہ ''حرمت انبیاء کانفرنس'' کے اختتام پر مقدس ہستیوں کی توہین کو قابل مؤاخذہ جرم قرار دیتے ہوئے اس کی روک تھام کے لئے عالمی سطح پر قانون سازی کا مطالبہ کیا گیا ہے۔ عالمی کانفرنس کے اختتام پر جاری اعلامیہ کے حوالے سے یہ مطالبہ کیا گیا کہ

> "انبیاء علیہم السلام کی توہین ناقابل معافی جرم قرار دلوانے کے لئے عالمی سطح پر ایک مشترکہ معاہدہ کیا جائے تاکہ آئندہ ایسی مجرمانہ حرکتوں کا سدّ باب کیا جا سکے۔ اعلامیے میں نبی آخر الزماں کی عزت و ناموس کو یقینی بنانے کے لئے خاص طور پر زور دیتے ہوئے کہا گیا کہ ''حضرت محمد ﷺ کی حرمت کے لئے نہ صرف مسلمان بلکہ پوری دنیا کے مذاہب ایک معاہدہ کریں جس میں آخری پیغمبر کی توہین کو ناقابل معافی جرم قرار دیا جائے''۔ کانفرنس میں سعودی فرمانروا شاہ عبداللہ بن عبدالعزیز کی نگرانی میں ناموسِ رسول کو یقینی بنانے کے لئے ایک مرکز کے قیام کی بھی تجویز دی گئی جس کی سربراہی ولی عہد شہزادہ سلمان بن عبدالعزیز کو سونپے جانے کی سفارش کی گئی۔ قرارداد میں کہا گیا کہ حرمتِ رسول مرکز میں ایسا لٹریچر تیار کیا جائے جو اسلام سے بیزار طبقات بالخصوص شاتمین کی گستاخیوں کا مدلل جواب بن سکے۔ عالمی اسلامی کانفرنس میں انبیاء کی توہین کرنے پر مسلمانوں کے تخریبی ردّ عمل کی بھی مذمت کی گئی۔ بیان میں کہا گیا کہ گستاخانِ رسولؐ کے خلاف مجرمانہ اقدامات پر مسلمانوں کو احتجاج کا حق حاصل ہے مگر احتجاج کی آڑ میں قومی املاک کو نقصان پہنچانا اور توڑ پھوڑ کرنا دانشمندی نہیں ہے۔ اس طرح کی کارروائیوں سے اسلام کی ساکھ کو الٹا نقصان پہنچتا ہے۔ کانفرنس میں مسلمان ملکوں کے الیکٹرانک اور پرنٹ

---

[55] حسن مدنی، قانونِ توہین رسالت: منظوری اور خاتمے کے مابین، ماہنامہ محدث، جنوری ۲۰۱۱، ج ۴۳ شمارہ ۱، ص ۴

میڈیا سے بھی مطالبہ کیا گیا کہ وہ دنیا کے سامنے اسلام کی حقیقی تصویر پیش کریں اور اخلاقِ محمد ﷺ کو عام کرنے کی کوشش کریں۔" [56]

## اسلام آباد میں مسلم ممالک کے سفراء کی کانفرنس (۲۰۱۷ء) کا اعلامیہ

گورنمنٹ آف پاکستان کی منسٹری آف انفارمیشن کی سرکاری پریس ریلیز کے مطابق ۲۴ مارچ ۲۰۱۷ کو وفاقی وزیر داخلہ چودھری نثار علی خان کی زیر صدارت منعقد ہونے والے مسلم ممالک کے سفیروں کا اجلاس اسلام آباد میں منعقد ہوا۔ اعلیٰ سطح کے اجلاس میں سوشل میڈیا پر گستاخانہ مواد کے حوالہ سے ایک نکاتی ایجنڈے اور مقدس ہستیوں کے خلاف پراپیگنڈے کا مؤثر جواب دینے پر غور کیا گیا۔ اجلاس میں آذربائیجان، بوسنیا، قازقستان، لبنان، مالدیپ، قطر، صومالیہ، تاجکستان اور ترکی کے سفیروں نے شرکت کی۔ سفیروں نے معاملہ کو اجاگر کرنے پر پاکستان کے وزیر داخلہ کو خراج تحسین پیش کیا۔ اس اجلاس کا یہ اعلامیہ جاری کیا گیا ہے۔

> Distortion of religious beliefs and sacrilege of holy personalities of any religion is intolerable. no law permits showing disrespect or distortion of any religion.There was unanimity among the participants that the entire Muslim Ummah is united to protect the sanctity and dignity of the religion and Holy Prophet (P.B.UH)…. After response is received from the government of the Islamic countries, the matter then would be taken up at the level of United Nations besides looking into legal options available to follow-up the matter legally in the courts of the respective countries from where such content was being generated. [57]

مذہب اور مقدس ہستیوں کی بے حرمتی ناقابل برداشت ہے اور دنیا کا کوئی قانون کسی بھی مذہب کی توہین کی اجازت نہیں دیتا۔ تمام شرکاء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ دین اسلام اور آپ ﷺ کی ذات کے تقدس اور وقار اور ناموس رسالت کے تحفظ پر پر تمام امت مسلمہ متحد ہے۔ دنیا کو "اسلام فوبیا" سے نکالنے کے لیے مسلم امہ مل کر کام کرے، دنیا تسلیم کرے کہ مذہب کی بے حرمتی بھی دہشت گردی ہے، مغربی دنیا اسلام اور مسلمانوں کے حوالہ سے دہرا معیار نہ اپنائے۔ وزارت خارجہ گستاخانہ مواد کو روکنے کے لیے اسٹریٹیجی بنائے گی جو تمام مسلم سفیروں کے حوالہ کی جائے گی۔ مسلم ممالک کے سفیر اپنی حکومتوں سے رابطہ کر کے رائے حاصل کریں گے۔ اور مسلم ممالک کی آراء پر مشتمل حکمت عملی طے کی جائے گی،

---

[56] ايمن بادحمان، البيان الختامي للمؤتمر العالمي عن الرسول صلى الله عليه وسلم وحقوقه على البشرية، الجامعه الاسلاميه بالمدينه المنوره، ۲۴ محرم ۱۴۳۵ھ ۲۸ نوفمبر ۲۰۱۳ء ، تم الاسترجاع في أبريل ۴، ۲۰۱۷
http://www.iu.edu.sa/Site/74

[57] PR No.250 MUSLIM UMMAH IS ONE IN DEFENDING THE DIGNITY OF ITS FAITH. Islamabad: March 24, 2017, Press Information Department, Ministery of Information, Broadcasting & National Haritage, Government of Pakstan. Retrieved on April 12, 2017
http://www.pid.gov.pk/?p=37051

عرب لیگ اور او آئی سی کے سیکرٹری جنرلز کو بھی ریفرنس بھجوایا جائے گا۔ ریفرنسز میں گستاخانہ مواد سے متعلق معاملہ اٹھایا جائے گا، اور مسلم ممالک سے آراء ملنے کے بعد معاملہ اقوام متحدہ میں بھی اٹھایا جائے گا۔

## حاصل کلام

اس فصل میں مختلف اسلامی ممالک میں پائے جانے والے قوانین کے مطالعے سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ عصمت وعظمت انبیاء کا مسئلہ پورے عالم اسلام کا ایک اجماعی مسئلہ ہے۔ جہاں پر پائے جانے والے قوانین کا موازنہ اور تقابل ثابت کرتا ہے، کہ اسلامی ممالک میں انبیاء کی توہین پر بنائے جانے والے قوانین کسی فرد واحد کا بنایا ہوا آمرانہ قانون نہیں ہے جیسا کہ پاکستان میں موجود قوانین پر یہی اعتراض وارد ہوتا ہے۔ بلکہ توہین رسالت کے حوالے سے پاکستان میں موجودہ قانون کا مآخذ برطانوی دور میں بنائے جانے والے انڈین پینل کوڈ ۱۸۶۰ء میں "مذہب سے متعلقہ جرائم" کی دفعہ ۲۹۵ ہی کی ارتقائی شکل ہے۔ جبکہ دیگر اسلامی ممالک میں موجود قوانین اور سزائیں ثابت کرتی ہیں کہ عصمت انبیاء پر تمام عالم اسلام کا اجتماعی مؤقف ایک ہی ہے۔

واضح رہے کہ جب جمہوری اصولوں کے مطابق ایک مسلمان ملک کے مسلمان باشندوں کو اپنے مذہبی جذبات کے تحفظ کے لیے قانون بنانے کا حق حاصل ہے اور مذہبی حقوق کی خلاف ورزی کو جرم قرار دے کر اس کے سدباب کے لیے ان کا، سزائے موت مقرر کرنا ہر لحاظ سے جمہوری اصولوں کے مطابق ہے اور اس سزا کی شرعی بنیادیں بھی موجود ہیں اور حالات میں کوئی ایسی تبدیلی بھی نہیں آئی جو خود کسی ترمیم کا تقاضا کرتی ہو اور نہ ان ممالک کے مذہبی وابستگی رکھنے والوں کی طرف سے کسی ترمیم کا مطالبہ ہوا ہے تو پھر بحث و مباحثہ کی کیا ضرورت ہے، جبکہ عالم اسلام کے جمہور مسلمانوں کو اس کی ضرورت بھی نہیں ہے، کیونکہ وہ تو حسب حال قانون بنا چکے ہیں اور اس پر وہ مطمئن بھی ہیں۔

## فصل سوم: آزادی اظہار کی حدود وقیود، مسئلہ عصمت انبیاء اور اقوام متحدہ

اہل مغرب کی جانب سے عام طور پر عالم اسلام پر الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ اظہار رائے کی آزادی کے خلاف ہے مگر حقیقت میں اسلام ہی وہ واحد مذہب ہے جس نے سب سے پہلے اظہار رائے کی آزادی کا فلسفہ دیا، اس سے پہلے لوگ غلام تھے، مصنوعی خداؤں کے آگے جھکتے تھے، ان کے بارے کچھ نہیں کہہ سکتے تھے، جو کوئی ان کے بارے میں لب کھولتا پوری سوسائٹی اس کی دشمن بن جاتی۔ اسلام سے قبل روم وفارس میں لوگ حکمرانوں کے غلام تھے، ان کے خلاف ایک لفظ کہنے کی اجازت تک نہ تھی، یونان کا کلیسا مقدس خدائی کا دعویدار تھا، جس سے اختلاف رائے کا مطلب موت تھی۔ اہل مغرب کے نزدیک یونان وہ مقام ہے جہاں سے تہذیب کا آغاز ہوا تھا۔ بلکہ جمہوریت کی پیدائش بھی اسی مقام سے ہوئی تھی۔ اظہار رائے اور تقریر کی آزادی اس کا نمایاں افتخار ہیں۔ لیکن مغرب کے نزدیک ثقافتی اور جمہوری اعتبار سے اس بہترین معاشرے میں بھی یونانی تصورات وروایات سے کفر وبغاوت ممنوع تھی۔ اور ایسی بغاوت وتوہین یونانی ثقافت میں Blasphemy ہی سمجھی جاتی تھی۔ چنانچہ یونان میں کسی بھی قسم کی زبانی بدسلوکی یا مذمت اور خاص طور پر گستاخانہ تقریر گناہ تصور کی جاتی تھی۔ ایک فرد اظہار رائے کی آزادی کا حق حاصل کر سکتا تھا، لیکن دیوتاؤں کا ابطال یا حقارت اور بیزاری سختی سے ممنوع تھی۔ چنانچہ بہت سارے مصنفین، طلباء اور علماء کے ساتھ نازیبا برتاؤ، ظلم اور سزا کا معاملہ پیش آیا۔

چنانچہ Leonard Williams Levy لکھتا ہے کہ

> "Anaxagoras (circa 500-428 B.C) was the first philosopher to reside in Athens and probably the first freethinker to be condemned for his beliefs…He regarded the conventional gods as mythic abstraction endowed with anthropomorphic attributes"[1]

انازاگورس یونان میں رہنے والا پہلا فلسفی تھا اور غالبا پہلا آزاد خیال فرد جس کے عقائد و نظریات کی مذمت کی گئی۔ اس نے روایتی خداؤں کو فرضی قرار دیا اور ان کو قائم بالغیر اور تشبیہی صفات پر مبنی قرار دیا۔

Henderson اس بارے میں لکھتا ہے۔

> Greek priests, Roman Catholic clergies, the Spanish Inquisitions and the ecclesiastical authorities used to punish those who uttered unauthorized religious views. Joseph remarks, "whereas the early Christians fought one another (in the literal meaning of the word) in the streets of Alexandra and elsewhere over questions of theology -[2]

یونانی کاہنوں، رومن کیتھولک پادریوں، سپین کے محققین اور کلیسائی حکام ایسے افراد کو سزا دیتے تھے جو مذہبی نظریات کے خلاف بات کرتے تھے۔ بقول جوزف ابتدائی مسیحی ایک لفظ کے لغوی معنٰی کرتے ہوئے ایک

---

[1] Levy, L. W , Blasphemy a Verbal Offense against Sacred from Moses to Salman Rushdie. New York: University of North Carolina Press., 1995, p.4).

[2] Henderson, J. B,The Construction of Orthodoxy and Heresy :Neo Confucian, Islamic, Jewish, and Early Christian Patterns. Albany: State University of New York Press. (1998), p. 12

دوسرے سے الیلزینڈرا لی قلیوں اور دیگر مقامات پر لڑتے تھے کہ کسی شخص نے الہیات سے متعلق سوال یوں کیا۔

انسانی حقوق کی تاریخ کے بارے میں Gail, Bossenga لکھتا ہے۔

The linguistic right of freedom of expression has been considered a fundamental human right. It has its origin in the ancient Greek history. For the first time in the history of the world the British Parliament passed a Bill of Rights in 1689 declaring freedom of speech for members of the Parliament. It reappeared during the 1789 French Revolution which guaranteed freedom of speech as an inalienable right of every human being.[3]

اظہار رائے کی آزادی کا حق بنیادی لسانی حق سمجھا جاتا رہا ہے جو قدیم یونانی تاریخ میں بھی ملتا ہے۔ دنیا کی تاریخ میں پہلی بار برطانوی پارلیمنٹ نے انسانی حقوق کا بل ۱۶۸۹ء میں پاس کیا جس میں پارلیمنٹ کے اراکین کے لیے اظہار رائے کی آزادی کا اعلان کیا گیا۔ پھر ۱۷۸۹ء میں فرانس میں انقلاب میں یہ ظاہر ہوا جس میں ہر انسان کے ناقابل تردید حق کے طور پر اظہار رائے کی آزادی کی ضمانت دی گئی۔

## آزادی اظہار رائے کا مفہوم

عربی میں آزادی اظہار کے لئے حریۃ کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ قاموس المحیط میں لکھا ہے۔

الحر خلاف العبد، وتحریر الرقبۃ ای اعتاقھا۔ 4

آزادی غلامی کا برعکس ہے۔ گردن کی آزادی یعنی اسے چھڑوا دینا۔

معجم متن اللغۃ میں لکھا ہے۔

حر حرا اعتق، والعبد صار حرا، وحریۃ من حریۃ الاصل، وحرر العبد اعتقہ، ومحرر افردہ لطاعۃ اللہ وخدمۃ المسجد۔ 5

حر آزادی دینا آزاد کرنا، غلام آزاد ہو گیا، حریت اصل میں آزادی کے معنی میں ہے۔ بندے کو کام کی آزادی، اور محرر وہ ہے جس کو مسجد اور اللہ تعالی کی خدمت اور اطاعت کے لئے آزاد کیا جائے۔

واضح رہے کہ آزادی کا مفہوم بہت زیادہ وسیع ہے۔ جس کی مختلف نوعیتیں ہیں جیسا کہ سیاسی آزادی، اقتصادی آزادی، تنظیم اور اجتماع کی آزادی، تجارت کی آزادی لیکن یہاں پر ہم رائے کی آزادی مراد لیں گے۔ جیسا کہ عربی موسوعہ السیاسیہ میں حریۃ کا مفہوم یوں مذکور ہے۔

حریۃ المواطن فی التعبیر عن رائیہ فی الامور العامۃ کافۃ دون التعرض لای عقاب۔ [6]

---

[3] Gail, Bossenga. "Policing Public Opinion in the French Revolution: The Culture of Calumny and the Problem of Free Speech (review)." Journal of Interdisciplinary History. (2010) , 41.1: 136-137

[4] احمد الزواوی، ترتیب القاموس المحیط علیٰ طریقۃ المصباح المنیر و اساس البلاغۃ، طبع عیسیٰ البابی الحلبی و شرکاہ، ص ۶۱۵

[5] احمد رضا، معجم متن اللغۃ، دار المکتبۃ الحیاۃ، بیروت، ج ۲ ص ۵۹

اس سے مراد تمام طرح کے عوامی معاملات میں شہری کو اپنی رائے کی تعبیر میں آزادی دینا، نہ کہ اس پر باز پرس کرنا یعنی سزا دینا۔

حریۃ کا دوسرا مفہوم یوں مذکور ہے۔

و تتخذ حرية التعبير قوالب و اطارات عديدة مختلفة. فمن حرية القول الى حرية الكتابة الى حرية الادبيه و الفنيه. وبذالك تتضمن: حرية الصحافة ووسائل الاعلام و حرية الخطابة۔ [7]

یعنی تعبیر، خیال اور منظر کشی کے اختلاف کی آزادی، اس سے مراد قول کی آزادی، تحریر کی آزادی، ادبی نگارشات کی آزادی، آرٹ اور فن کی آزادی ہے اور اسی میں صحافت اور میڈیا کی آزادی اور خطابت کی آزادی بھی شامل ہے۔

## اسلام کا تصور اظہار آزادی رائے

اسلام میں ہر انسان آزاد ہے، وہ جو چاہے کر سکتا ہے، جو چاہے بول سکتا ہے لیکن اس کی مخصوص حدود ہیں یہ آزادی لا محدود نہیں بلکہ حق کے اظہار کا سختی سے حکم ہے۔ لیکن واضح رہے کہ اظہار حق میں صرف بے باکی مطلوب نہیں ہوتی، بلکہ بے باکی کے ساتھ حکمت و دانائی کو ملحوظ رکھنا بھی ضروری ہوتا ہے اور حکمت ہی سے عقل و قلب کی گرہیں کھلتی ہیں چنانچہ حکمت سے مراد ایسا کلام یا سلوک ہے، جس میں اکراہ کا پہلو موجود نہ ہو اور طبع انسانی اسے فوراً قبول کر لے اور وہ عقل و قلب ہر دو کو متاثر کرے۔ اس طرح حکمت اس درست کلام اور مؤثر طرز ابلاغ کا نام ہے، جو انسان کے دل میں اتر جائے اور مخاطب کو مسحور کر دے۔

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

"لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ، قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ" [8]

دین کے معاملے میں زبردستی نہیں ہے، بے شک ہدایت یقیناً گمراہی سے ممتاز ہو چکی ہے۔

دوسری جگہ ارشاد فرمایا

"لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا" [9]

کہ اللہ کسی شخص کو اس کی طاقت سے زیادہ ذمہ داری نہیں سونپتا۔

اور پیغمبر اسلام کو معاشرہ چلانے کے لیے وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ ۔ [10] یعنی معاملات میں لوگوں سے مشورہ کرو۔ جیسے سنہری اصولوں سے واضح کر دیا کہ اسلام اظہار رائے کی آزادی کا حامی ہے۔ لیکن اسلام اعتدال پسند ہے، فساد کے خلاف ہے، چنانچہ اسلام نے رائے کی آزادی کے ساتھ یہ فلسفہ بھی پیش کیا کہ انسان رائے دینے میں حیوانوں کی طرح بے مہار نہیں، بلکہ اس کی اظہار رائے کی آزادی کچھ حدود کی پابند ہے۔ ان پر تنبیہ کرنے کے لیے ارشاد فرمایا:

---

[6] موسوعة السياسيه، طبعة المؤسسه العربيه، للدراسات والنشر، بيروت، ۱۹۸۱م ج ۲ ص ۲۳۲

[7] ایضاً، ج ۲ ص ۲۴۷

[8] سورۃ البقرۃ ۲:۲۵۶

[9] سورۃ البقرۃ ۲:۲۸۶

[10] سورۃ آل عمران ۳:۱۵۹

مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ إِلَّا لَدَيْهِ رَقِيبٌ عَتِيدٌ۔[11]

انسان کوئی لفظ زبان سے نکال نہیں پاتا مگر اس پر نگران مقرر ہوتا ہے، ہر وقت (لکھنے کے لیے) تیار۔

اسی طرح سورہ حجرات میں اظہار رائے کی آزادی کا فلسفہ بیان کرتے ہوئے فرمایا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّن قَوْمٍ عَسَىٰ أَن يَكُونُوا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَاءٌ مِّن نِّسَاءٍ عَسَىٰ أَن يَكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۖ وَلَا تَلْمِزُوا أَنفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوا بِالْأَلْقَابِ ۖ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوقُ بَعْدَ الْإِيمَانِ۔[12]

اے ایمان والو! مرد دوسرے مردوں کا مذاق نہ اڑائیں ممکن ہے کہ یہ ان سے بہتر ہوں اور نہ عورتیں عورتوں کا مذاق اڑائیں ممکن ہے کہ یہ ان سے بہتر ہوں اور آپس میں ایک دوسرے کو عیب نہ لگاؤ اور نہ کسی کو برے لقب دو، ایمان کے بعد فسق برا نام ہے۔

یعنی انسان کسی کا تمسخر نہیں کر سکتا، کسی کی غیبت نہیں کر سکتا، کسی پر بہتان، الزام تراشی، یا کسی کی ذاتی زندگی کے عیب نہیں ٹٹول سکتا، حتی کہ کسی کو برے نام اور القاب سے نہیں پکار سکتا۔ اظہار رائے کی آزادی میں اسلام نے ایک طرف یہ بہترین اخلاقی اقدار فراہم کیں تو دوسری طرف انسان کو رائے دہی میں آزاد کیا اور جبر اور طاقت سے زیادہ ذمہ داری سونپنے کی حوصلہ شکنی کی۔

واضح رہے کہ قرآن وسنت میں حریۃ کا لفظ کہیں بھی مذکور نہیں ہے۔ لیکن لفظ کا وارد نہ ہونا اس کے معنٰی کے عدم ورود کی دلیل نہیں ہے۔ کیونکہ اسلام کی بہت سی نصوص میں ہمیں اس کی وضاحت ملتی ہے کہ دینی معاملات سے متعلق انسان کی حریت اللہ تعالی کی بندگی اور اس کے احکام میں مقید ہے۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کی ارشاد ہے۔

إِذْ قَالَتِ امْرَأَتُ عِمْرَانَ رَبِّ إِنِّي نَذَرْتُ لَكَ مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا۔[13]

جب عمران کی بیوی نے دعا مانگی تھی کہ "اے اللہ! میرے پیٹ میں جو بچہ ہے میں اسے دنیا کے دھندوں سے آزاد کر کے تیرے لیے نذر کرتی ہوں۔

انہوں نے اپنے زمانہ کے رواج کے موافق منت مانی تھی کہ خداوندا! جو بچہ میرے پیٹ میں ہے میں اسے "مُحرر" (تیرے نام پر آزاد کرتی ہوں)۔ امام قرطبیؒ کے مطابق (آیت) "لك" میں لام تعلیل ہے یعنی مخصوص تیری خدمت وعبادت کے لیے۔ ای لعبادتك لخدمة بيتك (روح) محررا۔ ای حقیقا خالصا اللہ تعالیٰ خادما للكنيسة حبيسا عليها[14] جبکہ ابن کثیرؒ[15] اور امام شوکانیؒ[16] کہتے ہیں کہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ وہ تمام دنیاوی مشاغل اور قید نکاح وغیرہ سے آزاد رہ کر ہمیشہ خدا کی عبادت اور بیت المقدس کی خدمت میں لگا رہے گا۔

---

[11] سورۃ ق ۵۰:۱۸

[12] سورۃ الحجرات ۴۹:۱۱

[13] سورۃ آل عمران ۳:۳۵

[14] القرطبی، محمد بن احمد، الجامع للاحکام القرآن، دار الکتاب العربی، القاہرۃ، ۱۳۸۷ہجری، ج۴ص ۶۶

[15] اسماعیل بن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، ج۱ ص ۲۵۹

[16] محمد بن علی الشوکانی، فتح القدیر، دار المعرفہ، بیروت، ج۱ ص ۳۳۴

اسی طرح دینی معاملات میں آپ ﷺ کے احکام کی پابندی سے متعلق ایک حدیث حضرت عبادہ بن صامتؓ سے مروی ہے۔

عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ دَعَانَا النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَايَعْنَاهُ فَقَالَ فِيمَا أَخَذَ عَلَيْنَا أَنْ بَايَعَنَا عَلَى السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ فِي مَنْشَطِنَا وَمَكْرَهِنَا وَعُسْرِنَا وَيُسْرِنَا وَأَثَرَةً عَلَيْنَا وَأَنْ لَا نُنَازِعَ الْأَمْرَ أَهْلَهُ إِلَّا أَنْ تَرَوْا كُفْرًا بَوَاحًا عِنْدَكُمْ مِنْ اللَّهِ فِيهِ بُرْهَانٌ۔ 17

انہوں نے کہا نبی ﷺ نے ہم لوگوں کو بلایا اور ہم نے آپ کی بیعت کی آپ نے جن باتوں کی ہم سے بیعت لی وہ یہ تھیں، کہ ہم بیعت کرتے ہیں اس بات پر ہم اپنی خوشی اور اپنے غم میں اور تنگدستی اور خوشحالی اور اپنے اوپر ترجیح دیئے جانے کی صورت میں سنیں گے اور اطاعت کریں گے اور حکومت کے لئے حاکموں سے نزاع نہیں کریں گے لیکن اعلانیہ کفر پر، جس پر اللہ کی طرف سے دلیل ہو۔

حضرت ابو سعید خدریؓ فرماتے ہیں کہ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْقِرْ أَحَدُكُمْ نَفْسَهُ قَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ كَيْفَ يَحْقِرُ أَحَدُنَا نَفْسَهُ قَالَ يَرَى أَمْرًا لِلَّهِ عَلَيْهِ فِيهِ مَقَالٌ ثُمَّ لَا يَقُولُ فِيهِ فَيَقُولُ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَا مَنَعَكَ أَنْ تَقُولَ فِي كَذَا وَكَذَا فَيَقُولُ خَشْيَةُ النَّاسِ فَيَقُولُ فَإِيَّايَ كُنْتَ أَحَقَّ أَنْ تَخْشَى۔ 18

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میں سے کوئی بھی اپنی تحقیر نہ کرے۔ صحابہ نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ہم میں سے کوئی اپنی تحقیر کیسے کر سکتا ہے ؟ فرمایا اس طرح کہ کوئی معاملہ دیکھے اس بارے میں اللہ کا حکم اسے معلوم ہو پھر بیان نہ کرے تو روز قیامت اللہ عزوجل فرمائیں گے تمہیں فلاں معاملہ میں (حق بات) کہنے سے کیا مانع ہوا؟ جواب دے گا لوگوں کا خوف تو اللہ رب العزت فرمائیں گے صرف مجھ ہی سے تمہیں ڈرنا چاہیئے تھا۔

اس حدیث سے واضح ہوا کہ اظہار حق میں مخلوق سے ڈرنے کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ سے ذہنی طور پر آقا و غلام کے تعلق کی بجائے دوستانہ تعلق قائم فرمایا۔ جن معاملات میں اللہ تعالی کی جانب سے وحی نازل ہو جایا کرتی تھی، اس میں تو صحابہ سنتے اور اطاعت کرتے لیکن جہاں معاملہ دین کے کسی حکم کا نہ ہوتا، وہاں ان کے ہاں رسول ﷺ کی ذاتی رائے سے مختلف رائے پیش کرنا بھی کوئی مسئلہ ہی نہ تھا۔ اللہ تعالی کی جانب سے نازل کردہ وحی کے معاملے میں بھی یہ معاملہ نہ تھا کہ لوگ اندھا دھند اس حکم کی پیروی میں لگ جائیں بلکہ انہیں اس پر کھلے ذہن سے غور و فکر کرنے کا حق حاصل تھا۔ قرآن مجید بار بار مسلمانوں کو غور و فکر کی دعوت دیتا ہے اور اللہ کے احکامات کی حکمتیں جاننے کی تلقین کرتا ہے۔

وَالَّذِينَ إِذَا ذُكِّرُوا بِآيَاتِ رَبِّهِمْ لَمْ يَخِرُّوا عَلَيْهَا صُمّاً وَعُمْيَاناً۔ 19

جب انہیں اللہ کی آیات سے نصیحت دلائی جاتی ہے تو وہ ان پر اندھے بہرے ہو کر نہیں گرتے۔

إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ وَاخْتِلافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ لآيَاتٍ لأُولِي الأَلْبَابِ۔ الَّذِينَ يَذْكُرُونَ اللَّهَ قِيَاماً وَقُعُوداً وَعَلَى جُنُوبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُونَ فِي خَلْقِ السَّمَوَاتِ وَالأَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هَذَا بَاطِلاً سُبْحَانَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ 20

---

17 بخاري، الصحيح، كتاب الفتن، باب قول النبي صلى الله عليه وآله وسلم : سترون بعدي أمورا تنكرونها، رقم الحديث : ٦٦٤٧

18 سنن ابن ماجه، كتاب الفتن، باب امر بالمعروف و نهى عن المنكر، رقم الحديث ٤٠٠٦

19 سورۃ الفرقان ۲۵: ۷۳

20 سورۃ آل عمران ۳: ۱۹۰، ۱۹۱

آسمان و زمین کی تخلیق اور شب و روز کے فرق میں اہل عقل کے لئے نشانیاں ہیں۔ (اہل عقل وہ ہیں جو ان نشانیوں کو دیکھ کر) کھڑے، بیٹھے اور اپنی کروٹوں پر لیٹے ہوئے اللہ کو یاد کرتے ہیں اور آسمان و زمین کی تخلیق میں غور و فکر کرتے ہوئے کہتے ہیں، "اے ہمارے رب تو نے یہ سب بے کار نہیں بنایا۔ تو پاک ہے، ہمیں آگ کے عذاب سے بچا۔"

قرآن مجید میں بہت سے مقامات پر یہ بیان ہوا ہے کہ نصیحت وہی حاصل کرتے ہیں جو "اولوا الباب" یعنی صاحب عقل اور سوچنے سمجھنے والے لوگ ہیں۔

## آزادی اظہار سے متعلق نبی اکرم ﷺ کا طرز عمل

اختلاف رائے کے موقع پر حضور ﷺ کا طرز عمل یہ ہوا کرتا تھا کہ آپ مختلف رائے کو دبانے کی بجائے اس پر مثبت انداز میں غور و خوض فرماتے اور کئی مرتبہ ایسا ہوتا کہ اپنی رائے کی بجائے کسی صحابی کی رائے کو ترجیح دے دیا کرتے تھے۔ اگر آپ صحابہ کی رائے سے متفق نہ ہوتے تو انہیں مثبت انداز میں متفق کرنے کی کوشش فرماتے۔ اظہار رائے کی اس آزادی کی کچھ مثالیں ذیل میں ملاحظہ ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کو یہ واضح طور پر بتا دیا کہ صرف اور صرف دینی احکام سے متعلق ان پر آپ کی پیروی کرنا لازم ہے۔ دنیاوی امور میں وہ اپنے معاملات جیسے چاہے چلا سکتے ہیں بشرطیکہ اس سے دین کے کسی حکم کی خلاف ورزی نہ ہوتی ہو۔

عن رافع بن خديج قال: قدم نبي الله صلى الله عليه وسلم المدينة. وهم يأبرون النخل. يقولون يلقحون النخل. فقال "ما تصنعون؟". قالوا: كنا نصنعه. قال "لعلكم لو لم تفعلوا كان خيرا" فتركوه. فنفضت أو فنقصت. قال فذكروا ذلك له فقال "إنما أنا بشر. إذا أمرتكم بشيء من دينكم فخذوا به. وإذا أمرتكم بشيء من رأي. فإنما أن بشر. انتم أعلم بأمر دنياكم" [21]

سیدنا رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے تو اہل مدینہ کھجوروں کی پیوند کاری کیا کرتے تھے۔ آپ نے فرمایا، "تم لوگ یہ کیا کرتے ہو۔" وہ بولے، "ہم تو یہی کرتے آرہے ہیں۔" آپ نے فرمایا، "ہو سکتا ہے کہ اگر تم یہ نہ کرو تو بہتر ہو۔" انہوں نے پیوند کاری چھوڑ دی جس کے نتیجے میں پیداوار کم ہو گئی۔ انہوں نے جب آپ سے ذکر کیا تو آپ نے فرمایا، "میں تو ایک انسان ہوں (مگر اللہ کا رسول ہوں۔) اگر میں تمہیں دین سے متعلق کوئی حکم دوں تو اس پر عمل کروں اور اگر اپنی رائے سے تمہیں کوئی بات کہوں تو میں انسان ہی ہوں۔ تم اپنے دنیاوی امور کو خود بہتر جانتے ہو۔"

اس سے اس غلط فہمی میں مبتلا نہیں ہونا چاہیے کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ بات محض عجز و انکسار کی وجہ سے ارشاد فرمائی۔ بہت سے دیگر واقعات سے یہ علم ہوتا ہے کہ اس کے بعد آپ اور آپ کے صحابہ کا یہی معمول رہا۔ رسول اللہ ﷺ جنگی منصوبہ بندی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مشورے سے کیا کرتے تھے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ قرآن مجید میں آپ کو اسی کا حکم دیا گیا تھا۔

فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْأَمْرِ۔ [22]

---

[21] مسلم، کتاب الفضائل، باب وجوب امتثال ما قال له شرعا، رقم الحديث ۴۳۸۴

[22] سورۃ آل عمران ۳:۱۵۹

ان سے در گزر کرتے رہیے، ان کی بخشش کی دعا کرتے رہیے اور معاملات میں ان سے مشورہ کرتے رہیے۔

وَالَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِرَبِّهِمْ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَأَمْرُهُمْ شُورَىٰ بَيْنَهُمْ۔ 23

(اہل ایمان تو وہ ہیں) جو اپنے رب کی پکار کا جواب دیتے ہیں، نماز قائم کرتے ہیں اور اپنے معاملات کو مشورے سے چلاتے ہیں۔

جنگ بدر میں رسول اللہ ﷺ نے ایک مقام پر قیام کرتے ہوئے ایک جنگی حکمت عملی ترتیب دی لیکن اس کے بعد آپ نے ایک صحابی سیدنا حباب بن منذر رضی اللہ عنہ کے مشورے پر اس جنگی حکمت عملی میں تبدیلی فرمائی۔

قال الحباب بن المنذر یا رسول اللہ إن ھذا المکان الذی أنت بہ لیس بمنزل انطلق بنا إلی أدنی ماء إلی القوم فإنی عالم بھا وبقلبھا بھا قلیب قد عرفت عذوبة مائہ لا ینزح ثم نبنی علیہ حوضا فنشرب ونقاتل ونعور ما سواہ من القلب فنزل جبریل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال الرأی ما أشار بہ الحباب فنھض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ففعل ذلك۔ 24

حباب بن منذر رضی اللہ عنہ کہنے لگے، "یا رسول اللہ! جس مقام پر آپ ٹھہرے ہوئے ہیں، مناسب نہیں ہے۔ ہمیں نیچے پانی کی طرف چلنا چاہیے۔ میں اس جگہ سے واقف ہوں اور جانتا ہوں کہ یہ میٹھا پانی ہے۔ ہم پانی کا بہاؤ تبدیل کر کے اسے ایک حوض کی شکل دے لیں گے اور اس سے پانی پئیں گے، جنگ کریں گے اور صرف ہم ہی اس سے فائدہ اٹھا سکیں گے۔ جبریل اس وقت رسول اللہ ﷺ کے پاس اترے اور کہنے لگے کہ حباب کی رائے درست ہے۔ آپ اٹھے اور آپ نے اسی رائے پر عمل کیا۔

جنگ احد کے موقع پر آپ نے اپنی رائے کے خلاف نوجوان صحابہ کی رائے کے مطابق شہر سے باہر نکل کر مقابلہ فرمایا۔

فکان رأی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم أن لا یخرج من المدینة لھذہ الرؤیا فأحب أن یوافق علی مثل رأیہ فاستشار أصحابہ فی الخروج فأشار علیہ عبد اللہ بن أبی بن سلول أن لا یخرج وکان ذلك رأی الأکابر من المھاجرین والأنصار فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امکثوا فی المدینة واجعلوا النساء والذراری فی الآطام فقال فتیان أحداث لم یشھدوا بدرا فطلبوا من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخروج إلی عدوھم ورغبوا فی الشھادة وقالوا اخرج بنا إلی عدونا فغلب علی الأمر الذی یریدون الخروج۔ 25

رسول اللہ ﷺ کی رائے یہ تھی کہ مدینہ سے باہر نکل کر مقابلہ نہ کیا جائے۔ آپ کے خواب کے مطابق یہی رائے پسندیدہ تھی۔ آپ نے اپنے صحابہ سے نکلنے کے بارے میں مشورہ کیا۔ عبداللہ بن ابی کا مشورہ یہ تھا کہ باہر نکل کر مقابلہ نہ کیا جائے اور مہاجرین و انصار کے بزرگوں کی رائے بھی یہی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "مدینہ میں ٹھہرے رہو اور بچوں اور خواتین کو محفوظ مقام پر چھوڑ دو۔ نئے نوجوان لڑکے جنھوں نے بدر کی جنگ میں حصہ نہیں لیا تھا، وہ رسول اللہ ﷺ سے یہ مطالبہ کر رہے تھے کہ باہر نکل کر دشمن کا مقابلہ کیا جائے۔ یہ لوگ شہادت

---

23 سورة الشوریٰ ۴۲: ۳۸

24 محمد بن سعد بن منیع أبو عبداللہ البصري الزھري، الطبقات الکبری، دار صادر بیروت، ج ۲ ص ۱۵

25 محمد بن سعد بن منیع أبو عبداللہ البصري الزھري، الطبقات الکبری، دار صادر بیروت، ج ۲ ص ۲۹

کی شدید خواہش رکھتے تھے۔ وہ بولے، "ہم دشمن کی طرف نکل کر چلیں۔" باہر نکل کر مقابلہ کرنے والوں کی رائے (کثرت رائے کے باعث) غالب ہو گئی (اور باہر نکل کر ہی مقابلہ کیا گیا۔)

جنگ خندق میں ایک سابقہ غلام، سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے مشورے سے خندق کھودنے کا فیصلہ فرمایا۔ سن پانچ ہجری میں غزوۂ خندق پیش آیا تو مدینہ کو شدید خطرہ لاحق ہو گیا۔ دس ہزار کا لشکر، پورے عرب سے سمٹ سمٹا کر مدینہ کی طرف بڑھ رہا تھا۔ اس موقع پر آپؐ نے جہاں تمام صحابہؓ سے مشورہ کیا وہاں حضرت سلمانؓ فارسی سے بھی مشورہ کیا اور ان کا مشورہ رسول ﷺ سمیت سب نے پسند کیا۔ وہ یہ کہ پورے مدینے کے ارد گرد ایک خندق کھود ڈالی جائے۔ جنگ کا یہ طریق کار سن کر صحابہ بہت حیران ہوئے کیونکہ یہ جنگ کرنے کا یہ طریقہ عرب میں رائج نہیں تھا۔ چنانچہ جب کفار کا لشکر مدینہ پہنچا تو ایک ناقابل عبور خندق دیکھ کر حیران رہ گیا۔ کفار نے اکیس بائیس دن محاصرہ کئے رکھا، پھر اللہ نے ان پر خوف مسلط کر دیا تو وہ میدان سے بھاگ نکلے۔ [26]

یوں غزوۂ خندق میں حضرت سلمانؓ فارسی کی تجویز بہت موثر اور کارگر ثابت ہوئی۔ اس کے بعد حضرت سلمانؓ فارسی نے ہر غزوہ میں شرکت کی اور ان کا شمار خاص صحابہؓ میں کیا جانے لگا۔ اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ آپ کے صحابہ کو اظہار رائے کی آزادی کس حد تک حاصل تھی اور اس میں آزاد، غلام اور مولی ہر شخص کو رائے دینے کا برابر حق حاصل تھا۔

آپ نے جب سیدنا اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کو ایک فوجی مہم کا امیر بنا کر بھیجا تو اس پر کچھ لوگوں نے اعتراض کیا۔ آپ ﷺ نے انہیں مثبت انداز میں قائل فرمایا۔

عن عبد الله بن عمر رضي الله عنهما: أن رسول الله صلى الله عليه وسلم بعث بعثا، وأمر عليهم أسامة بن زيد، فطعن الناس في إمارته، فقام النبي صلى الله عليه وسلم فقال: (إن تطعنوا في إمارته فقد كنتم تطعنون في إمارة أبيه من قبل، وايم الله إن كان لخليفا للإمارة، وإن كان لمن أحب الناس لي، وإن هذا لمن أحب الناس إلي بعده. 27

سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا اور اس کا امیر اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کو بنا کر بھیجا۔ لوگوں نے ان کے امیر ہونے پر اعتراض کیا تو نبی ﷺ کھڑے ہوئے اور فرمایا، "تم لوگ ان کی امارت پر اعتراض کر رہے ہو جبکہ تم نے اس سے پہلے ان کے والد کی امارت پر بھی اعتراض کیا تھا۔ خدا کی قسم وہ امارت کے سب سے زیادہ اہل تھے۔ وہ مجھے تمام لوگوں میں سب سے زیادہ پسند تھے اور ان کے بعد اسامہ مجھے سب سے زیادہ عزیز ہے۔"

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے جب بریرہ رضی اللہ عنہا کو خرید کر آزاد کیا تو اس موقع پر انہیں اسلامی قانون کی حیثیت سے یہ حق حاصل تھا کہ وہ فسخ نکاح کے ذریعے اپنے خاوند سے علیحدگی حاصل کر لیں۔ وہ اپنے خاوند مغیثؓ کو سخت ناپسند کرتی تھیں جبکہ ان کے خاوند ان سے بہت محبت کرتے تھے۔ حضرت بریرہؓ اور مغیث کے معاملے میں حضرت بریرہؓ نے کھل کر اپنی رائے کا اظہار کیا اور اس پر عمل کر کے دکھایا۔ مغیثؓ نے نبی ﷺ سے درخواست کی کہ آپ ﷺ حضرت بریرہؓ سے اس کے لئے سفارش فرمائیں کہ وہ ان

---

[26] أبو عبد الله أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد الشيباني ، مسند الإمام أحمد بن حنبل ،مؤسسة الرسالة ، التركي، ج ۵ ص ۴۴۱

[27] صحيح البخاري، كتاب فضائل الصحابة، باب مناقب زيد بن حارثة مولى النبي صلى الله عليه وسلم رقم الحديث ۳۵۲۴

لو نہ چھوڑیں اور حسب سابق ان کے نکاح میں رہے لیکن بریرہؓ نے علیحدگی کا فیصلہ کیا، آپ ﷺ نے ان کو عدت گزارنے کا حکم فرمایا اور کسی قسم کا زور نہیں دیا۔ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما اس واقعہ کو بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ

عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ زَوْجَ بَرِيرَةَ كَانَ عَبْدًا يُقَالُ لَهُ مُغِيثٌ كَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَيْهِ يَطُوفُ خَلْفَهَا يَبْكِي وَدُمُوعُهُ تَسِيلُ عَلَى لِحْيَتِهِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعبَّاسٍ يَا عَبَّاسُ أَلَا تَعْجَبُ مِنْ حُبِّ مُغِيثٍ بَرِيرَةَ وَمِنْ بُغْضِ بَرِيرَةَ مُغِيثًا فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ رَاجَعْتِهِ قَالَتْ يَا رَسُولَ اللَّهِ تَأْمُرُنِي قَالَ إِنَّمَا أَنَا أَشْفَعُ قَالَتْ لَا حَاجَةَ لِي فِيهِ۔ 28

بریرہ کا شوہر ایک مغیث نامی غلام تھا، گویا میں اسے دیکھ رہا ہوں کہ وہ بریرہ کے پیچھے روتا ہوا گھوم رہا ہے، آنسو اس کی داڑھی پر گر رہے ہیں، آپ ﷺ نے حضرت عباسؓ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا: اے عباسؓ! کیا تمہیں بریرہ سے مغیث کی محبت اور بریرہ کی مغیث سے عداوت پر تعجب نہیں ہوتا، پھر آپ ﷺ نے بریرہ سے فرمایا کاش! تو اسے لوٹا لے، یعنی رجوع کرلے، بریرہ نے کہا یا رسول اللہ! کیا آپ مجھے ایسا کرنے کا حکم دیتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا (نہیں بلکہ) میں تو صرف سفارش کر رہا ہوں، بریرہ نے کہا تو پھر مجھے مغیث کی ضرورت نہیں۔

اسی طرح صحیح بخاری میں حضرت مسور بن مخرمہؓ سے روایت ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ دس دن تک ہوازن کے وفد کا انتظار فرماتے رہے۔ جب وہ لوگ نہ آئے تو آپ نے مالِ غنیمت اور قیدیوں کو مجاہدین کے درمیان تقسیم فرما دیا۔ اس کے بعد جب ہوازن کا وفد آیا اور انہوں نے اپنے اسلام کا اعلان کر کے یہ درخواست پیش کی کہ ہمارے مال اور قیدیوں کو واپس کر دیا جائے تو حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ مجھے سچی بات ہی پسند ہے۔ لہٰذا سن لو! کہ مال اور قیدی دونوں کو تو میں واپس نہیں کر سکتا۔ ہاں ان دونوں میں سے ایک کو تم اختیار کرلو، مال لے لو یا قیدی۔ یہ سن کر وفد نے قیدیوں کو واپس لینا منظور کیا۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے فوج کے سامنے ایک خطبہ پڑھا اور حمد و ثنا کے بعد ارشاد فرمایا کہ "اے مسلمانو! یہ تمہارے بھائی تائب ہو کر آگئے ہیں اور میری یہ رائے ہے کہ میں ان کے قیدیوں کو واپس کر دوں تو تم میں سے جو خوشی خوشی اس کو منظور کرے وہ اپنے حصہ کے قیدیوں کو واپس کر دے اور جو یہ چاہے کہ ان قیدیوں کے بدلے میں دوسرے قیدیوں کو لے کر ان کو واپس کرے تو میں یہ وعدہ کرتا ہوں کہ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ مجھے جو غنیمت عطا فرمائے گا میں اس میں سے اس کا حصہ دوں گا۔ یہ سن کر ساری فوج نے کہہ دیا کہ یارسولَ اللہ ﷺ، ہم سب نے خوشی خوشی سب قیدیوں کو واپس کر دیا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اس طرح پتا نہیں چلتا کہ کس نے اجازت دی اور کس نے نہیں دی؟ لہٰذا تم لوگ اپنے اپنے سرداروں کے ذریعہ مجھے خبر دو۔ چنانچہ ہر قبیلہ کے سرداروں نے دربارِ رسالت میں آکر عرض کر دیا کہ ہمارے قبیلہ والوں نے خوش دلی کے ساتھ اپنے حصہ کے قیدیوں کو واپس کر دیا ہے۔ 29

رسول اللہ ﷺ نے مثبت غور و فکر سے کبھی نہیں روکا قرآن مجید کے نزول کے وقت ایسے سوالات سے منع فرمایا گیا جن کے نتیجے میں کوئی کام حرام ہو جائے اور امت مشکل میں پڑ جائے۔ اللہ تعالیٰ نے جہاں خاموشی اختیار کی ہے، اس میں خاموش ہی رہنا چاہیے تاکہ لوگوں کے لئے انتخاب کی آزادی برقرار رہے اور وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں اس معاملے میں مسئول نہ ہوں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حلال و

---

[28] صحیح بخاری، کتاب الطلاق، باب شفاعة النبي صلی اللہ علیه وسلم في زوج بريرة، رقم الحديث ۴۹۷۹

[29] صحیح بخاری، کتاب الهبة وفضلها والتحريض عليها، باب اذا وهب جماعة لقوم، ۲/۱۷۸، الحديث: ۲۶۰۸ ۲۶۰۷، ملخصاً۔

حرام کے مخصوص دائرے کو چھوڑ کر رسول اللہ ﷺ سے بلکثرت سوال کیا کرتے تھے اور آپ انہیں ہر طرح سے مطمئن کر دیا کرتے تھے۔

وعن أبي ثعلبة الخشني قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم. إن الله فرض فرائض فلا تضيعوها وحرم حرمات فلا تنتهكوها وحد حدودا فلا تعتدوها وسكت عن أشياء من غير نسيان فلا تبحثوا عنها .30

سیدنا ابو ثعلبہ الخشنی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "اللہ نے کچھ فرائض لازم کئے ہیں، انہیں ضائع مت کرو۔ اس نے کچھ کام حرام قرار دیے ہیں، ان کے قریب بھی نہ جاؤ۔ اس نے کچھ حدود مقرر کی ہیں، ان کی خلاف ورزی مت کرو۔ لیکن اس نے کچھ چیزوں کے بارے میں خاموشی اختیار کی ہے، ان کے بارے میں تفتیش میں پڑو سوائے اس کے کہ بھول کر کچھ کر گزرو۔

## آزادی اظہار سے متعلق خلفاء راشدین کا طرز عمل

رسول اللہ ﷺ کے بعد آپ کے خلفاء راشدین کا طرز عمل بھی یہی رہا۔ اس کی تفصیل کے لئے خلفاء راشدین کے طرز عمل کی کچھ مثالیں ملاحظہ ہوں۔ سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ جب خلیفہ بنے تو آپ نے پہلے خطبے میں اپنی پالیسی بیان کرتے ہوئے فرمایا:

لما وَلِيَ أبو بكر، خطب النَّاس، فحمد الله، وأثنى عليه، ثمَّ قال: أمَّا بعد، أيُّها النَّاس، قد وُلِّيت أمركم، ولست بخيركم، ولكن نزل القرآن، وسنَّ النَّبي صلى الله عليه وسلم السُّنن فعَلَّمنا فعَلِمنا. اعلموا أنَّ أَكْيَس الكَيْس: التَّقوى، وأنَّ أَحْمَق الحُمْق: الفجور. وأنَّ أقواكم عندي الضَّعيف، حتى آخذ له بحقِّه وأنَّ أضعفكم عندي القويُّ، حتى آخذ منه الحقَّ. أيُّها النَّاس، إنَّما أنا متَّبع ولست بمبتدع. فإنْ أحسنت فأعينوني، وإنْ زغْتُ فقوّموني۔ 31

جب ابو بکر رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو انہوں نے لوگوں سے خطاب فرمایا۔ اس میں انہوں نے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کرنے کے بعد فرمایا، "اے انسانو! مجھے آپ کے امور کا ذمہ دار بنا دیا گیا ہے اور میں اس کی خواہش نہیں رکھتا تھا۔ قرآن نازل ہوا اور نبی صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم نے سنت قائم فرمائی تو ہمیں دین کا علم ہوا۔ جان رکھیے کہ سب سے بہترین لباس، اللہ سے ڈرتے رہنے کا لباس ہے۔ تمام بے وقوفیوں میں سے سب سے بڑی بے وقوفی گناہ کرنا ہے۔ آپ میں سے جو شخص زیادہ طاقتور ہے، وہ میرے نزدیک اس وقت تک سب سے زیادہ کمزور ہے جب تک کہ میں اس سے (اس کے ذمے عائد) حق وصول نہ کر لوں۔ آپ میں سے جو شخص زیادہ کمزور ہے وہ میرے نزدیک اس وقت تک سب سے زیادہ طاقتور ہے جب تک میں اسے اس کا حق پہنچا نہ دوں۔ اے انسانو! میں تو (دین کی) پیروی کرنے والا ہوں نہ کہ کوئی بدعت پیدا کرنے والا۔ اگر میں اچھا کام کروں تو آپ میری مدد کیجیے گا اور اگر غلط راستہ اختیار کروں تو مجھے سیدھا کر دیجیے گا۔"

---

[30] علي بن عمر الدارقطني ، سنن الدارقطني ، دار المؤيد، سنة النشر: ١٤٢٢هـ ج ٣ ص ٤١٩

( ابن رجب الحنبلي، جامع العلوم والحكم، مؤسسة الرسالة، سنة النشر: ١٤٢٢هـ الجزء الثاني، ص: ١٥٠ )

[31] ابن سعد، طبقات الكبرىٰ، ج ٣، ص ١٨٢

اس خطبے کی آخری بات محض عجز و انکسار ہی نہ تھی بلکہ صحابہ کا عمل یہی تھا۔ ارتداد کے خلاف جنگی کاروائی ہو یا لشکر اسامہ کی روانگی، روم و ایران سے جنگ کا معاملہ ہو یا اپنے بعد آنے والے خلیفہ کی تقرری، ہر ہر معاملے میں سیدنا ابو بکر رضی اللہ عنہ صحابہ کے مشورے سے ہی معاملات چلایا کرتے تھے اور تمام صحابہ کو کھلے عام اپنی رائے کے اظہار کی آزادی حاصل تھی۔

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی یہی مثال قائم فرمائی۔ لوگوں کو یہ حق حاصل تھا کہ وہ جمعے کے خطبے کے دوران کھڑے ہو کر بھرے مجمع میں آپ کا احتساب کر سکیں۔ زمینوں کا انتظام کرنا ہو، جنگی تیاریاں کا معاملہ ہو، عوام کی فلاح و بہبود پر رقم خرچ کرنا ہو، مال غنیمت کی تقسیم ہو، ہر معاملے میں لوگوں کو اپنی رائے پیش کرنے کا حق حاصل تھا۔ جو شخص صاحبین مجلس کی اکثریت کو قائل کرنے میں کامیاب ہو جاتا، اسی کی رائے پر حکومتی فیصلہ نافذ ہو جاتا۔ آپ دوسروں کو اپنا احتساب کرنے کی ترغیب دیا کرتے تھے۔ حضرت سلیمان فارسیؓ بیان کرتے ہیں۔

عن سلمان أن عمر قال له أملك أنا أم خليفة فقال له سلمان إن أنت جبيت من أرض المسلمين درهما أو أقل أو أكثر ثم وضعته في غير حقه فأنت ملك غير خليفة فاستعبر عمر. قال عمر بن الخطاب والله ما أدري أخليفة أنا أم ملك فإن كنت ملكا فهذا أمر عظيم قال قائل يا أمير المؤمنين إن بينهما فرقا قال ما هو قال الخليفة لا يأخذ إلا حقا ولا يضعه إلا في حق فأنت بحمد الله كذلك والملك يعسف الناس فيأخذ من هذا ويعطي هذا فسكت عمر. [32]

سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا: "کیا میں بادشاہ ہوں یا خلیفہ؟" سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے فرمایا، "اگر آپ مسلمانوں کی زمین میں سے ایک درہم یا اس سے کم یا زیادہ وصول کرے اور اسے ناحق خرچ کریں تو آپ بادشاہ ہیں خلیفہ نہیں ہیں۔" عمر رضی اللہ عنہ یہ سن کر رونے لگے۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "مجھے یہ پتہ نہیں چلتا کہ میں خلیفہ ہوں یا بادشاہ۔ اگر تو میں بادشاہ ہوں تو یہ بہت بڑا معاملہ ہے۔" کسی شخص نے کہا، "اے امیر المومنین! ان دونوں میں فرق ہے۔ خلیفہ وہ ہے جو سوائے حق کے (ٹیکس) وصول نہیں کرتا اور نہ ہی اسے ناحق خرچ کرتا ہے۔ الحمد للہ آپ ایسے ہیں ہیں۔ بادشاہ تو لوگوں پر ظلم کر کے ٹیکس لیتا ہے اور اسے اپنی مرضی سے خرچ کرتا ہے۔" عمر یہ سن کر خاموش ہو گئے۔

سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں انہی کے مقرر کردہ جج قاضی شریح رحمہ اللہ کی عدالت میں ایک یہودی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر دعوی کر دیا۔ آپ نے اپنے حق میں دو گواہ سیدنا حسن و قنبر رضی اللہ عنہما کو پیش کیا۔ جج نے ان دونوں کی گواہی کو قبول کرنے سے انکار کر دیا کیونکہ ایک ان کا بیٹا تھا اور دوسرا آزاد کردہ غلام اور فیصلہ یہودی کے حق میں سنا دیا۔ یہودی نے یہ فیصلہ سن کر اسلام قبول کر لیا۔ [33] انصاف کا یہ عالم تھا کہ قاضی ایک غیر مسلم کے حق میں خلیفہ وقت کے خلاف فیصلہ دے رہا ہے۔ ظاہر ہے کہ جب خلیفہ وقت کے معاملے میں آزادی رائے کا یہ عالم تھا تو پھر دیگر افراد کے ساتھ کیا معاملہ ہو گا؟

---

[32] علی جاسم سلیمان، موسوعه اعلام الخلفاء، دار اسامه للنشرو التوزیع، الاردن، عمان، ۲۰۰۳ء، ص ۵۰

[33] محمد بن اسماعيل الصنعاني، سبل السلام: شرح بلوغ المرام من جمع ادلة الاحكام، دار الارقم بن ابي الارقم، بيروت، لبنان، ص ۴۲۹

